امام شافعی و امام احمد وغیرہ اکثر اماموں کے نزدیک مستحب ہے اور امام مالک وغیرہ بعض کے نزدیک واجب ہے مگر اس حدیث سے وضو اوسکا وجوب ثابت ہوتا ہے اور نہ استحباب ابن بطال نے کہا کہ اسپر دلیل اجماع ہے لیکن اس اجماع مین کلام ہے جیسے کہ فتح الباری مین مذکور ہے اور بالون کی جڑ ہون کو خلال کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر بدن پر بہت بال ہون تو اونکی جڑ ہونکو بھی خلال کرے اور فائدہ اسکا یہ ہے کہ خلال کرنے سے تمام بدن اور بالون مین پانی پہونچ جاتا ہے اور یہ خلال کرنا بالاتفاق واجب نہین لیکن اگر گوند وغیرہ سے بال جمے ہوئے ہون تو ایسی حالت مین خلال کرنا اور بالون کی جڑ مین پانی پہونچانا واجب ہے کذا ذکرہ شیخ الاسلام الحافظ ابن حجر فی فتح الباری شرح البخاری

حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يُوسُفَ قَالَ ثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ سَالِمِ بْنِ أَبِي الْجَعْدِ عَنْ كُرَيْبٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ مَيْمُونَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ تَوَضَّأَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وُضُوءَهُ لِلصَّلٰوةِ غَيْرَ رِجْلَيْهِ وَغَسَلَ فَرْجَهُ وَمَا أَصَابَهُ مِنَ الْأَذٰى ثُمَّ أَفَاضَ عَلَيْهِ الْمَاءَ ثُمَّ نَحّٰى رِجْلَيْهِ فَغَسَلَهُمَا هٰذِهٖ غُسْلُهُ مِنَ الْجَنَابَةِ ترجمہ میمونہ رضی سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وضو کیا جیسے آپ نماز کیواسطے وضو کیا کرتے تھے مگر آپ نے اپنے دونو پاؤن کو نہ دھویا اور اپنی شرمگاہ کو دھویا اور جو ناپاکی آپ کو لگی تھی اوسکو دور کیا پھر آپنے اپنے اوپر پانی بہایا پھر اپنے پاؤن کو کنارے کیا سو انکو دھویا یہ طریق ہے حضرت کو نہانے کا جنابت سے ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نہانے سے پہلے وضو کرنا سنت ہے جب جماع یا احتلام سے نہانے لگے تو پہلے وضو کر لیوے اور اس حدیث سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ پاؤن کو غسل کرنے کے پیچھے دھووے کنارے ہو کر مگر یہ بات عائشہ رضہ کی حدیث کے مخالف ہے کہ گذر چکی ہے اور وجہ تطبیق کی ان دونو حدیثون مین دو طرح سے ہو سکتی ہے اول اس طور سے کہ عائشہ رضہ کی حدیث مین وضو سے مراد اکثر وضو کا ہے یعنے سوا پاؤن کے اور کل وضو اپنے نہانے سے پہلے کیا دوم اسطرح کہ ان دونو حدیثون کو دو حالتون پر محمول کیا جاوے یعنے کبھی آپنے پاؤن کو پہلے دھویا اور کبھی پیچھے دھویا مگر سنت یہی ہے کہ پاؤن کو غسل سے پیچھے دھووے اس لیے کہ اس حدیث مین صریحا موجود ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے غسل سے پیچھے کنارے ہو کر پاؤن کو دھویا ہے اور صراحت مقدم ہوتی ہے دلالت پر اور نیز میمونہ کی اس حدیث کے بعض طریقون مین کان اذا اغتسل الخ کا لفظ آگیا ہے جو دوام پر دلالت کرتا ہے پس حکم ہوگا اکثر اوقات سو انہین صورت بفرض تسلیم بعض اوقات غسل سے پہلے وضو کرنا اوسکی

اوسکی نیت کے منافی نہیں ہوگا واللہ اعلم بالصواب اس باب سے اور اس حدیث سے اور بھی کئی مسئلے ثابت ہوتے ہین اول یہ کہ وضو مین تفریق جائز ہے یعنے پہلے ایک عضو کو دہونا پھر ساعت کے بعد دوسرے کو دہونا دوم یہ کہ غسل مین بدن پر پانی بہانا فقط ایک بار واجب ہے سوم یہ کہ جو شخص غسل کی نیت سے وضو کرے اور پھر نہا لیوے تو اوسکے لیے دوسرا وضو کرنا ضرور نہیں جب تک کہ اوسکا وہ وضو نہ ٹوٹے چہارم یہ کہ غسل اور وضو کے واسطے پانی منگوانے مین دوسرے آدمی سے مدد چاہنی جائز ہے اسلیے کہ بعض طریقون مین اس حدیث کے یہ لفظ آیا ہے وضعت لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غسلا یعنے میمونہ نے کہا ہے حضرت کے نہانے کے واسطے پانی لا کر رکھا پنجم یہ کہ استنجا بائین ہاتھ سے کرے اور داہنے ہاتھ سے اوسپر پانی ڈالتا جاوے اسیلیے کہ بعض طریقون مین اس حدیث کے یہ لفظ آیا ہے ثم افرغ بیمینہ علی شمالہ یعنے پھر حضرت نے اپنے داہنے ہاتھ سے اپنے بائین پر پانی ڈالا ششم یہ کہ جو شخص برتن سے چلو بھر بھر کے نہانا چاہے تو اوسکو چاہیے کہ اپنے دونوں ہاتھون کو استنجے سے پہلے دہو لیوے اسیلیے کہ شاید اونمین کوئی ناپاکی ہو جسکو وہ مکروہ جانے لیکن اگر پانی لوٹے مین ہو تو اوسوقت ویسے ہی استنجا پہلے کرے ہفتم یہ کہ نہانے کے پیچھے جو قطرے پانی کے بدن سے گرتے ہین وہ پاک ہین اسیلیے کہ بعض طریقون مین اس حدیث کے یہ لفظ آیا ہے کہ جب آپ کو بدن پونچھنے کے واسطے ایک کپڑا دیا سو آپنے اوسکو نہ لیا پس معلوم ہوا کہ قطرے پانی کے آپکے کپڑون پر گرتے رہے ہونگے فتح الباری ملخصا بعضے حنفیہ اس حدیث سے دلیل پکڑتے ہین اسپر کہ اپنی شرمگاہ کو ہاتھ لگانے سے وضو نہین ٹوٹتا ہے اسیلیے کہ اسمین استنجا بعد وضو کے واقع ہوا ہے سو جواب اوسکا یہ ہے کہ یہی حدیث بعینہ انہین بابون پیچھے ان الفاظ کے ساتھ آئی ہے فغسل مذاکیرہ ثم مسح بیدہ بالارض ثم مضمض واستنشق الخ یعنے پس آپ نے اپنی شرمگاہ کو دہویا پھر اپنے ہاتھ کو مٹی سے مانجی پھر کلی کی اور ناک صاف کیا آخر حدیث تک اور امام بخاری نے اس حدیث کو آٹھ بار مختلف طریقون سے ذکر کیا ہے اون سب مین یہی ذکر ہے کہ استنجا پہلے کیا ساتھ لفظ ثم وفاء کے پس اس حدیث مین بھی یہی مراد ہوگی کہ استنجا وضو سے پہلے کیا لان الاحادیث یفسر بعضها بعضا

## باب

غسل الرجل مع امرأته مرد اور عورت کے ملکر نہانے کا بیان یعنے ایک برتن سے دونون کو ملکر غسل کرنا جائز ہے **حدثنا** آدم بن ابی ایاس قال ثنا ابن ابی ذئب عن الزهری عن عروة عن عائشة قالت كنت اغتسل انا والنبی صلی اللہ علیہ وسلم من اناء واحد من قدح یقال له الفرق ترجمہ عائشہ رضی اللہ تعالے عنہا سے روایت ہے کہ مین اور

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دونو ایک برتن سے غسل کیا کرتے تھے اور وہ برتن ایک ہی تھا اوسکا نام فرق کہتے ہیں **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا اگر مرد اور عورت دونو آپس میں مل کر ایک برتن سے غسل کریں یعنے باری باری کے ساتھ برتن سے چلو بھر بھر کر اپنے اوپر ڈالتے جاویں تو اس طرح سے نہانا جائز ہے اور اس سے پانی مستعمل نہیں ہوتا ہے اور اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ مرد کو اپنی بیوی کی شرمگاہ کی طرف نظر کرنا جائز ہے اور اسیطرح عورت کو بھی اپنے خاوند کی شرمگاہ کا دیکھنا جائز ہے اور فرق دو صاع کا ہوتا ہے اور صاع انگریزی من کے حساب سے قریب تین سیر کے ہوتا ہے **فتح الباری** **باب الغسل بالصاع ونحوه** ایک صاع اور اوسکی مانند کے ساتھ غسل کرنیکا بیان **حدثنا** عبد اللہ بن محمد قال ثنا عبد الصمد قال ثنا شعبۃ قال حدثنی ابو بکر بن حفص قال سمعت ابا سلمۃ یقول دخلت انا واخو عائشۃ علی عائشۃ فسألها اخوها عن غسل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فدعت باناء نحو من صاع فاغتسلت وافاضت علی رأسها وبيننا وبينها حجاب قال ابو عبد اللہ وقال

۱۴ یزید بن ہارون وبہز والجدی عن شعبۃ قدر صاع **ترجمہ** ابو سلمہ سے روایت ہے کہ میں اور عائشہ کا رضاعی بھائی عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا کے پاس آئے سو عائشہ سے انکے بھائی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے غسل کا حال پوچھا کہ حضرت کسقدر پانی سے غسل کیا کرتے تھے سو حضرت عائشہ رض نے بقدر صاع کے ایک برتن منگوایا اور اوسمیں غسل کیا اور اپنے سر پر پانی بہایا اور ہمارے اور عائشہ رض کے درمیان ایک پردہ تھا۔ امام بخاری نے کہا کہ یزید بن ہارون اور بہز اور جدی کی روایت میں نحو من صاع کے بدلے قدر صاع آیا ہے **ف** ظاہر اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ غسل کے وقت عائشہ رض کا سر اور اوپر کا بدن ننگا تھا اور باقی بدن اون کا ڈھانکا ہوا تھا اور وہ دونو عائشہ رض کے محرم تھے اسواسطے اونہوں نے ستر نہ کیا۔ اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جب کوئی شخص کسی کو ایک کام کی تعلیم کرنے لگے تو مستحب ہے کہ وہ کام اوسکے سامنے کر کے اوسکو دکھلا دیوے اسلیے کہ وہ کام دکھلا دینے سے آدمی کے دل میں جم جاتا ہے۔

**حدثنا** عبد اللہ بن محمد قال ثنا یحیی بن آدم قال ثنا زہیر عن ابی اسحاق قال ثنا ابو جعفر انہ کان عند جابر بن عبد اللہ ہو وابوہ وعندہ قوم فسألوہ عن الغسل فقال یکفیک صاع فقال رجل ما یکفینی فقال جابر کان یکفی من ہو اوفی منک شعرا وخیرا منک ثم امنا فی ثوب **ترجمہ** ابو جعفر (یعنی امام محمد باقر) سے

سے روایت ہے کہ وہ اور اونکا باپ اور ایک جماعت دوسرے لوگ جابر بن عبداللہ کے
پاس بیٹھے ہوئے تھے سو اوس جماعت نے جابر بن عبداللہ سے غسل کا حال پوچھا یعنے حضرت صلی اللہ علیہ
وسلم کسقدر پانی سے غسل کیا کرتے تھے سو جابر رض نے کہا یعنے اونکے جواب مین کہ ایک صاع پانی کا
غسل کے لیے تجھکو کافی ہے سو ایک مرد نے کہا کہ ایک صاع مجھکو کافی نہین ہوسکتا ہے سو جابر
نے کہا کہ ایک صاع پانی کفایت کرتا تھا اوس شخص کو جسکے بال تجھ سے زیادہ تھے اور جو تجھسے بہتر
تھا یعنے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم کو (ابو جعفر نے کہا) کہ پھر جابر نے ایک کپڑے مین ہمکو نماز پڑھائی
یعنے ہماری امامت کرائی۔ اور یہ حالت تھی کہ اور کوئی کپڑا اونکے موجود نہین تھا **ف**
غرض جابر بن عبداللہ کی یہ تھی کہ حضرت کو تو ایک صاع پانی کا غسل کے واسطے کافی ہوجاتا تھا حالانکہ
حضرت کے بال بھی تجھ سے زیادہ تھے پھر تجھکو ایک صاع پانی کیسے کافی نہین ہوسکتا ہے پس اس سے
معلوم ہوا کہ ایک صاع پانی سے زیادہ کے ساتھ غسل کرنا مکروہ ہے۔ مگر یہ جابر کا قول ہے وا لا یہ
ایک واقعہ کا ذکر ہے ہمیشہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ معمول نہین تھا اسلیے کہ صحیح مسلم مین عائشہ
۱۴۳ رضے اللہ تعالے عنہا سے روایت ہے کہ مین اور حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک فرق سے غسل کیا ہے
اور فرق شافعی و ابن عیینہ وغیرہ کے نزدیک تین صاع کا ہوتا ہے۔ اور ایک روایت مین مسلم کی
ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے تین مد سے غسل کیا ہے۔ پس مختلف حالات پر اس حدیث جابر
کو حمل کیا جاویگا۔ اور یا اس حدیث جابر کو استحباب پر محمول کیا جائیگا اور اس سے کمی بیشی کو جواز
پر یعنے صاع سے غسل کرنا مستحب ہے اور اس سے زیادہ پانی کے ساتھ غسل کرنا جائز ہے یا یہ کہ بلا حاجت
اس سے زیادہ کرنا مکروہ ہے اور حاجت ہو تو جائز ہے الغرض صاع سے زیادہ پانی کے ساتھ
غسل کرنا جائز ہے۔ اور اسی پر تمام اہل اسلام کا اجماع ہوچکا ہے جیسے کہ پارہ اول مین ذکر
ہوچکا ہے واللہ اعلم **حَدَّثَنَا** اَبُوْ نُعَيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ عَمْرٍو عَنْ جَابِرِ بْنِ زَيْدٍ
عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمَيْمُوْنَةَ كَانَا يَغْتَسِلَانِ مِنْ اِنَاءٍ وَّاحِدٍ
قَالَ اَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ كَانَ ابْنُ عُيَيْنَةَ يَقُوْلُ اَخِيْرًا عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ مَيْمُوْنَةَ وَالصَّحِيْحُ مَا رَوٰى
اَبُوْ نُعَيْمٍ **ترجمہ** ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہ مقرر نبی صلے اللہ علیہ وسلم اور آپکی
بیوی میمونہ رض دونوں ایک برتن سے غسل کیا کرتے تھے امام بخاری نے کہا کہ ابن عیینہ (راوی اس
حدیث کا) اخیر عمر مین اس حدیث مین ابن عباس اور حضرت کے درمیان میمونہ کا واسطہ بیان کیا
کرتا تھا یعنے ابن عباس نے خود حضرت کو میمونہ کے ساتھ غسل کرتے نہین دیکھا ہے بلکہ میمونہ

ف
مرد و زن ملکر غسل کرسکتے ہیں

ف
ایک صاع پانی سے زیادہ بھی غسل جائز ہے

معلوم ہوتا ہی کہ آپنے فقط ایک ہی بار اپنے بدن پر پانی بہایا اسپر زیادہ نہین کیا **بَابُ** مَنْ
بَدَأَ بِالْحِلَابِ اَوِ الطِّيبِ عِنْدَ الْغُسْلِ غسل کے وقت برتن پانی اور خوشبو... سے ساتھ شروع کرنے
کا بیان یعنے غسل کے وقت پانی کا برتن طلب کرنا اور اوس سے غسل کرنا اور بدن کو میل سے پاک
صاف کرنا یا غسل سے پہلے خوشبو کا استعمال کرنا سنت ہی **ف** حلاب کہتے ہین ایک برتن کو کہ بمقدار
کوزہ کے ہوتا ہے اور اُسمین ایک صاع پانی کا آتا ہے اور بعضے کہتے ہین کہ حلاب ایک خوشبوی کا
نام ہے جو بعض میوجات کی درختون سے نچوڑ کر نکال لیتے ہین عرب لوگ نہانے سے پہلے اُسکو استعمال
کیا کرتے ہین اور بعضے کہتے ہین کہ حلاب عرق گلاب کو کہتے ہین کہ عرب لوگ غسل کے وقت اُسکو
پہلے استعمال کیا کرتے ہین اور اس باب یہ سب معنے بن سکتے ہین لیکن حدیث باب کی اول معنے کی بہت
مناسب ہی اور اس ترجمہ کا یہ معنے بھی ہو سکتا ہے کہ غسل کے واسطے کبھی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم
پانی کا برتن منگواتے اور غسل کرتے اور کبھی خوشبو طلب کرتے اور غسل سے پہلے اُسکو استعمال کرتے
واللہ اعلم بالصواب **حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰى قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ عَاصِمٍ عَنْ حَنْظَلَةَ عَنِ
الْقَاسِمِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اغْتَسَلَ مِنَ الْجَنَابَةِ دَعَا
بِشَيْءٍ نَحْوِ الْحِلَابِ فَاَخَذَ بِكَفِّهِ فَبَدَأَ بِشِقِّ رَأْسِهِ الْاَيْمَنِ ثُمَّ الْاَيْسَرِ فَقَالَ بِهِمَا ۱۲۶
عَلٰى وَسَطِ رَأْسِهِ **ترجمہ** عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہی کہ تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
جب ارادہ کرتے غسل کرنے کا جنابت سے تو حلاب کی مانند یعنے بقدر صاع کے ایک برتن منگواتے یعنے
حکم فرماتے کہ یہ برتن پانی سے بھرا ہوا آپ کے پاس لایا جاوے سو آپ دونو ہاتھون کے ساتھ پانی
لیتے یعنے برتن سے پس اپنے سر کی داہنی طرف سے شروع کرتے پھر بائین طرف سے پس ڈالتے ساتھ
انکے پانی درمیان سر اپنے کے یعنے اپنے دونو ہاتھون سے ایک چلو پانی لیکر پہلے سر کی داہنی طرف دہوتے پھر دوسرے
چلو سے بائین طرف دہوتے پھر تیسرے چلو سے پانی سر کے درمیان ڈالتے اور اپنے سر کو دہوتے **ف**
اس حدیث سے معلوم ہوا کہ غسل کرنے کے واسطے پانی کا برتن منگوانا اور اُس سے غسل کرنا جائز ہے اور یہی
وجہ ہی مطابقت اس حدیث کی ساتھ باب کے وجوہ مذکورہ سے اور اس حدیث سے یہ بھی ثابت ہوا کہ داہنی طرف
سے شروع کرنا مستحب ہی اور غسل جنابت مین تین چلو کافی ہو جاتے ہین فتح **بَابُ** الْمَضْمَضَةِ وَ
الْاِسْتِنْشَاقِ فِي الْجَنَابَةِ غسل جنابت مین کلی کرنی اور ناک مین پانی ڈالنے کا بیان یعنے کیا واجب
ہے یا سنت ہی **حَدَّثَنَا** عُمَرُ بْنُ حَفْصِ بْنِ غِيَاثٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ قَالَ اَخْبَرَنَا الْاَعْمَشُ
قَالَ حَدَّثَنِيْ سَالِمٌ عَنْ كُرَيْبٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ حَدَّثَتْنَا مَيْمُوْنَةُ قَالَتْ صَبَبْتُ لِلنَّبِيِّ

صلی اللہ علیہ وسلم غسلاً فافرغ بیمینہ علی یسارہ فغسلھما ثم غسل فرجہ ثم قال بیدہ الارض فمسحھا بالتراب فغسلھما ثم مضمض واستنشق ثم غسل وجھہ وافاض علی راسہ ثم تنحی فغسل قدمیہ ثم اتی بمندیل فلم ینفض بھا قال ابو عبد اللہ یعنی لم یتمسح بھا ترجمہ میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ مینے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے پانی ڈالا یعنی کسی برتن مین ڈالکر رکھا تاکہ اُسکے ساتھ غسل کرین سو (اول) آپ نے اپنے دا ہنے ہاتھہ اپنے بائین ہاتھہ پر پانی ڈالا سو ان دونو کو دھویا پھر اپنی شرمگاہ کو دھویا پھر اپنے ہاتھہ کو زمین پر مارا پس سکو مٹی کے ساتھہ رگڑا پس دونو کو دھویا پھر کلی کی اور ناک مین پانی ڈالا پھر اپنے منہ کو دھویا اور اپنے سر پر پانی بہایا پھر کنارے ہوئے یعنے غسل کرنے کی جگہسے سو آپنے دونو پاؤن کو دھویا پھر آپکے پاس رومال لایا گیا یعنے بدن پونچنے کیواسطے سو آپنے اُسسے بدن کو نہ پونچا امام بخاری نے کہا کہ لم ینفض کا معنے لم یتمسح بہا ہے یعنے آپنے اس رومال کے ساتھہ اپنے بدن کو نہ پونچا بلکہ تری کو اپنے بدن پر چھوڑ دیا **ف** غرض امام بخاری کی یہ ہے کہ غسل جنابت مین کلی کرنی اور ناک مین پانی ڈالنا دونو سنت ہین واجب نہین ہین اسلیے کہ آیندہ باب مین اسی حدیث مین صاف آگیا ہے ثُمَّ تَوَضَّأَ وُضُوْءَہٗ لِلصَّلٰوۃِ یعنے پھر آپنے نماز کے وضو کی مانند وضو کیا پس اس سے ثابت ہوتا ہے کہ کلی کرنی اور ناک مین پانی ڈالنا دونو وضو کے ساتھہ خاص ہین اور اجماع ہو چکا ہے اسپر کہ غسل مین وضو فرض نہین ہے اور جب کہ وضو فرض نہ ہوا تو کلی کرنی اور ناک مین پانی ڈالنا بھی فرض نہ ہوگا اسلیے کہ یہ دونو وضو کے تابع ہین کذا فی الفتح اور حنفیہ کے نزدیک غسل جنابت مین کلی کرنی اور ناک مین پانی ڈالنا فرض ہے وہ کہتے ہین کہ کلی کرنی اور ناک مین پانی ڈالنا وضو کے ساتھہ خاص نہین ہین اور یہ حصر کسی حدیث سے ثابت نہین ہوتا ہے بلکہ ہوسکتا ہے کہ بعضے حکم وضو اور غسل کے (جو وضو کے ضمن مین مشترک ہین) دونو طرح سے معمول ہون یعنے سنت بھی ہون اور واجب بھی ہون اسلیے کہ نہ واجب ہونا اُن حکمون کا وضو کی حیثیت سے اسکو مستلزم نہین ہے کہ یہان بھی واجب نہ ہون بلکہ ہوسکتا ہے کہ غسل کی حیثیت سے واجب ہون سو جواب اسکا یہ ہے کہ ظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ ان دونو مین کوئی فرق نہین ہے بلکہ ایک دوسرے کو مستلزم ہین علاوہ ازین کسی حدیث سے ان دونو کا فرض ہونا غسل مین ثابت نہین ہوتا ہے پس اس تکلف کی کوئی حاجت نہین ہے۔ اور بعضے لوگ اس آیت فَاطَّهَّرُوْا سے دلیل پکڑتے ہین کہ غسل مین کمال مبالغہ کا حکم آیا ہے پس تمام ظاہر بدن کا پاک کرنا واجب ہے اور منہ اور ناک کا اندر ظاہر بدن مین داخل ہے پس کلی کرنی اور ناک مین پانی ڈالنا بھی واجب ہوگا سو جواب اسکا یہ ہے جو کہ شاہ ولی اللہ صاحب

۱۴۷

محدث دہلوی نے مصفی شرح موطا مین لکہا ہے کہ یہ استدلال ضعیف ہی اسلیے کہ معنے مبالغہ کا استیعاب
تمام بدن مین ظاہر ہوچکا ہے یعنی یہان مبالغہ کا معنے یہ ہی کہ تمام بدن کو ترکرو کوئی جگہ خشک نہ چہوڑو پس
دلالت کرنا مبالغہ کا مضمضہ اور استنشاق کے وجوب پر اس سے لازم نہین آتا ہے واللہ اعلم بالصواب
اور اس حدیث سی یہ بہی ثابت ہوا کہ غسل اور وضو کے بعد کسی کپڑے رومال وغیرہ سے اپنے بدن کو پونچہنا
مستحب ہے اسلیے کہ ظاہر اس حدیث سی معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ ہمیشہ کی عادت
تہی کہ آپ غسل کی بعد اپنے بدن کو رومال سی پونچہ ڈالا کرتے تہی اسی وجہ سے آپکے پاس رومال لایا گیا
اور اس موقع مین آپکا بدن نہ پونچہنا شاید اس وجہ سے تہا کہ یہ کپڑا بہت میلا ہوا تہا یا اسواسطے
تہا کہ بعد غسل کے کپڑے سی بدن پونچہنا لوگ واجب نہ سمجہ لیوین **بَابُ** مَسْحِ الْيَدِ بِالتُّرَابِ
لِتَكُونَ أَنْقَى مٹی کے ساتہہ ہاتہہ مانجہنا تاکہ زیادہ تر پاک ہو جاوی یعنے استنجے کی بعد مٹی سی ہاتہہ ملنے مستحب
ہین **حَدَّثَنَا** الْحُمَيْدِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ عَنْ سَالِمِ بْنِ
أَبِي الْجَعْدِ عَنْ كُرَيْبٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ مَيْمُونَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
اغْتَسَلَ مِنَ الْجَنَابَةِ فَغَسَلَ فَرْجَهُ بِيَدِهِ ثُمَّ دَلَكَ بِهَا الْحَائِطَ ثُمَّ تَوَضَّأَ وُضُوْءَهُ
١٤٨ لِلصَّلٰوةِ فَلَمَّا فَرَغَ مِنْ غُسْلِهِ غَسَلَ رِجْلَيْهِ **ترجمہ** میمونہ رضی اللہ تعالے عنہا سے روایت
ہے کہ مقرر نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے جنابت کی سبب سے غسل کیا سو اول ہاتہہ سے اپنی شرمگاہ کو دہویا
پہر اسکو دیوار کے ساتہہ مانجہا یعنے واسطے صاف کرنیکے پہر اپنی نماز کی وضو کی مانند وضو کیا سو جب آپ
غسل سے فارغ ہوئی تو اپنے دونو پاؤن کو دہویا **ف** اس حدیث سی ثابت ہوا کہ استنجے کی
بعد مٹی کے ساتہہ ہاتہہ مانجہنے مستحب ہین اسلیے کہ اس سے ہاتہہ اچہی طرح پاک اور صاف ہو جاتا ہے
اور ناپاکی اچہی طرح سے دور ہو جاتی ہے اور یہی ہی وجہ مطابقت اس حدیث کی ساتہہ بابکے **بَابُ**
هَلْ يُدْخِلُ الْجُنُبُ يَدَهُ فِي الْإِنَاءِ قَبْلَ أَنْ يَغْسِلَهَا إِذَا لَمْ يَكُنْ عَلَى يَدِهِ قَذَرٌ غَيْرُ الْجَنَابَةِ
اگر جنبی آدمی کے ہاتہہ پر سوائے جنابت کی اور کوئی پلیدی نہ ہو تو اسکو پانی کے برتن مین بے دہوئے ہاتہہ
ڈالنا جائز ہے یا نہین ہے **ف** غرض امام بخاری کی اس باب کی باندہنے سی یہ ہی کہ جنبی کے ہاتہہ پر جب
کوئی پلیدی نہ ہو تو اسکو پانی کے برتن مین بے دہوئے ہاتہہ ڈالنا جائز ہے اسلیے کہ جنابت کے سبب سے آدمی
کوئی عضو ناپاک نہین ہوتا ہے اور پلیدی حکمی جنابت کی سے پانی ناپاک نہین ہوتا ہے جیسے کہ حقیقی
پلیدی سے ناپاک ہو جاتا ہے چنانچہ اسی کی تائید مین امام بخاری نے پہلے آثار صحابہ کو ذکر کیا ہی وہ یہ
ہین وَأَدْخَلَ ابْنُ عُمَرَ وَالْبَرَاءُ بْنُ عَازِبٍ يَدَهُ فِي الطَّهُورِ وَلَمْ يَغْسِلْهَا ثُمَّ تَوَضَّأَ یعنے

داخل کیا ابن عمر اور براء بن عازب نے اپنے ہاتھ کو وضو کے پانی میں اور حالانکہ اُسکو نہ دھویا تھا یعنے پہلے
داخل کرنے سے پھر وضو کیا یعنے اسی پانی سے **ف** عبدالرزاق نے ابن عمر سے روایت کی ہے کہ
وہ اپنے ہاتھ کو دھوکر برتن میں داخل کیا کرتے تھے سو ان دونوں میں تطبیق اسطرح سے ہوسکتی ہے کہ
یہ مختلف وقتوں کا ذکر ہے جہاں ہاتھوں کو نہیں دھویا وہاں اُنپر کوئی پلیدی نہیں ہوگی اور جہاں دھویا
ہے وہاں کوئی پلیدی وغیرہ ہاتھ پر ہوگی یا دھو لینا مستحب ہے اور نہ دھونا جائز ہے اس سے معلوم ہوا کہ
بغیر دھوئے ہاتھ کو برتن میں داخل کرنا جائز ہے اور تائید کرتا ہے اسکی جو شعبی سے روایت ہے
کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ جنابت کی حالت میں بے دھوئے ہاتھ پانی کے اندر داخل
کرتے تھے وَلَمْ يَرَ ابْنُ عُمَرَ وَابْنُ عَبَّاسٍ بَأْسًا بِمَا يَنْتَضِحُ مِنْ غُسْلِ الْجَنَابَةِ یعنے ابن عمر اور ابن عباس
ایسے پانی سے کوئی خوف نہیں دیکھتے تھے جو جنابت سے نہانے کے بعد قطرہ قطرہ ٹپکتا ہے یعنے غسل
جنابت کے بعد جو پانی کے قطرے بدن سے گرتے ہیں اگر کپڑے وغیرہ پر پڑ جاویں تو اسکا کچھ ڈر نہیں ہے
۱۴۹ اور کپڑا اس سے ناپاک نہیں ہوتا ہے **ف** اس سے معلوم ہوا کہ اگر جنبی اپنے ہاتھ کو برتن میں ڈالدیوے
تو اُس سے پانی ناپاک نہیں ہوتا ہے اسلیے کہ جنابت حکمی اگر پانی کو ناپاک کردیتی تو جس پانی میں نہانے
کے وقت جنبی کے بدن سے قطرے گرتے ہیں ایسی پانی سے غسل کرنا منع ہوتا حالانکہ اس سے غسل کرنا
جائز ہے پس معلوم ہوا کہ جنبی کو پانی میں ہاتھ ڈالنا بھی جائز ہے اور جنابت حکمی سے آدمی ناپاک
نہیں ہوتا ہے۔ اور یہی وجہ ہے تعلق اس اثر کی ساتھ ترجمہ باب کے (فتح) **حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللّٰهِ
بْنُ مَسْلَمَةَ قَالَ حَدَّثَنَا أَفْلَحُ بْنُ حُمَيْدٍ عَنِ الْقَاسِمِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كُنْتُ أَغْتَسِلُ أَنَا
وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ إِنَاءٍ وَاحِدٍ تَخْتَلِفُ أَيْدِينَا فِيهِ ترجمہ عائشہ رضی
اللہ تعالے عنہا سے روایت ہے کہ میں اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم دونوں ایک برتن سے غسل کیا کرتے تھے
مختلف ہوتے تھے اُسمیں ہاتھ ہمارے یعنے ہم دونوں برتن سے باری باری کے ساتھ پانی اُٹھاتے تھے اسطرح
کہ ایکبار اپنے ہاتھوں کے ساتھ برتن سے میں پانی اُٹھاتی اور ایکبار حضرت اُٹھاتے و علے ہذا القیاس تمام
غسل میں اسیطرح کرتے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جنبی آدمی کو تھوڑے پانی سے چلو کے ساتھ پانی
اُٹھا لینا جائز ہے اور اسمیں ہاتھ ڈالنے سے پانی ناپاک نہیں ہوتا بلکہ ایسے پانی سے غسل کرنا جائز ہے
اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جنبی کو کھڑے پانی میں غوطہ مارنے کیواسطے جو نہی وارد ہوئی ہے تو وہ نہی
تنزیہی ہے اس سے پانی ناپاک نہیں ہوتا ہے اسلیے کہ جنبی کا خواہ تمام بدن ہو یا ایک عضو ہو جنابت میں برابر
ہے پس جیسا ایک عضو کو پانی میں داخل کرنے سے پانی ناپاک نہیں ہوتا ہے تو اسیطرح تمام بدن کے ساتھ ملنے

مین غوطہ لگانے سے بھی پانی ناپاک نہین ہوویگا اور مطابقت اس حدیث کی ترجمہ باب کے ساتھ اسطور ہے
ہے کہ جب جنبی کو غسل کے واسطے پانی کے برتن سے چلو بھرنا اور اسمین بے دہوئے ہاتہہ ڈالنا جائز ہے
جیسے کہ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے تو اس سے معلوم ہوا کہ دوسری حدیث مین جو برتن مین
ڈالنے سے پہلے ہاتہہ دہونے کا حکم آیا ہے تو وہ جنابت کی وجہ سے نہین ہے بلکہ وہ حکم اُسی جگہ
پر ہے جہان پلیدی کا یقین ہو یا ظن ہو اور جب کہ دہونا ہاتہون کا جنابت کی وجہ سے واجب
نہ ہوا تو جنبی کو بغیر دہونے کے برتن مین ہاتہہ ڈالنا جائز ہوگا (فتح) مترجم عفی اللہ عنہ کہتا ہے کہ ظاہر
وجہ مطابقت کی یہ ہے کہ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ پانی مین ہاتہہ داخل کرنیکو جنابت مانع
نہین اسلیے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور عائشہ رضی اللہ عنہا دونو برتن سے چلو بھر بھر کر غسل
کرتے تھے پس اگر جنابت کی وجہ سے ہاتہہ ناپاک ہوتے تو پہر تمام ہونے غسل تک پاک نہوتے پس
غسل کے اندر ہاتہون سے پانی اٹھا اٹھا کر بدن پر ڈالنا اور اُس سے غسل کرنا جائز نہ ہوتا اور جب کہ
جنابت قبل تمام ہونے غسل کے پانی مین ہاتہہ ڈالنے کو مانع نہ ہوئی تو معلوم ہوا کہ جنبی کو بغیر دہوئے ١٥٠
کے برتن مین ہاتہہ ڈالنا جائز ہے واللہ اعلم بالصواب **حَدَّثَنَا** مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ
عَنْ هِشَامٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اغْتَسَلَ
مِنَ الْجَنَابَةِ غَسَلَ يَدَيْهِ **ترجمہ** عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا سے روایت ہے کہ تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
جب ارادہ کیا کرتے غسل کا جنابت سے تو دہو لیا کرتے اپنے دونو ہاتہہ یعنی اول تمام بدن سے اپنے دونو ہاتہون
کو دہو لیتے پہر بعد اُسکے تمام غسل کرتے **ف** یہ حدیث عائشہ رض کی دوسری حدیثون کے ساتھ
ملکر گویا کہ ایک دوسری کی تفسیر ہین اسلیے کہ یہ حدیث پلیدی کی حالت پر محمول ہے اور دوسری
حدیثین حالت پاکی پر محمول ہین یعنے جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے ہاتہون پر کوئی پلیدی ہوتی
تو اس وقت دہو لیتے تھے اور جب آپکے ہاتہون پر پلیدی نہ ہوتی تو اُسوقت نہین دہوتے تھے یا
ہاتہہ دہونیکی حدیث کو استحباب پر حمل کیا جاوے اور نا دہونے کی حدیث کو جواز پر حمل کیا جاوے
پس دونو صورتون مین تعارض دفع ہوجاویگا پس مناسبت اس حدیث کی ساتھ ترجمہ کے باعتبار
ضد اور مقابلے کے ہے **حَدَّثَنَا** اَبُو الْوَلِيْدِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِيْ بَكْرِ بْنِ حَفْصٍ عَنْ
عَائِشَةَ قَالَتْ كُنْتُ اَغْتَسِلُ اَنَا وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ اِنَاءٍ وَاحِدٍ مِنْ جَنَابَةٍ
وَعَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْقَاسِمِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ مِثْلَهٗ **ترجمہ** عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا سے روایت
ہے کہ مین اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم ... دونو ملکر ایک برتن سے غسل کیا کرتے تھے جنابت کے سبب سے **حَدَّثَنَا**

ابو الولید قال حدثنا شعبة عن عبد اللہ بن عبد اللہ بن جبر قال سمعت انس
بن مالک یقول کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم والمرأۃ من نسائہ یغتسلان من اناء
واحد ترجمہ انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور آپکی بیبیون سے ایک بیوی
دونو ملکر ایک برتن سے غسل کیا کرتے تھے زاد مسلم ووھب بن جریر عن شعبة من الجنابة یعنے
مسلم اور وہب کی روایت مین جنابت کا لفظ زیادہ ہے **ف** ان دونو حدیثون سے ثابت ہوتا ہے
کہ پانی کے برتن مین ہاتھ ڈالنے کو جنابت مانع نہین ہے، اسلیے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جنابت
کی حالت مین برتن سے ہاتھ کو ساتھ پانی اُٹھا اُٹھا کر اپنے بدن پر ڈالا کرتے تھے پس اگر جنابت کی وجہ سے
ہاتھ ناپاک ہوتو تو پانی کے اندر ہاتھ ڈالنے سے ناپاک ہو جاتا او غسل کرنا اوس سے جائز نہ ہوتا جیسے کہ اوپر
مذکور ہو چکا ہے پس مناسبت حدیث کی ترجمہ سے ظاہر ہے **باب** من افرغ بیمینہ علی شمالہ
فی الغسل غسل کے وقت استنجے مین داہنے ہاتھ سے بائین پر پانی بہانے کا بیان **حدثنا**
موسیٰ بن اسماعیل قال حدثنا ابو عوانة قال حدثنا الاعمش عن سالم بن ابی الجعد
عن کریب مولی ابن عباس عن ابن عباس عن میمونة بنت الحارث قالت وضعت لرسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غسلا وسترتہ فصب علی یدہ فغسلها مرة او مرتین قال 151
سلیمان لا ادری اذکر الثالثة ام لا ثم افرغ بیمینہ علی شمالہ فغسل فرجہ
ثم دلک یدہ بالارض او بالحائط ثم تمضمض واستنشق وغسل وجہہ و
یدیہ وغسل راسہ ثم صب علی جسدہ ثم تنحی فغسل قدمیہ فناولتہ
خرقة فقال بیدہ ھکذا ولم یردھا ترجمہ میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ مینے
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے غسل کے لیے پانی لا کر رکھا اور آپکو پردہ کیا یعنے لوگون سے پوشیدہ
کیا سو آپنے اپنے ہاتھ پر پانی گرایا پس اسکو دھویا ایکبار یا دوبار سلیمان (راوی نے) کہا مجکو معلوم نہین
کہ سالم نے تیسری بار کا ہونا ذکر کیا ہے یا نہین پھر گرایا پانی کو اپنے داہنے ہاتھ سے بائین ہاتھ پر سو اپنی شرمگاہ
کو دھویا پھر آپنے ہاتھ کو زمین یا دیوار سے رگڑا پھر کلی کی اور ناک مین پانی ڈالا اور اپنے منہ اور ہاتھون
کو دھویا اور اپنے سر کو دھویا پھر اپنے تمام بدن پر پانی بہایا پھر کنارے ہوئے یعنے نہانے کی جگہ سے
سو اپنے دونو پاؤن کو دھویا سو مینے آپ کو کپڑا دیا یعنے بدن پونچھنے کے واسطے سو اپنے ہاتھ سے
اشارہ کیا یعنے یہ کہ مین کپڑا نہین لیتا ہون اور اپنے کپڑے کو نہ مانگا **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا
کہ استنجے مین مستحب یہی ہے کہ اپنے داہنے ہاتھ سے بائین پر پانی گرائے اور بائین سے استنجا کرے

**باب تفریق الغسل والوضوء** غسل اور وضو کے کاموں میں جدائی کرنے کا بیان **ف**
وضو کے عملوں میں جدائی کرنی دو طور سے ہے ایک یہ کہ غسل اور وضو کے درمیان کوئی دوسرا کام کر لیوے
دوسرا یہ کہ اعضا کو پے در پے نہ دہووے بلکہ جب ایک عضو خشک ہو جاوے تو پھر دوسرے کو دہووے مثلاً پہلے
ایک پاؤں کو دہووے جب وہ خشک ہو جاوے تو پھر دوسرے کو دہووے تو اس طرح وضو کے اعضا میں جدائی
کرنی جائز ہے چنانچہ امام بخاری نے اسکی تائید میں ابن عمر کا اثر نقل کیا ہے وہ یہ ہے ویذکر
عن ابن عمر انه غسل قدميه بعد ما جف وضوءه یعنے ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت
کی ہے کہ اُسنے وضو خشک ہو جانے کے بعد اپنے دونوں پاؤں کو دہویا **ف** ابن عمر کے اس اثر
کو امام شافعی نے اپنی کتاب ام میں روایت کیا ہے لیکن اُسمیں اسطور سے ہے کہ ابن عمر نے بازار میں
وضو کیا اور اپنے پاؤں کو نہ دہویا پھر مسجد میں چلے گئے وہاں جا کر اپنے موزوں پر مسح کیا اور نماز پڑہی
**حدثنا** محمد بن محبوب قال حدثنا عبد الواحد قال حدثنا الاعمش عن سالم
ابن ابي الجعد عن كريب مولى ابن عباس عن ابن عباس قال قالت ميمونة وضعت للنبي
صلى الله عليه وسلم ماء يغتسل به فافرغ على يديه فغسلهما مرتين مرتين او ثلاثا ١٥٢
ثم افرغ بيمينه على شماله فغسل مذاكيره ثم دلك يده بالارض ثم مضمض
واستنشق ثم غسل وجهه ويديه ثم غسل راسه ثلاثا ثم صب على جسده ثم
تنحى من مقامه فغسل قدميه ترجمہ اسکا وہی ہے جو اوپر گذرا مگر اسمیں زیادہ ہے پھر نہانے
کی جگہ سے کنارے ہو پھر اپنے دونوں پاؤں کو دہویا **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ وضو کے اعضا میں تفریق
جائز ہے اسلیے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے وضو کیا سو اپنے دونوں ہاتھوں کو غسل سے پہلے دہویا اور پاؤں
کو غسل سے پیچھے دہویا کنارے ہو کر اور اگر پاؤں کے ہونے کو غسل کے اندر داخل کیا جاوے اور تفریق ساتھ
ایک طرف ہونے کی غسل کی جگہ سے اور ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا لیا جاوے تو اس حدیث کی مطابقت
تمام ترجمہ سے ہو جاویگی اور یا تفریق غسل کو تفریق وضو پر قیاس کیا جاویگا۔ اور غرض امام بخاری کی اس باب سے
رد کرنا ہے اُس شخص کا جو وضو میں موالات اور پے در پے اعضا دہونے کو واجب کہتا ہے جیسے کہ امام
مالک وغیرہ واللہ التوفیق **باب اذا جامع ثم عاد ومن دار على نسائه في غسل**
**واحد** جب کوئی مرد اپنی عورت کے ساتھ ایک بار صحبت کرے اور دوسری بار پھر صحبت کرے یعنے دونوں
جماعوں کے درمیان وضو نہ کرے تو اسکا کیا حکم ہے اور جو شخص کہ ایک غسل میں اپنی تمام بیویوں پر پھرے
یعنے درمیان جماعوں کے غسل نہ کرے بلکہ سب کے ساتھ جماع کرکے بعد کو فقط ایک ہی بار غسل کر لیوے

تو اسکا کیا حکم ہے یعنے جائز ہے یا نہین حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي عَدِيٍّ
وَيَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ إِبْرَاهِيمَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْتَشِرِ عَنْ أَبِيهِ قَالَ ذَكَرْتُهُ لِعَائِشَةَ
فَقَالَتْ يَرْحَمُ اللّٰهُ أَبَا عَبْدِ الرَّحْمٰنِ كُنْتُ أُطَيِّبُ رَسُولَ اللّٰهِ فَيَطُوفُ عَلَى نِسَائِهِ ثُمَّ
يُصْبِحُ مُحْرِمًا يَنْضَخُ طِيبًا ترجمہ ابراہیم کے باپ محمد بن منتشر سے روایت ہے کہ مینے ابن عمر کا قول عائشہ رض کے
پاس ذکر کیا (وہ قول انکا یہ ہے کہ مین ایسی خوشبو کے استعمال کو جائز نہین کہتا ہون جسکا اثر احرام
باندہنے کے بعد باقی رہے) سو عائشہ رض نے کہا کہ خدا ابا عبد الرحمن (یہ ابن عمر کی کنیت ہے) پر رحمت کرے
مین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خوشبو ملا کرتی تہی یعنے احرام باندہنے سے پہلے آپ اپنی تمام عورتون پر
پہرتے یعنی سب کے ساتہہ جماع کرتے پہر صبح کرتے حالت احرام مین اور آپ سے خوشبو ٹپکتی تہی یعنے
خوشبوی کا اثر بعد احرام کے باقی رہتا ہے **ف** ظاہر اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم نے جماعون کے درمیان مین غسل نہین کیا ہے بلکہ سب کے ساتہہ جماع کرکے بعد کو فقط ایک ہی بار
غسل کیا ہے خاصکر آیندہ حدیث سے اور انس کی حدیث سے جو مسلم مین ہے صریح معلوم ہوتا ہے کہ آپنے
فقط ایک ہی غسل کیا ہے پس ثابت ہوا کہ دو جماعون کے درمیان غسل کرنا واجب نہین بلکہ کئی بار جماع کرکے
بعد کو فقط ایکبار غسل کر لینا ہی جائز ہے اور جس حدیث مین ہر جماع کے ساتہہ تازہ غسل کرنیکا ذکر ہے
سو اُس سے مراد استحباب ہے یعنے ہر جماع کے ساتہہ تازہ غسل کرنا مستحب ہے پس جواز کے منافی نہین
ہوگا پس دونو حدیثون مین تطبیق ہو جاویگی اور جب کہ دو جماعون کے درمیان غسل ترک کرنا جائز
ہے تو دونون کے درمیان وضو ترک کرنا بہی جائز ہوگا پس مطابقت اس حدیث کی ساتہہ ترجمہ کے
ظاہر ہوگئی وباللہ التوفیق اور غرض امام بخاری کی اسکے رد کرنا ہے اس شخص پر جو دو جماعون کے درمیان
وضو کو واجب کہتا ہے جیسے کہ اہل ظاہر وغیرہ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُعَاذُ
بْنُ هِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ قَتَادَةَ قَالَ حَدَّثَنَا أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَدُورُ عَلَى نِسَائِهِ فِي السَّاعَةِ الْوَاحِدَةِ مِنَ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُنَّ
إِحْدَى عَشْرَةَ قُلْتُ لِأَنَسٍ أَوَكَانَ يُطِيقُهُ قَالَ كُنَّا نَتَحَدَّثُ أَنَّهُ أُعْطِيَ قُوَّةَ ثَلَاثِينَ وَقَالَ
سَعِيدٌ عَنْ قَتَادَةَ أَنَّ أَنَسًا حَدَّثَهُمْ تِسْعُ نِسْوَةٍ ترجمہ انس رض سے روایت ہے کہ تہے نبی
صلی اللہ علیہ وسلم پہرتے اپنی سب بیویون پر (یعنے جماع کرتے ساتہہ اونکے) ایکساعت مین
رات اور دن کے (یعنے کبہی دن کو سب کے ساتہہ جماع کرتے اور کبہی رات مین سب سے جماع کرتے) اور آپکی
بیویان گیارہ تہین یعنے عائشہ وحفصہ وام سلمہ وزینب بنت جحش وام حبیبہ وجویریہ و

۱۵۲

میمونہ اور سودہ اور صفیہ اور زینب بنت خزیمہ اور ریحانہ ہین نے انس سے کہا (قتادہ کا قول ہے) کہ
کیا حضرت (اتنی بیویون) کے ساتھ صحبت کرنے کی قوت رکہتے تھے (سو) انس نے (اوسکے
جواب مین) کہا کہ ہم لوگ یعنی صحابہ آپس مین کرتے تھے کہ آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو تیس
مرد کی قوت دی گئی ہے اور سعید کی روایت مین قتادہ سے گیارہ عورتون کے بدلے نو عورتونکا
ذکر ہے سوان دونون حدیثونکے درمیان تطبیق اسطور سے ہے کہ اصل منکوحہ عورتین نو تہین اور
دو لونڈیان تہین اور یا باختلاف اوقات پر محمول ہے یعنی کبھی گیارہ تہین اور کبھی نو ف
اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جماعون کے درمیان مین غسل نہین کیا
بلکہ سب کے بعد کو ایکبار غسل کیا اسلیے کہ ایکساعت مین گیارہ بار جماع کرنا اور گیارہ بار غسل کرنا مشکل
ہے اور یہی وجہ مناسبت حدیث کی ترجمہ سے **باب غَسْلِ الْمَذْيِ وَالْوُضُوْءِ مِنْهُ**
مذی کے دہونے اور اوس سے وضو کرنے کا بیان ف مذی کہتے ہین اوس پانی سفید
۱۵۴ چپکنے والی کو جو عورتونکے ساتھ کہیلنے کیوقت آلت کے سر پر آجاتا ہے اور اوس کے نکلنے سے کچھ کچھ
لذت معلوم ہوتی ہے۔ حَدَّثَنَا اَبُو الْوَلِيْدِ قَالَ حَدَّثَنَا زَائِدَةُ عَنْ اَبِيْ حَصِيْنٍ عَنْ اَبِيْ
عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ عَلِيٍّ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ كُنْتُ رَجُلًا مَذَّاءً فَاَمَرْتُ رَجُلًا يَسْاَلُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِمَكَانِ
ابْنَتِهٖ فَسَاَلَ فَقَالَ تَوَضَّاْ وَاغْسِلْ ذَكَرَكَ ترجمہ علی رضی سے روایت ہے کہ مجکو بہت مذی آیا کرتی تہی سو مینے ایک مرد
کو حضرت سے یہ مسئلہ پوچھنے کا حکم کیا بسبب ہونے آپکی بیٹی کے میرے نکاح مین یعنی شرم سے
مین خود حضرت سے نہ پوچھ سکا بلکہ دوسرے آدمی کو پوچھنے کا حکم کیا) پس اوسنے حضرت سے یہ مسئلہ پوچھا
سو حضرت نے فرمایا کہ وضو کرا اور اپنی آلت کو دہو ڈال یعنے غسل اس صورت مین واجب نہین ہے
فقط وضو آتا ہے ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مذی کا دہو ڈالنا اور اس سے وضو کرنا واجب
ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ مذی کہرچ ڈالنے سے کپڑا پاک نہین ہوتا ہے جب تک کہ اوسکو دہو یا نہ جاوے
بخلاف منی کے کہ اوسکی کہرچ ڈالنے سے بہی کپڑا پاک ہو جاتا ہے اور یہی معلوم ہوتی ہے غرض امام
بخاری کی اس باب سے واللہ اعلم بالصواب اور ذکر اس باب کا کتاب الغسل مین واسطے دفع کرنے ظن
غسل کے ہے مذی آنے سے واسطے ہم شکل ہونے اوسکے کے ساتھ منی کے **باب مَنْ تَطَيَّبَ
ثُمَّ اغْتَسَلَ وَبَقِيَ اَثَرُ الطِّيْبِ** اگر کوئی شخص اپنے بدن پر خوشبوئی ملے پہر غسل کر ڈالے اور
خوشبوئی کا اثر (یعنے رنگ اور بو اوسکی) غسل کے بعد بدن پر باقی رہے تو اسمین کچھ حرج نہین بلکہ یہ امر جائز
ہے حَدَّثَنَا اَبُو النُّعْمَانِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْتَشِرِ

عن ابیہ قال سألت عائشۃ وذکرت لھا قول ابن عمر ما احب ان اصبح محرماً انضخ
طیباً فقالت عائشۃ انا طیبت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ثم طاف فی نسائہ
ثم اصبح محرماً ترجمہ محمد بن منتشر سے روایت ہو کہ مینے عائشہ سے پوچھا اور ابن عمر کا قول اُنسے ذکر
کیا (وہ قول یہ ہے کہ) مین نہین دوست رکھتا ہون اس بات کو کہ صبح کرون ساتھہ احرام کے درحالیکہ
ٹپکتی ہو مجہسے خوشبوئی یعنے احرام باندہنے کے بعد خوشبو کا اثر بدن پر باقی رہنے کو مین پسند نہین
رکہتا ہون سو عائشہ رض نے کہا کہ مینے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو خوشبو ملی تھی پھر آپ اپنی سب
بیویون مین پھرے یعنے سب سے صحبت کی پھر صبح کی حالت احرام مین یعنے اُسی رات کی صبح کو آپنے
احرام باندہ لیا ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر خوشبو بدن پر مالش کر کے غسل کر ڈالے اور بعد غسل کے
خوشبوئی کا اثر بدن پر باقی رہجاوے تو ہمین کچھ حرج نہین ہے بلکہ یہ امر جائز ہے اور یہی غرض ہے امام بخاری
کی اس باب سے **حدثنا** آدم بن ابی ایاس قال حدثنا شعبۃ قال اخبرنا الحکم
بن عتیبۃ عن ابراھیم عن الاسود عن عائشۃ قالت کانی انظر الی وبیص الطیب
فی مفرق رسول اللہ وھو محرم ترجمہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہو کہ گویا کہ مین
اب دیکھ رہی ہون چمکنا خوشبوئی کا سر مبارک مین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اور حالانکہ آپ ۱۵۵
محرم تھے ف یہ دونو حدیثین ایک واقعہ کا ذکر ہے یعنے یہ خوشبوئی آپنے احرام باندہنے سے پہلے
استعمال کی تھی پھر جب اپنے غسل کر کے احرام باندہا تو اُسکا اثر اور چمکنا بعد غسل کو بھی باقی رہا
پس یہی وجہ ہے مطابقت حدیث کی ساتھہ ترجمہ باب کے یا وجہ مناسبت کی یہ ہے کہ وہ غسل سنت
احرام کی ہے اسکو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ترک نہین کیا پس یہ اثر خوشبوئی کا باقی رہا تھا احرام
باندہنے سے پہلے کا ہے **باب** تخلیل الشعر حتی اذا ظن انہ قد اروی بشرتہ افاض
علیہ سر کے بالون کا خلال کرنا یہانتک کہ جب گمان کرے کہ بدن تر ہو گیا ہے یعنے جو بالون کے
نیچے ہو تو اُس پر پانی بہا دیوے **حدثنا** عبدان قال اخبرنا عبد اللہ قال اخبرنا ھشام
ابن عروۃ عن ابیہ عن عائشۃ قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا اغتسل
من الجنابۃ غسل یدیہ وتوضأ وضوءہ للصلوۃ ثم اغتسل ثم یخلل بیدہ شعرہ
حتی اذا ظن انہ قد اروی بشرتہ افاض علیہ الماء ثلث مرات ثم غسل سائر
جسدہ وقالت کنت اغتسل انا ورسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من اناء واحد نغرف
منہ جمیعاً ترجمہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہو کہ تھے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

جب ارادہ کرتے غسل کا جنابت سے تو اپنے دونوں ہاتھوں کو دھوتے اور نماز کے وضو کی مانند وضو کرتے
پھر غسل کرتے پھر خلال کرتے اپنے ہاتھوں سے بالوں کو یہانتک کہ جب گمان کرتے کہ بدن تر ہو گیا ہے
یعنے جو بدن بالوں کے نیچے ہے تو اوسپر پانی بہا دیتے تین بار پھر دھو ڈالتے اپنے تمام بدن کو اور عائشہ
نے کہا کہ میں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دونوں ایک برتن سے غسل کیا کرتے تھے درحالیکہ چلو بھرتے
تھے اسے ہم دونوں اکٹھے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ غسل جنابت میں سر کے بالوں کا خلال کرنا
فرض ہے اور اسپر اجماع ہو چکا ہے لیکن داڑھی کے خلال کرنے میں اختلاف ہے امام مالک سے ایک روایت
میں داڑھی کا خلال کرنا واجب نہیں ہے نہ غسل میں اور نہ وضو میں اور ایک روایت میں دونوں میں واجب
ہے اور امام ابو حنیفہ رح کے نزدیک غسل میں واجب ہے وضو میں واجب نہیں ہے اور امام شافعی کے نزدیک
تخلیل سنت ہے لیکن جو بدن کہ داڑھی کے نیچے ہے اوسکو پانی پہونچانا فرض ہے **باب**
مَنْ تَوَضَّأَ فِي الْجَنَابَةِ ثُمَّ غَسَلَ سَائِرَ جَسَدِهٖ وَلَمْ يُعِدْ غَسْلَ مَوَاضِعِ الْوُضُوْءِ مِنْهُ مَرَّةً
اُخْرٰی جو شخص کہ غسل جنابت میں پہلے وضو کر لیوے پھر اپنے بدن کو دھو ڈالے اور دوسری بار پھر وضو کی
جگہوں کو نہ دھووے تو اسمیں کچھ حرج نہیں ہے یعنے وضو کے اعضا کو فقط وضو کرنا کافی ہو جاتا ہے اور غسل
میں دوسری بار انپر پانی بہانا کچھ ضرور نہیں **حدثنا** یُوْسُفُ بْنُ عِيْسٰى قَالَ اَنَا الْفَضْلُ بْنُ مُوْسٰى ١٥٦
قَالَ اَنَا الْاَعْمَشُ عَنْ سَالِمٍ عَنْ كُرَيْبٍ مَوْلَى ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ مَيْمُوْنَةَ قَالَتْ وَضَعَ
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَضُوْءًا لِّلْجَنَابَةِ فَاَكْفَأَ بِيَمِيْنِهٖ عَلٰى يَسَارِهٖ مَرَّتَيْنِ اَوْ ثَلَاثًا
ثُمَّ غَسَلَ فَرْجَهٗ ثُمَّ ضَرَبَ يَدَهٗ بِالْاَرْضِ اَوِ الْحَائِطِ مَرَّتَيْنِ اَوْ ثَلَاثًا ثُمَّ تَمَضْمَضَ وَاسْتَنْشَقَ
وَغَسَلَ وَجْهَهٗ وَذِرَاعَيْهِ ثُمَّ اَفَاضَ عَلٰى رَاْسِهِ الْمَاءَ ثُمَّ غَسَلَ جَسَدَهٗ ثُمَّ تَنَحّٰى فَغَسَلَ
رِجْلَيْهِ قَالَتْ (عَائِشَةُ) فَاَتَيْتُهٗ بِخِرْقَةٍ فَلَمْ يُرِدْهَا فَجَعَلَ يَنْفُضُ بِيَدِهِ الْمَاءَ **ترجمہ**
میمونہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جنابت کے غسل کرنیکے
لیے پانی رکھوایا آپ نے پانی کے برتن کو اپنے داہنے ہاتھ سے دو بار یا تین بار پس اپنی شرمگاہ
کو دھویا پھر اپنے ہاتھ کو مٹی سے مانجا دو بار یا تین بار پھر کلی کی اور ناک میں پانی ڈالا اور اپنے منہ
اور دونوں پاؤں کو دھویا پھر اپنے سر پر پانی بہایا پھر اپنے بدن کو دھویا پھر کنارے ہوئے یعنی غسل کی
جگہ سے سوا اپنے دونوں پاؤں کو دھویا میمونہ رض نے کہا پس میں آپ کے پاس ایک کپڑا لائی یعنے
بدن پونچھنے کے واسطے پس آپ نے اسکو نہ مانگا اور ہاتھ سے پانی جھاڑنے لگے **ف** اس حدیث
سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے غسل میں وضو کی جگہوں کو دوسری بار نہیں دھویا فقط وضو پر اکتفا

کیا اسلیے کہ اپنے تمام مین کہ جہان وضو غسل بعض اعضا کا بیان کرتے ہین اور پھر بعد از ان بدن کو دہونا
ذکر کرتے تو بیان اعضاء اور قرینہ حال سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ یہان مراد باقی بدن ہے سوای ان اعضاء مذکورہ
کے اور یہی وجہ ہی مناسبت اس حدیث کی ساتھہ ترجمہ کے اور شیخ ابن حجر نے کہا ہے کہ میمونہ کا قول اغسل جسدہ
مجازا ہی معنے پر محمول ہے یعنی باقی بدن دہویا اسلیے کہ بعد اسکے میمونہ رضنے فرمایا کہ حضرت نے بعد غسل کے
کنارے ہوکر اپنے پاؤن کو دہویا پس اگر جسدہ سے تمام بدن مراد ہوتا تو دوسری بار کنارے ہوکر پاؤن
کو دہونے کی کوئی حاجت نہین تھی اسلیے کہ تمام بدن مین پاؤن بھی داخل ہین پس معلوم ہوا کہ
تمام بدن اس سے مراد نہین ہے بلکہ باقی بدن مراد ہے پس مناسبت حدیث کی ترجمہ سے ظاہر
ہوگئی و باللہ التوفیق **بَابُ** اِذَا ذَكَرَ فِي الْمَسْجِدِ اَنَّهٗ جُنُبٌ خَرَجَ كَمَا هُوَ وَلَا يَتَيَمَّمُ
جب کسی شخص کو مسجد کے اندر ہوتے ہوئے اپنا جنبی ہونا یاد آجاوے تو اسکو چاہیے کہ اسی حالت
مین ویسے ہی مسجد سے باہر نکل جاوے اور تیمم نہ کرے **حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ ثَنَا
عُثْمَانُ بْنُ عُمَرَ قَالَ اَنَا يُوْنُسُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ اُقِيْمَتِ الصَّلٰوةُ
وَعُدِّلَتِ الصُّفُوْفُ قِيَامًا فَخَرَجَ اِلَيْنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا قَامَ فِيْ
مُصَلَّاهُ ذَكَرَ اَنَّهٗ جُنُبٌ فَقَالَ لَنَا مَكَانَكُمْ ثُمَّ رَجَعَ فَاغْتَسَلَ ثُمَّ خَرَجَ وَرَاْسُهٗ يَقْطُرُ فَكَبَّرَ ۱۵۷
فَصَلَّيْنَا مَعَهٗ تَابَعَهٗ عَبْدُ الْاَعْلٰى عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ وَرَوَاهُ الْاَوْزَاعِيُّ عَنِ الزُّهْرِيِّ
ترجمہ ابوہریرہ رضسے روایت ہی کہ نماز کی تکبیر کہی گئی اور آدمیون کی صفین برابر کی گئین سو
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ہماری طرف نکلے (یعنے آپ تکبیر سنکر نماز پڑہانے کو واسطے حجرے سے
باہر آئے) پس جب آپ مصلے پر کہڑے ہوئے تو آپ کو اپنا جنبی ہونا یاد آگیا سو فرمایا کہ اپنی اپنی جگہ مین
کہڑے ہو پہر آپ پلٹ گئے یعنے گہر کی طرف سو آپنے غسل کیا پھر گہر سے باہر آئے اور حالانکہ آپ کے سر
سے پانی ٹپک رہا تہا سو آپ نے تکبیر کہی اور ہمنے آپ کے ساتھ نماز پڑہی **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا
کہ اگر مسجد کے اندر ہوتے کسی کو اپنا جنبی ہونا یاد آجاوے تو اسی حالت مین مسجد سے باہر نکل جاوے اور
مسجد سے باہر نکلنے کے واسطے تیمم کرنا واجب نہین ہے اسواسطے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تیمم نہین کیا
بلکہ آپ ویسے ہی چلے گئے تھے اور غرض امام بخاری کی رد کرنا ہے اس شخص پر جو کہتا ہے کہ مسجد سے نکلنے
سے پہلے تیمم کرلیوے جیسے کہ ثوری و اسحاق وغیرہ اور اس حدیث سے یہ بہی معلوم ہوا کہ غسل جنابت کے بعد
جو قطرے پانی کے بدن سے گرتے ہین وہ ناپاک نہین ہین ورنہ مسجد کے اندر انکا گرانا جائز نہ ہوتا اور اس حدیث
سے یہ بہی معلوم ہوا کہ اقامت نماز اور تکبیر تحریمہ کے درمیان ٹہہرنا اور توقف کرنا جائز ہے **بَابٌ**

نفض الیدین من غسل الجنابۃ جنابت غسل کرکے ہاتہہ جہاڑنے کا بیان حدثنا عبدان
قال انا ابو حمزۃ قال سمعت الاعمش عن سالم بن ابی الجعد عن کریب عن ابن عباس قال
قالت میمونۃ وضعت للنبی صلی اللہ علیہ وسلم غسلا فسترتہ بثوب فصب علی
یدیہ فغسلہما ثم صب بیمینہ علی شمالہ فغسل فرجہ فضرب بیدہ الارض فمسحہا
ثم غسلہا فمضمض واستنشق وغسل وجہہ وذراعیہ ثم صب علی راسہ وافاض
علی جسدہ ثم تنحی فغسل قدمیہ فناولتہ ثوبا فلم یاخذہ فانطلق وہو ینفض
یدیہ ترجمہ اس حدیث کا وہی ہے جو اوپر مذکور ہوچکا ہے اسمین اتنا زیادہ ہے کہ مینے آپکو ایک کپڑا دیا پر وہ
لیا سو جب آپ غسل سے فارغ ہوئے تو چلے اس حالت مین کہ اپنے دونو ہاتہون سے پانی جہاڑتے تہے ف
غرض امام بخاری کی اس باب سے یہ ہے کہ جنابت سے غسل کرکے دونو ہاتہون سے پانی جہاڑنا جائز ہے اور
بعضون نے کہا ہے کہ غرض امام بخاری کی اس باب سے پاکی ثابت کرنا ہے اس پانی کی جو غسل کرنے کے بعد
بدن سے ٹپکتا ہے سو اس حدیث سے دونو حکم ثابت ہوتے ہین **باب من بدء بشق راسہ الایمن** ١٥٨
فی الغسل غسل جنابت مین داہنی طرف سے شروع کرنے والے کا بیان حدثنا خلاد بن یحیی
قال حدثنا ابراہیم بن نافع عن الحسن بن مسلم عن صفیۃ بنت شیبۃ عن عائشۃ
قالت کنا اذا اصاب احدانا جنابۃ اخذت بیدیہا ثلاثا فوق راسہا ثم تاخذ
بیدہا الاخری علی شقہا الایسر ترجمہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جب ہم
مین (بیویون نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی) سے کسی ایک کو جنابت ہوتی یعنے نہانے کی حاجت ہو جاتی
تو دونو ہاتہون سے تین بار پانی لیکر اپنے سر پر ڈالتی پہر ایک ہاتہہ سے پانی لیکر سر کی داہنی طرف ڈالتی پہر
دوسرے ہاتہہ سے پانی لے کر سر کی بائین طرف ڈالتی ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب کوئی شخص
جنابت سے غسل کرنے لگے تو سنت ہے کہ اول داہنی طرف سے شروع کرے پہر بائین طرف سے اور جملہ
ثم تاخذ الخ کا پہلے جملہ کی تفسیر ہے اور یہی ہے وجہ مناسبت حدیث کی ساتہہ ترجمہ کے **باب**
من اغتسل عریانا وحدہ فی الخلوۃ ومن تستر والتستر افضل تنہا خلوت مین ننگے ہوکر
نہانے والے کا بیان اور پردہ کرکے نہانے والے کا بیان اور پردہ کرکے نہانا افضل اور اولے ہے
**وقال بہز بن حکیم عن ابیہ عن جدہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم اللہ احق**
ان یستحیی منہ من الناس یعنی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لوگون سے شرم کرنے سے خدا سے شرم
کرنی زیادہ لائق ہے ف اکثر لوگون کی عادت ہے کہ چپ کر گناہ کرتے ہین آدمیون سے شرم کرتے ہین

اور خدا سے شرم نہین کرتے سو فرمایا کہ بہ نسبت آدمیون کی خدا سے شرم کرنی زیادہ تر لائق ہی اور ظاہر
اس حدیث سی معلوم ہوتا ہے کہ ننگے ہوکر نہانا خلوت مین بھی حرام ہے ولیکن چونکہ موسی اور ایوب ع
کی حدیث (جو آگے آتی ہے) سے ننگے ہوکر نہانا جائز معلوم ہوتا ہے اسلیے اس حدیث بہز کو فضیلت پر
محمول کیا جاویگا تاکہ سب حدیثون مین تطبیق ہوجاوے پس معنے یہ ہوگا کہ ننگے نہانا جائز ہے ولیکن پردہ کرکے
نہانا افضل ہے پس مطابقت حدیث کی ترجمہ کی دوسری جزو سے ظاہر ہے حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ
بْنُ نَصْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ عَنْ مَعْمَرٍ عَنْ هَمَّامِ بْنِ مُنَبِّهٍ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ كَانَتْ بَنُوْ اِسْرَائِيْلَ يَغْتَسِلُوْنَ عُرَاةً يَنْظُرُ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ وَ
كَانَ مُوْسٰى صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَغْتَسِلُ وَحْدَهُ فَقَالُوْا وَاللّٰهِ مَا يَمْنَعُ مُوْسٰى اَنْ يَغْتَسِلَ
مَعَنَا اِلَّا اَنَّهُ اٰدَرُ فَذَهَبَ مَرَّةً يَغْتَسِلُ فَوَضَعَ ثَوْبَهُ عَلٰى حَجَرٍ فَفَرَّ الْحَجَرُ بِثَوْبِهِ فَجَمَعَ مُوْسٰى
فِيْ اِثْرِهِ يَقُوْلُ ثَوْبِيْ يَا حَجَرُ ثَوْبِيْ يَا حَجَرُ حَتّٰى نَظَرَتْ بَنُوْ اِسْرَائِيْلَ اِلٰى مُوْسٰى وَقَالُوْا وَاللّٰهِ
مَا بِمُوْسٰى مِنْ بَاْسٍ وَاَخَذَ ثَوْبَهُ وَطَفِقَ بِالْحَجَرِ ضَرْبًا قَالَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ وَاللّٰهِ اِنَّهُ لَنَدَبٌ بِالْحَجَرِ سِتَّةٌ اَوْ
سَبْعَةٌ ضَرْبًا بِالْحَجَرِ ترجمہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ
تھی بنی اسرائیل کہ ننگے نہایا کرتے تھی ایک دوسرے کی شرمگاہ کو دیکھتا تہا اور موسے علیہ السلام تنہا نہایا کرتے
تھے تو بنی اسرائیل نے کہا کہ موسےٰ ہمارے ساتھ اسلیے نہین نہاتا ہے کہ اسکو باد خاصی کی بیماری ہے یعنے اسکے ١٥٩
خصیے پہولے ہوئی ہین سو موسےٰ ایک بار نہانے کو گئے تو اپنے کپڑے پتہر پر رکھی سو بہاگا پتہر انکے کپڑے کو لیکے تو موسے
علیہ السلام اُسکے پیچھے دوڑے یہ بات کہتے ہوئی میرے کپڑے چھوڑ اے پتہر میرے کپڑے چھوڑ اے پتہر یہانتک کہ
بنی اسرائیل نے موسےٰ کی شرمگاہ کو دیکھ لیا تو کہنے لگے کہ قسم ہے اللہ کی موسےٰ کو تو کوئی عیب اور بیماری
نہین پہر پتہر کہڑا ہوگیا یہانتک کہ موسےٰ کی طرف خوب نظر کرچکے پہر موسے علیہ السلام نے اپنا کپڑا لیا پہر پتہر
کو مارنے لگے ابوہریرہ رضی نے کہا قسم اللہ کی تحقیق نشان ہی کہ پتہر پر چھ یا سات نشان ہین بسبب چوٹ مارنے کے
ف اس حدیث سی معلوم ہوتا ہے کہ بنی اسرائیل کی قوم مین ننگے ہوکر نہانا اور ایک دوسرے کی شرمگاہ کو دیکھنا
جائز تہا اور موسےٰ علیہ السلام جو تنہا غسل کرتے تھی تو انکا عمل افضلیت پر تہا اور باوجود اسکی موسے علیہ السلام
آدمیون کے درمیان سی ننگے چلے گئے اور اپنی شرمگاہ کو پردہ نہ کیا پس اگر حرام ہوتا تو پیغمبر ہوکر ایسا کبھی نہ کرتے
بلکہ ممکن نہین تہا اور اس حدیث سی یہ بھی معلوم ہوا کہ خلوت مین ننگے ہوکر غسل کرنا جائز ہے اسلیے کہ حضرت
صلی اللہ علیہ وسلم نے موسے علیہ السلام کا ننگے ہوکر نہانا بیان کیا اور پہر اسپر سکوت کیا پس اگر جائز نہ ہوتا
تو اسکو بیان کردیتے اور یہی ہی وجہ مناسبت کی ساتھ ترجمہ کے اور یہ جو فرمایا کہ بنی اسرائیل نے موسےٰ کی

ستر گاہ کو دیکھ لیا اس سے ثابت ہوتا ہے کہ ضرورت کے وقت یعنی دوا اور معالجہ وغیرہ کے واسطے
غیر کی ستر گاہ کو دیکھنا جائز ہے (فتح الباری) وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ
سَلَّمَ قَالَ بَیْنَا اَیُّوْبُ یَغْتَسِلُ عُرْیَانًا فَخَرَّ عَلَیْهِ جَرَادٌ مِّنْ ذَهَبٍ فَجَعَلَ اَیُّوْبُ یَحْتَثِیْ
فِیْ ثَوْبِهٖ فَنَادَاهُ رَبُّهٗ یَا اَیُّوْبُ اَلَمْ اَكُنْ اَغْنَیْتُكَ عَمَّا تَرٰی قَالَ بَلٰی وَعِزَّتِكَ وَلٰكِنْ لَا غِنٰی
بِیْ عَنْ بَرَكَتِكَ وَرَوَاهُ اِبْرَاهِیْمُ عَنْ مُوْسَی بْنِ عُقْبَةَ عَنْ صَفْوَانَ عَنْ عَطَاءِ بْنِ یَسَارٍ
عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بَیْنَا اَیُّوْبُ یَغْتَسِلُ عُرْیَانًا ترجمہ
ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس حالت میں حضرت ایوب
ننگے نہا رہے تھے تو اُن پر سونے کی ٹڈی کا جھنڈ گر پڑا تو حضرت ایوب آپ بھر بھر کر اپنے کپڑے میں رکھنے
لگے سو اُن سے اُنکے رب نے کہا اے ایوب کیا میں نے تجھکو مالدار نہیں کیا اور اس سونے کی ٹڈی سے جسکو
تو دیکھتا ہے بے پرواہ نہیں کر چکا یعنے تو محتاج نہیں ہے اور اسباب ظاہری دنیا کی تجھکو کچھ حاجت
نہیں ہے اسکو کیوں جمع کرتا ہے ف کہتے ہیں ایوب علیہ السلام اپنے گھر میں نہا رہے تھے ١٦٠
کہ یکایک سونے کی ٹڈیاں آسمان سے گرنے لگیں جب گھر کا صحن بھر گیا تو حضرت ایوب علیہ السلام انکو
کپڑے میں جمع کرنے لگے تب خدا تعالے نے فرمایا ف حضرت ایوبؑ نے کہا کیوں نہیں مجکو تیری
عزت کی قسم ہے کہ مجھکو مال کی تو کچھ پرواہ نہیں لیکن تیری برکت اور عنایت کی چیز سے مجھکو
بے پرواہی نہیں ہے یعنے اس مال کا لینا محتاجی کے سبب سے نہیں بلکہ تیری عطا سمجھ کر لیتا ہوں اور
یہ ٹڈیوں کا گرنا جو خارق عادت ہے تیری تکریمات اور عنایات سے ہے پس اسسے آدمی کسی طرح بے پرواہ
نہیں ہو سکتا ہے کہ غلام مالک کی عطا کی ہوئی چیز سے کسی حالت میں بے پرواہ نہیں ہو سکتا کہ اسکو
خوشی مالک کی مہربانی پر ہے مال پر نہیں ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ برہنہ ہو کر غسل کرنا درست
اسلیے کہ خدا تعالے نے حضرت ایوبؑ کو سونے کی ٹڈی سمیٹنے پر جھڑکا اور ننگے نہانے پر نہیں جھڑکا پس معلوم
ہوا کہ برہنہ نہانا جائز ہے اگر منع ہوتا تو خدا تعالے حضرت ایوبؑ کو اس سے بھی منع کر دیتا اور اس حدیث
سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ اگر بے طمع اور بے تلاش مال ملجاوے تو اُسکو عنایت خدا کی سمجھ کر لے لینا
توکل کے مخالف نہیں ہے باب التَّسَتُّرِ فِی الْغُسْلِ عِنْدَ النَّاسِ آدمیوں کے روبرو پردہ کر کے
نہانے کا بیان حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْلَمَةَ عَنْ مَالِكٍ عَنْ اَبِی النَّضْرِ مَوْلٰی عُمَرَ بْنِ عُبَیْدِ اللّٰهِ
اَنَّ اَبَا مُرَّةَ مَوْلٰی اُمِّ هَانِئٍ بِنْتِ اَبِیْ طَالِبٍ اَخْبَرَهٗ اَنَّهٗ سَمِعَ اُمَّ هَانِئٍ بِنْتَ اَبِیْ طَالِبٍ
تَقُوْلُ ذَهَبْتُ اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَامَ الْفَتْحِ فَوَجَدْتُهٗ یَغْتَسِلُ وَ

سَاجِدًا فَضَحِكُوا حَتّٰى قَالَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ مِنَ الضِّحْكِ فَانْطَلَقَ مُنْطَلِقٌ اِلٰى
فَاطِمَةَ وَهِيَ جُوَيْرِيَةٌ فَاَقْبَلَتْ تَسْعٰى وَثَبَتَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَاجِدًا
حَتّٰى اَلْقَتْهُ عَنْهُ وَاَقْبَلَتْ عَلَيْهِمْ تَسُبُّهُمْ فَلَمَّا قَضٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
الصَّلٰوةَ قَالَ اَللّٰهُمَّ عَلَيْكَ بِقُرَيْشٍ اَللّٰهُمَّ عَلَيْكَ بِقُرَيْشٍ اَللّٰهُمَّ عَلَيْكَ بِقُرَيْشٍ ثُمَّ سَمّٰى اَللّٰهُمَّ عَلَيْكَ
بِعَمْرِو بْنِ هِشَامٍ وَعُتْبَةَ بْنِ رَبِيْعَةَ وَشَيْبَةَ بْنِ رَبِيْعَةَ وَالْوَلِيْدِ بْنِ عُتْبَةَ وَاُمَيَّةَ بْنِ خَلَفٍ وَعُقْبَةَ بْنِ
اَبِيْ مُعَيْطٍ وَعُمَارَةَ بْنِ الْوَلِيْدِ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ فَوَاللّٰهِ لَقَدْ رَاَيْتُهُمْ صَرْعٰى يَوْمَ بَدْرٍ
ثُمَّ سُحِبُوْا اِلَى الْقَلِيْبِ قَلِيْبِ بَدْرٍ ثُمَّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاُتْبِعَ
اَصْحَابُ الْقَلِيْبِ لَعْنَةً ترجمہ عبد اللہ بن مسعود رض سے روایت ہے کہ جس حالت مین کہ حضرت
صلے اللہ علیہ وسلم کعبہ کے پاس نماز پڑھ رہے تھے اور ایک گروہ قریش کے بدبخت وہان
مجلس لگا کر بیٹھے تھے جبکہ ایک شریر نے اُن مین سے کہا کہ کیا تمکو یہ ریاکرنے والا نظر نہین
آتا تم مین ایسا کون ہے جو آل فلانے کی ذبح کے اونٹ کی طرف جاوے سو اُسکی لید اور
خون اور اوجھڑی کو لاوے پھر اُسکو مہلت دیوے یہانتک کہ جب سجدہ کرے تو اُس اوجھڑی
۳۲ کو اسکی دونو مونڈھون پر رکھدیوے سو کھڑا ہوا زیادہ تر بدبخت سب قوم سے اور اوجھڑی
کو لایا سو جب حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سجدہ مین گئے اُس بدبخت نے اُسکو آپکے دونو
مونڈھون کے درمیان رکھدیا اور حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سجدہ مین پڑے رہے اُس سے
اُٹھہ نہ سکے سو وہ شریر سب ہنسنے لگے یہانتک کہ ہنسی کے مارے بعضے بعضون پر گرتے تھے
سو کسی نے فاطمہ رض (آپ کی صاحبزادی) کو جاکر خبر دی سو وہ دوڑتی آئین اور حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم ابہی تک سجدے مین پڑے تہے یہانتک کہ اُسنے اوجھڑی کو آپ کی پیٹھ سے گرایا اور اُن
کافرون کی طرف متوجہ ہوکر اُنکو گالین دینے لگین سو جب حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نماز کو
ادا کر چکے تو آپ نے کافرون کے حق مین بددعا کی اور فرمایا الٰہی پکڑلے قریش کو یہ حضرت صلے
اللہ علیہ وسلم نے تین بار فرمایا (یہ تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجمل طور سے سب قریش کو
بددعا دی پھر ہر ہر موذیون کے مفصل نام لے کر علیحدہ علیحدہ ہر ایک کے حق مین بددعا کی) سو فرمایا
الٰہی پکڑلے عمرو بن ہشام کو اور عتبہ بن ربیعہ کو اور شیبہ بن ربیعہ کو اور پکڑلے ولید بن عتبہ کو اور امیہ
بن خلف کو اور عقبہ بن ابی معیط کو اور عمارہ بن ولید کو عبد اللہ رض نے کہا سو قسم اللہ کی (کہ جنکا
حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نام لیا تہا) مقرر مینے انکی لاشین پڑین دیکھین جنگ بدر کے
دن

کوئین میں ڈالی گئیں بدر کے کوئین میں یعنے جنگ بدر [illegible] سب مارے گئے اور کوئین میں ڈالے گئے پھر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اور کوئین [illegible] پیچھے لعنت لگائی گئی یعنے جیسے کہ دنیا مین خواری اور ذلت کے ساتھ ہلاک ہوئے [illegible] آخرت مین خدا کی رحمت سے مردود اور محروم ہوگئے **ف** اس حدیث سے معلوم [illegible] کہ مرد کو نماز کی حالت مین عورت کا ہاتھ لگ جاوے تو مرد کی نماز نہین ٹوٹتی ہے لیکن اوجھڑی اُٹھانے سے یہ لازم نہین آتا کہ خواہ مخواہ بدن کو ہاتھ لگ جاوے ہو سکتا ہے کہ اوجھڑی کو اوپر کی طرف سے اُٹھا کر پھینک دیا جاوے اور نیز اسبات کا ثابت ہونا بھی مشکل ہے کہ اسوقت حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بدن پر کوئی کپڑا نہین تھا تَمَّ الْجُزْءُ الثَّانِیْ مِنْ فَیْضِ الْبَارِیْ فِیْ تَرْجَمَۃِ صَحِیْحِ الْبُخَارِیْ بِعَوْنِ اللّٰہِ الْبَارِیْ الحمد للہ کہ پارہ دوم صحیح بخاری کا ترجمہ تمام ہوا اسی طرح سے تمام صحیح بخاری کا ترجمہ کیا جاویگا انشاء اللہ

تمت

# فہرست مطالب کتاب فیض الباری شرح اردو صحیح البخاری پارہ دوم

۳۲۷

وما آتاكم الرسول فخذوه وما نهاكم عنه فانتهوا

از رشحات مقبول فحول زمن مولانا محمد ابو الحسن محدث مدظلہ ترجمہ اردو با محاورہ باسناد عز آرا و فوائد ملقب بتسہیل القاری مسمیٰ بہ

۱۳۰۶ھ

# فیض الباری

پارہ تیسرا ترجمہ اردو

# صحیح البخاری

۱۸۸۹

بفرمایش جناب نامی گرامی فقیر اللہ عبد القادر ابن احمد جامی رزقہم اللہ تعالیٰ ایمانا کاملا و رزقا واسعا

در مطبع محمدی واقع لاہور مطبوع گردید

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَسَلَامٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی **اَمَّا بَعْدُ** فَھٰذِہٖ تَرْجَمَۃُ الْجُزْءِ الثَّالِثِ مِنْ صَحِیْحِ ۳۳.
الْبُخَارِیِّ وَفَّقَنَا اللّٰہُ تَعَالٰی لِخَتْمِہٖ وَاِنْتِھَائِہٖ کَمَا وَفَّقَنَا لِشُرُوْعِہٖ وَابْتِدَائِہٖ
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ **کِتَابُ مَوَاقِیْتِ الصَّلٰوۃِ** ترجمہ کتاب ہے بیان
مین وقتون نماز کے **بَابُ مَوَاقِیْتِ الصَّلٰوۃِ وَفَضْلِھَا** وَقَوْلِہٖ تَعَالٰی عَزَّ
وَجَلَّ اِنَّ الصَّلٰوۃَ کَانَتْ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ کِتَابًا مَّوْقُوْتًا مُوَقَّتًا وَقَّتَہٗ عَلَیْھِمْ
ترجمہ یہ نماز کے وقتون کا بیان اور اُسکی فضیلت اور ثواب کا بیان اور اس آیت کی
تفسیر کا بیان کہ تحقیق یہ نماز ہے مسلمانونپر فرض وقت مقرر کیا ہوا (امام بخاری نے
اسکی تفسیر مین کہا) کہ مراد اس آیت مین موقوتا سے یہ ہے کہ نماز کا وقت مسلمانونپر مقرر
کر دیا گیا ہے اپنے وقت معین سے اوسکو ٹالکر پڑہنا کسی حال مین جائز نہین **ف** اس
کتاب اور باب مین یہ فرق ہے کہ کتاب سے مراد مطلق نماز ہے اور باب سے مراد یہ ہے کہ یہہ نماز
اجتہاد سے فرض ہوئی ہے یا وحی سے اور اس آیت سے مجمل طور پر ثابت ہوتا ہے کہ نماز
کے لیے وقت مقرر ہے پس وجہ مناسبت اس آیت کی باب سے ظاہر ہے حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰہِ
بْنُ مَسْلَمَۃَ قَالَ قَرَأْتُ عَلٰی مَالِکٍ عَنِ ابْنِ شِھَابٍ اَنَّ عُمَرَ بْنَ عَبْدِ الْعَزِیْزِ اَخَّرَ الصَّلٰوۃَ
یَوْمًا فَدَخَلَ عَلَیْہِ عُرْوَۃُ بْنُ الزُّبَیْرِ فَاَخْبَرَہٗ اَنَّ الْمُغِیْرَۃَ بْنَ شُعْبَۃَ اَخَّرَ الصَّلٰوۃَ

يوما وهو بالعراق فدخل عليه ابو مسعود الانصاري فقال ما هذا يا مغيرة اليس
قد علمت ان جبرائيل عليه السلام نزل فصلى فصلى رسول الله صلى الله عليه وسلم
ثم صلى فصلى رسول الله صلى الله عليه وسلم ثم صلى فصلى رسول الله صلى الله
عليه وسلم ثم صلى فصلى رسول الله صلى الله عليه وسلم ثم صلى فصلى
رسول الله صلى الله عليه وسلم ثم قال بهذا امرت فقال عمر لعروة اعلم ما
تحدث به او ان جبرائيل هو اقام لرسول الله صلى الله عليه وسلم وقت الصلوة
قال عروة كذلك كان بشير بن ابي مسعود يحدث عن ابيه قال عروة ولقد
حدثتني عائشة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كان يصلي العصر والشمس
في حجرتها قبل ان تظهر ترجمہ ابن شہاب زہری سے روایت ہے کہ عمر بن عبدالعزیز
خلیفہ نے ایک دن نماز عصر کو دیر سے پڑہا یعنے اسقدر تاخیر کی کہ وقت مستحب نکل گیا
سو عروہ اُسکے پاس آیا اور اوسکو یہہ حدیث تبلائی کہ مغیرہ بن شعبہ صحابی نے ایک
دن ملک عراق مین نماز کو دیر سے پڑہا سو ابو مسعود صحابی انصاری اُس پاس آیا اور اُسکو
آکر کہا کہ اے مغیرہ یہ کیسے تاخیر ہے یعنے تونے نماز کو اسقدر دیر سے کیون پڑہا ہے ۳۳۱
کیا تجکو معلوم نہین کہ مقرر جبرئیل علیہ السلام (آسمان سے) اوترے یعنے شب معراج
کی صبح کو) سو جبرئیل علیہ السلام نے نماز پڑہی اور حضرت نے اُنکے ساتھ نماز پڑہی پہر
جبرئیل علیہ السلام نے نماز پڑہی اور حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اُنکے ساتھ نماز پڑہی
پہر جبرئیل علیہ السلام نے نماز پڑہی اور حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اُنکے ساتھ نماز پڑہی
پہر جبرئیل علیہ السلام نے نماز پڑہی اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنکے ساتھ نماز پڑہی
پہر جبرئیل علیہ السلام نے نماز پڑہی اور حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اُنکے ساتھ نماز پڑہی
یعنے جبرئیل علیہ السلام نے حضرت کی امامت کی اور آپکو پانچ وقتون مین پانچ نمازین تعلیم
کے واسطے پڑہائین تاکہ امت کو اسیطرح تعلیم کرین پہر جبرئیل علیہ السلام نے حضرت سے
کہا کہ مجھکو یہی حکم ہوا ہے کہ نماز کو ان پانچ وقتون مین ادا کرو یا یہہ کہ ان وقتون مین آپکو
نماز پڑہاؤن سو عمر نے عروہ سے کہا کہ اس حدیث کو سوچکر کہو یعنے کیا یہ حدیث سچ ہے کیا
تجکو معلوم ہے کہ ٹہیک جبرئیل علیہ السلام نے حالت مین بیان کرنے وقتون نماز کے حضرت
کو نماز پڑہائی تھی عروہ نے کہا ہان جبرئیل علیہ السلام نے حضرت کو امامت کرائی تھی اسیطرح سے

بشیر بن ابی مسعود اسحدیث کو اپنے باپ سے روایت کیا کرتا تہا (پہر) عروہ نے (اپنی شہادت
کے لیے عمر سے) کہا کہ سفر رحمجسے عایشہ رض نے حدیث بیان کی کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم
عصر کی نماز پڑہا کرتے تہے اسحالت مین کہ سایہ آفتاب کا میرے حجرے مین ہوتا دیوار پر چڑہنے
سے پہلے یعنے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم جب عصر کی نماز پڑہتے تو اسوقت سایہ آفتاب
کا بہت بلند ہوتا تہا اسلیے کہ عائشہ رض کے حجرے کے صحن مین آفتاب کا سایہ اسی وقت ہوتا
تہا جب کہ آفتاب بہت بلند ہوتا اور جب کہ آفتاب نیچے جاتا تو اوسوقت سایہ اوسکا حجرے کی
دیوار پر چڑہ جاتا خاصکر ثابت ہو چکا ہے کہ ازواج مطہرات کے حجرونکا صحن بہت تنگ تہا
جیسے کہ امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکہا ہے **ف** جب مروان کا پوتا ولید بن عبد
الملک تخت پر بیٹہا تو اس زمانے مین عمر بن عبد العزیز اسکی طرف سے مدینہ منورہ پر حاکم ہوا اور
اس وقت احکام شرع مین کچہ سستی ہوگئی تہی اور بنی امیہ نماز کو دیر کرکے پڑہا کرتے تہے
سو ایکدن اُنسنے بہی نماز عصر کو دیر کرکے پڑہا عروہ نے اوسپر انکار کیا اور اسکو یہ حدیث سنائی لیکن فتح الباری مین
لکہا ہے کہ مراد دیر کرنے سے یہ ہے کہ وقت مستحب یعنے اول وقت نہین رہا تہا یہ مراد نہین
کہ آفتاب بالکل غروب ہوگیا تہا اسلیے کہ اسحدیث کے دوسرے طریق مین صریح آگیا ہے کہ ۳۳۲
اُسنے نماز عصر مین تہوڑی سی دیر کی تہی اور اعتراض عروہ کا عمر پر اور اعتراض ابو مسعود رض کا
مغیرہ پر بہی اسی وجہ سے تہا کہ اول وقت سے نماز کی دیر ہوگئی تہی اور عروہ نے جو حدیث
جبرئیل علیہ السلام کی عمر کے آگے بیان کی تو اسحدیث سے عمر پر کوئی الزام نہین آسکتا ہے اسواسطے
کہ اسمین نماز کے وقتون کی تعیین نہین ہے مگر شاید عمر کو تفصیل وقتون نماز کی پہلے سے معلوم
ہوگی عمل مستمر ہونے کی وجہ سے اسوجہ سے اُسنے اُسکے آگے یہ حدیث جبرئیل علیہ کی بیان کی
اور انکار عمر سے یہ ثابت نہین ہوتا ہے کہ وہ نماز کے وقتون کو مطلق نہین پہچانتا تہا بلکہ
اس سے ظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ وہ نماز کے وقتون کو تو جانتا تہا لیکن اُسکو یہ معلوم نہین
تہا کہ اصل تعیین اوقات نماز کی جبرئیل علیہ السلام کے فعل سے ثابت ہوئی ہے پس اسوجہ سے
عروہ نے یہ حدیث اوسکے پیش کی یعنے اصل تعیین اوقات نماز کی جبرئیل کے فعل سے ثابت
ہے اور اسی واسطے اُسنے عروہ سے یہ حدیث دوہراکر پوچہی اور شاید اوسکی یہ رائے
بہی تہی کہ اول وقت اور آخر وقت مین کوئی فرق نہین ہے بلکہ برابر ہے اور یہی تاویل ہے فعل
مغیرہ کی پس ظاہر ہوگئی وجہ مناسبت بیان کرنے عروہ کی اسحدیث کو اور نیز اسحدیث کے

بعض طریقون مین تعیین اوقات کا بیان صاف آچکا ہے جیسا کہ ابو داؤد وغیرہ مین موجود ہے پس وجہ الزام کی ظاہر ہوگئی اور عروہ کا اسحدیث سے دلیل پکڑنا صحیح ہو گیا اور اسحدیث جبرئیل کے یہان لانے مین اشارہ ہے اسطرف کہ اُسکے بعض طریقون مین تفصیل اوقات کی آچکی ہے جیسے بخاری کی عادت ہی اور چونکہ عمر نے نماز عصر کو تاخیر کیا تہا اسواسطے عروہ نے حدیث عائشہ کو بیان کیا اسلیے کہ وہ صریح ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم عصر کو اول وقت مین پڑہا کرتے تہے پس عروہ کی غرض اول حدیث سے یہ ہے کہ اصل بیان اوقات کا جبرئیل کی تعلیم سے ہے اور دوسری سے یہ غرض ہے کہ نماز کو اول وقت پڑہنا چاہئے پس وجہ مناسبت کی دونو حدیثون مین ظاہر ہے اور اگر کوئی سوال کرے کہ اسی حدیث کے بعض طریقون مین آیا ہے کہ جبرئیل ؑ نے حضرت کو دو روز امامت کرائی پہلے دن اول وقتون مین اور دوسرے دن اخیر وقتون مین پھر فرمایا کہ وقت نماز کا ان دونو وقتونکے درمیان ہے اسسے صاف ظاہر ہے کہ اخیر وقت مختار مین بھی نماز جائز ہے مکروہ نہین پس استدلال ابو مسعود اور عروہ کا اس سے صحیح نہین ہوگا اور اسیطرح اعتراض عروہ کا عمر پر بھی صحیح نہین ہوگا سو جواب اسکا یہ ہے کہ اس انکار سے یہ لازم نہین آتا کہ اونے وقت مکروہ مین نماز ادا کی تہی اسلیے کہ احتمال ہے کہ انکار عروہ کا اسوجہ سے ہو کہ اونے وقت مختار یعنے دو مثل کے بعد عصر کی نماز پڑہی ہو یا وجہ انکار کی یہ ہو کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اول وقت پر ہمیشگی کی ہے اور تونے اول وقت سے تاخیر کی ہے سو انکار بوجہ مواظبت نبوی کی مخالفت ہے اور اس سے نماز کے وقتون کا معین ہونا ثابت ہوا اور یہ بھی ثابت ہوا کہ اصل تعیین اوقات نماز کی وحی سے ثابت ہے پس اسسے ثابت ہوگئی وجہ مناسبت اسحدیث کی ترجمہ باب سے اور دوسرا مسئلہ باب کا اسسے لزوماً ثابت ہوتا ہے اسلیے کہ نماز پڑہنے کو ثواب لازم ہے واللہ اعلم اور اسحدیث سے اور بھی کئی مسئلے ثابت ہوتے ہین ایک یہ کہ عالم کا امیر کے پاس جانا جائز ہے دوم یہ کہ حاکم سے کوئی کام خلاف سنت کے واقع ہو تو اوسکو اوس کام سے منع کرنا چاہیے سوم اگر کوئی نیا مسئلہ عالم سے سنے تو اوسکو دوبارہ تحقیق کرنا جائز ہے چہارم یہ کہ جب کسی مسئلہ مین جھگڑا پڑے تو حدیث کی طرف رجوع کرنا چاہیے پنجم یہ کہ اول وقت مین نماز پڑہنے مین ثواب ہے اور خبر واحد کی مقبول ہی ششم یہ کہ اگر کوئی آدمی قضا فرض پڑہتا ہو تو اوسکے پیچھے وقتی فرض کے نیت کرکے کہڑے ۳۳۳

ہو جانا جائز ہے اور اس سے یہ بہی معلوم ہوتا ہے کہ حجت وہی حدیث ہوتی ہے جو متصل
ہو منقطع حجت نہین ہوتی ہے اسلیے کہ عمر نے مرسل سے انکار کیا چنانچہ کہا گذلک کان بشیرن ابی
مسعود یحدث عن ابیہ اور اس حدیث سے یہ ثابت نہین ہوتا ہے کہ جب عروہ نے اسحدیث کو
عمر کے آگے بیان کیا تو عمر نے اوسکو مان لیا یا انکار کیا لیکن ظاہرا یہی معلوم ہوتا ہے کہ پہلے
انکار کیا تہا آخر کو تحقیق کے بعد مان لیا چنانچہ دوسری روایتون سے ثابت ہوتا ہے
اسیطرح سے یہ بہی معلوم نہین ہوتا کہ جب ابو مسعود نے مغیرہ کے آگے یہ حدیث بیان کی تو اوسنے
اوسکا کیا جواب دیا ظاہر یہی ہے کہ اُسنے بہی اسکو مان لیا اور اپنے فعل سے رجوع کیا یا سکوت
کیا اور وہ بہی دلیل تسلیم کی ہے اور یہہ جو عروہ نے ابو مسعود کا مغیرہ پاس آنا عمر کے آگے بیان
کیا تو یہہ اوسوقت کا ذکر ہے جب کہ مغیرہ معاویہ کی طرف سے کوفہ کا حاکم تہا اور عراق سے مراد
عراق عرب ہے جسکا طول عبادان سے موصل تک ہے اور چوڑائی اسکی قادسیہ سے حلوان تک
واللہ اعلم بالصواب **باب** قَوْلِ اللهِ عَزَّوَجَلَّ مُنِيْبِيْنَ اِلَيْهِ وَاتَّقُوْهُ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ
وَلَا تَكُوْنُوْا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ترجمہ خدا تعالے کے اس قول کا بیان (جو مسلمانون کے حق
مین وارد ہے) کہ درحالیکہ رجوع کرنے والے ہین طرف اُسکے اور قطع کرنے والے ہین غیر ۳۴۴
اوسکے سے اور ڈرو اُس سے اور قائم رکہو نماز کو اور نہ ہو جاؤ شرک کرنے والون سے بلکہ ہو جاؤ
موحدین جو نرالے خدا کی عبادت کرتے ہین حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ نَا عَبَّادٌ وَّهُوَ ابْنُ
عَبَّادٍ عَنْ اَبِیْ جَمْرَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَدِمَ وَفْدُ عَبْدِ الْقَيْسِ عَلٰی رَسُوْلِ اللهِ صَلَّی اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
فَقَالُوْا اِنَّ هٰذَا الْحَیَّ مِنْ رَبِيْعَةَ وَلَسْنَا نَصِلُ اِلَيْكَ اِلَّا فِی الشَّهْرِ الْحَرَامِ فَمُرْنَا بِشَیْءٍ
نَاْخُذُ عَنْكَ وَنَدْعُوْ اِلَيْهِ مَنْ وَّرَاءَنَا فَقَالَ اٰمُرُكُمْ بِاَرْبَعٍ وَّاَنْهَاكُمْ عَنْ اَرْبَعٍ اَلْاِيْمَانُ
بِاللهِ ثُمَّ فَسَّرَهَا لَهُمْ شَهَادَةُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ وَاَنِّیْ رَسُوْلُ اللهِ وَاِقَامُ الصَّلٰوةِ
وَاِيْتَاءُ الزَّكٰوةِ وَاَنْ تُؤَدُّوْا اِلَیَّ خُمُسَ مَا غَنِمْتُمْ وَاَنْهَاكُمْ عَنِ الدُّبَّاءِ وَالْحَنْتَمِ وَ
الْمُقَيَّرِ وَالنَّقِيْرِ ترجمہ عبداللہ بن عباس رض سے روایت ہے کہ عبدالقیس (عرب کے
ایک قبیلہ کا نام ہے) کے ایلچی حضرت صلے اللہ علیہ وسلم پاس آئے (سو حضرت نے
فرمایا کہ تم کون قوم سے ہو) سو انہون نے عرض کی کہ ہم ربیعہ کی قوم سے ہین اور ہم آپکے
پاس آنے کی طاقت نہین پاتے ہین مگر مہینے حرام مین (یعنے ذی قعدہ اور ذی الحجہ اور
محرم اور رجب مین) سو آپ ہمکو کوئی امر (حق اور باطل مین فرق کرنے والا) فرما دیجیے

جسکو ہم آپ سے سیکھ جاوین اور اپنے پیچھے والون کو اوسکی طرف بلاوین یعنے اپنی قوم کو جو وطن مین چھوڑ آئے ہین اسلام کیطرف بولاوین) سو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مین تمکو حکم کرتا ہون چار چیزونکا اور منع کرتا ہون چار چیزون سے پہر آپ نے انکو وہ چار چیزین اسکی گواہی دینا کہ سوائے خدا کے کوئی معبود برحق نہین اور یہ کہ مین اُسکا رسول ہون اور نماز کا قائم کرنا اور زکوۃ کا دینا اور لوٹ کے مال سے پانچوان حصہ میرے پاس ادا کرنا مین تمکو منع کرتا ہون کدو کے تونبے سے اور لاکھی برتن سے اور روغنی رال والے برتن اور چوبی برتن سے **ف** ابتدا اسلام مین شراب مباح ہونے کے وقت لوگ شراب کو ان چار قسم کے باسنون مین بنایا کرتے تہے جب شراب حرام ہوگیا تو سد باب کیلیے حضرت نے ان چار قسم کے باسنون کے استعمال کرنے سے بھی منع فرمایا تاکہ لوگ اسّے بالکل باز رہین پہر بعد اُسکے جب شراب کی حرمت لوگون کے دلون مین خوب جم گئی تو حضرت نے ان باسنون کے استعمال کرنے کی اجازت فرمائی اب ان باسنونکو استعمال کرنا جائز ہے اور عبد القیس ربیعہ کی قوم سے ایک گروہ کا نام ہے جب وے حضرت کی خدمت مین مسلمان ہونے کو آئے تب آپنے

۳۳۵ انکو یہ احکام سکھلائے اور مناسبت اسحدیث کی آیت سے      اسطور پر ہے کہ جیسے آیت مین نفی شرک کے ساتھ اقامت نماز کا ذکر ہے ویسے ہی اسحدیث مین بھی اثبات توحید کے ساتھ اقامت نماز کا ذکر ہے اسلیے کہ نفی شرک اور اثبات توحید درحقیقت ایک ہی چیز ہے اور کتاب کے ساتھ باب کے مناسبت اسطور سے ہی کہ مراد اقامت نماز سے اپنے وقت پڑھنا ہے بس مجمل طور سے وقت نماز کا اسحدیث سی ثابت ہی واللہ اعلم اور یہ جو اُنہون نے عرض کی کہ ہم مہینے حرام کے سوا آپکے پاس نہین آسکتے ہین تو اُسکی وجہ یہ ہے کہ جاہلیت کے زمانے مین کافر لوگ آٹھ مہینے آپسمین سکھہ شاہی کیطرح لوٹ مار کرتے تہے جب یہ چار مہینے آتے تو کوئی شخص کسی راہی اور مسافر کو نہ چھیڑتا ملک مین امن ہو جاتا ان چار مہینون کی وہ لوگ بہت تعظیم کرتے تہے اونکے دلون مین ان مہینون کی بڑی عظمت بیٹھی ہوئی تہی اور یہ حدیث اول پارے مین بھی گذر چکی ہے **فائدہ ثانیہ** بعضے لوگ اس آیت سے دلیل پکڑتے ہین اسپر کہ تارک نماز کا کافر ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ مراد اس سے یہ ہے کہ ترک صلوۃ مشرکین کے فعلون سے ہے پس غرض یہ ہے کہ اُنکے ساتھ تشبیہ پیدا نکرو اور اُنکی مانند نہ ہو جاؤ نہ یہ کہ جو نماز ترک کرے وہ کافر ہو جاتا ہے واللہ اعلم

**بَابُ** اَلْبَيْعَةِ عَلٰى اِقَامِ الصَّلٰوةِ

ثبایا فرائض دین

نماز کے قائم کرنے پر بعیت کرنے کا بیان **ف** مراد بعیت سے بعیت اسلام کی ہے یعنے
جب حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کسی سے اسلام کی بعیت لیتے تو بعد تعلیم توحید کے سب
سے پہلے قائم کرنے نماز کی شرط کرتے اسلیے کہ وہ سب عبادتون بدنیہ کی جڑ ہے پھر
زکوۃ کے دینے کی شرط کرتے اسلیے کہ وہ سب عبادتون مالیہ کی جڑ ہے پر بعد اوسکے جس
کام کی کسی کو سخت حاجت ہوتی اس کا حکم تعلیم کرتے چنانچہ جریر کو آپ نے ہر مسلمان کو خیر خواہی
کرنے پر بعیت کی اسلیے کہ وہ اپنی قوم کا سردار تہا گویا اوسکو فرمایا کہ اپنی قوم کی خیر خواہی کیا کر
اور وفد عبد القیس کو لوٹ کے مال سے پانچوان حصہ ادا کرنیکی تاکید کی اسلیے کہ قبیلہ مضر وغیرہ آس
پاس والے کافرون سے اون کی لڑائی رہتی تہی حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی قَالَ ثَنَا يَحْيٰی
قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ قَالَ حَدَّثَنَا قَيْسٌ عَنْ جَرِيْرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ بَايَعْتُ النَّبِيَّ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰی اِقَامِ الصَّلٰوةِ وَاِيْتَاءِ الزَّكٰوةِ وَالنُّصْحِ لِكُلِّ مُسْلِمٍ **ترجمہ** جریر
بن عبد اللہ رضہ سے روایت ہے کہ مین نے حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بعیت کی
نماز کے قائم کرنے پر اور زکوۃ کے دینے پر اور ہر مسلمان کی خیر خواہی کرنے پر یعنے اپنے حضرت کے
۳۳۶ ہاتھ پر اقرار کیا کہ نماز کو قائم رکھونگا اور زکوۃ دیتا رہون گا اور ہر مسلمان کے حق مین بھلائی
کرتا رہونگا **ف** جریر نے فقط انہین حکمون پر حضرت سے بعیت نہین کی بلکہ یقین ہے کہ
اسلام کے سب احکام اور ارکان پر بعیت کی ہوگی اور صرف انہین تین حکمون کی تخصیص
اسواسطے کی کہ انکا شان زیادہ ہے **بَابٌ** اَلصَّلٰوةُ كَفَّارَةٌ نماز گناہ کا اوتارنے ہے حَدَّثَنَا
مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰی عَنِ الْاَعْمَشِ قَالَ حَدَّثَنِيْ شَقِيْقٌ قَالَ سَمِعْتُ حُذَيْفَةَ
قَالَ كُنَّا جُلُوْسًا عِنْدَ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَقَالَ اَيُّكُمْ يَحْفَظُ قَوْلَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْفِتْنَةِ قُلْتُ اَنَا كَمَا قَالَهٗ قَالَ اِنَّكَ عَلَيْهِ اَوْ عَلَيْهَا لَجَرِيْءٌ قُلْتُ
فِتْنَةُ الرَّجُلِ فِيْ اَهْلِهٖ وَمَالِهٖ وَوَلَدِهٖ وَجَارِهٖ تُكَفِّرُهَا الصَّلٰوةُ وَالصَّوْمُ وَ
الصَّدَقَةُ وَالْاَمْرُ وَالنَّهْيُ قَالَ لَيْسَ هٰذَا اُرِيْدُ وَلٰكِنَّ الْفِتْنَةَ الَّتِيْ تَمُوْجُ كَمَا
يَمُوْجُ الْبَحْرُ قَالَ لَيْسَ عَلَيْكَ مِنْهَا بَاْسٌ يَا اَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ اِنَّ بَيْنَكَ وَبَيْنَهَا بَابًا
مُغْلَقًا قَالَ اَيُكْسَرُ اَمْ يُفْتَحُ قَالَ يُكْسَرُ قَالَ اِذًا لَا يُغْلَقُ اَبَدًا قُلْنَا اَكَانَ عُمَرُ يَعْلَمُ
الْبَابَ قَالَ نَعَمْ كَمَا اَنَّ دُوْنَ الْغَدِ اللَّيْلَةَ اِنِّيْ حَدَّثْتُهٗ بِحَدِيْثٍ لَيْسَ بِالْاَغَالِيْطِ
فَهِبْنَا اَنْ نَسْئَلَ حُذَيْفَةَ فَاَمَرْنَا مَسْرُوْقًا فَسَاَلَهٗ فَقَالَ الْبَابُ عُمَرُ **ترجمہ**

حذیفہ رض سے روایت ہی کہ ہم (کئی صحابہ) عمر رض کے پاس بیٹھے ہوئے تہے سو عمر رض نے کہا کون تم مین ایسا ہے کہ یاد رکھتا ہو حدیث حضرت کی فتنہ کے باب مین یعنے جس حدیث مین حضرت نے یہ فرمایا ہے کہ میرے بعد ایک بڑا فتنہ فساد پیدا ہوگا وہ حدیث کسکو یاد ہے) مین نے کہا کہ وہ حدیث مجھکو بعینہ یاد ہے جیسے کہ آپ نے فرمایا عمر رض نے کہا کہ مقرر تو حضرت پر یا اس حدیث پر (یہ راوی کا شک ہے) بڑا دلیر ہے کہ بہول چوک ہو جانیکا تجھکو خوف نہین ہے مین نے کہا کہ قصور مرد کا اوسکی بیوی کے حق مین ہے اور اوسکے مال اور لڑکے اور ہمسایہ مین ہے اوسکی نماز اور روزہ اور صدقہ یعنے زکوۃ وغیرہ کا دینا اور نیک بات تبلانا اور برے کام سے دکنا دور کر ڈالتا ہے عمر رض نے کہا کہ میری مراد یہ فتنہ نہین ہے بلکہ مین اوس بڑے فتنے کا حال دریافت کرنے چاہتا ہون جو موج ماریگا جیسے کہ دریا موج مارتا ہے حذیفہ نے کہا اے امیر المومنین تجکو اوس سے کچھ خوف نہین ہے یعنے تیری زندگی مین وہ فتنہ ظاہر نہین ہوگا مقرر تیرے اور فتنے کے درمیان ایک دروازہ ہے بند کیا ہوا عمر رض نے کہا کہ وہ دروازہ ٹوٹ جائیگا یا کھل جاویگا یعنے میرے مرنے کے بعد حذیفہ نے کہا کہ ٹوٹ جاویگا عمر رض نے کہا کہ اگر وہ ٹوٹ گیا تو پھر کبھی بند نہین ہو سکے گا ہمنے (یہ قول شقیق کا ہے) (حذیفہ) سے کہا کہ کیا عمر اس دروازے کو جانتا تہا حذیفہ نے کہا ہان وہ اوس کو جانتا تھا جیسے کہ کل کے دن سے رات قریب ہے (حذیفہ) نے کہا کہ مینے یہ حدیث ایسی سنائی ہے کہ غلط نہین ہے یعنے یہ حدیث سچی ہے (شقیق نے کہا) کہ ہم حذیفہ سے دروازہ کا حال پوچھنے سے ڈرے یعنے دروازہ سے کون آدمی مراد ہے سو ہمنے مسروق کو (حذیفہ سے پوچھنے کا) حکم کیا حذیفہ نے کہا کہ وہ دروازہ خود حضرت عمر رض تہے **ف** اصل فتنے کا معنے ہے جانچنا اور امتحان لینا اور یہان مراد قصور ہے سو فتنہ مرد کا اوس کے بیوی بال بچون مین یہ ہے کہ اونکے حقوق کو جو اوسپر واجب ہین ادا نہ کرے یا اوسکے سبب سے گناہ مین گرفتار ہو اور اوسکے مال مین فتنہ یہ ہی کہ اوسکو ناجائز طور سے کماوے اور بیجا صرف کرے اور اولاد مین فتنہ یہ ہے کہ انکی محبت مین مشغول ہو کر نیک کامون سے باز رہے اور ہمسایہ مین فتنہ یہ ہو کہ اوسکے ملک مین ناحق تصرف کرے پس مطلب حذیفہ رض کا یہ ہے کہ یہ سب چیزین اہل و مال و اولاد وغیرہ آدمی کے لیے امتحان کا مقام ہین اگر آدمی سے اون کے حق مین کچھ قصور یا بے انصافی ہو جاوے تو وہ گناہ نماز و روزہ وغیرہ

نیک کامون سے معاف ہو جاتے ہین اور یہی ہے وجہ مناسبت اس حدیث کی ترجمہ سے
لیکن معاف صرف وہی گناہ ہوتے ہین جو صغیرے ہون کبیرے گناہ اس سے معاف نہین
ہوتے ہین اسلیے کہ دوسری حدیث مین صاف آچکا ہے کہ اگر ایک نماز سے دوسری نماز
تک کبیرے گناہون سے بچتا رہے تو صغیرے معاف ہو جاتے ہین اوجہ حذیفہ رض نے
عمر رض سے کہا کہ درمیان تیرے اور درمیان فتنے کے ایک دروازہ بند کیا
ہوا ہے تو اسکا مطلب یہ ہے کہ وہ فتنہ تیری حیاتی مین ظاہر نہین ہوگا بلکہ تیرے
موت کے بعد پیدا ہوگا سو ایسا ہی وقوع مین آیا کہ جب عمر رض کے بعد عثمان رض ظالمون کے
ہاتھ سے ناحق شہید ہوئے تو اوس دن سے فتنے کا دروازہ ایسا کھل گیا کہ قیامت تک بند
نہین ہوگا فتنے پر فتنے پیدا ہوتا چلا جاویگا حضرت علی رض اور معاویہ مین کیا کیا لڑائیین وقوع
مین آئین اور حسنین کی شہادت کے وقت کیا کیا فساد ظاہر ہوا وغیرہ وغیرہ اور حذیفہ نے
اول یہ کہا کہ درمیان تیرے اور درمیان فتنے کے ایک دروازہ ہے اور پھر یہ کہا کہ وہ دروازہ
خود عمر ہی تھے تو ان دونون قولون مین کوئی مخالفت نہین ہے اسلیے کہ مطلب پہلے قول کا
یہ ہے کہ درمیان زمانے تیرے اور زمانے فتنے کے دروازہ تیری حیاتی ہے سو جب وہ دروازہ ۳۳۸
ٹوٹ گیا یعنے تیری حیاتی ہو چکی تو فتنے ظاہر ہو جاوینگے اور لڑائی اور جھگڑے قیامت تک
قائم رہینگے پس مطلب دونون قولونکا ایک ہی ہے اگر کوئی سوال کرے کہ جب عمر رض اُس
دروازے کو جانتے تھے تو پھر حذیفہ سے کیون پوچھا تو جواب اسکا یہ ہے کہ عمر رض بیشک
اس دروازے کو جانتے تھے لیکن شدت خوف سے انکو اشتباہ کا ڈر ہوا کہ مبادا مین اسکو بھول نہ جاون
سو اسلیے حذیفہ رض سے پوچھا واللہ اعلم اور مناسبت اس حدیث کی کتاب سے اسطور پر ہے کہ
نماز سے مراد وقت پر قائم کرنا ہے پس وقت نماز کا اس سے مجمل طور پر ثابت ہی اور یہ جو عمر رض
نے حذیفہ رض سے کہا کہ تو بڑا دلیر ہے تو یہ حدیث کا انکار نہین ہے بلکہ حذیفہ کے اس
دعوے پر انکار ہے کہ مین اوسکو ویسی ہی یاد رکھتا ہون جیسے کہ حضرت نے فرمایا یعنے
جب حذیفہ رض نے یہ دعوے کیا تو عمر رض نے اوسپر انکار کیا کہ ایسا دعوے کیون کرتا
ہے کہ مجھکو بعینہ ویسی ہی یاد ہے بندہ بشر ہے بھول چوک ہو جاتی ہے احتمال ہے کہ کوئی
لفظ بھول گیا ہو یا الفاظ حدیث مین کوئی تغیر و تبدل ہو گیا ہو اس سے معلوم ہوا کہ روایت
حدیث بالمعنے جائز ہے واللہ اعلم حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ زُرَيْعٍ عَنْ سُلَيْمَانَ

النَّبِيِّ عَنْ أَبِي عُثْمَانَ النَّهْدِيِّ عَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ أَنَّ رَجُلًا أَصَابَ مِنِ امْرَأَةٍ قُبْلَةً فَأَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَخْبَرَهُ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ أَقِمِ الصَّلٰوةَ طَرَفَيِ النَّهَارِ وَزُلَفًا مِّنَ اللَّيْلِ إِنَّ الْحَسَنَاتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّئَاتِ فَقَالَ الرَّجُلُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَلِي هٰذَا قَالَ لِجَمِيعِ أُمَّتِي كُلِّهِمْ ترجمہ عبداللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ ایک مرد نے کسی بیگانی عورت کا بوسہ لیا پھر وہ مرد حضرت ؐ کے پاس آیا اور آپ کو یہ حال بتلایا سو خدا نے (اوسکے حق مین) یہ آیت اتاری کہ قائم رکھہ نماز کو دونون طرفون مین دن کے یعنے صبح کی نماز اور ظہر اور عصر کی نماز اور کچہہ گہڑیون مین رات کے یعنے مغرب اور عشا کی نماز (اسلیے) کہ مقرر نیکیان گناہون کو دور کر دیتے ہین سو اوس مرد نے عرض کی کہ یا حضرت (یہ انعام باری) خاص میرے ہی لیے ہے یا سبکے لیے آپ نے فرمایا (یہ انعام تیرے ساتھہ خاص نہین ہے بلکہ) میری تمام امت کے لیے ہے **ف** جو نیکیان کہ برائیون کو دور کر دیتی ہین اونمین نماز بہی داخل ہے پس گناہون کے لیے نماز کا کفارہ ہونا ثابت ہو گیا اور یہی ہے وجہ مناسبت اسحدیث کے ترجمہ سے اور فرقہ مرجیہ اسحدیث سے دلیل پکڑتے ہین اسپر کہ نیکیون سے کبیرے گناہ بہی معاف ہو جاتے ہین اور جمہور اہل سنت کہتے ہین کہ یہ حدیث مطلق مقید ہے ساتھہ دوسری حدیثون کے یعنے مراد اس سے وہی گناہ ہین جو صغیرے ہون اور کبیرے گناہ توبہ سے معاف ہوتے ہین اور اسکا بیان آئیگا اوسیگا انشاء اللہ تعالے اور اسحدیث سے یہ بہی معلوم ہوا کہ نماز کی بڑی فضیلت ہے کہ علاوہ ادائے فرض کے اور گناہون کو بہی مٹا دیتی ہے

## باب فَضْلِ الصَّلٰوةِ لِوَقْتِهَا

وقت پر نماز پڑہنے کی فضیلت کا بیان حَدَّثَنَا أَبُو الْوَلِيدِ هِشَامُ ابْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ الْوَلِيدُ بْنُ الْعَيْزَارِ أَخْبَرَنِي قَالَ سَمِعْتُ أَبَا عَمْرٍو الشَّيْبَانِيَّ يَقُولُ حَدَّثَنَا صَاحِبُ هٰذِهِ الدَّارِ وَأَشَارَ إِلَى دَارِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ سَأَلْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّ الْعَمَلِ أَحَبُّ إِلَى اللّٰهِ قَالَ الصَّلٰوةُ عَلَى وَقْتِهَا قَالَ ثُمَّ أَيٌّ قَالَ ثُمَّ بِرُّ الْوَالِدَيْنِ قَالَ ثُمَّ أَيٌّ قَالَ الْجِهَادُ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنِي بِهِنَّ وَلَوِ اسْتَزَدْتُهُ لَزَادَنِي ترجمہ عبداللہ بن مسعود رضی سے روایت ہے کہ مین نے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچہا کہ خدا کے نزدیک زیادہ پیارا کون عمل ہے آپ نے فرمایا نماز کو وقت پر پڑہنا اوس نے عرض کی پہر بعد اوسکے کون عمل خدا کے نزدیک بہت

325

پیارا ہے آپ نے فرمایا کہ ماں باپ کے ساتھہ نیکی کرنا اوسنے عرض کی کہ پہر اوسکے بعد کون افضل
ہے آپ نے فرمایا خدا کی راہ مین جہاد کرنا ابن مسعود رضہ نے کہا کہ حضرت صلعم نے مجھے یہ تین عمل
بیان فرمائے اور اگر مین آپ سے کچہہ زیادہ پوچھتا تو آپ بیان فرماتے یعنے مین نے آپ سے
صرف یہی تین عمل پوچھے سو آپ نے بیان فرما دیے اور اگر مین کوئی اور مسئلہ پوچھتا تو آپ
اوسکو بھی بیان فرما دیتے **ف** اور بہت حدیثون صحیح مین وارد ہوا ہے کہ سب عملون
سے بہتر بھوکے کو کھانا کھلانا ہے اور بعضی حدیثون مین آیا ہے کہ سب عملون سے افضل جہاد
ہے اور بعضی حدیثون مین دوسرے عملون کا بہتر ہونا آیا ہے سو ان حدیثون مین تطبیق
کئی طور سے ہو سکتی ہے یا تو یہہ اختلاف جواب کا باعتبار مختلف ہونے حال سائلون
کے ہی اسطور سے کہ جس قوم کو جس عمل کی زیادہ ضرورت دیکھی اونکو وہی فرمایا کہ
تمہارے حق مین یہہ عمل سب عملون سے بہتر ہے یا جس کام کیطرف اونکی زیادہ رغبت دیکھی
یا اونکے لائق دیکھا تو اونکو وہی افضل فرمایا یا یہہ اختلاف افضلیت کا باعتبار اختلاف
وقتون کے ہے اسطور سے کہ یہہ عمل اسوقت مین افضل ہے اور عملون سے جیسے کہ مثلاً جہاد
ابتدا اسلام مین سب عملون سے افضل تہا اسلیے کہ یہ عملون کے قائم کرنے کا وسیلہ ہے اور اوس سے
اونکے ادا کرنیکی قوت حاصل ہوتی ہے وعلی ہذا القیاس نماز صدقے سے بہتر ہے ومع ذلک آدمیون
کی تنگی اور اضطراب کی حالت مین صدقہ افضل ہے اوسنے یا یہ اسم تفضیل اپنے معنے مین نہین
ہے بلکہ مراد اس سے مطلق فضیلت ہے پس معنے یہ ہے کہ سب عمل بہتر اور اچھے ہین یا
یہ کہ جو عمل زیادہ فضیلت رکہتے ہین یہ عمل بہی ان عملون سے ہین اور بعضون نے کہا ہے
کہ مراد ان عملون سے اعمال بدنیہ ہین پس جس حدیث مین ایمان افضل ہونے کا ذکر ہے
اوسکے ساتہہ تطبیق ہو جاوے گی اسلیے کہ ایمان فعل دل کا ہے اور یہ جو فرمایا کہ نماز کو
وقت پر پڑہنا بہت بہتر ہے اس سے معلوم ہوا کہ جو نماز غیر وقت مین ادا کیجاوے
جیسے کہ سو جانے والا اور بہول جانے والا غیر وقت مین ادا کرتا ہے یا مکروہ وقت مین ادا
کیجاوے تو ایسی نماز کا ثواب کم ہے اسکو افضل نہین کہا جاویگا اور اس حدیث سے
اور بہی کئی مسئلے ثابت ہوتے ہین ایک یہ کہ ماں باپ کی تعظیم کرنے مین بڑا ہے ثواب ہے اور
یہ کہ نیکی کے کام ایکدوسرے سے افضل ہین دوم یہہ کہ ایک وقت مین مختلف مسئلون کا سوال
کیا جاتا ہے اور یہہ کہ عالم سے بہت مسئلے نہ پوچھے جسمین کہ اوسکو رنج ہو اور یہ کہ صحابہ رضہ

حضرتؐ کی بڑی تعظیم کرتے تھے سوم یہ کہ اشارہ بمنزلہ تصریح کے ہوتا ہے جبکہ مشارٌ الیہ معین ہو اس لیے ابن مسعود رضؓ نے دوسری اور تیسری بار اشارہ سے سوال کیا کہ پھر کون ہے عملون کا صریح ذکر نہ کیا واللہ اعلم اور اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ نماز وقت پر پڑھنی سب عملون سے بہتر ہے **باب** اَلصَّلَوَاتُ الْخَمْسُ كَفَّارَةٌ لِلْخَطَايَا اِذَا صَلَّاهُنَّ لِوَقْتِهِنَّ فِي الْجَمَاعَةِ وَغَيْرِهَا پانچون نمازین گناہون کا اوتارہین جب کہ اون کو وقت پر پڑھا جاوے جماعت سے یا اکیلے **حَدَّثَنِي** اِبْرَاهِيمُ بْنُ حَمْزَةَ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِي حَازِمٍ وَالدَّرَاوَرْدِيُّ عَنْ يَزِيدَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ اِبْرَاهِيمَ عَنْ اَبِي سَلَمَةَ ابْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ اَنَّهُ سَمِعَ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ اَرَاَيْتُمْ لَوْ اَنَّ نَهَرًا بِبَابِ اَحَدِكُمْ يَغْتَسِلُ فِيهِ كُلَّ يَوْمٍ خَمْسًا مَا تَقُولُ ذٰلِكَ يُبْقِي مِنْ دَرَنِهٖ قَالُوا لَا يُبْقِي مِنْ دَرَنِهٖ شَيْئًا قَالَ فَذٰلِكَ مِثْلُ الصَّلَوَاتِ الْخَمْسِ يَمْحُو اللّٰهُ بِهَا الْخَطَايَا **ترجمہ** ابو ہریرہ رضؓ سے روایت ہے کہ مین نے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے کہ بتاؤ تو اگر تم مین کسی کے دروازہ پر ندی ہو کہ وہ اسمین سے ہر روز پانچ بار نہاوے کیا اوسکی میل سے کچھ باقی رہے گا اصحاب نے عرض کی کہ کچھ اوسکے میل سے باقی نہ رہیگا حضرت نے فرمایا کہ یہی حال ہے پانچ نمازونکا کہ اونکے سبب سے حقتعالی گناہون کو مٹا دیتا ہے **ف** یہ تمثیل ہے نماز کی ساتھ پانی ندی کے یعنے جیسے کہ ہر روز پانچ وقت نہلانے سے بدن پر میل نہین رہتا ہے اوسیطرح نہ بچیگا نماز سے گناہ نہین رہتے ہین بس معلوم ہوا کہ نماز گناہ کا اوتار ہے وفیہ مطابقۃ للترجمۃ اور فائدہ اس تمثیل کا تاکید ہے اور معقول کو محسوس کیطرح کر دیتا ہے اور ظاہر اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ کل گناہ معاف ہوجاتے ہین خواہ کبیرے ہون خواہ صغیرے لیکن مراد اس سے فقط صغیرے گناہ ہین اسلیے کہ اوسکو میل سے تشبیہ دی گئی ہے اور میل ادنے ہے بہ نسبت بڑی زخمون اور جراحات کے اور امام شیخ الاسلام ابن حجر رحؒ نے فتح الباری مین لکھا ہے کہ حالات آدمی کے بہ نسبت اوسکے گناہون کے پانچ قسم ہین اول یہ کہ اوس سے کوئی چیز صادر نہ ہووے سو یہہ معارض ہے ساتھ رفع درجات کی دوم یہ کہ صغیرے گناہ اس سے صادر ہون اور اسپر اصرار نہ ہو تو یہہ یقیناً نماز سے معاف ہوجاوینگے سوم یہ کہ گناہ صغیرے ہون لیکن اونپر اصرار اور ہٹ کرے تو یہہ نماز سے معاف نہین ہونگے چہارم

یہ کہ گناہ کبیرہ ایک ہی ہو اور صغیرے بہت ہوں تجھ یہ کہ کبیرے گناہ بھی بہت ہوں اور صغیرے بھی بہت ہوں تو یہ دونو قسم کے گناہ بھی معاف نہیں ہونگے انتہے اور جس گناہ میں حق العبد ہو یعنے آدمی کی تقصیر کے ہو تو اوسکا معاف ہونا اوسکی بخشش پر موقوف ہے

**باب** فِي تَضْيِيعِ الصَّلٰوةِ عَنْ وَقْتِهَا نماز کو وقت سے نکالنا منع ہے حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ إِسْمٰعِيلَ قَالَ حَدَّثَنَا مَهْدِيٌّ عَنْ غَيْلَانَ عَنْ أَنَسٍ قَالَ مَا أَعْرِفُ شَيْئًا مِمَّا كَانَ عَلٰى عَهْدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قِيلَ الصَّلٰوةُ قَالَ أَلَيْسَ صَنَعْتُمْ مَا صَنَعْتُمْ فِيهَا

**ترجمہ** انس رض سے روایت ہے کہ اونہنے کہا کہ جو جو نیک عمل حضرت کے زمانے میں کیے جاتے تھے میں اونمیں سے ایک عمل کو بھی نہیں پاتا ہوں یعنے اب اونمیں سے کوئی نیک عمل باقی نہیں رہا لوگوں نے غفلت کیوجہ سے سب عمل چھوڑ دیے ہیں اور ایک روایت میں ہے کہ صرف کلمہ لا الہ الا اللہ باقی رہگیا کسی نے انس سے کہا کہ نماز تو باقی ہے (پس تو کیوں کہتا ہے کہ کوئی چیز باقی نہیں رہی) انس رض نے کہا کیا یہ شان نہیں ہے کہ ضائع کے تمنے وہ چیز جو ضائع کی ہے تمنے نماز میں **ف** نماز کی ضائع کرنے سے مراد یہ ہے کہ اوسکو اپنے
وقت سے نکالدیا جاوے اور وقت نماز کا بالکل باقی نہ رہے چنانچہ ایک روایت میں ہی ۲۴۳
کہ انس نے کہا کہ کیا تمنے ظہر کو عصر کے ساتھہ نہیں ملا دیا ہے پس وجہ مناسبت اس حدیث کی ترجمہ باب سے ظاہر ہے اور اوسوقت میں روزہ وحج وزکوۃ بھی باقی تھی لیکن اوسنے نماز کی تخصیص اسواسطے کی کہ یہ سب عبادتوں میں عمدہ ہے حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ زُرَارَةَ قَالَ أَخْبَرَنَا عَبْدُ الْوَاحِدِ بْنُ وَاصِلٍ أَبُو عُبَيْدَةَ الْحَدَّادُ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ أَبِي رَوَّادٍ أَخِي عَبْدِ الْعَزِيزِ قَالَ سَمِعْتُ الزُّهْرِيَّ يَقُولُ دَخَلْتُ عَلٰى أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ بِدِمَشْقَ وَهُوَ يَبْكِي فَقُلْتُ مَا يُبْكِيكَ فَقَالَ لَا أَعْرِفُ شَيْئًا مِمَّا أَدْرَكْتُ إِلَّا هٰذِهِ الصَّلٰوةَ وَهٰذِهِ الصَّلٰوةُ قَدْ ضُيِّعَتْ وَقَالَ بَكْرُ بْنُ خَلَفٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَكْرٍ الْبُرْسَانِيُّ قَالَ أَخْبَرَنَا عُثْمَانُ بْنُ أَبِي رَوَّادٍ نَحْوَهُ **ترجمہ** زہری سے روایت ہے کہ میں انس رض پاس دمشق میں آیا اسحال میں وہ رورہے تھے میں نے کہا کس سبب سے روتے ہو انہوں نے کہا میں ارکان اسلام سے کسی چیز کو باقی نہیں پاتا ہوں مگر نماز کو اور یہ نماز بھی ضائع ہو چکی ہے یعنے اوسکو اپنے وقت سے نکالدیتے ہیں وقت پر ادا نہیں کرتے ہیں +

**ف** حجاج ولید بن عبد الملک بن مروان خلیفہ ہوا تو اوسنے ملک شام اور عراق میں اپنی طرف

سے نائب بھیجے اور حجاج نابکار کو ملک عرب پر حاکم کرکے بھیجا اور یہہ حجاج نہایت ظالم تھا
اور دین میں بڑا سست تھا نماز کو ہمیشہ قضا کر دیتا تھا کبھی وقت پر نہیں پڑھتا تھا تو انس رضہ
اسکی شکایت کرنے کو ولید حاکم وقت پاس دمشق میں گئے مگر ولید خود بھی نماز کو قضا کر دیا
کرتا تھا اسلیے اُسنے انس رضہ کی شکایت نہ سنی اسی طرح ملک شام اور بصری میں اسکی طرف سے
جو نائب ہوئے تھے وہ بھی نماز کو قضا کر دیتے تھے سو انس رضہ اونکا حال دیکھ کر ایکدن رو
رہے تھے کہ زہری تابعی اُنکے پاس ملاقات کو گیا اور اونسے اونکے رونے کا سبب پوچھا
تب حضرت انس رضہ نے یہ حدیث فرمائی اور مراد نماز کے ضائع کرنے سے یہی ہے کہ وہ نماز
بالکل قضا کر دیتے تھے جیسے کہ مصنف عبدالرزاق میں عطا سے روایت ہی کہ ولید نے جمعہ میں
یہانتک دیر کی کہ شام ہو گئی سو میں نے پہلے ظہر پڑہی پہر بیٹھے بیٹھے اشارے سے عصر پڑہی
اور حالانکہ ولید ابھی جمعے کا خطبہ پڑھ رہا اور عطا نے اشارہ سے نماز سو اسطے پڑہی کہ اگر کھڑا
ہوکر پڑہونگا تو ولید مجھکو قتل کرڈالیگا پس اس سے ظاہر ہوگئی مطابقت درمیان باب
کے اور درمیان اس حدیث کے اور انس رضہ کے اس قول سے معلوم ہوتا ہے کہ ارکان اسلام
سے کوئی چیز باقی نہیں رہی تھے اور دوسری روایت میں آیا ہے کہ ارکان اسلام کے سب باقی ۳۴۳
تھے مگر نماز نہیں تھے تو ظاہرا ان دونو قولوں میں تعارض ہے سو وجہ تطبیق کی یہہ ہے کہ پہلا
قول اونکا امیروں شام اور بصری کے حق میں وارد ہوا ہے اور دوسرا قول اونکا خاص مدینہ
والوں کے حق میں وارد ہوا ہے مدینہ میں اسوقت عمر بن عبدالعزیز حاکم تھے وہ صرف نماز میں
سستی کیا کرتے تھے سو جب عروہ نے اونکو حدیث تعیین اوقات کی سنائی تو اوسدن سے
وہ وقت کی نہایت محافظت کیا کرتے تھے واللہ اعلم **باب** المُصَلِّی یُنَاجِی رَبَّہٗ
نمازی نماز میں اپنے رب سے بات چیت کرتا ہے حَدَّثَنَا مُسْلِمُ بْنُ اِبْرَاھِیْمَ قَالَ حَدَّثَنَا
ھِشَامٌ عَنْ قَتَادَۃَ عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَحَدَکُمْ اِذَا صَلّٰی
یُنَاجِیْ رَبَّہٗ فَلَا یَتْفِلَنَّ عَنْ یَّمِیْنِہٖ وَلٰکِنْ تَحْتَ قَدَمِہِ الْیُسْرٰی **ترجمہ** انس سے روایت
ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بیشک جب تم میں سے کوئی نماز پڑھتا ہے تو وہ اپنے رب سے
بات چیت کرتا ہے سو اپنی داہنے طرف نہ تھوکے ولیکن اپنے بائیں پاؤں کے نیچے تھوکے
**حَدَّثَنَا** حَفْصُ بْنُ عُمَرَ قَالَ حَدَّثَنَا یَزِیْدُ بْنُ اِبْرَاھِیْمَ قَالَ حَدَّثَنَا قَتَادَۃُ عَنْ اَنَسٍ
عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنَّہٗ قَالَ اعْتَدِلُوْا فِی السُّجُوْدِ وَلَا یَبْسُطْ اَحَدُکُمْ ذِرَاعَیْہِ

کالکلب واذا ابزق فلا یبزق بین یدیہ ولا عن یمینہ فانہ یناجی ربہ وقال سعید عن قتادۃ لا یتفل قدامہ او بین یدیہ ولکن عن یسارہ او تحت قدمہ وقال شعبۃ لا یبزق بین یدیہ ولا عن یمینہ ولکن عن یسارہ او تحت قدمہ وقال حمید عن انس عن النبی صلے اللہ علیہ وسلم لا یبزق فی القبلۃ ولا عن یمینہ و لکن عن یسارہ او تحت قدمہ **ترجمہ** انس رض سے روایت ہے کہ حضرت ص نے فرمایا درست اور ٹھیک ہو جایا کرو اپنے سجدے مین اور تم مین سے کوئی اپنے دونون ہاتھون کو نہ بچھایا کرے کتے کیطرح اور جب کوئی (نماز مین) تھوکے تو اپنے سامنے نہ تھوکے اور نہ اپنے داہنے اسلیے کہ بیشک وہ اپنے رب سے بات چیت کرتا ہے اور ایک روایت مین آیا ہے کہ اپنے اگے یا اپنے سامنے نہ تھوکے ولیکن اپنے بائین طرف یا بائین پانو کے تلے تھوکے اور ایک روایت مین آیا ہے کہ قبلے کیطرف نہ تھوکے اور نہ اپنے داہنے ولیکن اپنے بائین طرف یا بائین پانو کے تلے تھوکے **ف** اگر نماز مین تھوک آجاوے تو آگے نہ تھوکے اسواسطے کہ قبلہ ہے اور داہنے فرشتہ ہے تو بائین قدم کے نیچے تھوکے اگر جنگل مین ہو اور اگر مسجد مین ہو یا بائین طرف کوئی نمازی کہڑا ہو تو اپنے کپڑے مین تھوک لے اور مناسبت اس باب کی پہلے بابون سے اسطور پر ہے کہ پہلے بابون سے معلوم ہوتا ہے کہ جو آدمی نماز کو وقت پر ادا کرے اوسکے لیے بڑا ثواب ہے اور جو شخص نماز کو وقت سے نکالدے اوس کو بڑا گناہ ہوتا ہے اور اللہ کے ساتھ کلام کرنے سے آدمی کا درجہ بلند ہوتا ہے سو امام بخاری کی غرض اس باب سے نماز کو وقت پر پڑھنے کی ترغیب دینا ہے یعنے نماز کو اپنے بوقت پر ادا کرنا چاہیے تاکہ یہ مرتبہ مناجات کا حاصل ہووے پس یہی وجہ ہے مناسبت اس باب کی باب مواقیت الصلوۃ سے واللہ اعلم اور اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ سجدے مین کہنیون کو زمین سے اور پیٹ کو رانون سے ملانا منع ہے علیحدہ رکھے **باب** الابراد بالظھر فی شدۃ الحر سخت گرمی مین ظہر کو ٹھنڈا کرکے پڑھنا **حدثنا** ایوب بن سلیمان قال حدثنا ابوبکر عن سلیمان قال صالح بن کیسان حدثنا الاعرج عبد الرحمن وغیرہ عن ابی ھریرۃ ونافع مولی عبد اللہ بن عمر عن عبد اللہ بن عمر انھما حدثاہ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال اذا اشتد الحر فابردوا بالصلوۃ فان شدۃ الحر من فیح جھنم **ترجمہ** ابوہریرہ اور ابن عمر رض سے روایت ہے کہ حضرت ص

نے فرمایا کہ جب سخت گرمی ہوا کرے تو ٹھنڈے وقت نماز پڑھا کرو اسواسطے کہ گرمی کی شدت دوزخ کے جوش سے ہے حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا غُنْدَرٌ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْمُهَاجِرِ أَبِي الْحَسَنِ سَمِعَ زَيْدَ بْنَ وَهْبٍ عَنْ أَبِي ذَرٍّ قَالَ أَذَّنَ مُؤَذِّنُ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الظُّهْرَ فَقَالَ أَبْرِدْ أَبْرِدْ أَوْ قَالَ انْتَظِرْ انْتَظِرْ وَقَالَ شِدَّةُ الْحَرِّ مِنْ فَيْحِ جَهَنَّمَ فَإِذَا اشْتَدَّ الْحَرُّ فَأَبْرِدُوا عَنِ الصَّلوٰةِ حَتّٰى رَأَيْنَا فَيْءَ التُّلُولِ **ترجمہ** ابوذر سے روایت ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے موذن نے ظہر کی اذان دی سو حضرت نے اسکو فرمایا کہ ٹھنڈا ہونے دے ٹھنڈا ہو نے دے یا کہ یوں فرمایا انتظار کر انتظار کر اور فرمایا کہ گرمی کی شدت دوزخ کے جوش سے ہے سو جب سخت گرمی ہوا کرے تو نماز ٹھنڈے وقت پڑھا کرو ابوذر نے کہا کہ حضرت نے ٹھنڈی کرنے کا حکم فرمایا یہانتک کہ ہمنے ٹیلوں کا سایہ دیکھا حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللهِ الْمَدِينِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ حَفِظْنَاهُ مِنَ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ إِذَا اشْتَدَّ الْحَرُّ فَأَبْرِدُوا بِالصَّلوٰةِ فَإِنَّ شِدَّةَ الْحَرِّ مِنْ فَيْحِ جَهَنَّمَ وَاشْتَكَتِ النَّارُ إِلٰى رَبِّهَا فَقَالَتْ يَا رَبِّ أَكَلَ بَعْضِي بَعْضًا فَأَذِنَ لَهَا بِنَفَسَيْنِ نَفَسٍ فِي الشِّتَاءِ وَنَفَسٍ فِي الصَّيْفِ وَهُوَ أَشَدُّ مَا تَجِدُونَ مِنَ الْحَرِّ وَأَشَدُّ مَا تَجِدُونَ مِنَ الزَّمْهَرِيرِ **ترجمہ** ۳۴۵ اسکا وہی ہے جو اوپر گذرا اسمین اتنا زیادہ ہے کہ آگنے خدا کے آگے شکوہ کیا اور عرض کی کہ اے رب میرے بعض نے بعض کو کھا لیا ہے یعنے نہایت گرمی اور شدت جوش سے سو خداتعالے نے اسکو دو بار دم لینے کا اذن کیا ایک بار سردی کے موسم مین اور ایک بار گرمی کے موسم مین سو جو گرمی کہ تم گرمی کے موسم میں پاتے ہو وہ اسی سانس کی سخت گرمی سے اور جو سردی کہ تم سردی کے موسم مین پاتے ہو وہ اسی سانس کی نہایت تیز ردی سے ہے حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ حَفْصٍ قَالَ حَدَّثَنَا أَبِي قَالَ حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ قَالَ حَدَّثَنَا أَبُو صَالِحٍ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَبْرِدُوا بِالظُّهْرِ فَإِنَّ شِدَّةَ الْحَرِّ مِنْ فَيْحِ جَهَنَّمَ تَابَعَهُ سُفْيَانُ وَيَحْيٰى وَأَبُو عَوَانَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ **ترجمہ** اسکا وہی جو اوپر گذر چکا ہے **ف** ان حدیثون سے ظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ گرمی کے موسم مین ظہر کے نماز ٹھنڈے وقت مین پڑھنا چاہیے اسلیے کہ جوش گرمی کا غضب کا وقت ہے دفیہ مطابقۃ للترجمۃ فتح الباری مین لکھا ہے کہ جمہور اہل علم کے نزدیک

سخت گرمی مین ظہر مین تاخیر کرنی مستحب ہے یہانتک کہ وقت ٹھنڈا ہو جاوے اور گرمی
ٹوٹ جاوے اور بعضے کہتے ہین کہ اگر جماعت ہو تو ٹھنڈے وقت مین ظہر پڑہے اور اگر اکیلا ہو
تو اُسکے لیے اول وقت مین نماز پڑہنی افضل ہے اور یہی قول ہے امام شافعی اور اکثر مالکیہ کا لیکن
امام شافعی کہتے ہین کہ یہہ ٹھنڈا کرنے کا حکم صرف اُسی جگہہ مین ہے جہان شہر گرم ہو اور
جماعت کو اسطے لوگ دور دور سے آوین اور اگر ایک جگہہ جمع ہون تو اُنکے لیے اول وقت
نماز پڑہنی افضل ہے ٹھنڈا کرنا افضل نہین ہے اور احمد کے نزدیک ہر حال مین ابراد افضل
ہے اور بعضے کہتے ہین کہ ظہر کو اول وقت پڑہنا ہر حال مین افضل ہے اور وہ لوگ حدیث ابراد
کا یہ معنے کرتے ہین کہ مراد ٹھنڈا کرنے سے اول وقت پڑہنا ہے لیکن یہ تاویل ضعیف ہے
رد کرتا ہے اس تاویل کو حضرت کا یہ فرمانا کہ شدت گرمی کی دوزخ کے جوش سے ہے اسلیے کہ یہ علت
دلالت کرتی ہے اسپر کہ مراد اسی نماز کا تاخیر کرنا ہے ورنہ یہ علت لغو ہو جاویگی اور یہ حدیث ابوذر
کی جو عنقریب آتی ہے صحیح ہے اوسکے ضعیف ہونے پر اسلیے کہ اوسمین صاف موجود ہے کہ حضرت صلی
اللہ علیہ وسلم نے فرمایا انتظار کر انتظار کر اور جو لوگ کہ گرمی مین بہی اول وقت نماز پڑہنے کو
افضل کہتے ہین اُنکی ایک دلیل حدیث خباب کی ہے جو صحیح مسلم مین ہے کہ ہمنے حضرت ؐ کے ۲۴۶
نزدیک سخت گرمی کی شکایت کی کہ ہمارے ہاتہہ اور پیشانی گرمی سے جل جاتے ہین یعنے سجدہ
کرنے کے وقت (پس آپ ہمکو نماز ٹھنڈا کرنے کی اجازت دیجے) سو حضرت نے ہمکو ٹھنڈا کرنے
کی اجازت ندی سو اس حدیث کا جواب یہ ہے کہ یہہ حدیث ابراد کی حدیثون سے منسوخ ہے
اسلیے کہ ابراد کی حدیثین مؤخر ہین اور یا اس سے مراد یہ ہے کہ وہ اصل ابراد کے وقت سے زیادہ
تاخیر چاہتے تہے یعنے جب وقت کہ بالکل گرمی دفع ہو جاوے سو کبہی کبہی اسی تاخیر مین ظہر کا اصل
وقت بہی جاتا رہتا ہے اسلیے آپ نے اونکو تاخیر کا اذن نہ دیا اور جو لوگ کہ ظہر اول وقت
پڑہنے کو افضل جانتے ہین دوسری دلیل اُنکی وہ حدیثین ہین جو اول وقت ظہر پڑہنے کی فضیلت
پر دلالت کرتی ہین سو جواب اونکا یہ ہے کہ وہ حدیثین مطلق اور عام ہین اور حدیث ٹھنڈا
کرنے کی خاص ہے پس یہ حدیث مقدم کیجاوے گی اونپر اسلیے کہ تخصیص عام کی خاص سے
بالاتفاق جائز ہے اور بعضے کہتے ہین کہ اول وقت مین ظہر پڑہنے افضل ہے اسواسطے کہ
اسمین مشقت زیادہ ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ افضلیت اسمین منحصر نہین ہے بلکہ کبہی آسان
کام زیادہ افضل ہوتا ہے مشکل کام سے جیسے کہ سفر مین نماز کا قصر کرنا افضل ہے پوری پڑہنے

سے اور امام احمد سے روایت ہے کہ دونون امرون سے آخری فعل حضرت م کا یہی ہے کہ آپ نے
گرمی کے موسم مین ظہر کی نماز ٹھنڈے وقت مین پڑھی ہے اور بعضون نے دونو
طرف کی حدیثون مین یہ تطبیق دی ہے کہ اول وقت افضل ہے اور ابراد رخصت اور جائز
ہے اور بعضے اسکے برعکس کہتے ہین کہ ٹھنڈا کرنا افضل ہے اور اول وقت پڑھنا جائز ہے انتہی
ملخصًا مترجم کہتا ہے کہ حافظ ابن حجر نے دوسرے پارہ مین ان حدیثون مین یہ
تطبیق دی ہی کہ ٹھنڈا کرنا اول وقت کے منافی نہین ہے بلکہ دونو آپسین جمع ہو جاتی ہین
اسلیے کہ حد ٹھنڈا کرنے کی یہ ہے کہ دیوارونکا سایہ اسقدر ہو جاوے کہ اوسمین آدمی چلکر
مسجد کیطرف جاسکے اور بعضے لوگ اس حدیث سے سند لاتے ہین اسپر کہ ظہر کا وقت دومثل تک
باقی رہتا ہے اسلیے کہ بالو کے ٹیلے زمین پر بچھے ہوئے ہوتے ہین اور انکی بلندی کم ہوتی ہی
پس انکا سایہ اوسوقت ظاہر ہوتا ہے جب کہ سایہ ہر چیز کا دومثل ہو جاوے سو جواب اسکا یہ
ہے کہ جب سایہ ہر چیز کے دومثل ہونے تک ظہر کا وقت باقی رہتا ہے تو اسسے لازم آتا ہے
کہ یہ ٹیلون کے دومثل ہونے تک بہی ظہر کا وقت باقی رہتا ہے حالانکہ اس سے صاف
معلوم ہوتا ہے کہ نہایت اور حد تاخیر ظہر کی اسی وقت تک ہے جبکہ سایہ ٹیلونکا ابتدا شروع ہو ۳۴۷
پس یہ حدیث انکی بہی مخالف ہے اور یہ بات مسلم ہے کہ سایہ ٹیلونکا دیر کے بعد ظاہر ہوتا ہے
مگر اوسکی حد یہی ہے کہ ایک مثل کے اندر ہوتا ہے اور اگر کوئی سوال کرے کہ جب شدت گرمی
کی وجہ سے نماز کی تاخیر جائز ہے تو نہایت سردی کی وجہ سے بہی تاخیر نماز کی جائز ہوگی
اسلیے کہ وہ بہی آگ کے جوش سے ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ نہایت سردی اکثر
صبح ہی کے وقت ہوتی ہے اور وہ آفتاب نکلنے کے سوا دور نہین ہوتی ہے سو اگر یہان
بہی نماز کو تاخیر کیا جاوے تو صبح کا وقت باقی نہین رہیگا پس تاخیر جائز نہوگی اور یہ جو
فرمایا کہ آگ نے خدا کے نزدیک اپنی شدت کا گلہ کیا سو اکثر کہتے ہین کہ یہ گلہ حقیقی زبان
سے ہوا ہے کہ اللہ تعالے نے حیوانون کی طرح اوسمین بہی حیاتی پیدا کی ہوئی ہے اور
بعضے کہتے ہین کہ یہ گلہ زبان حال سے واقع ہوا ہے یعنے شدت گرمی سے آگ کا جوش
خروش کرنا گویا کہ یہ گلہ ہے لیکن پہلی بات صحیح ہے اسلیے کہ جب پیغمبر صادق کسی امر
ممکن کی خبر دے تو اوسکی تاویل کی کچھہ حاجت نہین ہے بلکہ اوسکو حقیقی معنے پر محمول
کرنا اولے ہے امام نووی نے لکہا ہے کہ یہی بات صواب ہے یعنے مراد اس سے حقیقی کلام

ہے اسلیے کہ آگ کی گفتگو پیغمبر کے ساتھہ اور مسلمانون کے ساتھہ بہت واقع ہو چکی ہے
چنانچہ مومن جب پلصراط پر سے گذریگا تو دوزخ کہے گی کہ اے مومن میرے اوپر سے
جلدی گذر جا کہ تیرے نور نے میرے جوش کو بجھا دیا ہے واللہ اعلم اور آگ مین سردی
کے ہونے کا یہہ مطلب ہے کہ دوزخ ان دونون کی جگہہ ہے بعضے طبقون مین اسکے آگ
ہے اور ایک طبقہ اسمین زمہریر ہے کہ اسمین اس شدت کی سردی ہے کہ اوسکی حد سوا
خدا کے کسی کو معلوم نہین پس مراد آگ سے اس حدیث مین دوزخ ہے **فائدہ ثانیہ** فرقہ
معتزلہ کہتے ہین کہ دوزخ قیامت کے دن پیدا کیجاویگی اسوقت پیدا نہین ہو چکی ہے سو یہ
حدیث صریح ہے اُنکے ردمین اسلیے کہ اس سے صاف ظاہر ہے کہ دوزخ پیدا ہوئی ہے
اور اب موجود ہے **باب** الإبراد بالظهر في السفر سفر مین ظہر کی نماز کو ٹھنڈا کرکے
پڑہنے کا بیان حَدَّثَنَا آدَمُ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا مُهَاجِرٌ أَبُو الْحَسَنِ مَوْلَى
لِبَنِي تَيْمِ اللهِ قَالَ سَمِعْتُ زَيْدَ بْنَ وَهْبٍ عَنْ أَبِي ذَرٍّ الْغِفَارِيِّ قَالَ كُنَّا مَعَ رَسُولِ
اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي سَفَرٍ فَأَرَادَ الْمُؤَذِّنُ أَنْ يُؤَذِّنَ لِلظُّهْرِ فَقَالَ النَّبِيُّ
صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَبْرِدْ ثُمَّ أَرَادَ أَنْ يُؤَذِّنَ فَقَالَ لَهُ أَبْرِدْ حَتَّى رَأَيْنَا فَيْءَ التُّلُولِ ۳۴۸
فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ شِدَّةَ الْحَرِّ مِنْ فَيْحِ جَهَنَّمَ فَإِذَا اشْتَدَّ
الْحَرُّ فَأَبْرِدُوا بِالصَّلَاةِ وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ يَتَفَيَّؤُ يَتَمَيَّلُ **ترجمہ** ابوذر رض سے
روایت ہے کہ ہم حضرت کے ساتھ ایک سفر مین تھے سو موذن نے چاہا کہ ظہر کی اذان دے
سو حضرت نے (اسکو) فرمایا کہ ٹھنڈا ہونے دے پہر اوسنے اذان کا ارادہ کیا سو
آپ نے فرمایا کہ ٹھنڈا ہونے دے (سو آپ نماز کو ٹھنڈا کرنا فرماتے ہے) یہانتک کہ
(آپ نے) ٹیلون کا سایہ دیکھا (تو اوسوقت آپ نے نماز پڑہی) اور فرمایا کہ گرمی کے شدت
دوزخ کے جوش سے ہے سو جب سخت گرمی ہوا کرے تو نماز ٹھنڈے وقت پڑہا کرو
اور ابن عباس رض نے آیت یتفیؤ ظلالہ کی تفسیر مین فرمایا کہ معنے یتفیؤ کا یہ ہے کہ میل
کرے اور جہک جاوے سایہ اوسکا ایک طرف سے دوسری طرف **ف** فتح الباری
مین لکھا ہے کہ ظہر ٹھنڈا کرنیکی حد مین علماء کو اختلاف ہے سو بعضون نے کہا کہ ایک
ہاتہہ سایہ ہونے تک ہے اور بعضون نے کہا کہ آدمی کے قد کی چوتہائی تک ہے اور بعضون نے
کہا ہے کہ اوسکی تہائی تک اور بعضون نے کہا ہے کہ اوسکے نصف تک اور بعضون نے

کہا کہ وہ مختلف ہے باعتبار اختلاف وقتوں کے لیکن شرط یہ ہے کہ آخر وقت قضا نہو جاوے اور بعض
روایتوں مین آیا ہے کہ ٹیلوں کا سایہ اونکے برابر ہوگیا تہا سو مراد اس سے یہ ہے کہ پہلے ظاہر نہین تہا
پہر ظاہر ہوگیا نہ یہ کہ ایک مثل ہوگیا تہا یا شاید اسواسطے تاخیر کیا ہوگا کہ عصر کے ساتہ جمع کا ارادہ ہوگا
اور مراد امام بخاری کی اسباب سے یہ ہے کہ گرمی کے موسم مین نماز ظہر کو ٹہنڈا کرنے کے لئے طرف گہر
کے ساتہ خاص نہین ہے بلکہ سفر مین بہی ٹہنڈا کرنا جائز ہے لیکن یہ اسیوقت ہے جبکہ مسافر کسی
منزل مین اترا ہوا ہو اور جب چلتا ہو یا سواری پر تو اوسوقت نماز جمع کرلینے چاہیئے تقدیم ہو
یا تاخیر جیسے بیان اسکا آئندہ آویگا انشاء اللہ تعالے اور مناسبت ترجمہ کی حدیث سے ظاہر
ہے **باب** وَقْتُ الظُّهْرِ عِنْدَ الزَّوَالِ وَقَالَ جَابِرٌ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
يُصَلِّي بِالْهَاجِرَةِ ظہر کی نماز کا وقت آفتاب ڈہلنے سے شروع ہوتا ہے اور جابر رض سے
روایت ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم دوپہر کے وقت سخت گرمی مین نماز پڑہا کرتے
تہے یعنے بعد زوال کے **ف** غرض اس باب سے رد کرنا اُن کوفیون پر ہو کہتے ہین کہ نماز
اول وقت مین فرض نہین ہوتی ہے حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ
۳۴۹ قَالَ أَخْبَرَنِي أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَرَجَ حِينَ زَاغَتِ
الشَّمْسُ فَصَلَّى الظُّهْرَ فَقَامَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَذَكَرَ السَّاعَةَ وَذَكَرَ فِيهَا أُمُورًا عِظَامًا ثُمَّ قَالَ
مَنْ أَحَبَّ أَنْ يَسْأَلَ عَنْ شَيْءٍ فَلْيَسْأَلْ فَلَا تَسْأَلُونِي عَنْ شَيْءٍ إِلَّا أَخْبَرْتُكُمْ مَا دُمْتُ فِي
مَقَامِي هَذَا فَأَكْثَرَ النَّاسُ فِي الْبُكَاءِ وَأَكْثَرَ أَنْ يَقُولَ سَلُونِي فَقَامَ عَبْدُ اللهِ بْنُ حُذَافَةَ
السَّهْمِيُّ فَقَالَ مَنْ أَبِي قَالَ أَبُوكَ حُذَافَةُ ثُمَّ أَكْثَرَ أَنْ يَقُولَ سَلُونِي فَبَرَكَ عُمَرُ رَضِيَ اللهُ
عَنْهُ عَلَى رُكْبَتَيْهِ فَقَالَ رَضِينَا بِاللهِ رَبًّا وَبِالْإِسْلَامِ دِينًا وَبِمُحَمَّدٍ نَبِيًّا فَسَكَتَ ثُمَّ قَالَ
عُرِضَتْ عَلَيَّ الْجَنَّةُ وَالنَّارُ آنِفًا فِي عُرْضِ هَذَا الْحَائِطِ فَلَمْ أَرَ كَالْخَيْرِ وَالشَّرِّ ترجمہ
انس رض سے روایت ہے کہ ایک دن حضرت صلے اللہ علیہ وسلم آفتاب ڈہلنے کے وقت گہر
سے باہر تشریف لائے سو آپ نے اول وقت ظہر کی نماز پڑہی پہر آپ نے بعد نماز ظہر کے
منبر پر خطبہ پڑہا اور قیامت کا ذکر کیا اور فرمایا کہ قیامت سے پہلے بڑی بڑی مصیبتین ہونے
والی ہین پہر فرمایا کہ جو کچہ کوئی پوچہا چاہے سو پوچہے مجہسے جو کچہ پوچہو گے بتلا دونگا جب تک کہ
مین اپنے اس مقام مین ہون یعنے منبر پر سو اصحاب بے اختیار قیامت کے خوف سے رونے لگے سو
آپ نے بہت بار لوگون سے یہ کلمہ فرمایا کہ مجہسے جو کچہ چاہو سو پوچہو سو عبداللہ بن حذافہ نے

کہڑے ہوکر پوچھا کہ میرا باپ کون ہے آپ نے فرمایا کہ خدافہ ہے پہر بہت بار فرمایا کہ جو کچھہ چاہو مجھسے پوچھو
یعنے حضرت اوسوقت بہت غضب مین آگئے سو عمر فاروق رض نے گھٹنون کے بل کہڑے ہوکر
عرض کیا کہ ہم بدل راضی ہین خدا کی خدای سے اور اسلام کے دین ہونے سے اور حضرت کی پیغمبری
سے یہہ سنکر حضرت کا غصہ دور ہوا اور آپ چپ ہوگئے پہر فرمایا کہ بہشت اور دوزخ اسوقت
میرے سامنے لائے گئے اس دیوار کی طرف .. سو مین نے بہلائی اور برائی کی شکل کوئی چیز نہین
دیکھی ہے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ابتدا وقت ظہر کا زوال سے شروع ہوتا ہے اسلیئے کہ
حضرت صلعم نے آفتاب ڈہلنے کے وقت نماز پڑہی پس معلوم ہوا کہ اول وقت ظہر کا آفتاب کا ڈہلنا
ہے اور یہی وجہ مناسبت حدیث کی ترجمہ سے اور یہہ کہین سے ثابت نہین ہوتا ہے کہ حضرت نے
زوال سے پہلے نماز پڑہے ہو اور اسپر تمام امت کا اجماع ہوچکا ہے لیکن قدیم زمانے مین بعض صحابہ
سے اسباب مین اختلاف تہا کہ ظہر کو آفتاب ڈہلنے سے پہلے جائز رکھتے تہے اور اسیطرح امام احمد
اور اسحاق بہی جمعہ پڑہنے کو زوال سے پہلے جائز رکھتے ہین جیسے آیندہ آویگا انشاء اللہ تعالے اور زوال کے
پہچاننے کا طریق یہ ہے کہ کسی سیدہی چیز کو برابر زمین مین سیدہا کہڑا کیا جاوے اور صبح کو آفتاب
۲۵ نکلنے کے وقت اس چیز کے سایہ کو جو مغرب کی طرف ہے دیکھتا رہے سو جسقدر آفتاب بلند ہوتا جاوے
اوسیقدر اوسکا سایہ بہی کم ہوتا جاتا ہے یہانتک کہ جب آفتاب اپنے نہایت درجہ کی بلندی پر
پہونچے اور عین سر پر آجاوے تو اوسوقت ایک لحظہ ٹہیرا رہتا ہے اور اسوقت اوسکا سایہ بہی
ٹہیر جاتا ہے نہ کم ہوتا ہے نہ زیادہ پس یہ وقت آدہے دن کا ہے اور اسی وقت کو استوا کہتے
کہتے مین پہر ایک لحظہ کے بعد آفتاب وہان سے ڈہل جاتا ہے پس جو اول درجہ ڈہلنے کا
ہے یعنے اپنے نہایت درجہ کی بلندی سے ڈہلکر جس درجہ مین اول اول آوے وہی وقت
زوال کا ہے اور وہی ہے اول وقت ظہر کا اور یہہ وقت وہ ہے جبکہ سایہ اس چیز کا مشرق
کی طرف مین ذرا سا ظاہر ہوکر نظر آنے لگے اور قسطلانی مین حدیث نقل کی ہے کہ جتنے دیر مین
آدمی زبان سے کلا نعم کہتا ہے وتنی دیر مین آفتاب پانسو برس کی راہ قطع کرجاتا ہے اور حضرت صلعم غصے
اسوجہ سے ہوئے تہے کہ منافقون نے کہا تہا کہ پیغمبر ہمارے سوال مین عاجز ہے
جو کچھہ ہم پوچھتے ہین اوسکا جواب نہین دے سکتا ہے سو حضرت نے منافقون کی یہہ
کلام سن لی تہی اسواسطے حضرت صلعم غصے سے بار بار فرماتے تہے اونکی طرف اشارہ کرکے کہ پوچھے
جسکا جی چاہے عبداللہ بن خدافہ اس مطلب کو نہ سمجھے عمر فاروق رض یہ بات بوجہہ گئے

ہوتا پس اصحاب کی خواب دیکھنے سے اذان کا جائز ہونا ثابت نہین ہوگا اسلیے کہ جواب اسکا
یہ ہے کہ اذان محض اُنکی خواب سے ثابت نہین بلکہ اسکے ساتھہ وحی بہی شامل ہے واللہ اعلم
**حَدَّثَنَا** مَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ اَخْبَرَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ
اَخْبَرَنِيْ نَافِعٌ اَنَّ ابْنَ عُمَرَ كَانَ يَقُوْلُ كَانَ الْمُسْلِمُوْنَ حِيْنَ قَدِمُوا الْمَدِيْنَةَ يَجْتَمِعُوْنَ
فَيَتَحَيَّنُوْنَ الصَّلٰوةَ لَيْسَ يُنَادٰى لَهَا فَتَكَلَّمُوْا يَوْمًا فِيْ ذٰلِكَ فَقَالَ بَعْضُهُمْ اتَّخِذُوْا
نَاقُوْسًا مِثْلَ نَاقُوْسِ النَّصَارٰى وَقَالَ بَعْضُهُمْ بَلْ بُوْقًا مِثْلَ قَرْنِ الْيَهُوْدِ فَقَالَ عُمَرُ
اَوَلَا تَبْعَثُوْنَ رَجُلًا يُنَادِيْ بِالصَّلٰوةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا
بِلَالُ قُمْ فَنَادِ بِالصَّلٰوةِ **ترجمہ** ابن عمر رض سے روایت کہ جب سلمان ہجرت کرکے مدینہ مین
آئے تو جمع ہوتے تہے اور نماز کے وقت کا اندازہ کرلیا کرتے تہے نماز کے لیے اونکو کوئی نہین
پکارتا تہا سو ایکدن اونہون نے آپس مین مشورہ کیا سو بعضون نے کہا کہ نصاریٰ کیطرح ناقوس
بناؤ اور بعضون نے کہا یہودیون کیطرح سینگہہ پکڑو اور عمر رض نے کہا کہ کیون نہین بہیجتے
ہو تم کسی مرد کو کہ لوگون کو خبر نماز کی دے سو حضرت صلعم نے فرمایا کہ اے بلال اٹھہ اور لوگون کو
خبر دے نماز کی **ف** حضرت عمر کا یہ مشورہ دینا خواب دیکھنے سے پہلے تہا اور یہ حضرت صلعم کا ۵۱۶
بلال کو اذان کا حکم کرنا بہی عبداللہ بن زید کی خواب سے دیکھنے سے پہلے تہا یعنے یون ہی کسی مکان
بلند پر کہڑا ہو کر آواز کردے کہ اَلصَّلٰوةُ جَامِعَةٌ یعنے نماز تیار رہے سو اس حدیث سے معلوم ہوا کہ
اذان بعد ہجرت کے شروع ہوئی ہے اسلیے کہ عبداللہ بن عمر نے مطلق نفی کردی ہے کہ
پہلے اس سے کسی قسم کی اذان نہین تہی اور بعضی حدیثون سے معلوم ہوتا ہے کہ ابتدا اذان کی
مکہ مین ہوئی ہے مگر وہ حدیثین صحیح نہین ہین اور اذان مین اختلاف ہے کہ آیا واجب ہے یا سنت
یا مستحب جمہور علماء کے نزدیک سنت موکدہ ہے اور امام اوزاعی اور داؤد اور ابن منذر اور
امام مالک کہتے ہین کہ واجب ہے اور بعضون نے کہا کہ فرض کفایہ ہے لیکن وجوب کو ترجیح معلوم
ہوتی ہے اسلیے کہ حضرت صلعم نے اوسکی تقریر پر ہمیشگی کی ہے اور آپکا اذان کو چہوڑ دینا ثابت
نہین ہوا اور نہ آپ نے کبہی چہوڑنے کا حکم فرمایا اور نہ اوسکے چہوڑنے کے رخصت دی پس
معلوم ہوا کہ واجب ہونا اسکا راجح ہے ورنہ اوسکے سنت موکدہ ہونے مین تو کچہہ بہی
کلام نہین لیکن امام بخاری نے بوجہہ اس اختلاف کے اسپر کوئی حکم نہ لگایا صرف اوسکا جواز
ثابت کردیا تاکہ کوئی اعتراض نہ کرے **فائدہ** کا نہایت لوگ سوال کرتے ہین کہ حضرت صلعم

نے کبھی خود بھی اپنی زبان مبارک سے اذان کہی ہے یا نہین سو امام ابن حجر نے فتح الباری مین لکھا ہی کہ نودی نے کہا کہ حضرت صلعم نے ایکبار سفر مین اپنی زبان مبارک سے اذان کہی ہے ولیکن یہ بات ثابت نہین ہوتی ہے اور آپکے اذان کہنے کا یہ معنے ہے کہ آپ نے بلال کو اذان کہنے کا حکم فرمایا نہ یہ کہ خود آپنے اذان کہی پس معلوم ہوا کہ حضرت صلعم نے کبھی اپنی زبان سے اذان نہین کہی ہے اور یہ جو حضرت صلعم نے فرمایا کہ اوٹھ اور لوگون کو خبر دے نماز کی سو اس قول سے معلوم ہوتا ہی کہ اذان کے لیے کھڑا ہونا سنت ہی اور اسپر اتفاق ہے سب علما اسلام کا مگر حنفیہ رحمہم اللہ کے نزدیک بیٹھکر اذان کہنی بھی جائز ہے اور بعضے کہتے ہین کہ جائز نہین لیکن قیام کے سنت ہونے پر سب کا اتفاق اور اسحدیث ابن عمر رضہ سے یہ بھی معلوم ہوا کہ کسی بڑے کام مین مشورہ کرنا جائز ہے اور کہ جو جو کسی کے قیاس مین آوے اوسکو سب کے سامنے پیش کرنا جائز ہے اسمین کچھ حرج نہین اور نیز اس سے فضیلت عمر فاروق کی ثابت ہوتی ہے کہ حضرت صلعم نے انکی رائے کی موافق بلال کو فرمایا کہ لوگون کو خبر دے نماز کی اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ پیغمبر کو احکام مین اجتہاد کرنا جائز ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ معانی مستنبطہ سے احکام طلب کرنے جائز ہین

۲۱۷ **باب** الْاَذَانِ مَثْنٰى مَثْنٰى اذان کے کلمے دو دو بار کہنے کا بیان **حَدَّثَنَا** سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ سِمَاكِ بْنِ عَطِيَّةَ عَنْ اَيُّوْبَ عَنْ اَبِيْ قِلَابَةَ عَنْ اَنَسٍ قَالَ اُمِرَ بِلَالٌ اَنْ يَّشْفَعَ الْاَذَانَ وَاَنْ يُّوْتِرَ الْاِقَامَةَ اِلَّا الْاِقَامَةَ

**ترجمہ** انس رضہ سے روایت ہی کہ بلال کو حکم ہوا کہ اذان کے کلمے دو دو بار کہے اور اقامت کی کلمے ایک ایک بار کہے مگر اقامت کو یعنے قد قامت الصلوۃ دو بار کہے **ف** مراد اذان سے اس حدیث مین کل اذان نہین بلکہ اوسکے اکثر کلمے مراد ہین یعنے اکثر کلمے اذان کے دو دو بار کہے جاوین اسلیے کہ اذان کے اول مین تکبیر چار بار کہی جاتی ہے اور آخر مین کلمہ توحید کا ایک بار کہا جاتا ہے جیسا کہ اور حدیثون سے ثابت ہوتا ہے پس معلوم ہوا کہ جب کوئی اذان دینے لگے تو چاہیے کہ اول اور اخیر کی تکبیر و غیرہ سوا اور سب کلمے اذان کے دو دو بار کہے اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور احمد اور اسحق اور بہت صحابہ اور تابعین کا اور حنفیہ کے نزدیک اذان اور اقامت دونون کے اول مین تکبیر چار چار بار کہی جاوے اور امام مالک کہتے ہین کہ دو بار لیکن اسپر علما کا اتفاق ہے کہ اذان اور اقامت کی آخر مین کلمہ توحید کا لفظ ایکبار کہے اور لفظ شفع کا جو اسی حدیث مین آیا ہے تو وہ دو بار کو بھی بولا جاتا ہے اور چار بار کو بھی بولا جاتا ہے پس یہ حدیث اول مین چار بار

ع اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ بیٹھکر اذان دینی جائز نہین ہے اور یہی مذہب تمام علما کا مگر ابو ثور کہتے ہین کہ جائز ہے لیکن یہ قول اسکا ضعیف ہے کما قالہ النووی

تکبیر کہنے کے مخالف نہین علاوہ اسکے تکبیر کو دُو بار کہنا گو صورت مین تثنیہ ہے لیکن حکم مین
مفرد کیہے اسی واسطے مستحب ہے کہ دو تکبیر ونکو ایک دم مین کہا جاوے اور امام مالک کے نزدیک
اذان کے اول مین فقط دو بار تکبیر کہی جاوے لیکن دوسری حدیث مین صاف آچکا ہے کہ اذان
اونیس کلمے مین ترجیع کے ساتھہ اور اقامت کے گیارہ کلمے ہین اور ترجیع اسکو کہتے ہین
کہ اذان مین شہادتین کو پہلے دو دو بار آہستہ آواز سے کہے پہر دوسری بار اونکو دو دو بار بلند آواز
سے کہے اور یہی ہے مذہب امام شافعی اور مالک اور احمد اور جمہور علما کا اور حنفیہ کہتے ہین
کہ اذان مین ترجیع جائز نہین وہ کہتے مین کہ واسطے تعلیم کے تہا سو جواب اسکا یہ ہے کہ اگر تعلیم
کی غرض تہی تو پہر آپ نے فقط شہادتین پر اکتفا کیون فرمایا اور دوسرے سب کلمات کو چار چار
مرتبہ کیون نہ دوہرایا اور مفصل جواب اسکا ظفر المبین جدید حصہ دوم مین مذکور ہے اور
امام نووی نے لکھا ہے کہ جمہور کی دلیل یہ حدیث صحیح ہے یعنے حدیث ابو محذورہ کی اور
زیادتی مقدم ہے باوجودیکہ حدیث ابو محذورہ کی متاخر ہے عبد اللہ بن زید کی حدیث سے
اسلیے کہ ابو محذورہ کی حدیث ۸ھ آٹھہ ہجری کی ہے اور حدیث عبد اللہ کی ابتدا زمانے کی
۳۱۸ ہے اور منضم ہوا ہے ساتھہ اوسکے عمل مکے اور مدینے والون کا اور تمام شہر ونکا انتہے اگر
کوئی سوال کرے کہ اقامت کی اول آخر مین تکبیر دو دو بار کہی جاتی ہے حالانکہ اس حدیث مین
آیا ہے کہ قد قامت کی سوا اور سب کلمے ایک ایک بار کہے جاوین سو جواب اسکا یہ ہے کہ
وہ تکبیر نسبت اذان کے مفرد ہے اسلیے کہ اذان کے اول مین تکبیر چار بار کہی جاتی ہے اسیواسطے
امام نووی نے لکھا ہے کہ اذان کی اول کی چار تکبیر ونکو دو دم مین کہنا مستحب ہے پس اس سے
معلوم ہوا کہ اذان کی آخر دو تکبیر ونکو دو دم مین کہا جاوے لیکن ظاہر حدیث سے یہی معلوم
ہوتا ہے کہ تکبیر بہی ایک ایک بار کہی جاوے واللہ اعلم حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ هُوَ ابْنُ سَلَامٍ
قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ الثَّقَفِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدُ الْحَذَّاءُ عَنْ أَبِي قِلَابَةَ عَنْ
أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ لَمَّا كَثُرَ النَّاسُ قَالَ ذَكَرُوا أَنْ يُعْلِمُوا وَقْتَ الصَّلَوٰةِ بِشَيْءٍ
يَعْرِفُونَهُ فَذَكَرُوا أَنْ يُوْرُوا نَارًا أَوْ يَضْرِبُوا نَاقُوسًا فَأُمِرَ بِلَالٌ أَنْ يَشْفَعَ
الْأَذَانَ وَأَنْ يُوتِرَ الْإِقَامَةَ ترجمہ انس رضہ سے روایت ہے کہ جب مسلمان لوگ بہت ہوگئے
یعنے نمازیون کی کثرت ہوگئی تو انہون نے ذکر کیا یعنے مشورہ کیا کہ وقت نماز کی لیے
کسی چیز سے نشانی مقرر کرین جس سے لوگ نماز کا وقت پہچان لیا کرین سو بعضون نے آگ

جلانا کہا اور بعضوں نے ناقوس بجانا کہا اسواسی حالت مین عبداللہ بن زید کو خواب مین اذان
نظر آئے اور اسنے حضرت سے آکر عرض کی سو بلال کو حکم ہوا کہ اذان کے کلمے دو دو بار کہے
اور اقامت کے کلمے ایک ایک بار کہے یعنے جب کوئی اذان کہنے لگے تو اذان کے کلمون کو
دو دو بار کہے اور اقامت کو ایک ایک بار **ف** بعضوں نے دلیل پکڑی ہے اس حدیث سے کہ
کہ لفظ قد قامت الصلوٰۃ کا بھی ایک ہی بار کہا جاوے لیکن پہلی حدیث جو ابھی گذر چکی ہے
وہ حجت ہے ان بعض پر اور اگر وہ شخص کہے کہ اہل مدینے کا عمل ایک بار پر ہے تو ہم کہینگے
کہ اہل مکہ کا عمل دو بار پر ہے اور معہذا اونکے ساتھ صحیح حدیث بھی موجود ہے پھر اہل مدینہ کے
عمل سے استدلال کرنا کسطرح صحیح ہوگا اور ناقوس کہتے ہین ایک لکڑی کو کہ اوسپر دوسری لکڑی
کو مارتے ہین تو اوس سے ایک آواز نکلتا ہے اور یہ نصاریٰ کا طریق ہے اور مطابقت
ان حدیثوں کی باب سے ظاہر ہے **بَابٌ** اَلْاِقَامَةُ وَاحِدَةٌ اِلَّا قَوْلَهٗ قَدْ قَامَتِ
الصَّلٰوةُ اقامت کے کلمے ایک ایک بار کہے جاوین مگر لفظ قد قامت الصلوٰۃ کو دو بار کہنا
چاہیے **ف** حدیث مین لفظ وتر کا آیا ہے اور اس باب مین لفظ واحدۃ کا آیا ہے مگر معنے
دونوں کا ایک ہی ہے لیکن لفظ وتر کا ایک بار کے لیے خاص نہین بلکہ کبھی صرف ایک ہی پر بولا جاتا ۳۱۹
ہے اور لفظ واحدۃ کا صرف ایک ہی بار کے لیے خاص ہے اور کسی معنے کے لیے بولا نہین جاتا
**حَدَّثَنَا** عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدُ الْحَذَّاءُ
عَنْ اَبِيْ قِلَابَةَ عَنْ اَنَسٍ قَالَ اُمِرَ بِلَالٌ اَنْ يَّشْفَعَ الْاَذَانَ وَاَنْ يُّوْتِرَ الْاِقَامَةَ قَالَ
اِسْمٰعِيْلُ فَذَكَرْتُهٗ لِاَيُّوْبَ فَقَالَ اِلَّا الْاِقَامَةَ **ترجمہ** انس رضہ سے روایت ہے
کہ بلال کو حکم ہوا کہ اذان کے کلمون کو دو دو بار کہے اور اقامت کے کلمے ایک ایک بار کہے
**ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اقامت مین اول اور آخر کے تکبیرون کے اور
لفظ قد قامت الصلوٰۃ کے سوا اور سب کلمے ایک ایک بار کہے جاوین اور یہی مذہب ہے
اکثر اہل علم کا صحابہ اور تابعین وغیرہ سے اور یہی مذہب ہے امام مالک اور زہری اور اوزاعی کا اور
امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکھا ہے کہ مذہب امام شافعی اور احمد اور جمہور علماء کا یہ ہے کہ اقامت
نماز کے گیارہ کلمے ہین انتہے اور امام ابو حنیفہ اور ثوری کہتے ہین کہ اقامت مثل اذان کے ہے
اور حنفی بھی کہتے ہین کہ اذان کے کلمے اور اقامت کے کلمے برابر ہین سو یہ حدیث صریح ہے
اونکے رد مین اور بعضے حنفی یہ جواب دیتے ہین کہ اقامت ایک ایک بار کہنا پہلے اسلام

مین تہا پہر منسوخ ہو گیا ساتہہ حدیث ابی محذورہ کے جو اصحاب سنن نے روایت کی ہے اسلیے
کہ اوسمین اقامت کا دو بار کہنا آگیا ہے اور وہ متاخر ہے حدیث انس سے پس وہ اسکی ناسخ ہو
جاوے گی سو جواب اسکا یہ ہے کہ ابو محذورہ کی حدیث کے بعض طریقون مین اقامت کے
چار بار کہنے کا اور ترجیع کا ذکر بہی آگیا ہے پس حنفیہ پر لازم آویگا کہ اوسکو بہی قبول کرین حالانکہ
یہ بات اونکے مذہب کی بالکل مخالف ہے اور امام احمد نے کہا کہ جو شخص اسکی نسخ کا دعوے کرے
وہ دعوے اوسکا غلط ہے اسلیے کہ حضرت فتح مکہ کے بعد مدینے کیطرف پلٹ گئے اور وہان
بہی بلال کو اسی پر قائم رکہا کہ اقامت کو ایک ایک بار کہا کرے اور سعد قرظ کو بہی آپ نے
اسی طرح سکہلایا سو بعد اسکے اونسے اسیطرح اذان کہی اور ابن عبد البر نے کہا کہ امام احمد اور
اسحق اور داؤد اور ابن جریر کا یہ مذہب ہے کہ یہ سب اختلاف مباح ہے یعنے اگر اذان کے اول
مین چار بار تکبیر کہے تو یہ بہی جائز ہے اور اگر دو بار تکبیر کہے تو یہ بہی جائز ہے اسیطرح اگر
اذان مین ترجیع کرے تو یہ بہی جائز ہے اور اگر ترجیع نہ کرے تو یہ بہی جائز ہے اسیطرح اگر اقامت
کے سب کلمے دو دو بار کہے تو یہ بہی جائز ہے اور اگر سب کلمے ایک ایک بار کہے تو یہ بہی جائز ہے
اور اگر سب اقامت کو ایک ایک بار کہے اور لفظ قد قامت الصلوۃ کو دو بار کہے تو یہ بہی جائز ۴۲۰
ہے انمین کسی طریقہ مین گناہ نہین ہے سب طرح سے جائز ہے **مترجم** کہتا ہے کہ یہی بات قریب
صواب کے ہے کہ سب طریقے جائز ہین جسپر عمل کرے درست ہے کسی مین گناہ نہین اسلیے کہ حدیثین
ان سب وجوہات کا احتمال رکہتی ہین اور بعضون نے کہا کہ اگر اذان مین ترجیع کرے تو اقامت
کو دو دو بار کہے مگر سلف سے اسکا کوئی قائل نہین ہے اور بعضے حنفی کہتے ہین کہ مراد وتر سے جو اس
حدیث مین آیا ہے ایکبار کہنا نہین بلکہ مراد اوس سے جلدی کہنا ہے یعنے اقامت کو جلدی
کہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ یہ تاویل ایسی کچی ہے اور ایسی باطل ہے کہ جسکو ذرا سا بہی عقل ہو
اوسکے باطل ہونے مین کچہ شک نہین کرسکتا ہے اول اسوجہ سے کہ اس حدیث مین استثنا
آچکا ہے کہ لفظ قد قامت الصلوۃ کو دو بار کہے پس اس سے لازم آویگا کہ اسے بہی دو بار مراد
نہ ہو بلکہ مراد یہ ہوگی کہ اسکو سرعت سے نہ کہو دیر سے کہے دوم اسوجہ سے کہ وتر کا لفظ اس حدیث
مین شفع کے مقابلہ مین واقع ہوا ہے تو اسصورت مین لازم آویگا کہ شفع کا معنے یہ کیا جاوے
کہ اذان کو بلند آواز اور سرعت سے کہے نہ یہ کہ دو دو بار کہے پس اذان کا دو دو بار کہنا اس حدیث سے
ثابت نہین ہوگا سوم یہ کہ دوسری حدیث ابی محذورہ کے ایک طریق مین صریح آچکا ہے

کہ ترجیع کے ساتھ اذان کے انیس کلمے ہین اور اقامت کے گیارہ کلمے ہین تو اب احادیث
مین یہ تاویل کیسے چل سکے گی بینوا توجروا اور ابو محذورہ کی حدیث مین جو اقامت کے
سترہ کلمے آئے ہین تو اوس سے ایکبار اقامت کہنے کی ممانعت نہین نکلتی ہے اسلیے کہ
ممکن ہے کہ دونو طرح سے جائز ہو اور نیز اگر اوس سے افراد اقامت کی ممانعت نکالی جاوے
تو تشفیع واجب ہو جاوے گی اور بلال وغیرہ کی اذان جو سترہ کلمے کہتے ہین بالکل ممنوع
ہو جاویگی اسلیے کہ بلال وغیرہ کی حدیث مین تشنیہ اذان کا بیان ہے افراد اقامت کے
ساتھ مذکور ہے اور دونونکا حکم ایک سلسلے مین مذکور ہے پس اگر ممانعت ہوگی تو دونو کی
ہوگی نہ ایک کی اور تطبیق صرف اس تاویل پر موقوف نہین ہے بلکہ اسطور سے بھی ممکن
ہے کہ سب طریقون کو جائز رکھا جاوے جیسے کہ ابھی گذر چکا ہے اور باقی حدیثین جو حنفیہ
اس باب مین پیش کرتے ہین اول تو انکا صحیح ہونا مسلم نہین ہے اور بفرض تسلیم یہ ہی تطبیق
دی جاویگی کہ سب طرح سے جائز ہے جو کوئی کرے درست ہے پس ایک کو جائز رکھنا اور دوسرے
کو ناجائز بتلانا بالکل جائز نہین ہے ورنہ ایک ایک بار کہنے کی حدیثون سے دو دو بار کہنا
بالکل باطل ہو جاوے گا فما ہو جوابکم فہو جوابنا واللہ اعلم اور ابراہیم نخعی سے مروی ہے ۴۲۱
کہ اقامت مثل اذان کے تھی پر سلاطین بنی امیہ نے اوسکو جلدی کے لیے ایک ایک کر دیا لیکن
یہ حدیثین صریح اوسکے رد مین اسلیے کہ انمین صریح موجود ہے کہ خاص حضرت ؐ نے بلال کو ایک
ایک بار تکبیر کہنے کا حکم فرمایا تھا اوسکو بنی امیہ کا ایجاد سمجھنا محض خیال فاسد ہے اور نیز جلدی کے واسطے
انہون نے اذان کو مفرد کیون نہ کیا اگر کوئی کہے کہ اذان دو دو بار اور اقامت ایک ایک بار کہنے
کی کیا حکمت ہے تو جواب اسکا یہ ہے کہ حکمت اسمین یہ ہے کہ اذان دور رہنے والے لوگون کی پکارنے
کے لیے ہے پس اوسکو دو دو بار کہنا چاہیے کہ اونکو آواز پہونچ جاوے اور اقامت حاضر
لوگون کے واسطے ہے اسلیے اسمین تکرار کی کوئی حاجت نہین اسیواسطے مستحب ہے کہ اذان بلند
مکان پر دیجاوے نہ اقامت اور یہ کہ اذان مین آواز بلند ہے نہ اقامت مین اور یہ کہ
اذان ٹھیر ٹھیر کے کہنی چاہیے اور اقامت جلدی کہی جاوے اور اذان مین ترجیع کرنے
کی حکمت یہی ہے مگر اوسمین شہادتین کو چار چار بار کہنا اسواسطے ہے کہ اذان مین کلمہ
کی بڑی عظمت ڈالے ہین واللہ اعلم اور مطابقت احادیث کی باب سے ظاہر ہے **باب**
فَضْلِ التَّاذِيْنِ اذان کہنے ثواب کا بیان حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا

مَالِكٌ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
قَالَ اِذَا نُوْدِيَ لِلصَّلٰوةِ اَدْبَرَ الشَّيْطَانُ لَهٗ ضُرَاطٌ حَتّٰى لَا يَسْمَعَ التَّاذِيْنَ فَاِذَا
قُضِيَ النِّدَاءُ اَقْبَلَ حَتّٰى اِذَا ثُوِّبَ بِالصَّلٰوةِ اَدْبَرَ حَتّٰى اِذَا قُضِيَ التَّثْوِيْبُ
اَقْبَلَ حَتّٰى يَخْطِرَ بَيْنَ الْمَرْءِ وَنَفْسِهٖ يَقُوْلُ اذْكُرْ كَذَا اذْكُرْ كَذَا لِمَا لَمْ يَكُنْ
يَذْكُرُ حَتّٰى يَظَلَّ الرَّجُلُ لَا يَدْرِيْ كَمْ صَلّٰى ترجمہ ابوہریرہ رض سے روایت ہے
کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ جب کوئی نماز کے لیے اذان دیتا ہے تو شیطان پیٹھ پھیر کر بھاگتا
ہے گوز مارتا ہوا یہانتک کہ اذان کی آواز کو نہین سنتا سو جب اذان تمام ہوجاتی ہے تو
پھر سامنے آجاتا ہے یہانتک کہ جب نماز کی اقامت کہی جاتی ہے تو پھر پیٹھ دیکر بھاگتا
ہے یہانتک کہ جب تکبیر تمام ہوجاتی ہے تو پھر سامنے آجاتا ہے تاکہ آدمی کی اور اوسکی ذات
کے درمیان وسوسہ ڈالے یعنے اوسکے دل مین یا یہ کہ نمازی کے اور اوسکے حضور کے درمیان
واقع ہوتا ہے اور اوسکو حضور سے روکتا ہے اور کہتا ہے کہ یاد کر فلانی بات کو یاد کر فلانے
کام کو ہر چیز کہ نہ تھا وہ کہ یاد کرے اوسکو یہانتک کہ آدمی کا ایسا حال ہوجاتا ہے کہ نہین
۴۲۲ جانتا کہ کتنی رکعتین نماز پڑہی ہے **ف** مراد شیطان سے یہان ابلیس ہے جیسے کہ اکثر
شارحین کہتے ہین اور احتمال ہے کہ شیطان سے مراد سرکش جن ہو جنون سے خواہ آدمیون
سے لیکن مراد اسجگہ خاص شیطان جن کا ہے اور اوسکا گوز مارنا ظاہراً تو عمداً معلوم ہوتا ہے
یعنے وہ شیطان جانکر گوز مارتا ہے تاکہ اوسکی آواز سے اذان کی آواز نہ سنی جاوے یا اوسکی
اہانت کے واسطے مارتا ہے جیسے بیوقوف لوگ کرتے ہین یا یہ کہ اوسکو اذان سے ایسا سخت
خوف پیدا ہوتا ہے کہ اوس سے ڈر کے مارے اوسکا گوز نکل جاتا ہے یا یہ کہ جانکر کرتا ہے
تاکہ طہارۃ کا پلیدی سے مقابلہ کرے پس اسحدیث سے معلوم ہوا کہ اذان کو بلند آواز
سے کہنا مستحب ہے اسواسطے کہ شیطان بہت دور بھاگ جاتا ہے اور یہہ بھی معلوم ہوا کہ اذان
اور تکبیر کے درمیان مین فاصلہ کرنا جائز ہے اور بعضے کہتے ہین کہ اول وقت کی فضیلت بھی
وقت حاصل ہوتی ہے جب کہ اول تکبیر کا اول وقت کے ساتھہ متصل ہوجاوے اور مراد
تثویب سے اسحدیث مین اقامت ہے اور یہ جو فرمایا کہ جو چیز اوسکو یاد نہین ہوتی شیطان نماز مین
اوسکو یاد کرادیتا ہے تو اس سے ظاہراً معلوم ہوتا ہے کہ مراد ہر کام ہے دنیا کا کام ہو خواہ
دین کا کام ہو جیسے علم وغیرہ اور خواہ پہلے وہ کام کیا ہو یا نکیا ہو ہر قسم کا کام اوسکو نماز مین یاد کر

دیتا ہے چنانچہ ذکر ہو کہ ابو حنیفہ سے کسی نے پوچھا کہ مین نے ایک جگہہ کچھہ خزانہ دفن کیا تھا
لیکن اب وہ مکان مجھے معلوم نہین رہا تو امام صاحب نے فرمایا کہ تو نماز پڑھ اور اسبات کی
بہت کوشش کر کہ دنیا کے کام کا خیال دلمین آوے سو اوسنے نماز پڑھی تو اوسکو نماز مین
وہ جگہہ خزانہ دفن کرنے کی معلوم ہوگئی اور اسحدیث سے معلوم ہوا کہ اذان کہنے کا بڑا
ثواب ہے اسلیے کہ اس سے شیطان بہاگ جاتا ہے بخلاف نماز اور تلاوت قرآن وغیرہ
کے کہ اوس سے نہین بہاگتا اور بعضون نے کہا کہ اذان کے کہنے مین کوئی ریا وغیرہ نہین پایا
جاتا بخلاف نماز کے کہ اوسمین وسوسہ کے دروازے کہل جاتے ہین اور بعضون نے کہا کہ
اذان کہنے سے شیطان کا مقصود باطل ہوجاتا ہے یعنے وہ چاہتا ہے کہ جماعت سے
روکے اور اوسکو نماز وقت قضا کرادے یا اول وقت کی فضیلت سے باز رکہے اور یہ سب
وسوسے اوسکے اذان سے باطل ہو جاتے ہین اسلیے بہاگتا ہے سو معلوم ہوا کہ اذان کہنے
کی فضیلت بڑی ہے پس یہی ہے وجہ مطابقت اسحدیث کی باب سے **باب** رَفْعِ
الصَّوْتِ بِالنِّدَاءِ اذان کو بلند آواز سے کہنے کا بیان وَقَالَ عُمَرُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيْزِ اَذِّنْ
اَذَانًا سَمْحًا وَّاِلَّا فَاعْتَزِلْنَا یعنے عمر بن عبد العزیز نے موذن کو کہا کہ صاف اور سیدہی ۶۲۳
آواز سے اذان دیا کر یعنے اوسمین نغمہ اور سرود نہ کیا کرے جیسے گانیوالے اپنے آواز کو
راگ سے بہت لنبا کرتے ہین) ورنہ ہمسے کنارے ہوجا یعنے اذان دینا چھوڑ دے
تو اس منصب کے لائق نہین ہے **ف** عمر بن عبد العزیز مدینے پر حاکم تہا سو موذن نے
اذان کہی اور اوسمین راگ کے ساتہہ آواز نکالی تب عمر نے اوسکو منع کیا غرض امام بخاری
کی اس اثر سے یہ ہے کہ اذان بلند آواز سے اوسیوقت مستحب ہے جبکہ اوسمین راگ اور سرود
نہ ہو اور عمر بن عبد العزیز نے اوسکو صرف راگ کرنے سے منع کیا تہا پس یہی وجہ ہے مطابقت
اس اثر کی باب سے **حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ عَبْدِ
الرَّحْمٰنِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ صَعْصَعَةَ الْاَنْصَارِيِّ ثُمَّ الْمَازِنِيِّ عَنْ
اَبِيْهِ اَنَّهٗ اَخْبَرَهٗ اَنَّ اَبَا سَعِيْدٍ الْخُدْرِيَّ قَالَ لَهٗ اِنِّيْ اَرَاكَ تُحِبُّ الْغَنَمَ وَ
الْبَادِيَةَ فَاِذَا كُنْتَ فِيْ غَنَمِكَ اَوْ بَادِيَتِكَ فَاَذَّنْتَ لِلصَّلٰوةِ فَارْفَعْ صَوْتَكَ
بِالنِّدَاءِ فَاِنَّهٗ لَا يَسْمَعُ مَدٰى صَوْتِ الْمُؤَذِّنِ جِنٌّ وَّلَا اِنْسٌ وَّلَا شَيْءٌ اِلَّا شَهِدَ
لَهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ قَالَ اَبُوْ سَعِيْدٍ سَمِعْتُهٗ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

ترجمہ عبداللہ بن عبدالرحمن سے روایت ہے کہ ابو سعید خدری رضہ نے مجھسے کہا کہ مین تمکو دیکھتا ہون کہ تو
جنگل اور بکریونکو بہت دوست رکہتا ہے یعنے تو اکثر جنگل ہی مین رہتا ہے اور بکریون کو
چرایا کرتا ہے سو جب تو جنگل مین رہا کرے اور نماز کے لیے اذان کہے تو اذان کو بلند آواز
سے کہا کر اسلیے کہ جہانتک کہ مؤذن کی آواز پہونچتی ہے وہانتک جو جن اور آدمی اور کوئی چیز اوسکو
سنیگا وہ اذان دینے والے کے واسطے قیامت مین گواہی دیگا اور پہر ابو سعید رضہ نے کہا کہ مین
نے اسحدیث کو حضرت م سے سنا ہے **ف** یعنے جن اور آدمی اور حیوان اور درخت اور پہاڑ
اور فرشتے اور زمین وغیرہ جو اوسکی آواز کو سنیگا قیامت مین اوسکی ایمان کی گواہی دیگا اور اسبات کی
کہ وہ لوگون کو نماز کے لیے بلایا کرتا تہا پس معلوم ہوا کہ اذان کو بلند آواز سے کہنے کا بڑا ثواب ہے پس یہی ہے
وجہ مطابقت اسحدیث کی باب سے اور یہ شہادت دینا درخت اور پہاڑون وغیرہ کا حقیقت
پر محمول ہے یعنے وہ چیزین قیامت مین کلام کرینگی جیسے کہ آدمی کلام کرتا ہے اور یہ بات ممکن ہے
جیسے کہ حدیث آگے مین گذر چکا ہے کہ اوسنے خدا کے نزدیک شکوہ کیا اور آگے آویگا کہ ایک
گائی نے حضرت م سے کلام کی اور صحیح مسلم مین ہے کہ ایک پتھر آپ کو سلام کیا کرتا تہا ایسے ہی یہ بہی
ممکن ہے کہ یہ شہادت انکی حقیقی کلام سے ہو اور اللہ تعالی اونمین حیاتی پیدا کر دیوے پس اسبات 424
کا انکار کرنا جائز نہین ہے اور اس سے انکار کرنا محض عقل اور ہوای نفس کی پیروی ہے ۵
فلسفی منکر شود از فکر و ظن + گو سر خود را برین دیوار زن + فلسفی کو ہیدز معقولات دون + عقل از دہلیز
مے ماند برون + نطق آب و نطق خاک و نطق گل + ہست محسوس حواس اہل دل ۶ اور حکمت اس گواہی
مین یہ ہے کہ قیامت کے دن حساب کتاب اور گواہی دعوے اور سوال جواب سب دنیا کے طریق
پر ہوگا پس اس گواہی سے اوسکا فیصلہ کیا جاوے گا اور بعضون نے کہا کہ گواہی اسواسطے ہے
کہ اوسکی بزرگی اور تعظیم سب لوگونپر ظاہر ہو جاوے جیسے کہ گواہی سے بعضے لوگون کی خلقت
مین رسوائی ہوگی اور اسحدیث سے یہی معلوم ہوا کہ اگر صرف اکیلا ہی آدمی ہو دوسرا جماعت والا کوئی
نہ ہو تو اوسکے واسطے بہی اذان کہنی مستحب ہے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ جنگل اور بکریونکو دوست
رکہنا خاصکر فتنے کے وقت سلف صالح عملون سے ہے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ جنگل مین گہر بنا کر
رہنا اور انکے ساتھ ملاپ رکہنا جائز ہے بشرطیکہ کچھ علم ہو اور ظلم سے امن ہو **باب**
مَا يُحْقَنُ بِالْأَذَانِ مِنَ الدِّمَاءِ اذان کا دینا خون کرنے سے منع کرتا ہے یعنے جس جگہہ
اذان ملے وہان کے لوگون کو قتل کرنا منع ہے اسواسطے کہ اذان اسلام کا شعار ہے

یہانتک کہ علما کہتے ہین کہ اگر کسی شہر کے سب لوگ متفق ہوکر اذان کو ترک کردیوین تو حاکم مسلمان کو
جائز ہے کہ اونکے ساتھ لڑائی کرکے اونکو قتل کرڈالے **حدثنا** قتیبۃ قال ثنا اسمٰعیل
بن جعفر عن حمید عن انس عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ کان اذا غزا بنا
قوما لم یکن یغیر بنا حتی یصبح وینظر فان سمع اذانا کف عنہم وان لم یسمع
اذانا اغار علیہم قال فخرجنا الی خیبر فانتہینا الیہم لیلا فلما اصبح ولم یسمع
اذانا رکب ورکبت خلف ابی طلحۃ وان قدمی لتمس قدم النبی صلی اللہ
علیہ وسلم قال فخرجوا الینا بمکاتلہم ومساحیہم فلما راوا النبی صلی اللہ علیہ
وسلم قالوا محمد واللہ محمد والخمیس قال فلما راہم رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم قال اللہ اکبر اللہ اکبر خربت خیبر انا اذا نزلنا بساحۃ قوم فساء
صباح المنذرین **ترجمہ** انس رض سے روایت ہے کہ جب حضرت ص ہمارے ساتھ جہاد مین
جاتے یعنے کافرون سے لڑنے کو تو نہ لڑائی کرتے یہانتک کہ صبح ہوتے اور انتظار
کرتے یعنے راتکو اونکے قریب آکر ٹہیرے رہتے اور صبح کو انتظار کرتے کہ یہان اذان ملتی
ہے یا نہین) سواگر حضرت وہان سے اذان سن لیتے تو اونکی لڑائی سے باز رہتے اور لشکر ۴۲۵
کو روک دیتے اسلیئے کہ اذان سے معلوم ہوجاتا کہ یہ لوگ مسلمان ہین کافر نہین اور اگر وہان
سے اذان نہ سنتے تو اونپر لوٹ کرتے یعنے دہاوا کرکے اونپر جا پڑتے اور اونکو جا کر لوٹ
لیتے انس رض نے کہا سو ہم قلعہ خیبر (کہ اوسمین یہودی رہتے تھے اور حضرت سے بہت دشمنی رکہتے
تھے) کیطرف نکلے اور چلے سو ہم رات کو اونکے نزدیک جا پہونچے سو جب صبح کے وقت
حضرت نے اذان نہ سنی تو آپ سوار ہوئے اور مین ابو طلحہ کے پیچھے سوار ہوا اور مقرر میرا پاؤن
حضرت کے پاؤن سے چہوتا تہا یعنے ہم حضرت کے بہت قریب قریب جارہے تہے سو خیبر کے لوگ
کدال اور زنبیلین لیکر ہماری طرف نکلے یعنے اونکو یہہ خبر نہین تھی کہ مسلمان آ پہونچے ہین
بلکہ وہ بے فکر تھے اور حسب عادت روزمرہ کی اپنے کدال اور زنبیلین لیکر اپنے کاروبار
کو چلے تہے سو جب اونہونے حضرت کو دیکھا تو کہنے لگے قسم خدا کی محمد اور اوسکا لشکر آپہونچا سو
جب حضرت ص نے اونکو دیکھا تو فرمایا اللہ بڑا ہے اللہ بڑا ہے خیبر کا قلعہ خراب ہوا یعنے فتح
ہوگیا اور آپ نے یہہ آیت پڑہی کہ تحقیق جب ہم کسی قوم کے ڈانڈے پر اوترین تو بری ہوجاتی
ہے صبح ڈرائی گیون کی **ف** یہ حدیث دوسرے پارہ مین بھی گذر چکی ہے اور یہہ جو

حضرت م نے فرمایا کہ خیبر کا قلعہ خراب ہوا تو یہ آپکا فرمانا یا تو وحی کے ذریعہ سے تہا کہ آپ کو وحی
نے خبر دی تھی کہ یہ قلعہ فتح ہوجاویگا یا بطریق فال کے آپ نے فرمایا کہ جب ان لوگون کو کدال لیے ہوے
دیکھا تو اُسنے اپنی فال ماری کہ اب قلعہ فتح ہوجاویگا اسلیے کہ کدال مکان کی ڈہادینے کا ہتہیار
ہے اور یہ آیت بھی آپ نے بطریق فال کے پڑہی اور یہ حدیث آیندہ آویگی انشاء اللہ تعالی پس
اسحدیث سے معلوم ہوا کہ جس جگہہ مین اذان ملے وہان کے لوگونکو قتل کرنا منع ہے اور یہی وجہ
ہے مطابقت اسحدیث کی ترجمہ سے اور اسحدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ اذان اسلام کی ایک بڑی
بہاری نشانی ہے اوسکو چھوڑنا جائز نہین اور اگر کسی شہر کے لوگ اسکو چھوڑ دیوین تو حاکم وقت کو جائز
ہے کہ اونسے لڑے اور یہی بات ٹہیک ہے مذہب مین **باب** مَا يَقُوْلُ اِذَا سَمِعَ الْمُنَادِيْ
جب کوئی اذان سنے تو اوسکے جواب مین کیا کہے **حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا
مَالِكٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عَطَآءِ بْنِ يَزِيْدَ اللَّيْثِيِّ عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ نِ الْخُدْرِيِّ اَنَّ رَسُوْلَ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا سَمِعْتُمُ النِّدَآءَ فَقُوْلُوْا مِثْلَ مَا يَقُوْلُ الْمُؤَذِّنُ **ترجمہ**
ابی سعید خدری سے روایت ہے کہ حضرت م نے فرمایا کہ جب تم اذان سناکرو تو کہا کرو جیسے
مؤذن کہتا ہے **ف** اسحدیث سے معلوم ہوا کہ سامع اذان کے سب کلمون مین متابعت کرے اسلیے کہ آمین اختلاف ۳۲۶
ہے بعضے کہتے ہین کہ اوسکے سب کلمون مین متابعت کرے اور بعضے کہتے ہین کہ حی علی الصلوة
وحی علی الفلاح مین متابعت نہ کرے بلکہ اوسکے بدلے لاحول ولا قوة الا باللہ کہے مگر ظاہر اسکی
اس کلام سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ ان دونو کلمون مین مؤذن کی متابعت نہ کرے اور یہی ہے
مذہب جمہور علماء کا اور یہ حدیث ابوسعید کی عام ہے اور حدیث معاویہ کی جو آگے آتی ہے
خاص ہے اور خاص مقدم ہوتا ہے عام پر یعنے جمہور کا مذہب یہ ہے کہ حی علی الصلوة
حی علی الفلاح کے بدلے لاحول ولا قوة الا باللہ کہے جیسے کہ آیندہ حدیثون سے معلوم ہوتا
ہے اور بعضون نے کہا کہ دونو طرح جائز ہے کبھی حیعلہ کہے اور کبھی حوقلہ کہہ لیوے اور
بعضون نے کہا کہ دونون کو جمع کرے اور بعضے لوگ کچھ اور بہی کہتے ہین لیکن صحیح وہی
بات ہے جو پہلے گذر چکی ہے اور یہ جو فرمایا کہ جو مؤذن کہے ویسے کہا کرو تو اسے
معلوم ہوا کہ اذان کا جواب دینا اوس شخص پر ہے جو اوسکو سنے اور جو اوسکو نہ
سنے ہو جو دوری کے یا بہرہ ہونے کے تو اُسپر جواب اذان کا دینا ضرور نہین ہے کذا
قال النووی اور آمین بہی اختلاف ہے کہ اذان کا جواب دینا واجب ہے یا نہین سوا امام شافعی

اور احمد اور مالک اور جمہور کے نزدیک واجب نہین مستحب ہے اور حنفیہ اور اہل ظاہر وغیرہ کے نزدیک واجب ہے پہر جب کوئی اذان کہے تو سننے والی کو چاہیے کہ چپ رہے اور سنے بات چیت نہ کرے اور حکم کہ جب موذن کوئی کلمہ کہے تو سننے والا بہی اوسکے ساتھہ وہ کلمہ کہے اور جب موذن دوسرا کلمہ کہے تو سننے والا بہی اوسکے ساتھہ دوسرا کلمہ کہے اسیطرح ہر ہر کلمہ کے ساتھہ ہر ہر کلمہ کہتا جاوے اور حدیث عمر رضہ کی جو صحیح مسلم مین آئی ہے صریح ہے اس معنی سے کہ ہر کلمے کے ساتھہ ہر کلمہ کہتا جاوے یہ نہ کرے کہ جب موذن کل اذان کہہ چکے تو اوسوقت اوسکے جواب مین کل اذان یکبارگی کہے اور اگر اذان کا جواب نہ دیا یہانتک کہ سب اذان ہو چکی تو اوسکا تدارک یہی ہے کہ اوسکے بعد تمام اذان کہے بشرطیکہ دیر نہ ہوگئی ہو اور یہ کچھہ ضرور نہین کہ سننے والا بہی موذن کیطرح بلند آواز سے کہے بلکہ آہستہ آواز سے کہے اور اگر کوئی نماز مین اذان سنے تو اوسکو جواب نہ دے جب نماز سے فارغ ہووے تو جواب دیوے اسیطرح اگر جماع مین ہو یا پائخانہ مین ہو تو جب بہی اذان کا جواب نہ دیوے بعد فراغت کے جواب دیوے اور اسحدیث سے یہ بہی معلوم ہوا کہ اقامت مین بہی موذن کا جواب دیا جاوے مگر لفظ قد قامت الصلوۃ کے بدلے اقامہا اللہ وادامہا کہے حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ فَضَالَةَ قَالَ حَدَّثَنَا ۳۲۷
هِشَامٌ عَنْ يَحْيَى عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ حَدَّثَنِي عِيسَى بْنُ طَلْحَةَ أَنَّهُ سَمِعَ مُعَاوِيَةَ يَوْمًا فَقَالَ بِمِثْلِهِ إِلَى قَوْلِهِ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللَّهِ **ترجمہ** عیسے بن طلحہ سے روایت ہے کہ ایکدن اونسے معاویہ کو سنا کہ موذن کیطرح کہتا جاتا تہا اس کلمہ تک واشہد ان محمدا رسول اللہ **ف** شاید بعد کو اوسکے پاس نہین رہا ہوگا اسواسطے باقی اذان نہ سنی ہوگی حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ قَالَ حَدَّثَنَا وَهْبُ بْنُ جَرِيرٍ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامٌ عَنْ يَحْيَى نَحْوَهُ قَالَ يَحْيَى وَحَدَّثَنِي بَعْضُ إِخْوَانِنَا أَنَّهُ قَالَ لَمَّا قَالَ حَيَّ عَلَى الصَّلَاةِ قَالَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللَّهِ وَقَالَ هَكَذَا سَمِعْنَا نَبِيَّكُمْ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ **ترجمہ** یحیی سے روایت ہے کہ میرے بعضے دوستون نے مجکو حدیث سنائی کہ جب موذن نے حی علے الصلوۃ کہا تو معاویہ نے اوسکے جواب مین لاحول ولا قوۃ الا باللہ کہا پہر معاویہ نے کہا کہ مینے تمہارے نبی سے ایسا ہی سنا ہے فرماتے تہے **ف** اور حی علے الفلاح کو ذکر نہین کیا اسواسطے کہ یہ حدیث مختصر ہے لیکن نسائی اور ابن خزیمہ وغیرہ مین یہ حدیث معاویہ کی مفصل طور سے مذکور ہے اوسمین تمام اذان کا جواب موجود ہے اسحدیث سے معلوم ہوا کہ

**باب** الدُّعَاءِ عِنْدَ النِّدَاءِ اذان کے بعد دعا مانگنے کا بیان کہ سامع مؤذن کی تمام تعمیم کرے و فیہ المطابقۃ

**حَدَّثَنَا** عَلِیُّ بْنُ عَیَّاشٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعَیْبُ بْنُ اَبِیْ حَمْزَۃَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْکَدِرِ عَنْ جَابِرِ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ قَالَ حِیْنَ یَسْمَعُ النِّدَاءَ اَللّٰھُمَّ رَبَّ ھٰذِہِ الدَّعْوَۃِ التَّامَّۃِ وَالصَّلٰوۃِ الْقَائِمَۃِ اٰتِ مُحَمَّدَنِ الْوَسِیْلَۃَ وَالْفَضِیْلَۃَ وَابْعَثْہُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَنِ الَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ حَلَّتْ لَہٗ شَفَاعَتِیْ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ **ترجمہ** جابر رض سے روایت ہی کہ حضرت ؐ نے فرمایا کہ جو شخص جب اذان سنے تو یہ دعا اللہم سے وعدتہ تک پڑہے تو اوسکو قیامت مین میری شفاعت پہونچیگی یعنے حضرت ؐ اوسکو بخشوا وینگے اور اس دعا کے یہ معنے ہین کہ اے خدا اس پوری پکار اور سدا رہنے والی نماز کے صاحب یعنی محمد ؐ کو وسیلہ اور بڑائی پہونچا اوسکو سراہے مکان پر جسکا تو نے اوس سے وعدہ کیا ہے اور پوری پکار اسواسطے کہ ثواب کے تاثیر مین پوری ہے اور سدا رہنے والی سے مراد یہ ہے کہ قیامت تک اوسکا حکم موقوف نہوگا قیامت تک فرض ہی اور وسیلہ سے مراد ایک بہت عمدہ مکان بہشت مین ہے کہ وہ خاص حضرت ؐ کے واسطے ہے اور مقام محمود سے مراد شفاعت کا رتبہ ہے جب قیامت کی مصیبتون مین لوگ گرفتار ہونگے ۴۲۸
اور سب پیغمبر جواب دینگے کسی کی شفاعت نہ کرسکین گے تو اوسوقت ہمارے حضرت ؐ دیر تک خدا کے سامنے سجدہ مین جا وینگے پہر لوگون کو بخشوا وینگے اسکا نام مقام محمود ہے اور شفاعت کبرے بہی اسیکا نام ہے اور بعضون نے کہا کہ مراد پوری پکار سے وہ کلمے اذان کے ہین جنمین توحید ہی اور شرک کی نفی ہے یعنے اشہد ان لا الٰہ الا اللہ اور سدا رہنے والی نماز سے مراد وہ کلمے ہین جنمین نماز کا ذکر ہے یعنے حی علی الصلوٰۃ اس دعا مین ہذا کا اشارہ اس اذان کیطرف ہے اور بعضون نے اس حدیث سے دلیل پکڑی ہے کہ اگر مؤذن کے جواب مین صرف یہی دعا پڑہ لیوین تو جب بہی کافی ہے اوسکی طرح سب اذان کہنی ضرور نہین لیکن مراد اس سے یہ ہی کہ یہ دعا بعد اذان کے کہی اور جواب اوسکا ساتھہ ساتھہ دیتا جاوے اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اذان کے بعد اس دعا کے پڑہنے کا بڑا ثواب ہی

**باب** الْاِسْتِھَامِ فِی الْاَذَانِ اذان دینے مین قرعہ ڈالنے کا بیان یعنے اگر کئی آدمی اذان دینے والے ہون ہر ایک یہی کہے کہ مین ہی اذان دون اور آپس مین جھگڑا کرین تو ایسی حالت مین قرعہ ڈالنا جائز ہے جسکا نام قرعہ مین نکلے وہی اذان دیوے وَیُذْکَرُ اَنَّ قَوْمًا اخْتَلَفُوْا فِی الْاَذَانِ فَاَقْرَعَ بَیْنَھُمْ سَعْدٌ یعنے روایت ہے کہ کئی

آدمیون نے اذان مین جھگڑا کیا سعد نے اونکے درمیان قرعہ ڈالا **ف** عمر فاروق کی خلافت کا یہ ذکر ہے کہ اونکے زمانے مین جب قادسیہ فتح ہوا تو اوسوقت وہان کا مؤذن شہید ہو گیا تب بہت لوگون نے چاہا کہ یہ عہدہ اور عمدہ منصب ہمکو ملے تب سعد بن ابی وقاص نے اونکے درمیان قرعہ ڈالا ایک کا نام نکل آیا سو سعد نے اوسکو موذن کیا اور سعد لشکر کے سردار تھے پس اس سے معلوم ہوا کہ اذان مین قرعہ ڈالنا جائز ہے **حدثنا** عبدُ اللّٰهِ بنُ يُوسُفَ قَالَ اَخبَرَنَا مَالِكٌ عَن سُمَيٍّ مَولَى اَبِي بَكرٍ عَن اَبِي صَالِحٍ عَن اَبِي هُرَيرَةَ اَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَو يَعلَمُ النَّاسُ مَا فِي النِّدَاءِ وَالصَّفِّ الاَوَّلِ ثُمَّ لَا يَجِدُونَ اِلَّا اَن يَستَهِمُوا عَلَيهِ لَاستَهَمُوا وَلَو يَعلَمُونَ مَا فِي التَّهجِيرِ لَاستَبَقُوا اِلَيهِ وَلَو يَعلَمُونَ مَا فِي العَتَمَةِ وَالصُّبحِ لَاَتَوهُمَا وَلَو حَبوًا **ترجمہ** ابوہریرہ رضہ سے روایت ہی کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ اگر لوگ جانین جتنا ثواب کہ اذان دینے اور جماعت کی اول صف مین ہے پہر جھگڑا فیصل ہونیکا کوئی طریق نہ پاوین سوائے قرعہ ڈالنے کے تو البتہ قرعہ ہی ڈالین اور اگر جانین کہ کیا ثواب ہی ظہر کے اول وقت نماز پڑھنے مین تو جماعت کے واسطے مسجد مین حاضر ہونے کی نہایت جلدی کرین 429 اور اگر جانین کہ کتنا ثواب ہے عشا اور فجر کی جماعت کا تو آوین گھسٹتے یعنے اگر پاؤن سے نہ آ سکین تو گھسٹتے آوین **ف** یعنے اگر اذان اور اول صف کا ثواب معلوم ہو جاوے تو لوگون مین جھگڑا پڑے ہر ایک یہی چاہے کہ مین ہی اذان دون اور مین ہی صف اول مین داخل ہون پہر یہ جھگڑا فیصل ہونیکا کوئی طریق نہ پاوین سوائے قرعہ ڈالنے کے یعنے معرفت وقت کی برابر سبکو ہو اور آواز بھی سبکا عمدہ ہو اور فضیلت مین بھی سب برابر ہون تو قرعہ ڈالین جسکا نام نکلے وہی اذان کہے پس معلوم ہوا کہ اذان مین قرعہ ڈالنا جائز ہے اور یہی وجہ ہے مطابقت الحدیث کی باب سے **باب** الكَلَامِ فِي الاَذَانِ اذان کے درمیان کلام کرنے کا بیان **ف** امام احمد اور عروہ اور عطا اور حسن اور قتادہ کہتے ہین کہ اذان مین کلام کرنی بلا کراہت جائز ہے اور نخعی اور ابن سیرین اور اوزاعی کہتے ہین کہ مکروہ ہے اور امام ثوری کہتے ہین کہ منع ہے اور امام ابو حنیفہ اور صاحبین کہتے ہین کہ اذان مین کلام کرنی لائق نہین لیکن اگر کر لیوے تو اذان ٹوٹتی نہین اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور مالک کا لیکن فاحش کلام کرنی کہ اوسکو اذان ہونے سے نکال دیوے

بالاتفاق منع ہے غرض امام بخاری کی اس باب سے یہہ ہے کہ جیسے کلام کرنے سے نماز
ٹوٹ جاتی ہے ویسی اذان مین کلام کرنے سے اذان نہین ٹوٹتی ہے اگر
اذان مین اتفاقی کلام ہوجاوے تو اُسکا دوسرا ضرر نہین وَتَکَلَّمَ سُلَیْمَانُ بْنُ صُرَدٍ فِیْ
اَذَانِہٖ یعنے سلیمان بن صرد نے اپنی اذان مین کلام کی **ف** امام بخاری نے اپنی تاریخ مین روایت
کی ہو کہ سلیمان نے اذان کہی اور اذان کے درمیان اپنے غلام سے کچھ کلام کی پس معلوم ہوا
کہ اذان کے درمیان کلام کرنی جائز ہے وَقَالَ الْحَسَنُ لَا بَأْسَ اَنْ یَّضْحَکَ وَھُوَ یُؤَذِّنُ
اَوْ یُقِیْمُ **ترجمہ** یعنے حسن بصری نے کہا کہ نہین ہے کوئی خوف اسمین کہ ہنس پڑے
موذن اور حالانکہ وہ اذان کہتا ہے یا تکبیر کہتا ہے **ف** غرض اس قول سے یہ ہی کہ جب آواز سے
ہنستا ہو تو اُسنے کبھی حرف ظاہر ہوجاتا ہے پس اوسے نماز ٹوٹ جاتی ہے اور جب وہ اذان
مین ہنس پڑے تو معلوم ہوا کہ اذان مین کلام کرنی جائز ہے پس یہی وجہ ہے مطابقت
اس اثر کی باب سے **حَدَّثَنَا** مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ اَیُّوْبَ وَعَبْدِ الْحَمِیْدِ صَاحِبِ
الزِّیَادِیِّ وَعَاصِمٍ الْاَحْوَلِ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ خَطَبَنَا ابْنُ عَبَّاسٍ فِیْ یَوْمٍ
دَزْغٍ فَلَمَّا بَلَغَ الْمُؤَذِّنُ حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ فَاَمَرَہٗ اَنْ یُّنَادِیَ الصَّلٰوۃُ فِی الرِّحَالِ فَنَظَرَ ۴۳۰
الْقَوْمُ بَعْضُھُمْ اِلٰی بَعْضٍ فَقَالَ فَعَلَ ھٰذَا مَنْ ھُوَ خَیْرٌ مِّنْہُ وَاِنَّھَا عَزْمَۃٌ **ترجمہ**
عبداللہ بن حارث سے روایت ہی کہ ایکدن سخت مینہ مین ابن عباس نے ہمکو خطبہ سنایا سو جب
موذن حی علے الصلوۃ پر پہونچا تو ابن عباس نے اوسکو حکم کیا کہ اس کلمے کو پکارے اَلصَّلٰوۃُ
فِی الرِّحَالِ یعنے اذان مین حی علے الصلوۃ کے بدلے اَلصَّلٰوۃُ فِی الرِّحَالِ کہو یعنے اے لوگو اپنے
گھرون مین نماز پڑہو سو بعضون نے بعضون کی طرف نظر کی یعنے لوگون کو ایسا بات سے تعجب آیا
کہ ایسا کبھی نہین دیکھا تھا سو ابن عباس رض نے کہا کہ اسکو اس شخص نے کیا ہے جو مجھسے بہتر
ہے یعنے حضرت نے ایسا ہی فرمایا ہے یعنے اپنی راے سے یہ کام نہین کہا) اور ایسے وقت
گھرون مین نماز پڑہنے واجب ہے **ف** اسمین اختلاف ہی کہ ابن عباس نے واجب کس
چیز کو کہا بعضے شارحین کہتے ہین کہ مینہ کے دن گھر مین نماز پڑہنے کو واجب کہا اور بعضے
کہتے ہین کہ ابن عباس رض نے جمعہ کے خطبے کو واجب کہا اسلیے کہ یہ خطبہ جمعہ کا تھا اور وہ مینہ
کا دن جمعہ کا روز تھا لیکن **مترجم** کہتا ہے کہ اگر یہ خطبہ جمعہ کا ہوتا تو پہر اوسکے درمیان
اذان دینے کا کون سا موقع تھا جمعہ کے دن تو اذان خطبہ سے پہلے دیجاتی ہے اور اگر خطبہ

سے پہلے یہ کہا تہا تو پہر کس چیز کو واجب کہا خطبہ تو ابہی شروع نہین ہوا تہا ہان یہ بات ہو سکتی ہی
کہ ماسِنے الضمیر کو باعتبار ما یئول الیہ کے واجب کہا ہو یعنے یہ خطبہ جو مین شروع کرنے لگا
ہون واجب ہے اور شیخ ابن حجر نے فتح الباری مین فرمایا ہے کہ ایک روایت مین صریح
جمعہ کا ذکر آچکا ہے بنابرا سکے کہا جاوے گا کہ خطبہ پڑہنے کا معنے یہ ہو کہ خطبہ کا ارادہ کیا
تہا اور مطابقت اس حدیث کی جمعہ سے اسطور پر ہے کہ جب بضرورت کیوسطے اتنا لفظ اذان مین
زیادہ کرنا جائز تہی معلوم ہوا ضرورت کے واسطے اوسکے درمیان کلام کرنی بھی جائز ہو گی لیکن اگر ترجمہ
باب مین کلام سے عام کلام مراد رکہی جاوے یعنے خواہ موذن کے کلام ہو خواہ سامع کی
کلام ہو تو ممکن ہے پس اسمین بصورت قول سلیمان اور حسن بصری کا اسپر دلیل ہو گا کہ موذن کو اذان
مین کلام کرنی جائز ہے اور حدیث ابن عباس رض کی اسپر دلیل ہو گی کہ سامع کو اذان کے اندر
کلام کرنا جائز ہے اور یہی ہے مذہب حنیفہ کا لیکن وہ ترک اولیٰ کہتے ہین اور شافعیہ کہتے ہین
کہ بہت دراز کلام جائز نہین اگر تہوڑی کلام فاحش سے خالی ہو تو جائز ہے **باب** اَذَانِ
الْاَعْمٰی اِذَا کَانَ لَہٗ مَنْ یُّخْبِرُہٗ اندہے آدمی کو اذان کہنی جائز ہے جبکہ کوئی اوسکو وقت بتلانے
والا ہو **ف** مذہب حنفیہ وغیرہ کا یہی ہے کہ اندہے کی اذان بلاکراہت جائز ہے جبکہ کوئی ۶۲۱
اوسکو وقت بتلانے والا ہو اور ایسا ہی لکھا ہے امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین **حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللّٰہِ
ابْنُ مَسْلَمَۃَ عَنْ مَالِکٍ عَنِ ابْنِ شِہَابٍ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ عَنْ اَبِیْہِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ بِلَالًا یُّؤَذِّنُ بِلَیْلٍ فَکُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰی یُنَادِیَ ابْنُ
اُمِّ مَکْتُوْمٍ قَالَ وَکَانَ رَجُلًا اَعْمٰی لَا یُنَادِیْ حَتّٰی یُقَالَ لَہٗ اَصْبَحْتَ اَصْبَحْتَ **ترجمہ** ابن عمر رض
سے روایت ہو کہ حضرت صلعم فرمایا کہ البتہ بلال رات کو اذان دیتا ہے سو تم کہایا پیا کرو جب تک
عبد اللہ ابن ام مکتوم اذان نہ دیوے اور وہ ابن ام مکتوم اندہا مرد تہا جب تک لوگ نہ کہتے
کہ فجر کی تو نے فجر کی تو نے اذان نہ کہتا تہا **ف** مراد فجر کی تو نے سے یہ ہے کہ اب صبح صادق
ہونے کی قریب ہے اس سے یہ لازم نہین آتا کہ اذان صبح صادق سے پہلے واقع ہوا سلیے کہ
احتمال ہے کہ لوگ اوسکو رات کی آخر جزو مین یہ بات کہا کرتے تہے اور اوسکی اذان صبح
صادق کے اول جزو مین واقع ہوتی تہی اور یہ بات اگرچہ عادت سی بعید لیکن ہمیشہ کے موذن
سے یہ بات بعید نہین اسلیے کہ انکو فرشتون کی تائید تہی پس اس صفت مین اوسکا کوئی شریک
نہین ہے اور نیز ایک حدیث مین صاف آچکا ہے کہ ابن ام مکتوم وقت کی تلاش کرتا رہتا تہا

پس اوس سے کبھی خطا نہین کرتا تھا پس اگر کوئی اسپر یہ اعتراض کرے کہ اوسکی اذان کو کھانے پینے کی حرمت کی نہایت قرار دی گئی ہے سو اگر وہ صبح صادق کے بعد اذان دیا کرتا تھا تو اُس سے لازم آویگا کہ کھانا بعد طلوع صبح صادق کے ہو حالانکہ یہ بات بالاجماع باطل ہے تو اُسکا جواب یہ ہے جو اوپر گذر چکا کہ اوسکی اذان صبح کی اول جزء مین واقع ہوتی تھی اور لوگ اوسکو آخر جزء مین اطلاع کرتے تھے پس اس حدیث کو آیندہ باب مین لانے سے کچھہ خرابی لازم نہین آتی ہے غرض کہ اس سے معلوم ہوا کہ اندھے کو اذان کہنی جائز ہے وفیہ المطابقۃ لیکن اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جب اندھے کو کوئی وقت کی خبر دینے والا نہ ہو تو اوسکو اذان دینی مکروہ ہے اسلیے کہ وقت پہچانتا مشاہدہ پر موقوف ہے اور جب کہ اندھے کو نظر نہ آوے اور کوئی وقت بتلانے والا بھی نہین تو ضرور کراہت ہوگی اور اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ قبل طلوع صبح صادق کے اذان دینی جائز ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ ایک مسجد مین دو مؤذن رکھنے جائز ہین اور ایک دوسرے کے بعد اذان دینی مستحب ہے اور دو سے زیادہ مؤذن رکھنے حدیث سے ثابت نہین ہوتے لیکن امام شافعی کے نزدیک جائز ہے اور امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکھا ہے کہ حاجت ہو تو چار مؤذن رکھنے بھی جائز ہین چار سے زیادہ

جائز نہین اور یہ بھی معلوم ہوا کہ اندھے کی گواہی جائز ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ اندھے کو آنکھہ والی ۴۳۲

کی تقلید کرنی وقت مین جائز ہے اور یہ کہ خبر واحد کے ساتھ عمل کرنا جائز ہے اور یہ کہ مابعد الفجر کو ونکا حکم ہے اور یہ کہ فجر کی طلوع مین شک ہو تو کھانا جائز ہے اور یہ کہ صرف سماع سے روایت کرنی جائز ہے اگرچہ راویکو آنکھہ سے نہ دیکھے اور یہ کہ کسی آدمی کو ماں کیطرف نسبت کرنا جائز ہے

**بَابُ** الْاَذَانِ بَعْدَ الْفَجْرِ بعد طلوع صبح صادق کے اذان دینے کا بیان **ف** غرض امام بخاری کی ان دونو بابون سے یہ ہے کہ بلال کا فجر سے پہلے اذان کہنا اور وجہ سے تھا اور ابن ام مکتوم کا بعد فجر کے اذان دینا اور وجہ سے تھا اور ان دونو اذانون کے سبب مختلف تھے **حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ نَافِعٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ اَخْبَرَتْنِيْ حَفْصَةُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ اِذَا اعْتَكَفَ الْمُؤَذِّنُ لِلصُّبْحِ وَبَدَا الصُّبْحُ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ خَفِيْفَتَيْنِ قَبْلَ اَنْ تُقَامَ الصَّلٰوةُ **ترجمہ** حفصہ رض سے روایت ہے کہ جب مؤذن صبح کی اذان کہتا اور صبح ظاہر ہو جاتی تو حضرت صلعم دو رکعت ہلکی نماز پڑھتے پہلے اقامت کہنے سے یعنے نماز فرض کے لیے اقامت کہنے سے پہلے دو رکعت ہلکی نماز پڑھا کرتے تھے اور ہلکی سے مراد یہ ہے کہ اوسمین قرأت

تہوڑی پڑہتے تہے اسحدیث سے معلوم ہوا کہ اذان صبح صادق کے بعد دینی چاہیے اسلیے کہ واو نفظ بدر مین واسطے حال ہے پس اذان اوسکو بعد طلوع فجر کی ہوگی حَدَّثَنَا اَبُوْنُعَیْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا شَیْبَانُ عَنْ یَحْیٰی عَنْ اَبِیْ سَلَمَۃَ عَنْ عَائِشَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہَا کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ یُصَلِّیْ رَکْعَتَیْنِ خَفِیْفَتَیْنِ بَیْنَ النِّدَاۤءِ وَالْاِقَامَۃِ مِنْ صَلٰوۃِ الصُّبْحِ **ترجمہ** عائشہ رضہ سے روایت ہے کہ حضرت ؐ نماز فجر کے اذان اور اقامت کے درمیان دو رکعتین ہلکی نماز پڑہا کرتے تہے **ف** اسحدیث مین باب کا مسئلہ صریح موجود نہین ہے اسلیے کہ فجر کی اذان اور اقامت کے درمیان آپکا دو رکعت نماز پڑہنا اسکو مستلزم نہین ہے کہ اذان بعد فجر کے ہو لیکن اسحدیث کے بعض طریقون مین آچکا ہے کہ جب صبح صادق ہوتی تو موذن اذان کہتا تہا پس معلوم ہوا کہ اذان صبح صادق کے بعد دینی چاہیے اور یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی ترجمہ باب سے حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ یُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِکٌ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ دِیْنَارٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ بِلَالًا یُنَادِیْ بِلَیْلٍ فَکُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰی یُنَادِیَ ابْنُ اُمِّ مَکْتُوْمٍ **ترجمہ** عبداللہ بن عمر رض سے روایت ہے کہ حضرت ؐ نے فرمایا کہ البتہ بلال رات کو اذان دیتا ہے سو تم کہایا پیا کرو جب ۴۲۳

تک ابن ام مکتوم اذان نہ دیوے **ف** اور وجہ مطابقت اسحدیث کی باب سے اسطور پہ ہے کہ حضرت ؐ نے فرمایا جب تک ابن ام مکتوم اذان نہ دیوے تب تک کہایا پیا کرو تو اس سے معلوم ہوا کہ وہ بعد طلوع صبح صادق کے اذان دیا کرتا تہا اسلیے کہ اگر طلوع صبح صادق سے اوسکی اذان پہلے ہوتی تو دونون کی اذانون مین کچہہ فرق نہ تہا اور باقی تقریر اسکی پہلی باب مین گذر چکی ہے

**بَابٌ** الْاَذَانِ قَبْلَ الْفَجْرِ طلوع صبح صادق سے پہلے اذان دینے کا بیان یعنے جائز ہے یا نہین اور اگر جائز ہے تو فجر کی اذان یہی کافی ہو جاتی ہے یا نہین **ف** امام شافعی اور احمد اور مالک اور جمہور علما کے نزدیک طلوع صبح صادق سے پہلے اذان کہنی جائز ہے اور ابو حنیفہ اور ثوری وغیرہ کے نزدیک طلوع صبح صادق سے پہلے اذان دینی جائز نہین ہے اور اگر طلوع صبح صادق سے پہلے اذان ہو چکی ہو تو امام مالک اور شافعی اور احمد اور اُنکے اصحاب کے نزدیک یہ اذان فجر کی اذان کیواسطے کافی ہو جاتی ہے بعد صبح کے دوسری اذان دینے کی کوئی ضرورت نہین اور بعضے علما کہتے ہین کہ وہ اذان فجر کی اذان کے واسطے کافی نہین ہے اور اسباب مین بخاری نے تین حدیثین بیان کی ہین

پہلی سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ پہلی اذان کافی ہوجاتی ہے اور دوسری دونون سے معلوم ہوتا ہے کہ پہلی اذان کافی نہین ہوتی لیکن قوی یہی بات ہو کہ کافی ہوجاتی ہے اور جن حدیثون مین دوسری اذان دینے کا ذکر آیا ہے تو وہ محمول ہین جواز پر یعنے کوئی لازم و واجب نہین دوسری اذان دے تو جائز ہے اور بعضے حنفیون نے کہا ہے کہ مراد پہلی اذان سے اذان نہین ہے بلکہ وہ ایسے ہی لوگون کو سحری کہانے کی واسطے جگایا کرتا تہا او سمین اذان کے لفظ نہین تہے لیکن شیخ ابن حجر نے فرمایا کہ یہہ وہم قطعا باطل اور مردود ہے اسلیے کہ تمام طریقون مین اذان ہی کا لفظ واقع ہوا ہے پس اوسکو شرعی معنی پر حمل کرنا مقدم ہے اور نیز اگر یہ صرف آدمیون کو جگانے کی واسطے ہو تو پہر یہ حدیث کہ نہ روکے کسی کو بلال کی اذان سحری کہانے سے بالکل لغو ہوجاوے گی اوسکا کوئی معنے نہین بن سکے گا اور نیز یہہ حدیث کہ بلال رات کو اذان دیتا ہے تم کہایا پیا کرو یہی لغو ہوجاویگی اور بعضے کہتے ہین کہ حدیث بخاری کی محمول ہے زجر پر یا یہ کہ حضرت ﷺ اوسکی اذان کا اعتبار نہین کرتے تہے سو جواب اسکا یہ کہ آپکا یہ فرمانا کہ اوہ رات کو اذان دیتا ہے تاکہ تہجد پڑہنے والے گہر کو پلٹ آوین) صریح ہے اس تاویل کے باطل ہونے مین اور نیز اگر جائز نہ ہوتی تو آپ اوسکو منع فرما دیتے پس آپ کی تقریر سے ثابت ہے

۴۳۴ حدثنا احمد بن یونس قال حدثنا زهیر قال حدثنا سلیمان التیمی عن ابی عثمان النهدی عن عبد الله بن مسعود عن النبی صلی الله علیه وسلم قال لا یمنعن احدکم او احدا منکم اذان بلال من سحوره فانه یؤذن او ینادی بلیل لیرجع قائمکم ولینبه نائمکم ولیس ان یقول الفجر او الصبح وقال باصابعه ورفعها الی فوق وطأطأ الی اسفل حتی یقول هکذا وقال زهیر بسبابتیه احدهما فوق الاخری ثم مدها عن یمینه وشماله ترجمہ ابن مسعود رض سے روایت ہو کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ نہ روکے کسی کو بلال کی اذان اوسکی سحری کہانے سے اسواسطے کہ بلال اذان دیتا ہے یا راوی نے کہا منادی کرتا ہے رات سے تاکہ تم مین سے جو نماز تہجد پڑہتا ہو وہ آرام کرے اور جو سوتا ہے وہ نماز اور سحری کہانے کے واسطے جاگے اور صبح صادق وہ نہین جو اسطرح ہو پہر حضرت نے اونگلیون سے اشارہ کیا یعنے اپنے دونون اونگلیون کو ملاکر اونچا کرکے دکہایا پہر اونکو نیچے کی طرف لائے یعنے جو لمبی اونچی روشنی اول ہوتی ہے اوسکا نام صبح صادق نہین حضرت ﷺ نے فرمایا جب تک

اسطرح نہ اشارہ کرے اور زہیر (راوی) سے نے ہکذا کی تفسیر یون کی کہ اپنے کلمہ دو انگلیون کو ملا کر پہیلا یا داہنے اور بائین یعنے صبح صادق وہ ہے جسکی روشنی چوڑی ہو **ف** مطلب اسکا یہ ہے کہ صبح دو قسم ہے ایک صبح کاذب ہے جسکی لنبی روشنی ہوتی ہے اُسوقت تک روزہ دار کو کہانا پینا حرام نہین اور فجر کی نماز اوسوقت درست نہین دوسری صبح صادق ہے جسکی روشنی چوڑی چکلی ہوتی ہے اوسوقت روزہ دار کو کہانا پینا حرام ہے پہر اسحدیث سے معلوم ہوا کہ صبح صادق سے پہلے اذان دینی جائز ہے پس مطابقت اسحدیث کی باب سے ظاہر ہے

**حَدَّثَنِیْ** اِسْحٰقُ قَالَ اَخْبَرَنَا اَبُوْ اُسَامَةَ قَالَ عُبَیْدُ اللّٰہِ حَدَّثَنَا عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ عَائِشَةَ وَعَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ح قَالَ وَحَدَّثَنِیْ یُوْسُفُ بْنُ عِیْسٰی قَالَ حَدَّثَنَا الْفَضْلُ قَالَ حَدَّثَنَا عُبَیْدُ اللّٰہِ بْنُ عُمَرَ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنَّہٗ قَالَ اِنَّ بِلَالًا یُؤَذِّنُ بِلَیْلٍ فَکُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰی یُؤَذِّنَ ابْنُ اُمِّ مَکْتُوْمٍ **ترجمہ** ابن عمر اور عائشہ رض سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ بلال رات کو اذان دیتا ہے سو تم کہایا پیا کرو جب تک ابن ام مکتوم اذان نہ دیوے **ف** اسحدیث سے بہی معلوم ہوا کہ صبح صادق ۴۳۵
سے پہلے اذان دینی جائز ہے اور یہی وجہ ہے مطابقت اسحدیث کی ترجمہ باب سے اور طحاوی نے اسحدیث سے دلیل پکڑی ہے کہ فجر سے پہلے اذان دینی جائز نہین اسلیے کہ ابن عمر اور عائشہ رض کی حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ دونو کی اذان قریب قریب ہوتی تہی سو اسی ثابت ہوا کہ وہ دونو فجر کی اذان کے واسطے کہڑے ہوتے تہے سو بلال تو وقت کو خطا کرتے تہے اور ابن ام مکتوم اصل وقت پالیتے تہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ اگر ایسا ہوتا تو پہر حضرت اوسکو مؤذن کیون مقرر کرتے اور اوسکے قول پر اعتبار کیون کرتے اور اگر ایسا ہے ہوتا تو یہ واقعہ اُنسی کبہی نادر ظاہر ہوتا نہ ہمیشہ حالانکہ حدیث ابن عمر کی دلالت کرتی ہے کہ بلال کی ہمیشہ کی یہی عادت تہی اور نیز آنکہہ والی کا اصل وقت کو نہ پانا اور اندہے کا اصل وقت کو پالینا عجب بات ہے حالانکہ دونو آدمی فجر کی تلاش کرتے تہے

**بَابٌ** کَمْ بَیْنَ الْاَذَانِ وَالْاِقَامَةِ یعنے اذان اور اقامت کے درمیان کتنی دیر کرنی جائز ہے یا اونکے درمیان کتنی نمازین پڑہنی جائز ہین **ف** غرض امام بخاری کی اشارہ کرنا ہے طرف اسحدیث کی جو جابر سے روایت ہے کہ حضرت م نے بلال کو فرمایا کہ اذان اور اقامت کی درمیان اتنی دیر کر کہ کہانے والا کہانے سے

فارغ ہوجاوے اور پانی پینے والا پینے سے اور بول براز والا بول براز سے اور بعضون نے
کہا کہ اس دیر کی کوئی حد نہین جب نمازی جمع ہوجاوین اوسوقت نماز پڑہی جاوے بشرطیکہ
وقت نماز کا قضا نہ ہوجاوے ہر اذان اور اقامت کے درمیان نفل پڑہنے بالاتفاق جائز
ہین لیکن مغرب کے نماز سے پہلے نفل پڑہنے مین اختلاف ہے جیسے کہ آگے آویگا انشاء اللہ
تعالے **حدثنا** اسحق الواسطی قال حدثنا خالد عن الجریری عن ابن بریدة عن
عبد الله بن مغفل المزنی ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال بین کل اذانین
صلوة ثلاثا لمن شاء **ترجمہ** عبد اللہ بن مغفل رض سے روایت ہے کہ حضرت ؐ نے فرمایا کہ
ہر اذان اور اقامت کے درمیان نماز ہے ہر اذان اور اقامت کے درمیان نماز ہے پھر
حضرت ؐ نے تیسری بار فرمایا کہ جو چاہے سو پڑہے یعنے واجب نہین **ف** اگر مراد دونو
اذانون سے دو اذانین رکہی جاوین تو جب بھی صحیح ہے اسلیے کہ اب معنے یہ ہوگا کہ درمیان
دو اذانون کے نماز ہے یعنے سوائے فرضی نماز کے نفل بھی ہین اور مطابقت اس حدیث کی ترجمہ
باب سے ظاہر ہے کہ اوس سے معلوم ہوتا ہے کہ اذان اور اقامت کے درمیان نفل نماز جائز
ہے **حدثنا** محمد بن بشار قال حدثنا غندر قال حدثنا شعبة قال سمعت ۴۳۶
عمرو بن عامر الانصاری عن انس بن مالک قال کان المؤذن اذا اذن قام ناس
من اصحاب النبی صلی الله علیه وسلم یبتدرون السواری حتی یخرج النبی
صلی الله علیه وسلم وهم کذلک یصلون رکعتین قبل المغرب ولم یکن بین
الاذان والاقامة شیء وقال عثمان بن جبلة وابوداود عن شعبة لم یکن
بینهما الا قلیل **ترجمہ** انس رض سے روایت ہے کہ مؤذن مغرب کی اذان دیا کرتا تو صحاب
حضرت ؐ کے مسجد کے کہنبون کیطرف جلدی سے کہڑے ہوجاتے تھے یعنے نماز کے لیے یہانتک
کہ حضرت ؐ گہر سے تشریف لاتے اور صحاب اسی طرح جلدی مین ہوتے اور دو دو رکعت
نماز پڑہتے مغرب سے پہلے یعنے فرض نماز مغرب سے پہلے دو دو رکعت نفل پڑہتے تھے اور
اذان اور اقامت کے درمیان کوئی چیز نہ پڑہتے تھے یعنے بہت نفل نہین پڑہتے تھے بلکہ
تہوڑے تہوڑے نفل پڑہتے اسکا یہ معنے نہین کہ بالکل کچھہ نہین پڑہتے تھے پس ان دونو
حدیثون مین کچھہ تعارض نہین **ف** اس حدیث انس رض سے ظاہر معلوم ہوتا ہے کہ دو
رکعت نماز مغرب سے پہلے اور دو رکعت مغرب سے پیچھے حضرت ؐ کی تقریر سے ثابت ہے اسلیے

کہ حضرت صلعم نے اصحاب کے اس عمل کو برقرار رکھا اور اصحاب نے اسپر حضرت کے سامنے عمل کیا یہانتک
کہ حضرت کے آنے سے پہلے جلدی کرکے پڑھ لیا کرتے تھے پس اس سے معلوم ہوا کہ یہ نفل مستحب ہین
اور حضرت کا انکو نہ پڑھنا استحباب کی نفی پر دلالت نہین کرتا بلکہ اوس سے صرف اتنا ہی معلوم ہوتا
ہے کہ یہ مؤکدہ نفل نہین ہین جیسے کہ ظہر کے اول اور بعد کے نفل مؤکدہ ہین اور مذہب امام احمد اور
اسحق اور اہلحدیث کا بھی یہی ہے کہ یہ نفل مستحب ہین اور امام مالک اور شافعی کے نزدیک یہ
نفل جائز نہین اور بعضون نے کہا یہ نفل منسوخ ہین پہلے اسلام مین انکا حکم تہا پہر جب عصر کے
بعد نماز پڑہنے کی ممانعت ہوئی تو یہ نفل بہی منسوخ ہو گئے سو یہ دعوے نسخ کا بالکل غلط
ہے اسپر کوئی دلیل نہین اور شرائط نسخ کی یہان پائی نہین جاتی ہین اور بعضے ابن عمر رضہ سے
حدیث نقل کرتے ہین کہ اوسنے کہا کہ مین نے حضرت کے زمانے مین یہ نفل کسیکو پڑہتے
نہین دیکھا اور چارون خلیفون سے بہی منقول ہے کہ وہ انکو نہین پڑہتے تہے سو جواب اسکا یہ
ہے کہ حدیث انس رضہ کی جو مذکور ہو چکی ہے وہ مثبت ہے اور ابن عمر کی حدیث نافی ہے اور مثبت
مقدم ہوتا ہے نافی پر اور جو چارون خلیفون سے منقول ہے وہ حدیث منقطع ہے اور
بفرض تسلیم اوس سے نسخ ثابت نہین ہو سکتا ہے بلکہ کراہت بہی ثابت نہین ہوتی ہے اور ۴۳۷
حالانکہ عبدالرحمن بن عوف اور سعد بن ابی وقاص اور ابے الدردا اور ابی بن کعب اور
ابی موسے وغیرہ صحابہ سے اونکا ہمیشہ پڑہنا ثابت ہو چکا ہے جیسے کہ فتح الباری مین مذکور
ہے اور جن بعض صحابہ سے نہ پڑہنا مروی ہے وہ ثابت نہین اور بفرض تسلیم احتمال ہے
کہ اونکا نہ پڑہنا دنیا کے شغل کیوجہ سے ہو جیسے کہ عقبہ بن عامر سے روایت ہے کہ اوسنے
کہا کہ ہم حضرت صلعم کے زمانے مین ہمیشہ ان نفلونکو پڑہا کرتے تہے لیکن اب شغل دنیا کی وجہ
سے نہین پڑہ سکتا ہون اور بعد صحابہ کے بہت تابعین اور امامون سے بھی انکا پڑہنا
ثابت ہے اور امام مالک سے بھی اخیر قول مین اونکا استحباب منقول ہے اور شافعیہ کے نزدیک بہی
اونکا پڑہنا مستحب ہے اسی وجہ سے امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکھا ہے کہ جو لوگ کہتے
ہین کہ اونکے پڑہنے سے مغرب مین دیر ہو جاتی ہے تو یہ خیال اونکا فاسد مخالف ہے سنت کے
باوجودیکہ وہ بہت تہوڑی دیر مین پڑہے جاتے ہین اونکے نماز اول وقت سے مؤخر نہین ہوتی
ہے مگر سب دلیلون سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ اونکو ہلکا پڑہے جیسے فجر کی دو رکعت ہلکی ہوتی
ہے اور حکمت اسمین یہ ہے کہ دو اذانون کے درمیان دعا رد نہین ہوتی اور جب نماز مغرب سے پہلے

کا نفل پڑہنا اور کہنبون کیطرف نفلون کے لیے جلدی کرکے جانا ثابت ہوا باوجود کم ہونے
وقت مغرب کے تو اور نمازون سے پہلے نفل پڑہنا بطریق اولے جائز ہوگا اور دو رکعت یا چار رکعت
نفل پڑہنے جائز ہونگے پس معلوم ہوا کہ اذان اور اقامت کے درمیان اتنی نماز پڑہنی جائز ہی
اور ضمناً اوسے اندازہ وقت کا معلوم ہوگیا پس یہی ہے وجہ مطابقت اسحدیث کی باب سے

**باب** مَنِ انْتَظَرَ الْإِقَامَةَ یعنے اقامت نماز کی انتظار جائز ہے **ف** یہ انتظار
کرنا خاص امام کے واسطے ہے اور مقتدی کے واسطے مستحب یہی ہے کہ صف اول مین آگے بیٹھے اور
جسکا گھر مسجد سے قریب ہو وہ بھی انتظار کر سکتا ہے اور مطلب بابکا یہ ہے کہ گھر مین بیٹھ کر
نماز کی انتظار کرنے کا بھی وہی ثواب ہے جو مسجد مین بیٹھ کر نماز کی انتظار کرنے والے کو ملتا ہی ۱۲

**حَدَّثَنَا** أَبُو الْيَمَانِ قَالَ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ أَخْبَرَنِي عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ
أَنَّ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهَا قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا سَكَتَ
الْمُؤَذِّنُ بِالْأُولَى مِنْ صَلٰوةِ الْفَجْرِ قَامَ فَرَكَعَ رَكْعَتَيْنِ خَفِيفَتَيْنِ قَبْلَ صَلٰوةِ الْفَجْرِ
بَعْدَ أَنْ يَسْتَبِينَ الْفَجْرُ ثُمَّ اضْطَجَعَ عَلٰى شِقِّهِ الْأَيْمَنِ حَتّٰى يَأْتِيَهُ الْمُؤَذِّنُ لِلْإِقَامَةِ

**ترجمہ** عائشہ رض سے روایت ہی کہ جب مؤذن فجر کے پہلے اذان سے چپ ہوتا تو حضرت ۴۳۸
کھڑے ہوتے اور دو رکعت ہلکی نماز پڑہتے فرض نماز سے پہلے اور طلوع صبح صادق سے بعد
اپنے داہنے کروٹ پر لیٹ جاتے یہانتک کہ موذن آکے آپکو اقامت کی خبر دیتا **ف** اسحدیث
سے معلوم ہوا کہ حضرت ص فجر کی سنت پڑہکر لیٹ جاتے اور نماز کی انتظار کرتے پس ثابت
ہوا کہ گھر مین انتظار کرنے والے کو بھی وہی ثواب ہی جیسے کہ مسجد مین انتظار کرنے
والے کو ملتا ہے والا حضرت مسجد مین آکر انتظار کرتے پس مطابقت اسحدیث کی ترجمہ
باب سے ظاہر ہوگئی اور بعضی حدیثون مین ہے کہ اذان کے بعد حضرت ص مسجد مین آتے
تھے اگر نمازیون کو بہت دیکھتے تو بیٹھ جاتے ورنہ پلٹ کر گھر مین چلے جاتے سو یہ حدیث
عائشہ کی حدیث کے معارض نہین ہے اسلیے کہ احتمال ہے کہ یہ فجر کے سوا اور نمازون کا
ذکر ہے اور علمانے لکھا ہی کہ داہنی کروٹ پر سونا پرہیزگارونکا کام ہے اور بائین کروٹ
پر سونا حکیمون کا کام ہے اور چت لیٹنا متکبرون کا طریقہ ہے اور منہ پر سونا کافرون کا
طریقہ ہے **باب** بَيْنَ كُلِّ أَذَانَيْنِ صَلٰوةٌ لِمَنْ شَاءَ ہر دو اذانون کے درمیان
نماز ہے جو چاہے سو پڑہے حَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ يَزِيدَ قَالَ حَدَّثَنَا كَهْمَسُ بْنُ

الحسن عن عبد اللہ بن بریدۃ عن عبد اللہ بن مغفل قال قال النبی صلی اللہ علیہ
وسلم بین کل اذانین صلوۃ بین کل اذانین صلوۃ ثم قال فی الثالثۃ لمن شاء
**ترجمہ** اسکا اوپر گذر چکا ہے اور اس باب اور پہلے باب مین یہ فرق ہے کہ یہ باب لفظ
حدیث سے باندہا اور پہلا باب بعض اس مضمون کا ہے جو اس حدیث سے نکلتا ہے لیکن
اصل مین کوئی دوسری معلوم نہین ہوتا ہے **باب** من قال لیؤذن فی السفر مؤذن واحد
سفر مین صرف ایک اذان کہنی چاہیے یعنے صبح وغیرہ نمازون کے واسطے فقط ایک ہی اذان
کہی جاوے **حدثنا** معلی بن اسد قال حدثنا وهیب عن ایوب عن ابی
قلابۃ عن مالک بن الحویرث قال اتیت النبی صلی اللہ علیہ وسلم
فی نفر من قومی فاقمنا عندہ عشرین لیلۃ وکان رحیما رفیقا فلما رای
شوقنا الی اھلینا قال ارجعوا فکونوا فیھم وعلموھم وصلوا فاذا حضرت
الصلوۃ فلیؤذن لکم احدکم ولیؤمکم اکبرکم **ترجمہ** مالک بن حویرث
رض سے روایت ہے کہ ہم چند آدمی اپنی قوم کے حضرت ؐ پاس حاضر ہوئے سو ہم حضرت ؐ
پاس بیس دن تک ٹھیرے رہے اور حضرت ؐ آدمیون کے ساتھ بہت رحم اور نرمی کرنے ۴۳۹
والے تھے سو جب آپ نے ہمارا اشتیاق اپنے گھر والون کی طرف بہت دیکھا تو فرمایا کہ پیچھے
پلٹ جاؤ اور اپنے گھر والون مین ٹھیرے رہو اور انکو اسلام کے احکام سکھلاؤ اور
نماز پڑہا کرو سو جب نماز کا وقت آوے تو چاہیے کہ تم مین سے کوئی اذان دیوے
اور چاہیے کہ تم مین بڑا امام ہووے **ف** اس حدیث معلوم ہوا کہ سفر مین بھی اذان کہنی
چاہیے اسواسطے کہ وہ لوگ ابھی بالفعل سفر مین تھے سو جب سفر مین نماز کا وقت آوے تو
اذان دینی ضرور ہوگی اسلیے کہ یہ بات یقینا معلوم ہے کہ حضرت کی اس کلام کا یہ معنی
نہین کہ جب تک تم اپنے گھرون مین نہ پہونچ جاؤ تب تک راہ مین نہ نماز پڑہو نہ اذان
کہو بلکہ اگر راہ مین بھی نماز کا وقت آوے تو اذان اور نماز پڑھ لینا ضرور ہے اور نیز
اس حدیث مالک کے بعض طریقون مین صاف آگیا ہے کہ جب تم سفر مین نکلو تو نماز کے
وقت اذان دیا کرو جیسے کہ آیندہ باب مین یہ حدیث آویگی تو گویا امام بخاری نے اپنی
عادت کے موافق اس حدیث کے لانے سے اشارہ کر دیا ہے اسطرف کہ اس حدیث کے بعض
طریقون مین مسئلہ باب کا ثابت ہے پس معلوم ہوا کہ سفر مین بھی اذان کہنی چاہیے اور یہ

بہی معلوم ہوا کہ سفر مین صرف ایک ہی اذان کہنی چاہیے اسلیے کہ حضرت ﷺ نے اونکو صرف ایک ہی اذان کہنے کا حکم فرمایا پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور قید سفر کی اسباب مین زائدہ ہے اسلیے کہ گہر مین بھی یہی حکم ہے کہ صرف ایک ہی اذان کہنی چاہیے خواہ سفر مین ہو خواہ گھر مین نماز کیلیے صرف ایک ہی اذان کہنی چاہیے اور غرض امام بخاری کی اس سے رد کرنا ہے اوس قول کو جو ابن عمر رض سے روایت ہے کہ سفر مین صبح کی نماز مین دو بار اذان کہی جاوے **فائدہ ثانیہ** امام شافعی کے نزدیک کئی موذن رکہنے جائز ہین لیکن مناسب یہ ہے کہ سب ایک بار اذان نہ دیوین بلکہ ایک کے بعد دوسرا اذان دیوے اور اگر مسجد بڑی ہو تو جائز ہے کہ ہر طرف مین ایک ایک موذن اذان دیوے خواہ ایک ہی وقت مین ہون اسیطرح اگر شہر بڑا ہو اور اوسکے کنارے دور دور ہون تو ہر طرف ایک ایک موذن ایک وقت مین اگر اذان دیوے تو وہ بھی جائز ہے اور اسحدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جب علم اور فضیلت مین سب برابر ہون تو بڑی عمر والا امام بنے اور اذان مین بڑے چہوٹے کا کچہ لحاظ نہین اور یہ بھی معلوم ہوا کہ امامت اذان سے افضل ہے واللہ اعلم بالصواب

**باب** الاذان للمسافر اذا کانوا جماعۃ والاقامۃ وکذلک بعرفۃ وجمع جب مسافر کئی آدمی ہون تو چاہیے نماز کے وقت اذان بھی کہین اور اقامت بھی کہین اور اسی طرح عرفات مین یعنے حج کے دن جب ظہر اور عصر کی نماز جمع کرین تو وہان بھی اذان اور اقامت دونو کہین اور اسی طرح مزدلفہ مین بھی یعنے حج کی دسوین رات مین جب مغرب اور عشا کو جمع کرین تو اونکے ساتھہ بھی اذان اور اقامت دونو کہین وقول المؤذن الصلوۃ فی الرحال فی اللیلۃ الباردۃ او المطیرۃ جس رات مین مینہ ہووے یا سردی ہو تو موذن اذان مین یہ کلمہ کہے الصلوۃ فی الرحال یعنے نماز اپنے گہرون مین پڑہو **ف** اس باب مین امام بخاری نے جماعت کی قید لگائی تو یہ قید بہی اتفاقی ہے اسکا یہ مطلب نہین کہ اگر ایک ہو تو وہ اذان نہ کہے بلکہ اگر صرف ایک ہی آدمی ہو تو وہ بھی اذان کہے جیسے کہ مذہب ہے تین اماموں کا اور ثوری کا اور ابن عمر رض سے روایت ہے کہ اذان صرف لشکر کے واسطے ہے یا جس جماعت مین کوئی امیر ہو اوسکے سوا اور مسافرون کے واسطے صرف اقامت کافی ہے اور بعضون کے نزدیک اگر مسافر اذان نہ کہے تو اوسکی نماز نہین ہوتی ہے مگر صحیح مذہب وہی ہے جو تین امام کہتے ہین حدثنا مسلم بن ابراھیم قال حدثنا شعبۃ عن المہاجر بن

ابی الحسن عن زید بن وھب عن ابی ذر قال کنا مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی سفر فاراد المؤذن ان یؤذن فقال لہ ابرد ثم اراد ان یؤذن فقال لہ ابرد ثم اراد ان یؤذن فقال لہ ابرد حتی ساوی الظل التلول فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان شدۃ الحر من فیح جھنم **ترجمہ** ابو ذر رض سے روایت ہی کہ ہم حضرت ؐ کے ساتھ ایک سفر مین تھی سو موذن نے ظہر کی اذان کہنی کا ارادہ کیا سو حضرت ؐ نے اوسکو فرمایا کہ ٹھنڈا ہونے دی پہر اوسنے اذان کا ارادہ کیا سو آپ نے فرمایا کہ ٹھنڈا ہونے دے پہر اوسنے اذان کا ارادہ کیا سو آپ نے فرمایا کہ ٹھنڈا ہونے دے یہانتک کہ سایہ ٹیلونکے برابر ہوگیا سو حضرت ؐ نے فرمایا کہ گرمی کی شدت دوزخ کے جوش سے ہی **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سفر مین بہی اذان کہنی چاہیے پس اس حدیث سے پہلا مسئلہ باب کا ثابت ہوا یعنے اگر مسافر کئی آدمی ہون تو اذان کہین **حدثنا** محمد بن یوسف قال حدثنا سفیان عن خالد الحذاء عن ابی قلابۃ عن مالک بن الحویرث قال اتی رجلان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یریدان السفر فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا انتما خرجتما فاذنا

۶۴۱ ثم اقیما ثم لیؤمکما اکبرکما **ترجمہ** مالک بن حویرث رض سے روایت ہے کہ دو آدمی حضرت ؐ پاس حاضر ہوئے اور وہ سفر کا ارادہ رکھتے تھے سو حضرت ؐ نے فرمایا کہ جب تم دونو سفر کو نکلو تو اذان دیا کرو پہر اقامت کہا کرو پہر چاہیے کہ تم دونون مین بڑا امام ہووے **ف** اس حدیث سے بہی معلوم ہوا کہ سفر مین اذان اور اقامت کہنی چاہیے ہوا پس مطابقت ان حدیثون کی پہلے جز باب سے ظاہر ہے اور یہ جو آپ نے اونکو فرمایا کہ اذان دیا کرو تو اسکا یہ مطلب نہین کہ دونو اذان دیا کرو بلکہ اسکا مطلب یہ ہے کہ تم دونون سے جو چاہے اذان اور اقامت کہے چونکہ اذان کا ثواب دونونکو ملتا ہے اسواسطے دونونکی طرف اسکو نسبت کیا ہے پس اس حدیث اور پہلے باب کے درمیان کوئی تعارض نہین ہے **حدثنا** محمد بن المثنی قال اخبرنا عبد الوہاب قال اخبرنا ایوب عن ابی قلابۃ قال حدثنا مالک قال اتینا النبی صلی اللہ علیہ وسلم ونحن شببۃ متقاربون فاقمنا عندہ عشرین یوما ولیلۃ وکان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رحیما رفیقا فلما ظن انا قد اشتھینا اھلنا او قد اشتقنا سالنا عمن ترکنا بعدنا فاخبرناہ فقال ارجعوا الی اھلیکم فاقیموا فیھم وعلموھم ومروھم وذکر اشیاء احفظھا او لا

بھی معلوم ہوا کہ سفر مین صرف ایک ہی اذان کہنی چاہیے اسلیے کہ حضرت صلعم نے اونکو صرف
ایک ہی اذان کہنے کا حکم فرمایا پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور قید
سفر کی اسباب مین زائدہ ہے اسلیے کہ گھر مین بھی یہی حکم ہے کہ صرف ایک ہی اذان کہنے چاہیے
خواہ سفر مین ہو خواہ گھر مین نماز کیلیے صرف ایک ہی اذان کہنی چاہیے اور غرض امام بخاری کی اس سے
رد کرنا ہے اوس قول کو جو ابن عمر رض سے روایت ہے کہ سفر مین صبح کی نماز مین دو بار اذان
کہی جاوے **فائدہ ثانیہ** امام شافعی کے نزدیک کئی موذن رکھنے جائز ہین لیکن مناسب
یہ ہے کہ سب ایک بار اذان نہ دیوین بلکہ ایک کے بعد دوسرا اذان دیوے اور اگر مسجد بڑی ہو تو
جائز ہے کہ ہر طرف مین ایک ایک موذن اذان دیوے خواہ ایک ہی وقت مین ہون اسیطرح
اگر شہر بڑا ہو اور اوسکے کنارے دور دور ہون تو ہر طرف ایک ایک موذن ایک وقت مین
اگر اذان دیوے تو وہ بھی جائز ہے اور اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جب علم اور فضیلت
مین سب برابر ہون تو بڑی عمر والا امام بنے اور اذان مین بڑے چھوٹے کا کچھ لحاظ نہین اور
یہ بھی معلوم ہوا کہ امامت اذان سے افضل ہے واللہ اعلم بالصواب **باب** الاذان
۱۲۰ **لِلْمُسَافِرِ اِذَا کَانُوْا جَمَاعَةً وَّالْاِقَامَةِ وَکَذٰلِكَ بِعَرَفَةَ وَجَمْعٍ** جب مسافر کئی
آدمی ہون تو چاہیے نماز کے وقت اذان بھی کہین اور اقامت بھی کہین اور اسی طرح عرفات
مین یعنے حج کے دن جب ظہر اور عصر کی نماز جمع کرین تو وہان بھی اذان اور اقامت دونو
کہین اور اسی طرح مزدلفہ مین یعنے حج کی دسوین رات مین جب مغرب اور عشا کو جمع کرین تو
اونکے ساتھ بھی اذان اور اقامت دونو کہین **وَقَوْلِ الْمُؤَذِّنِ الصَّلٰوةُ فِی الرِّحَالِ فِی اللَّيْلَةِ**
**الْبَارِدَةِ اَوِ الْمَطِيْرَةِ** جس رات مین مینہ ہووے یا سردی ہو تو موذن اذان مین یہ کلمہ کہے
**اَلصَّلٰوةُ فِی الرِّحَالِ** یعنے نماز اپنے گھرون مین پڑھو **ف** اس باب مین امام بخاری نے
جماعت کی قید لگائی تو یہ قید بھی اتفاقی ہے اسکا یہ مطلب نہین کہ اگر ایک ہو تو وہ اذان نہ
کہے بلکہ اگر صرف ایک ہی آدمی ہو تو وہ بھی اذان کہے جیسے کہ مذہب ہے تین امامون کا اور ثوری
کا اور ابن عمر رض سے روایت ہے کہ اذان صرف لشکر کے واسطے ہے یا جس جماعت مین
کوئی امیر ہو اوسکے سوا اور مسافرون کے واسطے صرف اقامت کافی ہے اور بعضون کے
نزدیک اگر مسافر اذان نہ کہے تو اوسکی نماز نہین ہوتی ہے مگر صحیح مذہب وہی ہے جو
تین امام کہتے ہین **حَدَّثَنَا مُسْلِمُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْمُهَاجِرِ**

اَبِی الْحَسَنِ عَنْ زَیْدِ بْنِ وَهْبٍ عَنْ اَبِیْ ذَرٍّ قَالَ کُنَّا مَعَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْ
سَفَرٍ فَاَرَادَ الْمُؤَذِّنُ اَنْ یُّؤَذِّنَ فَقَالَ لَهٗ اَبْرِدْ ثُمَّ اَرَادَ اَنْ یُّؤَذِّنَ فَقَالَ لَهٗ اَبْرِدْ ثُمَّ اَرَادَ اَنْ
یُّؤَذِّنَ فَقَالَ لَهٗ اَبْرِدْ حَتّٰی سَاوَی الظِّلُّ التُّلُوْلَ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ
شِدَّةَ الْحَرِّ مِنْ فَیْحِ جَهَنَّمَ **ترجمہ** ابو ذر رضہ سے روایت ہے کہ ہم حضرت ؐ کے ساتھ
ایک سفر میں تھے سو موذن نے ظہر کی اذان کہنے کا ارادہ کیا سو حضرت ؐ نے اوسکو فرمایا کہ ٹھنڈا
ہونے دی پھر اوسنے اذان کا ارادہ کیا سو آپ نے فرمایا کہ ٹھنڈا ہونے دے پھر اوسنے
اذان کا ارادہ کیا سو آپ نے فرمایا کہ ٹھنڈا ہونے دے یہانتک کہ سایہ ٹیلونکے برابر ہوگیا
سو حضرت ؐ نے فرمایا کہ گرمی کی شدت دوزخ کے جوش سے ہے **ف** اسحدیث سے معلوم
ہوا کہ سفر میں بھی اذان کہنی چاہیے پس اسحدیث سے پہلا مسئلہ باب کا ثابت ہوا یعنے اگر مسافر
کئی آدمی ہوں تو اذان کہیں **حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ یُوْسُفَ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْیَانُ عَنْ خَالِدِ
الْحَذَّاءِ عَنْ اَبِیْ قِلَابَةَ عَنْ مَالِكِ بْنِ الْحُوَیْرِثِ قَالَ اَتَی رَجُلَانِ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ
وَسَلَّمَ یُرِیْدَانِ السَّفَرَ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَنْتُمَا خَرَجْتُمَا فَاَذِّنَا
ثُمَّ اَقِیْمَا ثُمَّ لِیَؤُمَّکُمَا اَکْبَرُکُمَا **ترجمہ** مالک بن حویرث رضہ سے روایت ہے کہ دو آدمی ۴۴۱
حضرت ؐ پاس حاضر ہوئے اور وہ سفر کا ارادہ رکھتے تھے سو حضرت ؐ نے فرمایا کہ جب تم
دونو سفر کو نکلو تو اذان دیا کرو پھر اقامت کہا کرو پھر چاہیے کہ تم دونوں میں بڑا امام ہووے
**ف** اسحدیث سے بھی معلوم ہوا کہ سفر میں بھی اذان اور اقامت کہنی چاہیے پس مطابقت ان
حدیثوں کی پہلے جزء باب سے ظاہر ہے اور یہ جو آپ نے اونکو فرمایا کہ اذان دیا کرو تو
اسکا یہ مطلب نہیں کہ دونو اذان دیا کرو بلکہ اسکا مطلب یہ ہے کہ تم دونوں سے جو چاہے اذان
اور اقامت کہے چونکہ اذان کا ذکر دونو کو ملتا ہے اسواسطے دونو کی طرف اسکو نسبت کیا ہے پس
اسحدیث اور پہلے باب کے درمیان کوئی تعارض نہیں ہے **حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی قَالَ
اَخْبَرَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ قَالَ اَخْبَرَنَا اَیُّوْبُ عَنْ اَبِیْ قِلَابَةَ قَالَ حَدَّثَنَا مَالِكٌ قَالَ
اَتَیْنَا النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَنَحْنُ شَبَبَةٌ مُتَقَارِبُوْنَ فَاَقَمْنَا عِنْدَهٗ عِشْرِیْنَ
یَوْمًا وَّلَیْلَةً وَّکَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ رَحِیْمًا رَفِیْقًا فَلَمَّا ظَنَّ اَنَّا
قَدِ اشْتَهَیْنَا اَهْلَنَا اَوْ قَدِ اشْتَقْنَا سَاَلَنَا عَمَّنْ تَرَکْنَا بَعْدَنَا فَاَخْبَرْنَاهُ فَقَالَ
اِرْجِعُوْا اِلٰی اَهْلِیْکُمْ فَاَقِیْمُوْا فِیْهِمْ وَعَلِّمُوْهُمْ وَمُرُوْهُمْ وَذَکَرَ اَشْیَاءَ اَحْفَظُهَا اَوْ لَا

احفظوها وصلوا کما رأیتمونی اصلی واذا حضرت الصلوٰۃ فلیؤذن لکم احدکم
ولیؤمکم اکبرکم **ترجمہ** مالک بن حویرث رضؓ سے روایت ہے کہ ہم چند آدمی حضرت کے
پاس حاضر ہوئے اور ہم سب جوان اور قریب العمر تھے سو ہم حضرت صلعم کے پاس بیس دن
ٹھیرے رہے سو جب آپ نے معلوم کیا کہ انکو اپنے گھر والون سے ملنے کا بہت شوق ہے تو
آپ نے اپنے پیچھے والونکا حال پوچھا سو ہمنے آپکو انکا حال بتلایا پس آپنے فرمایا کہ اپنے گھر والون کی
طرف پلٹ جاؤ اور انہین میں ٹھیرے رہو اور انکو دین سکھلاؤ اور نیک بات بتلاؤ اور
آپنے اور بہی کئی حکم انکو بیان کیا جنکو مین یاد رکھتا ہون یا نہین یاد رکھتا ہون (یہ راوی کا شک
ہے) اور نماز پڑھو جیسے کہ مجکو نماز پڑہتے دیکھتے ہو اور جب نماز کا وقت آوے تو چاہیے
کہ تمسے کوئی اذان دیوے اور چاہیے کہ تم مین بڑا امام ہووے **ف** اس حدیث سے
معلوم ہوا کہ سفر مین اذان کہنی چاہیے پس مطابقت اس حدیث کی اول باب سے ظاہر ہے
**حدثنا** مسدد قال حدثنا یحیی عن عبید اللہ بن عمر قال حدثنی نافع قال
اذن ابن عمر فی لیلۃ باردۃ بضجنان ثم قال صلوا فی رحالکم واخبرنا ان رسول
۶۴۲ اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یامر مؤذنا یؤذن ثم یقول علی اثرہ الا صلوا
فی الرحال فی اللیلۃ الباردۃ او المطیرۃ فی السفر **ترجمہ** نافع رضؓ سے روایت ہے کہ ابن عمر رضؓ نے
ایک جاڑے کی رات مین اذان کہی بمقام ضجنان مین کہ ایک مقام ہے ایک منزل مکہ سے)
پہر کہا کہ اپنی اپنی جگہہ مین نماز پڑہو اور ہمکو خبر دی کہ مقرر حضرت صلعم نے مؤذن کو حکم فرمایا اذان
دیوے پہر بعد اوسکے یہ کلمہ کہے الصلوٰۃ فی الرحال یعنے خبردار ہو اپنے
گہرون مین نماز پڑہو اور یہ حکم فرمایا حضرت کا جاڑی کی رات مین تہا یا مینہ کی رات
مین سفر مین **ف** اگر کوئی کہے کہ باب الکلام فی الاذان مین گذر چکا ہے کہ مؤذن
کا یہ قول بدلے حی علی الصلوٰۃ کے تہا اور اس حدیث مین ہے کہ بعد اذان کے تہا
سو جواب اسکا یہ ہے کہ ہوسکتا ہے کہ دونو امر جائز ہون جیسے کہ امام شافعی کا مذہب ہے
یا آخر سے مراد یہ ہو کہ فارغ ہونے سے تھوڑا پہلے یہ کلمہ کہے اور یہ بھی یاد رکھنا چاہیے
کہ مینہ کے وقت گہرون مین نماز پڑہنی واجب نہین بلکہ مستحب بھی نہین صرف جائز اور
رخصت ہی سو جو شخص فضیلت حاصل کرنے چاہے اور سردی اور مینہ کا رنج اوٹھاوے
تو وہ بیشک بہتر ہے پس اس باب کی حدیثون مین کوئی تعارض نہین ہے اور نیز اگرچہ یہہ

یہ سفر کا ذکر ہے لیکن اذان میں یہ لفظ کہنا سفر کے ساتھ خاص نہین بلکہ اگر مینہ کے دن گھر مین
بھی یہ لفظ اذان مین کہا جاوے تو جائز ہے پس اس حدیث سے مطابقت دوسرے
مسئلے باب کے ساتھ ظاہر ہوگئی پس معلوم ہوا کہ مینہ اور سردی کے دن جماعت کو ترک کر
دینا جائز ہے اور بعضی روایتون مین ہوا کا بھی ذکر آیا ہے اور شافعیہ کے نزدیک ہوا بھی
ترک جماعت کے لیے عذر ہے اور عرفے اور مزدلفے کا ان حدیثون مین ذکر نہین لیکن امام بخاری
نے اشارہ کردیا طرف حدیث جابر رض کے جو صفت حج مین ہے اور ابن مسعود رض کی کہ ان
دونون سے عرفہ اور مزدلفہ مین اذان اور اقامت کے ساتھ نماز پڑھنی معلوم ہوتی ہے ۝
حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ قَالَ اَخْبَرَنَا جَعْفَرُ بْنُ عَوْنٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُو الْعُمَيْسِ عَنْ عَوْنِ
ابْنِ اَبِيْ جُحَيْفَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْاَبْطَحِ
فَجَاءَهٗ بِلَالٌ بِالْعَنَزَةِ حَتّٰى رَكَزَهَا بَيْنَ يَدَيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
بِالْاَبْطَحِ وَاَقَامَ الصَّلٰوةَ ترجمہ ابوجحیفہ رض سے روایت ہے کہ مین نے حضرت صلعم کو
ابطح (ایک مکان ہے باہر مکہ سے) مین دیکھا سو بلال آکر باہر آیا اور آپکو نماز کی اطلاع دی پھر بلال
443 برچھا لیکر نکلا یہانتک کہ اوسکو حضرت صلعم کے سامنے گاڑا اور نماز کی اقامت کہی ف
اس حدیث سے یہی معلوم ہوا کہ سفر مین اذان کہنی چاہیے اور یہی وجہ ہے مطابقت
اس حدیث کی ترجمہ سے

## باب هَلْ يَتَتَبَّعُ الْمُؤَذِّنُ فَاهُ هٰهُنَا وَهٰهُنَا وَهَلْ يَلْتَفِتُ

فِي الْاَذَانِ کیا مؤذن کو داہنے اور بائین منہ پھیرنا جائز ہے وَيُذْكَرُ عَنْ بِلَالٍ اَنَّهٗ جَعَلَ
اِصْبَعَيْهِ فِيْ اُذُنَيْهِ بلال رض سے روایت ہے کہ اوسنے اپنے کلمہ کی دو انگلیون کو اپنے
کانون مین کیا یعنے اذان دینے کے وقت تاکہ آواز بلند ہووے اور لوگ معلوم کر جاوین
کہ اذان کہتا ہے لیکن یہ اوسیوقت متصور ہوسکتا ہے جبکہ آدمی بہت جمع ہون یا دور
ہون یا کوئی بہرہ ہو تو کانون مین انگلیاں دینے سے معلوم ہو جاوے گا کہ اذان کہہ رہا ہے
وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ لَا يَجْعَلُ اِصْبَعَيْهِ فِيْ اُذُنَيْهِ یعنے اور ابن عمر رض اپنی انگلیون کو کانون
مین نہین کرتے تھے ف پہلے بلال رض کے اثر مین امام بخاری صیغہ تمریض لایا ہے اور
ابن عمر کے اثر مین صیغہ جزم کا لایا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ بخاری کی رائے بھی اسیطرف مائل
ہے کہ اذان کے وقت انگلیون کو کان مین نہ کیا جاوے اور ترمذی نے کہا کہ اہل علم کے
نزدیک مستحب ہے کہ مؤذن اپنی شہادت کی انگلیون کو اپنے کانون مین کرے واللہ اعلم وقال

اِبْرَاهِيمُ لَا بَأْسَ اَنْ يُّؤَذِّنَ عَلٰى غَيْرِ وُضُوْءٍ یعنے اور ابراہیم نخعی نے کہا کہ بے وضو اذان دینے جائز ہے **ف** علمار نے لکھا ہے کہ بے وضو اذان کہنی جائز ہے لیکن کراہت سے خالی نہین اور جنابت کی حالت مین سخت کراہت ہے اور یہی قول ہے امام ابو حنیفہ کا لیکن اگر بے وضو اذان کہے تو روا ہے ایسے ہی اگر اقامت بیوضو کہے تو وہ بھی جائز ہے لیکن نہایت تک مکروہ ہے وَقَالَ عَطَاءٌ اَلْوُضُوْءُ حَقٌّ وَّسُنَّةٌ یعنے اور عطا نے کہا کہ وضو ثابت اور سنت ہے یعنے اذان مین وضو شرع سے ثابت ہوا اسلیے کہ یہ نماز کی ابتدا ہے وَقَالَتْ عَائِشَةُ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَذْكُرُ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ اَحْيَانِهٖ **ترجمہ** یعنے اور عائشہ رض نے کہا کہ حضرت م ہر وقت اللہ کا ذکر کرتے تھے یعنے خواہ وضو سے ہوتی یا بیوضو ہوتے **ف** ظاہر مراد ذکر سے ذکر زبان کا ہے نہ ذکر دل کا جسکی ضد بھول جانا ہے پس مطلب اسکا یہ ہے کہ اذان بھی ذکر مین داخل ہے تو جب اللہ کا ذکر بیوضو کرنا جائز ہے تو اذان بھی بے وضو دینی جائز ہوگی اور یہ بات معلوم ہے کہ حضرت م ہر وقت وضو سے نہین ہوتے تھے حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا سُفْيٰنُ عَنْ عَوْنِ بْنِ اَبِيْ جُحَيْفَةَ عَنْ

۴۴۴ اَبِيْهِ اَنَّهٗ رَاٰى بِلَالًا يُّؤَذِّنُ فَجَعَلْتُ اَتَتَبَّعُ فَاهُ هٰهُنَا وَهٰهُنَا بِالْاَذَانِ **ترجمہ** ابو جحیفہ رض سے روایت ہے کہ مین نے بلال کو اذان دیتے دیکھا پس مین بھی اپنے منہ کو اذان مین داہنے اور بائین کرنے لگا یعنے وہ اذان دیتے تھے اور مین اونکی طرف دیکھ رہا تھا تو جس طرف وہ منہ کرتے مین بھی اونکی طرف نظر کرتا تھا تو میرا منہ بھی اسطرف پھر جاتا تھا یعنی کہ مین بھی اذان دے رہا تھا **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ موذن اذان دینے مین جب حیعلتین پر پہونچے تو اپنے منہ کو داہنے اور بائین پھیرے یعنے اول داہنی طرف منہ کرکے دو بار حی علے الصلوۃ کہے اور پھر بائین طرف منہ کرکے دو بار حی علے الفلاح کہے اور دونو طرف ایک ایک بار منہ پھیرنا ہی کافی ہے اور بعضے کہتے ہین کہ اول حی علے الصلوۃ ایک بار داہنے طرف کہے پھر حی علی الصلوۃ دوسری بار بائین طرف کہو اور اسیطرح حی علے الفلاح کو ایک بار داہنے اور ایک بار بائین طرف کہو لیکن صرف منہ کو داہنے اور بائین پھیرے اپنے سینہ کو قبلہ سے نہ پھیرے اور پانون کو بھی ایک جگہہ قائم رکھے اور غرض امام بخاری کی اس باب سے یہ ہے کہ اذان نماز کا رکن نہین ہے اور جیسے کہ نماز مین طہارت اور استقبال قبلے کا شرط ہے اسطرح اسمین طہارت وغیرہ شرط نہین ہے وعلے ہذا القیاس

اسمین دلکا خشوع ہے مستحب نہین تاکہ داہنے بائین منہ پھیرنا اور کانون مین انگلیان دینا
اُسکے مخالف ہے اور یہی وجہ ہے مطابقت ان اثرون باب سے اور اسکے لئے ادنی مناسبت
بھی کافی ہے **باب** قَوْلِ الرَّجُلِ فَاتَتْنَا الصَّلوٰةُ یہ کہنا جائز ہے کہ ہماری نماز
فوت ہوگئی یعنے قضا ہوگئی وَكَرِهَ ابْنُ سِيرِينَ اَنْ يَقُولَ فَاتَتْنَا الصَّلوٰةُ وَلْيَقُلْ
لَمْ نُدْرِكْ وَقَوْلُ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَصَحُّ اور ابن سیرین نے یہ کہنا
مکروہ رکہا ہے کہ ہمارے نماز فوت ہوگئی اور چاہیے کہ کہے کہ ہمنے نماز کو نہین پایا اور امام
بخاری نے فرمایا کہ حضرت کا فرمانا صحیح ہے **ف** مطلب امام بخاریکا اس باب سے ابن
سیرین پر رد کرنا ہے یعنے حضرت کی حدیث جو آگے آتی ہے وہ صحیح ہے اور ابن سیرین کا یہ
قول صحیح نہین اسلیے کہ حدیث آیندہ مین فوت کا لفظ صریح موجود ہے اور وہ حدیث یہ
ہے حَدَّثَنَا اَبُوْ نُعَيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا شَيْبَانُ عَنْ يَحْيٰى عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ اَبِي قَتَادَةَ
عَنْ اَبِيْهِ قَالَ بَيْنَمَا نَحْنُ نُصَلِّي مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذْ سَمِعَ
جَلَبَةَ رِجَالٍ فَلَمَّا صَلّٰى قَالَ مَا شَأْنُكُمْ قَالُوا اسْتَعْجَلْنَا اِلَى الصَّلوٰةِ قَالَ فَلَا
تَفْعَلُوْا اِذَا اَتَيْتُمُ الصَّلوٰةَ فَعَلَيْكُمُ السَّكِيْنَةُ فَمَا اَدْرَكْتُمْ فَصَلُّوْا وَمَا
فَاتَكُمْ فَاَتِمُّوْا **ترجمہ** ابو قتادہ رض سے روایت ہے کہ جس حالت مین کہ ہم حضرت ص
کے ساتہہ نماز پڑہ رہے تہے کہ اچانک آپ نے آدمیون کے پانون کے آواز سنے یعنے
دوڑے چلے آتے تہے سو جب آپ نماز پڑہ چکے تو فرمایا کیا حال ہے تمہارا یعنے تم نے
اتنی جلدی کیون کی اُنہون نے کہا کہ ہمنے نماز کے واسطے جلدی کی تہے کہ جماعت
ملجاوے فرمایا ایسا نہ کیا کرو جب تم نماز کی طرف آؤ تو آرام اور چین سے آؤ یعنے
جلدی نکرو آہستگی سے چلو پس جتنی نماز امام کے ساتہہ پاؤ وہ تو پڑہو اور جو فوت ہوجاوے
یعنے چھوٹ جاوے اوسکو آپ تمام کرلو **ف** پس معلوم ہوا کہ جماعت کے واسطے جہپٹنا مکروہ
ہے اسواسطے کہ جلدی مین دم پہول جاتا ہے نماز چین سے نہین ہوتی ہے اور یہی مذہب ہے
امام احمد کا اور غرض امام بخاری کی اسباب سو یہ ہے کہ اسحدیث مین صریح لفظ فوت ہونے
نماز کا آگیا ہے پس معلوم ہوا کہ یہہ کہنا جائز ہے کہ ہماری نماز فوت ہوگئی اور یہی وجہ ہے
مطابقت حدیث کی باب سے اور اسے یہ بہی معلوم ہوا کہ اگر نمازیکا دل کسی امر نو پید اکیطرف متوجہ
ہوجاوے تو اوس سے نماز نہین ٹوٹتی ہے **باب** مَا اَدْرَكْتُمْ فَصَلُّوْا وَمَا فَاتَكُمْ

فَاَتِمُّوْا مَالَہٗ اَبُوْ قَتَادَۃَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یعنے جتنے نماز جماعت کے ساتھہ پاؤ
وتنی پڑھو اور جو چھوٹ رہے اوسکو آپ تمام کرلو ابو قتادہ رض نے اسحدیث کو حضرت ص
سے روایت کیا ہے حَدَّثَنَا اٰدَمُ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِیْ ذِئْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا الزُّھْرِیُّ
عَنْ سَعِیْدِ بْنِ الْمُسَیَّبِ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ح
وَعَنِ الزُّھْرِیِّ عَنْ اَبِیْ سَلَمَۃَ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ
اِذَا سَمِعْتُمُ الْاِقَامَۃَ فَامْشُوْا اِلَی الصَّلٰوۃِ وَعَلَیْکُمُ السَّکِیْنَۃُ وَالْوَقَارُ وَلَا تُسْرِعُوْا
فَمَا اَدْرَکْتُمْ فَصَلُّوْا وَمَا فَاتَکُمْ فَاَتِمُّوْا **ترجمہ** ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہ حضرت ص
نے فرمایا کہ جب تم نماز کی تکبیر اور قد قامت الصلوۃ سنو تو چلو جماعت کے واسطے ٹھیرے ہوئے
آہستگی اور آرام سے اور نہ جلدی کرو سو جتنی نماز جماعت کی ساتھہ پاؤ وتنی پڑھو اور جو چھوٹ رہے
اوسکو آپ تمام کرلو **ف** اسحدیث سے معلوم ہوا کہ اگر جماعت سے کچھہ بھی نہ ملے اور بالکل
خالی رہے تو جب بھی اوسکو جماعت کا ثواب ملجاوے گا کیونکہ وہ نماز ہی مین ہے اور نیز
نہ جلدی کرنے سے بہت قدم حاصل ہوتے ہین سو جتنے قدم زیادہ ہونگے وتنا ہی ثواب
زیادہ ملے گا اور بعضی حدیثون مین صریح آچکا ہے کہ اگر جماعت کی نماز سے صرف ایک ۴۴۶
سجدہ ہی ملجاوے تو تمام نماز کا ثواب ہوجاتا ہے اسلیے کہ اس حدیث مین تھوڑی یا
بہت نماز کا ذکر نہین ہے بلکہ جتنی پاوے وتنی پڑھے ہے اور یہی مذہب جمہور علماء کا اگر کوئی
سوال کرے کہ حدیث مَنْ اَدْرَکَ رَکْعَۃً مِّنَ الصَّلٰوۃِ الخ سے جو اوپر گذر چکی ہے معلوم ہوتا ہے
کہ رکعت سے کم پانے مین جماعت کا ثواب نہین ملتا ہے تو جواب اسکا یہ ہے کہ یہ اوسکے
واسطے ہے جسکو کوئی عذر نہ ہو اور جسکو عذر ہو جیسے کہ دور سے چلکر آوے تو اوسکو اگرچہ
جماعت سے کچھہ بھی نہ ملے تب بھی اوسکو جماعت کا ثواب ملجاتا ہے۔ اور اسحدیث سے
یہ بھی معلوم ہوا کہ مستحب ہے مقتدی کے لیے کہ امام کو جس حالت مین پاوے وہین ملجاوے
اور اسحدیث سے یہی معلوم ہوا ہے کہ نماز کیطرف جلدی نہ کرے اور بعضون نے کہا
ہے کہ اگر تکبیر کے فوت ہوجانے کا خوف ہو تو جلدی کرنی جائز ہے لیکن یہ قول انکا
صحیح نہین اسلیے کہ اسحدیث مین جلدی کرنے سے صریح ممانعت آچکی ہے اور اسمین اختلاف
ہے کہ مقتدی نے مثلاً چار رکعت فرض سے امام کے ساتھہ دو رکعت اخیر کی پائی تو اب
یہ دو رکعت اوسکی اول نماز کا شمار کیا جاوے یا آخر نماز کا حنفیہ کہتے ہین کہ یہ نماز کا آخر ہے۔

جیسے کہ امام کی نماز آخر ہے اور جمہور علما کا کہتے ہین کہ نماز کا اول ہر گز صحیح قول جمہور کا ہے جیسے کہ فتح الباری مین مذکور ہے اور وجہ مطابقت حدیث کی باب سے ظاہر ہے **بَابٌ** مَتٰی یَقُوْمُ النَّاسُ اِذَا رَاَوُا الْاِمَامَ عِنْدَ الْاِقَامَةِ نماز کی تکبیر ہونے کے وقت جبتک لوگ امام نہ دیکھ لیوین تب تک جماعت کے واسطے نہ اوٹھین یعنے تکبیر کے وقت بدون امام آئے جماعت کے لیے کھڑے نہوین **حَدَّثَنَا** مُسْلِمُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامٌ قَالَ كَتَبَ اِلَيَّ يَحْيٰى عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ قَتَادَةَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اُقِيْمَتِ الصَّلٰوةُ فَلَا تَقُوْمُوْا حَتّٰى تَرَوْنِيْ **ترجمہ** ابو قتادہ رضؓ سے روایت ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ جب نماز کی تکبیر ہو تو اوٹھا نکرو جب تک مجکو آتے دیکھہ نہ لیا کرو **ف** حضرت صلعم کا گھر مسجد سے ملا تھا سنت آپ گھر مین پڑھتے تھے جب فرض کی تکبیر ہوتی تب حضرت صلعم گھر سے تشریف لاتے تھے لوگ تکبیر کے ہوتے ہی اوٹھ کھڑے ہوتے سو فرمایا کہ بدون میرے آئے نہ اٹھا کرو امام شافعی کے نزدیک جب تکبیر تمام ہو تو لوگ نماز کو اوٹھین اور امام ابو حنیفہ کے نزدیک حی علی الصلوۃ کہنے کے وقت امام اور مقتدی کھڑے ہون اور قد قامت الصلوۃ کے وقت نماز شروع کرین اور امام مالک کے نزدیک شروع تکبیر کے وقت کھڑے ہون اور بعضون کا کچھہ اور مذہب ہے کہ جب امام مسجد مین نہو تو جب تک امام نہ آوے تب تک مقتدی نہ اوٹھین اگرچہ تکبیر ہی ہو جاوے اور امام مسجد مین ہو تو امام شافعی اور ابو یوسف وغیرہ کے نزدیک جب اقامت سے فارغ ہووے تو مقتدی کھڑے ہو جاوین لیکن اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جمہور کا قول صحیح ہے اور باقی سب قول بے دلیل ہین اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ امام کے آنے سے پہلے بھی اقامت کہنی جائز ہے بشرطیکہ امام سنتا ہو اور دوسری حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جب تک حضرت صلعم گھر سے نہ نکلتے بلال رضؓ تکبیر نہ کہتے تو ان دونوں کے درمیان تطبیق اسطور سے ہے کہ شاید بلال رضؓ حضرت کی راہ دیکھتا رہتا ہوگا سو جب اول اول حضرت صلعم گھر سے نکلتے تو آپ کو دیکھہ کر تکبیر شروع کر دیتا اور اوسوقت آپکو اکثر لوگ نہین دیکھتے تھے پھر جب حضرت کو دیکھہ لیتے تو کھڑے ہو جاتے اور بعضی حدیثون مین ہے کہ حضرت صلعم کے آنے سے پہلے تمام صفین برابر ہو جاتی تہین جیسے کہ حدیث آیندہ سے معلوم ہوتا ہے سو یہ بھی ابو قتادہ کی حدیث کے معارض نہین اسلیے کہ یہ کبھی بیان جواز کے واسطے واقع ہوا ہوگا اور اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ اقامت اور تکبیر تحریمہ کے درمیان دیر کرنا جائز ہے

اور مطابقت اسحدیث کی باب سے ظاہر ہے **باب** لا یسعیٰ الی الصلوٰۃ ولا یقوم الیھا مستعجلا ولیقم الیھا بالسکینۃ والوقار ۔ نماز کیطرف دوڑ کر نہ جاوے یعنے نماز کے واسطے جلدی نہ کرے بلکہ اوسکے واسطے آرام اور آہستگی سے چلے **ف** یہ دو جملہ اخیر یعنے لا یقوم ولیقم پہلے جملہ کی تفسیر ہین پس اس ترجمہ اور آیت فاسعوا الی ذکر اللہ کے درمیان کوئی تعارض نہین اسلیئے کہ آیت مین سعی کا معنے جلدی کرنے کا ہی اور کاروبار دنیاوی چھوڑ دینے کا اور اسکا ذکر آگے بھی آویگا انشاء اللہ تعالیٰ **حدثنا** ابو نعیم قال حدثنا شیبان عن یحییٰ عن عبد اللہ بن ابی قتادۃ عن ابیہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا اقیمت الصلوٰۃ فلا تقوموا حتیٰ ترونی وعلیکم السکینۃ تابعہ علی بن المبارک **ترجمہ** اسکا اوپر گذر چکا ہے صرف اتنا زیادہ ہے کہ چلو جماعت کے لیے ٹہیرے ہوئی آہستگی سے **ف** یہ باب پہلے گذر چکا ہے دونوں کا مطلب ایک ہی ہے لیکن اسکا باب علیحدہ باندھنے سے غرض امام بخاری کی یہ ہے کہ ابو ہریرہ رضہ کی حدیث مین جو لفظ لا یسعے کا واقع ہوا ہے تو مراد اوس سے یہ ہے کہ نماز کے واسطے جلدی نکرے بلکہ آرام سے چلے تاکہ آیت کے ساتھ تعارض نہ ہو تو گویا کہ مطلب اسکا یسعے کی تفسیر کرنا ہے **باب** ھل یخرج من المسجد لعلۃ ۔ اذان ہو جانے کے بعد کسی ضرورت کے لیے مسجد سے نکلنا جائز ہے **حدثنا** عبد العزیز بن عبد اللہ قال حدثنا ابراھیم بن سعد عن صالح بن کیسان عن ابن شھاب عن ابی سلمۃ عن ابی ھریرۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خرج وقد اقیمت الصلوٰۃ وعدلت الصفوف حتیٰ اذا قام فی مصلاہ انتظرنا ان یکبر انصرف قال علی مکانکم فمکثنا علیٰ ھیئتنا حتیٰ خرج الینا ینطف رأسہ ماءً وقد اغتسل **ترجمہ** ابو ہریرہ رضہ سے روایت ہی کہ حضرت گہر سے تشریف لائے اور حالانکہ نماز کی تکبیر ہو چکی تہی اور صفین بہی برابر ہو چکی تہین یہانتک کہ جب آپ مصلے پر کہڑے ہوئی اور ہم انتظار کرتے تہے کہ حضرت تکبیر کہتے ہین یعنے نماز کی نیت کرتے ہین تو آپ گہر کی طرف پلٹ گئی اور فرمایا کہ ٹہیرو سو ہم اپنے اوسی حال پر ٹہیرے رہے یہانتک کہ آپ گہر سے تشریف لائی اور آپکے سر سے پانی ٹپکتا تہا اور آپ نے غسل کیا تہا اور ایک روایت مین آیا ہے کہ پہر آپ نے فرمایا کہ مجھکو نہانے کی حاجت تہی اور مین اوسکو بہول گیا تہا **ف** صحیح مسلم وغیرہ مین ابو ہریرہ رضہ سے روایت ہی کہ بعد اذان ہو جانے

۴۴۸ (حاشیہ، دست نوشت، قلمی: مستحب ... اذان ... — بڑی حد تک ناخواندہ)

کے ایک آدمی مسجد سے باہر نکلا سو حضرت صلعم نے فرمایا کہ اُسنے پیغمبر کی نافرمانی کی سو امام بخاری کی غرض
اسباب سے یہ ہے کہ یہ حدیث خاص اوسکی حق مین ہے جو اذان کے بعد مسجد سے بلا ضرورت
باہر نکل جاوے اور جسکو کوئی ضرورت پیش آجاوے تو اوسکو اذان کے بعد مسجد سے
نکلجانا جائز ہے جیسے بخاری کے اسباب سے معلوم ہوتا ہے اور اسیطرح جسکو یا بیوضو
ہوجاوے یا کوئی کسی دوسری مسجد کا امام ہووے تو اِن لوگون کو بعد اذان کے مسجد سے
باہر نکلنا جائز ہے اور طبرانی کی حدیث مین آگیا ہے کہ حاجت کے واسطے مسجد سے باہر نکلنا
جائز ہے اور اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ اقامت اور تکبیر تحریمہ کے درمیان ضرورت
کے واسطے دیر کرنی جائز ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ نہانے کے بعد جو پانی بدن سے ٹپکے وہ
پاک ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ نہانے مین دیر کرنی جائز ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ اگر جنبی
مسجد مین بھول سے آجاوے تو گناہ نہین اور یہ بھی معلوم ہوا کہ پیغمبرونکا عبادت
مین بھول جانا جائز ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ مقتدیونکو کھڑے ہوکر امام کی انتظار کرنا
ضرورت کے لیے جائز ہے ایسا قیام منع نہین ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ جسکو مسجد کے
اندر احتلام ہے ہوجاوے اوسکو باہر نکلنے کے واسطے تیمم کرنا واجب نہین اور یہ بھی معلوم ۴۷۹
ہوا کہ اقامت اور نماز کے درمیان کلام کرنا جائز ہے اسلیے کہ ظاہر یہی معلوم ہوتا ہے
کہ اقامت کو دوہرایا نہین گیا لیکن یہ ضرورت کے وقت ہے اور مطابقت اس حدیث
باب سے ظاہر ہے **باب** اِذَا قَالَ الْاِمَامُ مَكَانَكُمْ حَتّٰى اَرْجِعَ انْتَظَرُوْهُ جب
امام مقتدیونکو کہے کہ میرے آنے تک ٹھیرو تو اونکو لائق ہے کہ اوسکی انتظار کرین
**حَدَّثَنَا** اِسْحٰقُ قَالَ اَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَوْزَاعِيُّ
عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ اُقِيْمَتِ
الصَّلٰوةُ فَسَوَّى النَّاسُ صُفُوْفَهُمْ فَخَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
فَتَقَدَّمَ وَهُوَ جُنُبٌ ثُمَّ قَالَ عَلٰى مَكَانِكُمْ فَرَجَعَ فَاغْتَسَلَ ثُمَّ خَرَجَ وَرَاْسُهٗ
يَقْطُرُ مَاءً فَصَلّٰى بِهِمْ **ترجمہ** ابوہریرہ رضہ سے روایت ہے کہ نماز کی تکبیر ہوگئی اور
لوگون نے صفونکو برابر کیا سو حضرت صلعم گھر سے تشریف لائے اور آگے بڑھے یعنی مصلے پر
پر کھڑے ہوئے اور حالانکہ آپکو نہانے کی نہانی کی حاجت تھی فرمایا کہ ٹھیرو سو آپ گھر کی
طرف پلٹ گئے اور غسل کیا پھر گھر سے تشریف لائے اور آپکے سر سے پانی ٹپکتا تھا

سو آپ نے لوگوں کو نماز پڑہائی **ف** اسحدیث سے معلوم ہوا کہ جب امام مقتدیوں کو کہے کہ ٹہیرے رہو تو اونکو لائق ہے کہ ٹہیرے رہین اور اوسکی انتظار کرین یعنے ایسا نکرین کہ اوسکی جگہہ دوسرے امام کو کھڑا کر دین یا جدا جدا ہو جاوین اور یہی ہے وجہ مطابقت اسحدیث کی باب سے مگر یہہ حکم واجب نہین جائز یا مستحب ہے **باب** قَوْلِ الرَّجُلِ مَا صَلَّيْنَا یہہ کہنا جائز ہے کہ ہمنے نماز نہین پڑہی **ف** ابراہیم نخعی سے روایت ہے کہ یہ کہنا مکروہ ہے ہمنے نماز نہین پڑہی سو امام بخاری کی غرض اس سے یہ ہے کہ یہہ کراہت جو نخعی سے منقول ہے یہ مطلق نہین بلکہ یہہ کہنا اوسی شخص کو مکروہ ہے جو نماز کی انتظار کر رہا ہو اسلیے کہ نماز کی انتظار کرنے والا نماز ہی مین ہوتا ہے **حَدَّثَنَا** اَبُوْ نُعَيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا شَيْبَانُ عَنْ يَحْيٰى قَالَ سَمِعْتُ اَبَا سَلَمَةَ يَقُوْلُ اَنَا جَابِرُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَاءَهُ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ يَوْمَ الْخَنْدَقِ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَاللّٰهِ مَا كِدْتُ اَنْ اُصَلِّيَ حَتّٰى كَادَتِ الشَّمْسُ تَغْرُبُ وَذٰلِكَ بَعْدَ مَا اَفْطَرَ الصَّائِمُ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاللّٰهِ مَا صَلَّيْتُهَا فَنَزَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى بُطْحَانَ وَاَنَا مَعَهُ فَتَوَضَّاَ ثُمَّ صَلَّى الْعَصْرَ بَعْدَ مَا غَرَبَتِ الشَّمْسُ ثُمَّ صَلّٰى بَعْدَهَا الْمَغْرِبَ 450 **ترجمہ** جابر بن عبداللہ رض سے روایت ہے کہ خندق کے دن عمر فاروق حضرت صلعم پاس آئے سو عرض کی کہ یا حضرت صلعم نہین نزدیک تہا کہ نماز پڑہون یہانتک کہ سورج ڈوبنے لگا اور یہہ عرض کرنا عمر فاروق رض کا بعد اوس وقت کے تہا کہ روزہ دار روزہ کہولے یعنے مغرب کا وقت ہو گیا تہا سو حضرت صلعم نے فرمایا قسم خدا کی مین نے بھی نماز نہین پڑہی سو حضرت صلعم بطحان کیطرف گئے اور مین بھی آپکے ساتہہ تہا سو آپ نے وضو کیا پہر عصر کی نماز پڑہی سورج ڈوبنے سے پیچہے پہر بعد اوسکے مغرب کی نماز پڑہی **ف** اسحدیث سے معلوم ہوا کہ اگر کوئی شخص یہہ کلمہ بولے کہ مین نے نماز نہین پڑہی ہے تو ایسا کہنا جائز ہے اسلیے کہ حضرت صلعم نے خود فرمایا کہ مین نے بھی نماز نہین پڑہی اور یہی وجہ ہے مطابقت اسحدیث کی باب سے اور اسیطرح یہ کہنا بھی جائز ہے کہ ہماری نماز فوت ہو گئی اسیطرح اگر کافرونکے جنگ مین مشغول ہووے یا بہول سے کہہ بیٹھے تو یہہ مکروہ نہین ہے **باب** الْاِمَامِ تَعْرِضُ لَهُ الْحَاجَةُ بَعْدَ الْاِقَامَةِ نماز کی تکبیر ہو جانے کے بعد اگر امام کو کوئی ضرورت پیش آوے تو کیا کرے یعنے اوسکو اپنی حاجت کا روا کرنا جائز ہے یا نہین **حَدَّثَنَا**

ابو معمر عبد اللہ بن عمرو قال حدثنا عبد الوارث
قال حدثنا عبد العزیز ھو ابن صہیب عن انس قال اقیمت الصلوٰۃ و
النبی صلی اللہ علیہ وسلم یناجی رجلا فی جانب المسجد فما قام الی الصلوٰۃ
حتی نام القوم **ترجمہ** انس رض سے روایت ہی کہ نماز کی تکبیر ہوگئی اور حالانکہ حضرت ایک
مرد سے بات چیت کر رہے تھے مسجد کے کنارے مین سو کھڑے ہوئے طرف نماز کے یہانتک
کہ لوگ سو گئے یعنے بہت دیر تک اوسے بات چیت کرتے رہے **ف** اس حدیث سے
معلوم ہوا کہ نماز کی تکبیر ہو جانے کے بعد اگر امام کو کوئی کام ضروری پیش آجاوے تو نماز کے شروع
کرنے سے پہلے وہ کام کرنا جائز ہے اور اسمین کوئی حرج نہین ہے اور اس سی یہ بھی معلوم ہوا کہ
نماز کی اقامت اور تکبیر تحریمہ کے درمیان دیر کرنی جائز ہے جبکہ کوئی ضرورت ہو اور بلا حاجت
دیر کرنی مکروہ ہے اور غرض امام بخاری کی اس باب سے رد کرنا ہے حنفیہ پر وہ کہتے ہین کہ اگر
نماز کی تکبیر ہو جاوے تو اوسوقت امام کو تکبیر تحریمہ کہنی واجب ہے اور اقامت اور تکبیر
تحریمہ کے درمیان دیر کرنی جائز نہین سو امام بخاری کی غرض اس باب سی یہ ہے کہ یہ قول حنفیہ
کا صحیح نہین ہے بلکہ اقامت اور تکبیر تحریمہ کے درمیان دیر کرنی جائز ہے جیسے کہ اس ۴۵۱
حدیث سی معلوم ہوتا ہے پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سی **باب**
الکلام اذا اقیمت الصلوٰۃ جب تکبیر نماز کی ہو جاوے تو اوسوقت کلام کرنے کا
کیا حکم ہے **ف** پہلے باب اور اس باب مین فرق یہ ہے کہ پہلے باب مین امام کی حاجت
کا ذکر تھا کہ اگر اوسکو کوئی حاجت پیش آوے تو اوسکے ساتھ مشغول ہونا جائز ہے
اور اس باب مین یہ ہے تکبیر ہوجانے کے بعد کلام کرنی کا جواز معلوم ہوتا ہے خواہ امام ہو خواہ مقتدی ہو
**حدثنا** عیاش ابن الولید قال حدثنا عبد الاعلی قال حدثنا حمید قال سالت
ثابتا البنانی عن الرجل یتکلم بعد ما تقام الصلوٰۃ فحدثنی عن انس بن
مالک قال اقیمت الصلوٰۃ فعرض للنبی صلی اللہ علیہ وسلم رجل فحبسہ
بعد ما اقیمت الصلوٰۃ **ترجمہ** حمید سے روایت ہی کہ مین نے ثابت سے پوچھا کہ جو
آدمی نماز کی تکبیر ہو جانے کے بعد کلام کرے اوسکا کیا حکم ہے سو اوسنے مجکو انس رض
کی حدیث سنائی وہ یہ ہے کہ انس رض نے کہا کہ نماز کی تکبیر ہوگئی سو ایک مرد حضرت ص کے
سامنے آیا یعنے اوسنے عرض کی کہ مجکو آپ سے کچھ حاجت ہی سو اوسنے حضرت ص کو روک کہا

بعد تکبیر ہو جانے کی **ف** اسحدیث سے معلوم ہوا کہ اقامت ہو جانے کے بعد تکبیر تحریمہ سے
پہلے کلام کرنی سبکو جائز ہے خواہ امام ہو خواہ مقتدی ہو اور یہی وجہ ہے مطابقت اس
حدیث کی باب سے اور غرض امام بخاری کی اس باب سے رد کرنا ہے اس شخص پر جو اسجگہ میں
کلام کرنے کو مطلق منع کرتا ہے **باب** وُجُوْبِ صَلٰوةِ الْجَمَاعَةِ جماعت کی نماز کے
واجب ہونیکا بیان **ف** جماعت کے ساتھ نماز پڑہنا امام بخاری کے نزدیک فرض
عین ہے اور یہی مذہب ہے امام احمد اور اوزاعی اور عطا اور ثوری اور ایک جماعت محدثین
کا جیسے کہ ابی ثور اور اسحق اور ابن خزیمہ اور ابن حبان اور ابن منذر وغیرہم اور امام شافعی کے نزدیک
فرض کفایہ ہے اور یہی ہے مذہب جمہور شافعیونکا اور اسیکے ساتھ قائل ہیں بہت حنفیہ
اور مالکیہ لیکن صحت نماز کے لیے شرط نہیں وَقَالَ الْحَسَنُ اِنْ مَنَعَتْهُ اُمُّهٗ عَنِ الْعِشَاءِ
فِی الْجَمَاعَةِ شَفَقَةً لَمْ يُطِعْهَا یعنے حسن بصری نے کہا کہ اگر کسی کو عشا کی نماز جماعت
مین پڑہنے سے ماں منع کرے تو وہ ماں کا حکم نہ مانے **ف** اس اثر سے معلوم ہوا کہ جماعت
فرض عین ہے اسلیے کہ ماں کی اطاعت کرنی واجب ہے اور جبکہ ترک جماعت مین اوسکی تابعداری
۴۵۲ جائز نہ ہوئی تو معلوم ہوا کہ جماعت فرض عین ہے اور ترک کرنا اوسکا بڑا گناہ ہے اور یہی
ہے وجہ مطابقت اس اثر کی باب سے حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا
مَالِكٌ عَنْ اَبِی الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِيَدِهٖ لَقَدْ هَمَمْتُ اَنْ اٰمُرَ بِحَطَبٍ فَيُحْطَبَ
ثُمَّ اٰمُرَ بِالصَّلٰوةِ فَيُؤَذَّنَ لَهَا ثُمَّ اٰمُرَ رَجُلًا فَيَؤُمَّ النَّاسَ ثُمَّ اُخَالِفَ
اِلٰی رِجَالٍ فَاُحَرِّقَ عَلَيْهِمْ بُيُوْتَهُمْ وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِيَدِهٖ لَوْ يَعْلَمُ اَحَدُهُمْ
اَنَّهٗ يَجِدُ عَرْقًا سَمِيْنًا اَوْ مِرْمَاتَيْنِ حَسَنَتَيْنِ لَشَهِدَ الْعِشَاءَ **ترجمہ** ابوہریرہ رض
سے روایت ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ اوسکی قسم جسکے قابو مین میری جان ہے کہ البتہ
مینے ارادہ کیا کہ لکڑیون کو جمع کراؤن پھر حکم کرون نماز کا سو اوسکے واسطے اذان دیجاوے
پھر حکم کرون کسی مرد کو کہ لوگون کو جماعت سے نماز پڑہاوے پھر پھر جاؤن طرف ان
لوگون کی جو جماعت مین نہین آتے پھر مین اونکے گھر جلادون اور قسم ہے اوسکی جسکے
قابو مین میری جان ہے اگر کوئی جانتا کہ موٹی ہڈی یا دو پاچے عمدہ پاوے گا تو البتہ نماز عشا
مین حاضر ہوتا یعنے اگر نماز پڑہنے مین دنیا کا اتنا فائدہ بھی ہوتا کہ ہر نماز کے بدلے موٹی ہڈی

ل جایا کرتی یا دو پاچہ مل جایا کرتے تو کوئی آدمی نماز سے غفلت نہ کرتا سب حاضر ہوتے لیکن
ثواب آخرت کے واسطے نماز کو ئی حاضر نہین ہوتا ہے یعنے دنیا کی خسیس اور بیقدر چیز کو بھی ثواب
آخرت سے بہتر جانتے ہین **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جماعت کی ساتھہ نماز پڑہنا فرض
عین ہے اسلیے کہ اگر جماعت کی نماز سنت ہوتی تو اوسکے تارک کو جلا دینے کا ڈر نہ سنایا
جاتا اور اگر فرض کفایہ ہوتی تو صرف حضرت ؐ اور آپ کے اصحاب کا جماعت کو قائم کرنا کافی ہوتا
اور دوسرے لوگون کی سر سے جماعت کی پابندی اتر جاتی پس معلوم ہوا کہ جماعت فرض عین
ہے لیکن صحت نماز کے لیے شرط نہین اسلیے کہ دوسرے حدیث مین آگیا ہے کہ جماعت کی
نماز مین اکیلے آدمی کی نماز سے ستائیس حصے زیادہ ثواب ہے اسسے معلوم ہوتا ہے کہ تنہا نماز
پڑہنے کو بھی کچھہ ثواب ملتا ہے گو تہوڑا ہی سہی اور جب ثواب مل گیا تو معلوم ہوا کہ نماز ہو جاتی ہے
ورنہ اوسپر ثواب ملنے کا کوئی معنے نہ تہا بلکہ گناہ لازم آتا لیکن اس حدیث کی لوگون نے بہت
تاویلین کی ہین بعضے کہتے ہین کہ جلا دینے کی وعید ممکن ہے کہ فرض کفایہ کی ترک مین وارد
ہوئی ہو جیسے کہ فرض کفایہ کے تارک کی ساتھہ لڑائی کرنی جائز ہے سو جواب اسکا یہہ ہے کہ جلا دینا لڑائی
سے خاص ہے اور ان دونون مین فرق ہے کہ لڑائی اوسیوقت جائز ہوتی ہے جب کہ سب لوگ ۴۵۳
ترک کر دیوین بخلاف جلا دینے کے کہ اوسمین سبکا ترک کرنا شرط نہین اور بعضے کہتے ہین کہ حضرت ؐ
نے جماعت مین نہ آنے والون کیطرف جانے کا قصد کیا پس اگر جماعت فرض عین ہوتی تو
اوسکے ترک کا قصد نکرتے حالانکہ ترک جماعت کا قصد کیا سو جواب اسکا یہ ہے کہ واجب کا ترک کر
دینا جائز ہے جبکہ اوس سے بڑہکر کوئی اور واجب وہان موجود ہو اور یہان اسلیے کہ امادہ جلانیکا لوگون کا نہ
آنا بڑا بھاری واجب تہا پس اوسکے واسطے جماعت کو ترک کر دینا جائز تہا اور نیز جماعت کا مدار
پھر اکر بھی ہو سکتا تہا کہ حضرت ؐ باقی رہے لوگونکو جماعت سے نماز پڑہاتے اور بعضے یہ تاویل
کرتے ہین کہ اگر جماعت فرض ہوتی تو جب حضرت ؐ نے جلا دینے کی وعید فرمائی تہی تو اسوقت
یہ بیان فرمانا بہی ضروری تہا کہ جو جماعت مین نہ آوے اوسکی جماعت نہین ہوتی ہے سو جواب
اسکا یہ ہے کہ آپکا بیان فرمانا کبھی تو صاف ہوتا ہے اور کبھی دلالۃ ہوتا ہے سو جب آپنے
فرمایا کہ مین نے ارادہ کیا ہے کہ اونکے گہر جلا دون تو اوسنے دلالت کی اسپر کہ جماعت مین
حاضر ہونا واجب ہے اور یہی کافی ہے واسطے بیان کے اور بعضے یہ تاویل کرتے ہین کہ یہہ
حدیث جھڑک اور زجر کے موقع مین وارد ہوئی ہے ظاہر معنے اسکا مراد نہین بلکہ مراد مبالغہ ہے

جیسے کہ مسلمانون کے حق مین کافرون کے عذاب کی وعید آچکی ہی حالانکہ وہ عذاب مسلمانون کو
کرنا بالاجماع منع ہے سو جواب اسکا یہ ہی کہ آگ سے جلا دینے کی منسوخ ہونے کے بعد منع
وارد ہوا ہے اور پہلے اس سے آگ کی ساتھ جلانا جائز تہا جیسے کہ ابو ہریرہ کی حدیث سی
جو جہاد مین آویگی اوسکا جائز ہونا اور منسوخ ہونا معلوم ہوتا ہے پس اس زجر کو اپنے حقیقی معنے
پر حمل کرنا محال نہین ہے اور بعضے کہتے ہین کہ اگر جماعت فرض عین ہوتی تو زجر اور جہڑک بعد انکا
جلانا ترک نہ کرتے حالانکہ آپنے صرف جہڑک دیا تہا کسی کو جماعت کی ترک سی جلایا نہین پس
انکا جلا دینا واجب تہا سو جواب اسکا یہ ہے کہ حضرت ؐ نہین قصد کرتے تہی مگر اوسی کام کا جو
جسکا کرنا آپکو جائز ہوتا اور آپکا ترک کر دینا ہو یہ عدم فرضیت پہ دلالت نہین کرتا ہے احتمال
ہے کہ وہ ترک جماعت سے باز آگئے ہون اور نصیحت قبول کر لی ہو علاوہ ازین حضرت کا جلانے
سے باز رہنا اسوجہ سے تہا کہ گہر مین عورتین اور بال بچے تہی جیسے کہ دوسرے حدیث مین یہ صریح
آچکا ہے اور بعضے یہ تاویل کرتے ہین کہ مراد اس حدیث مین وہ لوگ نہین جو جماعت مین نہین آتے
تہے بلکہ وہ لوگ مراد ہین جو بالکل نماز کے تارک تہی سو جواب اسکا یہ ہے کہ دوسری حدیث مسلم وغیرہ
۴۵۴ کی مین صریح آچکا ہے کہ وہ عشا کی جماعت مین حاضر نہین ہوتے تہی الا بعضے یہ تاویل کرتے ہین
کہ جماعت کا فرض ہونا پہلے اسلام مین تہا اب منسوخ ہو گیا ہے ساتہہ اُس حدیث کی کہ جماعت کی
نماز اکیلے کی نماز سے ستائیس درجہ زیادہ ثواب رکہتی ہے اسلیے کہ فضیلت چاہتی ہے کہ
اصل فضیلت مین دونون نمازین شریک ہون اور جائز ہونا اُوسکو لازم ہے سو جواب اس تاویل کا
شیخ الاسلام نے فتح الباری مین کچھ نہین دیا بلکہ اسکی تقویت کر دی ہے لیکن مترجم
کہتا ہے کہ اگر اس حدیث کو اس تقریر مذکور سے فرضیت جماعت کا ناسخ ٹہیرایا جاوے تو جماعت
کا سنت موکدہ ہونا بہی بالکل باطل ہو جاویگا بعینہ اسی تقریر سے حالانکہ سنت موکدہ ہونی
اُسکے مین کسی کو بہی کلام نہین اسلیے کہ آپ نے اوسپر ہمیشگی کی ہے اور ترک سنت موکدہ
سے بہی گناہ ہوتا ہے پس جو انکے مخالف ہو گا ہان اگر ترک سنت موکدہ مین گناہ نہ ہو
تو یہ منسوخ ہو سکتی ہے واللہ اعلم لیکن اگر اس حدیث کو صرف تہدید اور مبالغہ پہ محمول کیا جاوے اور
ظاہری معنے اوسکے مراد نہ رکہی جاوین واسطے تطبیق کے ان دونو حدیثون مین تو دعوے
نسخ سے یہ بہتر ہے اسلیے کہ جب تک تطبیق ممکن ہووے دعوی نسخ جائز نہین ہے
بہر حال جماعت کو سنت موکدہ ہونے کو ترجیح معلوم ہوتی ہے اور اس حدیث سے لوگون نے

اور بھی تاویلین کی ہین مگر سبکا جواب فتح الباری مین موجود ہے شائق اوسکا مطالعہ کرے اور کم علم
کے واسطے اتنا ہی کافی ہے اور جماعت عشا اور فجر کو شاید اسواسطے خاص کیا کہ اور نمازون مین شغل
دنیا کا گمان ہوتا ہے اور اکثر لوگ کاروبار دنیامین مشغول ہوتے ہین اور اس حدیث سے اور
بھی کئی مسئلے ثابت ہوتے ہین ایک یہ کہ عذاب کرنے سے پہلے ڈرانا جائز ہے اور یہ کہ مجرمون کو
اچانک پکڑ لینا جائز ہے کہ انکو خبر بھی نہ ہو اور یہ کہ عذر سے ترک کرنا جماعت کا جائز ہے
اگرچہ فرض ہی کیون نہو اسلیے کہ ابو داؤد کی روایت مین آچکا ہے کہ بلا عذر اور بلا علت جو
کوئی جماعت ترک کرے اوسکے حق مین یہ وعید ہے اور یہ کہ امام یا اوسکے نائب کو جماعت کا
ترک کرنا جائز ہے جبکہ لوگون کو جماعت کے لیے گھرون سے نکالنے جاوے اور جمعہ کا
بھی یہی حال ہے کہ اوسمین بھی امام کو ایسے عذر کے واسطے ترک جماعت کرنا جائز ہے

**بَابُ** فَضْلِ صَلٰوةِ الْجَمَاعَةِ نماز جماعت کے ثواب کا بیان وَكَانَ الْاَسْوَدُ اِذَا
فَاتَتْهُ الْجَمَاعَةُ ذَهَبَ اِلٰى مَسْجِدٍ اٰخَرَ یعنے جب اسود سے جماعت فوت ہو جاتی تو
جماعت کے واسطے دوسری مسجد مین چلی جاتی وَجَاءَ اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ اِلٰى مَسْجِدٍ قَدْ صُلِّیَ
فِیْهِ فَاَذَّنَ وَاَقَامَ وَصَلّٰى جَمَاعَةً یعنے انس بن مالک ایک مسجد مین آئے کہ اوسمین ۴۵۵
نماز ہو چکی تھی سو اونھون نے اذان دی اور تکبیر کہی اور جماعت سے نماز پڑھی **ف**
ان دونون اثرون سے معلوم ہوا کہ جماعت کا بہت بڑا ثواب ہے اسلیے کہ اگر جماعت
مین ثواب نہ ہوتا تو اسود تابعی اول وقت کی فضیلت ترک نہ کرتے اور دوسری مسجد مین
جماعت کے لیے نہ جاتے بلکہ فورًا نماز پڑھ لیتے اسیطرح اگر جماعت مین ثواب نہ ہوتا تو
انس رض دوبارہ اذان نہ دیتے اور جماعت نہ کرتے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ جماعت سے
نماز پڑھنے کا ثواب جو حدیثون مین وارد ہوا ہے تو وہ صرف اسی شخص کے واسطے ہے جو
مسجد مین جماعت سے نماز پڑھے اور جو اپنے گھر مین جماعت کرے اوسکو یہ ثواب نہین ہے
پس وجہ مطابقت ان اثرون کی باب سے ظاہر ہو گئی حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ یُوْسُفَ
مَالِكٌ عَنْ نَافِعٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ
صَلٰوةُ الْجَمَاعَةِ تَفْضُلُ صَلٰوةَ الْفَذِّ بِسَبْعٍ وَّعِشْرِیْنَ دَرَجَةً ترجمہ عبد اللہ
بن عمر رض سے روایت ہے کہ حضرت ص نے فرمایا ہے کہ جماعت کی نماز تنہا آدمی کی نماز سے
ستائیس حصے فضل ہے حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ یُوْسُفَ قَالَ حَدَّثَنِی اللَّیْثُ قَالَ

حَدَّثَنِیْ یَزِیْدُ بْنُ الْھَادِ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ خَبَّابٍ عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ اَنَّہٗ سَمِعَ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ صَلٰوۃُ الْجَمَاعَۃِ تَفْضُلُ صَلٰوۃَ الْفَذِّ بِخَمْسٍ وَّعِشْرِیْنَ دَرَجَۃً

ترجمہ ابو سعید خدری رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ نماز جماعت کی تنہا آدمی کی نماز سے پچیس حصے افضل ہے حَدَّثَنَا مُوْسَی بْنُ اِسْمٰعِیْلَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَاحِدِ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا صَالِحٍ یَقُوْلُ سَمِعْتُ اَبَا ھُرَیْرَۃَ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃُ الرَّجُلِ فِی الْجَمَاعَۃِ تُضَعَّفُ عَلٰی صَلٰوتِہٖ فِیْ بَیْتِہٖ وَفِیْ سُوْقِہٖ خَمْسًا وَّعِشْرِیْنَ ضِعْفًا وَذٰلِکَ اَنَّہٗ اِذَا تَوَضَّأَ فَاَحْسَنَ الْوُضُوْءَ ثُمَّ خَرَجَ اِلَی الْمَسْجِدِ لَا یُخْرِجُہٗ اِلَّا الصَّلٰوۃُ لَمْ یَخْطُ خُطْوَۃً اِلَّا رُفِعَتْ لَہٗ بِھَا دَرَجَۃٌ وَّحُطَّ عَنْہُ بِھَا خَطِیْئَۃٌ فَاِذَا صَلّٰی لَمْ تَزَلِ الْمَلٰٓئِکَۃُ تُصَلِّیْ عَلَیْہِ مَا دَامَ فِیْ مُصَلَّاہُ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَیْہِ اَللّٰھُمَّ ارْحَمْہُ وَلَا یَزَالُ اَحَدُکُمْ فِیْ صَلٰوۃٍ مَّا انْتَظَرَ الصَّلٰوۃَ

ترجمہ ابو ہریرہ رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ مرد کی نماز جماعت سے اوسکے گھر اور بازار کی نماز سے بیس اور پانچ درجے زیادہ ہے یعنے پچیس یا ستائیس اور اسکا سبب
ہے کہ جب آدمی نے وضو کیا اور اسکو سنوارا یعنے فرائض اور سنتون کی رعایت کی اور نہ ۴۵۶
اسراف کیا اور نہ قصور کیا پھر مسجد مین آیا اس حالت سے کہ سوائے نماز کے اوسکے جنبش کا کوئی سبب نہ ہو تو ایسا شخص کوئی ڈگ یعنی قدم نہ چلے گا مگر کہ خدا اوس قدم کے سبب سے اسکا ایک درجہ بلند کریگا اور اسکی جہت سے اوسکا گناہ دور کریگا سو جب نماز پڑھی تو ہمیشہ فرشتے اوسکو دعا کرتے ہین اور رحمت بھیجتے ہین جب تک کہ اس مکان مین بیٹھا رہے گا جسمین نماز پڑھ چکا ہے فرشتے کہتے ہے الٰہی اِسکو بخش دے الٰہی اسپر رحم کر اور ہمیشہ آدمی نماز مین ہے جب تک کہ اوسکی انتظار کرتا ہے یعنے جو مدت نماز کی انتظار مین گذرے گی وہ بھی نماز مین شمار ہوگی نماز پڑھنے کی برابر انتظار کا ثواب ملے گا **ف** ان حدیثون سے معلوم ہوا
ستائیس کہ جماعت کی نماز کا ثواب بڑا ہے کہ تنہا آدمی کی نماز سے پچیس حصے اوسکا ثواب زیادہ ہے اور جماعت کی نماز کے ثواب زیادہ ہونے کے کئی سبب ہین ایک یہ کہ موذن کو جواب دینا جماعت کی نیت سے دوم جماعت مین اول وقت جانا سوم مسجد کیطرف آرام سے چلنا چہارم مسجد مین دعا کرتے داخل ہونا اور مسجد مین داخل ہو کر تحیۃ المسجد کی دو رکعت نماز پڑھنی ان سب مین اصل نیت جماعت کی ہوتی ہے ششم جماعت کی انتظار کرنا ہفتم

فرشتونکا اسکے لیے دعا مانگنا ہشتم فرشتونکا اوسکے لیے گواہی دینا نہم اقامت کا جواب دینا دہم
اقامت کے وقت شر شیطان سے سلامت رہنا یازدہم امام کی نیت کی ٹھہرے ہوکر انتظار کرنا
دوازدہم امام کے ساتھ تکبیر تحریمہ پانا سیزدہم صفونکا برابر کرنا چہاردہم امام کے سمع اللہ لمن حمدہ
کا جواب دینا پانزدہم بھول جانے سے اکثر بچنا اور جب امام بھول جاوے تو اوسکو سبحان اللہ سے
خبردار کرنا یا اوسکی قرارت کا کھولدینا شانزدہم خشوع کا ہونا اور غفلت سے اکثر سلامت رہنا ہفدہم اپنے
ہیئت اور صورت کا اچھی طرح رکھنا ہژدہم فرشتونکا اوسکو ڈھانک لینا نوزدہم قرارت کا سیکھنا
اور ارکان کا یاد رکھنا بستم اسلام کی علامت کا ظاہر کرنا بست ویکم جماعت سے شیطان کا ناک مٹی پر
ملنا بست ودوم نفاق سے سلامت رہنا بست وسوم امام پر سلام کا رد کرنا بست وچہارم
نفع اوٹھانا لوگونکی جمع ہوکر دعا اور ذکر کرنے سے اور کامل آدمی کی برکت سے ناقص آدمی کی نماز کا کامل
ہونا بست وپنجم ہمسایون اور یارون کے درمیان الفت کا قائم رہنا اور نماز کے وقتون مین
انکی ملاقات حاصل کرنا اور یہ کہ بے علم آدمی علم والے سے نماز کے احکام سیکھے لیکن ان اسباب کا مقتضی
یہی ہے کہ جماعت سے پچیس حصے زیادہ ثواب ملنا اوسی وقت ہے جبکہ جماعت مسجد مین ہو جیسے کہ حدیث
ابی ہریرہ رضہ مین آگے آویگا اور باقی رہا یہ امر کہ بعضی حدیثون مین ستائیس ۲۷ حصونکا ذکر ہے اور بعضی حدیثون ٤٥٧
مین پچیس حصونکا ذکر ہے توانمین تطبیق دینی ضرور ہے سو جاننا چاہیے کہ ان دونو عددون مین تطبیق
کئی طور سے ہوسکتی ہے ایک یہ کہ کم عدد کے ذکر کرنے سے اکثر عدد کی نفی نہین نکلتی ہے دوم یہ کہ
ستائیس حصے ثواب اوسکو ملتا ہے جسکی مسجد دور ہو اور پچیس حصے اوسکو ملتا ہے جسکی مسجد قریب ہو سوم
یہ کہ جسکا نماز مین توجہ اور خلوص زیادہ ہو اوسکو زیادہ ثواب ملتا ہے اور جسکا کم ہے اوسکو کم ہے
چہارم یہ کہ جو جماعت کی انتظار کرے اسکو زیادہ ثواب ہے اور جو انتظار نہ کرے اوسکو کم پنجم یہ
کہ جو کل نماز جماعت کے ساتھ پاوے اوسکو ستائیس حصے ثواب ہے اور جو تھوڑی نماز جماعت سے
پاوے اسکو پچیس حصے ثواب ہے ششم یہ کہ اگر جماعت زیادہ ہو تو ثواب بھی زیادہ ہے اور اگر جماعت
کم ہو تو ثواب بھی کم ہے ہفتم یہ کہ نماز فجر اور عشا مین ثواب زیادہ ہے اور باقی نمازون مین کم
ہے ہشتم یہ کہ ستائیس حصے ثواب ان نمازون مین ملتا ہے جنمین قرارت پکار کر پڑھی جاتی ہے اور
پچیس حصے ثواب انمین ہے جنمین قرارت آہستہ پڑھی جاتی ہے اور یہ وجہ اخیر کی زیادہ صحیح معلوم ہوتی
ہے جیسے کہ آئندہ آویگا انشاء اللہ تعالی لیکن اس عدد خاص کو معین کرنے کی کیا حکمت ہے اسکی اصلی وجہ
سوا نبی کے کسی کو معلوم نہین ہوسکتی ہے لیکن بعضے علماء نے لکھا ہے کہ یہ عدد جماعت کی نماز کے واسطے

معین ہولے ہے اور ادنے درجہ جماعت کا تین آدمی ہین تو تینون کو دس دس نیکیان ملین جو کل ملکر تیس ہوتی ہین سو انمین سے جب اصل تین نکال لے تو باقی ستائیس ہے اور حدیث ابو ہریرہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ستائیس حصے زیادہ ثواب ملنا اوسی کے حق مین خاص ہی جو مسجد مین جماعت سی نماز پڑہے اور جو بازار یا گہر مین جماعت سی نماز پڑہے اوسکو یہ ثواب نہین ملتا ہے. اور گہر مین جماعت سے نماز پڑہنی بازار کی جماعت سے افضل ہے اور بازار مین جماعت سی نماز پڑہنی تنہا آدمی کی نماز سے افضل ہے اور اسحدیث سی یہ بہی معلوم ہوا کہ نماز سب عملون سے افضل ہے اسلیے کہ نماز مین فرشتے نمازیو پہ رحمت بہیجتے ہین اور انکے واسطے دعا کرتے ہین اور بخشش مانگتے ہین اور یہ بہی معلوم ہوا کہ نیکو کار آدمی فرشتون سے افضل ہین اسلیے کہ نماز کی حالت مین نمازی تو بلند درجون کے حاصل کرنے مین مشغول ہوتے ہین اور فرشتے اوسوقت انکی واسطے استغفار مین مشغول ہوتے ہین اور اسحدیث سی یہ بہی معلوم ہوا کہ کل جماعتونکا ثواب برابر ہے خواہ جماعت بہت ہو یا کم ہو اسلیے کہ حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ مطلق جماعت تنہا کی نماز سے زیادہ ثواب رکہتی ہے پس جماعت کی عموم مین ہر قسم کی جماعت داخل ہوگی گو دو ہی آدمی ہون سوا ے اکیلے کے اور نیز ان ستائیس حصون کے سوا اور بہی ثواب ملتا ہے
۴۵۸ اور وہ جماعت کی کثرت اور قلت پر موقوف ہی جتنی جماعت زیادہ ہو وتنا ہی ثواب بہی زیادہ ملتا ہے پس جماعت کا ثواب علیحدہ ہی اور بہت ہونے جماعت کا ثواب علیحدہ ہے اسیواسطے بعضون کہا ہے کہ اگر اول تہوڑی جماعت مین نماز پڑہی ہو اور پہر بہت آدمیون کی جماعت ملجاوے تو مستحب ہی کہ اسکو کہ دوہراوے اور بعضے کہتے ہین کہ مستحب نہین اور بعضے کہتے ہین کہ زیادہ پرہیزگار کے ساتھہ دوہراوے والا نہ اور اسیطرح اگر جماعت کے کم وبیش ہونیکا ثواب کم وبیش ہے ایسی ہی پانچ نمازون مین بہی فرق ہے یعنی نمازون کی جماعت مین زیادہ ثواب ہے اور بعضون مین کم ہے اسیواسطے امام بخاری نے پہلے مطلق مسئلہ فضیلت جماعت کا بیان کیا پہر بعد اوسکے خاص مسئلہ فضیلت جماعت فجر کا بیان کیا اور اسحدیث سی یہ بہی معلوم ہوا کہ ادنے درجہ جماعت کا امام اور مقتدی ہے اور بیان اسکا آیندہ آویگا

**فائدہ ثانیہ** اس باب کی حدیثون سے معلوم ہوتا ہے کہ جماعت صحت نماز کے واسطے شرط نہین ہی اسلیے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا فرمانا کہ تنہا آدمی پر دلالت کرتا ہی کہ تنہا آدمی کی نماز بہی صحیح ہے اسلیے کہ صیغہ افعل کا چاہتا ہے کہ اصل فضیلت مین دونو شریک ہون پس معلوم ہوا کہ تنہا کی نماز بہی فضیلت سے خالی نہین ہے اور جب کہ اوسمین فضیلت ثابت ہوئی تو صحت خود ثابت ہوگئی اسلیے کہ بدون صحت کے فضیلت کا ثابت ہونا ممکن نہین ہے اور اگر کوئی سوال کرے کہ افعل کبہی

یا کسی مبارک مسجد مین ملجاوے تو اوسمین بہی دوہراوے لیکن مسجد مکہ اور نبوی مین نہ دوہراوے و علی ہذا القیاس جیسے کہ جماعت

صرف ایک ہی طرف کی فضیلت ثابت کرنیکے لیے آتا ہے تو کہا جاوے گا کہ ایسا بہت ہی کم آتا ہے
اور وہ بھی صرف اسی جگہہ آتا ہے جسجگہ مُطلق ہو اور کسی عدد معین کے ساتھہ خاص نہ ہو اور جبکہ
کسی عدد کے ساتھہ خاص ہو جیسے مثلاً کہا جاوے کہ یہہ عدد اوس فلانے عدد سے زیادہ ہے تو ایسی
جگہہ مین یہہ احتمال بالکل ممکن نہین ہے اور یہان بہی ایسا ہی واقع ہوا ہے کہ جماعت کی نماز افضل ہے
تنہا کی نماز سے پس ایسی جگہہ مین اصل عدد کا پایا جانا ضرور ہے اور اگر کوئی سوال کرے کہ مراد اکیلے سے
وہ ہے جسکو کوئی عذر ہو تو اوسکے جواب مین کہا جاویگا کہ حدیث مین لفظ فذّ کا واقع ہوا ہے یعنی
اکیلا سو اسکا عموم سب کو شامل ہے خواہ تنہا عذر سے ہو خواہ بے عذر ہو پس معذور پر حمل کرنے کی
کوئی دلیل نہین اور نیز معذور کو جماعت کا ثواب حاصل ہوتا ہے گو وہ جماعت کو نہ پاوے غرض
کہ ان حدیثون سے معلوم ہوا کہ جماعت فرض نہین بلکہ واجب بہی نہین سنت مؤکدہ ہے اور
حدیث جلادینے کی منسوخ ہے ان حدیثون سے اور یہی رائے معلوم ہوتی ہے شیخ ابن حجر کی [illegible]
پر معمول ہے واللہ اعلم اور مطابقت ان حدیثون کی ترجمہ باب سے ظاہر ہے **باب** فَضْلِ صَلٰوۃِ
الْفَجْرِ فِی جَمَاعَۃٍ جماعت سے نماز فجر کی فضیلت کا بیان حَدَّثَنَا اَبُو الْیَمَانِ قَالَ اَخْبَرَنَا شُعَیْبٌ
۴۵۶ عَنِ الزُّھْرِیِّ قَالَ اَخْبَرَنِیْ سَعِیْدُ بْنُ الْمُسَیَّبِ وَاَبُوْ سَلَمَۃَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَنَّ اَبَا ھُرَیْرَۃَ
قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ تَفْضُلُ صَلٰوۃُ الْجَمِیْعِ صَلٰوۃَ اَحَدِکُمْ
خَمْسٍ وَعِشْرِیْنَ جُزْءًا وَتَجْتَمِعُ مَلٰٓئِکَۃُ اللَّیْلِ وَمَلٰٓئِکَۃُ النَّھَارِ فِیْ صَلٰوۃِ الْفَجْرِ ثُمَّ یَقُوْلُ
اَبُوْ ھُرَیْرَۃَ وَاقْرَءُوْٓا اِنْ شِئْتُمْ اِنَّ قُرْاٰنَ الْفَجْرِ کَانَ مَشْھُوْدًا قَالَ شُعَیْبٌ وَحَدَّثَنِیْ نَافِعٌ
عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عُمَرَ قَالَ تَفْضُلُھَا بِسَبْعٍ وَّعِشْرِیْنَ دَرَجَۃً **ترجمہ** ابوہریرہ رض سے روایت
ہے کہ جماعت کی نماز تنہا کی نماز سے پچیس حصے افضل ہے اور جمع ہوتے ہین فرشتے رات اور دن کے
فجر کی نماز مین پہر ابوہریرہ رض نے اسکی تصدیق کے واسطے کہا کہ اگر چاہو تو اس آیت کو پڑہو یعنے
تحقیق قرآن فجر کا حاضر کیا گیا ہے یعنے فجر کی نماز مین فرشتے حاضر ہوتے ہین **ف** غرض ابوہریرہ
رض کی اس آیت کے پڑہنے سے یہ ہے کہ اس آیت سے نماز فجر کی فضیلت ثابت ہوتی جیسے کہ اس
حدیث سے اوسکی فضیلت حاصل ہوتی ہے پس یہ آیت شہادت ہے اس حدیث کی پس اس حدیث سے
معلوم ہوا کہ نماز فجر کو اور نمازون پر فضیلت ہے پس اسکی جماعت کا ثواب بہی اور نمازون سے
زیادہ ہوگا اور یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے لیکن فرشتون کا جمع ہونا نماز عصر وغیرہ مین
بہی آچکا ہے کما مر پس یہ وجہ اسکی فضیلت کی خاص کر نہین ہوسکتی ہے **حَدَّثَنَا** عُمَرُ بْنُ حَفْصٍ

قَالَ حَدَّثَنَا اَبِیْ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ قَالَ سَمِعْتُ سَالِمًا قَالَ سَمِعْتُ اُمَّ الدَّرْدَاءِ تَقُوْلُ دَخَلَ عَلَیَّ اَبُو الدَّرْدَاءِ وَهُوَ مُغْضَبٌ فَقُلْتُ مَا اَغْضَبَكَ قَالَ وَاللّٰهِ مَا اَعْرِفُ مِنْ اَمْرِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ شَیْئًا اِلَّا اَنَّهُمْ یُصَلُّوْنَ جَمِیْعًا **ترجمہ** ام درداء سے روایت ہے کہ ابو الدرداء میرے پاس آئی اور وہ غصے مین تہا سو مینے کہا کیا سبب ہے تمہارے غصے کا اُسنے کہا کہ قسم خدا کی کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے دین مین سے کسی چیز کو باقی نہین پاتا ہون مگر جماعت سے نماز پڑہنا سو اب لوگ اسمین بھی سستی کرنے لگ گئے مین یعنے شرع کا کوئی حکم باقی نہین رہا ہے سب مین قصور واقع ہوگیا ہی صرف یہی جماعت کی نماز باقی تہے سو اب اسمین بھی سستی پیدا ہوگئی نے بہت لوگ جماعت مین حاضر نہین ہوتے ہین **حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ اُسَامَةَ عَنْ بُرَیْدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ اَبِیْ بُرْدَةَ عَنْ اَبِیْ مُوْسٰی قَالَ قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَعْظَمُ النَّاسِ اَجْرًا فِی الصَّلٰوةِ اَبْعَدُهُمْ فَاَبْعَدُهُمْ مَمْشًی وَالَّذِیْ یَنْتَظِرُ الصَّلٰوةَ حَتّٰی یُصَلِّیَهَا مَعَ الْاِمَامِ اَعْظَمُ اَجْرًا مِنَ الَّذِیْ یُصَلِّیْ ثُمَّ یَنَامُ **ترجمہ** ابو موسے رضہ سے روایت ہی کہ حضرت صلے نے فرمایا کہ سب آدمیون سے نماز کا زیادہ تر ثواب اوسکو ملتا ہے جو بہت

۴۶۰ دور سے چلکر آوے اور جو آدمی کہ نماز کی انتظار کرتا ہے یہانتک کہ اوسکو امام کے ساتھ پڑہے تو اوسکو زیادہ ثواب ہے اوس آدمی سے جو نماز پڑہے اور پہر سو رہے **ف** اسحدیث سی بطریق عموم کے ثابت ہوا کہ فجر کی نماز جماعت سی پڑہنے کا بہت ثواب ہی اور ابو موسی کی حدیث سی بطریق استنباط کے اوسکی فضیلت ثابت ہوتی ہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ ترجمہ سے دونو مسئلے مراد لیے جاوین ایک یہ کہ فجر کی نماز کو سب نمازون سے زیادہ فضیلت ہی دوم یہ کہ فجر کی نماز کے لیے فی الجملہ فضیلت ثابت ہی سو حدیث ابو ہریرہ کی پہلے مسئلے کی شہادت ہی اور حدیث ام الدردا کی دوسرے مسئلے کی شہادت ہی اور حدیث ابو موسے کی دونو مسئلون کی شہادت ہی پس وجہ مطابقت ان حدیثون کی باب سی ثابت ہوگئی **بَابٌ** فَضْلِ التَّهْجِیْرِ اِلَی الظُّهْرِ یعنی ظہر کو اول وقت پڑہنے مین کیا فضیلت ہی **حَدَّثَنِیْ** قُتَیْبَةُ عَنْ مَالِكٍ عَنْ سُمَیٍّ مَوْلٰی اَبِیْ بَكْرِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِیْ صَالِحٍ السَّمَّانِ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بَیْنَمَا رَجُلٌ یَمْشِیْ بِطَرِیْقٍ وَجَدَ غُصْنَ شَوْكٍ عَلَی الطَّرِیْقِ فَاَخَّرَهٗ فَشَكَرَ اللّٰهُ لَهٗ فَغَفَرَ لَهٗ ثُمَّ قَالَ الشُّهَدَاءُ خَمْسَةٌ الْمَطْعُوْنُ وَالْمَبْطُوْنُ وَالْغَرِیْقُ وَصَاحِبُ الْهَدْمِ وَالشَّهِیْدُ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَقَالَ لَوْ یَعْلَمُ النَّاسُ مَا فِی النِّدَاءِ وَالصَّفِّ الْاَوَّلِ ثُمَّ لَمْ یَجِدُوْا اِلَّا اَنْ یَّسْتَهِمُوْا عَلَیْهِ لَاسْتَهَمُوْا

عَلَيْهِ وَلَوْ يَعْلَمُوْنَ مَا فِي التَّهْجِيْرِ لَاسْتَبَقُوْا اِلَيْهِ وَلَوْ يَعْلَمُوْنَ مَا فِي الْعَتَمَةِ وَالصُّبْحِ لَاَتَوْهُمَا
وَلَوْ حَبْوًا ترجمہ ابوہریرہ رضہ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا جسحالت مین کہ ایک مرد چلا جاتا
تھا راہ مین سو اُسنے کانٹون کی شاخ راہ پر پائی پھر راہ سے اوسنے اوسکو علیحدہ کر دیا تو خدا نے اسکی
قدردانی کی سو اوسکو بخشدیا پھر فرمایا کہ شہید پانچ قسم ہین ایک تو وہ جو وبا مین مرجاوے اور دوسرا
وہ جو پیٹ کی بیماری سے مرے یعنے دستون کے آنیسے مرجاوے اور تیسرا وہ جو ڈوب کر مرجاوے
اور چوتھا وہ جسپر دیوار گر پڑے اور پانچوان راہ خدا کا شہید ہی یعنے جو جہاد مین شہید ہوا اور فرمایا کہ اگر
لوگ جانین جتنا ثواب کہ اذان دینے اور جماعت کی اول صف مین ہے پھر جھگڑا
فیصل ہونیکا کوئی طریق نہ پاوین سوائے قرعہ ڈالنے کے تو البتہ اوسپر قرعہ ہی ڈالین اور اگر جانین کہ
کتنا ثواب ہے ظہر کے اول وقت نماز پڑھنے مین تو اسکی طرف نہایت جلدی کرکے آوین یعنے
جماعت کی واسطے مسجد مین جلدی حاضر ہوا کرین اور اگر جانین کہ کتنا ثواب ہے عشا اور صبح کی جماعت
مین تو البتہ آوین گھسٹتے ہوے یعنے اگر جماعت فجر اور عشا کا ثواب معلوم ہو اور مسجد مین بسبب
ضعف کے پاؤن سے نہ آسکین تو لڑکون کیطرح گھسٹتے ہوئے آوین ف اس حدیث سے
معلوم ہوا کہ ظہر کی نماز کو اول وقت پڑھنے کا بڑا ثواب ہے اور یہی وجہ ہے مطابقت ۴۶۱
اس حدیث کی باب سے اور امام بخاری کے نزدیک ظہر کو ٹھنڈا کرکے پڑھنے سے اول وقت پڑھنا افضل
ہے اور باقی بیان اسکا اوپر مذکور ہو چکا ہے

**باب** احْتِسَابِ الْاٰثَارِ قدمون
کے حساب کرنے کا بیان یعنے نماز کے واسطے جتنے قدم کسیطرف چلکر جاوے ہر ہر قدم کے بدلے ثواب
ملتا ہے حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ حَوْشَبٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ قَالَ حَدَّثَنِيْ
حُمَيْدٌ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا بَنِيْ سَلِمَةَ اَلَا
تَحْتَسِبُوْنَ اٰثَارَكُمْ ترجمہ انس رضہ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ اے قوم بنی سلمہ کی
کیا تم نہین حساب کرتے ہو اپنے قدمون کو یعنے ہر ایک قدم کے بدلے تمکو ثواب ملتا ہے ف
بنی سلمہ انصار کے ایک بڑے قبیلہ کا نام ہے یہ لوگ مسجد نبوی سے بہت دور رہتے تھے سو انہون
نے چاہا کہ ہم مسجد کی آس پاس آبسین تا آنے جانے مین تکلیف نہ ہووے تب حضرتؐ نے
خوشخبری اونکو سنائی یعنے ہرچند مسجد دور ہونیسے تکلیف ہے لیکن یہ کتنا بڑا ثواب ہے کہ ہر ایک
قدم کے بدلے ایک نیکی تمہارے واسطے لکھی جاتی ہے اور ایک گناہ معاف ہوتا ہے پس معلوم ہوا کہ
جسکا گھر مسجد سے دور ہو وہ نماز کے واسطے جتنے قدم چلکر جاوے ہر ایک قدم کے بدلے اوسکو ثواب ملے گا

وفیہ المطابقۃ وَزَادَ ابْنُ اَبِیْ مَرْیَمَ قَالَ اَخْبَرَنِیْ یَحْیَی بْنُ اَیُّوْبَ قَالَ حَدَّثَنِیْ حُمَیْدٌ قَالَ حَدَّثَنِیْ
اَنَسٌ اَنَّ بَنِیْ سَلِمَۃَ اَرَادُوْا اَنْ یَّتَحَوَّلُوْا عَنْ مَّنَازِلِھِمْ فَیَنْزِلُوْا قَرِیْبًا مِّنَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ
وَسَلَّمَ قَالَ فَکَرِہَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنْ یُّعْرُوا الْمَدِیْنَۃَ فَقَالَ اَلَا تَحْتَسِبُوْنَ اٰثَارَکُمْ قَالَ
مُجَاھِدٌ خُطَاھُمْ اٰثَارُھُمْ وَالْمَشْیُ فِی الْاَرْضِ بِاَرْجُلِھِمْ **ترجمہ** انس رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت
ہے کہ بنی سلمہ کی قوم نے چاہا کہ اپنے گھرون کو چھوڑ آوین اور حضرت کے پاس آبسین سو حضرت صلے اللہ علیہ
وسلم ناراض ہوئے اس سے کہ مدینہ کی طرفون کو خالی کرین اور فرمایا کہ کیا تم اپنے قدمون کو نہیں گنتی ہو
یعنے تمکو معلوم نہین کہ ہر ایک قدم کے بدلے نیکی لکھی جاتی ہے اور مجاہد نے کہا کہ آثار کا معنے قدم ہین اور پاؤن
سے زمین پر چلنا یعنے آثارہم کا لفظ جو آیت وَنَکْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَاٰثَارَھُمْ مین واقع ہوا ہے تو اوسکا معنے
پاؤن سے زمین پر چلنا ہے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز کے واسطے چلکر جانے مین قدم قدم
کے بدلے نیکی لکھی جاتی ہے اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ مسجد کے پاس گھر بنانا مستحب ہے مگر جسکو زیادہ قدم
چلکر زیادہ ثواب لینے کی غرض ہو تو وہ مسجد سے دور رہے اسلیے کہ بنی سلمہ کی قوم نے مسجد کے پاس آرہنے
کا ارادہ کیا تو اسی واسطے کہ اسمین زیادہ ثواب ہے سو حضرت ع نے انپر اسبات کا انکار نہ فرمایا بلکہ اونکے نہ آنے
کی وجہ یہہ بیان فرمائی کہ مدینہ کی چارون طرفین آباد رہین جنگل نہ ہو جاوین تو معلوم ہوا کہ مسجد کے پاس ۴۶۲
رہنا دور رہنے سے افضل ہے اور اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ مستحب ہے کہ نماز کے واسطے دور
والی مسجد کیطرف جاوے اگرچہ اوسکے گھر کے پاس بھی کوئی مسجد ہو مگر یہ اوسی وقت جائز ہے جبکہ نزدیک
والی مسجد آباد ہو اور اگر مسجد قریب والی اوسکے جانے سے خراب ہوتی ہو تو اوسکو لازم ہے کہ اسی نزدیک والی
مسجد مین نماز پڑھے اور اسکو اللہ کے ذکر سے آباد کرے اور اسی طرح اگر دور والی مسجد مین کوئی اور خرابی
ہو جیسے کہ وہان کا امام بدعتی ہو تو جب بھی وہان نہ جاوے نزدیک والی مسجد مین نماز پڑھا کرے اور مطابقت
اس حدیث کی باب سے ظاہر ہے **باب** فَضْلِ صَلٰوۃِ الْعِشَاءِ فِی الْجَمَاعَۃِ جماعت عشا کی فضیلت
کا بیان **حَدَّثَنَا** عُمَرُ بْنُ حَفْصٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِیْ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُوْ
صَالِحٍ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَیْسَ صَلٰوۃٌ اَثْقَلَ عَلَی الْمُنَافِقِیْنَ
مِنَ الْفَجْرِ وَالْعِشَاءِ وَلَوْ یَعْلَمُوْنَ مَا فِیْھِمَا لَاَتَوْھُمَا وَلَوْ حَبْوًا وَلَقَدْ ھَمَمْتُ اَنْ اٰمُرَ الْمُؤَذِّنَ
فَیُقِیْمَ ثُمَّ اٰمُرَ رَجُلًا یَّؤُمُّ النَّاسَ ثُمَّ اٰخُذَ شُعَلًا مِّنْ نَّارٍ فَاُحَرِّقَ عَلٰی مَنْ لَّا یَخْرُجُ اِلَی
الصَّلٰوۃِ بَعْدُ **ترجمہ** ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ منافقون
پر بہت بھاری نماز عشا اور فجر سے کوئی نماز نہین اور اگر جانین کہ ان دونون مین کتنا ثواب ہے تو

البتہ آوین گھسٹتے ہی سہی یعنے اگر اونکی جماعت کا ثواب اونکو معلوم ہو تو جسطرح ہو سکے اونکی جماعت کے
واسطے مسجد مین حاضر ہووین اور البتہ مین نے ارادہ کیا کہ حکم کرون موذن کو سو نماز کی تکبیر کہے پھر
حکم کرون کسی مرد کو کہ لوگون کو نماز پڑھائے پھر آگ کی مشعل پکڑ لون سو جو لوگ جماعت مین نہین
آتے اونکو جلا دون **ف** نماز فجر کی فضیلت پہلے ثابت ہو چکی ہے اب اسمین نماز عشا کو بھی
اوسکے مساوی کہا ہے تو جو چیز کہ مساوی افضل کے ہو وہ بھی افضل ہوتی ہے تو معلوم ہوا کہ نماز عشا
بھی اور نمازون سے افضل ہے اور یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی ترجمہ سے **باب** اِثْنَانِ
فَمَا فَوْقَهُمَا جَمَاعَةٌ دو آدمی اور دو سے زیادہ کو جماعت کا حکم ہے یعنے جماعت کا ثواب جو
مقرر ہو چکا ہے وہ اونکو ملیگا حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ زُرَيْعٍ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ
عَنْ أَبِي قِلَابَةَ عَنْ مَالِكِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا حَضَرَتِ
الصَّلٰوةُ فَأَذِّنَا وَأَقِيمَا ثُمَّ لِيَؤُمَّكُمَا أَكْبَرُكُمَا **ترجمہ** مالک بن حویرث رض سے روایت ہے کہ
حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب نماز کا وقت آوے تو اذان دیا کرو اور تکبیر کہو اور چاہیے کہ
تم دونو مین بڑا امام ہووے **ف** اس حدیث کا بیان پہلے ہو چکا ہے پس اس حدیث سے معلوم ہوا
ہے کہ دو آدمی کو بھی جماعت کا حکم ہے اسلیے کہ اگر ان دونو کا جماعت کر کے نماز پڑھنا تنہا تنہا نماز ۴۶۳
پڑھنے کے برابر ہوتا تو پھر آپ اونکو جماعت کرنے کا حکم نہ فرماتے بلکہ صرف اتنا ہی فرما دیتے کہ نماز پڑھا
کرو اور جب آپ نے اونکو جماعت سے نماز پڑھنے کا حکم فرمایا تو معلوم ہوا کہ دو آدمی کو بھی جماعت کا حکم ہے
اور یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ ادنے درجہ جماعت کا امام اور ایک
مقتدی ہے خواہ مقتدی لڑکا ہو خواہ مرد ہو خواہ عورت ہو سبکا ایک ہی حکم ہے مگر اس سے یہ لازم نہین آتا
کہ ادنے درجہ جمعہ کا بھی دو ہون اور یہ بات ظاہر ہے **باب** مَنْ جَلَسَ فِي الْمَسْجِدِ يَنْتَظِرُ الصَّلٰوةَ
وَفَضْلِ الْمَسَاجِدِ جو آدمی مسجد مین بیٹھکر نماز کی انتظار کرے اوسکو کیا ثواب ہے اور مسجدون کی فضیلت کا
بیان حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْلَمَةَ عَنْ مَالِكٍ عَنْ أَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ
رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْمَلَائِكَةُ تُصَلِّي عَلَى أَحَدِكُمْ مَا دَامَ فِي مُصَلَّاهُ مَا لَمْ
يُحْدِثْ اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَهُ اللّٰهُمَّ ارْحَمْهُ وَلَا يَزَالُ أَحَدُكُمْ فِي صَلٰوةٍ مَا كَانَتِ الصَّلٰوةُ تَحْبِسُهُ
لَا يَمْنَعُهُ أَنْ يَنْقَلِبَ إِلٰى أَهْلِهِ إِلَّا الصَّلٰوةُ **ترجمہ** ابو ہریرہ رض سے روایت ہے کہ حضرت صلے
اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ فرشتے آدمی کو دعا کرتے ہین جبتک کہ اُس مکان مین بیٹھا رہیگا جسمین نماز پڑھ چکا جب تک
کہ اوسکا وضو نہ ٹوٹے فرشتے کہتے ہین الٰہی اسکی مغفرت کر الٰہی اوسپر رحم کر اور ہمیشہ آدمی نماز ہی مین رہتا ہے

**ف** جب تک کہ اوسکو نماز روکی رکھی اور سوا ے نماز کے گھر کیطرف پلٹ جانیسے اسکو کوئی روکنے والا نہو
اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو مدت نماز کی انتظار میں گذریگی وہ بھی نماز ہی مین شمار ہوگی نماز پڑھنے کے برابر
انتظار کا ثواب ملیگا پس معلوم ہوا کہ مسجد مین بیٹھکر جماعت کی انتظار کا بڑا ثواب ہے اور یہی وجہ ہے مطابقت
اس حدیث کی باب سے اور جو آدمی کہ گھر مین بیٹھا نماز کی انتظار کرے اوسکو یہہ ثواب نہین ہے بلکہ اوسکو دوسرا
ثواب ہے جو آیندہ حدیث مین آتا ہے اور یہ جو فرمایا کہ جب تک اوسکا وضو نہ ٹوٹے اس سے معلوم ہوتا ہے
کہ ہاتھ اور زبان سے بھی کوئی ایسا کام نہ کرے جو نماز کے منافی ہو اور فرشتے صرف آدمیون کے گناہ
کی مغفرت چاہتے ہین نیکیونکا ثواب خدا سے نہین چاہتے تو حکمت اسمین یہ ہے کہ مفسدہ کو دفع کرنا
نفع لینے سے مقدم ہے **حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى عَنْ عُبَيْدِ اللهِ قَالَ حَدَّثَنِي
خُبَيْبُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ حَفْصِ بْنِ عَاصِمٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
قَالَ سَبْعَةٌ يُظِلُّهُمُ اللهُ فِي ظِلِّهِ يَوْمَ لَا ظِلَّ إِلَّا ظِلُّهُ الْإِمَامُ الْعَادِلُ وَشَابٌّ نَشَأَ فِي
عِبَادَةِ رَبِّهِ وَرَجُلٌ قَلْبُهُ مُعَلَّقٌ فِي الْمَسَاجِدِ وَرَجُلَانِ تَحَابَّا فِي اللهِ اجْتَمَعَا عَلَيْهِ وَتَفَرَّقَا
عَلَيْهِ وَرَجُلٌ طَلَبَتْهُ امْرَأَةٌ ذَاتُ مَنْصِبٍ وَجَمَالٍ فَقَالَ إِنِّي أَخَافُ اللهَ وَرَجُلٌ تَصَدَّقَ أَخْفَى
۴۶۴ حَتَّى لَا تَعْلَمَ شِمَالُهُ مَا تُنْفِقُ يَمِينُهُ وَرَجُلٌ ذَكَرَ اللهَ خَالِيًا فَفَاضَتْ عَيْنَاهُ **ترجمہ** ابوہریرہ
رض سے روایت ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سات شخص ہین جنکو خدا اپنے سایہ مین رکھیگا جس دن
اوسکے سایہ کے سوا کہین سایہ نہ ہوگا یعنے قیامت مین ایک تو منصف سردار دوسرا وہ جوان جو اونگ
جوانی سے خدا کی بندگی مین مشغول ہوا تیسرا وہ مرد جسکا دل مسجدون مین لگا رہتا ہے یعنے نماز جماعت کی
واسطے مسجد مین جاتا ہے اور مسجد کی بناؤ چناؤ لگا رہتا ہے چوتھے وے دو مرد جو خدا ہی کے واسطے آپسمین محبت
رکھتے ہین ملتے ہین تو اوسی پر اور جدا ہوتے ہین تو اوسی پر پانچوان وہ مرد جسکو مالدار با عزت خوبصورت عورت
نے بلایا یعنے بدکاری کے واسطے سو اوسنے کہا کہ مین خدا سے ڈرتا ہون چھٹا وہ مرد کہ جسنے خیرات کی تو
اوسکو چھپایا یہانتک کہ نہین جانتا اوسکا بایان ہاتھ کہ کیا خرچ کیا ہے اوسکے داہنے ہاتھ نے ساتوان
وہ مرد جسنے خدا کو یاد کیا خالی مکان مین سو جاری ہوگئین اوسکی دونو آنکھین یعنے خوف الہی سے رو دیا
**ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو نماز کی انتظار کرے اسکو بڑا ثواب ہے وہ قیامت مین خدا کے سایہ کے تلے ہوگا
پس معلوم ہوا کہ مسجدونکی بڑی فضیلت ہے کہ اونکی طرف دل لگا رہنے سے آدمی قیامت کی عذاب سے بچیگا
پس مطابقت حدیث کی باب کے دوسرے مسئلے سے ظاہر ہے اور اس حیثیت سے کہ اسکا دل مسجد مین
لگا ہوا ہے تو گویا کہ وہ نماز کی انتظار مین ہے اور مراد منصف سردار سے وہ ہے جو اللہ کے حکم کی تابع ہو اور ہم

چیز کو اپنی اپنی جگہہ مین رکہے بحسب شرع نہ اوسمین قصور کرے اور نہ اوسمین زیادتی کرے اور اسیطرح ہے
حکم اوس شخص کا جو مسلمانون کے کسی کام پر حاکم ہو اور اسمین عدل کرے پس اسمین ہر طرح کے حاکم داخل
ہین یہانتک کہ ادنے نمبردار بھی اسمین داخل ہے بشرطیکہ عدل کرے اور کسی پر ظلم نہ کرے اور جوان کو
اسواسطے خاص کیا کہ اوسپر قوت شہوت کی بہت غالب ہوتی ہے اور ہوائے کیطرف اوسکو بہت رغبت
دلاتی ہے سو ایسی حالت مین خدا کی عبادت کرنی کمال تقوے کی دلیل ہے اور صرف خدا کے واسطے محبت
رکہنے کے یہ معنے ہین کہ صرف دین ہی کی وجہ سے محبت رکہتے ہین اور دنیا کی کسی عداوت کے سبب سے اوسکو
قطع نہین کرتے ہین اور خواہ ایک جگہہ مین دونو اکٹھے رہتے ہون یا جدا جدا رہتے ہون لیکن دل سے
ایکدوسرے کے ساتھہ محبت رکہتے ہون معلوم ہوا کہ کسی مسلمان بہائی کے ساتھہ صرف دین کی وجہ سے محبت
رکہنی کہ یہ بھی مسلمان ہی بڑا ثواب رکہتی ہے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ صرف خدا کے ڈر سے زنا سے بچنے کا بڑا رتبہ
ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ صدقہ اور خیرات کو چھپا کر دینے مین بڑا ثواب ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ خالی مکان
مین خدا کے خوف سے رونے مین بڑا ثواب ہے اور اسحدیث مین اگرچہ مردونکا ذکر ہے لیکن عورتون کا بہی یہی
حکم ہے کہ اگر اپنی اولاد مین عدل کرین اور جوانی کی حالت مین خدا کی بندگی کرین اور ان سب حکمونکو بجالاوین
تو اونکو بھی یہی ثواب ملیگا اور یہی درجہ پاوینگی اور اسحدیث مین اگرچہ سات آدمیون کا ذکر آیا ہے لیکن ۴۶۵
انکے سوا سات آدمی اور بھی ہین کہ اونکو بھی یہی درجہ ملیگا ایک جسنے خدا کی راہ مین جہاد کی دوسرا وہ
جسنے غازی کی مدد کی تیسرا وہ جسنے تنگدست محتاج کو مہلت دی چوتہا وہ جسنے قرض سے کچھ چھوڑ دیا
پانچوان وہ جسنے قرضدار کی مدد کی چھٹا وہ جسنے مکاتب کی مدد کی ساتوان وہ سوداگر ہے جو بات
چیت سچ کہے ان ساتون کا بہی حدیثون مین ذکر آگیا ہے حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ حَدَّثَنَا إِسْمٰعِيلُ بْنُ
جَعْفَرٍ عَنْ حُمَيْدٍ قَالَ سُئِلَ أَنَسٌ هَلِ اتَّخَذَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَاتَمًا فَقَالَ
نَعَمْ أَخَّرَ لَيْلَةً صَلٰوةَ الْعِشَاءِ إِلٰى شَطْرِ اللَّيْلِ ثُمَّ أَقْبَلَ عَلَيْنَا بِوَجْهِهٖ بَعْدَ مَا صَلَّى النَّاسُ
وَرَقَدُوْا وَلَمْ تَزَالُوْا فِي صَلٰوةٍ مُنْذُ انْتَظَرْتُمُوْهَا قَالَ فَكَأَنِّيْ أَنْظُرُ إِلٰى وَبِيْصِ خَاتَمِهٖ
ترجمہ انس سے کسی نے پوچھا کیا حضرت نے انگشتری بنوائی ہے یا نہین اوسنے کہا ہان بنوائی تھی
کہ ایک بار حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے آدہی رات تک عشا کی نماز مین دیر کی پھر بعد نماز کے ہمپر متوجہ ہوئے
سو فرمایا کہ لوگ نماز پڑہکر سوگئے ہین اور تم ہمیشہ نماز ہی ہو جبتک کہ اوسکی انتظار کرتے رہو گے سو انس
نے کہا کہ گویا مجھکو ایسی یاد ہے کہ مین آپکی انگشتری کی چمک اب دیکھہ رہا ہون یعنے اوس رات مین آپکے
ہاتھہ مین انگشتری تھی **ف** اسحدیث سے معلوم ہوا مسجد مین بیٹھہ کر نماز کی انتظار کرنے کا بہت بڑا

بڑا ثواب ہے اور یہی وجہ ہے مطابقت الحدیث کی باب سے **باب** فضل من خرج الی المسجد
ومن راح جو آدمی صبح اور شام کی نماز کو مسجد مین آیا کرے اوسکے واسطے کیا ثواب ہے **حدثنا**
علی بن عبد اللہ قال حدثنا یزید بن ہارون قال اخبرنا محمد بن مطرف عن زید
ابن اسلم عن عطاء بن یسار عن ابی ہریرة عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال من
غدا الی المسجد او راح اعد اللہ نزلہ من الجنة کلما غدا او راح **ترجمہ** ابوہریرہ سے روایت
ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جو آدمی صبح اور شام کی نماز کو مسجد مین آیا کریگا تو خدا اوسکے واسطے مہمانی
طیار کریگا بہشت مین ہر صبح و شام **ف** الحدیث سے معلوم ہوا کہ جو صبح شام کی نماز کو مسجد مین
آیا کرے اوسکے واسطے بڑا ثواب ہے کہ اوسکی بدلے اوسکو بہشت مین مہمانی ملیگی **باب** اذا
اقیمت الصلوة فلا صلوة الا المکتوبة جب فرض نماز کی تکبیر ہو جاوے تو کوئی نماز درست
نہین سوائے فرض کے **حدثنا** عبد العزیز بن عبد اللہ قال حدثنا ابراہیم بن سعد عن ابیہ
عن حفص بن عاصم عن عبد اللہ بن مالک ابن بحینة قال مر النبی صلی اللہ علیہ وسلم
برجل **ح** قال وحدثنی عبد الرحمن قال حدثنا بہز بن اسد قال حدثنا شعبة قال
۴۶۶ اخبرنی سعد بن ابراہیم قال سمعت حفص بن عاصم قال سمعت رجلا من الازد
یقال لہ مالک ابن بحینة ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رای رجلا وقد اقیمت
الصلوة یصلی رکعتین فلما انصرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لاث بہ الناس
وقال لہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آلصبح اربعا آلصبح اربعا تابعہ غندر
ومعاذ عن شعبة فی مالک وقال ابن اسحق عن سعد عن حفص عن عبد اللہ ابن
بحینة وقال حماد اخبرنا سعد عن حفص عن مالک **ترجمہ** عبد اللہ بن مالک سے
روایت ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ایک مرد کو دیکھا کہ نماز پڑھتا ہے اور فرض نماز کی تکبیر ہو چکی
تہی سو جب آپ نماز سے فارغ ہوئے تو لوگون نے اوس مرد کو گھیر لیا یعنے اوسکے گرد جمع ہو گئے
سو حضرت نے اوسکو فرمایا کہ کیا صبح کی تو چار رکعتین پڑھتا ہے کیا صبح کی تو چار رکعتین پڑھتا ہے ۔
**ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب فرض نماز کی تکبیر ہو جاوے تو اوس وقت کوئی نماز درست
نہین سوا فرض کے نہ نفل اور نہ سنت اور یہی ہے مذہب جمہور کا وہ کہتے ہین کہ نفلونکو بعد نماز کے
قضا کر لیوے جماعت کے ہوتے نہ پڑھے اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور احمد کا کہ اونکے نزدیک
فرضونکی جماعت کے ہوتے اور کوئی نماز درست نہین ہے اور مالکیہ کہتے ہین کہ اگر امید ہو کہ پہلی رکعت

ہی مین مل جاویگا تو مکروہ نہین اور حنفیہ کہتے ہین کہ اگر جانتا ہو کہ سنت پڑہکر فرضونکی ایک رکعت ملجاوے گی
تو سنت پڑہ لیوے مگر یہہ حدیث بخاری کی صریح ہے اونکے رد مین اسلیے کہ اس سے مطلق معلوم ہوتا ہے کہ بعد
تکبیر ہو جانے نماز فرض کے کوئی نماز جائز نہین اور بعضے اسحدیث کی تاویل کرتے ہین کہ حضرت م نے
اسکو اسواسطے منع فرمایا تہا کہ اوسنے فرض اور نفل کے درمیان کچھ فاصلہ نہین کیا پس فرض اور نفل مین التباس
کا خوف تہا سو جواب اسکا یہہ ہے کہ اگر حضرت کی صرف یہی غرض ہوتی کہ دونو مین التباس نہ ہو جاوے
تو آپ اسپر انکار نہ فرماتے اسلیے کہ ابن بحینہ سنت سے سلام پہیر کر جماعت مین داخل ہوا تہا اور دوسری
حدیث مین ابوداود وغیرہ کے صریح آچکا ہے کہ اوسنے نماز صبح کے بعد دو رکعتین پڑہین تو حضرت نے اسکا
حال پوچھا یہ کون نماز ہے اوسنے عرض کیا کہ مین نے پہلے سنت نہ پڑہی تھی اب قضا کرکے پڑہی ہے تو
آپ نے اوسپر انکار نہ فرمایا حالانکہ اوسنے سنت کو فرضون کے متصل پڑہا تھا پس معلوم ہوا کہ یہ انکار آپکا
اسوجہ سے تھا کہ فرضون کی جماعت کے ہوتے نفل درست نہین اور بعضے کہتے ہین کہ حضرت ص نے
اسکو اسواسطے منع فرمایا کہ اوسنے فرضون کی جماعت کی برابر کہڑے ہو کر سنت پڑہی تھی سو جواب اسکا یہ ہے
کہ دوسری حدیث مین صریح آچکا ہے کہ اوسنے مسجد کے کنارے مین سنت پڑہی تھی پس یہہ محض وہم فاسد
۴۶۷ ہے اور ابن عبد البر نے کہا کہ جہگڑے کے وقت سنت کیطرف رجوع کرنا واجب ہے سو جسنے سنت کو لیا اوسنے
نجات پائی اور جماعت کے ہوتے نفلونکو ترک کرنا اور بعد اوسکے قضا کرکے پڑہنا سنت کی موافق ہے پس
اسیکا اتباع کرنا اولے ہے اور اگر فرض کی تکبیر ہونے سے پہلے کوئی سنت پڑہ رہا ہو تو شافعیہ وغیرہ کہتے ہین کہ
سنت کو قطع کر دیوے اور چھوڑکر جماعت مین ملجاوے اسلیے کہ عموم حدیث فَلَا صَلٰوةَ اِلَّا الْمَكْتُوْبَةُ سے
یہی ثابت ہوتا ہے اور بعضے کہتے ہین کہ تکبیر ہو جانے کے بعد سنت شروع نہ کرے اور اگر تکبیر ہونے سے
پہلے سنت شروع کر چکا ہو تو اونکو نہ توڑے واسطے عموم آیت وَلَا تُبْطِلُوْا اَعْمَالَكُمْ لیکن توڑ دینا افضل ہے اور
اسحدیث سے یہہ بھی معلوم ہوا کہ اگر امام مثلا ظہر کے فرض پڑہتا ہو تو مقتدی کو اوسکے پیچھے عصر کی فرض یا
کوئی نفل پڑہنے جائز نہین صرف اسی وقت کے فرض پڑہے اور ابراہیم نخعی سے روایت ہے کہ اگر اقامت
سے پہلے سنتونکو شروع کر چکا ہو تو اونکو تمام کرے پہر جماعت مین ملے اور مالکیہ کہتے ہین کہ اگر رکعت فوت
ہونیکا خوف ہو تو سنتون کو توڑ ڈالے ورنہ تمام کرے اور بعض صحابہ سے جو جماعت کے ہوتے سنتین پڑہنی
مروی ہین تو وہ ان حدیثون صحیحہ کے معارض نہین اور نیز اونکی صحت بہی مسلم نہین **بَابُ** حَدِّ الْمَرِيْضِ
اَنْ يَّشْهَدَ الْجَمَاعَةَ بیمار کی حد کہانتک ہے اور اسکو جماعت مین حاضر ہونا کب تک جائز ہے **حَدَّثَنَا**
عُمَرُ بْنُ حَفْصِ بْنِ غِيَاثٍ قَالَ حَدَّثَنَا اَبِيْ قَالَ ثَنَا الْاَعْمَشُ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ الْاَسْوَدُ كُنَّا عِنْدَ

عائشۃ فذکرنا المواظبۃ علی الصلوۃ والتعظیم لها قالت لما مرض النبی صلی اللہ علیہ وسلم
مرضہ الذی مات فیہ فحضرت الصلوۃ فأذن فقال مروا ابا بکر فلیصل بالناس فقیل
لہ ان ابا بکر رجل اسیف اذا قام فی مقامک لم یستطع ان یصلی بالناس واعاد فاعادوا
لہ فاعاد الثالثۃ فقال انکن صواحب یوسف مروا ابا بکر فلیصل بالناس فخرج ابو بکر
یصلی فوجد النبی صلی اللہ علیہ وسلم من نفسہ خفۃ فخرج یهادی بین رجلین
کانی انظر الی رجلیہ تخطان الارض من الوجع فاراد ابو بکر ان یتاخر فاومأ الیہ
النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان مکانک ثم اتی بہ حتی جلس الی جنبہ قیل للاعمش
وکان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یصلی وابو بکر یصلی بصلوتہ والناس یصلون
بصلوۃ ابی بکر فقال براسہ نعم رواہ ابو داود عن شعبۃ عن الاعمش
بعضہ وزاد ابو معاویۃ جلس عن یسار ابی بکر فکان ابو بکر یصلی قائما ترجمہ

عائشہ رض سے روایت ہے کہ جب حضرت کو وہ بیماری ہوئی جسمین آپکا انتقال ہوا تو نماز کا وقت آیا اور
اذان ہوئی تو آپ نے ارادہ کیا کہ ابو بکر رض کو خلیفہ بناوین سو فرمایا کہ کہو ابو بکر رض سے کہ لوگون کو نماز
پڑہاوے سو مین نے عرض کی کہ ابو بکر رض نرم دل آدمی ہے اگر حضرت ص کے مقام پر نماز پڑہانے کو کہڑا ٦٦٨
ہوگا (تو رونے لگے گا اور) لوگون کو نماز نہ پڑہا سکے گا پہر آپ نے فرمایا کہ کہو ابو بکر رض سے کہ لوگون کو
نماز پڑہائے مینے پہر ویسے ہی عرض کی کہ ابو بکر رض نرم دل آدمی ہے آپکی جگہہ مین کہڑے ہوکر لوگون کو
نماز نہین پڑہا سکے گا (اور قرآن کی آواز لوگ نہ سنین گے عمر کو فرمایے کہ نماز پڑہاوے) سو آپنے تیسری
بار پہر ویسی ہی فرمایا کہ کہو ابو بکر رض سے لوگونکو نماز پڑہاوے (پہر عائشہ رض نے حفصہ سے کہا کہ تم حضرت سے
کہو حفصہ نے حضرت ص سے یہ کہا یعنے عمر کو کہو کہ نماز پڑہاوے) تب حضرت ص نے فرمایا کہ ستم تم یوسف
کے ساتہہ والی عورتون کیطرح ہو یعنے کیون خلاف تمای کرتی ہو کہ تمہارے دل مین تو یہہ ہے کہ ابو بکر رض اگر
جماعت کراوین تو مبادا لوگ اسکے ساتہہ عداوت نکرین اور ظاہر مین یہ عذر ہے کہ وہ نرم دل ہے جیسے زلیخا
نے ظاہر تو مصر کی عورتون کی دعوت کی تہی لیکن دراصل اوسکی یہ غرض تہی کہ یہ عورتین بہی یوسف کی حسن کو
دیکہین اور مجہکو معذور رکہین) کہو ابو بکر رض سے کہ لوگون کو نماز پڑہائے سو ابو بکر رض نماز کے لیے نکلے سو
حضرت ص نے بیماری سے کچہہ افاقہ پایا سو آپ دو آدمیون کے درمیان ٹیک لگا کر گہر سے تشریف لائے
جیسے کہ مین آپکے پاؤن کو دیکہتی ہون کہ زمین پر گہسٹتے جاتے ہین یعنے کمزوری کے سبب سے زمین پر ٹہہر نہ
ٹہیر سکتے ہین اور بیماری کے سبب سے اونکو اوٹہا نہین سکتے ہین سو ابو بکر رض نے مصلے سے پیچہے ہٹنے کا ارادہ کیا

سو حضرت نے انے اوسکی طرف اشارہ کیا کہ اپنی جگہہ مین ٹہیرا رہو پہر لوگ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو لائے
یہانتک کہ آپ ابو بکر رض کے پہلو مین بیٹھ گئے سو اعمش (راوی) کسی نے پوچہا کہ حضرت اپنی نماز
پڑہتے تہے اور ابو بکر رض آپکے ساتہہ نماز پڑہتے تہے سو اعمش نے اپنے سر سے اشارہ کیا کہ ہان یعنے لوگون
کے امام ابو بکر رض تہے اور ابو بکر رض کے امام حضرت ص تہے اور ایک روایت مین ہے کہ حضرت ص ابو بکر کے
بائین طرف بیٹھ گئے اور ابو بکر رض کہڑے ہوکر نماز پڑہ رہے تہے **ف** جاننا چاہیے کہ اسمین اختلاف
ہے کہ اوس نماز مین حضرت ص امام بنے ہوئے تہے یا ابو بکر رض امام تہے سو بعضے علما کہتے ہین کہ حضرت
خود امام تہے اور ابو بکر مقتدی تہے اور ابو بکر کی امام ہونے سے یہ ہے کہ جب حضرت ص بیٹھ کر لوگونکو
نماز پڑہا رہے تہے تو جو لوگ کہ دور صفون مین کہڑے ہوئے تہے اونکو حضرت ص کی آواز سنی نہین
جاتی تہی اور نہ انکا حال اونکو معلوم ہو سکتا تہا اسواسطے ابو بکر صدیق رض پکار کر تکبیر کہتے تہے تا کہ
لوگونکو حضرت ص کی تکبیر معلوم ہو اور بعضے علمار کہتے ہین کہ ابو بکر صدیق رض امام تہے اور حضرت
مقتدی تہے اور حدیثین ہر طرح کی اسباب مین آچکی ہین اور بعضے کہتے ہین کہ یہ معاملہ دو بار ہوا ہے ایک
بار مین حضرت امام تہے اور ایک مین ابو بکر امام تہے لیکن پہلی وجہ کو ترجیح معلوم ہوتی ہے
واللہ اعلم بالصواب اور یہہ جو آپ نے فرمایا کہ کہو ابو بکر رض سے کہ لوگون کو نماز پڑہائے تو ٧٦٩
اسمین اشارہ ہے صدیق اکبر رض کی خلافت کا جو عہدہ حضرت ص کا خاص تہا یعنے نماز کی
امامت کا سو اپنی زندگی مین صدیق اکبر کو دیا جیسے کوئی بادشاہ زندگی مین کسی کو تخت اور چتر
شاہی دیوے تو یہ نشانی ہے کہ بادشاہ نے اوسکو ولی عہد کیا اور اس حدیث سے اور بہی کئی مسئلے
ثابت ہوتے ہین ایک یہ کہ صدیق اکبر رض کو سب صحابہ پر فضیلت ہے اور بعد اوسکے عمر فاروق رض
کو فضیلت ہے سب پر اور یہ کہ جو خود پسندی سے بے خوف ہو اوسکے رو برو تعریف کرنا جائز
ہے اور یہ کہ چھوٹے کو بڑے سے تکرار کرنا جائز ہے اور یہ کہ چھوٹا بڑے کا ادب کرے کہ صدیق
اکبر رض حضرت کو دیکھ کر مصلے سے پیچھے ہٹنے لگے تہے اور یہ کہ نماز مین بہت رونا نماز کو نہین توڑتا
ہے اسلیے کہ حضرت ص کو معلوم تہا کہ ابو بکر رض نماز مین بہت روتے ہین اور بہت نرم دل
ہین پہر باجود اسکے آپنے اوسکو امامت کرانے کا حکم فرمایا اور اوسکو رونے سے منع نہ فرمایا اور یہ کہ
اشارہ کلام کرنے کی برابر ہے اور یہ کہ جماعت سے نماز پڑہنے کی بڑی تاکید ہے اور اگرچہ مریض
کو ترک کرنی جماعت کی رخصت ہے لیکن مشکل کام پر عمل کرنا بہی اوسکے لیے جائز ہے اور بعض
کہتے ہین کہ حضرت ص نے ایسی شدت بیماری مین جماعت سے نماز اسواسطے پڑہی تہی تا کہ بعد

خلیفے اور امام اونے عذر کے ساتھ جماعت کو ترک کیا کرین اور اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا
کہ امام کو جائز ہے کہ اپنی امامت کو توڑ ڈالے اور دوسر یکا مقتدی ہو جاوے اور نماز اسے
نہین ٹوٹتی ہے اور یہ بھی جائز ہے کہ مقتدی امام سے پہلے تکبیر تحریمہ کہے اور یہ بھی معلوم
ہوا کہ اگر امام بیٹھ کر نماز پڑہائے اور مقتدی پیچھے کہڑے ہون تو یہ بھی جائز ہے اور اسی سے یہ بھی
معلوم ہوا کہ جو کہڑے ہونیکی طاقت رکھتا ہو اوسکی نماز بیٹھے کے پیچھے جائز ہے اور مالکیہ کہتے
ہین کہ کہڑے کی نماز بیٹھے کے پیچھے جائز نہین اور امام احمد کہتے ہین کہ بیٹھے کے پیچھے بیٹھکر
پڑہنا واجب ہے اور اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ جسکو بیماری کی ایسی شدت ہو کہ بدون
ٹیک لگائے دوسرے کو چل نہ سکے تو اوسکے لیے جماعت مین آنا مستحب نہین مگر جبکہ
اوسکو کوئی ایسا آدمی ملجاوے جسپر تکیہ لگا کر چل سکے اور یہی ہے وجہ مطابقت اس حدیث کی
باب سے حَدَّثَنَا اِبْرَاهِيْمُ بْنُ مُوْسٰى قَالَ اَخْبَرَنَا هِشَامُ بْنُ يُوْسُفَ عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ
قَالَ اَخْبَرَنِيْ عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ قَالَتْ عَائِشَةُ لَمَّا ثَقُلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاشْتَدَّ وَجَعُهُ اسْتَاْذَنَ اَزْوَاجَهُ اَنْ يُّمَرَّضَ فِيْ بَيْتِيْ فَاَذِنَّ لَهُ
فَخَرَجَ بَيْنَ رَجُلَيْنِ تَخُطُّ رِجْلَاهُ الْاَرْضَ وَكَانَ بَيْنَ الْعَبَّاسِ وَبَيْنَ رَجُلٍ ٤٧٠
اٰخَرَ قَالَ عُبَيْدُ اللّٰهِ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لِابْنِ عَبَّاسٍ مَا قَالَتْ عَائِشَةُ فَقَالَ
لِيْ وَهَلْ تَدْرِيْ مَنِ الرَّجُلُ الَّذِيْ لَمْ تُسَمِّ عَائِشَةُ قُلْتُ لَا قَالَ هُوَ عَلِيُّ بْنُ اَبِيْ
طَالِبٍ **ترجمہ** عائشہ رضؓ سے روایت ہی کہ جب حضرتؐ بیمار ہوئے اور آپکو بیماری کی
بہت شدت ہوئی تو آپ نے اپنی بیویون سے میری گہر مین بیماری کاٹنے کی اجازت
چاہی سو تمام بیویون نے آپکو اجازت دی سو آپ دو آدمیون کے درمیان انکے پاؤن
کو زمین پر کہینچتے ہوئے باہر آئے اور وہ دونون آدمی ایک تو عباس تہے اور دوسرے
علی رضؓ **ف** وجہ مطابقت اس حدیث کی باب سے بہی اسطرح ہے جو پہلی حدیث مین گذر
چکی **باب** الرُّخْصَةِ فِي الْمَطَرِ وَالْعِلَّةِ اَنْ يُّصَلِّيَ فِيْ رَحْلِهٖ مینہہ برسنے اور عذر کے
دن گہر مین نماز پڑہنی جائز ہے **ف** عذر سے مراد وہ سبب ہے جو جماعت مین حاضر ہونے
سے روکے جیسے کہ بیماری ہو یا دشمن کا خوف ہو یا کسی ظالم کا لحاظ ہو یا رات مین سخت اندہیری
چلے یا کوئی اور ایسا عذر ہو تو ایسے عذر کے وقت گہر مین نماز پڑہنی جائز ہے خواہ جماعت
سے پڑہے یا تنہا حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ نَافِعٍ اَنَّ

ابن عمر اذن بالصلوٰۃ فی لیلۃ ذات برد وریح ثم قال الا صلوا فی الرحال ثم
قال ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یامر المؤذن اذا کانت لیلۃ
ذات برد ومطر یقول الا صلوا فی الرحال **ترجمہ** نافع رض سے روایت ہی کہ ابن عمر
نے نماز کے لئے اذان دی جاڑے اور آند ہی کی رات مین پھر یہ لفظ کہا یعنے بعد اذان
کے یا اخیر مین کہ اے لوگو اپنے گھرون مین نماز پڑہ لو پھر ابن عمر رض نے کہا کہ جب
مینہ برستے اور جاڑے کی رات ہوتی تو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم مؤذن کو فرما دیا کرتے
کہ یہہ کلمے کہہ دے کہ اے لوگو اپنے گھرون مین نماز پڑہو اور مطابقت باب کی اسحدیث سے
ظاہر ہے **ف** یہاں اس سے معلوم ہوا کہ ان عذرون سے جماعت کو ترک کرنا جائز ہے
اور اسپر سب ہی کا اجماع ہے اور شافعیہ کہتے ہین کہ ہوا رات مین عذر ہے دنکو نہین **حدثنا** اسمعیل
قال حدثنی مالک عن ابن شہاب عن محمود بن الربیع الانصاری ان
عتبان بن مالک کان یؤم قومہ وھو اعمی وانہ قال لرسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم یا رسول اللہ انہا تکون الظلمۃ والسیل وانا رجل ضریر البصر فصل
٦٧١ یارسول اللہ فی بیتی مکانا اتخذہ مصلی فجاءہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
فقال این تحب ان اصلی فاشار الی مکان من البیت فصلی فیہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم **ترجمہ** محمود بن ربیع سے روایت ہی کہ عتبان بن مالک اپنی قوم
کو امامت کرایا کرتا تہا اور وہ آنکہہ سے اندہا تہا اور اوسنے حضرت صہ سے عرض کی کہ یا حضرت
قصہ تو یون ہے کہ اندہیرا ہوتا ہے او زالا بہتا ہے اور مین آنکہہ سے اندہا ہون سو آپ
میرے گہر مین کسی جگہہ نماز پڑہیے کہ مین اوسکو جاے نماز ٹہیراؤن اور وہان نماز پڑہا
کرون سو حضرت صہ اوسکے گہر مین تشریف لائے اور فرمایا کہ تو اپنے گہر مین کس جگہہ کو
پسند رکہتا ہے کہ مین وہان نماز پڑہون سو اوسنے ایک جگہہ کیطرف اشارہ کیا سو حضرت نے
اوسمین نماز پڑہی **ف** اسحدیث سے معلوم ہوا کہ جسدن مینہ اور اندہیرا ہو یا کوئی اور عذر
ہو تو اوسدن گہر مین نماز پڑہنے جائز ہے اور جماعت کو ترک کرنا روا ہے اسلیے کہ اگر
اکیلے کی نماز گہر مین جائز نہ ہوتی تو حضرت بیان کر دیتے کہ تنہا تیری نماز اسجگہہ جائز نہین
جب تک جماعت نہ ہو اور یہی وجہ ہے مطابقت اسحدیث کی باب سے **باب** ھل
یصلی الامام بمن حضر وھل یخطب یوم الجمعۃ فی المطر اگر جمعہ کے دن مینہہ ہو رہا ہوے

تو اوس دن امام کو جمعہ کی جماعت کرانا اور خطبہ پڑہنا جائز ہے یا نہین **ف** پہلے باب سے
معلوم ہوتا تہا کہ عذر والے لوگون کو گہر مین نماز پڑہنی چاہیے وہ لوگ جماعت مین حاضر نہ ہوین
تو اوس سے ظاہرا یہی معلوم ہوتا تہا کہ ان لوگون کو جماعت مین حاضر ہونا بالکل جائز نہین ہے
اسیلیے امام بخاری نے اس وہم کے دفع کرنے کے واسطے یہ باب باندہا ہے اس غرض سے کہ
عذر کے دن گہرون مین نماز پڑہنے کا حکم فقط رخصت اور جائز ہے واجب نہین بلکہ مستحب بہی نہین
اگر کوئی ایسے دن تکلیف اوٹہا کر جماعت مین حاضر ہووے تو مکروہ نہین بلکہ ثواب ملتا ہے

**حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللهِ بْنُ عَبْدِ الْوَهَّابِ قَالَ ثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْحَمِيدِ
صَاحِبُ الزِّيَادِيِّ قَالَ سَمِعْتُ عَبْدَ اللهِ بْنَ الْحَارِثِ قَالَ خَطَبَنَا ابْنُ عَبَّاسٍ فِي يَوْمٍ
ذِي رَدْغٍ فَأَمَرَ الْمُؤَذِّنَ لَمَّا بَلَغَ حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ قَالَ قُلِ الصَّلٰوةُ فِي الرِّحَالِ
فَنَظَرَ بَعْضُهُمْ إِلَى بَعْضٍ كَأَنَّهُمْ أَنْكَرُوا فَقَالَ كَأَنَّكُمْ أَنْكَرْتُمْ هٰذَا إِنَّ هٰذَا فَعَلَهُ
مَنْ هُوَ خَيْرٌ مِنِّي يَعْنِي النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّهَا عَزْمَةٌ وَإِنِّي كَرِهْتُ أَنْ
أُحْرِجَكُمْ وَعَنْ حَمَّادٍ عَنْ عَاصِمٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ الْحَارِثِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ نَحْوَهُ غَيْرَ
أَنَّهُ قَالَ كَرِهْتُ أَنْ أُؤَثِّمَكُمْ فَتَجِيئُونَ تَدُوسُونَ الطِّينَ إِلَى رُكَبِكُمْ **ترجمہ** ۸۷۴
عبداللہ بن حارث سے روایت ہے کہ ابن عباس نے ہمکو خطبہ سنایا مینہ کے دن سو جب موذن
حی علی الصلوۃ پر پہونچا تو ابن عباس نے اوسکو حکم کیا کہ اسکے بدلے یہ لفظ کہو الصلوۃ فی
الرحال سو بعضون نے بعضون کیطرف دیکھا جیسے کہ انہون نے اس بات کو مکروہ جانا سو
ابن عباس رض نے کہا کہ گویا تمنے اس امر کو برا جانا ہے مقرر یہہ کام اوسنے کیا ہے جو مجھسے
بہتر ہے یعنے حضرت ص کا یہہ حکم ہے میری راے نہین اور مقرر جمعہ واجب ہے اور مین نے اس
بات کو ناپسند جانا کہ تمکو تکلیف مین ڈالون کہ تم اپنے گہٹنون تک کیچڑ مین پہسلے آو **ف** یہہ
حدیث پہلے گذر چکی ہے پس اس سے معلوم ہوا کہ عذر والون کو مینہ کے
دن جمعہ جماعت مین حاضر ہونا مکروہ نہین اسیلیے کہ ابن عباس رض کے ساتہ بعض لوگون نے
حاضر ہو کر جمعہ ادا کیا پس وجہ مطابقت اس حدیث کی باب سے ظاہر ہے **حَدَّثَنَا** مُسْلِمٌ قَالَ
حَدَّثَنَا هِشَامٌ عَنْ يَحْيٰى عَنْ أَبِي سَلَمَةَ قَالَ سَأَلْتُ أَبَا سَعِيدٍ الْخُدْرِيَّ فَقَالَ
جَاءَتْ سَحَابَةٌ فَمَطَرَتْ حَتّٰى سَالَ السَّقْفُ وَكَانَ مِنْ جَرِيدِ النَّخْلِ فَأُقِيمَتِ الصَّلٰوةُ
فَرَأَيْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْجُدُ فِي الْمَاءِ وَالطِّينِ حَتّٰى رَأَيْتُ أَثَرَ الطِّينِ فِي جَبْهَتِهِ

ترجمہ ابو سلمہ سے روایت ہے کہ میں نے ابو سعید خدری سے شب قدر کا حال پوچھا سو اونہوں نے کہا کہ ایکدن ابر آیا اور مینہہ برسا یہانتک کہ مسجد نبوی کی چھت کا پانی بہ چلا اور چھت مسجد کی کھجور کی چھپروں سے بنی تھی سو نماز کی تکبیر ہوئی سو میں نے حضرت صلعم کو دیکھا کہ آپ پانی اور مٹی میں سجدہ کرتے ہیں یہانتک کہ میں نے آپ کی پیشانی پر مٹی کا نشان دیکھا **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مینہہ کے دن اگر لوگ جماعت میں حاضر ہوویں تو جب بھی جائز ہے بلکہ ثواب ہے اور یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے **حدثنا** آدم قال حدثنا شعبة قال حدثنا انس بن سيرين قال سمعت انسا يقول قال رجل من الانصار اني لا استطيع الصلوة معك وكان رجلا ضخما فصنع للنبي صلى الله عليه وسلم طعاما فدعاه الى منزله فبسط له حصيرا ونضح طرف الحصير فصلى عليه ركعتين فقال رجل من آل الجارود لانس اكان النبي صلى الله عليه وسلم يصلي الضحى قال ما رأيته صلاها الا يومئذ **ترجمہ** انس رض سے روایت ہے کہ ایک مرد انصاری نے حضرت صلعم سے عرض کیا کہ میں آپکے ساتھہ جماعت میں حاضر ہونے کی طاقت نہیں رکھتا اور وہ آدمی بہت موٹا اور بھاری بدن والا تھا سو اوسنے حضرت صلعم کی دعوت کی اور آپ کو اپنے گھر میں بلایا اور آپکے لیے چٹائی بچھائی اور اوسپر پانی چھڑکا تاکہ نرم ہو جاوے یا پاک ہو جاوے ۴۷۳
سو حضرت صلعم نے اوسپر دو رکعت نماز پڑھی تو جارود کی اولاد سے ایک مرد نے انس رض کو کہا کہ کیا حضرت صلعم چاشت کی نماز پڑھا کرتے تھے انس رض نے کہا کہ میں نے آپکو کبھی پڑھتے نہیں دیکھا مگر اسی دن **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جس آدمی کو عذر ہو اگر وہ جماعت نہ آوے تو جائز ہے جیسے کہ آپ نے اس موٹے آدمی کو معذور رکھا لیکن اوسکو یہ نہیں فرمایا کہ تجھکو جماعت میں آنا جائز نہیں یا مکروہ ہے پس معلوم ہوا کہ عذر والے کو جماعت میں آنا جائز ہے اور یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ چٹائی پر نماز پڑھنی جائز ہے لیکن مٹی پر نماز پڑھنی افضل ہے

**باب** اذا حضر الطعام واقيمت الصلوة جب کھانا تیار ہوا اور فرض نماز کی تکبیر ہو جاوے تو کیا کرے پہلے کھانا لیوے یا نماز پڑھے وكان ابن عمر يبدأ بالعشاء یعنی اور ابن عمر رض رات کا کھانا نماز عشا سے پہلے کھایا کرتے تھے وقال ابو الدرداء من فقه المرء اقباله على حاجته حتى يقبل على صلوته وقلبه فارغ یعنے ابو درداء نے کہا کہ آدمی کی فقہ اور دانش سے یہ بات ہے کہ پہلے اپنی حاجت پر متوجہ ہووے اور اوسکو پورا کرے یہانتک کہ اپنی نماز پر متوجہ ہو اس حالت میں کہ اوسکا دل حاجت سے خالی ہو یعنے بے فکر ہو کر نماز پڑھے کسی حاجت کی طرف

دل نہ لگا رہے **ف** ابن عمر رضہ کے اثر سے یہہ معلوم ہوتا ہے کہ ہر حال مین پہلے کہانا کہا لینا چاہیے
خواہ بہوک ہو یا نہ ہو اور ابو درداء کے اثر سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ صرف اوسیوقت ہے جبکہ بہوک کا بہت
غلبہ ہو اوسوقت کہانے سے فراغت کر کے نماز پڑہے **حَدَّثَنَا** مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى عَنْ
هِشَامٍ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي سَمِعْتُ عَائِشَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ إِذَا وُضِعَ
الْعَشَاءُ وَأُقِيمَتِ الصَّلٰوةُ فَابْدَؤُا بِالْعَشَاءِ **ترجمہ** عائشہ رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب رات کا کہانا تیار ہو اور نماز عشا کی تکبیر ہو جاوے تو تم کہانے کی ابتدا کرو یعنے اول
کہانے سے فراغت کرو پہر نماز پڑہو تاکہ تسکین سے نماز ہو کہانے کیطرف دل نہ لگا رہے **ف** جمہور
علماء کے نزدیک اول کہانا کہا لینا مستحب ہے پہر اس مستحب ہونے مین بہی اختلاف ہے بعضے کہتے ہے
ہین کہ مستحب اسیوقت ہے جب کہ اوسکو بہوک کا غلبہ ہووے اور یہی ہے مذہب شافعیونکا اسیطرح
اگر کہانے کی خراب ہو جانیکا خوف ہو تو جب بہی یہی حکم ہے اور بعضے کہتے ہین کہ ہر حال مین مستحب یہی ہے
کہ پہلے کہا لیوے اور یہی ہے مذہب امام احمد اور اسحق اور ثوری کا اور بعضونکا کچہہ اور مذہب ہے لیکن
بہر حال نماز سے پہلے کہانا کہا لینے کو ترجیح معلوم ہوتی ہے لیکن یہہ سب کچہہ اوسیوقت ہے جبکہ نماز کا وقت
تنگ نہ ہو اور اگر نماز کا وقت تنگ ہووے تو پہلے نماز پڑہ لیوے ایسے وقت مین نماز کو تاخیر کرنا ۴۷۴
بالاجماع جائز نہین اور امام نووی نے کہا کہ جو چیز دل کو مشغول رکہے وہ بہی طعام کے ساتہہ شامل ہے **حَدَّثَنَا**
يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّ رَسُولَ اللهِ
صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا قُدِّمَ الْعَشَاءُ فَابْدَؤُا بِهِ قَبْلَ أَنْ تُصَلُّوا صَلٰوةَ الْمَغْرِبِ
وَلَا تَعْجَلُوا عَنْ عَشَائِكُمْ **ترجمہ** انس رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ جب رات کا کہانا
تیار ہو جاوے تو تم کہانے کے ساتہہ ابتدا کرو مغرب کی نماز سے پہلے اور کہانے سے روگردانی مت کرو
**حَدَّثَنَا** عُبَيْدُ بْنُ إِسْمٰعِيلَ عَنْ أَبِي أُسَامَةَ عَنْ عُبَيْدِ اللهِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ
رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا وُضِعَ عَشَاءُ أَحَدِكُمْ وَأُقِيمَتِ الصَّلٰوةُ فَابْدَؤُا
بِالْعَشَاءِ وَلَا يَعْجَلْ حَتّٰى يَفْرُغَ مِنْهُ وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ يُوضَعُ لَهُ الطَّعَامُ وَتُقَامُ الصَّلٰوةُ فَلَا
يَأْتِيهَا حَتّٰى يَفْرُغَ وَإِنَّهُ لَيَسْمَعُ قِرَاءَةَ الْإِمَامِ **ترجمہ** ابن عمر رضہ سے روایت ہے کہ جب کسی کا رات
کا کہانا تیار ہووے اور نماز کی تکبیر ہو جاوے تو اول کہانا کہا لیوے اور نماز کے واسطے جلدی نہ کرے جب
تک کہ اوس سے فارغ ہو جاوے اور ابن عمر رضہ کا جب کہانا آجاتا اور نماز کی تکبیر ہو جاتی تو نماز کیطرف نہ
آتے جب تک کہ کہانے سے فارغ نہ ہو جاتے اور وہ امام کی قرارت سنتے رہتے وَقَالَ زُهَيْرٌ وَوَهْبُ

ابن عثمان عن موسی بن عقبۃ عن نافع عن ابن عمر قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم
اذا کان احدکم علی الطعام فلا یعجل حتی یقضی حاجتہ منہ وان اقیمت الصلوۃ قال
ابو عبداللہ وحدثنی ابراھیم بن المنذر عن وھب بن عثمان ووھب مدنی **ترجمہ**
اسکا وہی جو اوپر گذرا **ف** امام نووی نے لکھا ہے کہ ان حدیثون مین دلالت ہے اسبات پر کہ کہانے
کے موجود ہوتے نماز مکروہ ہے بشرطیکہ اوسکے کہانے کا ارادہ رکہتا ہو اسلیے کہ اسمین دل کا خلوص اور
حضور نہین رہتا ہے اور اسیطرح جس چیز کیطرف دل مشغول ہووے اوسکا بہی یہی حال ہے لیکن یہ اوسی
وقت ہے جبکہ وقت فراخ ہو اور اگر وقت تنگ ہو تو پہلے نماز پڑہ لیوے نماز کو وقت سے نکالنا ہرگز
جائز نہین ہے صرف اس نماز مین تہوڑی کراہت ہوگی یعنے بوجہ حاضر ہونے کہانے کے لیکن نماز
صحیح ہے اور بعضے کہتے ہین کہ جبتک کہانا تیار رہو اوسکی نماز کا وقت دراز ہو جاتا ہے اگرچہ اصلی وقت
اوسکا قضا ہو جاوے **باب** اذا دعی الامام الی الصلوۃ وبیدہ ما یاکل جب امام کو نماز
کیطرف بولایا جاوے اور وہ کسی چیز کو کہا رہا ہو تو اوسکا کیا حکم ہے **ف** غرض امام بخاری کی اس باب
سے یہہ ہے کہ پہلے باب مین جو نماز سے اول کہانا کہانے حکم آیا ہے تو یہہ حکم واجب نہین بلکہ مستحب ہے
اسلیے کہ اگر یہ حکم واجب ہوتا تو حضرت کہانے کو چہوڑ کر نہ آتے **حدثنا** عبد العزیز بن عبداللہ قال ۴۷۵
حدثنا ابراھیم بن سعد عن صالح عن ابن شہاب قال اخبرنی جعفر بن عمرو بن امیۃ
ان اباہ قال رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یاکل ذراعا یحتز منھا فدعی الی
الصلوۃ فقام فطرح السکین فصلی ولم یتوضا **ترجمہ** عمرو بن امیہ سے روایت ہے کہ مین نے حضرت
کو دیکہا کہ آپ بکری کا ہاتہہ کاٹ کر کہا رہے تھے سو آپکو نماز کیطرف بولایا گیا سو آپ کہڑے ہوے اور
چہری کو پہینکدیا آپ نے نماز پڑہی اور نیا وضو نہ کیا **ف** اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت کہانے کو
چہوڑ کر نماز کیطرف چلے گئے پس معلوم ہوا کہ پہلے کہانا کہا لینا واجب نہین مستحب ہے کما مر **باب** من
کان فی حاجۃ اھلہ فاقیمت الصلوۃ فخرج جو آدمی گہر کے کسی کام مین مشغول ہو اور نماز کی
تکبیر ہو جاوے تو اوسکو نماز کے واسطے آنا جائز ہے **حدثنا** آدم قال حدثنا شعبۃ قال حدثنا
الحکم عن ابراھیم عن الاسود قال سالت عائشۃ ما کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم
یصنع فی بیتہ قالت کان یکون فی مھنۃ اھلہ تعنی خدمۃ اھلہ فاذا حضرت الصلوۃ
خرج الی الصلوۃ **ترجمہ** اسود سے روایت ہے کہ مین نے عائشہ رض سے پوچہا کہ حضرت صلعم اپنے گہر مین
کیا کیا کرتے تہے عائشہ رض نے کہا کہ اپنے گہر والون کا کام کرتے تہے اور جب نماز کا وقت آتا تو نماز کیطرف

نکلتے ف شمائل ترمذی مین ہے کہ بکریون کو دوہتے تہے اور اپنے کپڑونکو سیتے تہے بس معلوم ہوا کہ
گہر باہر کے سب کام مونکا کہانے کی طرح حکم نہین کہ پہلے کام کر لیوے بعد اوسکے نماز پڑہے اسلیے
کہ اگر ایسا ہو تو دنیا کے کام سے تو آدمی کسی وقت خالی نہین ہوتا ہے تو اس سے نماز کا وقت بالکل
کوئی نہین ہیگا پس سوائے کہانے کے کسی اور کام کیطرف دل کا مائل ہونا معتبر نہین بلکہ جب نماز کا وقت
آوے تو فورا کام کو چہوڑ کر نماز مین حاضر ہووے اور مطابقت اس حدیث کی باب سے ظاہر ہے **باب**
مَنْ صَلّٰى بِالنَّاسِ وَهُوَ لَا يُرِيْدُ اِلَّا اَنْ يُّعَلِّمَهُمْ صَلٰوةَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَسُنَّتَهٗ
جو شخص لوگونکو نماز پڑہاوے اور وہ کوئی ارادہ نہ رکہتا ہو مگر یہ کہ اونکو حضرت کی نماز سکہلائے اور آپکا طریقہ
بتلائے تو اوسکا کیا حکم ہے حَدَّثَنَا مُوْسَى بْنُ اِسْمٰعِيْلَ قَالَ حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ قَالَ حَدَّثَنَا اَيُّوْبُ
عَنْ اَبِيْ قِلَابَةَ قَالَ جَاءَنَا مَالِكُ بْنُ الْحُوَيْرِثِ فِيْ مَسْجِدِنَا هٰذَا فَقَالَ اِنِّيْ لَاُصَلِّيْ بِكُمْ
وَمَا اُرِيْدُ الصَّلٰوةَ اُصَلِّيْ كَيْفَ رَاَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ فَقُلْتُ لِاَبِيْ قِلَابَةَ
كَيْفَ كَانَ يُصَلِّيْ قَالَ مِثْلَ شَيْخِنَا هٰذَا وَكَانَ الشَّيْخُ يَجْلِسُ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ مِنَ السُّجُوْدِ قَبْلَ
اَنْ يَّنْهَضَ فِي الرَّكْعَةِ الْاُوْلٰى **ترجمہ** ابو قلابہ سے روایت ہے کہ مالک بن حویرث ہماری اس مسجد مین آئے
سو انہون نے کہا کہ مین تمکو نماز پڑہاتا ہون اور میرا نماز پڑہنے کا ارادہ نہین یعنے یہہ نماز فرض نہین کہ اسکی ۴۷۶
اوسکا وقت نہین آیا نماز پڑہتا ہون جیسے کہ مین نے حضرت کو نماز پڑہتے دیکھا ہے سو ابو ایوب
(راوی) نے کہا کہ مین نے ابو قلابہ سے پوچہا کہ حضرت صلعم کسطرح نماز پڑہتے تہے اوسنے کہا کہ ہمارے اس
شیخ کیطرح یعنے عمرو بن سلمہ کیطرح کہ ہمارا امام ہے اور وہ شیخ بیٹہا کرتا تہا جبکہ سجدے سے سر اوٹہاتا کہڑے
ہونے سے پہلے اول رکعت مین یعنے جلسہ استراحت کا کیا کرتا تہا **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر کوئی
لوگون کو نماز پڑہاوے کہ بدون سکہلانے کے اوس سے کچہہ مقصود نہ ہو تو جائز ہے یہہ نماز ریا مین داخل نہین ہے
اور نہ تشریک فی العبادت کے قبیلے سے ہے اور یہہ جو اونہون نے کہا کہ میرا نماز کا ارادہ نہین تو اسکا یہہ
معنے نہین کہ مین یہہ نماز ثواب کے واسطے نہین پڑہتا ہون بلکہ اسکا مطلب یہ ہے کہ میرا نماز پڑہنے کا
سبب کوئی نماز قضا یا ادا کا حاضر ہونا نہین بلکہ صرف میری غرض اس سے یہہ ہے کہ تمکو تعلیم کرون اور تعلیم
مین بیشک ثواب ہوتا ہے واللہ اعلم بالصواب **باب** اَهْلُ الْعِلْمِ وَالْفَضْلِ اَحَقُّ بِالْاِمَامَةِ علم
والے اور بزرگی والے لوگ امامت کرانے کے واسطے زیادہ حقدار ہین ان لوگون سے جو علم اور بزرگی نہین رکہتے
ہین **ف** اسمین اختلاف ہے کہ جب عالم اور قاری دونون موجود ہون تو امام کون بنے امام شافعی اور
مالک اور احمد اور جمہور متقدمین کہتے ہین کہ عالم امام بنے کہ نماز مین علم کی حاجت بہت پڑتی ہے اسلیے کہ

اگر نماز مین کوئی قصور ہو تو اُسکا تدارک کر سکتا ہے بخلاف قاری کے کہ وہ بسبب بے علمی کے اوسکا تدارک
نہین کر سکتا ہے اور حدیث باب کی بھی اسی پر دلالت کرتی ہے اسلیے کہ ابو بکر سب سے اعلم تھے اور ابو یوسف
اور احمد اور اسحق اور بعضے شافعیہ کہتے ہین کہ امام قاری بنے کہ حدیث مین آیا ہے کہ امامت وہ کرے جو سب
سے زیادہ قاری ہو اور جمہور علما اسکا جواب دیتے ہین کہ یہہ حکم اول اسلام مین تھا جبکہ حافظ کم تھے اور امامت
صدیق اکبر رض کی حضرت ص کی آخر عمر مین واقع ہوئی ہے پس اسپر عمل کرنا اولے ہو حدثنا اسحق بن نصر
قَالَ ثنا حُسَیْنٌ عَنْ زَائِدَۃَ عَنْ عَبْدِ الْمَلِکِ بْنِ عُمَیْرٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ اَبُوْ بُرْدَۃَ عَنْ اَبِیْ مُوْسٰی قَالَ
مَرِضَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَاشْتَدَّ مَرَضُہٗ فَقَالَ مُرُوْا اَبَا بَکْرٍ فَلْیُصَلِّ بِالنَّاسِ
قَالَتْ عَائِشَۃُ اِنَّہٗ رَجُلٌ رَقِیْقٌ اِذَا قَامَ مَقَامَکَ لَمْ یَسْتَطِعْ اَنْ یُّصَلِّیَ بِالنَّاسِ قَالَ مُرُوْا
اَبَا بَکْرٍ فَلْیُصَلِّ بِالنَّاسِ فَعَادَتْ فَقَالَ مُرِیْ اَبَا بَکْرٍ فَلْیُصَلِّ بِالنَّاسِ فَاِنَّکُنَّ صَوَاحِبُ
یُوْسُفَ فَاَتَاہُ الرَّسُوْلُ فَصَلّٰی بِالنَّاسِ فِیْ حَیٰوۃِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ **ترجمہ** ترجمہ
کا اوپر گذر چکا ہے اسمین اتنا زیادہ ہے کہ جب حضرت ص نے تین بار فرمایا کہ کہو ابو بکر رض سے کہ لوگون کو
نماز پڑھاوے تو ابو بکر رض کے پاس کوئی قاصد آیا یعنے حضرت کا بھیجا ہوا یعنے بلال آئے اور انکو کہا کہ حضرت
نے تمکو نماز پڑھانے کے واسطے امام مقرر کیا ہے چلو اور لوگون کو نماز پڑھاؤ سو حضرت کی حیات مین صدیق
اکبر رض نے لوگون کو امامت سے نماز پڑھائی **ف** علما کہتے ہین کہ امام بخاری کی غرض اس حدیث سے یہ ہے
کہ صدیق اکبر رض سب امت سے افضل ہے اور سب سے زیادہ عالم ہے اسلیے کہ آپ نے باوجود تکرار کے امامت
کے واسطے اونکے سوا کسی کو پسند نہ کیا حدثنا عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ یُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِکٌ عَنْ
ہِشَامِ بْنِ عُرْوَۃَ عَنْ اَبِیْہِ عَنْ عَائِشَۃَ اُمِّ الْمُؤْمِنِیْنَ اَنَّہَا قَالَتْ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ
عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ فِیْ مَرَضِہٖ مُرُوْا اَبَا بَکْرٍ یُّصَلِّیْ بِالنَّاسِ قَالَتْ عَائِشَۃُ قُلْتُ اِنَّ اَبَا بَکْرٍ
اِذَا قَامَ فِیْ مَقَامِکَ لَمْ یُسْمِعِ النَّاسَ مِنَ الْبُکَاءِ فَمُرْ عُمَرَ فَلْیُصَلِّ بِالنَّاسِ فَقَالَتْ عَائِشَۃُ
قُلْتُ لِحَفْصَۃَ قُوْلِیْ لَہٗ اِنَّ اَبَا بَکْرٍ اِذَا قَامَ فِیْ مَقَامِکَ لَمْ یُسْمِعِ النَّاسَ مِنَ الْبُکَاءِ فَمُرْ عُمَرَ
فَلْیُصَلِّ لِلنَّاسِ فَفَعَلَتْ حَفْصَۃُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّکُنَّ لَاَنْتُنَّ
صَوَاحِبُ یُوْسُفَ مُرُوْا اَبَا بَکْرٍ فَلْیُصَلِّ لِلنَّاسِ فَقَالَتْ حَفْصَۃُ لِعَائِشَۃَ مَا کُنْتُ لِاُصِیْبَ
مِنْکِ خَیْرًا **ترجمہ** اسکا وہی جو اوپر گذرا اسمین اتنا زیادہ ہے کہ عائشہ رض نے حفصہ رض سے کہا کہ تم
حضرت سے کہو کہ ابو بکر جب آپکے مقام پر نماز پڑھانے کو کھڑا ہوگا تو رونے لگیگا اور قرآن کی آواز لوگ نہ
سنین گے آپ عمر کو فرمایئے کہ نماز پڑھاوے تب حضرت ص نے فرمایا کہ مقرر تم یوسف کے ساتھ والی عورتو

باب اہل علم اور فضل والے امامت کے زیادہ لائق ہیں

کیطرح ہو کہ دل میں کچھ ہے اور زبان پر کچھ ہے سو حفصہ رض نے عائشہ سے کہا کہ نہیں ہوں میں کہ پہونچوں تجھے
نیکی کو یعنے حضرت کا یہ ناراض ہونا تمہارے سبب سے ہوا ہے حَدَّثَنَا اَبُوالْيَمَانِ قَالَ اَخْبَرَنَا
شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ اَخْبَرَنِي اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ الْاَنْصَارِيُّ وَكَانَ تَبِعَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَخَدَمَهُ وَصَحِبَهُ اَنَّ اَبَا بَكْرٍ كَانَ يُصَلِّي لَهُمْ فِي وَجَعِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ الَّذِي تُوُفِّيَ فِيهِ حَتّٰى اِذَا كَانَ يَوْمُ الْاِثْنَيْنِ وَهُمْ صُفُوفٌ فِي الصَّلٰوةِ فَكَشَفَ النَّبِيُّ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سِتْرَ الْحُجْرَةِ يَنْظُرُ اِلَيْنَا وَهُوَ قَائِمٌ كَاَنَّ وَجْهَهُ وَرَقَةُ مُصْحَفٍ ثُمَّ
تَبَسَّمَ يَضْحَكُ فَهَمَمْنَا اَنْ نَفْتَتِنَ مِنَ الْفَرَحِ بِرُؤْيَةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَنَكَصَ
اَبُوبَكْرٍ عَلٰى عَقِبَيْهِ لِيَصِلَ الصَّفَّ وَظَنَّ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَارِجٌ اِلَى الصَّلٰوةِ
فَاَشَارَ اِلَيْنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ اَتِمُّوا صَلٰوتَكُمْ وَاَرْخَى السِّتْرَ فَتُوُفِّيَ مِنْ يَوْمِهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ترجمہ انس رض سے روایت ہے کہ مقرر صدیق اکبر رض لوگوں کو نماز پڑھاتے
تھے اوس بیماری میں جسمیں حضرت ص کا انتقال ہوا یہانتک کہ جب سوموار کا دن ہوا اور لوگ صفیں باندھ کر
نماز میں کہڑے تھے تو حضرت ص نے حجرے کا پردہ اوٹھایا اور ہمکو کہڑے ہوکر دیکھتے رہے جیسے چہرہ ایک قرآن
کا ورق تھا یعنے بسبب باریک ہوجانے چمڑے کے اور صفائی بدن کی اور روشنی جمال باکمال کی ۴۷۸
پھر آپنے تبسم فرمایا یعنے ہنستے رہے سو ہمنے قصد کیا کہ فتنے میں پڑجاویں یعنے ہماری نماز ٹوٹ جاوے
اوس خوشی کے سبب سے جو ہمکو حضرت ص کے دیدار سے حاصل ہوئی پس ابوبکر رض اپنی ایڑیوں پر پیچھے ہٹے یعنی
قبلے کی طرف پیٹھ نہ پھیری اور نہ اوس طرف سے منہہ پھیرا اور گمان کیا کہ حضرت نماز میں آنے والے
ہیں سو حضرت ص نے ہماری طرف اشارہ کیا کہ اپنی نماز تمام کرو اور پردے کو دروازے پر لٹکایا یعنے حجرے کے
اندر چلے گئے سو اوسی دن آپکا انتقال ہوگیا اللہ تعالی اونپر ہزاراں ہزار رحمت کرے حَدَّثَنَا اَبُو
مَعْمَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَارِثِ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْعَزِيزِ عَنْ اَنَسٍ قَالَ لَمْ يَخْرُجِ النَّبِيُّ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلَاثًا فَاُقِيمَتِ الصَّلٰوةُ فَذَهَبَ اَبُوبَكْرٍ يَتَقَدَّمُ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
بِالْحِجَابِ فَرَفَعَهُ فَلَمَّا وَضَحَ وَجْهُ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا نَظَرْنَا مَنْظَرًا كَانَ اَعْجَبَ
اِلَيْنَا مِنْ وَجْهِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِينَ وَضَحَ لَنَا فَاَوْمَاَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ بِيَدِهِ اِلٰى اَبِي بَكْرٍ اَنْ يَتَقَدَّمَ وَاَرْخَى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْحِجَابَ فَلَمْ يُقْدَرْ عَلَيْهِ
حَتّٰى مَاتَ انس رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم تین دن مسجد میں نہ آئے
سو نماز کی تکبیر ہوئی اور ابوبکر رض آگے بڑھے یعنے امامت کے لیے سو حضرت ص نے پردہ اوٹھایا یعنے

حجرے کے دروازے سے سو جب آپکا چہرہ مبارک ظاہر ہوا تو ہمنے ایسا دیدار کبھی نہین دیکھا جو ہمکو
بہت پیارا ہوتا حضرت ص کے چہرے سے جبکہ ہمکو ظاہر ہوا سو ابوبکر رض نے گمان کیا کہ حضرت تشریف
لاتے ہین تب اولٹے پاؤن پیچھے ہٹے سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوبکر صدیق رض کیطرف
اشارہ کیا کہ امام بنے اور لوگون کو نماز پڑہاوے اور آپ نے پردہ لٹکا یا اور مسجد مین تشریف لانے کی
سو نہ طاقت پائی ہمنے آپکے دیدار پر یہانتک کہ آپنے انتقال فرمایا حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سُلَيْمَانَ قَالَ
حَدَّثَنِي ابْنُ وَهْبٍ قَالَ حَدَّثَنِي يُونُسُ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ حَمْزَةَ بْنِ عَبْدِ اللهِ أَنَّهُ أَخْبَرَهُ
عَنْ أَبِيهِ قَالَ لَمَّا اشْتَدَّ بِرَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَجَعُهُ قِيلَ لَهُ فِي الصَّلٰوةِ فَقَالَ
مُرُوا أَبَا بَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ قَالَتْ عَائِشَةُ إِنَّ أَبَا بَكْرٍ رَجُلٌ رَقِيقٌ إِذَا قَرَأَ غَلَبَهُ الْبُكَاءُ
قَالَ مُرُوهُ فَلْيُصَلِّ فَعَاوَدَتْهُ فَقَالَ مُرُوهُ فَلْيُصَلِّ إِنَّكُنَّ صَوَاحِبُ يُوسُفَ تَابَعَهُ
الزُّبَيْدِيُّ وَابْنُ أَخِي الزُّهْرِيِّ وَإِسْحَاقُ بْنُ يَحْيَى الْكَلْبِيُّ عَنِ الزُّهْرِيِّ وَقَالَ عُقَيْلٌ وَ
مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ حَمْزَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ **ترجمہ** عبداللہ بن عمر رض سے روایت
ہے کہ جب حضرت ص کو بیماری کی بہت شدت ہوئی اور مسجد مین آنے کی اور لوگون کو نماز پڑہانے کی طاقت
نہ رہی تو آپسے نماز کا حال پوچھا کیا کہ لوگون کو نماز کون پڑہاوے فرمایا کہو ابوبکر رض سے کہ لوگون کو ۴۷۹
نماز پڑہاوے عائشہ رض نے عرض کی کہ ابوبکر نرم دل آدمی ہے جب قرآن پڑہے گا تو رونے
لگے گا فرمایا کہ اوس سے کہو لوگون کو نماز پڑہاوے سو مین نے پہر وہی بات دوہرائی فرمایا کہ اوسی
کو کہو نماز پڑہاوے تم یوسف کے ساتھہ والی عورتون طرح ہو **ف** یہہ حدیث در اصل ایک ہی حدیث ہے
لیکن سندین اسکی مختلف ہین اسیواسطے امام بخاری نے بہی اسکو کئی سندون سے بیان کیا ہے گویا اشارہ
ہے کہ یہ حدیث بخاری کو بہت طریقون سے پہونچی ہے پس اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو شخص علم
والا ہو اور بزرگ ہو وہ امامت کی زیادہ تر لائق ہے اوس آدمی سے جو علم اور بزرگی نہین نہین رکہتا
اسیطرح جو اعلم اور افضل ہو وہ امامت کی زیادہ تر لائق ہے عالم اور فاضل سے اور وجہ استدلال
کی ان حدیثون سے یہ ہے کہ صدیق اکبر رض کی فضیلت بہت حدیثون سے ثابت ہو چکی ہے اور یہی
قطعاً معلوم ہو چکا ہے کہ وہ سب اصحاب سے افضل ہین اور جب کہ انکو امامت کرلینے کا حکم ہوا تو اس
سے یہہ مسئلہ ثابت ہوا کہ امامت کی لائق وہ آدمی ہے جو اہل علم اور اہل فضل ہو اور یہی وجہ ہے مطابقت
ان حدیثون کی باب سے **باب** مَنْ قَامَ إِلَى جَنْبِ الْإِمَامِ لِعِلَّةٍ اگر کوئی شخص کسی سبب سے امام
کے پہلو مین کہڑا ہووے تو اوسکا کیا حکم ہے یعنے اگر امام مثلاً بیمار ہو اور مقتدی تکبیر کی آواز نہ سنین

تو اوس وقت جائز ہے کہ ایک آدمی امام کے پہلو مین کہڑا ہووے اور امام کی تکبیر لوگونکو پکار کر سنا دیوے
حَدَّثَنَا زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيَى قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ نُمَيْرٍ قَالَ أَخْبَرَنَا هِشَامُ بْنُ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيهِ
عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ أَمَرَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَبَا بَكْرٍ أَنْ يُصَلِّيَ بِالنَّاسِ
فِي مَرَضِهِ فَكَانَ يُصَلِّي بِهِمْ قَالَ عُرْوَةُ فَوَجَدَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ
نَفْسِهِ خِفَّةً فَخَرَجَ فَإِذَا أَبُو بَكْرٍ يَؤُمُّ النَّاسَ فَلَمَّا رَآهُ أَبُو بَكْرٍ اسْتَأْخَرَ فَأَشَارَ إِلَيْهِ أَنْ كَمَا
أَنْتَ فَجَلَسَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِذَاءَ أَبِي بَكْرٍ إِلَى جَنْبِهِ فَكَانَ أَبُو بَكْرٍ يُصَلِّي بِصَلَاةِ
رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالنَّاسُ يُصَلُّونَ بِصَلَاةِ أَبِي بَكْرٍ **ترجمہ** عائشہ رضؓ سے
روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی بیماری مین ابو بکر رضؓ سے فرمایا کہ لوگون کو نماز پڑہاوے سو
صدیق اکبر رضؓ لوگون کو نماز پڑہاتے تہے عروہ نے کہا کہ ایکدن حضرت صلعم کو بیماری سے کچہہ افاقہ ہوا
سو آپ گہر سے تشریف لائے اور اچانک ابو بکر رضؓ لوگون کو نماز پڑہا رہے تہے سو جب ابو بکر رضؓ نے
آپکو دیکہا تو پیچہے ہٹنے لگے سو حضرت صلعم نے اوسکی طرف اشارہ کیا کہ اپنی جگہہ ٹہیرے رہو سو حضرت
ابو بکر رضؓ کے برابر ہوکر اوسکے پہلو مین بیٹہہ گئے سو حضرت صلعم کے ساتہہ نماز پڑہتے تہے اور لوگ ابو بکرؓ
کے ساتہہ نماز پڑہتے تہے **ف** مطلب اسکا یہ ہے کہ درحقیقت سب کے امام تو خود حضرت صلعم تہے لیکن ۶۸۰
بوجہ ضعف اور ناطاقتی کے لوگ آپکی تکبیر کی آواز نہین سن سکتے تہے اسلیے ابو بکر رضؓ حضرت کی تکبیر
کی آواز لوگون کو پکار کر سنا دیتے تہے تو گویا بظاہر لوگونکے امام ابو بکر رضؓ تہے کہ لوگ انکی آواز کی تابعداری
کرتے تہے اس سے معلوم ہوا کہ اگر کسی عذر سے امام کے پہلو مین کوئی آدمی کہڑا ہو جاوے جیسے کہ یہ واقعہ
ہوا ہے تو جائز ہے اور یہی وجہ ہے مطابقت حدیث کی باب سے اسیطرح اگر لوگ بے شمار ہون
اور بہت دور دور کہڑے ہون اور بہت ہجوم کے سبب سے لوگ امام کی آواز نہ سن سکین تو کوئی آدمی
بلند آواز والا امام کے پہلو مین کہڑا ہو جاوے یا کسی صف مین کہڑا ہوکر لوگون کو امام کی تکبیر سناوے
تو جائز ہے اور فتح الباری مین لکہا ہے کہ اصل یہی ہے کہ امام مقتدیون سے مقدم ہو لیکن اگر مکان
تنگ ہو یا مقتدی صرف ایک ہی ہو یا لوگ ننگے ہون تو امام کے برابر کہڑے ہونا جائز ہے لیکن
فضیلت فوت ہوتی ہے **بَابُ** مَنْ دَخَلَ لِيَؤُمَّ النَّاسَ فَجَاءَ الْإِمَامُ الْأَوَّلُ
فَتَأَخَّرَ الْأَوَّلُ أَوْ لَمْ يَتَأَخَّرْ جَازَتْ صَلَاتُهُ فِيهِ عَائِشَةُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَ
[illegible] اگر کوئی شخص [illegible] مین آوے تا کہ لوگون کو امامت کراوے پہر پہلا امام آجاوے
[illegible] والا خواہ پیچہے ہٹے یا نہ ہٹے اوسکی نماز درست ہو جاتی ہے اس حکم مین عائشہ رضؓ

ف پہلے امام سے وہ امام مراد ہے جو ہمیشہ سے مقرر ہو اور محراب مین آنے والے سے وہ امام مراد
ہے جو اوسکا نائب اور خلیفہ ہو یعنے اگر ہمیشہ کے امام نے کسی عذر سے کسی دوسرے آدمی کو
نماز مین اپنا خلیفہ بنایا اور نماز کے اندر پھر وہ ہمیشہ کا امام بھی آگیا تو اب وہ خلیفہ خواہ پیچھے کی صف
مین ہٹ جاوے خواہ نہ ہٹے خلیفہ کی نماز جائز ہو جاتی ہے دوہرا کر پڑھنے کی کوئی حاجت نہین ہے
یہ نہین کہ دو تین قدم پیچھے ہٹ کر جانے کے سبب سے اوسکی نماز جائز نہووے یا نماز مین دوسری آدمی کے
پیچھے اقتدا کرنے کی وجہ سے اوسکی نماز جائز نہ ہو اور پیچھے ہٹنے اور نہ ہٹنے کے باب مین عائشہ رض نے حضرت
سے حدیث روایت کی ہے چنانچہ وہ حدیث عروہ اور عبد اللہ کے طریق سے باب مَنْ قَامَ اِلٰی جَنْبِ
الْاِمَامِ مین اوپر مذکور ہو چکی ہے اور جواز آپکی تقریر سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ نے نماز دوہرانے کا
حکم نہ فرمایا حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ یُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ اَبِیْ حَازِمِ بْنِ دِیْنَارٍ عَنْ
سَھْلِ بْنِ سَعْدٍ السَّاعِدِیِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ذَھَبَ اِلٰی بَنِیْ عَمْرِو بْنِ
عَوْفٍ لِیُصْلِحَ بَیْنَھُمْ فَحَانَتِ الصَّلٰوۃُ فَجَاءَ الْمُؤَذِّنُ اِلٰی اَبِیْ بَکْرٍ فَقَالَ اَتُصَلِّیْ لِلنَّاسِ فَاُقِیْمَ
قَالَ نَعَمْ فَصَلّٰی اَبُوْ بَکْرٍ فَجَاءَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَالنَّاسُ فِی الصَّلٰوۃِ فَتَخَلَّصَ
٦٨١ حَتّٰی وَقَفَ فِی الصَّفِّ فَصَفَّقَ النَّاسُ وَکَانَ اَبُوْ بَکْرٍ لَا یَلْتَفِتُ فِیْ صَلٰوتِہٖ فَلَمَّا اَکْثَرَ
النَّاسُ التَّصْفِیْقَ الْتَفَتَ فَرَاٰی رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَاَشَارَ اِلَیْہِ رَسُوْلُ
اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنِ امْکُثْ مَکَانَكَ فَرَفَعَ اَبُوْ بَکْرٍ یَدَیْہِ فَحَمِدَ اللّٰہَ عَلٰی مَا
اَمَرَہٗ بِہٖ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مِنْ ذٰلِكَ ثُمَّ اسْتَاْخَرَ اَبُوْ بَکْرٍ حَتَّی اسْتَوٰی
فِی الصَّفِّ وَتَقَدَّمَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَصَلّٰی فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ یَا اَبَا بَکْرٍ
مَا مَنَعَكَ اَنْ تَثْبُتَ اِذْ اَمَرْتُكَ فَقَالَ اَبُوْ بَکْرٍ مَا کَانَ لِابْنِ اَبِیْ قُحَافَۃَ اَنْ یُّصَلِّیَ
بَیْنَ یَدَیْ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَا لِیْ رَاَیْتُکُمْ اَکْثَرْتُمُ التَّصْفِیْقَ مَنْ نَابَہٗ
شَیْءٌ فِیْ صَلٰوتِہٖ فَلْیُسَبِّحْ فَاِنَّہٗ اِذَا سَبَّحَ الْتُفِتَ اِلَیْہِ وَاِنَّمَا التَّصْفِیْقُ لِلنِّسَاءِ ترجمہ
سہل بن سعد رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم قوم بنی عمرو مین صلح کرنے کو
گئے کہ وے آپس مین لڑ پڑے تھے سو نماز کا وقت آیا یعنے عصر کا سو مؤذن صدیق اکبر رض پاس آیا اور کہا
کہ کیا تم لوگون کو نماز پڑہاؤگے اور مین تکبیر کہتا ہون ابو بکر رض نے کہا ہان پڑہاؤنگا سو ابو بکر رض نے
امام ہو کر نماز شروع کی سو حضرت صلعم تشریف لائے اور صحاب نماز مین تھے سو حضرت صلعم صفون
کو چیرتے چلے گئے یہانتک کہ اول صف مین نماز کی نیت کر کے کہڑے ہوئے سو صحاب نے دستک دی اور

تالی بجائی تاکہ صدیق رضہ حضرت ؐ کے آنے سے خبردار ہوجاوین اور صدیق کی یہ عادت تہی کہ نماز مین کسی طرف
نہ دیکہتے تہے سو جب لوگون نے بہت تالیان بجائین تو صدیق رضہ نے نظر کی سو دیکہا کہ حضرت صف مین
کہڑے ہین سو آپ نے صدیق رضہ سے اشارہ کیا کہ وہین ٹہیرے رہو اور امامت کیے جاؤ پہر صدیق اکبر رضہ نے
دونون ہاتہہ اوٹہا کر خدا کا شکر ادا کیا کہ حضرت نے مجکو امامت کرنے کو فرمایا پہر صدیق رضہ پیچہے ہٹے
یہانتک کہ صف مین برابر ہو گئے اور حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے آگے بڑہکر امامت کی پہر جب حضرت ؐ
نماز پڑہ چکے تو فرمایا اے ابوبکر رضہ میرے حکم کے بعد کیون نہ وہان ٹہیرا رہا صدیق اکبر رضہ نے عرض
کی کہ ابی قحافہ (یہ اونکے باپ کا نام ہے) کے بیٹے کو یہ لائق نہین کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے آگے
امام بنے پہر حضرت ؐ نے اور صحابہ سے فرمایا کہ مجکو کیا ہے کہ مینے تمکو دیکہا کہ تمنے بہت تالی بجائی
یعنے ایسا نہ کیا جسکو نماز مین کوئی ضرورت پیش آوے یعنی ایسی ضرورت جسمین امام کو خبردار کرنا پڑے
تو چاہیے کہ بلند آواز سے سبحان اللہ کہے اسواسطے کہ جب اسنے سبحان اللہ کہا تو اوسکی طرف التفات کیا
جاویگا یعنے امام سبحان اللہ کہنے سے خبردار ہوجاویگا پہر حضرت نے فرمایا کہ تالی مارنا تو صرف عورتون کے
واسطے چاہیے یعنی اگر امام کے خطا پر عورت واقف ہو تو سبحان اللہ نہ کہے بلکہ ہاتہہ کو ہاتہہ پر مارے اسواسطے
۴۸۲ کہ عورت کی آواز سے مرد اکثر بدخیال ہوجاتا ہے **ف** بنی عمر بن عوف انصار کا ایک قبیلے کا نام
ہے اونکی آپسمین لڑائی ہوگئی تہی جب حضرت ؐ نے سنا تب آپ اونمین صلح کرانے کو گئے اور جاتے ہوئے
فرما گئے کہ اگر مین نماز کے وقت نہ آؤن تو ابوبکر رضہ کو امام بناکر نماز پڑہ لینا سو حضرت ؐ کو وہان
کچھ دیر ہوگئی تو لوگون نے ابوبکر رضہ کو امام بناکر نماز شروع کی اور حضرت ؐ پیچہے سے آملے تب یہ حدیث
فرمائی اِسنے معلوم ہوا کہ اگر خلیفہ مصلے سے پیچہے ہٹ آوے تو اوسکی نماز درست ہے اسلیے کہ ابوبکر رضہ مصلے سے پیچہے
ہٹ آئے اور حضرت نے اونکو نماز دوہرانے کا حکم نہ فرمایا بلکہ اوسپر سکوت فرمایا پس آپکی تقریر سے نماز کا جائز
ہونا ثابت ہوگیا اور یہی وجہ ہے مطابقت حدیث کی باب سے اور اسحدیث سے اور بہی کئی مسئلے ثابت ہوتے ہین
ایک یہ کہ لوگون مین صلح کرانی اور قطع رحمی کے جہگڑے اوکہاڑنے مین بڑا ثواب ہے اور امام کا خود آپ
رعیت مین صلح کے واسطے جانا اور صلح کو امامت پر مقدم رکہنا جائز ہے اور دوم یہ کہ بعض رعیتون کے
دعوے سننے کے واسطے امام کو موقعہ پر جانا جائز ہے جبکہ اونکی کچہری مین حاضر کرنے سے موقعہ پر جانا بہتر
معلوم ہووے سوم یہ کہ ایک نماز دو اماموں کے پیچہے پڑہنی جائز ہے اسطورسے کہ کچہہ نماز پہلے ایک
امام پڑہاوے اور باقی نماز پہر دوسرا امام پڑہاوے اور جب کہ ہمیشہ کا امام غائب ہو تو کسی کو اپنا
خلیفہ بناوے اور جب ہمیشہ کا امام نماز شروع ہونے کی بعد آجاوے تو اوسکو اختیار ہے خواہ اپنے خلیفے کے
پیچہے

اقتدا کرے اور خواہ امام بن جاوے اور خلیفے کو مقتدی بنالیوے کہ اسیطرح اول بدل کرنیسے
کسی کی نماز نہین ٹوٹتی ہے نہ امام کی اور نہ مقتدیون کی چہارم یہ کہ اگر کوئی آدمی ہی کچہہ نماز مین امام
بنے اور باقی نماز مین مقتدی ہو تو یہہ بھی جائز ہے پنجم یہ کہ اگر تنہا آدمی نماز شروع کرے اور پہر اوسکے پاس
جماعت ہونے لگے تو اوس سے پہلی نیت سے جماعت کے ساتہہ ملجاوے نہ نماز کو توڑے اور نہ نئی
نیت کرے اسلیے کہ اگر مقتدی امام سے پہلے نیت کرلیوے تو جائز ہے ششم یہ کہ صدیق اکبرؓ
کو تمام صحابہ پر فضیلت ہی اور ایک جماعت نے اس حدیث سے دلیل پکڑی ہے اسپر کہ ابو بکر صدیقؓ سب
اصحاب سے افضل ہین اسلیے کہ سب اصحاب نے امامت کو واسطے اوسیکو اختیار کیا اور کسی کو نہ کیا اور یہ
کہ اگر امام حاضر نہ ہووے تو مقتدیون سے کوئی امام بنجاوے لیکن یہ اوسیوقت ہی کہ فتنے کا خوف
نہ ہوا اور امام اوس خلیفے سے ناراض نہ ہو بلکہ وہ خلیفہ سب کا خیر خواہ ہو ہفتم یہ کہ اقامت کہنا اور امام
کو بلانا موذن کا کام ہے اور یہ کہ بدون اذن امام کے موذن تکبیر نہ کہے اور یہ کہ نماز اول وقت پڑہنی
خاصکر عصر کی نماز امام کی انتظار سے افضل ہے ہشتم یہ کہ نماز مین سبحان اللہ اور الحمد للہ کہنا جائز ہے
گو اوس سے غیر کو خبر دار کرنا مقصود ہو نہم کہ نماز مین ہاتہ اوٹہا کر دعا کرنا جائز ہے دہم یہ کہ جب کسی کو
۴۸۳ کوئی نئی نعمت ملی تو مستحب ہے کہ الحمد للہ کہے گو نماز ہی مین ہو یازدہم یہ کہ کسی حاجت کے واسطے پیچہے کی
طرف پہر کر دیکھنا جائز ہے اور یہ کہ نمازی کو ہاتہہ سے اشارہ کرنا جائز ہے دوازدہم یہ کہ نمازیون کو پہاڑتے
ہوئے اونکے درمیان سے چلنا پہلی صف مین داخل ہونے کے واسطے جائز ہے مگر یہ کہ صرف امام ہی کے
واسطے ہے یا اوسکے واسطے جسکے خلیفہ بنانے کی امام کو حاجت ہو یا صف اول مین کوئی خالی جگہہ بند کرنے
کے واسطے جاوے اور یہ آدمیون کو تکلیف دینے کے قبیلے سے نہین ہے جیسے کہ بیٹہے آدمیون کی گردنون پر
سے کود کر جانے مین اونکو تکلیف ہوتی ہے پس اس حدیث اور حدیث مَنْ تَخَطّٰى رِقَابَ النَّاسِ الخ
کے درمیان کوئی تعارض نہین سیزدہم مفضول کو فاضل کی امامت کرانی جائز ہے چہاردہم یہ کہ نماز مین
تہوڑا کام کر لینے سے اور کئی قدم چلنے سے نماز نہین ٹوٹتی اسلیے کہ ابو بکرؓ اپنی جگہہ سے چلکر صف مین
آئے مگر یہ شرط ہے کہ اولٹے پاؤن پیچہے ہٹے قبلے کیطرف پیٹہہ نہ پہیرے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ اگر امام
قراءۃ مین بند ہو جاوے تو مقتدی کو بتلانا جائز ہے اسلیے کہ جب سبحان اللہ کہنا جائز ہوا تو قرآن کی
تلاوت بطریق اولے جائز ہوگی **باب** اِذَا اسْتَوَوْا فِی الْقِرَاءَةِ فَلْیَؤُمَّهُمْ اَكْبَرُهُمْ جب قرآن
پڑہنے مین سب برابر ہون تو بڑی عمر والا امام بنے حَدَّثَنَا سُلَیْمَانُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ اَخْبَرَنَا حَمَّادُ
ابْنُ زَیْدٍ عَنْ اَیُّوْبَ عَنْ اَبِیْ قِلَابَةَ عَنْ مَالِكِ بْنِ الْحُوَیْرِثِ قَالَ قَدِمْنَا اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللہُ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنَحْنُ شَبَبَةٌ فَلَبِثْنَا عِنْدَهُ نَحْوًا مِّنْ عِشْرِيْنَ لَيْلَةً وَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ رَحِيْمًا فَقَالَ لَوْ رَجَعْتُمْ اِلٰى بِلَادِكُمْ فَعَلَّمْتُمُوْهُمْ مُرُوْهُمْ فَلْيُصَلُّوْا صَلٰوةَ كَذَا فِيْ
حِيْنِ كَذَا وَصَلٰوةَ كَذَا فِيْ حِيْنِ كَذَا فَاِذَا حَضَرَتِ الصَّلٰوةُ فَلْيُؤَذِّنْ لَكُمْ اَحَدُكُمْ وَلْيَؤُمَّكُمْ
اَكْبَرُكُمْ **ترجمہ** مالک بن حویرث رضہ سے روایت ہی کہ ہم (کئی آدمی) حضرت پاس حاضر ہوئے اور ہم
سب جوان تہے یعنی جوان آدمی کو بیوی کا بہت شوق ہوتا ہے) اور ہم آپکے پاس قریب بیس دنکی ٹہیرے
اور آپ بہت مہربان تہے ہمارا اشتیاق گہرون کیطرف بہت دیکھا تو ہمکو وطن جانیکی اجازت دی
اور فرمایا کہ اگر تم اپنے شہرون کیطرف پلٹ جاؤ اور وہانکے لوگون کو دین سکہاؤ تو بہت بہتر ہو۔ اونکو
حکم کرو کہ نماز پڑہین ایسے وقت مین اور ایسے نماز ایسے وقت یعنی آپ نے پانچون نمازونکی وقت بیان
فرمائے اور جب نماز کا وقت آوے تو چاہیے کہ تم مین سے کوئی اذان دیوے اور تم مین بڑی عمر والا
امام بنے **ف** صحیح مسلم مین ابو مسعود انصاری رضہ سے روایت ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ امامت کرے
قوم کی جو اون مین قرآن کا بڑا قاری ہو سو اگر وے لوگ قرارت مین برابر ہون تو جو بڑا عالم حدیث کا ہو
سو امامت کرے اور اگر حدیث مین بہی سب برابر ہون تو امامت کرے جسنے اونمین سے اول ہجرت کی ہو سو اگر ہجرت
مین بہی سب برابر ہون تو اون مین بڑی عمر والا امامت کرے سو یہ حدیث بہت صریح ہے مسئلہ باب مین 484
لیکن چونکہ یہ حدیث امام بخاری کی شرط پر نہین ہے اسلیے اوسکو باب مین نہین لایا بلکہ اوسکو اسجگہہ ترجمہ
مین داخل کیا اور اسکے واسطے دلیل مالک بن حویرث کیحدیث لایا لیکن اسحدیث سی سب کا قراءۃ اور حدیث مین
مساوی ہونا صریحًا معلوم نہین ہوتا ہے مگر فتح الباری مین لکہا ہی کہ مالک بن حویرث اور اوسکے ساتہیون کا ہجرت
اور اقامت اور غرض مین برابر ہونا اور حضرت کا سبکو یہ فرمانا کہ اپنے پیچہے والون کو جا کر دین سکہاؤ اور کسی ایک
کو اون مین سے خاص نہ کرنا دلیل ہے اسپر کہ وہ لوگ قراءۃ اور تفقہ فے الدین مین سب برابر تہے پس معلوم
ہوا کہ جب قبیلہ مین سب برابر ہون تو بڑی عمر والا امامت کرے پس یہی وجہ ہے مطابقت اسحدیث کی باب سے
اور قرآن کا قاری اوسیوقت مقدم کیا جاتا ہے جبکہ مسائل نماز وغیرہ کا خوب ماہر ہو اور جب قاری بالکل
جاہل ہو سوائے قراءت کی اور کچہہ نہ جانتا ہو تو اوسوقت سب کا اتفاق ہے کہ عالم امام بنے قاری امامت نکرے
اور سبب اسکا یہ ہی کہ حضرت کے زمانے کے لوگ قرآن کے معنی جانتے تہے اسلیے کہ وہ اہل
زبان تہے اونکی عربی کلام تہی سو جو اونمین قاری ہوتا تہا وہ فقہ اور حدیث مین بہی بڑا عالم ہوتا تہا بلکہ جو
اونمین قاری ہوتا وہ بہی پچہلے زمانے کے فقہا سے زیادہ ماہر ہوتا تہا **بَابٌ** اِذَا زَارَ الْاِمَامُ
قَوْمًا فَاَمَّهُمْ جب امام کسی قوم کی زیارت اور ملاقات کو جاوے تو اوسکو اونکی امامت کرنی جائز

ہے حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ اَسَدٍ قَالَ اَخْبَرَنَا عَبْدُ اللّٰهِ قَالَ اَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ اَخْبَرَنِيْ
مَحْمُوْدُ بْنُ الرَّبِيْعِ قَالَ سَمِعْتُ عِتْبَانَ بْنَ مَالِكٍ الْاَنْصَارِيَّ قَالَ اسْتَاْذَنَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَذِنْتُ لَهٗ فَقَالَ اَيْنَ تُحِبُّ اَنْ اُصَلِّيَ مِنْ بَيْتِكَ فَاَشَرْتُ لَهٗ اِلَى الْمَكَانِ الَّذِيْ
اُحِبُّ فَقَامَ وَصَفَفْنَا خَلْفَهٗ ثُمَّ سَلَّمَ وَسَلَّمْنَا **ترجمہ** عتبان بن مالک سے روایت ہے کہ حضرت م نے میرے
گھر مین آنے کی اجازت مانگی سو مین نے آپکو اجازت دی سو فرمایا کہ تو اپنے گھر مین مجھے نماز پڑہنے کو کس جگہہ کو
پسند رکھتا ہے سو مین جس مکان کو پسند رکھتا تھا اوسکی طرف اشارہ کیا سو حضرت م نماز کے لیے کھڑے
ہوئے اور ہمنے آپکے پیچھے صف باندہی پھر آپ نے نماز سے سلام پھیری اور ہمنے بھی سلام پھیری
**ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر کوئی شخص کسی کی ملاقات کو جاوے تو اوسکو اوس غیر کی جگہہ مین
امامت کرنی جائز ہے اور یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور غرض امام بخاری کی اس باب سے
یہ ہے کہ دوسری حدیث مین جو وارد ہوا ہے کہ نہ امامت کرے کوئی مرد دوسرے مرد کے حکومت کے مکان
مین تو اس حدیث سے امام اعظم اور اوسکا نائب مخصوص ہے **باب** اِنَّمَا جُعِلَ الْاِمَامُ لِيُؤْتَمَّ بِهٖ
امام تو صرف اسی واسطے مقرر ہوا ہے کہ اوسکی پیروی کیجے یعنے جو حدیثین اس باب مین آئی ہین یہان اونکا بیان
کیا جاویگا وَصَلَّى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ مَرَضِهِ الَّذِيْ تُوُفِّيَ فِيْهِ بِالنَّاسِ وَهُوَ جَالِسٌ ٦٨٥
یعنے اور جس بیماری مین حضرت م نے انتقال فرمایا اوسمین آپ نے لوگون کو بیٹھے نماز پڑہائی یعنے آپ بیٹھے
رہے اور لوگ آپکے پیچھے کھڑے تھے اور آپ نے کسیکو بیٹھنے کا حکم نہ فرمایا پس معلوم ہوا کہ امام کی پیروی
ہر حال مین ضرور نہین بلکہ یہ حکم عموم پیروی سے مخصوص ہے پس یہ حکم پیروی کا بیٹھنے مین منسوخ ہوگا یعنے اگر
امام بیٹھکر نماز پڑہاوے تو مقتدیون کو اوسکے ساتھ بیٹھنا اور بیٹھنے مین اوسکی پیروی کرنی جائز نہین
وَقَالَ ابْنُ مَسْعُوْدٍ اِذَا رَفَعَ قَبْلَ الْاِمَامِ يَعُوْدُ فَيَمْكُثُ بِقَدْرِ مَا رَفَعَ ثُمَّ يَتْبَعُ الْاِمَامَ
یعنے اور ابن مسعود رض نے کہا کہ جب مقتدی امام سے پہلے سر اوٹھائے یعنے رکوع مین یا سجدے مین
اور امام ابہی رکوع یا سجدہ مین ہو تو پھر سر کو وہین رکھدے اور اتنی دیر امام سے پیچھے ٹھیرا رہے
جتنی دیر کہ اس سے پہلے سر اوٹھایا تھا پھر امام کی پیروی کرے **ف** اس اثر سے بھی معلوم ہوا کہ امام کی
پیروی واجب ہے اسلیے کہ جب اسقدر تھوڑی دیر کو جو امام کی پیروی سے چوک گئی ہے، قضا کرنا واجب
ہوا تو تمام سجدے مین اوسکی پیروی کرنی بطریق اولے واجب ہوگی اور یہی وجہ ہے مطابقت اس
اثر کی باب سے وَقَالَ الْحَسَنُ فِيْمَنْ يَرْكَعُ مَعَ الْاِمَامِ رَكْعَتَيْنِ وَلَا يَقْدِرُ عَلَى السُّجُوْدِ يَسْجُدُ لِلرَّكْعَةِ
الْاٰخِرَةِ سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ يَقْضِي الرَّكْعَةَ الْاُوْلٰى بِسُجُوْدِهَا وَفِيْمَنْ نَسِيَ سَجْدَةً حَتّٰى قَامَ يَسْجُدُ یعنے

اور حسن بصری نے کہا کہ جسنے امام کے ساتھہ دو رکعت نماز پڑہی اور رکوع کو امام کے ساتھہ پایا مگر سجدہ اُسکے ساتھ کوئی نہ پایا یعنے خلقت کے ہجوم کی وجہ سے جیسے جمعہ مین یا کسی اور عذر سے تو اخیر رکعت کی واسطے دو سجدے کری پہر دوسری رکعت کو سجدوں کے ساتھہ قضا کرے یعنے چونکہ اخیر رکعت کے دونو سجدے اسکے ساتھ متصل واقع ہوئے ہین اسلیے وہ رکعت تو پوری ہو گئی اور پہلی رکعت این چونکہ صرف رکوع ملا تھا سجدہ نہین ملا تہا تو اب وہ رکوع بھی گیا گذرا اسلیے پوری رکعت ادا کرنی ضرور ہے اور شافعیون کے نزدیک وہ رکوع پہلا ہی معتبر ہے اُس سی جمعہ کی نماز کا ثواب ملجاوے گا اور حسن بصری نے اوس شخص کے حق مین کہا جو نماز سے ایک سجدہ بہول جاوے یہانتک کہ کہڑا ہو جائے اوسکا حکم یہی ہے کہ دوسرا سجدہ کرے اور اُس قیام کو جو بے ترتیب واقع ہوا ہے کالعدم شمار کرے بعد اوسکے کہڑا ہووے

**ف** اس اثر سے بہی معلوم ہوا کہ امام کی پیروی ہر حال مین واجب ہے اسلیے کہ اگر امام کی پیروی واجب نہ ہوتی تو ایسی نماز مین اوسکی پیروی اور موافقت نہ کیجاتے جسین کہ اوسکی نماز کے بعض رکن باطل ہوئے اور بعد سلام کے اونکو قضا کرنا پڑا بلکہ اول ہی مین اوسکی جماعت سی جدا ہو کر اپنی نماز باترتیب پڑہی جاتے پس یہی وجہ ہے مطابقت اس اثر کی باب سے

٦٤٦ **حَدَّثَنَا** اَحْمَدُ بْنُ يُوْنُسَ قَالَ اَخْبَرَنَا زَائِدَةُ عَنْ مُوْسَى بْنِ اَبِيْ عَائِشَةَ عَنْ عُبَيْدِ اللهِ بْنِ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُتْبَةَ قَالَ دَخَلْتُ عَلٰى عَائِشَةَ فَقُلْتُ اَلَا تُحَدِّثِيْنِيْ عَنْ مَرَضِ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ بَلٰى ثَقُلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَصَلَّى النَّاسُ قُلْنَا لَا هُمْ يَنْتَظِرُوْنَكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ قَالَ ضَعُوْا لِيْ مَاءً فِي الْمِخْضَبِ قَالَتْ فَفَعَلْنَا فَاغْتَسَلَ ثُمَّ ذَهَبَ لِيَنُوْءَ فَاُغْمِيَ عَلَيْهِ ثُمَّ اَفَاقَ فَقَالَ اَصَلَّى النَّاسُ قُلْنَا لَا هُمْ يَنْتَظِرُوْنَكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ قَالَ ضَعُوْا لِيْ مَاءً فِي الْمِخْضَبِ قَالَتْ فَفَعَلْنَا فَاغْتَسَلَ ثُمَّ ذَهَبَ لِيَنُوْءَ فَاُغْمِيَ عَلَيْهِ ثُمَّ اَفَاقَ فَقَالَ اَصَلَّى النَّاسُ قُلْنَا لَا هُمْ يَنْتَظِرُوْنَكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ قَالَ ضَعُوْا لِيْ مَاءً فِي الْمِخْضَبِ فَقَعَدَ فَاغْتَسَلَ ثُمَّ ذَهَبَ لِيَنُوْءَ فَاُغْمِيَ عَلَيْهِ ثُمَّ اَفَاقَ فَقَالَ اَصَلَّى النَّاسُ قُلْنَا لَا هُمْ يَنْتَظِرُوْنَكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ وَالنَّاسُ عُكُوْفٌ فِي الْمَسْجِدِ يَنْتَظِرُوْنَ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِصَلٰوةِ الْعِشَاءِ الْاٰخِرَةِ فَاَرْسَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى اَبِيْ بَكْرٍ بِاَنْ يُّصَلِّيَ بِالنَّاسِ فَاَتَاهُ الرَّسُوْلُ فَقَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاْمُرُكَ اَنْ تُصَلِّيَ بِالنَّاسِ فَقَالَ اَبُوْ بَكْرٍ وَّكَانَ رَجُلًا رَقِيْقًا يَا عُمَرُ صَلِّ بِالنَّاسِ فَقَالَ لَهٗ عُمَرُ اَنْتَ اَحَقُّ بِذٰلِكَ فَصَلّٰى اَبُوْ بَكْرٍ تِلْكَ الْاَيَّامَ ثُمَّ اِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

وجد من نفسه خفة فخرج بين رجلين احدهما العباس لصلوة الظهر وابو بكر يصلي بالناس
فلما راٰه ابو بكر ذهب ليتأخر فاومى اليه النبي صلى الله عليه وسلم بان لا يتأخر فقال
اجلساني الى جنبه فاجلساه الى جنب ابي بكر قال فجعل ابو بكر يصلي وهو يأتم بصلوة
النبي صلى الله عليه وسلم والناس بصلوة ابي بكر والنبي صلى الله عليه وسلم قاعد قال
عبيد الله فدخلت على عبد الله بن عباس فقلت له الا اعرض عليك ما حدثتني عائشة
عن مرض النبي صلى الله عليه وسلم قال هات فعرضت عليه حديثها فما انكر منه
شيئا غير انه قال اسمت لك الرجل الذي كان مع العباس قلت لا قال هو علي

**ترجمہ** اسحدیث کا اوپر گذر چکا ہے اسمین اتنا زیادہ ہے کہ حضرتؐ نے بیماری مین فرمایا کہ کیا لوگ نماز
پڑھ چکے ہین ہمنے کہا نہین آپ کی انتظار کر رہے ہین فرمایا کہ میرے واسطے ایک تغار مین پانی بہر رکہو سو ہمنے اسمین
پانی بہر رکہدیا سو آپ نے غسل کیا پہر آپ کہڑے ہونے لگے سو آپ بیہوش ہوگئے پہر ہوش مین آئے فرمایا کیا
لوگ نماز پڑھ چکے ہین ہمنے عرض کیا نہین آپ کی انتظار مین ہین فرمایا کہ میرے واسطے ایک تغار مین پانی
رکہو سو آپ تغار مین بیٹھے اور غسل کیا پہر آپ اوٹہنے لگے سو بیہوش ہوگئے پہر ہوش مین آئے پہر فرمایا کہ کیا لوگ
نماز پڑھ چکے ہین ہمنے عرض کیا کہ نہین آپکی انتظار کر رہے ہین اور لوگ نماز عشا کی واسطے مسجد مین آپکی انتظار ٦٩٧
کر رہے تہے سو حضرتؐ نے صدیق رضہ کیطرف آدمی بھیجا کہ لوگون کو نماز پڑہائے اور باقی تمام قصہ عائشہ
کے عذر کا اوپر گذر چکا ہے اور اوسکی آخر ایک یہ لفظ بہی زیادہ ہے کہ جسدن آپ گہر سے تشریف لائے وہ ظہر
کی نماز کا وقت تہا اور فرمایا کہ مجہکو ابو بکر رضہ کے پہلو مین بٹھاؤ سو حضرت نے لوگونکو بیٹھکر نماز پڑہائی عبید اللہ
(راوی) نے کہا کہ مین نے یہ حدیث عائشہ رضہ سے سنکر ابن عباس کو سنائی سو اونہے اسحدیث سے کسی بات کا انکار نہ
کیا یعنے یہ حدیث صحیح ہے **ف** مطابقت اسحدیث کی باب سے یہ ہے کہ آپ نے بیٹھ کر لوگون کو نماز
پڑہائی اور لوگون کو بیٹھنے کا حکم نہ فرمایا پس معلوم ہوا کہ امام کی پیروی کے عموم سے یہ حکم مخصوص ہے جیسے کہ
اوپر گذر چکا ہے **ف** فتح الباری مین لکھا ہے کہ اسحدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر ہمیشہ کا امام
بیمار ہو تو دوسرے کو اپنا خلیفہ بنانا بہتر ہے اس سے کہ وہ خود بیٹھکر لوگون کی نماز پڑہائے اسلیے کہ حضرتؐ نے
ابو بکر کو خلیفہ بنایا اور آپ نے بیٹھ کر اونکو نماز پڑہائی اور اسحدیث سے یہ بہی ثابت ہوا کہ اگر امام معذور ہو وہ
اور بیٹھ کر لوگون کو نماز پڑہائے تو جائز ہے خواہ مقتدی بہی امام کیطرح معذور ہو خواہ تندرست ہو اور کہڑا
ہو کر امام کے پیچھے نماز پڑہے اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور ابو حنیفہ اور اوزاعی وغیرہ کا اور ایسے ہی
بہت صحابہ سے بہی ثابت ہو چکا ہے کہ اونہون نے بیٹھ کر لوگون کو نماز پڑہائی اونہین میں سے ہین اسید بن

حضیر اور جابر اور قیس اور انس بن مالک وغیرہ اور ابن حبان وغیرہ نے کہا کہ اس پر اجماع ہو چکا ہے کہ اگر امام
بیٹھ کر نماز پڑھائے اور مقتدی کھڑے ہوں تو جائز ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ یہ حدیث مرض الموت کی حضرت
کے ساتھ خاص ہے یعنے کسی اور کو بیٹھ کر امامت کرنی جائز نہیں ہے اور دلیل اونکی حدیث جابر جعفی کی ہے
کہ میرے بعد کوئی آدمی بیٹھ کر امامت نہ کرے سو امام شافعی نے کہا کہ یہ حدیث مرسل ہے پس حجت نہیں ہو سکتی ہے
اور نیز جابر جعفی بڑا کذاب ہے امام ابو حنیفہ نے کہا کہ میں نے اوس سے زیادہ تر جھوٹا جہان میں کوئی نہیں دیکھا
اور نیز احتمال ہے کہ مراد اس سے یہ ہو کہ کوئی مقتدی امام کے پیچھے نہ بیٹھے ایسے ہی امام مالک کے نزدیک بھی بیٹھ کر امامت
جائز نہیں لیکن ابو بکر بن عربی مالکی نے کہا کہ اس حدیث مرض الموت کا کسی کے پاس کوئی جواب نہیں
پس سنت کا اتباع کرنا بہت بہتر ہے اور تخصیص احتمال سے ثابت نہیں ہو سکتی ہے اور بعضوں نے
کہا کہ جو حضرت صلعم نے پہلے حکم فرمایا تہا کہ اگر امام بیٹھ کر نماز پڑہے تو تم بھی اوسکے پیچھے بیٹھ کر نماز پڑھو جیسے
کہ آئندہ حدیث میں آتا ہے تو یہ حکم مقتدیوں کے بیٹھ کر پڑہنے کا منسوخ ہے اس حدیث مرض الموت
سے اسلیے کہ اصحاب نے حضرت صلعم کے پیچھے کہڑے ہو کر نماز پڑہی اور آپ بیٹھے تہے سو آپ نے کسی کو بیٹھنے
کا حکم نہ فرمایا اور یہی قول ہے امام شافعی اور ابو حنیفہ اور ابو یوسف اور اوزاعی وغیرہ کا لیکن امام احمد
کہتے ہیں کہ یہ امر منسوخ نہیں اب بھی امام کے پیچھے بیٹھ کر نماز پڑہنی جائز ہے اور یہی مذہب ہے ایک جماعت ۴۸۸
محدثین کا جیسے ابن خزیمہ اور ابن منذر اور ابن حبان وغیرہ اور وہ ان دونوں قسم کی حدیثوں میں کئی طور
سے تطبیق دیتے ہیں جو فتح الباری میں مذکور ہیں بہت عمدہ وجہ تطبیق کی اون میں سے یہ ہے کہ
یہ جو حضرت نے فرمایا ہے کہ اگر امام بیٹھ کر نماز پڑہے تو مقتدی بھی اوسکے پیچھے بیٹھ کر نماز پڑہیں تو
یہ حدیث محمول ہے استحباب پر یعنے مستحب ہے کہ بیٹھے کے پیچھے بیٹھ کر نماز پڑہے واجب نہیں اسلیے
کہ جب حضرت صلعم نے اس اخیر بار میں بیٹھ کر نماز پڑہائی اور لوگوں نے اونکے پیچھے کہڑے ہو کر نماز پڑہی
اور آپ نے اونکو نماز کے دوہرانے کا حکم نہ فرمایا تو آپ کی تقریر ثابت ہو گئی اور وجوب باطل ہو گیا اور
یہ حدیث مرض الموت کے جواز پر محمول ہے یعنے اگر بیٹھے امام کے پیچھے مقتدی کہڑے ہو کر نماز پڑہیں
تو یہ بھی جائز ہے اور جواز مستحب کے مخالف نہیں ہے اگر کوئی کرے ثواب ہے نہ کرے تو عذاب نہیں
پس دونو حدیثوں میں تطبیق ہو گئی انتہے ملخصاً مترجم کہتا ہے کہ دعوے نسخ سے یہی تطبیق اولے
ہے اور شیخ ابن حجر کی بہی رائے معلوم ہوتی ہے کہ دونوں میں تطبیق دیکر سکوت کر گئے ہیں بلکہ
امام بیٹھے کے پیچھے بیٹھ کر پڑہنے کو مستحب ٹہیرا گئے ہیں واللہ اعلم حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوسُفَ
قَالَ أَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ أُمِّ الْمُؤْمِنِينَ أَنَّهَا قَالَتْ

صَلّٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِیْ بَیْتِہٖ وَھُوَ شَاکٍ فَصَلّٰی جَالِسًا وَّصَلّٰی وَرَاءَہٗ قَوْمٌ قِیَامًا فَاَشَارَ اِلَیْھِمْ اَنِ اجْلِسُوْا فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ اِنَّمَا جُعِلَ الْاِمَامُ لِیُؤْتَمَّ بِہٖ فَاِذَا رَکَعَ فَارْکَعُوْا وَاِذَا رَفَعَ فَارْفَعُوْا وَاِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ فَقُوْلُوْا رَبَّنَا وَلَکَ الْحَمْدُ وَاِذَا صَلّٰی جَالِسًا فَصَلُّوْا جُلُوْسًا اَجْمَعُوْنَ عائشہ رض سے روایت ہے کہ ایک بار حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے گھر مین نماز پڑہی اور آپ بیمار تہے یعنے آپ گہوڑے سے گر پڑے تہے اور آپکے پاؤن کو کچہ چوٹ لگی تہی سو آپنے بیٹھے نماز پڑہی اور لوگون نے آپ کے پیچھے کہڑے ہوکر نماز پڑہنی سو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اونکو اشارہ کیا کہ بیٹھ جاؤ سو جب آپ نماز سے فارغ ہوئے تو فرمایا کہ امام تو صرف اسواسطے مقرر ہوا ہے کہ اوسکی پیروی کیجیے سو جب وہ رکوع کرے تو تم بہی رکوع کرو اور جب رکوع سے سر اوٹہاوے تو تم بہی سر اوٹہاؤ اور جب سجدہ کرے تو تم بہی سجدہ کرو اور جب وہ سمع اللہ لمن حمدہ کہے تو تم اوسکے بدلے ربنا ولک الحمد کہو اور جب امام بیٹھے نماز پڑہے تو تم بہی بیٹھے نماز پڑہو یعنے ہر حال مین امام کی پیروی کرے نہ جب ہے امام سے پہلے کوئی رکن ادا کرے اور نہ اوسکی برابری کرے اور نہ اوس سے آگے بڑہے اور نہ اوسکی کسی چیز مین مخالفت کرے **ف** یہہ حکم امام کے پیچھے بیٹھ کر نماز پڑہنے کا منسوخ ہے یا استحباب پر محمول ہے جیسے کہ ابھی اوپر گذرا

حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ یُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِکٌ عَنِ ابْنِ شِہَابٍ عَنْ اَنَسِ ۴۸۹
ابْنِ مَالِکٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ رَکِبَ فَرَسًا فَصُرِعَ عَنْہُ فَجُحِشَ شِقُّہُ الْاَیْمَنُ فَصَلّٰی صَلٰوۃً مِّنَ الصَّلَوَاتِ وَھُوَ قَاعِدٌ فَصَلَّیْنَا وَرَاءَہٗ قُعُوْدًا فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ اِنَّمَا جُعِلَ الْاِمَامُ لِیُؤْتَمَّ بِہٖ فَاِذَا صَلّٰی قَائِمًا فَصَلُّوْا قِیَامًا وَاِذَا رَکَعَ فَارْکَعُوْا وَاِذَا رَفَعَ فَارْفَعُوْا وَاِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ فَقُوْلُوْا رَبَّنَا وَلَکَ الْحَمْدُ وَاِذَا صَلّٰی جَالِسًا فَصَلُّوْا جُلُوْسًا اَجْمَعُوْنَ قَالَ اَبُوْ عَبْدِ اللّٰہِ قَالَ الْحُمَیْدِیُّ قَوْلُہٗ وَاِذَا صَلّٰی جَالِسًا فَصَلُّوْا جُلُوْسًا ھُوَ فِیْ مَرَضِہِ الْقَدِیْمِ ثُمَّ صَلّٰی بَعْدَ ذٰلِکَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ جَالِسًا وَّالنَّاسُ خَلْفَہٗ قِیَامٌ لَمْ یَاْمُرْھُمْ بِالْقُعُوْدِ وَاِنَّمَا یُؤْخَذُ بِالْاٰخِرِ فَالْاٰخِرِ مِنْ فِعْلِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

ترجمہ اسکا وہی ہے جو اوپر گذرا اس حدیث کے اول مین اتنا زیادہ ہے کہ ایک بار حضرت ص گہوڑے پر سوار ہوے سو گہوڑے سے گر پڑے سو آپکے داہنے پہلو چہل گئے یعنے زخمی ہو گئے سو آپنے بیٹھے نماز پڑہی اور ہمنے بہی آپکے پیچھے بیٹھ کر نماز پڑہی اور اوسکے آخر مین اتنا لفظ زیادہ ہے کہ امام بخاری نے کہا کہ حمیدی (یہ بخاری کا استاد ہے) نے کہا ہے کہ حضرت ص کا یہ فرمانا کہ اگر امام بیٹھ کر نماز پڑہے تو تم بہی بیٹھ کر پڑہو تو یہہ فرمان آپکا پرانی بیماری مین تہا پہر آپنے بعد اوسکے آخر عمر یعنے مرض الموت مین بیٹھ کر نماز

پڑہی اور لوگ آپکے پیچھے کہڑے رہے آپ نے اونکو بیٹھنے کا حکم نہ فرمایا اور نہین پکڑا جاتا ہے مگر حضرت کے
آخر سے فعل کو . . . . . یعنے جو حضرت ؐ نے آخر عمر مین کیا ہو یا فرمایا ہو اوسی پر عمل
کرنا چاہیے **ف** مطلب امام بخاری کا یہ ہے کہ امام کے پیچھے بیٹھ کر نماز پڑہنا منسوخ ہو چکا ہے حضرت
کے آخری فعل سے جو آپ نے مرض الموت مین کیا جیسے کہ اوپر گذر چکا ہے اور ظاہرا یہ حدیث انس رضؓ
کی عائشہ رضؓ کی حدیث سابق کے معارض ہے اسلیے کہ اسمین یہ ذکر ہے کہ مقتدی آپکے پیچھے کہڑے تہے اور
اسمین یہ ذکر ہے کہ مقتدی آپکے پیچھے بیٹھے تہے سو وجہ تطبیق کی ان دونون حدیثون مین یہ ہے کہ انس کی
حدیث مین اختصار ہے اونکی اصل قصہ یون ہے کہ پہلے ابتدا نماز مین مقتدی حضرت کے پیچھے کہڑے ہوئے تہے
سو حضرت ؐ نے اونکو اشارہ کیا کہ بیٹھ جاؤ پس سب لوگ بیٹھ گئے سو راوی نے اول اونکا کہڑا ہونا
پہر آپ کے حکم سے بیٹھنا ذکر نہین کیا آخر کار جسپر عمل قرار پایا تہا صرف وہی بیان کر دیا تہا واللہ اعلم

**باب** متی یسجد من خلف الامام مقتدی کب سجدہ کرے یعنے جب امام قومے مین ہو یا جلسہ
مین ہو وقال انس عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم فاذا سجد فاسجدوا یعنے انس رضؓ نے حضرت ؐ
سے روایت کی کہ آپ نے فرمایا کہ جب امام سجدہ کرے تو تم بہی سجدہ کرو **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا
کہ مقتدی امام سجدہ کے بعد سجدہ کرے یا تو اسطرح سے کہ جب امام سجدہ مین تو مقتدی اوسوقت سجدے ۶۹۰
مین جا چکے تو مقتدی اوسوقت سجدہ مین جاوے اور یا اسطور سے کہ جب امام سجدے مین جانا شروع کرے
تو بعد اوسکے مقتدی سجدہ مین جانا شروع کرے اور یہی ہے وجہ مطابقت اس اثر کی باب سے اور یہ اسواسطے ہے
کہ شرط مقدم ہوتی ہے جزا پر **حدثنا** مسدد قال حدثنا یحیی بن سعید عن سفیان قال حدثنی
ابو اسحاق قال حدثنی عبد اللہ بن یزید قال حدثنی البراء وھو غیر کذوب قال کان
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا قال سمع اللہ لمن حمدہ لم یحن احد منا ظہرہ حتی یقع
النبی صلی اللہ علیہ وسلم ساجدا ثم نقع سجودا بعدہ **ترجمہ** براء سے روایت ہے کہ جب حضرت
سمع اللہ لمن حمدہ کہا کرتے یعنے رکوع سے کہڑے ہو کر تو ہم مین سے کوئی اپنی پیٹھ کو نہ جہکاتا یعنے سب کہڑے
رہتے یہانتک کہ آپ سجدہ مین جا پڑتے پہر آپکے بعد ہم بہی سجدہ مین جاتے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا
کہ جب امام سجدے مین جا چکے تو بعد اوسکے مقتدی سجدے مین جاوے پس مطابقت اس حدیث کی باب
سے ظاہر ہے **باب** اثم من رفع راسہ قبل الامام جو شخص رکوع اور سجدہ کے وقت امام سے
پہلے سر اوٹہا وے تو اوسکے واسطے کیا گناہ ہے **حدثنا** حجاج بن منہال قال حدثنا شعبۃ عن
محمد بن زیاد قال سمعت ابا ھریرۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال اما یخشی احدکم

اَوَلَا یَخْشٰی اَحَدُکُمْ اِذَا رَفَعَ رَأْسَہٗ قَبْلَ الْاِمَامِ اَنْ یَّجْعَلَ اللّٰہُ رَأْسَہٗ رَأْسَ حِمَارٍ اَوْ یَجْعَلَ اللّٰہُ
صُوْرَتَہٗ صُوْرَةَ حِمَارٍ ترجمہ ابو ہریرہ رضؓ سے روایت ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کیا تم مین سے کوئی
نہین ڈرتا جبکہ امام سے پہلے اپنا سر اوٹھاتا ہے اس سے کہ خدا اوسکے سر کو گدہے کے سر سے بدل ڈالے
یا خدا اوسکے صورت کو گدہے کی صورت کر ڈالے (یہ شک راوی کا ہے کہ آپ نے پہلا لفظ فرمایا یا دوسرا)

**ف** اس حدیث کے دوسرے طریق مین صریح آگیا ہے کہ مراد صرف سجدہ سے سر اوٹھانا ہے لیکن
رکوع مین امام سے پہلے سر اوٹہانے والے کا بھی یہی حکم ہے کہ اوسکے ساتھ ملحق ہے اور سجدہ کو واسطے
خاص کیا کہ اوسمین بندہ خدا سے زیادہ تر نزدیک ہوتا ہے اور ایسے ہی جو شخص رکوع اور سجدے
جانے کے وقت امام سے پہلے جہکے تو اوسکا یہی حال ہے پس اس حدیث سے معلوم ہوا کہ امام سے پہلے
سر اوٹہانا حرام ہے اسلیے کہ اوسکے حق مین صورت بدل جانے کے وعید وارد ہوئے لیکن جمہور
علما کہتے ہین کہ اس صورت مین اوسکی نماز جائز ہو جاوے گی اور امام احمد وغیرہ کے نزدیک اوسکی نماز
باطل ہو جاتی ہے اسلیے کہ نہی نماز کے فاسد ہو جانے پر دلالت کرتی ہے پس یہی وجہ ہے مطابقت
اس حدیث کی باب سے اور صورت کا بدلجانا جو اس حدیث مین آیا ہے تو اکثر علما کے نزدیک یہ حقیقت
پر محمول ہے یعنے ظاہر دنیا مین اوسکی صورت بدلجاوے گی اور دلیل اسپر وہ حدیث ابو مالک کی ۴۹۱
کی ہے جو کتاب الاشربہ مین آوے گی اسلیے کہ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ اس امت مین بھی صورت
کا بدلجانا واقع ہوگا اور بعضے کہتے ہین کہ صورت بدلنے سے حقیقی معنے مراد نہین بلکہ مجازی معنے مراد
ہے یعنے یہ شخص گدہے کیطرح جاہل ہے کہ نماز کے فرائض کو نہین جانتا اور امام کی پیروی نہین کرتا
سو اسکا جواب یہ ہے کہ بعض طریقون مین اس حدیث کی یہ لفظ آگیا ہے کہ خدا اوسکے سر کو کتے کے سر سے
بدل ڈالے تو اب یہ لفظ اس مجازی معنے کو باطل کرتا ہے اسلیے کہ یہ نہین کہا جاتا کہ تو کتے کیطرح جاہل ہے
اور نیز اس حدیث مین لفظ بدل ڈالنے کا وارد ہوا ہے وہ دلالت کرتا ہے اسپر کہ مراد اصلی صورت کا
بدل جانا ہے اور نیز وعید مستقبل کے لفظ سے واقع ہوئی ہے اور نیز اگر مجازی معنے مراد ہوتے تو یون
کہا جاتا فراسہ راس حمار یعنے اوسکا سر گدہے کا سر ہے اسلیے کہ یہ صفت جہالت اور بلادت کی اوس
وقت اس شخص مین موجود ہے جبکہ اسنے یہ کام کیا ہے تو اب اسکو یہ کہنا صحیح نہین ہوگا کہ اگر تو ایسا کام
کریگا تو خوف ہے کہ تو جاہل ہو جاوے اسلیے کہ جہالت کی صفت تو اسمین آگے ہی موجود ہے پس معلوم
ہوا کہ مراد اس سے ظاہر صورت کا بدلجانا ہے اگر کوئی سوال کرے کہ ہم بہت لوگون کو دیکھتے ہین کہ وہ
امام سے پہلے سر کو اوٹہا لیتے ہین حالانکہ وہ اپنے اصلی صورت پر رہتے ہین تو جواب اسکا یہ ہے

کہ وعید کا واقع ہونا لازم نہین اور یہ بھی ہوسکتا ہی کہ قبر سی گدہی کیصورت پر اوٹہایا جاوے ذلت کی واسطی یا آخر مین اوسکے ساتہہ گدہے کا سا معاملہ کرین گے اور یہ کلام اوسنے ایسا کیا ہے کہ اُس سزا کا مستحق ہے اور اگر خدا اپنے فضل سے معاف کرے تو یہ مستحق ہونے کے مخالف نہین ہے اور ذکر کرتے ہین کہ محدثین سے ایک شخص نے اسحدیث مین شک کیا تہا سو اوسنے امام سے پہلے سر اوٹہایا پس اوسکا سر گدہے کے سر سے بدل گیا واللہ اعلم بالصواب

اور اس سے معلوم ہوا کہ امام کے ساتہہ ہر کام مین برابر رہنا یعنے نہ آگے بڑہنا نہ پیچہے رہنا جائز ہے اسلیے کہ اسمین صرف پہلے سر اوٹہانے سے منع فرمایا ہے امام کے ساتہہ برابر ہو کر ایک وقت مین سر اٹہانے سے منع نہین فرمایا بلکہ اوسپر سکوت فرمایا ہے پس وہ جائز ہوگا **لطیفہ** امام سے پہلے سر اوٹہانیکا کوئی سبب نہین مگر جلدی کرنا سو اس بیماری کی دوا یہ ہے کہ آدمی یہ بات ہر وقت دلمین یاد رکہے کہ مین امام سے کسی طرح پہلے سلام نہین پہیر سکتا ہون پس امام سے جلدی کرنے بیفائدہ ہے **باب** اِمَامَةِ الْعَبْدِ وَالْمَوْلٰی غلام اور آزاد شدہ کی امامت کا بیان یعنے جائز ہے **ف** غرض امام بخاری کی اس باب سے یہ ہی کہ غلام کی امامت جائز ہے اور یہی مذہب ہی امام شافعی کا اور ابو حنیفہ کے نزدیک غلام کی امامت مکروہ ہے لیکن اوسیوقت ہی جبکہ غلام جاہل ہو اور جبکہ عالم ہو تو ابو حنیفہ کے نزدیک بہی اوسکی امامت بلا کراہت جائز ہے وَكَانَتْ عَائِشَةُ يَؤُمُّهَا عَبْدُهَا ذَكْوَانُ مِنَ الْمُصْحَفِ یعنے اور عائشہ کا غلام اونکی امامت کیا کرتا تہا قرآن سے دیکہہ کر **ف** پس معلوم ہوا کہ غلام کی امامت جائز ہے اور نماز مین دیکہہ کر قرارت پڑہنی امام شافعی اور ابو یوسف اور محمد کے نزدیک جائز ہے اور یہی مروی ہے حسن بصری اور ابن سیرین اور حکم اور عطار سے اور امام ابو حنیفہ وغیرہ کے نزدیک جائز نہین اور وہ اسکی یہ تاویل کرتے ہین کہ قرآن سے امامت کرنے کا یہ معنے ہے کہ نماز سے پہلے قرآن سے دیکہہ کر یاد کر لیا کرتا تہا سو جواب اسکا یہ ہے کہ ایسے تو تمام خلقت کا یہی حال ہے کہ پہلے قرآن سے دیکہہ کر یاد کر لیتے ہین پہر اسکے ساتہہ اس فعل کو خاص کرنا بالکل بے معنے ہے وَوَلَدِ الْبَغِيِّ وَالْأَعْرَابِيِّ وَالْغُلَامِ الَّذِي لَمْ يَحْتَلِمْ لِقَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَؤُمُّهُمْ أَقْرَؤُهُمْ لِكِتَابِ اللهِ یعنے اور ولد الزنا اور جنگلی مرد اور لڑکے نابالغ کی امامت بہی جائز ہے واسطے فرمانے حضرت صلعم کے کہ امامت کرے قوم کی جو نسین قرآن کا بڑا قاری ہو **ف** اس سے معلوم ہوا کہ جو شخص قرآن کا بڑا قاری ہو اوسکی امامت جائز ہے خواہ غلام ہو خواہ نابالغ لڑکا ہو خواہ ولد الزنا وغیرہ ہو پس اسحدیث کا عموم سبکو شامل ہی سوا سے کافر کے کہ اوسکی قرارت صحیح نہین ہے پس وجہ مطابقت اسحدیث کی باب سے ظاہر ہو گئی **ف** ولد الزنا اور جنگلی آدمی کی امامت جمہور کے نزدیک جائز ہے اور امام مالک کے نزدیک مکروہ ہے مگر جائز ہے اور لڑکے نابالغ

492

کی امامت امام شافعی اور حسن بصری وغیرہ کے نزدیک صحیح ہے اور ابو حنیفہ اور مالک وغیرہ کے نزدیک مکروہ ہے
اور ابو حنیفہ سے مشہور روایت مین نفلون مین صحیح ہے اور فرضون مین نہین لیکن احادیث کا عموم صریح ہے انکی
ردمین اور یہ کہنا کہ یہ بنا ضعیف کی قوی پر ہے محض خیال فاسد ہے اسلیے کہ نص کے مقابلے میں قیاس
بالاجماع مردود ہے اور تفصیل اس مسئلہ امامت نابالغ کی ظفر المبین جدید حصہ دوم مین مذکور ہے شائق
اوسکا مطالعہ کرے وَلَا یُمْنَعُ الْعَبْدُ مِنَ الْجَمَاعَةِ بِغَیْرِ عِلَّةٍ یعنے اور نہ منع کیا جاوے غلام کو جماعت
سے بغیر کسی ضرورت شرعیہ کے یعنے اسلیے کہ خدا کا حق مقدم ہے بندہ کے حق پر حَدَّثَنَا اِبْرَاهِيْمُ بْنُ الْمُنْذِرِ
قَالَ حَدَّثَنَا اَنَسُ بْنُ عِيَاضٍ عَنْ عُبَيْدِ اللهِ عَنْ نَافِعٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ لَمَّا قَدِمَ الْمُهَاجِرُوْنَ
الْاَوَّلُوْنَ الْعُصْبَةَ مَوْضِعًا بِقُبَاءٍ قَبْلَ مَقْدَمِ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَؤُمُّهُمْ
سَالِمٌ مَوْلٰى اَبِيْ حُذَيْفَةَ وَكَانَ اَكْثَرَهُمْ قُرْاٰنًا ترجمہ عبد اللہ بن عمر رض سے روایت ہے کہ جب مہاجرین
اولین مکے سے مدینے کو ہجرت کرکے آئے اور عصبہ (ایک جگہہ کا نام ہے قبا مین نزدیک مدینہ کے) مین
آٹہیرے حضرت کی ہجرت کرنے سے پہلے تو سالم ابو حذافہ کا غلام اونکی امامت کیا کرتا تہا اور وہ انمین قرآن
کا زیادہ حافظ تہا **ف** شیخ الاسلام حافظ ابن حجر نے فتح الباری مین فرمایا کہ سالم کا ان لوگون کو
امامت کرانا اوسکے آزاد ہونے سے پہلے تہا پس معلوم ہوا کہ غلام کی امامت کرنی جائز ہے اسلیے کہ بڑے
بڑے صحابہ کے اجماع سے وہ امام بنا تہا اگر اوسکی امامت صحیح نہ ہوتی تو صحابہ کبار اوسکو اپنا امام نہ بناتے
پس یہی وجہ ہے مطابقت احادیث کی باب سے حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى قَالَ
حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ حَدَّثَنِيْ اَبُو التَّيَّاحِ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
قَالَ اسْمَعُوْا وَاَطِيْعُوْا وَاِنِ اسْتُعْمِلَ حَبَشِيٌّ كَاَنَّ رَاْسَهٗ زَبِيْبَةٌ ترجمہ انس رضی عنہ سے روایت
ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مانو اور اطاعت کرو اگرچہ حبشی غلام تمپر سردار ہووے گویا
کہ اوسکا سر سیاہ منقی ہے **ف** منقی کے ساتہ تشبیہ دینی واسطے چہوٹے ہونے سر اوسکے کی ہے اور یہ بات
حبشہ مین مشہور ہے پس اس حدیث سے معلوم ہوا کہ غلام کی امامت جائز ہے اسلیے کہ اسکے دوسری طریق
مین عبد کا لفظ آگیا ہے اور جبکہ غلام کی اطاعت کا حکم ہوا تو اسکے پیچہے نماز بہی جائز ہوگی اور یہ اسواسطے کہ انکی
عادت اسی طرح سے جاری ہے کہ امامت خود خلیفہ کرتا ہے یا اوسکا نائب اور جو عامل ہوتا ہے وہ بہی خلیفہ
کا نائب ہے پس مطابقت احادیث کی باب سے ظاہر ہے **بَابٌ** اِذَا لَمْ يُتِمَّ الْاِمَامُ وَاَتَمَّ مَنْ خَلْفَهٗ
جب امام نماز کو تمام نہ کرے اور مقتدی تمام کرے تو اوسکا کیا حکم ہے یعنے اگر امام اپنی نماز مین کوئی قصور
کر بیٹہے جیسے کہ وقت اسکی قضا کر دیوے یا رکوع اور سجود وغیرہ رکنوں مین کچھ قصور کرے اور مقتدی اپنی نماز

۴۹۳

مین کوئی قصور نہ کیے تو یہ قصور امام ہی کے سر رہیگا مقتدی کی نماز مین اس سے کوئی نقصان نہین پہونچتا
ہے پس مقتدی کی نماز درست ہو جاوے اور امام کی نماز درست نہ ہوگی حَدَّثَنَا الْفَضْلُ بْنُ سَهْلٍ
قَالَ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ مُوسَى الْأَشْيَبُ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ عَبْدِ اللهِ بْنِ دِيْنَارٍ
عَنْ زَيْدِ بْنِ اَسْلَمَ عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
قَالَ يُصَلُّوْنَ لَكُمْ فَاِنْ اَصَابُوْا فَلَكُمْ وَاِنْ اَخْطَاُوْا فَلَكُمْ وَعَلَيْهِمْ ترجمہ ابو ہریرہ رض سے
روایت ہی کہ حضرت ؐ نے فرمایا کہ تمہارے امام تمہارے واسطے نماز پڑھتے مین سو اگر انہون نے ٹھیک نماز
پڑھی تو تم کو بھی نماز کا ثواب ملا اور انکو بھی اور اگر انہون نے کچھہ خطا کی تو تمکو اوسکا ثواب ہی اور انپر اس
خطا کا عذاب ہی ف اس حدیث سی معلوم ہوا کہ اگر امام نماز کے ارکان ادا نکرے یا ناپاک یا بے وضو
نماز پڑہاوے یا کوئی اور قصور کرے تو مقتدی کی نماز ہوگئی خواہ وہ اس قصور کو جانتا ہو یا اوسکو خبر نہ ہو اور
امام کی نماز نہین ہوتی ہے پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور یہی مذہب ہے شافعیہ اور
مالکیہ اور امام احمد کا اور امام ابو حنیفہ کے نزدیک اس صورت مین مقتدی کی نماز بھی نہین ہوتی ہے لیکن ابن
منذر نے کہا کہ یہ حدیث صحیح ہے اونکے رد مین اسلیے کہ اس حدیث سی عام طور پر ثابت ہوتا ہے کہ اگر امام
کی نماز ٹوٹ جاوے تو مقتدی کی نماز اس سی نہین ٹوٹتی ہے بشرطیکہ مقتدی اسمین کچھہ قصور نہ کرے بیٹھے اسیطرح ۴۹۴
اگر نماز کے بعد معلوم ہوا کہ امام کو نہانے کی حاجت تھی یا اوسکے کپڑے یا بدن پر کوئی پلیدی پوشیدہ لگی ہوئی
تھی تو مقتدی کی نماز کو اس سی کچھہ نقصان نہین اسکا سب قصور امام پر ہے اور بعضے کہتے ہین کہ اوسی صورت مین
ہے جبکہ امام مفسدات نماز کا مرتکب ہو یا مفسدات کا اوسکو علم نہ ہو باب اِمَامَةِ الْمَفْتُوْنِ وَ
الْمُبْتَدِعِ فتنے کے امام اور بدعتی کے پیچھے نماز پڑھنی جائز ہے ف فتنے کے امام سے وہ امام مراد ہے
جو فتنے کو کہڑا کرے اور امام حق کے ساتھہ مقابلہ کرے اور بدعتی سے وہ مراد ہے جسکا کوئی عقیدہ
اہلسنت و جماعت کی مخالف ہو اور اسمین اختلاف ہے کہ خوارج اور اہل بدعت کے پیچھے نماز جائز ہے یا نہین سو ابن عمر اور
سعید بن جبیر اور ابن ابی لیلے وغیرہ کہتے ہین کہ اونکے پیچھے نماز جائز نہین اگر پڑھے تو اعادہ کرے اور امام احمد
کہتے ہین کہ جو بدعتی لوگون کو اپنی بدعت کیطرف بلاوے اوسکے پیچھے نماز درست نہین اور جو شخص رافضی اور
قدری اور جہمی کے پیچھے نماز پڑھے اوسکو نماز دوہرانی واجب ہے اور حنفیہ کہتے ہین کہ اہل بدعت کے پیچھے نماز
جائز ہے لیکن مکروہ ہے اور تین فرقون مذکورہ کے پیچھے جائز نہین وَقَالَ الْحَسَنُ صَلِّ وَعَلَيْهِ
بِدْعَتُهٗ یعنے حسن بصری نے کہا اوسکے پیچھے نماز پڑھہ اور اوسکی بدعت کا وبال اُسپر پڑے گا ف
بدعت کہتے ہین اُس کام کو جسکا شرع مین کوئی اصل نہ ہو اور وہ دو قسم ہے ایک حسنہ اور ایک قبیحہ اور مراد

اسجگہہ بدعت قبیحہ ہے پس اس سے معلوم ہوا کہ بدعتی کے پیچھے نماز پڑھنی درست ہی مقتدی کی نماز اوسکی بدعت سے کچھہ نقصان نہین ہوتا ہے پس مطابقت اس اثر کی باب سے ظاہر ہے قَالَ لَنَا مُحَمَّدُ
ابْنُ يُوسُفَ حَدَّثَنَا الْاَوْزَاعِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا الزُّهْرِيُّ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ
ابْنِ عَدِيِّ بْنِ الْخِيَارِ اَنَّهٗ دَخَلَ عَلٰى عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ وَهُوَ مَحْصُوْرٌ فَقَالَ اِنَّكَ اِمَامُ
عَامَّةٍ وَنَزَلَ بِكَ مَا تَرٰى وَيُصَلِّيْ لَنَا اِمَامُ فِتْنَةٍ وَنَتَحَرَّجُ فَقَالَ الصَّلٰوةُ اَحْسَنُ
مَا يَعْمَلُ النَّاسُ فَاِذَا اَحْسَنَ النَّاسُ فَاَحْسِنْ مَعَهُمْ وَاِذَا اَسَاؤُا فَاجْتَنِبْ اِسَاءَتَهُمْ
ترجمہ عبید اللہ سے روایت ہی کہ وہ عثمان رض پاس آیا اس حالت مین جبکہ باغیون نے اونکے گھر کو گھیرا ہوا تہا سو اوسنے عثمان رض سے کہا کہ لوگون کے امام آپ ہو اور یہہ مصیبت جو تمپر اوتری ہے تم دیکھتے ہو اور فتنے کا امام یعنے باغیون کا سردار ہمکو نماز پڑہاتا ہے تو ہم گنہگار ہوتے ہین اوسکی متابعت مین تو آپ کیا فرماتے ہین ہم اوسکے پیچھے نماز پڑھین یا نہ پڑھین سو عثمان رض نے کہا کہ نماز سب عملون سے بہتر عمل ہے سو جب لوگ نیک کام کرین یعنے نماز پڑہین تو تو بہی اُنکے ساتہہ جماعت مین شریک ہو جا اور جب وہ
کوئی برا کام کرین یعنے فتنہ فساد کرین تو اس سے بچا رہ تیری نماز درست ہو جاویگی ف اس حدیث سے بہی معلوم ہوا کہ فتنے کے امام کے پیچھے نماز ادا ہو جاتی ہے اور یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور اس اثر سے یہہ بہی معلوم ہوا کہ فتنے مین داخل ہونا جائز نہین اور یہہ بہی معلوم ہوا کہ جماعت کی بڑی تاکید ہے خاصکر فتنے کے وقت مین تاکہ لوگ متفرق نہ ہو جاوین اور یہہ بہی معلوم ہوا کہ جس آدمی کے پیچھے نماز مکروہ ہے جماعت کے ترک کرنے او سکے پیچھے نماز پڑھنے اولی ہے اور یہہ بہی معلوم ہوا کہ بغیر اذن امام کے جمعہ پڑہنا جائز ہے وَقَالَ الزُّبَيْدِيُّ قَالَ الزُّهْرِيُّ لَا نَرٰى اَنْ يُّصَلّٰى خَلْفَ الْمُخَنَّثِ اِلَّا مِنْ ضَرُوْرَةٍ لَا بُدَّ مِنْهَا یعنے زبیدی نے زہری سے روایت کی ہے کہ مین ہیجڑے کے پیچھے نماز پڑھنے کو پسند نہین رکہتا ہون مگر ساتہہ ایسی ضرورت کے جس سے کوئی چارہ نہ ہو جیسے کہ حاکم وقت کا ہو یا حاکم کیطرف سے مقرر ہو کہ اوسکی مخالفت سے نقصان کا خوف ہو تو ایسے وقت اوسکے پیچھے نماز پڑھنی جائز ہے کہ وہ بہی فتنے کے امام کیطرح ہے پس یہی وجہ ہے مطابقت اس اثر کی باب سے
حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ اَبَانَ قَالَ حَدَّثَنَا غُنْدَرٌ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ اَبِي التَّيَّاحِ اَنَّهٗ سَمِعَ
اَنَسَ بْنَ مَالِكٍ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِاَبِيْ ذَرٍّ اِسْمَعْ وَاَطِعْ وَلَوْ لِحَبَشِيٍّ
كَاَنَّ رَاْسَهٗ زَبِيْبَةٌ ترجمہ انس رض سے روایت ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ سلم نے ابوذر سے فرمایا کہ کہا مان اور طاعت کر اگرچہ حبشی غلام تجپر سردار ہو گویا کہ سر اوسکا سیاہ منقی ہے ف یہ صفت

اکثر کر کے عجم کے لوگوں مین پائی جاتی ہے جو تہوڑے دنون سے مسلمان ہوئے ہوتے ہین اور انہین اکثر جہالت غالب ہوتی ہے اور ایسا آدمی بدعت اور فتنے سے خالی نہین ہوتا ہے اور جب کہ آپ نے ایسے آدمی کی اطاعت کا حکم فرمایا تو معلوم ہوا کہ اوسکی امامت بہی جائز ہے پس مطابقت اسحدیث کی باب سے ظاہر ہے **بَابٌ** يَقُومُ عَنْ يَمِينِ الْإِمَامِ بِحِذَائِهِ سَوَاءً إِذَا كَانَا اثْنَيْنِ اگر صرف دو ہی آدمی ہون یعنے ایک امام اور ایک مقتدی ہو تو مقتدی امام کے داہنے طرف اُسکے برابر کہڑا ہووے یعنے اُسسے آگے بڑہے اور نہ اُس سے پیچہے ہٹے **حَدَّثَنَا** سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْحَكَمِ قَالَ سَمِعْتُ سَعِيدَ ابْنَ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ بِتُّ فِي بَيْتِ خَالَتِي مَيْمُونَةَ فَصَلَّى رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعِشَاءَ ثُمَّ جَاءَ فَصَلَّى أَرْبَعَ رَكَعَاتٍ ثُمَّ نَامَ ثُمَّ قَامَ فَجِئْتُ فَقُمْتُ عَنْ يَسَارِهِ فَجَعَلَنِي عَنْ يَمِينِهِ فَصَلَّى خَمْسَ رَكَعَاتٍ ثُمَّ صَلَّى رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ نَامَ حَتَّى سَمِعْتُ غَطِيطَهُ أَوْ قَالَ خَطِيطَهُ ثُمَّ خَرَجَ إِلَى الصَّلٰوةِ **ترجمہ** ابن عباس رض سے روایت ہے کہ مین نے اپنی خالہ میمونہ کے گہر مین ایک رات گذاری سو حضرت صلعم نے عشا کی نماز پڑہی پہر گہر مین تشریف لائے سو آپنے چار رکعت نماز پڑہی پہر سو گئے پہر حضرت صلعم تہجد کے واسطے کہڑے ہوئے یعنے کچہہ رات گئی سو مین آیا اور وضو کر کے آپکی بائین طرف کہڑا ہوا سو آپ نے مجہکو پہیر کر اپنے داہنے طرف کیا سو آپ نے پانچ رکعت نماز پڑہی پہر دو رکعت نماز پڑہی پہر سو گئے یہانتک مین نے آپکے خراٹے سنے پہر نماز کیطرف نکلے یعنے فجر کی نماز کے واسطے گہر سے تشریف لائے پہر آپ نے نماز پڑہی اور نیا وضو نہ کیا **ف** یہ حدیث اول پارے مین گذر چکی ہے پس اسی سے معلوم ہوا کہ اگر مقتدی صرف ایک ہی ہو تو امام کے داہنے طرف اوسکی برابر کہڑا ہووے اور یہی وجہ ہے مطابقت اسحدیث کی باب سے لیکن اگر کوئی دوسرا مقتدی پیچہے سے آئے تو دونون امام سے پیچہے ہٹ جاوین اور اگر پہلے سے دو مقتدی ہون تو وہ بہی امام کے پیچہے کہڑے ہووین اوسکے برابر نہ کہڑے ہووین اور ابن مسعود رض کا یہ مذہب ہے کہ اگر دو آدمی اور ایک امام ہو تو ایک اوسکے داہنے کہڑا ہووے اور ایک بائین کہڑا ہووے اور باقی تمام صحابہ اور تابعین وغیرہ اسکے مخالف ہین وہ کہتے ہین جب کہ دو مقتدی ہون تو دونو امام کے پیچہے کہڑے ہووین اور اگر تین ہون تو بالاجماع پیچہے کہڑے ہون اور اگر ایک ہو تو امام کے داہنے طرف کہڑا ہووے اور اسپر اجماع ہو چکا ہے **بَابٌ** إِذَا قَامَ الرَّجُلُ عَنْ يَسَارِ الْإِمَامِ فَحَوَّلَهُ الْإِمَامُ إِلَى يَمِينِهِ لَمْ تَفْسُدْ صَلٰوتُهُمَا اگر کوئی مرد امام کے بائین کہڑا ہووے اور امام اوسکو پہیر کر اپنے داہنے طرف کر لیوے تو ان دونون کی نماز نہین ٹوٹتی ہے **ف** جمہور علما کے نزدیک ایسی صورت مین کسی کی نماز نہین ٹوٹتی ہے نہ امام کی اور نہ مقتدی کی اور امام احمد کے نزدیک

۴۹۶

ٹوٹ جاتی ہے حَدَّثَنَا اَحْمَدُ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَمْرٌو عَنْ عَبْدِ رَبِّهِ بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ مَخْرَمَةَ بْنِ سُلَيْمَانَ عَنْ كُرَيْبٍ مَوْلَى ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ نِمْتُ عِنْدَ مَيْمُوْنَةَ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عِنْدَهَا تِلْكَ اللَّيْلَةَ فَتَوَضَّأَ ثُمَّ قَامَ يُصَلِّيْ فَقُمْتُ عَنْ يَسَارِهِ فَاَخَذَنِيْ فَجَعَلَنِيْ عَنْ يَمِيْنِهِ فَصَلّٰى ثَلٰثَ عَشَرَةَ رَكْعَةً ثُمَّ نَامَ حَتّٰى نَفَخَ وَكَانَ اِذَا نَامَ نَفَخَ ثُمَّ اَتَاهُ الْمُؤَذِّنُ فَخَرَجَ فَصَلّٰى وَلَمْ يَتَوَضَّأْ قَالَ عَمْرٌو فَحَدَّثْتُ بِهِ بُكَيْرًا فَقَالَ حَدَّثَنِيْ كُرَيْبٌ بِذٰلِكَ **ترجمہ** ابن عباس رض سے روایت ہے کہ مینے اپنی خالہ میمونہ کے گہر مین ایک رات گذاری اور حضرت صلے اللہ علیہ وسلم بہی اُس رات اوسکے پاس تہے سو آپ نے وضو کیا پہر نماز پڑہنی کو کہڑے ہوئے سو مین بہی آپکی بائین طرف کہڑا ہوا سو آپ نے مجہکو پکڑا اور داہنے طرف کیا سو آپ نے تیرہ رکعت نماز پڑہی پہر سو گئے یہانتک کہ خراٹے لینے لگے اور جب سو جاتے تہے تو خراٹے لیا کرتے تہے پہر آپ کے پاس مؤذن آیا یعنے نماز کی خبر دینے کے واسطے سو حضرت گہر سے تشریف لائے اور نماز پڑہی اور وضو نہ کیا **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر امام مقتدی کو اپنے بائین طرف سے پہیر کر داہنے طرف کر لیوے تو دونو کی نماز نہین ٹوٹتی ہے اسلیے کہ حضرت صلعم نے ابن عباس کی نماز کو باطل نہین کیا اور نہ آپ کی نماز مین کچہہ قصور آیا پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے

٤٩٧ **باب** اِذَا لَمْ يَنْوِ الْاِمَامُ اَنْ يَّؤُمَّ ثُمَّ جَاءَ قَوْمٌ فَاَمَّهُمْ اگر کسی شخص نے امامت کی نیت نکی ہو یعنے تنہا نماز پڑہتا ہو پہر کچہہ لوگ پیچہے سے آجاوین تو وہ شخص نماز ہی مین اونکا امام بنجاوے تو جائز ہے اگرچہ نماز کے شروع کرنے سے پہلے امامت کی نیت نہ کی ہو

حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ اَيُّوْبَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ بِتُّ عِنْدَ خَالَتِيْ مَيْمُوْنَةَ فَقَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ مِنَ اللَّيْلِ فَقُمْتُ اُصَلِّيْ مَعَهٗ فَقُمْتُ عَنْ يَسَارِهٖ فَاَخَذَ بِرَاْسِيْ وَاَقَامَنِيْ عَنْ يَمِيْنِهٖ **ترجمہ** ابن عباس رض سے روایت ہے کہ مینے اپنی خالہ میمونہ پاس ایک رات گذاری سو حضرت صلعم کچہہ رات گئے نماز پڑہنے کو کہڑے ہوئے سو مین بہی آپ کے ساتہہ نماز پڑہنے کا ارادہ کیا سو مین آپکے بائین طرف کہڑا ہوا سو آپ نے مجہکو سر سے پکڑا اور اپنے داہنے طرف کہڑا کیا **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آپ نے امامت کی نیت نہین کی تہی پہر جب ابن عباس آپکے پیچہے کہڑا ہو گیا تو آپ نے نماز ہی مین امامت کی نیت کر لی پس معلوم ہوا کہ اگر نماز سے پہلے امامت کی نیت نہ کی ہو اور پیچہے سے کوئی دوسرا آدمی آجاوے تو اوسکی امامت کرنے جائز ہے پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور مالک اور نووی وغیرہ کا خواہ مقتدی مرد ہون یا عورتین ہون اونکے نزدیک امامت کی نیت شرط

اور مسلم میں ایک اور حدیث بھی آچکی ہے جو ہمارے باب میں صریح ہے **باب** اذا طول الامام وکان للرجل حاجة فخرج فصلی جب امام قراءة کو لمبا کرے اور مقتدی کو کوئی ضرورت ہو تو جماعت سے علیحدہ ہو کر اپنی نماز تنہا پڑھ لیوے تو جائز ہے **حدثنا** مسلم قال حدثنا شعبة عن عمرو عن جابر بن عبد الله ان معاذ بن جبل کان یصلی مع النبی صلی الله علیه وسلم ثم یرجع فیؤم قومه ح وحدثنی محمد بن بشار قال ثنا غندر قال ثنا شعبة عن عمرو قال سمعت جابر بن عبد الله قال کان معاذ بن جبل یصلی مع النبی صلی الله علیه وسلم ثم یرجع فیؤم قومه فصلی العشاء فقرأ بالبقرة فانصرف الرجل فکان معاذ ینال منه فبلغ النبی صلی الله علیه وسلم فقال فتان فتان فتان ثلث مرار او قال فاتنا فاتنا فاتنا وامره بسورتین من اوسط المفصل قال عمرو لا احفظهما ترجمہ

جابر بن عبد اللہ سے روایت ہے کہ معاذ کا دستور تھا کہ حضرت کے ساتھ عشا کی نماز پڑھا کرتے تھے پھر اپنی قوم کیطرف پھر جاتے تھے سو انکی امامت کرتے تھے سو ایکبار معاذ نے عشا کی نماز پڑھی اور اس میں سورہ بقر شروع کی سو ایک شخص جماعت چھوڑ کے علیحدہ نماز پڑھکر چلا گیا سو معاذ اس سے ایذا کو پہونچتے تھے یعنے اوسکو برا کہتے تھے کہ وہ منافق ہے کہ جماعت سے علیحدہ ہو گیا ہے سو یہ خبر حضرت کو پہونچی سو فرمایا کہ اے معاذ کیا تو فتنہ انگیز ہے یہ کلمہ آپ نے تین بار فرمایا اور آپ نے اوسکو دو سورتین اوساط مفصل سے پڑھنے کو فرمایا عمرو نے کہا کہ وہ دونو سورتین مجکو یاد نہین رہی ہین **ف** ایک روایت مین آیا ہے کہ حضرت ؐ نے معاذ کو فرمایا والشمس وضحیها اور سبح اسم ربک الاعلی اور ایتنی ایتنی بڑی سورتین پڑھا کر اس سے معلوم ہوا کہ اگر امام قراءة لمبی پڑھے اور مقتدی کسی ضرورت کے لیے جماعت چھوڑ کر علیحدہ نماز پڑھ جاوے تو جائز ہے اسلیے کہ اس شخص نے جماعت سے سلام پھیر کر نئے سر سے نماز شروع کر کے پڑھی اور پہلی نماز کو توڑ دیا پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ فرض پڑھنے والے کی نماز نفل پڑھنے والے کے پیچھے جائز اور صحیح ہے اسلیے کہ معاذ جو نماز حضرت ؐ کے ساتھ پڑھتے تھے اوس مین فرض کی نیت کیا کرتے تھے اور جو نماز اپنی قوم کو پڑھاتے تھے اوس مین نفل کی نیت کیا کرتے تھے اسواسطے کہ عبد الرزاق اور شافعی اور دارقطنی وغیرہ کی روایت مین یہ لفظ صریح آگیا ہے ہی له تطوع ولهم فریضة یعنے وہ دوسری نماز معاذ کے واسطے نفل ہوتے اور مقتدیون کے واسطے فرض ہوتے تھے اور جب اس قصے کی حضرت کو خبر پہونچی تو آپ نے اس پر انکار نہ فرمایا صرف یہی فرمایا کہ قراءة لمبی نہ کیا کر اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور احمد کا اور حنفیہ کے نزدیک فرض والے کی نماز نفل والے کے پیچھے درست نہین ہوتی ہے اور وہ اس حدیث

۴۹۸

معاذ کی بہت تاویلین کرتے ہین اول تاویل حنفیہ کی یہ ہے کہ ابن جریج راوی اس حدیث کا مدلس ہے اور اُسنے
اس زیادتی مین تحدیث بیان نہین کی پس اس سے استدلال کرنا صحیح نہین سو جواب اسکا یہ ہے کہ عبدالرزاق
کی روایت مین ابن جریج کا سماع صریح آگیا ہے جیسے کہ فتح الباری مین مذکور ہے پس استدلال اس حدیث سے صحیح
ہے دوسری تاویل حنفیہ کی یہ ہے جو کہ طحاوی نے لکھا کہ ابن عیینہ کی روایت مین یہ زیادتی نہین سو جواب
اسکا یہ ہے کہ ابن جریج ابن عیینہ سے عمر مین بڑا ہے اور اُسسے جلالت مین زیادہ ہے اور اوسنے ابن عیینہ
سے عمرو کی پہلے شاگردی کی ہے پس ابن عیینہ کا اس زیادتی کو نہ روایت کرنا اوسکی صحت مین قدح نہین
کرسکتا ہے اور بفرض محال تسلیم بھی کیجاوے تو کہا جاویگا کہ یہ زیادتی ثقہ کی ہے اور آپ سے کسی زیادہ ارجح کی حفظ
اور عدد کے مخالف نہین ہے پس لا محالہ مقبول ہوگی کما تقرر فے الاصول پس اوسکی صحت مین
تردد کرنا مردود ہے تیسری تاویل حنفیہ کی یہ ہے جو کہ طحاوی نے کہا ہے کہ یہ زیادتی مدرج ہے یعنے
حدیث کا لفظ نہین کسی راوی کا قول ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ اصل حدیث مین عدم ادراج ہے
یہانتک کہ تفصیل ثابت ہوجاوے سو جب تک کسی دلیل سے مدرج ہونا ثابت نہ ہوجاوے تب
تک یہ زیادتی حدیث سے گنی جاویگی خاصکر جب دوسری طریق سے اسی طرح روایت آچکی ہو تو اس سے
۴۹۹ یہ احتمال بالکل نہین ہوسکتا ہے اور یہان بھی ایسا ہی ہے کہ امام شافعی نے اسکو دوسرے طریق سے
روایت کیا ہے اور ہمین عمرو کی متابعت ثابت کی ہے چوتھی تاویل حنفیہ کی یہ ہے جو طحاوی حنفی نے کہا کہ یہ
زیادتی فقط جابر رض کا ظن ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ یہ ظن باطل اور مردود ہے اسلیے کہ جابر معاذ
رض کے ساتھ نماز پڑہا کرتے تھے سو یہ اسی پر محمول ہے کہ یہ قصہ اوسنے معاذ سے خود سنا ہے اور یہ ظن جابر
کے حق مین بالکل نہین ہوسکتا ہے کہ بغیر مشاہدہ کے کسی شخص کے حال سے خبر دیوے سوا اسکے کہ معاذ
نے اوسکو اس قصے کی خبر دی ہو خاص کر کے جابر کے قول سے معلوم ہوتا ہے کہ معاذ کا ہمیشہ یہی دستور
تھا سو بغیر مشاہدہ یا اطلاع کے ایسا لفظ بولنا بالکل ممکن نہین ہے پانچوین تاویل حنفیہ کی یہ ہے جو طحاوی
نے لکھا کہ معاذ کا نماز پڑہانا حضرت ص کے حکم سے نہین تہا اور نہ آپکی تقریر سے پس یہ حجت نہین ہو
سکتا ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ رای صحابی کے جب کسی دوسرے صحابی کے مخالف نہ ہو تو بالاتفاق
حجت ہے اور یہان بھی ایسا ہی ہے کہ معاذ کا اس باب مین کوئی صحابی مخالف نہین ہے اسلیے کہ معاذ رض
جنکو نماز پڑہایا کرتے تہے وہ سب لوگ صحابہ تہے اور انمین چالیس صحابی بدری تہے اور تیس صحابی عقبی
تہے اور ابن حزم نے کہا کہ اسکا خلاف کسی صحابی سے ثابت نہین بلکہ عمر اور ابن عمر اور ابو الدرداء اور
انس وغیرہ صحابہ کبار سے اسکا جواز ثابت ہوچکا ہے پس یہ فعل معاذ کا بالاتفاق حجت ہوگا چھٹی

تاویل حنفیہ کی یہ ہے جو کہ طحاوی نے کہا ہے کہ یہ اوس وقت کا حکم ہے جب کہ فرضونکو دوبارہ پڑہا جاتا تہا اور اب یہہ حکم منسوخ ہے پس اس سے دلیل پکڑنی صحیح نہین سو جواب اسکا یہ ہے کہ یہہ محض احتمال ہے اور نسخ احتمال سے ثابت نہین ہوسکتا ہو اور اگر دوبار فرضون کا پڑہنا اول اسلام مین تسلیم بہی کیا جاوے تو کہا جاویگا کہ منع آپ نے اسواسطے فرمایا تہا کہ دونو نمازون کو فرض نہ ٹہیرایا جاوے بلکہ ایک کو اونمین سے فرض مقرر کیا جاوے خواہ اول کو خواہ دوسرے کو پس اس سے دوبارہ نفل کرکے پڑہنے کی ممانعت ثابت نہین ہوتی ہے اسیطرح کہا ہے امام بیہقی نے اور کہا کہ اِسسے حدیثون مین تطبیق ہو جاتی ہے اور نیز یہہ بہی ممکن ہو کہ ہم اوسکے برعکس دعویٰ کرین یعنے یہ نہی معاذ رضکی حدیث سی منسوخ ہے پہلے دوبار نماز پڑہنے کی ممانعت تہی اب نہین ہے ایسے اگر کوئی کہے کہ یہ قصہ معاذ کا پرانا ہے اسواسطے کہ معاذ احد مین شہید ہو گئے تہے تو کہا جاویگا کہ جنگ احد تیسرے سال کے اخیر مین واقع ہوا ہے پس ہوسکتا ہے کہ نہی پہلی یا دوسری سال مین واقع ہوئی ہو اور اذن تیسرے سال مین واقع ہوا ہو اور نیز سنن مین حدیث آچکی ہو کہ دو آدمی عصر کی نماز اپنے گہر مین پڑہکر حضرت پاس آئے اور حضرت نماز پڑہ رہے تہے سو اُن دونون نے آپکی ساتہہ نماز نہ پڑہی سو جب حضرت نماز سے فارغ ہوئے تو انپر ناراض ہوئے اور فرمایا کہ اگر تم اپنے گہر مین نماز پڑہکر
آؤ اور دوسری جگہہ جماعت ہوتی ہو تو اوسمین شریک ہو جاؤ کہ وہ نماز تمہارے واسطے نفل ہو جاویگی ۵۰۰
اور یہ واقعہ حضرت کی آخر عمر کا ہے اسلیے کہ یہ قصہ حجۃ الوداع کا ہے اور نیز دوسری حدیث مین صاف آچکا ہے کہ آپنے فرمایا کہ میرے بعد حاکم ہونگے اور وہ نماز کو وقت سی نکال کر پڑہا کرینگے سو تم وقت پر اپنی نماز کو گہر مین پڑہ لیا کرنا اور پہر اونکے ساتہہ بہی پڑہ لیا کرنا کہ وہ تمہارے واسطے نفل ہو جاوینگے پس یہ دونون حدیثین بہی پکی اور صریح دلیل ہین اسپر کہ دوبارہ نماز پڑہنے کی ممانعت منسوخ ہو چکی ہے پس اگر دوسری بار جماعت کے ساتہہ ملکر نماز پڑہ لیوے تو قطعاً صحیح ہو جاویگی پس دعوے نسخ طحاوی کا مردود ہو گیا ساتوین تاویل حنفیہ کی یہ ہے جو کہ طحاوی نے کہا کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے معاذ کو نماز پڑہانے سی منع کیا تہا چنانچہ دوسری حدیث مین آیا ہے کہ حضرت نے اوسکو فرمایا کہ ای معاذ تو میرے ساتہہ نماز پڑہا کر اور اپنی قوم کو نماز نہ پڑہایا کر اور یا اپنی قوم کو پڑہایا کر اور میرے ساتہہ نماز نہ پڑہا کر سو جواب اسکا یہ ہے کہ یہ معنے اس حدیث کا نہین بلکہ اس حدیث مین لفظ تخفیف کا واقع ہوا ہے سو معنے اسکا یہ ہو کہ اگر تو اپنی قوم کی نماز مین ہلکی قرارت نہ پڑہے تو میرے ساتہہ نماز نہ پڑہا کر اگر تو اپنی قوم مین ہلکی قرارت پڑہے تو بیشک میرے ساتہہ نماز پڑہ لیا کر اور یہی معنے اسکا ٹہیک ہے اسلیے کہ اسمین تخفیف کا مقابلہ ترک تخفیف سے واقع ہے اور یہی امر مسئول عنہ اور متنازع فیہ تہا پس نہی اس حدیث سی ثابت نہین ہوتی ہے خاصکر آنحضرت کے

اَخیر عمر مین فرض کو دوبارہ نفل کر کے پڑہنے کا حکم ثابت ہو چکا ہے جیسے کہ ابہی گذا پس یہ کیسے ہو
سکتا ہے کہ آپ نے اوسکو منع کیا ہو آٹہوین تاویل حنفیہ کی یہ ہے کہ حضرت ص کو یہ معلوم نہین ہوا کہ معاذ
یہ نماز میرے ساتہہ بہی پڑہ گیا ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ معاذ کا آپکے ساتہہ نماز پڑہنا آپکو معلوم تہا بلکہ
آپ نے اوسکو اجازت دیدی تہے جیسے کہ ساتوین جواب مین معلوم ہو چکا ہے اور نیز جابر کے قول سے
معلوم ہوتا ہے کہ معاذ کی ہمیشہ یہی عادت تہی کہ اپنی نماز حضرت کی ساتہہ پڑہ جاتے تہے پہر جا کر اپنی قوم کی
امامت کرتے تہے چنانچہ قسطلانی نے لکہا ہے کہ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ معاذ ہمیشہ عشا کی نماز دوبار
پڑہا کرتے تہے سو ایسی حالت مین ممکن نہین کہ آپکو اوسکی اطلاع نہ ہوئی ہو اکیدہ نماز مین تو البتہ یہ احتمال ہو سکتا
ہے مگر ہمیشہ کی نماز مین یہ احتمال نہین ہو سکتا ہے اور نیز پانچوین تاویل کا جواب جو گذر چکا ہے وہ بہی یہان جاری
ہے اور ایک روایت مین صحیح مسلم کے یہ بہی آیا ہے کہ اوس شخص نے حضرت سے جا کر عرض کی کہ معاذ آپکے ساتہہ
نماز پڑہ جاتا ہے پہر جا کر ہمکو نماز پڑہاتا ہے اور قرارت بہت دراز کرتا ہے سو حضرت نے معاذ کو بلا کر
فرمایا کہ تو فتنہ انداز ہے چہوٹی سورتین پڑہا کر اسے صریح معلوم ہوتا ہے کہ اوس نماز کی حضرت کو خبر ہو گئی
تہی پہر حضرت نے اوسکو منع نہ فرمایا اور بعضے کہتے ہین کہ یہ ضرورت کے واسطے تہا کہ معاذ کے سوا اونکو کوئی
قاری نہ ملتا تہا سو جواب اسکا یہ ہے کہ جسقدر قرآن کی نماز مین ضرورت ہوتی ہے اوسیقدر قرآن کے ۵۰۱
حافظ تو اوسوقت بہت تہے اور اگر اسے کوئی زیادہ جانتا ہو تو وہ ایک ممنوع کام کے جائز ہونے کی
دلیل نہین ہو سکتی ہے پس اونکا قاری ہونا دوبارہ نماز جائز ہونے کی دلیل نہین ہو سکتی ہے جبکہ دوبارہ
نماز پڑہنا شرعًا ممنوع فرض کیا جاوے پس معلوم ہو کہ ایسے ضرورت کے واسطے نماز کو دوہرانا
صحیح نہین اور بعضے کہتے ہین کہ شاید حضرت نے معاذ کو اپنی قوم کا امام مقرر کیا ہوا تہا سو معاذ کبہی کبہی اسلئے
تبرک کو اور احکام سیکہنے کے نفل حضرت ص کے پیچہے پڑہ جایا کرتے تہے سو جواب اسکا اولا یہ کہ وہ زیادتی
حدیث کی جو اوپر گذر چکی ہے کہ وہ نماز اوسکے واسطے نفل ہوتی تہے اس تاویل کو باطل کرتے تہے
ثانیًا جبکہ فرض وقتی باقی ہو اوسکو اسے فرض کی جماعت کے ہوتے نفل پڑہنے جائز نہین پہر
معاذ کی اس نماز کو نفل کہنا کیونکر صحیح ہو گا ثالثًا ایک فرض کو ایک دن مین دوبار پڑہنا حنفیہ کے نزدیک
منسوخ ہے جیسے کہ اوپر گذرا پہر اوسکو دوبارہ پڑہنا کیونکر جائز کہہ سکتے ہین فما ہو جوابکم فہو جوابنا اور ایک
روایت مین یہ لفظ آگیا ہے فیصلی بہم تلک الصلوٰۃ یعنے معاذ جو نماز حضرت کے ساتہہ پڑہ آتا تہا وہی نماز
اپنی قوم کو آکر پڑہاتا تہا پس اگر نفل ہوتے تہے تو یہ لفظ کہنا بالکل لغو ہے اور زیادہ تفصیل اس مسئلے کی مترجم
نے ظفر المبین حصہ دوم مین کر دی ہے شائق اوسکا مطالعہ کرے اور اہحدیث سے اور بہی کئی مسئلے

ثابت ہوتے ہین ایک یہ کہ امام کو لازم ہے کہ قراۃ ہلکی پڑہے اور مقتدیونکی ہر حال مین رعایت کرے اور ایک یہ کہ دنیا کا کوئی کام بھی نماز کے ہلکا کرنے مین عذر ہے اور یہ کہ ایک نماز کو ایکدن مین دو بار پڑہنا جائز ہے اور یہ کہ اگر مقتدی کسی عذر کے ساتہہ جماعت سے علیحدہ ہوکر نماز پڑہ لیوے تو جائز ہے اور یہ کہ جس مسجد مین جماعت ہو رہی ہو اوسمین تنہا نماز پڑہنی جائز ہے بشرطیکہ عذر سے ہو اور یہ کہ دنیا کا کام بھی جماعت کی ترک کرنے کے واسطے عذر ہے اگر اس عذر سے جماعت کو ترک کر دیوے تو گناہ نہین **باب** تَخفِيفِ الْإِمَامِ فِي الْقِيَامِ وَاِتْمَامِ الرُّكُوعِ وَالسُّجُودِ امام قیام مین ہلکی قرارت پڑہے اور رکوع اور سجود کو پورا ادا کرے حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ يُونُسَ قَالَ ثَنَا زُهَيْرٌ قَالَ ثَنَا اِسْمٰعِيْلُ قَالَ سَمِعْتُ قَيْسًا قَالَ اَخْبَرَنِي اَبُو مَسْعُودٍ اَنَّ رَجُلًا قَالَ وَاللّٰهِ يَا رَسُولَ اللّٰهِ اِنِّي لَاَتَاَخَّرُ عَنْ صَلٰوةِ الْغَدَاةِ مِنْ اَجْلِ فُلَانٍ مِمَّا يُطِيلُ بِنَا فَمَا رَاَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي مَوْعِظَةٍ اَشَدَّ غَضَبًا مِنْهُ يَوْمَئِذٍ ثُمَّ قَالَ اِنَّ مِنْكُمْ مُنَفِّرِينَ فَاَيُّكُمْ مَا صَلّٰى بِالنَّاسِ فَلْيَتَجَوَّزْ فَاِنَّ فِيهِمُ الضَّعِيفَ وَالْكَبِيرَ وَذَا الْحَاجَةِ **ترجمہ** ابو مسعود رضہ سے روایت ہو کہ ایک مرد نے عرض کی کہ قسم خدا کی یا حضرت صلعم مین فجر کی نماز دیر کرتا ہون اور جماعت مین نہین آتا فلان آدمی کے سبب سے کہ وہ ہماری امامت مین قرأت بہت لمبی پڑہتا ہے سو مینے حضرت کو وعظ مین اوس دن سے زیادہ تر غصے کبھی نہین دیکھا یعنے حضرت ایسے غضب مین آئے کہ ویسے کبھی نہین آئے تہے اور فرمایا کہ مقرر تم مین سے بعضے ایسے ہین کہ لوگون کو نفرت دلاتے ہین یعنے نماز سے روکتے ہین سو جو کوئی لوگون کو نماز پڑہاوے تو چاہیے کہ ہلکی نماز پڑہے اسواسطے کہ آدمیون مین ضعیف اور بڈہے اور حاجتمند بھی ہوتے ہین **ف** اس سے معلوم ہوا کہ مقتدیون کی رعایت واجب ہے اور طول قرارت مطلق درست نہین خواہ ان تینون قسم کے لوگون سے کوئی جماعت مین ہو اور خواہ نہ ہو اسلیے کہ مدار احکام کی اکثر حال پر ہے اور اکثر جماعت ان تینون سے خالی نہین ہوتی ہے اور جس جماعت مین ان تینون سے کوئی نہ ہو تو ایسی صورت شاذ نادر ہے پس اوسپر حکم کی مدار نہین ہے اور غرض امام بخاری کی اس باب سے یہ ہے کہ ہلکی نماز پڑہنے کا حکم صرف قرارت اور قیام مین ہے رکوع اور سجود مین ہلکا کرنے کا حکم نہین بلکہ رکوع اور سجود کو پورا ادا کرے اور اچھی طرح تمام کرے اگر رکوع اور سجود کو تمام نہین کریگا تو نماز فاسد ہو جاویگی اور امام بخاری نے اس ترجمہ سے اپنی عادت کے موافق اشارہ کر دیا ہے کہ اس حدیث کے بعض طریقون مین رکوع اور سجود کا تمام کرنا آگیا ہے پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے **باب** اِذَا صَلّٰى لِنَفْسِهٖ فَلْيُطَوِّلْ مَا شَاءَ جب آدمی اکیلا اپنے واسطے نماز پڑہے تو طول کرے جتنا چاہے یعنے جتنے دراز قرارت پڑہے جائز ہے حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوسُفَ ۵۰۲

قَالَ اَنَا مَالِكٌ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا صَلّٰى اَحَدُكُمْ لِلنَّاسِ فَلْيُخَفِّفْ فَاِنَّ فِيْهِمُ الضَّعِيْفَ وَالسَّقِيْمَ وَالْكَبِيْرَ وَاِذَا صَلّٰى اَحَدُكُمْ لِنَفْسِهٖ فَلْيُطَوِّلْ مَا شَاءَ **ترجمہ** ابوہریرہ رض سے روایت ہی کہ حضرت ص نے فرمایا کہ جب کوئی آدمیون کو نماز پڑہاوے یعنے امام بنے تو چاہیے کہ ہلکی نماز پڑہے اسواسطے کہ مقتدیون مین ضعیف او بیمار اور بڈہی بہی ہوتے ہین اور جب کوئی تنہا اپنے واسطے نماز پڑہے تو قرارت طول کرے جتنا چاہی **ف** اس حدیث کا مطلب پہلے باب مین آچکا ہے لیکن اسکو علٰحدہ بیان کرنیسے امام بخاری کی غرض یہ ہی کہ ہلکی نماز پڑہنے کا حکم صرف امام ہی کے واسطے ہے اکیلے آدمی کے واسطے یہ حکم نہین ہے لیکن اکیلے آدمی کے واسطے بہی طول کرنے کی حد یہین تک ہے جب تک وقت باقی رہے اور اگر وقت قضا ہوجانے کا خوف ہو تو اوس وقت قرارت کو طول کرنا بالکل جائز نہین ہے جیسے کہ دوسری حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ قصور اوسکے حق مین ہے کہ نماز نہ پڑہے یہانتک کہ دوسری نماز کا وقت آجاوے اور جبکہ طول قرارت کی مصلحت نماز کے قضا ہوجانے کی مفسدہ کے معارض ہوئی تو رعایت ترک مفسدہ کی اولی ہے **باب** مَنْ شَكَا اِمَامَهٗ اِذَا طَوَّلَ جب امام قرارت مین طول کرے تو اوسکی شکایت کرنی جائز ہے یا نہین **ف** مطلب امام بخاری کا اس باب سے یہ ہی کہ اسحالت مین امام کی شکایت ۵۰۳
کرنی غیبت مین داخل نہین اور اسے گناہ نہین ہوتا ہے وَقَالَ اَبُوْ اُسَيْدٍ طَوَّلْتَ بِنَا يَا بُنَيَّ یعنے ابو اسید رض نے اپنے بیٹے سے کہا کہ اے میرے چھوٹے بیٹے تونے ہماری نماز کو طول کر دیا ہے یعنے ابو اسید اپنے بیٹے کے پیچھے نماز پڑہ رہے تہے تو اوسنے قرارت مین طول کیا تب ابو اسید رض نے اوسے کہا کہ تونے قرارت بہت لمبی کی ہی **ف** مطابقت اس اثر کی باب سے ظاہر ہے **حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ ثَنَا سُفْيَانُ عَنْ اِسْمٰعِيْلَ بْنِ اَبِيْ خَالِدٍ عَنْ قَيْسِ بْنِ اَبِيْ حَازِمٍ عَنْ اَبِيْ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَالَ رَجُلٌ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ لَاَتَاَخَّرُ عَنِ الصَّلٰوةِ فِي الْفَجْرِ مِمَّا يُطِيْلُ بِنَا فُلَانٌ فِيْهَا فَغَضِبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا رَاَيْتُهٗ غَضِبَ فِيْ مَوْعِظَةٍ كَانَ اَشَدَّ غَضَبًا مِنْهُ يَوْمَئِذٍ ثُمَّ قَالَ يَا اَيُّهَا النَّاسُ اِنَّ مِنْكُمْ مُنَفِّرِيْنَ فَمَنْ اَمَّ مِنْكُمُ النَّاسَ فَلْيَتَجَوَّزْ فَاِنَّ خَلْفَهُ الضَّعِيْفَ وَالْكَبِيْرَ وَذَا الْحَاجَةِ **ترجمہ** ابی مسعود رض سے روایت ہی کہ ایک آدمی نے حضرت سے عرض کی کہ یا حضرت ص مین فجر کی نماز سے دیر کرتا ہون اور جماعت مین حاضر نہین ہوتا یعنے عمداً اس سبب سے کہ فلان شخص ہماری نماز کو طول کرتا ہے اور اوسمین قرارت لمبی پڑہتا ہے سو حضرت ص اوسکی یہہ کلام سنکر ایسے غضبناک ہوی کہ مین نے آپکو اوسدن سے زیادہ تر غضبناک کبہی نہین دیکھا پہر آپ نے

فرمایا اے لوگو مقرر تم مین سے بعضے ایسے ہین کہ لوگون کو نفرت دلاتے ہین سو جو کوی لوگون کو نماز پڑہاوے
تو چاہیے کہ ہلکی نماز پڑہے سو اسطو کہ پیچہے اوسکے ضعیف اور بڈہے اور حاجتمند ہوتے ہین حَدَّثَنَا
اٰدَمُ بْنُ اَبِیْ اِیَاسٍ قَالَ ثَنَا شُعْبَۃُ قَالَ ثَنَا مُحَارِبُ بْنُ دِثَارٍ قَالَ سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰہِ
الْاَنْصَارِیَّ قَالَ اَقْبَلَ رَجُلٌ بِنَاضِحَیْنِ وَقَدْ جَنَحَ اللَّیْلُ فَوَافَقَ مُعَاذًا یُصَلِّیْ فَتَرَکَ
نَاضِحَیْہِ وَاَقْبَلَ اِلٰی مُعَاذٍ فَقَرَأَ بِسُوْرَۃِ الْبَقَرَۃِ اَوِ النِّسَاءِ فَانْطَلَقَ الرَّجُلُ وَبَلَغَہٗ اَنَّ
مُعَاذًا نَالَ مِنْہُ فَاَتَی النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَشَکَا اِلَیْہِ مُعَاذًا فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی
اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَا مُعَاذُ اَفَتَّانٌ اَنْتَ اَوْ قَالَ اَفَاتِنٌ اَنْتَ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ فَلَوْلَا صَلَّیْتَ
بِسَبِّحِ اسْمَ رَبِّکَ الْاَعْلٰی وَالشَّمْسِ وَضُحٰھَا وَاللَّیْلِ اِذَا یَغْشٰی فَاِنَّہٗ یُصَلِّیْ وَرَاءَکَ
الْکَبِیْرُ وَالضَّعِیْفُ وَذُو الْحَاجَۃِ اَحْسِبُ ھٰذَا فِی الْحَدِیْثِ وَتَابَعَہٗ سَعِیْدُ بْنُ مَسْرُوْقٍ
وَمِسْعَرٌ وَالشَّیْبَانِیُّ وَقَالَ عَمْرٌو وَعُبَیْدُ اللّٰہِ بْنُ مِقْسَمٍ وَاَبُو الزُّبَیْرِ عَنْ جَابِرٍ قَرَأَ مُعَاذٌ
فِی الْعِشَاءِ بِالْبَقَرَۃِ وَتَابَعَہُ الْاَعْمَشُ عَنْ مُحَارِبٍ **ترجمہ** جابر بن عبداللہ رض سے روایت ہی
کہ ایک مرد دو اونٹ پانی کہینچنے والی لیکر آیا یعنے کہیتی کو پانی پلاکر گہر کو آیا اور چاہا کہ عشا کی نماز پڑہ کر جاؤن اور ۵۰۴
رات اندہیری ہوگئی تہی سو اوسنے معاذ کو امامت کرتے پایا تو اپنے دونو اونٹون کو چہوڑ دیا یا بٹہلایا
اور معاذ کے طرف آیا یعنے اوسکے ساتہہ نماز پڑہنے کیلیے سو معاذ نے سورہ بقر پڑہی یا سورہ نسا پڑہی
یہ شک ہمراوی کا ہے سو وہ آدمی جماعت چہوڑکر علیحدہ نماز پڑہ کر چلا گیا اور اسکو خبر پہونچی کہ معاذ نے
اوسکی شکایت کی ہی اور اوسکا عیب کیا ہے سو وہ آدمی حضرت کے پاس حاضر ہوا اور معاذ کی آپ
سے شکایت کی یعنے معاذ قرات بہت طول کرتا ہے سو حضرت م نے فرمایا کہ ای معاذ کیا تو فتنہ انداز
ہے آپ نے یہ کلمہ تین بار فرمایا کس واسطے تو نے نماز نہین پڑہی ساتہہ سورہ سبح اسم ربک الاعلی اور والشمس
وضحہا اور واللیل اذا یغشی کے اس واسطے کہ نماز پڑہتے ہین پیچہے تیرے بڈہے اور ضعیف اور حاجتمند اور
ایک روایت مین آیا ہے کہ معاذ نے عشا کی نماز مین سورہ بقر شروع کی **ف** ان دونون حدیثون
سے معلوم ہوا کہ اگر امام نماز مین طول کرے تو اوسکی شکایت کرنی جائز ہے اسلیے کہ ان دونو آدمیون
نے اپنے امام کی حضرت سے شکایت کی کہ وہ نماز کو بہت طول کرتا ہے اور حضرت نے اونکو منع نفرمایا
اور نہ بیان فرمایا کہ یہ شکایت ہے پس آپکی تقریر سے اسکا جائز ہونا ثابت ہوگیا اور یہی ہے وجہ مناسبت
ان حدیثون کی باب سے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ باب مین شکایت سے عام مراد ہے خواہ امام کی شکایت
خود اوسکی آگے ہو جیسے کہ ابو مسعود نے کیا یا امام کی شکایت دوسرے کے آگے ہو جیسے کہ ان دونون

دونون آدمیون نے واللہ اعلم **باب** الایجاز فی الصلوٰۃ واکمالھا ہلکی نماز پڑہنا اور اوسکو
پورا کرنا **ف** مراد ہلکی نماز پڑہنے اور اوسکے پورا کرنے سے یہ ہے کہ ہر ہر رکن کا ادنے درجہ
ادا کرے حدثنا ابو معمر قال حدثنا عبد الوارث قال حدثنا عبد العزیز عن انس
ابن مالکؓ قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یوجز الصلوٰۃ ویکملھا ترجمہ انس رضہ
سے روایت ہی کہ حضرت صلعم نماز کو ہلکی پڑہا کرتے تہے اور اوسکو پورا کرتے یعنے نماز ہلکی پڑہتے اسطور سے
کہ اوسکے رکنون مین کوئی قصور نہ آتا **ف** اسحدیث سے معلوم ہوا کہ ہلکی نماز کی حد یہین تک ہی کہ اسکی
ارکان اور شرائط مین کچہہ قصور نہ ہووے **باب** من اخف الصلوٰۃ عند بکاء الصبی
جب کسی مقتدی کا لڑکا رونے لگے تو امام نماز مین تخفیف کر دیوے اور نماز ہلکی پڑہے حدثنا
ابراھیم بن موسی قال حدثنا الولید بن مسلم قال حدثنا الاوزاعی عن یحیی بن ابی کثیر
عن عبد اللہ بن ابی قتادۃ عن ابیہ عن ابی قتادۃؓ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال
انی لاقوم فی الصلوٰۃ ارید ان اطول فیھا فاسمع بکاء الصبی فاتجوز فی صلاتی کراھیۃ
ان اشق علی امہ تابعہ بشر بن بکر وبقیۃ وابن المبارک عن الاوزاعی ترجمہ ابی
۵۰۵ قتادہ رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہی کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ البتہ مین نماز مین کہڑا ہوتا ہون اور
چاہتا ہون کہ لمبی نماز پڑہون پہر سنتا ہون لڑکے کا رونا تو اپنی نماز مین تخفیف کر دیتا ہون واسطے مکروہ
جاننے اسبات کی کہ اوسکی مان پر مشکل ڈالون یعنے لڑکے کے رونے کے سبب سے اوسکی مان کو رنج ہوگا
حدثنا خالد بن مخلد قال حدثنا سلیمان بن بلال قال حدثنا شریک بن عبد اللہ قال
سمعت انس بن مالکؓ یقول ما صلیت وراء امام قط اخف صلوٰۃ ولا اتم من النبی صلی
اللہ علیہ وسلم وان کان لیسمع بکاء الصبی فیخفف مخافۃ ان تفتن امہ ترجمہ انس بن
مالک رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہی کہ مین نے کسی امام کے پیچہے کبہی نماز نہین پڑہی جو حضرت سے زیادہ
تر ہلکی نماز پڑہنے والا اور زیادہ پورا کرنے والا ہو اور مقرر حضرت لڑکے کا رونا سنتے تہے پس نماز مین تخفیف کر
دیتے تہے اس خوف سے کہ اوسکی رنج مین مبتلا ہو حدثنا علی بن عبد اللہ قال حدثنا یزید بن زریع
قال حدثنا سعید قال حدثنا قتادۃ ان انس بن مالک حدثہ ان نبی اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم قال انی لادخل فی الصلوٰۃ وانا ارید اطالتھا فاسمع بکاء الصبی فاتجوز فی
صلاتی مما اعلم من شدۃ وجد امہ من بکائہ ترجمہ وہی ہی جو اوپر گذرا اسمین اتنا زیادہ ہی کہ مین نماز
تخفیف کر دیتا ہون اس سبب سے کہ مین جانتا ہون اوسکی مان کی شدت کی رنج کی اوسکے رونے سبب سے

حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ ثَنَا ابْنُ اَبِیْ عَدِیٍّ عَنْ سَعِیْدٍ عَنْ قَتَادَۃَ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنِّیْ لَاَدْخُلُ فِی الصَّلٰوۃِ فَاُرِیْدُ اِطَالَتَھَا فَاَسْمَعُ بُکَاءَ الصَّبِیِّ فَاَتَجَوَّزُ مِمَّا اَعْلَمُ مِنْ شِدَّۃِ وَجْدِ اُمِّہٖ مِنْ بُکَائِہٖ وَقَالَ مُوْسٰی حَدَّثَنَا اَبَانُ قَالَ حَدَّثَنَا قَتَادَۃُ قَالَ ثَنَا اَنَسٌ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مِثْلَہٗ **ترجمہ** اسکا وہی جو اوپر گذرا **ف** ان حدیثون سے معلوم ہوا کہ اگر کسی عورت کا لڑکا نماز مین رونے لگے تو امام نماز مین تخفیف کر دیوے کہ اوسکی ماں کو اوسکے رونے کے سبب سے رنج اور قلق نہ ہووے اور ذوق ہسا بقین اور پہلے بابون مین یہ ہے کہ پہلے بابون مین مقتدیونکے حقوق کا بیان ہے اور یہ باب مقتدیون کے غیر کی مصلحت سے متعلق ہے لیکن اسمین یہ شرط ہے کہ وہ مصلحت ایسی چیز سے علاقہ رکھتی ہو جسکا رجوع آخر کار مقتدی کیطرف ہو لیکن اگر امام اپنے پیچھے سے پاؤن کی آواز سنے اور معلوم کرے کہ کوئی شخص آتا ہے تو اس صورت مین اوسکو رکوع کا لنبا کرنا تاکہ وہ آنے والا رکوع پالیوے جائز ہے یا نہین امام احمد اور اسحاق اور ابو ثور وغیرہ کہتے ہین کہ اگر جماعت کو تکلیف نہ ہووے تو جائز ہے اور امام مالک اور ابو حنیفہ اور اوزاعی وغیرہ کہتے ہین کہ مکروہ ہے اور محمد بن حسن کہتے ہین کہ شرک ہے اور امام نووی نے لکھا ہے کہ اوسکے واسطے دیر کرنی مستحب ہے اور ان حدیثون سے یہ بھی معلوم ہوا کہ عورتون کو مردونکے ساتھ ملکر جماعت مین نماز پڑھنا جائز ہے اور یہ کہ چھوٹے لڑکے کو مسجد مین لانا جائز ہے

## **بَابٌ** مَنْ اَسْمَعَ النَّاسَ تَکْبِیْرَ الْاِمَامِ

اگر کوئی مقتدی امام کی تکبیر لوگونکو پکار کر سنا دے تو جائز ہے یا نہین

**حَدَّثَنَا** مُسَدَّدٌ قَالَ ثَنَا عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ دَاؤدَ قَالَ ثَنَا الْاَعْمَشُ عَنْ اِبْرَاہِیْمَ عَنِ الْاَسْوَدِ عَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ لَمَّا مَرِضَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَرَضَہُ الَّذِیْ مَاتَ فِیْہِ اَتَاہُ بِلَالٌ یُؤْذِنُہٗ بِالصَّلٰوۃِ فَقَالَ مُرُوْا اَبَا بَکْرٍ فَلْیُصَلِّ بِالنَّاسِ قُلْتُ اِنَّ اَبَا بَکْرٍ رَجُلٌ اَسِیْفٌ اِنْ یَّقُمْ مَقَامَکَ یَبْکِ فَلَا یَقْدِرُ عَلَی الْقِرَاءَۃِ فَقَالَ مُرُوْا اَبَا بَکْرٍ فَلْیُصَلِّ فَقُلْتُ مِثْلَہٗ فَقَالَ فِی الثَّالِثَۃِ اَوِ الرَّابِعَۃِ اِنَّکُنَّ صَوَاحِبُ یُوْسُفَ مُرُوْا اَبَا بَکْرٍ فَلْیُصَلِّ فَصَلّٰی وَخَرَجَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُہَادٰی بَیْنَ رَجُلَیْنِ کَاَنِّیْ اَنْظُرُ اِلَیْہِ یَخُطُّ بِرِجْلَیْہِ الْاَرْضَ فَلَمَّا رَاٰہُ اَبُوْ بَکْرٍ ذَہَبَ یَتَاَخَّرُ فَاَشَارَ اِلَیْہِ اَنْ صَلِّ فَتَاَخَّرَ اَبُوْ بَکْرٍ وَقَعَدَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِلٰی جَنْبِہٖ وَاَبُوْ بَکْرٍ یُسْمِعُ النَّاسَ التَّکْبِیْرَ تَابَعَہٗ مُحَاضِرٌ عَنِ الْاَعْمَشِ **ترجمہ** عائشہ رض سے روایت ہے کہ جب حضرت صلعم کو وہ بیماری ہوئی جسمین آپکا انتقال ہوا الخ اس حدیث کا ترجمہ اوپر گذر چکا ہے اس حدیث کے آخر مین اتنا زیادہ ہے کہ جب صدیق رض نے حضرت کو آتے دیکھا تو پیچھے ہٹ گئے اور حضرت اونکے پہلو مین بیٹھ گئے اور آپ نے

بیٹھ کر نماز پڑھی اور صدیق رضہ آپکی تکبیر لوگون کو پکار کر سناتے تھے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر
مقتدی امام کی تکبیر لوگون کو پکار کر سنا دیوے تو جائز ہے اور یہی سبب ہے مطابقت اس حدیث کی
باب سے اور بیان اسکا سابق بھی گذر چکا ہے **باب** الرَّجُلُ يَأْتَمُّ بِالْإِمَامِ وَيَأْتَمُّ النَّاسُ
بِالْمَأْمُومِ ایک آدمی امام کے پیچھے نیت کرے اور باقی سب لوگ اس مقتدی کے پیچھے نیت کریں
تو جائز ہے یا نہین **ف** اسکا مطلب دو طور سے ہو سکتا ہے ایک یہ کہ کوئی مقتدی امام کی تکبیر لوگون
کو سناوے اور سب کا امام ایک ہو دوم یہ کہ امام کا مقتدی ایک شخص ہو اور باقی سب کا امام وہ شخص ہو
جو پہلے امام کا مقتدی ہے ویُذکر عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ ائْتَمُّوا بِي وَلْيَأْتَمَّ
بِكُمْ مَنْ بَعْدَكُمْ یعنی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت ہے کہ آپنے فرمایا کہ تم میری پیروی کرو
اور چاہیے کہ تمہاری پیروی کرین جو تمہارے بعد ہین حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ نَا أَبُو
مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ إِبْرَاهِيمَ عَنِ الْأَسْوَدِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ لَمَّا ثَقُلَ النَّبِيُّ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَاءَ بِلَالٌ يُؤْذِنُهُ بِالصَّلٰوةِ فَقَالَ مُرُوا أَبَا بَكْرٍ أَنْ يُّصَلِّيَ بِالنَّاسِ فَقُلْتُ
يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ إِنَّ أَبَا بَكْرٍ رَجُلٌ أَسِيفٌ وَإِنَّهُ مَتٰى مَا يَقُوْمُ مَقَامَكَ لَا يُسْمِعُ النَّاسَ فَلَوْ
أَمَرْتَ عُمَرَ فَقَالَ مُرُوا أَبَا بَكْرٍ أَنْ يُّصَلِّيَ بِالنَّاسِ فَقُلْتُ لِحَفْصَةَ قُوْلِي لَهُ إِنَّ أَبَا بَكْرٍ ۵۰۷
رَجُلٌ أَسِيفٌ وَإِنَّهُ مَتٰى مَا يَقُوْمُ مَقَامَكَ لَا يُسْمِعُ النَّاسَ فَلَوْ أَمَرْتَ عُمَرَ فَقَالَ إِنَّكُنَّ
لَأَنْتُنَّ صَوَاحِبُ يُوْسُفَ مُرُوا أَبَا بَكْرٍ أَنْ يُّصَلِّيَ بِالنَّاسِ فَلَمَّا دَخَلَ فِي الصَّلٰوةِ وَجَدَ رَسُوْلُ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي نَفْسِهِ خِفَّةً فَقَامَ يُهَادٰى بَيْنَ رَجُلَيْنِ وَرِجْلَاهُ يَخُطَّانِ فِي
الْأَرْضِ حَتّٰى دَخَلَ الْمَسْجِدَ فَلَمَّا سَمِعَ أَبُوْ بَكْرٍ حِسَّهُ ذَهَبَ أَبُوْ بَكْرٍ يَتَأَخَّرُ فَأَوْمٰى إِلَيْهِ
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَجَاءَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى جَلَسَ عَنْ
يَّسَارِ أَبِي بَكْرٍ فَكَانَ أَبُوْ بَكْرٍ يُّصَلِّي قَائِمًا وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي
قَاعِدًا يَقْتَدِي أَبُوْ بَكْرٍ بِصَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالنَّاسُ مُقْتَدُوْنَ
بِصَلٰوةِ أَبِي بَكْرٍ ترجمہ اسکا وہی ہے جو اوپر گذرا اس حدیث کی آخر مین یہ لفظ زیادہ ہے کہ صدیق رض کھڑے
نماز پڑھتے تھے اور حضرت صلعم بیٹھ کر نماز پڑھتے تھے سو ابوبکر حضرت صلعم کی پیروی کرتے تھے اور لوگ
ابوبکر کی پیروی کرتے تھے **ف** مسروق اور شعبی کا مذہب یہہ ہے کہ سب صفین ایک دوسرے کیلیے امام بن سکتی
ہین پس اونکے نزدیک اگر امام نے رکوع سے سر اوٹھا لیا ہو اور صف نے ابھی سر نہ اوٹھایا ہو اور اس
حالت مین کوئی شخص جماعت مین ملجاوے تو اوسکی رکعت ہو جاوے گی پس اس سے معلوم ہوا کہ بعض چیزین

جو امام کے ساتھہ متعلق ہوتی ہین وہ مقتدی بہی آپسمین ایک دوسرے سے اوٹہا سکتے ہین اور امام بخاری نے
اس مسئلہ مین کچہہ حکم بیان نہین کیا پہلے اس حدیث کو تکبیر سنانے کے باب مین لایا اور اب مقتدی بننے کے واسطے
لایا اور اس دوسرے مسئلے کو متعلق حدیث سے بہی تایید کی لیکن ظاہر اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ مقتدی
آپسمین ایک دوسرے کے امام بن سکتے ہین اور یہ دو طور سے ہو سکتا ہی ایک یہ کہ اگر امام سلام پہیر دیوے
اور کچہہ مقتدیون کی نماز باقی ہو تو ایک اونمین سے امام بن جاوے اور باقی مقتدی بن جاوین دوم یہ کہ
اگر سب مقتدی امام کے پیچہے کہڑے ہوے ہون تو اس حالت مین اگر کوئی مقتدی امام بنجاوے اور کچہہ مقتدی
یا سب اسکے مقتدی بن جاوین تو یہ دونو طرح جائز ہے تو اب شاید ہو سکتا ہی کہ امام بخاری کی راے بہی یہی ہو
جو شعبی کا قول ہے کہ ایک مقتدی دوسرے مقتدی کا امام بن سکتا ہی پس اندرین صورت کہا جاویگا
کہ صدیق اکبر کا حضرت کی تکبیر لوگون کو سنانا اسکے مخالف نہین احتمال ہے کہ سب لوگون کے حقیقی امام
بہی صدیق ہی ہون اسلیے کہ انکو تکبیر سنانی بہی امامت کی ایک جز ہے اسمین اس بات کی نفی نہین کہ وہ امام نہ
تہے پس یہی وجہ ہے اس حدیث کو دوبارہ لانے کی واللہ اعلم **بَابٌ** هَلْ يَأْخُذُ الْإِمَامُ إِذَا شَكَّ
بِقَوْلِ النَّاسِ جب امام کو نماز مین شک پڑجاوے تو مقتدیون کا کہنا مان لیوے یا نہ مانے **حَدَّثَنَا**
عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْلَمَةَ عَنْ مَالِكِ بْنِ أَنَسٍ عَنْ أَيُّوبَ بْنِ أَبِي تَمِيمَةَ السَّخْتِيَانِيِّ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ ٥٠٨
سِيرِينَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ انْصَرَفَ مِنِ اثْنَتَيْنِ فَقَالَ لَهُ
ذُو الْيَدَيْنِ أَقُصِرَتِ الصَّلٰوةُ أَمْ نَسِيتَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ أَصَدَقَ ذُو الْيَدَيْنِ فَقَالَ النَّاسُ نَعَمْ فَقَامَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
فَصَلَّى اثْنَتَيْنِ أُخْرَيَيْنِ ثُمَّ سَلَّمَ ثُمَّ كَبَّرَ فَسَجَدَ مِثْلَ سُجُودِهٖ أَوْ أَطْوَلَ **ترجمہ** ابو ہریرہ
سے روایت ہی کہ حضرت صلعم ظہر کی نماز مین) صرف دو رکعت نماز کے بعد سلام پہیر کر اوٹہہ کہڑے ہوئے
سو ذو الیدین (ایک آدمی کا لقب ہی) نے عرض کی کہ یا رسول اللہ کیا نماز کم ہوگئی یا آپ بہول گئے ہو
یعنے ظہر کی نماز چار رکعت پڑہنی تہی دو رکعت کس سبب سے پڑہی گئی ہے سو آپ نے فرمایا کیا ذو الیدین سچ کہتا
ہے سو لوگون نے عرض کی کہ ہان سچ کہتا ہے سو حضرت صلعم کہڑے ہوئے اور دو رکعت نماز اور پڑہی پھر سلام پھیرا
تکبیر کہی اور سجدہ کیا مثل پہلے سجدہ کے یا اس سے بہی لنبا یعنے سجدہ سہو کیا **حَدَّثَنَا** أَبُو الْوَلِيدِ قَالَ
ثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سَعْدِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ صَلَّى النَّبِيُّ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الظُّهْرَ رَكْعَتَيْنِ فَقِيلَ قَدْ صَلَّيْتَ رَكْعَتَيْنِ فَصَلَّى رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ
سَلَّمَ ثُمَّ سَجَدَ سَجْدَتَيْنِ **ترجمہ** ابو ہریرہ رض سے روایت ہی کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ظہر کی نماز صرف

دو ہی رکعتیں پڑھی ہیں سو کسی نے عرض کی کہ آپ نے صرف دو ہی رکعتیں نماز پڑھی سو آپ نے دو رکعت نماز اور پڑھی
پھر سلام پھیری پھر دو سجدہ سہو کے کیے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر امام کو شک پڑے تو مقتدیوں کے
قول پر عمل کرے اور یہی ہے مذہب حنفیہ کا اور شافعیوں کے نزدیک مقتدیوں کے قول پر عمل کرنا جائز نہیں
اور اگر اونکے قول پر عمل کریگا تو نماز باطل ہو جاویگی اور امام بخاری کی غرض بھی اس سے یہی معلوم ہوتی ہے
کہ اس صورت میں نماز باطل نہیں ہوتی ہے لیکن یہ سب اختلاف اسی وقت ہے کہ امام کو شک پڑ جاوے اور اگر اوسکو
یقین ہو تو پھر سب کا اتفاق اسی پر ہے کہ اپنے یقین پر عمل کرے اور ابو داؤد کی ایک روایت میں صریح آچکا ہے
کہ حضرت نے سجدہ سہو نہ کیا جب تک کہ آپ کو یقین نہ ہولیا اور بصورت اس حدیث سے شک پر استدلال کرنا
صحیح نہ ہوگا اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ بھول چوک پیغمبروں سے بھی ہو جاتی ہے اور اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا
کہ نماز میں کلام کرنے سے نماز باطل نہیں ہوتی ہے لیکن شاید اول اسلام میں کلام جائز ہوگی پھر منسوخ ہو گئی
اب اگر نماز میں کلام کرے گا تو نماز باطل ہو جاوے گی **باب** اِذَا بَكَى الْاِمَامُ فِى الصَّلٰوةِ
جب امام نماز میں روئے تو نماز ٹوٹ جاتی ہے یا نہیں **ف** شعبی اور نخعی سے روایت ہے کہ رونا نماز
کو توڑ دیتا ہے اور مالکیوں اور حنفیوں اور جمہور علما کے نزدیک اگر بہشت اور دوزخ کے یاد سے رونا
ہو یا خوف الٰہی سے ہو تو نماز نہیں ٹوٹتی اور امام شافعی کے نزدیک بھی ایک روایت میں نماز نہیں ٹوٹتی ۵۰۹
ہے اور یہی مذہب ہے امام بخاری کا جیسے کہ باب کی حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے اور جیسے کہ امام کو نماز میں
رونا جائز ہے ایسے ہی مقتدی کو بھی نماز میں رونا جائز ہے مگر ابو حنیفہ کہتے ہیں کہ اگر کسی درد اور مصیبت سے
بلند آواز کے ساتھ روئے تو نماز فاسد ہو جاتی ہے اور اگر بلا آواز روئے تو کوئی ڈر نہیں مگر ابو یوسف کے
نزدیک بلند آواز سے بھی نماز نہیں ٹوٹتی ہے وَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ شَدَّادٍ سَمِعْتُ نَشِيْجَ عُمَرَ وَاَنَا فِىْ
اٰخِرِ الصُّفُوْفِ يَقْرَأُ یعنے عبداللہ بن شداد نے کہا کہ میں نے عمر رض کے رونے کی آواز سنی اور میں پچھلی
صف میں تھا اور عمر رض یہ آیت پڑھ رہے تھے اِنَّمَآ اَشْكُوْ بَثِّىْ وَحُزْنِىْٓ اِلَى اللّٰهِ یعنے سوا اسکے نہیں
کہ میں شکوہ کرتا ہوں اپنے رنج اور غم کا طرف اللہ کے **ف** اس سے معلوم ہوا کہ نماز میں رونا جائز ہے
کہ عمر فاروق رض نماز میں روتے ہیں پس مطابقت اس اثر کی باب سے ظاہر ہے حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ قَالَ
حَدَّثَنِىْ مَالِكُ بْنُ اَنَسٍ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنَّ رَسُوْلَ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فِىْ مَرَضِهٖ مُرُوْا اَبَا بَكْرٍ يُّصَلِّىْ بِالنَّاسِ قَالَتْ عَائِشَةُ
قُلْتُ لَهٗ اِنَّ اَبَا بَكْرٍ اِذَا قَامَ فِىْ مَقَامِكَ لَمْ يُسْمِعِ النَّاسَ مِنَ الْبُكَاءِ فَمُرْ عُمَرَ يُصَلِّىْ بِالنَّاسِ
فَقَالَ مُرُوْا اَبَا بَكْرٍ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ فَقَالَتْ عَائِشَةُ فَقُلْتُ لِحَفْصَةَ قُوْلِىْ لَهٗ اِنَّ اَبَا بَكْرٍ اِذَا

فِیْ مَقَامِکَ لَمْ یُسْمِعِ النَّاسَ مِنَ الْبُکَاءِ فَمُرْ عُمَرَ فَلْیُصَلِّ لِلنَّاسِ فَفَعَلَتْ حَفْصَۃُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَہْ اِنَّکُنَّ لَاَنْتُنَّ صَوَاحِبُ یُوْسُفَ مُرُوْا اَبَا بَکْرٍ فَلْیُصَلِّ لِلنَّاسِ فَقَالَتْ حَفْصَۃُ لِعَائِشَۃَ مَاکُنْتُ لِاُصِیْبَ مِنْکِ خَیْرًا **ترجمہ** اسکا اوپر گذر چکا ہے اس باب کے مطابق اس حدیث مین یہ لفظ ہے کہ عائشہ رض نے عرض کی کہ یا حضرت ابوبکر رض نرم دل آدمی ہے اگر آپکی مقام نماز پڑہانے کو کہڑا ہوگا تو رونے لگے گا اور لوگ قرآن کی آواز نہ سن سکینگے الخ **ف** اس سے معلوم ہوا کہ نماز مین رونا جائز ہے اور کہ نماز اس سے نہین ٹوٹتی ہے اگرچہ بہت ہی ہو اسلیئے کہ حضرت کو معلوم ہوچکا تہا کہ ابوبکر رض نرم دل اور رونے والا آدمی ہے مگر پہر بہی حضرت ص نے اوسکو رونیسے منع نفرمایا بلکہ اوسیکو امامت کرنیکا حکم دیا اور نیز عائشہ رض نے رونیکا سبب صرف یہی بیان کیا کہ رونے سے لوگ قرآن کی آواز نہ سن سکینگے عائشہ رض نے یہ نکہا کہ رونیسے لوگون کی نماز ٹوٹ جاویگی پس وجہ مطابقت اسحدیث کی باب سے ظاہر ہوگئی واللہ اعلم

**بَابُ** تَسْوِیَۃِ الصُّفُوْفِ عِنْدَ الْاِقَامَۃِ وَبَعْدَھَا نماز کی تکبیر ہونیکے صفونکو برابر کرنا جائز ہے اور بعد تکبیر کے بہی اونکو برابر کرنا جائز ہے ۵۱۰

حَدَّثَنَا اَبُوالْوَلِیْدِ ھِشَامُ بْنُ عَبْدِ الْمَلِکِ قَالَ نَا شُعْبَۃُ قَالَ حَدَّثَنِیْ عَمْرُوْبْنُ مُرَّۃَ قَالَ سَمِعْتُ سَالِمَ بْنَ اَبِی الْجَعْدِ قَالَ سَمِعْتُ النُّعْمَانَ بْنَ بَشِیْرٍ یَقُوْلُ قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَتُسَوُّنَّ صُفُوْفَکُمْ اَوْ لَیُخَالِفَنَّ اللّٰہُ بَیْنَ وُجُوْھِکُمْ **ترجمہ** نعمان بن بشیر رض سے روایت ہی کہ حضرت ص نے فرمایا کہ برابر کرو صفون کو نہین تو جہوٹ اور دشمنی ڈالدیگا تمہارے دلون مین یعنے جماعت کی صف برابر نہ ہونیکا یہ اثر ہے کہ آپسمین اختلاف پڑجائیگا اور تکرار ہوگی تو رنج پیدا ہوگا اور بعضی رواتیون مین یہ لفظ آیا ہے کہ مخالفت ڈالدیگا تمہارے چہرون مین یعنے تمہاری صورتین بدلجاوینگی اور مسخ ہوونیگی **ف** صفون کے برابر کرنے سی یا تو یہہ مراد ہے کہ صف کی درمیان مین کوئی جگہہ خالی نہ رہے ایکدوسرے کی ساتہہ کندہے ملاکر کہڑے ہون پس اسحدیث سے معلوم ہوا کہ صفون کو برابر کرنا واجب ہی اسلیئے کہ اوسپر وعید وارد ہوئی ہے اور یہی ہے مذہب بعضون کا اور امام ابوحنیفہ اور مالک اور شافعی اور مالک اور جمہور کے نزدیک صفون کو برابر کرنا سنت ہی اونکے نزدیک یہ وعید زجر اور مبالغہ پر محمول ہے اور صورت کا بدلجانا یا تو حقیقی مراد ہے جیسے کہ باب مین رفع راسہ قبل الامام مین مذکور ہوچکا ہے اور یا مجازی مراد ہے کہ آپسمین دشمنی ہوجاویگی واللہ اعلم حَدَّثَنَا اَبُوْ مَعْمَرٍ قَالَ نَا عَبْدُ الْوَارِثِ عَنْ عَبْدِ الْعَزِیْزِ بْنِ صُھَیْبٍ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ

علیہ وسلم قال اقیموا الصفوف فانی اراکم خلف ظہری **ترجمہ** انس رض سے روایت ہو کہ حضرت ص
نے فرمایا سیدھا کرو صفون کو اسلیے کہ مقرر مین تمکو دیکھتا ہون اپنی پس پشت سے یعنی مینے تمکو صفون کے
برابر کرنیکا اسواسطے حکم کیا ہے کہ مین تحقیق معلوم کر چکا ہون کہ تم اسکے خلاف کرتے ہو **ف** ان
دونون حدیثون مین صرف صفونکے برابر کرنیکا حکم ہے تکبیر کے وقت کا انمین کچھ ذکر نہین لیکن امام
بخاری نے اس سے اشارہ کیا ہے کہ اس حدیث کی بعض طریقون مین یہ ذکر آچکا ہے کہ تکبیر کے وقت صفون
کو برابر کرے پس یہی وجہ ہے مطابقت ان حدیثون کی باب سے اور یہ جو آپ نے فرمایا کہ مین تمکو دیکھتا
پس پشت سے تو مراد اس سے حقیقی دیکھنا ہے جیسے کہ آنکھ سے دیکھا جاتا ہے اسمین مقابلے اور سامنے
ہونا شرط نہین بلکہ یہ امور عادی مین اگر یہ نہو تو جب بھی دیکھنا ممکن ہو اور عقل بھی اسکو جائز رکھتی ہے پس حقیقی
رویت پر اسکو حمل کرنا بہت بہتر ہے اور بعضے کہتے ہین کہ حضرت کی پشت مین دو آنکھین تھین انسے ساتھ
پس پشت سے دیکھتے تھے اور بعضے اسکو مجازی معنے پر حمل کرتے ہین یعنے آپکو اسکا علم حاصل ہو جاتا تھا لیکن
حقیقی معنے مراد رکھنا اولے ہے مین واللہ اعلم اور بیان اسکا باب عظۃ الامام الناس مین مذکور ہو چکا ہے +

**باب** اقبال الامام علی الناس عند تسویۃ الصفوف امام کو صفین برابر کرنے کے
وقت لوگون کیطرف متوجہ ہونا جائز ہے **حدثنا** احمد بن ابی رجاء قال نا معوية بن عمرو ۵۱۱
قال نا زائدۃ بن قدامۃ قال نا حمید الطویل قال نا انس بن مالک قال اقیمت الصلوۃ
فاقبل علینا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بوجہہ فقال اقیموا صفوفکم وتراصوا فانی اراکم
من وراء ظہری **ترجمہ** انس رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہو کہ نماز کی تکبیر ہوئی سو حضرت صلی اللہ علیہ
سلم ہم پر متوجہ ہوئے اور فرمایا کہ سیدھا کرو صفونکو اور اسمین ملجاؤ اسواسطے کہ مقرر مین تمکو دیکھتا ہون اپنی پس
پشت سے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ صفین برابر کرنیکی وقت امام کو نمازیون کیطرف متوجہ ہونا جائز ہے
یا سنت ہو اور یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے **باب** الصف الاول جماعت کی پہلی صف
مین نماز پڑھنے کی کیا فضیلت ہے **حدثنا** ابو عاصم عن مالک عن سمی عن ابی صالح عن ابی ھریرۃ
قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم الشہداء الغرق والمبطون والمطعون والھدم وقال
لو یعلمون ما فی التہجیر لاستبقوا الیہ ولو یعلمون ما فی العتمۃ والصبح لاتوھما ولو
حبوا ولو یعلمون ما فی الصف المقدم لاستہموا **ترجمہ** ابوہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ سے
روایت ہو کہ حضرت ص نے فرمایا شہید چار قسم مین ایک تو وہ جو ڈوب کر مرجاوے اور دوسرا وہ جو پیٹ کی
بیماری سے مرے یعنے دستون کے آنیسے مرجاوے اور تیسرا وہ جو وبا مین مرجاوے اور چوتھا وہ جو دیوار

کرے اور فرمایا کہ اگر لوگ جانین کہ کتنا ثواب ہے ظہر کے اول وقت نماز پڑہنے مین تو اوسکی طرف نہایت
جلدی کرکے آوین یعنے جماعت کے واسطے مسجد مین جلدی حاضر ہوا کرین اور اگر جانین کہ کتنا ثواب ہے
عشا اور صبح کی جماعت مین تو البتہ آوین گہسٹتے ہی سہی اور اگر جانین جتنا ثواب کہ جماعت کی اول صف
مین ہے تو البتہ قرعہ ڈالین **ف** یہ حدیث باب فضل التہجیر الی الظہر مین گذرچکی ہے پس اس
سے معلوم ہوا کہ جماعت کی اول صف مین نماز پڑہنے کا بڑا ثواب ہی اور یہی وجہ ہے مطابقت
اس حدیث کی باب سی اور اول صف سی وہ صف مراد ہے جو تمام صفون سے آگے ہو اور علما نے لکہا ہے
کہ اول صف مین کہڑا ہونے کی حکمت یہ ہے کہ ایک تو اپنے سر سے فرض ادا کرنے کی جلدی ہوتی ہی
اور یہ کہ آدمی مسجد مین سب سے پہلے آتا ہے اور امام سے قریب ہوتا ہے اور اوسکی قرارت کو سنتا ہے
اور اوس سے احکام سیکہتا ہی اور اگر بند ہو جاوے تو اوسکو کہول دیتا ہے اور لوگون کو اوس سی حکم پہنچاتا
ہے اور آگے والون کے دیکہنے سے دل سلامت رہتا ہے اور سجدہ کی جگہہ خالی ہوتی ہے نمازیون کے
دہنون سے **باب** اِقَامَةُ الصَّفِّ مِنْ تَمَامِ الصَّلٰوةِ سیدہا کرنا صف کا نماز کے پورا
کرنے سی ہے یعنے اسی نماز کامل اور پوری ہوجاتی ہے اسمین قصور نہین رہتا حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ
۵۱۲ مُحَمَّدٍ قَالَ نَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ اَنَا مَعْمَرٌ عَنْ هَمَّامٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّمَا جُعِلَ الْاِمَامُ لِيُؤْتَمَّ بِهٖ فَلَا تَخْتَلِفُوْا عَلَيْهِ فَاِذَا رَكَعَ فَارْكَعُوْا
وَاِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ فَقُوْلُوْا رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ وَاِذَا سَجَدَ فَاسْجُدُوْا وَاِذَا صَلّٰى
جَالِسًا فَصَلُّوْا جُلُوْسًا اَجْمَعُوْنَ وَاَقِيْمُوا الصَّفَّ فِي الصَّلٰوةِ فَاِنَّ اِقَامَةَ الصَّفِّ مِنْ
حُسْنِ الصَّلٰوةِ ترجمہ ابوہریرہ رضہ سے روایت ہی کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ امام تو صرف اسواسطے
مقرر ہوا ہے کہ اوسکی پیروی کیجے سو امام کے خلاف نہ کرو یعنے جو امام کرے سو مقتدی بہی کرین
سو جب وہ رکوع کرے تو تم بہی رکوع کرو اور جب کہے سمع اللہ لمن حمدہ تو تم بہی ربنا لک الحمد کہو اور
جب امام بیٹہہ کر نماز پڑہے تو تم بہی بیٹہہ کر نماز پڑہو اور سیدہا کرو صف کو نماز مین اسواسطے کہ سیدہا
کرنا صف کا نماز کی خوبصورتی ہے یعنے جب سب آدمی برابر کہڑے ہون اور درمیان مین کوئی جگہ خالی نہو
تو جماعت بہت خوبصورت معلوم ہوتی ہے حَدَّثَنَا اَبُو الْوَلِيْدِ قَالَ نَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ
عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ سَوُّوْا صُفُوْفَكُمْ فَاِنَّ تَسْوِيَةَ الصُّفُوْفِ
مِنْ اِقَامَةِ الصَّلٰوةِ ترجمہ انس رضہ سے روایت ہی کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ برابر کیا کرو اپنی صفون
کو اسواسطے کہ صفون کا برابر کرنا نماز کا کمال ہے یعنے اوس سے نماز کامل ہوجاتی ہے **ف**

سے معلوم ہوا کہ صفون کو سیدہا کرنا چاہیے کہ اُس سے نماز کامل ہوجاتی ہے پس معلوم ہوا کہ صفون کو سیدہا کرنا
مستحب ہے یا سنت ہے کما مر اسلیے کہ کمال امر زائد ہے اصل ماہیت مین داخل نہین ہوتا **باب** اِثْمِ مَنْ
لَمْ يُتِمَّ الصُّفُوْفَ جو شخص صفون کو سیدہا نہ کرے اوسکو گناہ ہے حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ اَسَدٍ قَالَ
اَنَا الْفَضْلُ بْنُ مُوْسٰى قَالَ اَنَا سَعِيْدُ بْنُ عُبَيْدٍ الطَّائِيُّ عَنْ بُشَيْرِ بْنِ يَسَارٍ الْاَنْصَارِيِّ عَنْ
اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّهُ قَدِمَ الْمَدِيْنَةَ فَقِيْلَ لَهُ مَا اَنْكَرْتَ مِنَّا مُنْذُ يَوْمِ عَهِدْتَ رَسُوْلَ اللهِ
صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَا اَنْكَرْتُ شَيْئًا اِلَّا اَنَّكُمْ لَا تُقِيْمُوْنَ الصُّفُوْفَ وَقَالَ عُقْبَةُ بْنُ
عُبَيْدٍ عَنْ بُشَيْرِ بْنِ يَسَارٍ قَدِمَ عَلَيْنَا اَنَسُ الْمَدِيْنَةَ بِهٰذَا **ترجمہ** انس رض سے روایت ہے کہ وہ مدینہ
مین آئے یعنے بصرہ سے کہ اونکا گہر وہان تہا سو کسی نے اونکو کہا کہ کس چیز کو تمنے ہمسے ناپسند کیا ہے
یعنے ہماری نماز روزے مین تمنے کیا قصور دیکہا جب سے تمنے پیغمبر کے زمانے کو پایا سو انس رض نے کہا
کہ مینے تمہارے دین مین کچھ قصور نہین دیکھا مگر یہ کہ تم صفون کو برابر نہین کرتے ہو **ف** اگر کوئی سوال
کرے کہ یہ حدیث باب کے مطابق نہین اسلیے کہ انکار کبہی سنت کے ترک کرنے پر بہی واقع ہوتا ہے پس
انس رض کے انکار سے گناہ کا حاصل ہونا لازم نہین آتا تو کہا جاویگا کہ شاید امام بخاری نے وجوب کو پہلے
باب کی حدیث سے ثابت کیا کہ حضرت م نے فرمایا سیدہا کرو صفون کو الخ یا وعید کے وارد ہونے سے کما مر تو اونکے ۵۱۳
نزدیک ان دلیلون سے اسی بات کو ترجیح معلوم ہوئی کہ انکار انس کا وجوب کی ترک پر واقع ہوا ہے گو سنت
کی ترک پر بہی انکار واقع ہوتا ہے لیکن اگر اسکو واجب بہی کہا جاوے تو جب بہی اوسکے ترک کرنیسے نماز
صحیح ہوجاویگی اسیواسطے انس رض نے اونکو نماز دوہرانے کا حکم نہ فرمایا **باب** اِلْزَاقِ الْمَنْكِبِ
وَالْقَدَمِ بِالْقَدَمِ فِي الصَّفِّ صف مین کندہے کو ساتہہ کندہا ملانا چاہیے اور قدم کے ساتہہ قدم
ملانا چاہیے وَقَالَ النُّعْمَانُ بْنُ بَشِيْرٍ رَاَيْتُ الرَّجُلَ مِنَّا يُلْزِقُ كَعْبَهُ بِكَعْبِ صَاحِبِهِ یعنے نعمان
بن بشیر رض نے کہا کہ مینے اپنی جماعت سے ایک مرد کو دیکہا کہ اپنی ایڑی کو اپنے پاس والے کی ایڑی سے ملاتا
تہا **ف** یہ ٹکڑا ایک لمبی حدیث کا جو ابوداؤد وغیرہ مین مذکور ہے اس سے معلوم ہوا کہ نمازی صف
مین کندہے کو ساتہہ کندہا ملاوین اور ایڑی کے ساتہہ ایڑی ملاوین اور مراد اس سے یہ ہے کہ صفون کے
سیدہا کرنے مین بڑا مبالغہ کرین اور نہایت کوشش کرین کہ کوئی فرق درمیان مین نہ رہے چنانچہ ابو
داؤد وغیرہ کے ایک حدیث مین آیا ہے کہ صفون کو سیدہا کرو اور کندہون کو آپسمین ملاؤ اور سوراخون کو
بند کرو اور شیطان کے واسطے کوئی خالی جگہہ نہ چہوڑو سو جسنے جوڑا یعنے ملکر کہڑا ہوا خدا اوسکو جوڑیگا یعنی
اوسپر اپنا کرم کریگا اور جسنے توڑا اور جماعت مین دوسرے کے ساتہہ ملکر کہڑا نہ ہوا تو خدا اُسکو توڑدیگا یعنی اپنی رحمت

حدثنا عمرو بن خالد قال نا زهير عن حميد عن انس عن النبي صلى الله عليه وسلم قال اقيموا صفوفكم فاني اراكم من وراء ظهري وكان احدنا يلزق منكبه بمنكب صاحبه وقدمه بقدمه ترجمہ انس رضہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ سیدہا کرو صفون کو اپنی بیشک مین تمکو دیکھتا ہون اپنی پشت سے اور انس رضہ نے کہا کہ ہم مین سے ہر آدمی اپنے کندہے کو اپنے ساتہی کے کندہے سے ملاتا تہا اور پاون کو اسکو پاون سے ملاتا تہا یعنے آپسمین ایسے ملکر کہڑے ہوتے تہے کہ جماعت کے درمیان مین کوئی فرق نہین رہتا تہا۔ ف اور مطابقت اسحدیث کی باب سے ظاہر ہے باب اذا قام الرجل عن يسار الامام وحوله الامام خلفه الى يمينه تمت صلوته جب کوئی مرد امام کی بائین طرف کہڑا ہووے اور امام اسکو اپنے پیچہے سے داہنے طرف کر لیوے تو اسکی نماز پوری ہو جاتی ہے یعنے نماز ٹوٹتی نہین ف یہ باب پہلے بہی گذر چکا ہے لیکن اسمین اور اسمین فرق یہ ہے کہ پہلے باب سے یہ مطلب تہا کہ امام نے جو مقتدی کو پہیر کر اپنے بائین سے داہنے کیا تو اسقدر حرکت سے دونون کے نماز نہین ٹوٹتی ہے اور اس باب سے یہ مطلب ہے کہ اگر مقتدی صرف ایک ہی ہو تو اوسکے حق مین سنت یہ ہے کہ امام کے داہنے طرف کہڑا ہووے لیکن اگر وہ امام کے بائین طرف کہڑا ہو جاوے تو اس بائین طرف کہڑا ہونے سے اوسکی نماز نہین ٹوٹتی ہے باوجودیکہ وہ بے موقع کہڑا ہوا ہے پس یہ دو مسئلے علحدہ علحدہ ہین پس فرق دونون بابون مین ظاہر ہے اور شارح تراجم نے لکہا ہو کہ امام بخاری نے ابن عباس رضہ کی اسحدیث کو بہت جگہون مین نقل کیا ہے اور ہر ہر مقام کے مناسب اس سے دینی مسئلے استنباط کرکے نکالے ہین پس یہ دلیل ہے اوپر کامل ہونے اجتہاد امام بخاری کے پس معلوم ہوا کہ امام بخاری کو اجتہاد مین بڑا کمال حاصل تہا اور اسکی دقت نظر نہایت درجہ تک پہونچی ہوئی ہے حدثنا قتيبة بن سعيد قال نا داؤد عن عمرو بن دينار عن كريب مولى ابن عباس عن ابن عباس قال صليت مع النبي صلى الله عليه وسلم ذات ليلة فقمت عن يساره فاخذ رسول الله صلى الله عليه وسلم براسي من ورائي فجعلني عن يمينه فصلى ورقد فجاءه المؤذن فقام يصلي ولم يتوضا ترجمہ ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے کہ ایک رات مین نے حضرت صلعم کے پیچہے نماز پڑہی سو مین آپکے بائین طرف کہڑا ہوا سو حضرت صلعم نے پیچہے سے میرے سر کو پکڑا اور داہنے طرف کیا سو آپ نے نماز پڑہی پہر سو گئے سو مؤذن آپکے پاس آیا یعنے نماز کی خبر دینے کو سو حضرت صلعم نماز کیطرف کہڑے ہوئے اور وضو نہ کیا ف یہ حدیث پہلے گذر چکی ہے اس سے معلوم ہوا اگر مقتدی امام کے بائین کہڑا ہو جاوے تو مقتدی کی نماز فاسد نہین ہوتی ہے اور یہی ہے وجہ مطابقت اسحدیث کی باب سے باب المرأة وحدها تكون صفا تنہا عورت کو صف کا حکم ہے یعنے اگر فقط ۵۱۴

عورت تنہا امام کے پیچھے کھڑی ہووے اور اسکے ساتھ دوسرا کوئی نہ ہووے نہ مرد اور نہ عورت تو اسکو بھی صف کا حکم ہے حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ ثَنَا سُفْیٰنُ عَنْ اِسْحَاقَ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍ قَالَ صَلَّیْتُ اَنَا وَیَتِیْمٌ فِیْ بَیْتِنَا خَلْفَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَاُمِّیْ خَلْفَنَا اُمُّ سُلَیْمٍ **ترجمہ** انس رض سے روایت ہے کہ مین اور ایک یتیم نے حضرت کے پیچھے نماز پڑہی اور ام سلیم ہمارے پیچھے کھڑی تہین **ف** اس سے معلوم ہوا کہ اگر عورت اکیلی امام کے پیچھے ہووے تو اوسکو بہی جماعت کا حکم ہے پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر دو مقتدی ہون تو انکے واسطے سنت یہی ہے کہ امام کے پیچھے کھڑے ہون پس اس سے رد ہو گیا قول بعض حنفیون کا کہ کہتے ہین کہ دو آدمی امام کے پیچھے نہ کھڑے ہون بلکہ ایک داہنے کھڑا ہووے اور دوسرا بائین اور ابن مسعود رض سے جو روایت ہے کہ ایک آدمی انکے داہنے طرف کھڑا ہو گیا تہا اور دوسرا بائین تو یہ واسطے تنگی مکان کے تہا اور اس حدیث سے یہ بہی معلوم ہوا کہ عورت کو مردون کی صف مین کھڑے ہونا جائز نہین اور اصل بنا اس مسئلے کی اسپر ہے کہ عورت کو مردون کے ساتھ کھڑے ہونے مین فتنے کا خوف ہے لیکن اگر مردون کے ساتھ کھڑی ہو جاوے تو جمہور علما کے نزدیک اوسکی نماز جائز ہو جاوے گی اور حنفیہ کہتے ہین اگر عورت مرد کے برابر کھڑی ہو جاوے تو مرد کی نماز ٹوٹ جاتی ہے اور عورت کی نماز نہین ٹوٹتی ہے اور دلیل اسکی حنفیہ یہ پیش کرتے ہین کہ عورتون
۵۱۵
کو پیچھے کرنے کا حکم ہے سو جب مرد نے اوسکو پیچھے نہ کیا تو مرد کی نماز ٹوٹ جاویگی اسلیے کہ اوسنے حکم نہین مانا لیکن یہ دلیل صریح باطل ہے اسکے رد کرنے کی کوئی حاجت نہین اسلیے کہ جو کپڑا کسی کا چھینا ہوا ہو اسکو پہنکر نماز پڑہنی منع ہے لیکن اگر اوسمین نماز پڑہ لیوے تو نماز جائز ہو جاتی ہے اسیطرح سے حنفیہ اس مرد کی نماز کو صحیح کیون نہین کہتے ہین جو عورت کی برابر کھڑا تہا خاصکر جو عورت پیچھے سے آکر شریک ہووی اور مرد کے پہلو مین نماز پڑہے تو اس صورت مین تو مرد کا بالکل کچھ بہی قصور نہین پس ضرور ہے کہ مرد کی نماز کو بہی صحیح کہا جاوے اور بعضے کہتے ہین غرض امام بخاری کی اس باب سے یہ ہے کہ صف کے پیچھے تنہا نماز پڑہنے کی ممانعت جو آئی ہے تو وہ مردون ہی کے واسطے ہے عورت اس سے مخصوص ہے **باب** مَیْمَنَةِ الْمَسْجِدِ وَالْاِمَامِ امام اور مسجد کے داہنی طرف کھڑے ہونیکا بیان حَدَّثَنَا مُوْسٰی قَالَ ثَنَا ثَابِتُ ابْنُ یَزِیْدَ ثَنَا عَاصِمٌ عَنِ الشَّعْبِیِّ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قُمْتُ لَیْلَةً اُصَلِّیْ عَنْ یَسَارِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَاَخَذَ بِیَدِیْ اَوْ بِعَضُدِیْ حَتّٰی اَقَامَنِیْ عَنْ یَمِیْنِہٖ وَقَالَ بِیَدِہٖ مِنْ وَّرَائِیْ **ترجمہ** ابن عباس رض سے روایت ہے کہ ایک رات مین حضرت کے بائین طرف نماز پڑہنے کو کھڑا ہوا سو آپنے میرے ہاتھ کو پکڑا یہانتک کہ مجھکو اپنے داہنے طرف کیا اور اپنے ہاتھ

کو پیچھے سے پہیر ف اسحدیث سے معلوم ہوا کہ امام کے داہنے طرف کہڑا ہونا چاہیے اور مسجد کے داہنے
طرف کہڑا ہونا اسمین صریحًا مذکور نہین لیکن امام کے داہنے طرف کہڑے ہونا مسجد کے داہنے طرف کہڑے
ہونے کو مستلزم ہی لیکن بعضے کہتے ہین کہ اگر مقتدی ایک ہووے تو امام کے داہنے طرف کہڑا ہووے
اور اگر مقتدی بہت ہون تو داہنے طرف کی فضیلت پر کوئی دلیل نہین اور شاید کہ امام بخاری نے اس
حدیث عائشہ رض کی طرف اشارہ کیا ہے جو ابوداؤد مین ہے کہ خدا اور اوسکے فرشتے صفون کی داہنی
طرف پر رحمت بہیجتے ہین اور وہ حدیث جو نسائی مین آئی ہے کہ جو مسجد کی بائین طرف آباد کرے اسکو
دو گنا ثواب ہے تو یہ حدیث اسحدیث کی معارض نہین ہوسکتی ہے اسلیے کہ اسحدیث کی اسناد ضعیف ہی اور نیز
یہ اوسی وقت کیساتھ خاص ہی جبکہ لوگ داہنے طرف کی فضیلت جانکر بائین طرف بالکل ترک کردیوین جیسے کہ
اوسحدیث کی ابتدا سے معلوم ہوتا ہے واللہ اعلم **باب** اِذَا كَانَ بَيْنَ الْإِمَامِ وَبَيْنَ الْقَوْمِ
حَائِطٌ اَوْ سُتْرَةٌ جب امام اور مقتدیون کے درمیان کوئی دیوار ہو یا کوئی پردہ یا آڑ ہو تو کیا
مقتدیون کی نماز ہوتی ہے یا نہین وَقَالَ الْحَسَنُ لَا بَأْسَ اَنْ تُصَلِّيَ وَبَيْنَكَ وَبَيْنَهُ نَهْرٌ یعنے
حسن بصری نے کہا کہ اگر تیرے اور امام کے درمیان کوئی نہر یا نالا ہو تو نماز جائز ہے وَقَالَ اَبُوْ مِجْلَزٍ
۵۱۶ يَأْتَمُّ بِالْإِمَامِ وَاِنْ كَانَ بَيْنَهُمَا طَرِيْقٌ اَوْ جِدَارٌ اِذَا سَمِعَ تَكْبِيْرَ الْإِمَامِ یعنے ابو مجلز نے
کہا کہ امام کے ساتھ اقتدا کرے اگرچہ دونون کے درمیان کوئی راہ ہو یا دیوار ہو جب کہ امام کی تکبیر کو
سنے یعنے امام کی نماز پر اوسکو اطلاع ہووے **حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ سَلَامٍ قَالَ ثَنَا عَبْدَةُ عَنْ
يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ الْاَنْصَارِيِّ عَنْ عَمْرَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ مِنَ اللَّيْلِ فِيْ حُجْرَتِهٖ وَجِدَارُ الْحُجْرَةِ قَصِيْرٌ فَرَاَى النَّاسُ شَخْصَ النَّبِيِّ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَامَ اُنَاسٌ يُصَلُّوْنَ بِصَلٰوتِهٖ فَاَصْبَحُوْا فَتَحَدَّثُوْا بِذٰلِكَ فَقَامَ اللَّيْلَةَ
الثَّانِيَةَ فَقَامَ مَعَهٗ اُنَاسٌ يُصَلُّوْنَ بِصَلٰوتِهٖ صَنَعُوْا ذٰلِكَ لَيْلَتَيْنِ اَوْ ثَلٰثًا حَتّٰى اِذَا كَانَ
بَعْدَ ذٰلِكَ جَلَسَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمْ يَخْرُجْ فَلَمَّا اَصْبَحَ ذَكَرَ ذٰلِكَ
النَّاسُ فَقَالَ اِنِّيْ خَشِيْتُ اَنْ تُكْتَبَ عَلَيْكُمْ صَلٰوةُ اللَّيْلِ **ترجمہ** عائشہ رض سے روایت
ہے کہ حضرت م رات کو اپنے حجرے مین نماز پڑہا کرتے تہے اور حجرے کی دیوارین بہت چہوٹی تہین سو
لوگون نے حضرت م کے جسم کو دیکہا سو لوگ آپکے پیچہے نماز پڑہنے کو کہڑے ہوئے سو لوگون نے صبح کے
وقت اسبات کا چرچا کیا سو حضرت دوسری رات کو پہر کہڑے ہوئے سو لوگ بہی آپکے ساتہ نماز پڑہنے
کو کہڑے ہوئے سو لوگون نے دو روز یا تین روز ایسا ہی کیا یعنے حضرت کے پیچہے نماز پڑہی یہانتک کہ اوسکے

بعد جب تیسری یا چوتھی رات آئی تو آپ حجرے مین بیٹھے رہے اور باہر نہ آئے یعنی جس جگہہ مین دو رونز
نماز پڑہی تہی سو جب آپ نے صبح کی تو لوگون نے صحابت کا ذکر کیا کہ آپ اس رات مین تشریف نہین لائے
فرمایا مجھکو خوف ہوا کہ رات کی نماز تمپر فرض ہو جاوے **ف** ان دونو اثر اور حدیث سے
معلوم ہوا کہ اگر امام اور مقتدیونکے درمیان کوئی دیوار یا پردہ یا آڑ ہو تو مقتدیون کی نماز صحیح ہو
جاتی ہو اوسمین کچھہ نقصان نہین خواہ امام کی تکبیر سنتا ہو یا نہ سنے اور یہی ہے مذہب مالکیہ کا اور باقی
اماموں کا مذہب یہ ہے کہ اگر امام کی تکبیر سنتا ہو تو جائز ہے والا نہین لیکن صحاب کی حدیثون سے
عام حکم معلوم ہوتا ہے اور باب مین بہی کوئی قید اس قسم کی نہین پس وجہ مطابقت ان حدیثون کی باب
سے ظاہر ہے اور اسحدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ اور نماز بہی فرض ہو سکتی ہے اور حدیث معراج سے
معلوم ہوتا ہے کہ اب کوئی نماز فرض نہین ہوگی اسلیے کہ اوسمین یہ فرمایا کہ اب میری بات نہین بدلے گی
پس وجہ تطبیق کی یہ ہے کہ مراد بدلنے سے یہ ہو کہ اسمین سے کچھہ کم نہین ہوگا اوسکا یہ معنے نہین کہ اسسے
کچھہ زیادہ بہی نہین ہو سکتا پس دونون مین کوئی تعارض نہین **باب** صَلوٰۃِ اللَّیْلِ رات کی نماز
کا بیان **ف** رات کی نماز کے بیان مین امام بخاری علیحدہ ایک کتاب مستقل لایا ہے کما سیاتی
اور یہان امام بخاری اسکو صرف اسی مناسبت کی واسطے لایا ہے کہ اسمین جماعت کا ذکر ہے اور یہ سب ۵۱۷
باب بہی جماعت کے بیان مین ہین پس ادنے مناسبت کافی ہے اور نیز اسمین نماز تراویح کا بیان ہے اور
شارح تراجم نے لکھا ہے کہ مراد امام بخاری کی اس باب سے رد کرنا ہے حنفیون پر کہ وہ نفلون مین جماعت
کرنے کو جائز نہین کہتے ہین سو امام بخاری نے اس باب سے ثابت کیا ہو کہ نفلون مین جماعت کرنے درست ہے
اسلیے کہ تراویح کی نماز اسوقت مین سنت موکدہ نہین تہی بلکہ اور نفلون کی طرح وہ بہی نفل تہے جبتو حضرت صلعم نے انمین
جماعت کرائی تو معلوم ہوا کہ سب نفلون مین جماعت کرنی جائز ہے **حَدَّثَنَا** اِبْرَاهِيمُ بْنُ الْمُنْذِرِ قَالَ
نا ابْنُ اَبِي فُدَيْكٍ قَالَ نا ابْنُ اَبِي ذِئْبٍ عَنِ الْمَقْبُرِيِّ عَنْ اَبِي سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ عَائِشَةَ
اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ لَهٗ حَصِيْرٌ يَبْسُطُهٗ بِالنَّهَارِ وَيَحْتَجِرُهٗ بِاللَّيْلِ فَثَابَ
اِلَيْهِ نَاسٌ فَصَفُّوْا وَرَاءَهٗ **ترجمہ** عائشہ رض سے روایت ہی کہ حضرت صلعم کے پاس ایک چٹائی تہی کہ دن
مین اوسکو بچھا لیتے تہے اور رات مین اوسکو حجرے کیطرح بنا لیتے تہے یعنی اپنے گرد اوسکو کہڑا کر لیتے تہے
دیوار کی طرح تاکہ لوگون سے پردہ ہو جاوے سو لوگ آپکے پیچہے نماز پڑہنے کو کہڑے ہوئے **حَدَّثَنَا**
عَبْدُ الْاَعْلٰى بْنُ حَمَّادٍ قَالَ نا وُهَيْبٌ قَالَ نا مُوْسٰى بْنُ عُقْبَةَ عَنْ سَالِمٍ اَبِي النَّضْرِ عَنْ
بُسْرِ بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اتَّخَذَ حُجْرَةً قَالَ حَسِبْتُ

اَنَّہٗ قَالَ مِنْ حَصِیْرٍ فِیْ رَمَضَانَ فَصَلّٰی فِیْهَا لَیَالِیَ فَصَلّٰی بِصَلٰوتِهٖ نَاسٌ مِّنْ اَصْحَابِهٖ فَلَمَّا عَلِمَ
بِهِمْ جَعَلَ یَقْعُدُ فَخَرَجَ اِلَیْهِمْ فَقَالَ قَدْ عَرَفْتُ الَّذِیْ رَاَیْتُ مِنْ صَنِیْعِکُمْ فَصَلُّوْا اَیُّهَا
النَّاسُ فِیْ بُیُوْتِکُمْ فَاِنَّ اَفْضَلَ الصَّلٰوةِ صَلٰوةُ الْمَرْءِ فِیْ بَیْتِهٖ اِلَّا الْمَکْتُوْبَةَ وَقَالَ عَفَّانُ
نَا وُهَیْبٌ قَالَ نَا مُوْسٰی قَالَ سَمِعْتُ اَبَا النَّضْرِ عَنْ بُسْرٍ عَنْ زَیْدٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَ
سَلَّمَ ترجمہ زید بن ثابت رضہ سے روایت ہی کہ مقرر حضرت صہ نے رمضان کے مہینے مین ایک حجرہ بنایا
مین گمان کرتا ہون (یہ راوی کا قول ہی) کہ وہ چٹائی سے تہا سو آپ نے چند راتین اوسمین نماز پڑہی اور کئی
اصحاب نے بہی آپکے ساتہہ نماز پڑہی سو جب آپ نے اونکا حال معلوم کیا کہ اونکو اس نماز سے بہت محبت
ہو گئی ہے تو آپ بیٹہنے لگے یعنے گہر سے تشریف نہ لائے سو پہر گہر سے تشریف لائے اور فرمایا کہ مین نے
پہچان لیا ہے اوس چیز کو جو مین نے دیکہا تمہارے کام سے یعنی مینے معلوم کر لیا تہا کہ لوگ تراویح کے
واسطے آگئے ہین سو اے لوگو اپنے گہرون مین نماز پڑہو اسواسطے کہ افضل نماز کا وہ ہے جسکو آدمی اپنے
گہر مین پڑہے سوا ے فرضون کے **ف** یہ حجرہ چٹائی کا وہ حجرہ نہین تہا جو آپکا گہر اپنے کا تہا بلکہ
صرف یون ہی ایک چٹائی کا پردہ کے واسطے اپنے گرد کہڑی کر لیتے تہے پس اس سے معلوم ہوا کہ ہر قسم کے نفل
گہر مین پڑہنے افضل ہین لیکن اگر مسجد مین بہی پڑہ لی . تو جائز ہین اسلیے کہ گہر مین افضل ہونے سے یہ لازم نہین ٥١٨
آتا کہ مسجد مین بالکل جائز نہین ہین بلکہ افعل التفضیل دلالت کرتا ہے اسپر کہ اصل فضیلت دونون مین موجود
ہے اسیطرح گہر مین افضل ہونے سے یہ بہی لازم نہین آیا کہ اونکی جماعت جائز نہ ہو بلکہ صیغۂ افعل سے معلوم ہوتا ہے
کہ اونکی جماعت بہی جائز ہے گو افضل نہین مگر اصل جواز جماعت کی اسی نفی نہین نکلتی ہے واللہ اعلم لیکن عید
اور خسوف اور جنازے کی نماز اس سے مخصوص ہے یعنی انمین افضل یہی ہے کہ جماعت سے پڑہے اور اسیطرح تحیۃ
المسجد اور طواف واحرام کے نفل بہی اسے مخصوص ہین کہ ان مین افضل یہی ہے کہ گہر سے باہر پڑہے اور تراویح
کی نماز بہی امام مالک کے نزدیک گہر مین پڑہنی افضل ہے لیکن امام شافعے اور احمد رحمہما اللہ وغیرہ کے نزدیک افضل یہ ہے کہ تراویح
کو مسجد مین پڑہے اور گہر مین نفلونکا پڑہنا اسواسطے افضل ہے کہ اوسمین کسی طرح کا ریا نہین پایا جاتا اور گہر مین
پڑہنے سے برکت حاصل ہوتی ہے اور رحمت نازل ہوتی ہے اور شیطان وہان سے بہاگ جاتا ہے کذا قالہ الشیخ
فی الفتح بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ **بَابُ** اِیْجَابِ التَّکْبِیْرِ وَ افْتِتَاحِ الصَّلٰوةِ نماز کے شروع
مین اللہ اکبر کہنا واجب ہے **ف** امام بخاری نے اس باب سے اشارہ کیا ہے طرف حدیث عائشہ رضہ کے کہ
حضرت صہ نماز کو تکبیر سے شروع کیا کرتے تہے اور حدیث ابن عمر رضہ کی آگے آتی ہے کہ مین نے حضرت صہ
کو دیکہا کہ آپ نے نماز کو تکبیر سے شروع کیا سو ان دونو حدیثون سے معلوم ہوا کہ نماز کی ابتدا مین تکبیر کہنی واجب ہے

اور یہی مذہب ہے بخاری کا اور جمہور علما کے نزدیک اللہ اکبر تکبیر کے واسطے معین ہو چکا ہے جب نماز
شروع کرنے لگے تو یہی لفظ کہے جیسے کہ ان حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے اور اگر اس لفظ کے بدلے اور کوئی
لفظ تعظیم کا کہے تو نماز صحیح نہ ہوگی اور حنفیہ کہتے ہین کہ اُسکے بدلے اور کوئی لفظ تعظیم کا جیسے اللہ الکبیر کہہ
یوے تو بھی جائز ہے اور دلیل جمہور کی وہ حدیث ہے جو ابو داؤد وغیرہ مین ہے کہ کسیکی نماز پوری نہین
ہوتی یہانتک کہ وضو کرے پھر تکبیر کہے اور طبرانی کی ایک روایت مین ہے کہ پھر اللہ اکبر کہے اور اسیطرح
ابن ماجہ اور ابن خزیمہ وغیرہ مین ابو حمید سے روایت ہے کہ حضرت صلعم جب نماز کیطرف کھڑے ہوتے تو اللہ اکبر
کہتے پس معلوم ہوا کہ مراد تکبیر سے اللہ اکبر ہے اور اسی طرح بزار مین علی رض سے روایت ہے کہ حضرت صلعم شروع
نماز کے وقت اللہ اکبر کہتے تھے اور اسیطرح نسائی وغیرہ مین ہے کہ حضرت شروع نماز کے وقت اللہ اکبر کہتے
اور حنفیہ کے پاس اسباب مین کوئی دلیل نہین ہے پس اتباع سنت کا اولے ہے حَدَّثَنَا ابُو الْیَمَانِ قَالَ
انَا شُعَیْبٌ عَنِ الزُّھْرِیِّ قَالَ اَخْبَرَنِی اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ الْاَنْصَارِیِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ
عَلَیْہِ وَسَلَّمَ رَکِبَ فَرَسًا فَجُحِشَ شِقُّہُ الْاَیْمَنُ وَقَالَ اَنَسٌ فَصَلّٰی لَنَا یَوْمَئِذٍ صَلٰوۃً مِّنَ
الصَّلٰوۃِ وَھُوَ قَاعِدٌ فَصَلَّیْنَا وَرَاءَہٗ قُعُوْدًا ثُمَّ قَالَ لَمَّا سَلَّمَ اِنَّمَا جُعِلَ الْاِمَامُ لِیُؤْتَمَّ
بِہٖ فَاِذَا صَلّٰی قَائِمًا فَصَلُّوْا قِیَامًا وَاِذَا رَکَعَ فَارْکَعُوْا وَاِذَا رَفَعَ فَارْفَعُوْا وَاِذَا سَجَدَ ۵۱۹
فَاسْجُدُوْا وَاِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ فَقُوْلُوْا رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ ترجمہ انس رض سے روایت ہے
ایکبار حضرت صلعم گھوڑے پر سوار ہوئے سو آپ اس گھوڑے سے گر پڑے اور آپ کے داہنے پہلو چھل گئے
یعنے زخمی ہوگئے سو اوسدن آپنے ہمکو ایک نماز پڑہائے اور آپ بیٹھے تھے سو ہمنے بھی آپکے پیچھے
بیٹھ کر نماز پڑہی پھر جب آپنے سلام پھیری تو فرمایا کہ امام تو صرف اسیواسطے مقرر ہوا ہے کہ اوسکی پیروی
کیجیے سو جب وہ کہڑا ہو کر نماز پڑہے تو تم بھی کہڑے ہو کر نماز پڑہو اور جب وہ رکوع کرے تم بھی رکوع کرو
اور جب رکوع سے سر اوٹھاوے تو تم بھی سر اوٹھاؤ اور جب سجدے جاوے تو تم بھی سجدے جاؤ اور جب
سمع اللہ لمن حمدہ کہے تو تم اُسکے بدلے ربنا ولک الحمد کہو **ف** امام بیٹھے کے ساتھ بیٹھ کر نماز پڑہنے
منسوخ ہے کما مر حَدَّثَنَا قُتَیْبَۃُ بْنُ سَعِیْدٍ قَالَ نَا اللَّیْثُ عَنِ ابْنِ شِھَابٍ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ
اَنَّہٗ قَالَ خَرَّ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَنْ فَرَسٍ فَجُحِشَ فَصَلّٰی لَنَا قَاعِدًا فَصَلَّیْنَا
مَعَہٗ قُعُوْدًا ثُمَّ انْصَرَفَ فَقَالَ اِنَّمَا الْاِمَامُ اَوْ اِنَّمَا جُعِلَ الْاِمَامُ لِیُؤْتَمَّ بِہٖ فَاِذَا
کَبَّرَ فَکَبِّرُوْا وَاِذَا رَکَعَ فَارْکَعُوْا وَاِذَا رَفَعَ فَارْفَعُوْا وَاِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ فَقُوْلُوْا
رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ وَاِذَا سَجَدَ فَاسْجُدُوْا ترجمہ اسکا وہی جو اوپر گذرا اسکے اول مین صرف اتنا لفظ

زیادہ ہے کہ حضرت ؐ گھوڑے سے گر پڑے تو آپکے پہلو چھل گئے اور فرمایا کہ جب امام تکبیر کہے تو تم بھی تکبیر
کہو الخ **حدثنا** ابو الیمان قال اخبرنا شعیب قال حدثنی ابو الزناد عن الاعرج عن
ابی ہریرۃ قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم انما جعل الامام لیؤتم بہ فاذا کبر
فکبروا واذا رکع فارکعوا واذا قال سمع اللہ لمن حمدہ فقولوا ربنا ولک الحمد واذا
سجد فاسجدوا واذا صلی جالسا فصلوا جلوسا اجمعون ترجمہ اسکا وہی ہے جو اوپر گذرا فقط
لفظ آگے پیچھے ہیں لیکن اسکے اول میں اتنا زیادہ ہے کہ حضرت ؐ نے فرمایا کہ جب امام اللہ اکبر کہے تو تم بھی
اللہ اکبر کہو **ف** بعضے امام بخاری پر اعتراض کرتے ہیں کہ اول حدیث میں تکبیر کا کچھ بھی ذکر نہیں اور
دوسری دونوں حدیثوں میں تکبیر کا ذکر ہے لیکن اونسے تکبیر کا واجب ہونا ثابت نہیں ہوتا بلکہ اونسے
صرف یہی معلوم ہوتا ہے کہ مقتدی امام سے پیچھے تکبیر کہے حالانکہ باب میں تکبیر کا واجب ہونا مذکور ہے
سو پہلے اعتراض کا جواب یہ ہے کہ انس رض کی حدیث دونوں طریقوں سے ایک ہی ہے ایک طریق میں پورے
ہے اور دوسرے طریق میں مختصر آئی ہے تو گویا کہ پہلے طریق میں لفظ تکبیر کا موجود ہے گو راوی نے
اختصار کی وجہ سے اوسکو بیان نہیں کیا اور دوسرے اعتراض کا یہ جواب ہے کہ اگرچہ لفظ فکبروا اپنے منطوق سے
وجوب پر دلالت نہیں کرتا لیکن اقتضاءً اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ نماز پڑھنے کا یہ طریقہ ہے پس یہی قدر کافی ۵۲۰
ہے واسطے وجوب تکبیر کے اسلیے کہ حضرت ؐ نے اوسکو کیا اور آپ کا یہ فعل بیان ہے واسطے مجمل نماز کے اور
بیان واجب کا واجب ہوتا ہے اور قسطلانی میں لکھا ہے کہ کبروا امر ہے اور امر واسطے وجوب کے ہوتا ہے پس
تکبیر کا واجب ہونا اس سے ثابت ہوگیا اور اسیطرح شاید امام بخاری کے نزدیک مقتدی پر ربنا لک الحمد کہنا
بھی واجب ہوگا پس اب اسپر اعتراض نہیں آسکتا ہے اور مراد امام بخاری کی اس سے رد کرنا بعض لوگوں
پر جو کہتے ہیں کہ صرف نیت کرنے سے بھی آدمی نماز میں داخل ہوجاتا ہے گو زبان سے اللہ اکبر نہ کہے اور دوسرے
غرض اوسکی حنفیوں پر رد کرنا ہے کہ وہ کہتے ہیں کہ اللہ اکبر کا کہنا واجب نہیں بلکہ اوسکے بدلے کوئی اور لفظ
تعظیم کا کہنا بھی جائز ہے اور تکبیر تحریمہ جمہور علما کے نزدیک نماز کا رکن ہے اور حنفیہ کے نزدیک شرط
ہے اور بعضوں کے نزدیک سنت ہے لیکن نیت نماز کی بالاتفاق واجب ہے اسمیں کسیکو اختلاف نہیں
اور امام بخاری نے کتاب الایمان کے آخر میں اسطرف اشارہ کیا ہے چنانچہ کہا کہ حدیث انما الاعمال بالنیۃ
میں وضو اور نماز اور زکوۃ وغیرہ سب داخل ہیں **باب** رفع الیدین فی التکبیرۃ الاولی مع
الافتتاح سواء تکبیر تحریمہ کے ساتھہ برابر ہاتھہ اوٹھانے کا بیان یعنے جب نماز شروع کرنیکے وقت
اللہ اکبر کہے تو اوسیوقت تکبیر کے ساتھہ ہی کانوں تک ہاتھہ بھی اوٹھاوے مطلب یہ ہے کہ تکبیر اور ہاتھہ کا اوٹھانا

ایک وقت مین واقع ہو **ف** اسمین اختلاف ہے کہ تکبیر کے برابر ہاتہہ اوٹہاوے یا تکبیر سے پہلے اوٹہاوے بعضے
کہتے ہین کہ پہلے ہاتہہ اوٹہاوے پہر تکبیر کہے اور بعضے کہتے ہین کہ دونونکو ایک وقت مین ادا کرے جب تکبیر کہے
اوسیوقت ہاتہہ اوٹہاوے اور یہی قول کو ترجیح ہے اور تکبیر کو ہاتہہ اٹہانے سے پہلے کہنا کسی کا مذہب نہین
اور تکبیر کے ساتہہ ہاتہہ اوٹہانے مین یہ حکمت ہو کہ گویا اسمین اشارہ ہے کہ مین نے دنیا کو بالکل ترک
کر دیا اور ہر طرح سے عبادت مین متوجہ ہوا اور بعضون نے کچہہ اور حکمت بہی بیان کی ہو اور امام شافعی سے
کسی نے سوال کیا کہ رفع یدین کا کیا معنے ہو تو انہون نے جواب دیا کہ اللہ کی تعظیم اور رسول کی سنت کا اتباع اور
ابن عمر رضہ سے روایت ہو کہ اونسے کہا کہ رفع یدین نماز کی خوبصورتی اور زینت ہو اور عقبہ سے روایت ہو کہ ہر بار
ہاتہہ اوٹہانے کے بدلے دس دس نیکیان لکہی جاتی ہین اور ہر ایک انگلی کے بدلے ایک ایک نیکی لکہی جاتی ہو
اور امام نووی نے لکہا ہو کہ تمام امت کا اجماع ہو چکا ہے اسپر کہ تکبیر تحریمہ کے وقت ہاتہہ اوٹہانے مستحب
ہین اور ابن منذر نے کہا کہ اسمین کسی کو اختلاف نہین کہ حضرتؐ تکبیر تحریمہ کے وقت ہاتہہ اوٹہایا کرتے تہے
لیکن بعضے اسکو واجب کہتے ہین جیسے کہ امام اوزاعی اور حمیدی اور ابن خزیمہ وغیرہ ہین مگر جو لوگ وجوب کی قائل
ہین اونکے نزدیک ترک رفع سے نماز باطل نہین ہوتی مگر ایک روایت مین اوزاعی اور حمیدی سے **حَدَّثَنَا**
عَبْدُ اللّٰهِ ابْنُ مَسْلَمَةَ عَنْ مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى ۵۲۱
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَرْفَعُ يَدَيْهِ حَذْوَ مَنْكِبَيْهِ اِذَا افْتَتَحَ الصَّلٰوةَ وَاِذَا كَبَّرَ لِلرُّكُوْعِ وَاِذَا
رَفَعَ رَاْسَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ رَفَعَهُمَا كَذٰلِكَ اَيْضًا وَقَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ
وَكَانَ لَا يَفْعَلُ ذٰلِكَ فِي السُّجُوْدِ **ترجمہ** عبد اللہ بن عمر رضہ سے روایت ہو کہ حضرتؐ جب نماز
نماز شروع کیا کرتے تہے یعنے تکبیر تحریمہ کہتے تو اوسوقت دونو ہاتہہ کندہونکے برابر اوٹہاتے تہے اور جب رکوع کے
واسطے تکبیر کہتے اور رکوع سے سر اوٹہاتے تو اسیطرح اوسوقت بہی دونو ہاتہہ اوٹہاتے تہے اور کہتے سمع اللہ لمن حمدہ
ربنا ولک الحمد اور آپ سجدے مین اسطرح نہین کرتے تہے یعنے سجدے مین ہاتہہ نہین اوٹہایا کرتے تہے **ف** اس
حدیث سے معلوم ہوا کہ تکبیر تحریمہ کے وقت حضرتؐ کندہون تک ہاتہہ اوٹہایا کرتے تہے پس وجہ مطابقت اس
حدیث کی باب سے ظاہر ہے اور ابو یوسف کہتے ہین کہ امام تسمیع اور تحمید دونون کو کہے اور امام ابو حنیفہ رح
کہتے ہین کہ یہ حکم اوسکے حق مین ہو جو تنہا نماز پڑہے اور امام فقط تسمیع کہے اور مقتدی تحمید کہے **بَابُ**
رَفْعِ الْيَدَيْنِ اِذَا كَبَّرَ وَاِذَا رَكَعَ وَاِذَا رَفَعَ تکبیر تحریمہ کے وقت رفع یدین کرنا اور رکوع کے وقت رفع
یدین کرنا اور رکوع سے سر اوٹہانے کے وقت رفع یدین کرنا **ف** ان تین جگہہ مین کندہون تک ہاتہہ
اوٹہانے مستحب ہین کما مر وسیاتی **حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ مُقَاتِلٍ قَالَ اَخْبَرَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ الْمُبَارَكِ

قَالَ اَخْبَرَنَا يُوْنُسُ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ اَخْبَرَنِيْ سَالِمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَامَ فِي الصَّلٰوةِ رَفَعَ يَدَيْهِ حَتّٰى يَكُوْنَا حَذْوَ مَنْكِبَيْهِ وَكَانَ يَفْعَلُ ذٰلِكَ حِيْنَ يُكَبِّرُ لِلرُّكُوْعِ وَيَفْعَلُ ذٰلِكَ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ وَيَقُوْلُ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ وَلَا يَفْعَلُ ذٰلِكَ فِي السُّجُوْدِ **ترجمہ** عبداللہ بن عمر رض سے روایت ہی کہ مین نے حضرت کو دیکھا کہ جب نماز مین کہڑے ہوتے تو اپنے دونو ہاتہہ اوٹہاتے یہانتک کہ دونون کندہون کے برابر ہوتے اور جب رکوع کے واسطے تکبیر کہتے تو اوسوقت بہی ہاتہہ اوٹہاتے تہے اور جب رکوع سے سر اوٹہاتے تو تب بہی ایسے ہی ہاتہہ اوٹہاتے اور کہتے سمع اللہ لمن حمدہ اور سجدے مین ایسا نہ کرتے یعنے اوسمین ہاتہہ نہ اوٹہاتے تہے **ف** اس حدیث سی معلوم ہوا کہ رکوع کے وقت اور رکوع سے سر اوٹہانے کی وقت کندہون تک ہاتہہ اوٹہانے مستحب ہین اور امام بخاری نے اس مسئلہ مین ایک مستقل کتاب لکھی ہے جو مدت سے چھپ چکی ہے اسمین حسن اور حمید سی نقل کیا ہی کہ سب اصحاب رفع یدین کیا کرتے تہے اونہون نے کسی کو اوسے مستثنے نہین کیا اور ابن عبد البر نے کہا کہ جن لوگون سے رفع یدین کے ترک کی روایت آئی ہے اونہین سے رفع یدین کرنے کی روایت بہی آچکی ہے مگر ابن مسعود سے پس اونکے قول سے رفع یدین کے ترک پر دلیل
۵۲۲ پکڑنی غلط ہی اور ترجیح بلا مرجح اور محمد بن نصر مروزی نے کہا کہ سب شہرون کے علمار کا اسپر اجماع ہو چکا ہے کہ رکوع وقت اور اسسے سر اوٹہانے کے وقت رفع یدین کرنا مستحب ہے[۵] اور یہی بات صحیح اور قوی ہے اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور جمہور کا اور خطابی وغیرہ نے کہا کہ امام مالک کا آخر قول بہی ہی ہے اور مالکیون کے پاس ترک رفع یدین کی کوئی دلیل نہین اور امام بخاری نے کتاب رفع یدین مین علی بن مدینی سے نقل کیا ہے کہ سب مسلمانون پر حق ہے کہ رکوع کے وقت اور اسسے سر اوٹہانے کے وقت رفع یدین کیا کرین واسطے اس حدیث ابن عمر کے جو گذر چکی ہے اور کہا کہ علی بن مدینی اپنے زمانے کے سب علمار سے زیادہ عالم تہے اور امام بخاری نے کہا کہ رفع یدین کو سترہ اصحاب نے روایت کیا ہی اور حاکم اور ابو القاسم نے کہا کہ رفع یدین کو عشرہ مبشرہ نے روایت کیا ہے اور ابو الفضل حافظ نے ذکر کیا ہے کہ اسکو پچاس صحابہ رض نے روایت کیا ہے اور صاحب قاموس نے لکھا ہی کہ رفع یدین مین چارسو حدیث آچکی ہے مترجم کہتا ہے کہ سیوطی نے کہا ہی کہ رفع یدین کی حدیث متواتر ہے لیکن حنفیہ رکوع کے وقت رفع یدین کرنے کو جائز نہین رکہتے ہین اور وہ اسبابین کئی دلیلین پیش کرتے ہین کہ اس جگہہ مین اونکی گنجایش نہین لیکن مختصر کچہہ تہوڑا سا بیان کیا جاتا ہے پہلی دلیل اونکی مجاہد کا قول ہے کہ مین نے ابن عمر کے پیچہے نماز پڑہی پس مینے اونکو رفع یدین کرتے نہین دیکہا سو جواب اسکا یہ ہی

[۵] مگر کوفہ والوں کے نزدیک صحیح نہیں

کہ یہ حدیث ضعیف ہی اسلیے کہ اوسکی اسناد مین ابو بکر بن عیاش واقع ہوا ہے اور آخر عمر مین اوسکا حافظہ خراب ہوگیا
تہا پس اوسسے دلیل پکڑنی صحیح نہین اور اگر بفرض محال اوسکی صحت تسلیم بھی کیجاوے تو کہاجاویگا کہ سالم اور نافع
وغیرہ نے عبداللہ بن عمر رض سے اسکو ثابت کیا ہی اور وہ اوسسے حفظ مین بہی زیادہ ہین اور شمار مین بھی زیادہ
ہین پس انکی روایت اعتبار کے زیادہ قابل ہی مجاہد کی روایت سے اور نیز اونکی روایت رفع یدین کی مثبت
ہے اور مجاہد کی روایت اوسکی نافی ہے اور مثبت مقدم ہوتا ہے نافی پر کما تقرر فی الاصول اور نیز دونو
روایتون مین تطبیق بھی ممکن ہی باین طور کہ عبداللہ بن عمر رفع یدین کو واجب نہین جانتے تہے پس کبھی کیا اور
کبھی نہ کیا پس اونکا کبھی ترک کردینا اوسکے جواز کے مخالف نہین ورنہ انکار رفع یدین کرنا اسپر دلالت کریگا کہ رفع
یدین چھوڑنا جائز نہین پس تطبیق مقدم ہے نسخ اور ترجیح پر اور نیز مجاہد کی روایت ضعیف ہونے پر دلالت
کرتی ہے وہ حدیث جو امام بخاری نے کتاب رفع الیدین مین ابن عمر رض سے نقل کی ہی کہ اونسے ایک آدمی
کو نماز پڑہتے دیکھا کہ اوسنے رفع یدین نہین کی تہی سو عبداللہ نے اوسکو پتہر اوٹہا کر مارا اور دوسری دلیل
حنفیہ کی یہ حدیث ہی جو ابوداؤد وغیرہ نے ابن مسعود رض سے روایت کی ہے کہ اونسے حضرت صلعم کو نماز پڑہتے
دیکھا سو آپ نے رکوع کے وقت رفع یدین نہ کیا سو جواب اسکا یہ ہے کہ امام شافعی نے کہا کہ یہ حدیث
ثابت نہین ہوئی اور ابن مبارک نے کہا کہ یہ حدیث ثابت نہین ہوئی اور اگر ثابت بھی ہوجاوے تو مثبت ۵۲۳
مقدم ہی نافی پر اور نیز یہ جواز کی حدیث کی مخالف نہین کبھی کیا ہوگا اور کبھی نہ کیا ہوگا اور نیز کلمہ ثم لا یعود کا
ابوداؤد کے اصل کسی نسخے مین موجود نہین اور نیز ابن مسعود رض معوذتین کو قرآن سے نہین جانتے ہین
اور رکوع مین گہٹنون پر ہاتہ رکہنے کو درست نہین جانتے ہین وعلی ہذا القیاس جنبی کے واسطے تیمم جائز نہین
رکہتے ہین اسیطرح سے احتمال ہے کہ اونکو رفع یدین بہی یاد نہ رہا ہو پس اس حدیث سے استدلال صحیح نہین ہے
اور بعضے حنفی کہتے ہین کہ رفع یدین سے نماز باطل ہوجاتی ہے سو اسکا جواب یہ ہی کہ امام بخاری نے کتاب
رفع یدین مین کہا کہ جو اسکو بدعت کہے اوسنے صحابہ مین طعن کیا اسلیے کہ کسی صحابی سے اسکا ترک کرنا ثابت
نہین ہوا سے لازم آویگا کہ انکی سب نمازین باطل ہووین اور یہ بات کوئی مسلمان اپنی زبان پر نہین لا
سکتا ہی باقی تفصیل اس مسئلے کی کتاب رفع یدین امام بخاری مین اور تنویر العینین وغیرہ رسائل مین مذکور
ہے شائق اونکا مطالعہ کرے اور بعضے حنفیہ کہتے ہین کہ اس حدیث رفع یدین کا راوی عبداللہ بن عمر رض ہی
اور اسسے ثابت ہوچکا ہے کہ اوسنے رفع یدین ترک کردیا تہا اور جب کہ راوی اپنے مروی کے خلاف
عمل کرے تو وہ دلالت کرتا ہے اوسکے منسوخ ہونے پر پس یہ حدیث منسوخ ہوگی سو جواب اسکا یہ ہے کہ
کہ اول تو عبداللہ بن عمر رض کا رفع یدین کو چھوڑ دینا ثابت نہین ہوتا ہے کما مر اور دوم یہ کہ راوی کا

اپنے مروی کو چھوڑ دینا بغیر تصریح کسی دلیل شرعی کے کچھ مفید نہین اور ایسے صحابی جلیل القدر سے ایسے عمل کا
صادر ہونا مسلم نہین جب تک کہ اسکے واسطے کوئی عمل صحیح نہ پیدا کیا جائے اور سوم یہ کہ غیر معصوم کے فعل
کے ساتھ حسن ظن سے تمسک کرکے معصوم کے فعل کو ترک کرنا ہے اور یہ قطعاً باطل ہے اسلیے کہ ناسخ منسوخ
سے بہت ضعیف ہے اور چہارم یہ کہ احتمال ہی کہ راوی کے نزدیک وہ فعل مستحب یا مباح ہو واجب نہ ہو پس اسکو
رخصت کی واسطے کبھی کبھی ترک کر دیا ہو پس اس سے اس حدیث کی نسخ پر دلیل پکڑنی قطعاً باطل ہے اسواسطے
کہ مستحب اور مباح کو ترک کرنا بالاتفاق جائز ہے : اور نیز تلویح مین لکھا ہے کہ اگر یہ معلوم نہ ہو
کہ اوسنے روایت سے پہلے عمل کیا ہے یا پیچھے تو اسی روایت مین جرح نہین ہو سکتے اور چونکہ یہان بھی
معلوم نہین کہ عمل عبد اللہ کا روایت کرنے پہلے ہے یا پیچھے تو اب یہ اس حدیث کی واسطے جرح نہین ہو سکے گی
پس ناسخ ہونا بطریق اولی نہین ہوگا سو جواب اسکا اولاً یہ ہی کہ بیہقی مین اس حدیث کے آخر مین اتنا لفظ آگیا ہی
فما زالت تلک صلوٰۃ رسول اللہ حتی لقی اللہ یعنے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ رفع یدین کرتے رہی یہان
تک کہ آپنے انتقال فرمایا پس جب حضرت ص کا آخری دم تک رفع یدین کرنا ثابت ہوگیا تو پھر رفع یدین کرنا
منسوخ کب ہوا کیا حضرت کے انتقال کے بعد وحی اتری تھی ثانیاً پہلے گذر چکا ہے کہ حسن نے کہا کہ صحاب سب
رفع یدین کرتے تھے اور یہ حضرت ص کے بعد کا ذکر ہے اور نیز پہلے گذر چکا کہ سب شہرون کے علما کا اسپر اجماع
ہو چکا ہے اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور احمد وغیرہ مجتہدین کا پس جب حضرت ص کے بعد سب صحابہ اور تابعین
اور ائمہ مجتہدین سے رفع یدین کا کرنا ثابت ہو چکا ہے تو اب کہا جاویگا کہ اگر رفع یدین کرنا منسوخ ہوتا تو
صحابہ حضرت کی بعد کیون کرتے اور تابعین اور آئمہ مجتہدین وغیرہ جائز کیون کہتے امام شافعی و احمد وغیرہ مجتہدین
کو اسکا منسوخ ہونا معلوم نہوا حالانکہ مجتہد کی ایک یہ بھی شرط ہی کہ ناسخ منسوخ کو جانتا ہو پھر یہ لوگ مجتہد کیون بنے
بیٹھے پس معلوم ہوا کہ رفع یدین منسوخ نہین ہے ثالثاً نسخ مین یہ شرط ہی کہ ناسخ منسوخ کے مساوی ہووے
اور منسوخ سے موخر ہووے اور تطبیق ممکن نہ ہووے جیسے کہ نخبہ اور اسکی شرح مین موجود ہے پس اگر یہ تین شرطین
پائی جاوین تو دعوی نسخ جائز ہے والا دعوے نسخ باطل ہی اور چونکہ یہان ان تین شرطون سے ایک بھی
موجود نہین لہذا دعوے نسخ قطعاً باطل ہے اسیواسطے شارح فارسی بخاری نے لکھا ہی کہ دعوے نسخ کا خالی اعتراض
سے نہین بلکہ دعوے نسخ سے یہ بات آسان ہی کہ مان لیا جاوے کہ دونون امر سنت ہین رفع یدین کرنا بھی اور
نہ کرنا بھی اور ایسا ہی لکھا ہی شیخ عبد الحق نے فتح المنان مین تمام ہوا مسئلہ رفع یدین کا حَدَّثَنَا اِسْحَاقُ
الْوَاسِطِیُّ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ خَالِدٍ عَنْ اَبِیْ قِلَابَةَ اَنَّهٗ رَاٰی مَالِكَ بْنَ الْحُوَيْرِثِ اِذَا
صَلّٰی كَبَّرَ وَرَفَعَ يَدَيْهِ وَاِذَا اَرَادَ اَنْ يَّرْكَعَ رَفَعَ يَدَيْهِ وَاِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ رَفَعَ يَدَيْهِ

حَدَّثَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَنَعَ ھٰکَذَا **ترجمہ** ابو قلابہ رض سے روایت ہی کہ اُسنے مالک
بن حویرث کو دیکھا کہ جب نماز پڑہتا تو اللہ اکبر کہتا اور دونو ہاتہہ کو اوٹہاتا اور جب رکوع مین جانے کا ارادہ
کرتا تو دونو ہاتہہ کو اوٹہاتا اور جب رکوع سے سر اوٹہاتا تو اُسوقت بہی دونو ہاتہہ اوٹہاتا اور حدیث بیان کرتا
کہ حضرت صلعم نے ایسا ہی کیا ہے **باب** اِلٰی اَیْنَ یَرْفَعُ یَدَیْہِ کہانتک ہاتہہ اوٹہاوے یعنی رفع یدین کرنا
جوان تین جگہون مین آیا ہے تو انہین ہاتہہ کو کہان تک اوٹہاوے کندہون تک یا کانون تک وَقَالَ اَبُوْ
حُمَیْدٍ فِیْ اَصْحَابِہٖ رَفَعَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ حَذْوَ مَنْکِبَیْہِ یعنے ابوحمید نے اپنے یارون مین
کہا کہ حضرت صلعم نے کندہون تک ہاتہہ اوٹہائے ہین **حَدَّثَنَا** ابو الیمان قَالَ اَخْبَرَنَا شُعَیْبٌ عَنِ الزُّھْرِیِّ
قَالَ اَخْبَرَنِیْ سَالِمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ عَبْدَ اللّٰہِ بْنَ عُمَرَ قَالَ رَاَیْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ
سَلَّمَ افْتَتَحَ التَّکْبِیْرَ فِی الصَّلٰوۃِ فَرَفَعَ یَدَیْہِ حِیْنَ یُکَبِّرُ حَتّٰی یَجْعَلَھُمَا حَذْوَ مَنْکِبَیْہِ وَ
اِذَا کَبَّرَ لِلرُّکُوْعِ فَعَلَ مِثْلَہٗ وَاِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ فَعَلَ مِثْلَہٗ وَقَالَ رَبَّنَا وَلَکَ
الْحَمْدُ وَلَا یَفْعَلُ ذٰلِکَ حِیْنَ یَسْجُدُ وَحِیْنَ یَرْفَعُ رَاْسَہٗ مِنَ السُّجُوْدِ **ترجمہ** عبد اللہ بن عمر رض
سے روایت ہی کہ مین نے حضرت کو دیکھا کہ آپنے نماز کی تکبیر شروع کی سو جب تکبیر کہی تو اپنے دونو ہاتہہ کو
کندہون تک اوٹہایا اور جب رکوع کے واسطے تکبیر کہی تو اوسوقت بہی ہاتہون کو اوٹہایا اور جب سمع اللہ لمن ۵۲۵
حمدہ کہا تو اوسوقت بہی ایسا ہی کیا اور جب سجدہ مین جاتے تو ہاتہہ نہ اوٹہاتے اور جب سجدہ سے سر اوٹہاتے
تو اسوقت بہی ہاتہہ اوٹہاتے **ف** ان حدیثون سے معلوم ہوا کہ رفع یدین کرنیکے وقت ہاتہون کو
کندہون تک اوٹہاوے اور یہی معلوم ہوتا ہے مذہب امام بخاری کا کہ صرف یہی حدیثین لایا ہے اور یہی مذہب
ہے امام شافعی اور جمہور علما کا اور حنفیہ کہتے ہین کہ کانون تک ہاتہہ اوٹہاوے اور اُنکی دلیل وہ حدیث ہی
جو مالک بن حویرث رض سے مسلم مین ہے کہ حضرت صلعم کانون تک ہاتہہ اوٹہاتے تہے لیکن عبد اللہ بن عمر رض کی
حدیث کو ترجیح ہے کہ اوسکی اسناد زیادہ صحیح ہے اور ان دونون مین تطبیق بہی ہو سکتی ہے کہ دونو امر جائز ہون
واللہ اعلم **ف** حنفیہ کہتے ہین کہ مرد کانون تک ہاتہہ اوٹہاوے اور عورت مونڈہون تک ہاتہہ اوٹہاوے
لیکن اس فرق مین کوئی حدیث وارد نہین ہوئی پس ظاہرًا دونو کا حکم ایک ہی ہے **باب** رَفْعِ الْیَدَیْنِ
اِذَا قَامَ مِنَ الرَّکْعَتَیْنِ جب دو رکعتین پڑہکر کہڑا ہووے تو اوسوقت بہی رفع یدین کرے یعنی مثلاً
چار رکعت نماز مین سے جب دو رکعت کے بعد التحیات پڑہکر کہڑا ہووے تو اوسوقت بہی کندہون تک ہاتہہ
اوٹہاوے **حَدَّثَنَا** عَیَّاشُ بْنُ الْوَلِیْدِ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْاَعْلٰی قَالَ حَدَّثَنَا عُبَیْدُ اللّٰہِ عَنْ
نَافِعٍ اَنَّ ابْنَ عُمَرَ کَانَ اِذَا دَخَلَ فِی الصَّلٰوۃِ کَبَّرَ وَرَفَعَ یَدَیْہِ وَاِذَا رَکَعَ رَفَعَ یَدَیْہِ وَ

اِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ رَفَعَ یَدَیْہِ وَاِذَا قَامَ مِنَ الرَّکْعَتَیْنِ رَفَعَ یَدَیْہِ وَرَفَعَ ذٰلِکَ ابْنُ عُمَرَ اِلَی النَّبِیِّ
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَرَوَاہُ حَمَّادُ بْنُ سَلَمَۃَ عَنْ اَیُّوْبَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ
عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَرَوَاہُ ابْنُ طَھْمَانَ عَنْ اَیُّوْبَ وَمُوْسٰی بْنِ عُقْبَۃَ مُخْتَصَرًا **ترجمہ** ابن عمر رض سے روایت ہی کہ جب نماز
مین داخل ہوتے تو تکبیر کہتے اور دونو ہاتہہ اوٹہاتے اور جب رکوع کرتے تو تب بہی ہاتہ اوٹہاتے اور جب سمع اللہ
لمن حمدہ کہتے تو تب بہی ہاتہہ اوٹہاتے اور جب دو رکعت پڑہکر کہڑے ہوتے تو اسوقت بہی ہاتہہ اوٹہاتے
اور ابن عمر رض نے اسحدیث کو مرفوع کیاہے یعنے حضرت صلعم نے بھی ایسا ہی کیاہے **ف** اسحدیث سے
معلوم ہوا کہ دو رکعت کی بعد التحیات پڑہکر جب تیسری رکعت کیطرف کہڑا ہووے تو اوسوقت بھی دونو
ہاتہہ کندہون تک اُوٹہاوے پس مطابقت اسحدیث کی باب سی ظاہر ہے اور بعضون کے نزدیک سجدہ مین بھی
رفع یدین کرنا آیاہے اور اسباب مین ایک حدیث بھی فتح الباری مین نسائی سے نقل کی ہی لیکن جمہور کے نزدیک
جائز نہین **باب** وَضْعِ الْیُمْنٰی عَلَی الْیُسْرٰی فِی الصَّلٰوۃِ نماز مین داہنے ہاتہہ کو بائین ہاتہہ پر
رکہنے کا بیان **حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ مَسْلَمَۃَ عَنْ مَالِکٍ عَنْ اَبِیْ حَازِمٍ عَنْ سَھْلِ بْنِ سَعْدٍ
قَالَ کَانَ النَّاسُ یُؤْمَرُوْنَ اَنْ یَّضَعَ الرَّجُلُ الْیَدَ الْیُمْنٰی عَلٰی ذِرَاعِہِ الْیُسْرٰی فِی الصَّلٰوۃِ
وَقَالَ اَبُوْحَازِمٍ لَا اَعْلَمُہٗ اِلَّا یَنْمِیْ ذٰلِکَ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اِسْمٰعِیْلُ ۵۲۶
یُنْمٰی ذٰلِکَ وَلَمْ یَقُلْ یَنْمِیْ **ترجمہ** سہل بن سعد سے روایت ہی کہ (حضرت صلعم کے زمانے مین) لوگون کو حکم
کیا جاتا تہا کہ نماز مین آدمی اپنے داہنے ہاتہہ کو بائین ہاتہہ پر رکہی ابو حازم نے کہا کہ سہل اسحدیث کو حضرت صلعم
کیطرف مرفوع کرتا تہا یعنے حضرت صلعم لوگون کو اسکا حکم کرتے تہے **ف** اس حدیث سی معلوم ہوا کہ جب آدمی نماز
پڑہنے کو کہڑا ہووے تو ہاتہون کو باندہ لیوے اور داہنے ہاتہہ کو بائین ہاتہہ پر رکہے اور یہی ہے وجہ مطابقت
اسحدیث کی باب سی اور یہی مذہب ہے جمہور صحابہ اور تابعین وغیرہ کا اور اسکے برخلاف حضرت صلعم سے کچہ
ثابت نہین ہوا لیکن اسحدیث مین تصریح نہین کہ داہنے ہاتہہ کو بائین ہاتہہ کی ہتہیلی پر رکہے یا بازو پر رکہی
مگر نسائی کی حدیث مین صریح آچکاہے کہ داہنے ہاتہہ کو بائین ہاتہہ کی ہتہیلی کی پشت اور پہنچی پر رکہے اور
اسحدیث مین یہ بھی مذکور نہین کہ ہاتہون کو ناف سی اوپر باندہے یا ناف سی تلی باندہے مگر صحیح ابن خزیمہ مین ہی
کہ دونو ہاتہہ کو سینہ پر رکہے اور ایسا ہی مسند امام احمد مین ہے اور ایسا ہی بزار مین ہے کہ نماز مین ہاتہون کو
سینہ پر باندہے اور یہی ہے مذہب امام شافعی کا اور امام احمد کہتے ہین کہ اختیار ہے خواہ سینے کے اوپر باندہی
خواہ تلے باندہے اور امام مالک کہتے ہین کہ ہاتہون کو کہلا چھوڑ دیوے اور حنفیہ کہتے ہین کہ ہاتہون کو ناف
کے تلے باندہی اور دلیل اونکی یہ حدیث ہی جو حضرت علی سے روایت ہی کہ ہاتہہ ناف سی نیچے باندہے لیکن

اسکی اسناد ضعیف ہے اور حکمت ہاتھ باندھنے مین یہ ہے کہ یہ صورت ہو اُس سائل کی جو ذلیل ہو کر کسی کے دروازے پر مانگنے کو آتا ہے **باب** الخشوع فی الصلوٰۃ نماز مین عذاب الٰہی سے ڈرنا **ف** نماز مین خشوع اور عذاب سے ڈرنے کی علامت یہ ہو کہ نہایت ذلیل ہو کر رہے اور دلکو حاضر رکھے اور دائنے بائین التفات نہ کرے **حدثنا** اسمٰعیل قال حدثنی مالک عن ابی الزناد عن الاعرج عن ابی ھریرۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ھل ترون قبلتی ھٰھنا واللہ ما یخفی علیّ رکوعکم ولا خشوعکم وانی لاراکم من وراء ظھری **ترجمہ** ابوہریرہ سے روایت ہو کہ حضرت ﷺ نے فرمایا کہ کیا تم دیکھتے ہو کہ میرا سامنا ادھر ہے خدا کی قسم مجھپر تمہارا رکوع اور خشوع چھپا نہین رہتا اور مقرر مین تمکو دیکھتا ہون اپنے پشت سے **ف** بہت لوگ نومسلم اوب سے نماز پڑھتے رکوع اور سجود اور صف مین برابر کھڑے ہونے سے غفلت کرتے تب آپ نے یہ حدیث فرمائی **حدثنا** محمد بن بشار قال حدثنا غندر قال حدثنا شعبۃ قال سمعت قتادۃ عن انس بن مالک عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال اقیموا الرکوع والسجود فواللہ انی لاراکم من بعدی وربما قال من بعد ظھری اذا رکعتم وسجدتم **ترجمہ** انس رض سے روایت ہو کہ حضرت ﷺ
نے فرمایا کہ درست کرو رکوع اور سجود کو سو قسم ہے خدا کی مین تمکو دیکھتا ہون اپنی پس پشت سے اور بہت وقت ۵۲۷
آپ نے یہ فرمایا کہ مین تمکو دیکھتا ہون جب تم رکوع کرتے ہو اور سجدہ کرتے ہو **ف** اس حدیث مین خشوع کا ذکر نہین لیکن شاید امام بخاری کی یہ غرض ہے کہ نماز مین تمام اعضا کو ظاہر مین درست رکھنا دلیل ہے اوپر خشوع کے اسلیے کہ ظاہر کا سکون باطن کی دلیل ہے پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اس سے معلوم ہوا کہ جب آدمی نماز مین کھڑا ہووے تو کمال خشوع کے ساتھ رہے اور دل کو حاضر رکھے اور عذاب سے ڈرتا رہے لیکن اگر نماز مین خشوع کو ترک کرے تو نماز ہو جاتی ہے اسلیے کہ حضرت ﷺ نے ان لوگون کو نماز دوہرانے کا حکم نہ فرمایا امام نووی نے لکھا ہے کہ نماز مین خشوع بالاجماع واجب نہین لیکن آدمی کو چاہیے کہ جہانتک ہو سکے خشوع اور حضور دل کو نماز مین پیدا کرے اور جو اختیار سے باہر ہو جاوے تو خیر لیکن نماز مین کسی نہ کسی رکن مین ضرور ہے دل کو حاضر کرے اور خدا کے عذاب سے ڈرے اور بعضون نے کہا کہ نماز مین خشوع رکھنا فرض ہے لیکن اگر نماز کی ایک جز مین بھی ہو جاوے تو کافی ہے **باب** ما یقرأ بعد التکبیر اور اس چیز کا بیان جو تکبیر تحریمہ کے بعد پڑھی جاتی ہے یعنے تکبیر اولے کے بعد کیا چیز پڑھی جاوے **حدثنا** حفص بن عمر حدثنا شعبۃ عن قتادۃ عن انس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم وابا بکر وعمر کانوا یفتتحون الصلوٰۃ بالحمد للہ رب العٰلمین **ترجمہ**

انس رض سے روایت ہی کہ حضرت صلعم اور ابو بکر رض اور عمر رض نماز کو الحمد کے ساتھہ شروع کیا کرتے تھے ف
اسمین اختلاف ہے کہ بسم اللہ سورۂ فاتحہ کی جزو ہے یا نہین اور سورہ الحمد کے ساتھہ بسم اللہ
کو بھی پڑہنا چاہیے یا نہین سو بعضے لوگ کہتے ہین کہ بسم اللہ سورۂ فاتحہ کی جزو ہے جب الحمد پڑہے تو بسم اللہ
اُسکے ساتھہ پڑہے اور وہ لوگ اس حدیث الحمد للہ الخ سے سورۂ فاتحہ مراد رکھتے ہین یعنے اسکا یہ معنے نہین
کہ الحمد للہ ہی سے اول شروع کرے بلکہ معنے یہ ہی کہ تکبیر کے بعد سورۂ فاتحہ پڑہے پس بسم اللہ بھی اسمین آگئی
کہ اونکے نزدیک فاتحہ کی جزو ہے اور یہی قول ہے امام شافعی اور شافعیون کا اور امام مالک کہتے ہین کہ
کہ نماز مین الحمد کے ساتھہ بسم اللہ نہ پڑہے نہ پکار کر اور نہ پوشیدہ اور حنفیہ کہتے ہین کہ بسم اللہ سورۂ فاتحہ
کی جزو نہین اور اس حدیث کا یہ معنے کرتے ہین کہ قراءة کو الحمد للہ سے شروع کرتے تھے یعنے سورۂ الحمد کے
اول مین بسم اللہ نہین پڑہتے تھے لیکن اس باب مین بہت حدیثین صحیح آچکی ہین جو دلالت کرتی ہین اسپر کہ بسم اللہ
الحمد کی جزو ہے چنانچہ صحیح بخاری مین باب فضائل مین آگے آویگا کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ سورہ الحمد للہ سبع
مثانی ہے یعنے سات آیتین ہین ان مین سے چھہ آیتین الحمد ہے اور ساتوین آیت بسم اللہ ہی اور بیہقی اور ابن خزیمہ
وغیرہ مین ہی کہ حضرت صلعم نماز مین فاتحہ کے اول بسم اللہ پڑہا کرتے تھے اور ابو ہریرہ سے روایت ہی کہ جب الحمد
شروع کرو تو اوسکے اول مین بسم اللہ پڑہو کہ بسم اللہ بھی اوسکی ایک آیت ہی اور اسی قسم کی اور بھی بہت حدیثین ۵۲۸
ہین جن سے ثابت ہوتا ہی کہ بسم اللہ شریف سورۂ فاتحہ کی جزو ہے جب سورۂ فاتحہ پڑہے تو پہلے بسم اللہ پڑہے
اور جن حدیثون سے حنفیہ دلیل پکڑتے ہین سو اونمے بعض حدیثون مین تو یہ آیا ہے کہ الحمد کے ساتھہ بسم اللہ
نہین پڑہتے تھے سو جواب اسکا یہ ہے کہ مراد بسم اللہ نہ پڑہنے سے یہ ہے کہ بسم اللہ سنی نہین جاتی تھی اسکا یہہ
معنے نہین کہ بسم اللہ مطلق پڑہتے ہی نہین تھے اور بعضی حدیثون مین یہ آیا ہے کہ بسم اللہ سنی نہین جاتی
تھی سو جواب اسکا یہ ہے کہ مراد نہ سننے سے یہ ہے کہ بسم اللہ کو پکار کر نہین پڑہتے تھے اسکا یہ معنے نہین
کہ بسم اللہ کو پڑہتے ہی نہین تھے پس اس سے سب حدیثون مین تطبیق ہو جاتی ہے اور سب الفاظ مختلف آپسمین
جمع ہو جاتے ہین اور اس باب کے اس حدیث انس رض سے بھی ثابت نہین ہوتا کہ بسم اللہ مطلق نہین پڑہتے تھے
بلکہ احتمال ہی کہ اسکو پوشیدہ پڑہ لیتے ہونگے ورنہ آیندہ حدیث مین جو دعا آتی ہے وہ بھی پڑہنی جائز نہین
ہوگی اسلیے کہ اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ نماز کو الحمد للہ سے شروع کرتے تھے پس الحمد سے پہلے ہی کوئی چیز پڑہنی بھی
جائز نہین ہوگی اور بعضون نے لکھا ہے کہ ابو حنیفہ صاحب بھی بسم اللہ کے سنیت کے قائل ہین اور اس حدیث
سے یہ بھی معلوم ہوا کہ نماز مین الحمد کے اول بسم اللہ پوشیدہ پڑہے اور بسم اللہ پکار کر پڑہنا بھی بہت صحابہ
سے ثابت ہی لیکن افضل یہی ہے کہ پوشیدہ پڑہے اور پکار کر پڑہنا بھی جائز ہے حدثنا موسی بن

اِسْمٰعِيْلَ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَاحِدِ بْنُ زِيَادٍ قَالَ حَدَّثَنَا عُمَارَةُ بْنُ الْقَعْقَاعِ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ زُرْعَةَ
قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ هُرَيْرَةَ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْكُتُ بَيْنَ التَّكْبِيْرِ وَبَيْنَ
الْقِرَاءَةِ اِسْكَاتَةً قَالَ اَحْسِبُهُ قَالَ هُنَيَّةً فَقُلْتُ بِاَبِيْ اَنْتَ وَاُمِّيْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِسْكَاتُكَ
بَيْنَ التَّكْبِيْرِ وَبَيْنَ الْقِرَاءَةِ مَا تَقُوْلُ قَالَ اَقُوْلُ اللّٰهُمَّ بَاعِدْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ خَطَايَايَ كَمَا بَاعَدْتَ
بَيْنَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ اللّٰهُمَّ نَقِّنِيْ مِنَ الْخَطَايَا كَمَا يُنَقَّى الثَّوْبُ الْاَبْيَضُ مِنَ الدَّنَسِ اللّٰهُمَّ
اغْسِلْ خَطَايَايَ بِالْمَاءِ وَالثَّلْجِ وَالْبَرَدِ **ترجمہ** ابوہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے کہ حضرت صلے
اللہ علیہ وسلم تکبیر تحریمہ اور قراءۃ کے درمیان تھوڑا سا چپ رہتے تھے راوی نے کہا کہ ایک لحظہ سکوت کرتے
تھے سو مین نے عرض کی کہ یا حضرت میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں آپ تکبیر اور قرارت کے درمیان سکتہ
مین کیا پڑھتے ہو آپ نے فرمایا کہ یہ دعا پڑھتا ہون کہ الہی فرق ڈال دے میرے اور میرے گناہوں کے درمیان
جیسے تو نے فرق ڈالا ہے مشرق اور مغرب میں یعنی معاف کردے الہی چھانٹ ڈال اور صاف کردے مجھکو گناہوں
سے جیسے سفید کپڑا چھانٹا جاتا ہے میل سے الہی دھو ڈال میرے گناہوں کو پانی اور برف اور اولے سے یعنی طرح
طرح کی مغفرت اور رحمت کر **ف** اس حدیث مین تین دعائین ہین پہلی دعا سے اشارہ ہے طرف زمانہ آیندہ کے
اور دوسری دعا سے اشارہ ہے طرف زمانہ حال کے اور تیسری دعا سے اشارہ ہے طرف زمانہ ماضی کے تو مطلب ۵۲۹
یہ ہے کہ میری تمام عمر کے گناہوں کو مٹا دیوے پس اس حدیث سے معلوم ہوا کہ تکبیر تحریمہ اور قراءۃ کے درمیان یہہ
دعا پڑھنی مستحب ہے خواہ فرض ہون خواہ نفل ہون اور مسلم کی حدیث مین آیا ہے کہ تکبیر تحریمہ کے بعد اِنِّیْ وَجَّهْتُ الخ
پڑھے اور بعضی حدیثوں مین آیا ہے کہ سبحانک اللہم الخ پڑھے سو امام شافعی کہتے ہین کہ مستحب ہے کہ ان دونوں کو
جمع کرے اور ہر نماز مین پوشیدہ پڑھے اور امام مالک کہتے ہین کہ مستحب نہین اور امام ابوحنیفہ اور احمد کہتے ہین
کہ فرضون مین تکبیر تحریمہ کے بعد سبحانک اللہم الخ پڑھے اور یہی مذہب ہے ایک جماعت اہل علم کا لیکن یہ حدیث
ابوہریرہ رضی کی جو باب مین مذکور ہو چکی ہے سب سے زیادہ ترصحیح ہے پس اس دعا کو پڑھنا سب سے افضل ہے اور
ان حدیثوں کی تطبیق اسطور سے ہو سکتی ہے کہ کبھی کسی دعا کو پڑھ لیوے اور کبھی کسی دعا کو پڑھے تارۃً فتارۃً پس انمین
کچھ تعارض نہین ہے اور اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ نماز مین ایسی دعا پڑھنی بھی جائز ہے جو قرآن مین نہ
ہو مگر حنفیہ اسکو جائز نہین کہتے ہین وہ کہتے ہین جو دعا قرآن میں نہ ہو اوسکو نماز مین پڑھنا جائز نہین سو یہہ
حدیث اونپر رد کرتی ہے **باب** یہ باب ترجمہ سے خالی ہے لیکن اس باب کو پہلے باب سے تعلق ہے کہ
اسمین دعا کا ذکر ہے اور اسمین مناجات کا ذکر ہے پس یہی مناسبت ہے اس باب کی پہلے باب سے اور صحیح بخاری
مین اس قسم کے بہت باب ہین کہ ترجموں سے خالی ہین لیکن اس بات کو یاد رکھنا چاہیے کہ جو اس قسم کا باب

اوسکو اس سے پہلے باب سے کوئی نہ کوئی وجہ مطابقت کی ضرور ہوگی اور یہی غرض ہوتی ہے امام بخاری کی خالی باب سے واللہ
اعلم **حدثنا** ابن ابی مریم قال اخبرنا نافع بن عمر قال حدثنی ابن ابی ملیکۃ عن اسماء بنت
ابی بکر ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم صلی صلوۃ الکسوف فقام فاطال القیام ثم
رکع فاطال الرکوع ثم قام فاطال القیام ثم رکع فاطال الرکوع ثم رفع ثم سجد فاطال
السجود ثم رفع ثم سجد فاطال السجود ثم قام فاطال القیام ثم رکع فاطال الرکوع
ثم رفع فاطال القیام ثم رکع فاطال الرکوع ثم رفع فسجد فاطال السجود ثم
انصرف فقال قد دنت منی الجنۃ حتی لو اجترأت علیہا لجئتکم بقطاف من قطافہا
ودنت منی النار حتی قلت ای رب و انا معہم فاذا امرأۃ حسبت انہ قال تخدشہا
ہرۃ قلت ما شان ہذہ قالوا حبستہا حتی ماتت جوعا لا اطعمتہا ولا ارسلتہا تاکل
قال نافع حسبت انہ قال من خشیش الارض او خشاش الارض **ترجمہ** اسماء بنت ابی بکر
سے روایت ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے سورج کی نماز پڑہی سو آپ نماز میں کہڑے ہوئے اور قیام کو بہت
لنبا کیا پہر آپ نے رکوع کیا سو رکوع کو بہت لنبا کیا پہر سیدہے کہڑے ہوئے اور بہت دیر تک کہڑے رہے پہر رکوع
کیا اور بہت دیر تک رکوع میں رہے پہر رکوع سے سر اوٹہایا پہر سجدہ کیا سو بہت دیر تک سجدے میں رہے ۲۳۰
پہر سجدے سے سر اوٹہایا پہر سجدہ کیا اور بہت دیر تک سجدے میں رہے پہر سیدہے کہڑے ہوئے سو بہت دیر تک کہڑے
رہے پہر رکوع کیا سو بہت دیر تک رکوع میں رہے پہر رکوع سے سر اوٹہایا اور بہت تک سیدہے کہڑے رہے پہر رکوع
کیا اور بہت دیر تک رکوع میں رہے پہر رکوع سے سر اوٹہایا اور سجدہ کیا سو بہت دیر تک سجدے میں
رہے پہر سجدے سے سر اوٹہایا پہر سجدہ کیا اور سجدہ لنبا کیا پہر نماز سے فارغ ہوئے اور فرمایا کہ مقرر بہشت مجہہ سے
قریب ہوگئی یہانتک کہ اگر میں اسپر دلیری کرتا تو البتہ انگور کا گچہا بہشت سے توڑ کر تمہارے پاس لاتا اور دوزخ بھی
مجہسے قریب ہوئی یہانتک کہ میں نے کہا اے الہی کیا میں بھی دوزخ والوں کے ساتھ ہوں سو اچانک اسمیں
ایک عورت تہی میں گمان کرتا ہوں کہ ابن ابی ملیکہ نے کہا ہو کہ بلی اوسکے چہرے کو اوکہاڑتی تہی یعنی اسکو کاٹ کاٹ
کر کہا رہی تہی یعنی کہا حال ہے اس عورت کا انہوں کہا کہ اوسنے بلی کو باندہ رکہا یہانتک کہ بہوک سے مرگئی
نہ اوسکو کہلایا اور نہ اوسکو چہوڑا کہ زمین کے جانور اور کیڑے کہاتی **ف** اور وجہ مطابقت الحدیث کی باب
سے گذر چکی ہے **باب** رفع البصر الی الامام فی الصلوۃ نماز میں امام کیطرف آنکہہ اوٹہا کر دیکہنا
جائز ہے **ف** امام مالک کہتے ہیں کہ نماز میں امام کیطرف دیکہنا جائز ہے اور امام شافعی اور احمد اور مالکی کہتے ہیں
کہ مستحب ہے کہ سجدے کی جگہہ میں نظر رکہے کہ اسمیں خشوع زیادہ ہے اور ضروری حالات امام کی اسمیں بہی معلوم

ہو سکتے ہین وقالت عائشۃ قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی صلوۃ الکسوف رأیت جہنم
یحطم بعضها بعضا حین رأیتمونی تاخرت یعنے عائشہ رض نے کہا کہ حضرت صلعم نے سورج گہن کی
نماز مین فرمایا کہ مینے دوزخ کو دیکھا کہ اوسکا بعضا ٹکڑا بعضے کو کچلے ڈالتا ہے یعنے نہایت زور سے لہر مارتا ہے
جبکہ تمنے مجھکو پیچھے ہٹتے دیکھا **ف** یہ جو آپ نے فرمایا کہ جب تمنے مجھکو پیچھے ہٹتے دیکھا اسحدیث سے معلوم
ہوا کہ مقتدی کو امام کیطرف دیکھنا جائز ہے کہ آپ نے اوس سے منع نہ فرمایا پس مطابقت اسحدیث کی
باب سے ظاہر ہوگئی حدثنا موسی قال حدثنا عبد الواحد قال حدثنا الاعمش عن عمارۃ بن
عمیر عن ابی معمر قال قلنا لخباب اکان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقرأ فی الظہر والعصر
قال نعم فقلنا بم کنتم تعرفون ذاک قال باضطراب لحیتہ ترجمہ ابو معمر سے روایت
ہے کہ مینے خباب سے پوچھا کہ کیا حضرت صلعم ظہر اور عصر کی نماز مین قرآن پڑہا کرتے تہے تو اونسے کہا ہان پڑہتے تہے
سو ہمنے کہا کہ تم اسبات کو کسطرح پہچانا کرتے تہے کہا کہ حضرت کی ڈاڑہی کے ہلنے سے ہم پہچانتے تہے حدثنا
حجاج قال حدثنا شعبۃ قال انبانا ابو اسحاق قال سمعت عبد اللہ بن یزید یخطب قال
حدثنا البراء وکان غیر کذوب انہم کانوا اذا صلوا مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم فرفع
رأسه من الرکوع قاموا قیاما حتی یرونہ قد سجد ترجمہ براء سے روایت ہی کہ اصحاب حضرت صلعم ۳۳۱
کے ساتھ نماز پڑہتے سو جب آپ رکوع سے سر اوٹہاتے تو لوگ سیدہے کہڑے رہتے یہانتک کہ آپ کو دیکھتے
کہ سجدہ مین چلے گئے ہین حدثنا اسمعیل قال حدثنی مالک عن زید بن اسلم عن عطاء بن یسار
عن عبد اللہ بن عباس قال خسفت الشمس علی عہد النبی صلی اللہ علیہ وسلم فصلی
قالوا یا رسول اللہ رأیناک تناولت شیئا فی مقامک ثم رأیناک تکعکعت فقال
انی رأیت الجنۃ فتناولت منها عنقودا ولو اخذتہ لاکلتم منه ما بقیت الدنیا
ترجمہ عبد اللہ بن عباس رض سے روایت ہی کہ حضرت صلعم کے زمانے مین سورج گہن لگا سو آپ نے سورج گہن
کی نماز پڑہی سو اصحاب نے عرض کی کہ یا حضرت ہمنے آپ کو دیکھا کہ اپنی جگہہ مین کوئی چیز پکڑی ہے پہر
ہمنے دیکھا ہے کہ آپ پیچھے ہٹ گئے ہین سو آپ نے فرمایا کہ مقرر مین نے بہشت کو دیکھا سو مینے اوس سے
انگور کا گچھا پکڑا اور اگر مین اوسکو لے لیتا تو تم اس سے ہمیشہ کہاتے جب تک دنیا باقی رہتی یعنے تم اوسکو
قیامت تک کہاتے اور وہ کم نہ ہوتا **ف** بعضے کہتے ہین کہ حضرت صلعم نے انگور کا گچھا پکڑنے کا ارادہ
کیا تہا لیکن جب اذن نہ ہوا تو آپ نے نہ لیا حدثنا محمد بن سنان قال حدثنا فلیح قال
حدثنا هلال بن علی عن انس بن مالک قال صلی لنا النبی صلی اللہ علیہ وسلم

ثُمَّ رَقِيَ الْمِنْبَرَ فَأَشَارَ بِيَدَيْهِ قِبَلَ قِبْلَةِ الْمَسْجِدِ ثُمَّ قَالَ لَقَدْ رَأَيْتُ الْآنَ مُنْذُ صَلَّيْتُ لَكُمُ الصَّلٰوةَ الْجَنَّةَ وَالنَّارَ مُمَثَّلَتَيْنِ فِي قِبْلَةِ هٰذَا الْجِدَارِ فَلَمْ أَرَ كَالْيَوْمِ فِي الْخَيْرِ وَالشَّرِّ ثَلَاثًا

ترجمہ انس رض سے روایت ہی کہ حضرت م نے ہمکو نماز پڑہائی پہر آپ منبر پر چڑہے سو اپنے ہاتہہ سے مسجد کی قبلے کی طرف اشارہ کیا پہر فرمایا کہ البتہ مین نے اب دیکہا ہی جبکہ تمکو نماز پڑہائی کہ بہشت اور دوزخ کی صورت میرے سامنے لائی گئی اس دیوار کیطرف سو مین نے برائی اور بہلائی مین آج جیسے کوئی چیز نہین دیکہی ف ان حدیثون سے معلوم ہوا کہ نماز مین امام کیطرف نظر کرنی جائز ہے اسلیے کہ براء کی حدیث مین یہہ ہے کہ اصحاب رض حضرت صلعم کو دیکہتے کہ سجدے مین چلے گئے ہین تو اوسوقت حضرت کے پیچہے سجدہ کرتے اور حدیث ابن عباس رض مین یہہ ہی کہ اصحاب نے کہا کہ ہمنے آپ کو پیچہے ہٹتے دیکہا اور حدیث انس رض سے ظاہر یہ مسئلہ باب کا ثابت نہین ہوتا لیکن دراصل یہہ دونو حدیثون مین ایک ہی واقعہ کا ذکر ہے پس مطابقت حدیثون کی باب سے ظاہر ہے اور غرض امام بخاری کی اس باب سے یہہ معلوم ہوتی ہے کہ افضل یہہ ہی کہ نمازی نماز مین اپنی نظر کو سجدہ کی جگہہ مین رکہے لیکن اگر کسی حاجت کی واسطے امام کیطرف دیکہے اور سجدہ کی جگہہ نہ دیکہے تو نماز فاسد نہین ہوتی ہے اور امام شافعی اور کوفیون کے نزدیک مستحب ہے کہ نمازی نظر کو سجدہ کی جگہہ مین رکہے پس یہہ مسئلہ اونکے مخالف نہین ہے

۳۲ ۵ **باب** رَفْعِ الْبَصَرِ إِلَى السَّمَاءِ فِي الصَّلٰوةِ نماز مین آسمان کیطرف دیکہنا مکروہ ہے ف نماز مین آسمان کیطرف دیکہنا بالاتفاق مکروہ ہے بعضے کہتے ہین اسواسطے مکروہ ہے کہ قبلے کیطرف دیکہنا لازم آتا ہے اور نماز سے باہر دعا وغیرہ مین اوسکی طرف دیکہنا مختلف فیہ ہی بعضون کے نزدیک جائز ہے اسلیے کہ آسمان دعا کا قبلہ ہے جیسے کہ کعبہ نماز کا قبلہ ہے اور بعضون کے نزدیک مکروہ ہے حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي عَرُوبَةَ قَالَ حَدَّثَنَا قَتَادَةُ أَنَّ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ حَدَّثَهُمْ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا بَالُ أَقْوَامٍ يَرْفَعُوْنَ أَبْصَارَهُمْ إِلَى السَّمَاءِ فِي صَلٰوتِهِمْ فَاشْتَدَّ قَوْلُهُ فِي ذٰلِكَ حَتّٰى قَالَ لَيَنْتَهُنَّ عَنْ ذٰلِكَ أَوْ لَتُخْطَفَنَّ أَبْصَارُهُمْ ترجمہ انس رض سے روایت ہی کہ حضرت م نے فرمایا کہ کیا حال ہے اُن لوگون کا جو نماز مین اپنی آنکہہ آسمان کیطرف اوٹہاتے ہین سو آپ نے اسکی سخت تاکید کی یہانتک کہ فرمایا کہ مقرر باز رہین لوگ اپنی آنکہہ اوٹہانے سے آسمان کیطرف نہین تو انکی نظرین چہن جاوینگی ف حضرت م نے نماز مین معلوم کیا کہ بعضے لوگون نے نماز مین آسمان کیطرف دیکہا تہا اسواسطے آپنے عام طور سے نصیحت فرمائی کہ اگر کسی خاص کر کہا گیا تو لوگون مین اوسکو ذلت ہوگی اسسے معلوم ہوا کہ نماز مین آسمان کیطرف نظر کرنی مکروہ تحریمی ہے اسلیے کہ اوسپر وعید وارد ہوئی ہے

لیکن نماز سے باہر آسمان کیطرف دیکھنا مکروہ نہین خواہ دعا کرتا ہو یا نہ کرتا ہو **باب** الالتفات فی
الصلوٰۃ نماز مین داہنے بائین دیکھنا مکروہ ہے **ف** مراد التفات سے یہ ہی کہ آنکھ سے دیکھے مگر قبلے سے
سینہ نہ پھیرے اور نہ گردن پھیرے اگر تمام گردن پھیر جاوے تو نماز باطل ہوجاویگی امام بخاری نے اس باب
مین اسکا کوئی حکم صریح بیان نہین کیا لیکن جو حدیث بیان کی وہ دلالت کرتی ہے اسپر کہ نماز مین ادہر ادہر
دیکھنا مکروہ ہی اور اسپر اجماع ہے لیکن جمہور کے نزدیک کراہت تنزیہی ہے اور بعضون کے نزدیک کراہت
تحریمی ہے پس بہر حال اسمین احتیاط بہتر ہے علما نے کہا ہے کہ نماز مین التفات اسلئے مکروہ ہے کہ
اوس سے خشوع نہین رہتا ہے یا بعض بدن کے ساتھ قبلے سے پہرنا لازم آتا ہے حدثنا مسدد
قال حدثنا ابو الاحوص قال حدثنا اشعث بن سلیم عن ابیہ عن مسروق عن عائشۃ قالت
سألت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن الالتفات فی الصلوۃ فقال ھو اختلاس
یختلسہ الشیطان من صلوۃ العبد **ترجمہ** عائشہ رض سے روایت ہی کہ مین نے حضرت صلے اللہ
علیہ وسلم سے نماز مین داہنے بائین دیکھنے کا حکم پوچھا سو آپ نے فرمایا کہ یہ اوچک لینا ہی کہ شیطان اوسکو
آدمی کی نماز سے لیجاتا ہے یعنے نماز کی لذت اور حضور دل اور خشوع اوس سی دور ہو جاتا ہے **ف**
چونکہ شیطان آدمی کے حضور دل اور اوسکے دل کے درمیان واقع ہوتا ہے اور ادہر ادہر دیکھنے کا سبب ہوتا ۵۴۲
ہے اسواسطے ہر فعل کو شیطان طرف نسبت کیا ہی اس سے معلوم ہوا کہ نماز مین ادہر ادہر دیکھنا مکروہ ہے
کہ یہ فعل شیطان کا ذریعہ ہی ہے وجہ مطابقت اس حدیث کی باب سی حدثنا قتیبۃ قال حدثنا
سفین عن الزھری عن عروۃ عن عائشۃ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم صلی فی خمیصۃ
لھا اعلام فقال شغلتنی اعلام ھذہ اذھبوا بھا الی ابی جھم واتونی بانبجانیۃ
**ترجمہ** عائشہ رض سے روایت ہی کہ حضرت ص نے ایک بار نقشدار چادر مین نماز پڑہی سو فرمایا کہ اسکی نقشکاری
نے مجھکو نماز مین غافل کر دیا اور فرمایا کہ اس سیاہ لوئی دہاری دار کو ابو جہم پاس لے جاؤ اور میرے پاس
ابو جہم کی سوٹی کملی لے آؤ **ف** ابو جہم نے باریک سیاہ کملی جو گھنٹے جسکے دونو کنارونپر دہاریان تہین حضرت
کو تحفہ بھیجا حضرت ص نے اوسکو اوڑھ کے نماز پڑہی پھر نماز کے بعد یہہ فرمایا یعنے اوسکی عمدگی اور نقش کاری نے
خشوع مین خلل ڈالا اسواسطے حضرت ص نے اوسکو پھیر دیا اور اوسکے عوض موٹی کملی منگوائی تاکہ اوسکی دل شکنی نہ
ہو معلوم ہوا کہ جو لباس نماز مین خلل ڈالے اوسکو پہننا مکروہ ہے اور وہ چادر حضرت ص کے ہونٹہون پہ دیکھا
تو یہہ بھی التفات مین داخل ہے اسواسطے کہ جب آدمی ہونٹہون کی طرف دیکھے تو ضرور کچھ نہ کچھ التفات ہو جاتا ہے
اسی وجہ سے آپ نے نماز کی بعد اوسکو اوتار ڈالا پس معلوم ہوا کہ نماز مین التفات مکروہ ہے پس یہی وجہ ہی مطابقت

**باب** هَلْ يَلْتَفِتُ لِاَمْرٍ يَنْزِلُ بِهٖ اَوْيَرٰى شَيْئًا اَوْ بُصَاقًا فِى الْقِبْلَةِ جب نماز مین کسی کو کوئی کام پیش آجاوے جیسے کہ کوئی دیوار گر پڑے یا کوئی درندہ دیکھ لیوے یا تہوک کو قبلے مین دیکھے تو اس صورت مین التفات کرنا جائز ہے یا نہین وَقَالَ سَهْلٌ اِلْتَفَتَ اَبُوْبَكْرٍ فَرَاَى النَّبِىَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ یعنے سہل نے کہا کہ ابوبکرؓ نے نماز مین التفات کیا اور حضرت کو دیکھا **ف** یہ حدیث مرض الموت کی پہلے گذرچکی ہے اسمین حضرت نے ابوبکرؓ کو نماز دوہرانے کو نہ فرمایا پس معلوم ہوا کہ یہ التفات جائز ہے پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور یہ حدیث دوسرے پارہ مین بھی گذرچکی ہے **حَدَّثَنَا** قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّهٗ قَالَ رَاٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نُخَامَةً فِىْ قِبْلَةِ الْمَسْجِدِ وَهُوَ يُصَلِّىْ بَيْنَ يَدَىِ النَّاسِ فَحَتَّهَا ثُمَّ قَالَ حِيْنَ انْصَرَفَ اِنَّ اَحَدَكُمْ اِذَا كَانَ فِى الصَّلٰوةِ فَاِنَّ اللّٰهَ قِبَلَ وَجْهِهٖ فَلَا يَتَنَخَّمَنَّ اَحَدٌ قِبَلَ وَجْهِهٖ فِى الصَّلٰوةِ رَوَاهُ مُوْسَى بْنُ عُقْبَةَ وَابْنُ اَبِىْ رَوَّادٍ عَنْ نَافِعٍ **ترجمہ** ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ ایک بار حضرتؐ نے مسجد کے قبلے کی دیوار مین کھنکھار لگا دیکھا اور آپ لوگون کے آگے نماز پڑہا رہے تہے سو آپ نے اوسکو ٹہیکری کہرچ ڈالا اور جب نماز سے فارغ ہوئے تو فرمایا کہ جب کوئی
۴۳۲ نماز مین ہووے تو خدا اوسکے منہ کے سامنے ہوتا ہے یعنے خدا کا قبلہ ہے اوسکی روبرو سو کوئی آدمی نماز مین اپنے مُنہ کے سامنے نہ تہوکے **ف** اس سے معلوم ہوا کہ اگر مسجد کے قبلے مین تہوک لگی ہوئی ہو تو اوسکی طرف دیکھنا مکروہ نہین کہ حضرتؐ نے تہوک کیطرف نماز مین دیکھا پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے **حَدَّثَنَا** يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِىْ اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ قَالَ بَيْنَمَا الْمُسْلِمُوْنَ فِىْ صَلٰوةِ الْفَجْرِ لَمْ يَفْجَاْهُمْ اِلَّا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَشَفَ سِتْرَ حُجْرَةِ عَائِشَةَ فَنَظَرَ اِلَيْهِمْ وَهُمْ صُفُوْفٌ فَتَبَسَّمَ يَضْحَكُ وَنَكَصَ اَبُوْبَكْرٍ عَلٰى عَقِبَيْهِ لِيَصِلَ لَهُ الصَّفَّ فَظَنَّ اَنَّهٗ يُرِيْدُ الْخُرُوْجَ وَهَمَّ الْمُسْلِمُوْنَ اَنْ يَّفْتَتِنُوْا فِىْ صَلٰوتِهِمْ فَاَشَارَ اِلَيْهِمْ اَتِمُّوْا صَلٰوتَكُمْ وَاَرْخَى السِّتْرَ وَتُوُفِّىَ فِىْ اٰخِرِ ذٰلِكَ الْيَوْمِ **ترجمہ** انسؓ سے روایت ہے کہ جس حالت مین کہ لوگ فجر کی نماز پڑہتے تہے اور ابوبکرؓ امام بنے تہے یعنے مرض الموت مین تو اچانک نہ پایا اونکو مگر حضرتؐ نے کہ عائشہ کے حجرے کا پردہ اوٹہایا اور لوگون کیطرف نظر کی اور لوگ صف باندہے تہے سو آپ نے تبسم فرمایا سو ابوبکرؓ ایڑیونپر پیچھے ہٹے تا کہ صف مین پہونچین اور گمان کیا کہ حضرت گہر سے تشریف لانے کا ارادہ کرتے ہین اور مسلمانون نے قصد کیا کہ نماز مین دیوانے ہوجائین سو آپ نے اونکو اشارہ کیا

کہ اپنی نماز تمام کرو اور پردہ لٹکا یا سواسی دن کے آخر مین انکا انتقال ہوا خدا کی ہزار ہزار رحمت ہووے اونپر **ف** اسحدیث سی معلوم ہوا کہ کسی امر حادث کی واسطے التفات کرنا نماز مین مکروہ نہین اسلیے کہ جب حضرت م نے حجرے کا پردہ اوٹھایا تو سب اصحاب نے آپکی طرف التفات کیا اور آپ نے اشارہ فرمایا کہ نماز تمام کرو سو اگر لوگون کا آپ کی طرف التفات نہوتا تو آپ کی اشارہ کو کسطرح دیکھ سکتے تھے اور پہر آپ نے اونکو نماز دوہرانیکا حکم نہین کیا پس یہی وجہ ہی مطابقت اسحدیث کی باب سی **باب** وُجُوْبِ الْقِرَاءَةِ لِلْإِمَامِ وَالْمَامُوْمِ فِي الصَّلٰوتِ كُلِّهَا فِي الْحَضَرِ وَالسَّفَرِ وَمَا يُجْهَرُ فِيْهَا وَمَا يُخَافَتُ نماز مین قرآن پڑہنا امام پر بہی واجب ہے اور مقتدی پر بہی واجب ہے سب نمازون مین حضر مین بہی اور سفر مین بہی اور جہریہ نمازون مین بہی اور سریہ نمازون مین بہی یعنے مقتدی پر قرآن پڑہنا فقط سریہ نمازون ہی مین نہین بلکہ ویسی ہی جہریہ نمازون مین بہی واجب ہے **ف** جہریہ نمازین وہ ہین جنمین قرآن پکار کر پڑہا جاتا ہے جیسے مغرب اور عشا اور فجر کی نماز ہے اور سریہ نمازین وہ ہین جنمین قرآن پوشیدہ پڑہا جاتا ہے جیسے ظہر اور عصر کی نماز اور اصل غرض امام بخاری کی اس باب سے یہ ہی کہ مقتدی پر بہی قرآن پڑہنا واجب ہے اگر مقتدی امام کے پیچھے قرآن نہ پڑہے تو اوسکی نماز نہین ہوگی اور امام بخاری نے اس مسئلے مین ایک کتاب مستقل لکہی ہی جو مدت سی مطبوع

ہوکر شائع ہو چکی ہے شائق اوسکا مطالعہ کرے حَدَّثَنَا مُوْسٰى قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْعَوَانَةَ قَالَ حَدَّثَنَا ۲۳۵

عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ عُمَيْرٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ شَكٰى اَهْلُ الْكُوْفَةِ سَعْدًا اِلٰى عُمَرَ فَعَزَلَهٗ وَاسْتَعْمَلَ عَلَيْهِمْ عَمَّارًا فَشَكَوْا حَتّٰى ذَكَرُوْا اَنَّهٗ لَا يُحْسِنُ يُصَلِّيْ فَاَرْسَلَ اِلَيْهِ فَقَالَ يَا اَبَا اِسْحَاقَ اِنَّ هٰؤُلَاءِ يَزْعُمُوْنَ اَنَّكَ لَا تُحْسِنُ تُصَلِّيْ قَالَ اَمَّا اَنَا وَاللّٰهِ فَاِنِّيْ كُنْتُ اُصَلِّيْ بِهِمْ صَلٰوةَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا اَخْرِمُ عَنْهَا اُصَلِّيْ صَلٰوةَ الْعِشَاءِ فَاَرْكُدُ فِي الْاُوْلَيَيْنِ وَاُخِفُّ فِي الْاُخْرَيَيْنِ قَالَ ذَاكَ الظَّنُّ بِكَ يَا اَبَا اِسْحٰقَ فَاَرْسَلَ مَعَهٗ رَجُلًا اَوْرِجَالًا اِلَى الْكُوْفَةِ يَسْاَلُ عَنْهُ اَهْلَ الْكُوْفَةِ وَلَمْ يَدَعْ مَسْجِدًا اِلَّا سَاَلَ عَنْهُ وَيُثْنُوْنَ عَلَيْهِ مَعْرُوْفًا حَتّٰى دَخَلَ مَسْجِدًا لِبَنِيْ عَبْسٍ فَقَامَ رَجُلٌ مِّنْهُمْ يُقَالُ لَهٗ اُسَامَةُ بْنُ قَتَادَةَ يُكْنٰى اَبَا سَعْدَةَ فَقَالَ اَمَّا اِذْ نَشَدْتَنَا فَاِنَّ سَعْدًا كَانَ لَا يَسِيْرُ بِالسَّرِيَّةِ وَلَا يَقْسِمُ بِالسَّوِيَّةِ وَلَا يَعْدِلُ فِي الْقَضِيَّةِ قَالَ سَعْدٌ اَمَا وَاللّٰهِ لَاَدْعُوَنَّ بِثَلَاثٍ اَللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ عَبْدُكَ هٰذَا كَاذِبًا قَامَ رِيَاءً وَّسُمْعَةً فَاَطِلْ عُمُرَهٗ وَاَطِلْ فَقْرَهٗ وَعَرِّضْهُ بِالْفِتَنِ وَكَانَ بَعْدُ اِذَا سُئِلَ يَقُوْلُ شَيْخٌ كَبِيْرٌ مَفْتُوْنٌ اَصَابَتْنِيْ دَعْوَةُ سَعْدٍ قَالَ عَبْدُ الْمَلِكِ فَاَنَا رَاَيْتُهٗ بَعْدُ قَدْ سَقَطَ حَاجِبَاهُ عَلٰى عَيْنَيْهِ مِنَ الْكِبَرِ وَاِنَّهٗ لَيَتَعَرَّضُ لِلْجَوَارِيْ فِي الطُّرُقِ

یَعْنِیۡ مَا ھُنَّ ترجمہ جابر بن سمرہ رضہ سے روایت ہی کہ کوفے والون نے سعد کی عمر رضہ سے شکایت کی
سو عمر رضہ نے اوسکو معزول کردیا اور عمار کو اُنپر سردار بنایا سو انہون نے سعد کی یہانتک شکایت کی کہ کہا
وہ نماز اچھی نہین پڑہتا سو عمر رضہ نے کسی کو اُس پاس بہیجکر بلایا سو اسکو کہا کہ اے ابا اسحق (یہ سعد کی کنیت ہے)
یہ لوگ کوفے والے گمان کرتے ہین کہ تو نماز اچھی نہین پڑہتا سو سعد نے کہا کہ قسم خدا کی مین تو اُونکو حضرتؐ
کی نماز پڑہا کرتا تہا اُس سے کوئی چیز نہین چھوڑتا تہا سو مین عشا کی نماز پڑہتا تہا سو پہلی دو رکعتون مین قراءۃ
لمبی کرتا تہا اور اخیر دو رکعتون مین قراءۃ ہلکی پڑہتا تہا سو عمر نے کہا کہ مجھکو تیری نسبت یہی گمان ہی یعنے بیشک تو
نماز اچھی پڑہتا ہوگا کوفی والون کی شکایت غلط ہی سو عمر رضہ نے کسی مرد کو کوفی مین بہیجا کہ سعد کا حال
تحقیق کیا جاوے سو اس ایلچی نے کوفی کی سب مسجدون سے پوچہا سو تمام لوگ اوسکی تعریف کرتے تھے کہ
وہ نیک آدمی ہے یہانتک کہ وہ ایلچی تحقیق کرتے ہوئے بنی عبس کی ایک مسجد مین آیا سو اُنمین سے ایک
آدمی کہڑا ہوا کہ نام اوسکا اسامہ تہا اور کنیت اُسکی ابا سعدہ تہی سو اوسنے کہا کہ جبکہ تو نے ہمکو قسم دیکر پوچہا
ہے تو اب مین سچ کہتا ہون کہ سعد نہ تو لشکر کے ساتہہ جاتا تہا یعنے جہاد مین اور نہ مال برابر بانٹتا تہا اور
نہ جہگڑے مین انصاف کرتا تہا سو سعد نے کہا کہ قسم خدا کی البتہ مین تیرے حق مین بددعا کرتا ہون ساتہہ
٥٣٦ تین چیزون کے یعنے ان تین عیبون کے بدلے جو تو نے میرے ذمہ لگائے ہین سو سعد نے اوسکے حق
مین یہ بددعا کی کہ اے الٰہی اگر یہ بندہ تیرا جہوٹہا ہے اور لوگون کو دکہلانے اور سنانے کے واسطے کہڑا
ہوا ہے یعنے تاکہ لوگ اُسکی شہادت دیوین اور خلیفہ کے حضور مین اُسکا ذکر ہووے تو اوسکی عمر لمبی کر
اور اوسکو محتاجی بہت دے اور اُسکو مصیبتون مین مبتلا کر سو سعد کی بددعا اوسکے حق مین قبول ہوگئی
اور وہ نہایت ذلیل ہوگیا سو جب کوئی اُس سے پوچہتا کہ تجھکو کیا ہوا ہے تو کہتا کہ مین بہت بوڑہا ہوگیا
ہون اور مصیبتون مین مبتلا ہوگیا ہون کہ سعد کی بددعا میرے حق مین تاثیر کر گئی عبد الملک نے کہا کہ مینے
اوسکو بعد اوسکے دیکہا کہ بڑہاپے کے سبب سے اوسکی دونو بہوین اوسکی آنکہون پر گر پڑی ہوئین تہین اور
راہ مین لڑکیون کو چہیڑتا اور اونکے ملتا تہا یعنے نہایت فقر اور محتاجی سے اسلیے کہ اگر غنی ہوتا تو اونکے
پاؤن ملنے کی حاجت نہ پڑتی اور اس سے گناہ مین مبتلا ہوتا اوسکا بہی ظاہر ہوگیا **ف** اس حدیث
مین ہے کہ سعد نے کہا کہ مین قراءۃ لمبی کرتا تہا اور ہلکی پڑہتا تہا اور انکو حضرتؐ کی نماز پڑہاتا تہا پس اس
سے معلوم ہوا کہ سعد نماز مین قراءۃ کو نہین چہوڑتے تہے اور حضرتؐ نے فرمایا ہے کہ میری نماز کیطرح
نماز پڑہو پس مطابقت اس حدیث کی باب کے بعض مسئلون سے ثابت ہوگئی اور یہ کہ امام پر قراءت واجب
ہے جہریہ نماز مین بہی اور سریہ نماز مین بہی اور باقی مسئلے باب کے یعنے مقتدی پر قراءۃ کا واجب ہونا

اور سفر مین قرارۃ کا واجب ہونا اور حضر مین بہی سو یہ باب کی دوسری حدیثون سے ثابت ہین جیسے کہ ابہی آتا ہی
اور ہحدیث سے اور بہی کئی مسئلے ثابت ہوتی ہین ایک یہ کہ اگر کسی سردار کی خلیفہ کے پاس شکایت آوی تو اسکو
معزول کرنا جائز ہے اگرچہ کوئی قصور اسکے ذمہ ثابت نہ ہووی جب کہ اسمین کوئی مصلحت ہو اور عمر رض نے
سعد کو اسواسطے معزول کیا تہا کہ فتنے کی جڑ اوکہڑ جاوے یا یہ کہ عمر فاروق رض چار برس کے بعد عامل کی بدلی کر دیتے
تہے اور یہ کہ اگر کوئی عامل کی شکایت کری تو عامل سے دریافت کرنا چاہیے اور جسجگہ اسکی حکومت ہو وہان سے
اوسکے حال کی تحقیق کرنی چاہیے اور یہ کہ عدالت گواہ کی اسکے ہمسایہ سی پوچہی جاوی اور یہ کہ جس افترا اور سب
اور گالی کی غرض ہو اوسکے قائل کو تعزیر دیجائے اور یہ کہ ظالم پر بد دعا کرنی جائز ہے اس چیز کی جس سے اوسکے
دین مین نقصان آوے اور یہ جو اوسنے کہا کہ سعد کی دعا میرے حق مین تاثیر کر گئی تو اس دعا کا اثر تہا جو حضرت
نے سعد کے حق مین دعا کی تہی کہ الہی جب سعد کوئی دعا کرے تو اسکی دعا قبول کر اسیواسطے لوگون مین مشہور تہا کہ سعد
مستجاب الدعوات ہی اور اس شخص نے سعد کے تین عیب بیان کیے پہلا عیب کہ جان کے ساتہہ علاقہ رکہتا ہے
کہ وہ لشکر کے ساتہہ نہین جاتا یعنے اسمین شجاعت اور بہادری نہین سو اوسکے بدلے سعد نے بہی اوسکے حق مین
ایسی بد دعا کی جو جان کے ساتہہ علاقہ رکہتی ہے کہ اوسکی عمر کو لنبا کر دے اور دوسرا عیب مال کے ساتہہ علاقہ
رکہتا ہی یعنے کہ برابر نہین بانٹتا اور تیسرا دین سے علاقہ رکہتا ہی سو سعد نے بہی اونکے بدلے ایسی بد دعا کی جو مال ٥٣٧
اور دین سے علاقہ رکہتی ہے یعنے اوسکو محتاجی اور مصیبتون مین مبتلا کر حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ
حَدَّثَنَا سُفْيٰنُ حَدَّثَنَا الزُّهْرِيُّ عَنْ مَحْمُوْدِ بْنِ الرَّبِيْعِ عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ أَنَّ رَسُوْلَ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا صَلٰوةَ لِمَنْ لَّمْ يَقْرَأْ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ **ترجمہ** عبادہ بن صامت
سے روایت ہی کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ نماز درست نہین اوسکی جسنے الحمد کی سورۃ نہ پڑہی **ف** قسطلانی
نے کہا کہ یہ حدیث عام ہے سب کو شامل ہے خواہ امام ہو خواہ مقتدی خواہ اکیلا ہو خواہ جہریہ نماز ہو خواہ
سریہ نماز ہو پس نماز مین ہر آدمی پر سورۂ الحمد پڑہنی واجب ہی ہر رکعت مین پس ثابت ہوا کہ مقتدی پر قرارۃ
پڑہنی بہی واجب ہے خواہ حضر مین خواہ سفر مین اور یہی ہے وجہ مطابقت اسحدیث کی باب سے اور جمہور علما کا مذہب
بہی یہی ہے کہ مقتدی پر امام کے پیچہے الحمد پڑہنا واجب ہی اگر اسکو نہ پڑہے تو نماز درست نہین ہوتی اور
یہی مذہب ہے اکثر صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین وَمَنْ بَعْدَهُمْ کا اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور احمد
بن حنبل اور مالک وغیرہ مجتہدین کا لیکن امام مالک جہریہ مین جائز نہین رکہتے ہین اور ابن حبان نے
کہا کہ یہی ہی مذہب جمہور کا سوائے حنفیون کے اور ابن مبارک نے کہا کہ مین بہی امام کے پیچہے قرارۃ
پڑہتا ہون اور تمام لوگ پیچہے پڑہتے ہین مگر کوفے والون کی ایک جماعت نہین پڑہتے اور ابو داود

اور ترمذی اور ابن حبان وغیرہ مین عبادہ رضہ سے روایت ہی کہ حضرت نے صبح کی نماز پڑہی سو آپ پر قرارت بہاری
ہوگئی پس فرمایا کہ شاید تم اپنے امام کے پیچہے قرآن پڑہتے ہو اصحاب نے عرض کی کہ ہان پڑہتے ہین فرمایا کہ کچہہ نہ پڑہا
کرو مگر سورہٗ الحمد پڑہ لیا کرو اسلیے کہ جو اوسکو نہ پڑہے اوسکی نماز درست نہین اور یہ حدیث صحیح
ہے اور اسکے راوی سب ثقہ ہین اور تحدیث ہی اسمین ثابت ہی اور اسکے توابع اور شواہد ہی بہت حدیثین
ہین جنکی یہان گنجایش نہین اور ظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ یہ حدیث بخاری کی اور حدیث ابو داؤد وغیرہ
کی درحقیقت دونو ایک ہی ہین اور ابو داؤد وغیرہ کے طریق مین پوری ہے اور بخاری کے طریق سے مختصر ہی
پس یہ حدیث صریح ہے اسباب مین کہ امام کے پیچہے سورہٗ الحمد پڑہنی واجب ہے جو کوئی نہ پڑہے اوسکی نماز نہین
لیکن حنفیہ کہتے ہین کہ مقتدی کو امام کے پیچہے الحمد پڑہنا جائز نہین اور چونکہ یہ حدیث بخاری کی اپنے عموم کے
ساتہہ مقتدی کی قرارت کے واجب ہونے پر دلالت کرتی ہے اسواسطے حنفیہ اس حدیث کے یہ تاویل کرتے ہین
کہ سورہٗ الحمد نہ پڑہنے والے کی نماز کے نہ ہونے کا یہ معنے ہو کہ اوسکی نماز کامل نہین ہوتی یعنے کمال حاصل
نہین ہوتا اصل نماز درست ہوجاتی ہے سو جواب اسکا کئی وجہ سے اول یہ ہے جو کہ شیخ الاسلام نے فتح الباری
مین لکہا ہی کہ مراد نماز سے یہان اوسکا معنے شرعی ہے لغوی نہین اسلیے کہ پیغمبر صاحب لفظون کا شرعی
۵۴۸ معنے بتلانے واسطے آئے تہے پس اندرینصورت نفی نماز کی طرف متوجہ ہوگی یعنے نماز کی ذات بالکل نہین ہوتی
ہے اسلیے کہ مرکب چیز جیسے کہ کل اجزا کی نفی سے معدوم ہوجاتی ہے ویسے ہی بعض اجزا کے عدم سے ہی
معدوم ہوجاتی ہے اور فاتحہ بہی نماز شرعی کی ایک جزو ہے اور جب وہ اس مرکب مین پائی نہ گئی تو کل مرکب
کی ذات معدوم ہوئی اور جب نفی اوسکی ذات کیطرف متوجہ ہوئی تو نفی کمال کی تاویل قطعًا باطل ہوگئی پس نفی کمال
پر اوسکو محمول کرنا ہرگز جائز نہ ہوگا دوم اسوجہ سے کہ اگر بفرض محال تسلیم ہی کیا جائے کہ یہ نفی ذات نماز کیطرف
متوجہ نہین تو کہا جاویگا کہ جب ذات کیطرف نفی متوجہ نہ ہوسکے تو اوسوقت قاعدہ یہ ہے کہ نفی اوس مجاز
کیطرف متوجہ ہوتی ہے جو سب مجازون سے ذات کی طرف زیادہ تر نزدیک ہو اور یہان سب مجازون سے
زیادہ تر ذات کی نزدیک صحت ہی نہ فضیلت اور کمال پس اسوقت نفی صحت نماز کیطرف متوجہ ہوگی
پس معنے یہ ہوگا کہ نماز صحیح نہین پس اب بہی نفی کمال پر حمل کرنا جائز نہوگا سوم اسوجہ سے کہ حنفیہ امام اور اکیلے
آدمی کے حق مین الحمد پڑہنے کو واجب کہتے ہین اور الحمد کا وجوب اسی حدیث بخاری سے ثابت کرتے ہین
اسکے سوا اور کوئی حدیث اوسکے وجوب کی جہان مین موجود نہین سو اگر بقول حنفیہ کے اس حدیث مین نفی کو نفی
فضیلت اور کمال پر حمل کیا جاوے اور یہ معنے کیا جاوے کہ اوسکی نماز کامل نہین ہوتی تو اس حدیث سے
سورہ الحمد کا واجب ہونا کبہی ثابت نہین ہوسکے گا اگرچہ شرق سے غرب تک تمام دنیا کے لوگ جمع

ہوجاوین اسیواسطے شیخ سلام اللہ حنفی نے محلی شرح موطا مین صاف لکہدیاہی کہ اگر اسحدیث عبادہ مین نفی کمال
کا معنے کیا جاوے تو پہر اس سے فقط الحمد کا مستحب ہونا ثابت ہوگا واجب ہونا ہرگز ثابت نہین ہوسکیگا
واللہ درہ کیا انصاف کا کلمہ ہے وہذا ظاہر علی من لہ ادنی حظ من عقل سلیم اور سب کا اجماع ہوچکا ہے اسپر
کہ امام اور اکیلے کے حق مین اسی حدیث سے الحمد کا وجوب ثابت ہوتا ہے پس اسسے ثابت ہوگیا کہ اسحدیث کو نفی کمال
پر حمل کرنا بالاجماع باطل ہے چہارم اسوجہ سے کہ ابن ہمام حنفی نے فتح القدیر مین لکہا ہی کہ اس لا نفی جنس کی
خبر استقرار عام ہے یعنی لا صلوۃ کائنۃ یعنے نماز موجود نہین اور جسکا شرعًا وجود نہ ہو اوسکا معنے یہ ہی کہ وہ
صحیح نہین پس یہی ہے اصل بات اور یہ حدیث جو آئی ہے کہ مسجد کے ہمسائے کی نماز گہر مین نہین ہوتی اور غلام
بہاگے ہوئے کی نماز نہین ہوتی تو اسکا یہ معنے ہی کہ ان دونون کی نماز کامل نہین ہوتی اسلیے کہ خارجی دلیل
سے معلوم ہوتا ہے کہ اونکی نماز صحیح ہوجاتی ہے پس وہ دلیل خارجی دلالت کرتی ہی اسپر کہ یہان مراد کون خاص
ہے یعنے کامل نہین ہوتی انتہے ملخصًا پس اس کلام ابن الہمام سے ثابت ہوگیا کہ اسحدیث بخاری کو نفی کمال پر
حمل کرنا قطعًا باطل ہے اور یہ بہی معلوم ہوگیا کہ حنفیہ جو اس باب مین مسجد کے ہمسائے اور بہاگے ہوئے غلام وغیرہ کی
حدیثین نفی کمال کے نظیر کے واسطے پیش کرتے ہین تو یہ ایک کو دوسرے پر قیاس کرنا اونکا بالکل غلط اور خبط ہے
پنجم اسوجہ سے کہ ایک روایت مین یہہ لفظ بہی آگیا ہے کہ نماز قبول نہین اوسکی جسنے سورہ الحمد نہ پڑہی پس یہ حدیث ۵۲۹
بہی دلالت کرتی ہے اسپر کہ مراد نفی کمال لینا باطل ہے اور اگر کوئی سوال کرے کہ اسحدیث بخاری مین بہی کون خاص
مراد ہوسکتا ہی اسلیے کہ دلیل خارجی دلالت کرتی ہے اسپر کہ نماز بغیر فاتحہ کے صحیح ہے اور وہ یہہ حدیث ہے
مَنْ کَانَ لَہٗ اِمَامٌ فَقِرَاءَۃُ الْاِمَامِ لَہٗ قِرَاءَۃٌ یعنے امام کی قرارت مقتدی کے لیے کافی ہے تو جواب اسکا یہ ہے اولًا
کہ اسحدیث مین قراۃ عام ہے الحمد ہو خواہ کوئی غیر سورہ ہو پس یہ احتمال تخصیص کا رکہتی ہے کہ مراد اس سے سوائے
فاتحہ کے ہو پس اسکی صحت کی دلیل نہین ہوسکتی ثانیًا یہ کہ یہ حدیث ضعیف ہے کما سیاتی پس یہ دلیل صحت نماز کی
نہ بن سکے گی ثالثًا اگر اسحدیث عبادہ مین مقتدی کے واسطے نفی کمال مراد رکہی جاوے تو اب امام کے حق مین
بہی کون خاص ہی مراد رکہا جاویگا یا نہین بر شق اول کہا جاویگا کہ یہ حدیث تو صرف مقتدی کے واسطے دلالت
کرتی ہے امام کو اسپر قیاس کرنا غلط ہے اور نیز الحمد کا صرف مستحب ہونا ثابت ہوگا وجوب ثابت نہین ہوگا
کما مر اور بر شق ثانی لازم آویگا جمع ہونا درمیان حقیقت اور مجاز کے اور یہ بہی باطل ہے پس دونو شقین باطل ہوئین
رابعًا یہ حدیث قراۃ الامام الخ اباحت پر دلالت کرتی ہے اور حدیث لا صلوۃ الخ وجوب پر دلالت کرتی ہے
اور وجوب مقدم ہوتا ہے اباحت پر پس اس سے ثابت ہوگیا کہ حدیث بخاری مین کون خاص مراد رکہنا قطعًا باطل
ہے اور حنفیہ جو امام کے پیچہے الحمد پڑہنے کو جائز نہین رکہتے تو اس باب مین وہ کئی دلیلین پیش کرتے ہین

کہ ہان سب کو یہان لانے کی گنجایش نہین مگر کچھ تہوڑا سا بطور اختصار کے بیان کیا جاتا ہے سو جاننا چاہیے
کہ بڑی بہاری دلیل اونکی اسباب مین ایک یہ آیت ہی وَاِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَہٗ وَاَنْصِتُوْا یعنے جب قرآن
پڑہا جاوے تو اوسکو سنو اور چپکے رہو سو جواب اسکا کئی وجہ سے ہی اول یہ کہ اس آیت مین امر واسطے استحباب کے
ہے وجوب کے واسطے نہین جیسے کہ امام سیوطی نے تفسیر اتقان مین لکھا ہی اور یہی ہے مذہب جمہور علما
کا پس اس صورت مین اگر کوئی امام کے پیچہے قراءۃ پڑہ لیوے تو اوسکے مخالف نہین ہوگا اسلیے کہ استحباب
جواز کے مخالف نہین ہے دوم اسوجہ سے کہ ائمہ اربعہ وغیرہ اہل اصول کے نزدیک عموم قرآن کی تخصیص خبر
واحد سے جائز ہے جیسے کہ ابن حاجب و فخر الدین وغیرہ نے لکھا ہے پس اس صورت مین حدیث عبادہ
کی ساتہہ اس آیت کے عموم کے تخصیص جائز ہوگی سوم اسوجہ سے کہ اگر اس آیت کا قطعی ہونا تسلیم کیا جاوے
تو کہا جاویگا کہ تخصیص قطعی کی خبر واحد کے ساتہہ اوسیوقت منع ہے جبکہ وہ اپنے قطعیت پر باقی ہو اور کسی دوسرے
قطعی کے ساتہہ اوسکی تخصیص پہلے نہ ہوچکی ہو اور جب پہلے کسی دوسری قطعی سے اوسکی تخصیص ہوچکی ہو
تو پہر وہ ظنی ہوجاتا ہے تخصیص اوسکے ساتہہ خبر واحد کی جائز ہوتی ہے اور یہان بہی ایسا ہی ہے کہ یہ آیت جگہ حرج
سے مخصوص ہوچکی ہے اسلیے کہ حرج کی جگہین اسے مخصوص ہین جیسے کہ علامہ منقاری زادہ نے اپنے رسالے
اتباع فی مسئلۃ الاستماع مین لکھا ہے وَلٰکِنْ عَلٰی کُلِّ حَالٍ مَوَاضِعُ الْحَرَجِ مُسْتَثْنَاۃٌ انتہے یعنے لیکن ہر حال بہ ۵
مین حرج کی جگہین اس آیت سی باہر ہین کہ اونکو اس آیت کا حکم شامل نہین اور جب کہ مواضع حرج اس سے مخصوص
ہوگئین تو اب یہ آیت ظنی ہوگئی پس تخصیص اسکی خبر واحد یعنے حدیث عبادہ کے ساتہہ بالاتفاق جائز ہوگی پس
سورہ الحمد اس آیت کے عموم سے باہر نکل جاویگی چہارم اسوجہ سے کہ قطعیت عمومات کتاب کی باعتبار متن
اور نظم کے ہی نہ باعتبار معنے اور دلالت کے اسلیے کہ وہ باعتبار دلالت اور معنے کی ظنی ہین اور تخصیص ساتہہ
خبر واحد کے اوسکے معنے اور دلالت مین واقع ہوئی ہے نہ اوسکے متن اور نظم مین پس حدیث عبادہ کے ساتہہ
اوسکی تخصیص جائز ہوگی اسلیے کہ تخصیص ظنی کے ساتہہ ظنی کے بالاتفاق جائز ہے پنجم اسوجہ سے کہ
حدیث عبادہ یعنے لَاصَلٰوۃَ الخ مشہور ہے جیسکہ علامہ تفتازانی نے تلویح مین لکھا ہے اور نیز باعتبار اصول
حدیث کی بہی یہ حدیث مشہور ہے اسلیے کہ مشہور اسکو کہتے ہین جسکی طریق دو سے زیادہ ہون ح پس اس
حدیث کی ساتہہ زیادۃ علے النص بالاتفاق جائز ہوگی اور اس حدیث کی اور بہی کئی جواب ہین لکن فی ہذا کفایۃ لمن لہ
درایۃ اور نیز اصول مین لکھا ہی کہ یہ آیت فَاقْرَءُوْا مَا تَیَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ کے معارض ہونے کی وجہ سے قابل
عمل نہین ہے پس حنفیون کو اس سی استدلال کرنا جائز نہین اور نیز اگر اس آیت سی امام کے پیچہے قراءۃ نہ پڑہنے
پر استدلال کیا جاوے تو نماز مین کلام کرنا اس آیت سی بطریق اولے منع ہوگا پس لازم آویگا کہ نماز مین کلام کرنا

ح ۱۲ اور اسکے طرق دو سے زیادہ ہین

مکے مین منع ہوا ہو اسلیے کہ یہہ آیت بالاجماع مکی ہے حالانکہ نماز مین کلام کرنا بعد ہجرت کے مدینہ مین منع ہوا ہے زید
۵ پس اس آیت سے بن ثابت رض کی حدیث سے قرات خلف الامام کی نہی پر استدلال کرنا باطل ہوا اور دوسری دلیل حنفیہ کی
یہ حدیث ہی مَنْ کَانَ لَہٗ اِمَامٌ فَقِرَاءَۃُ الْاِمَامِ لَہٗ قِرَاءَۃٌ سو جواب اسکا کئی وجہ سے ہی وجہ اول یہ ہے کہ یہ حدیث
ضعیف ہے جیسے شیخ الاسلام فتح الباری مین لکھا ہی کہ یہ حدیث تمام حافظون کے نزدیک ضعیف ہی اور دار قطنی
نے اسکے سب طریقون کو جمع کیا ہے اور سب کو ضعیف کہا ہی اور حافظ نے تلخیص مین لکھا ہے کہ اسکے سب
طریقے ضعیف ہین اور ابن تیمیہ نے منتقی مین لکھا ہی کہ اسکی سند کے کل طریقی ضعیف ہین اور مرسل ہونا اسکا
صحیح ہی اور بیہقی نے اپنی کتاب معرفہ مین ابو موسے رازی حافظ سے روایت کی ہی کہ اس باب مین حضرت
سے کوئی چیز ثابت نہین ہی انتہے ملخصًا پس اس حدیث ضعیف سے استدلال کرنا صحیح نہین ہے وجہ دوم یہ ہے
کہ یہ حدیث عام ہے الحمد اور غیر الحمد سب کو شامل ہی اور حدیث عبادہ کی خاص ہے پس اس حدیث کی ساتھہ اوسکے عموم
سے الحمد کو خاص کر لیا جاویگا ساتھہ ان چار وجہون کے جو پہلے گذر چکی ہین اور اگر کوئی اسکے برعکس تخصیص کا دعوے
یعنے حدیث مَنْ کَانَ لَہٗ اِمَامٌ الخ کے ساتھہ حدیث عبادہ کی تخصیص کر لے تو کہا جاویگا کہ غایت درجہ یہی ہے مقتدی
اوس سے مخصوص ہو جاویگا لیکن پہر الحمد کی حدیث عموم قراءۃ کی مخصص ہو جاویگی اور اس باب مین ایسی کوئی حدیث
۱۸۱ ۵ نہین آئی اور نہ کوئی ایسے اثر آیا ہے جو خاصکر الحمد کی ممانعت مین صریح ہو پس الحمد کی ممانعت کسی طرح ثابت
نہین ہو سکی گی اور نیز اس سے جواز باقی رہیگا کہ وہ صرف کفایت پر دلالت کرتی ہے اور جواز اگرچہ وجوب کے
مخالف ہے لیکن تمہارے بھی بالکل مخالف ہے کہ تم بالکل جائز نہین رکہتے اور امام الکلام مین لکھا ہے کہ
حدیث عبادہ کی الحمد مین نص ہی اور حدیثین ترک کی ظاہر ہین باعتبار عموم کے اور تعارض کے وقت نص مقدم
ہوتی ہے ظاہر پر کما تقرر فے الاصول پس معنے یہ ہونگے کہ سوا الحمد کے اور قراءۃ امام کی مقتدی کے واسطے کافی ہی
وجہ سوم یہ ہی کہ یہ حدیث مَنْ کَانَ لَہٗ اِمَامٌ الخ ممانعت پر دلالت نہین کرتی ہے بلکہ اوس سے صرف اباحت
ثابت ہوتی ہے پس اس سے نہی پر استدلال کرنا غلط ہے علاوہ ازین حدیث لَاصَلٰوۃَ الخ وجوب پر دلالت
کرتی ہے اور تعارض کے وقت وجوب مقدم ہوتا ہے اباحت پر پس حدیث الحمد کی اسپر مقدم کیجاویگی
وجہ چہارم یہ ہے کہ یہ حدیث کفایت اور اباحت پر دلالت کرتی ہے اور حدیث عبادہ کی اسپر دلالت کرتی
ہے کہ الحمد کا ترک کرنا حرام ہے اور وقت تعارض کے محرم کو ترجیح ہوتی ہے اباحت پر پس حدیث عبادہ کو
ترجیح ہوگی وجہ پنجم یہ ہے کہ جو صحابہ اسکے راوی ہین اونہون نے بھی اسکے خلاف عمل کیا ہے کما ثبت فی موضعہ اور جبکہ
راوی اپنے مروی کے خلاف عمل کرے تو حنفیہ کے نزدیک وہ دلیل ہے اوسکے منسوخ ہونے پر پس یہہ
حدیث بموجب اصول حنفیہ کے منسوخ ہوگی اور یہ جواب الزامی ہے انتہے اور تیسری دلیل حنفیہ کی یہ حدیث

ہے وَاِذَا قَرَأَ فَاَنْصِتُوْا یعنے جب امام پڑہے تو آپ چپکے رہو سو جواب اسکا یہ ہو کہ امام نووی نے لکہا ہے
کہ یہ حدیث ضعیف ہی اکثر حفاظ حدیث کی نزدیک پس اسنے بہی استدلال صحیح نہین ہوگا اور لفرض تسلیم کہا جاویگا
کہ حدیث ظنی ہوتی ہے پس تخصیص ظنی کی ساتہہ ظنی کے جائز ہو گی پس حدیث عبادہ کے ساتہہ اسکی تخصیص
بالاتفاق جائز ہوگی پس الحمد اس حدیث سی باہر رہیگا ساتہہ اونہی چار وجہون کے جو اوپر مذکور ہو چکی ہین اور
نیز سبحانک اللہم وغیرہ آمین سے مخصوص ہی پس اسی طرح الحمد بہی اس سی مخصوص ہوگا اور نیز زیادتی ثقہ کی آپ سے
ارجح کے مخالف واقع ہوئی ہے اور جبکہ زیادتی ثقہ کی آپ سی ارجح کے مخالف واقع ہو تو وہ مقبول نہین ہوتی
کما تقرر فی الاصول اور چوتہی دلیل حنفیہ کی صحابہ رض کے اقوال ہین جو قرأت خلف الامام کی ممانعت پر دلالت
کرتے ہین لیکن وہ سب کے سب ضعیف ہین بلکہ بعضے اُن مین سے موضوع بہی ہین پس اُنسے استدلال کرنا جائز نہین
اور نیز قول صحابی کا سنت کے ہوتے بالاتفاق حجت نہین اور چونکہ یہان حدیث عبادہ وغیرہ کی موجود ہے اسلیے
اونکا دلیل پکڑنی بالکل جائز نہین اور نیز وہ اقوال الحمد مین صریح نہین ہین پس مراد اُسے الحمد کے سوا رکہی
جاویگی اور نیز جن صحابہ سے ممانعت مروی ہی اُن سبسے امام کے پیچہے قرأت پڑہنی بہی مروی ہی پس ایکطرف
کے قول کے ساتہہ استدلال کرنا کیسے صحیح ہوگا باوجودیکہ مثبت مقدم ہوتا ہی نافی پر اور نیز احتمال ہے
کہ مراد اونکی پکار کر پڑہنے سی ممانعت ہو بہر حال سورہ الحمد کا امام کے پیچہے منع ہونا ان حدیثون اور اثرون سے ۵۴۲
ثابت نہین ہو سکتا اور بعضے حنفی یہ دعوے کرتے ہین کہ امام کے پیچہے پڑہنا منسوخ ہی سو اسکا جواب یہ ہے
کہ یہ محض خیال فاسد ہی اسلیے کہ شرائط نسخ کا یہان پایا جانا ممکن نہین اور نیز ممکن ہے کہ ہم اسکے برعکس دعوی
کرین یعنے قرأت خلف امام سے منع کرنا منسوخ ہے فما ہو جوابکم فہو جوابنا اور نیز اکثر صحابہ اور تابعین اور
ائمہ مجتہدین وغیرہ جمہور علما اسپر عمل کرتے آئے ہین اگر منسوخ تہا تو اونکو اطلاع کیون نہ ہوئی حالانکہ مجتہد کو
کا ناسخ منسوخ کو پہچاننا ضرور ہے اور بعضے کہتے ہین کہ امام کے پیچہے فاتحہ کے نہ پڑہنے پر اجماع ہو چکا ہی
لیکن مولوی عبد الحی صاحب نے امام الکلام مین اسکو خوب طور سے رد کیا ہے شائق اُس سے مطالعہ
کرے وقد کتبت فی ہذہ المسئلۃ کتابا مفردا سمیتہا بالقول الجلی فی الرد علی الدلیل القوی استقصیت فیہ الکلام علی
ما استدل بہ علی سلبہ من القراۃ خلف الامام واتیت فیہ باشیاء لم یسبقنی بہا احد من العلماء العظام
والفضلاء الکرام حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ قَالَ حَدَّثَنَا یَحْیٰی عَنْ عُبَیْدِ اللّٰہِ قَالَ حَدَّثَنِیْ سَعِیْدُ بْنُ
اَبِیْ سَعِیْدٍ عَنْ اَبِیْہِ عَنْ اَبِیْ ہُرَیْرَۃَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ دَخَلَ الْمَسْجِدَ
فَدَخَلَ رَجُلٌ فَصَلّٰی فَسَلَّمَ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَرَدَّ وَقَالَ ارْجِعْ فَصَلِّ فَاِنَّکَ
لَمْ تُصَلِّ فَرَجَعَ فَصَلّٰی کَمَا صَلّٰی ثُمَّ جَآءَ فَسَلَّمَ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَالَ ارْجِعْ

نَصَلِّ فَاِنَّكَ لَمْ تُصَلِّ ثَلاثًا فَقَالَ وَالَّذِیْ بَعَثَكَ بِالْحَقِّ مَا اُحْسِنُ غَیْرَهٗ فَعَلِّمْنِیْ فَقَالَ اِذَا قُمْتَ اِلَی الصَّلٰوةِ فَكَبِّرْ ثُمَّ اقْرَأْ مَا تَیَسَّرَ مَعَكَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ثُمَّ ارْكَعْ حَتّٰی تَطْمَئِنَّ رَاكِعًا ثُمَّ ارْفَعْ حَتّٰی تَعْتَدِلَ قَائِمًا ثُمَّ اسْجُدْ حَتّٰی تَطْمَئِنَّ سَاجِدًا ثُمَّ ارْفَعْ حَتّٰی تَطْمَئِنَّ جَالِسًا وَافْعَلْ ذٰلِكَ فِیْ صَلٰوتِكَ كُلِّهَا **ترجمہ** ابوہریرہ رض سے روایت ہی کہ حضرت ص مسجد مین تشریف لائے سو ایک شخص مسجد مین آیا اور اوسنے نماز پڑہی اور حضرت ص کو سلام کیا سو آپ نے اوسکو سلام کا جواب دیا اور فرمایا کہ پلٹ جا اور پہر نماز پڑہ اسواسطی کہ مقرر تو نے نماز نہین پڑہی یعنے تیری نماز نہین ہوئی سو وہ آدمی پلٹ گیا اور پہر جلد جلدی نماز پڑہی جیسے پہلی پڑہی تہی پہر آیا اور حضرت کو سلام کیا سو آپ نے فرمایا کہ پلٹ جا اور پہر نماز پڑہ کہ مقرر تیری نماز نہین ہوئی اسیطرح اوسنے تین بار نماز پڑہی آپنے ہر بار اسکو یہی فرمایا سو اوس آدمی نے کہا کہ قسم اسکی جسنے آپکو رسول کیا کہ مین اس سے اچھی نماز نہین پڑہ سکتا ہون یعنے مجہکو اس سے زیادہ بہتر نماز پڑہنی نہین آتی ہے سو آپ مجہکو نماز سکہلائی سو حضرت فرمایا کہ جب تو نماز کے واسطی کہڑا ہوا کرے تو اللہ اکبر کہا کر پہر پڑہا کر جو کچہہ تجہکو یاد ہووے قرآن سے پہر رکوع کیا کر چین اور اطمینان سے پہر رکوع سے سر اوٹہایا کر یہانتک کہ خوب سیدہا کہڑا ہو جاوے پہر سجدہ کیا کر یہانتک کہ چین پکڑے تو سجدہ مین پہر سر اوٹہایا کر یہانتک کہ بیٹہے تو چین سی پہر اسیطرح تمام نماز مین کیا کر **ف** ایک روایت مین لفظ فصاعدًا کا زیادہ آیا ہے یعنے نہین نماز اوسکی جو الحمد اور کچہہ زیادہ نہ پڑہے پس اس لفظ سی بعضے لوگون نے دلیل پکڑی ہے اسپر کہ الحمد کے ساتہہ کوئی اور سورہ بہی پڑہنی واجب ہے اور یہی مذہب ہے حنفیونکا لیکن جواب اسکا یہ ہی کہ صرف فاتحہ کے ذکر کرنے سے یہہ وہم پیدا ہوتا تہا کہ شاید الحمد کے ساتہہ اور قرآن پڑہنا جائز نہین سو اس وہم کے دفع کرنے کی واسطی یہ لفظ حضرت ص نے زیادہ فرمایا تو معنے اسکا یہہ ہوگا کہ نماز مین الحمد کے ساتہہ اور سورہ پڑہنی بہی جائز ہے چنانچہ امام بخاری نے جزو قرارت مین لکہا ہی کہ یہ لفظ اس حدیث کی نظیر ہے جو حضرت ص نے فرمایا تُقْطَعُ الْیَدُ فِیْ رُبْعِ دِیْنَارٍ فَصَاعِدًا یعنے اگر کوئی آدمی چوتہائی دینار کی چورائے تو اسکا ہاتہہ کاٹا جائیگا اور جو اوس سے زیادہ چورائے تو اسکا ہاتہہ بہی کاٹا جائیگا پس الحمد کے ساتہہ سورہ کا واجب ہونا اسحدیث سی ثابت نہین ہوتا ہے اور آیندہ آٹہہ بابون کے بعد ابوہریرہ رض کی حدیث آویگی کہ حضرت ص نے اوسکو فرمایا کہ اگر نماز مین تو صرف الحمد پڑہے اور اسکے ساتہہ قرآن کی کوئی سورت نہ ملاوے تو تب بہی تمکو کافی ہے اور ابن خزیمہ مین حدیث آئی کہ حضرت ص نے نماز پڑہی اور اسمین فقط الحمد ہی پڑہا اور کوئی سورۃ قرآن کی اوسکے ساتہہ نہ پڑہی پس ان حدیثون سے معلوم ہوا کہ نماز مین الحمد کے ساتہہ اور سورۃ ملانی واجب نہین اسیواسطی ابن حبان اور قرطبی نے کہا ہی کہ اسپر اجماع ہو چکا ہے

تو گویا کہ امام بخاری نے اس حدیث کو لانے سے اس طرف اشارہ کی ہی کہ الحمد کا پڑہنا اسی پر واجب ہے جو اچھی طرح اسکو پڑہ سکتا ہو واسطے حدیث عبادہ کے اور جو اوسکو اچھی طرح نہ پڑہ سکتا ہو وہ جس سورۃ کو آسان دیکھے اسی کو پڑہ لیوے اوسکی نماز ہو جاویگی واسطے حدیث اعرابی کے جیسے کہ آیت فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ مین مطلق ہدی ہے لیکن سنت نے بیان کر دیا کہ مراد مطلق ہدی نہین کذا قال الخطابی لیکن بعضے لوگ اس حدیث سے دلیل پکڑتے ہین کہ نماز مین مطلق قرآن پڑہنا فرض ہے الحمد وغیرہ کی کوئی تخصیص نہین سو اسکا جواب یہ ہے کہ اسی حدیث کی دوسرے طریق مین صریح آچکا ہے کہ مَا تَيَسَّرَ سے مراد الحمد ہے جیسے کہ ابو داؤد مین رفاعہ رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اوسکو فرمایا کہ پھر الحمد پڑہ اور جو آسان ہووے قرآن سے اور ایک طریق مین آیا ہے کہ اگر تجھکو قرآن یاد ہووے تو قرآن پڑہ ورنہ سبحان اللہ اور الحمد للہ پڑہ سو جب ان سب مختلف لفظون مین تطبیق دیجاوے تو اسکا حاصل یہ نکلے گا کہ جسکو قرآن یاد ہو تو الحمد ضرور پڑہے اور اگر اوسکے سیکہنے سے عاجز ہو تو قرآن سے جو آسان ہو وہ پڑہے اور اگر قرآن بھی یاد نہ ہو تو پھر فقط سبحان اللہ وغیرہ بھی کافی ہے اور یہ بھی تطبیق ممکن ہے کہ کہا جاوے کہ مراد مَا تَيَسَّرَ سے بعد الحمد کے ہی چنانچہ دوسری ابو داؤد مین ابو سعید رض سے روایت ہی کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمکو حکم فرمایا کہ ہم نماز مین سورۃ الحمد پڑہین اور جو قرآن سے آسان ہو انتہے ملخصًا فتح مترجم کہتا ہے کہ اس دوسری تطبیق سے یہ لازم آتا ہے کہ الحمد کے ساتھ اور قرآن پڑہنا بھی واجب ہے پس پہلی تطبیق اولے ہی یا ابو سعید کی حدیث مین بھی یہی کہا جاویگا کہ الحمد کا پڑہنا اوسیکے حق مین ہے جسکو الحمد یاد ہو اور جسکو الحمد یاد نہ ہو اوسکے حق مین مَا تَيَسَّرَ واجب ہے واللہ اعلم بالصواب اور بعضون نے کہا کہ ما اس حدیث مین موصولہ ہے اور مراد اوس سے چیز معین ہے یعنے سورۃ الحمد اسلیے کہ یہ مسلمانونکو بہت یاد ہے اور بعضون نے کہا کہ مَا تَيَسَّرَ سے مراد ماسوی فاتحہ کے ہی تطبیق کی اس حدیث مین اور حدیث فاتحہ مین اور اسی کی تائید کرتے ہین وہ حدیث مذکورہ ابن حبان وغیرہ کے کہ پہلے الحمد پڑھ پھر جو چاہے پڑہ بہر حال یہ حدیث مَا تَيَسَّرَ کی محتمل ہے اور حدیث فاتحہ کی صریح ہے اور وہ یہ ہے کہ جو الحمد نہ پڑہے اوسکی نماز کافی نہین پس محتمل سے صریح کو ترک کرنا جائز نہین

**بَاب الْقِرَاءَةِ فِي الظُّهْرِ** ظہر کی نماز مین قرآن پڑہنے کا بیان حَدَّثَنَا أَبُو النُّعْمَانِ قَالَ حَدَّثَنَا أَبُو عَوَانَةَ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ سَعْدٌ كُنْتُ أُصَلِّي بِهِمْ صَلَاةَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَاتَيِ الْعَشِيِّ لَا أَخْرِمُ عَنْهَا كُنْتُ أَرْكُدُ فِي الْأُولَيَيْنِ وَأَحْذِفُ فِي الْأُخْرَيَيْنِ فَقَالَ عُمَرُ ذَلِكَ الظَّنُّ بِكَ ترجمہ سعد نے کہا مین اونکو حضرت کی نماز پڑہایا کرتا تہا زوال کے بعد دو نمازین یعنے ظہر اور عصر کو اسمین سے کچھ نقصان نہین کرتا تہا پہلی رکعت مین یعنی قرات

پڑہا کرتا تہا اور دوسری رکعت مین ہلکی قرات پڑہا کرتا تہا سو عمر رضہ نے کہا کہ مجہکو تیرے حق مین یہی گمان ہے اے ابا اسحاق حَدَّثَنَا اَبُوْنُعَیْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا شَیْبَانُ عَنْ یَحْیٰی عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ اَبِیْ قَتَادَۃَ عَنْ اَبِیْہِ قَالَ کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقْرَأُ فِی الرَّکْعَتَیْنِ الْاُوْلَیَیْنِ مِنْ صَلٰوۃِ الظُّہْرِ بِفَاتِحَۃِ الْکِتَابِ وَسُوْرَتَیْنِ یُطَوِّلُ فِی الْاُوْلٰی وَیُقَصِّرُ فِی الثَّانِیَۃِ وَیُسْمِعُ الْاٰیَۃَ اَحْیَانًا وَکَانَ یَقْرَأُ فِی الْعَصْرِ بِفَاتِحَۃِ الْکِتٰبِ وَسُوْرَتَیْنِ وَکَانَ یُطَوِّلُ فِی الْاُوْلٰی وَکَانَ یُطَوِّلُ فِی الرَّکْعَۃِ الْاُوْلٰی مِنْ صَلٰوۃِ الصُّبْحِ وَیُقَصِّرُ فِی الثَّانِیَۃِ ترجمہ ابوقتادہ رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلعم ظہر کی پہلی دو رکعتون مین الحمد اور دو سورتین پڑہا کرتے تہے پہلی رکعت مین لنبی قرات کرتے تہے اور دوسری رکعت مین ہلکی پڑہتے تہے اور کبہی کبہی مقتدیون کو کوئی آیت سُناتے اور عصر کی نماز مین بہی الحمد اور دو سورتین پڑہتے تہے اور پہلی رکعت مین لنبی قرات پڑہتے اور نماز فجر کی پہلی رکعت مین بہی قرات لنبی پڑہتے تہے اور دوسری رکعت مین ہلکی قرات پڑہتے **ف** اس حدیث سے ظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ مغرب اور عشا مین بہی پہلی رکعت کو دوسری سے لنبا کرتے تہے پس معلوم ہوا کہ پہلی رکعت کو دوسری سے لنبا کرنا مستحب ہے اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور مالک اور احمد وغیرہ اکثر علماء کا اور مقصود اس سے یہ ہے کہ لوگ جماعت مین ملجاوین اور امام ابو حنیفہ اور ابو یوسف کہتے ہین کہ فقط فجر کی نماز مین پہلی رکعت کو طول کرے کہ وہ وقت غفلت کا ہے دوسری نمازون مین طول نہ کرے لیکن ٥٤٥
خلاصے مین لکہا ہے کہ امام محمد کا قول راجح ہے حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ حَفْصٍ حَدَّثَنَا اَبِیْ قَالَ حَدَّثَنَا الْاَعْمَشُ قَالَ حَدَّثَنِیْ عُمَارَۃُ عَنْ اَبِیْ مَعْمَرٍ قَالَ سَاَلْنَا خَبَّابًا اَکَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقْرَأُ فِی الظُّہْرِ وَالْعَصْرِ قَالَ نَعَمْ قُلْنَا بِاَیِّ شَیْءٍ کُنْتُمْ تَعْرِفُوْنَ قَالَ بِاضْطِرَابِ لِحْیَتِہٖ ترجمہ معمر سے روایت ہے کہ ہمنے خباب رضی اللہ تعالے عنہ سے پوچہا کہ کیا حضرت صلعم ظہر اور عصر کی نماز مین قرآن پڑہا کرتے تہے یا نہین اونے کہا ہان ہمنے کہا کہ تم حضرت صلعم کا پڑہنا کسطرح پہچانا کرتے تہے اونے کہا کہ آپکی ڈاڑہی مبارک کے ملنے سے **ف** غرض امام بخاری کی اس باب سے اور باب آیندہ سے یہ ہے کہ ظہر اور عصر کی نماز مین قرآن پڑہنا ثابت ہے اور یہ کہ ان دونو نمازون مین قرات چپکے پڑہنی چاہیے پکار کر نہ پڑہنی چاہیے اور ان حدیثون سے یہ بہی معلوم ہوا کہ پوری سورت پڑہنی افضل ہے اسّے کہ بڑی سورۃ سے اوسقدر قرآن پڑہا جاوے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ پہلی رکعت کو دوسری سے لنبا کرنا مستحب ہے اور سعد کی حدیث جو اوپر گذر چکی ہے اُس سے معلوم ہوتا ہے کہ پہلی دونو رکعتون مین قراۃ لنبی پڑہتے سو اُن مین تطبیق اسطور سے ہے کہ مراد لنبا کرنا اخیر دو رکعتون سے ہے نہ یہ کہ وہ دونو بہی آپس مین برابر ہون اور بعضے کہتے ہین کہ پہلی دو رکعت مین برابر قرات پڑہے اور یہ بہی حدیثون سے ثابت

ہے اور اس باب مین حدیثین بہت مختلف آئی ہین کسی مین کچھہ ہی اور کسی مین کچھہ ہے لیکن اُن سب مین تطبیق یہی ہی
کہ یہ سب صورتین حضرت صلعم سے مختلف وقتون مین واقع ہوئی ہین کسی وقت آپ نے کوئی سورۃ پڑہی اور کسی
وقت کوئی سورۃ پڑہی اور کسی وقت سورتین برابر پڑہین اور کسی وقت کم وبیش پڑہین سو آپ نے یہ کام واسطے
بیان جواز کے کیا ہے کہ سب طرح سے جائز ہے جو کوئی کرے وہی درست ہی اور بعضی حدیثون سے معلوم ہوتا
ہے کہ آپ پہلی رکعت مین قرارۃ لمبی اسواسطے پڑہتے تہے کہ سب لوگ جماعت مین مل جاوین اور بعضون نے کہا
یہ اسواسطے ہے کہ پہلی رکعت مین لوگون کو بہت چین ہوتا ہے دوسری رکعت سے کہ اوسمین تہکجانیکا خوف
ہوتا ہی اور ابو قتادہ کی حدیث مین اخیر کی دو رکعت مین قرارت پڑہنے کا کچھہ ذکر نہین سو اسمین بعضے حنفی دلیل
پکڑتے ہین کہ اخیر دو رکعتون مین قرارت پڑہنی کچھہ ضرور نہین سو جواب اسکا یہ ہے کہ اسی حدیث کی دوسرے طریق مین ثابت
ہے کہ آپ نے اخیر دو رکعتون مین بہی قرارت پڑہی جیسے کہ آیندہ آویگا مگر راوی نے اس طریق مین اختصار کردیا
ہے اور یہ قاعدہ ہے کہ حدیثین آپسمین ایک دوسرے کی تفسیر کرتی ہین پس یہ استدلال صحیح نہین ہے اور اسی حدیث
سے یہ بہی معلوم ہوا کہ سریہ نماز مین پکار کر قرارت پڑہنی جائز ہے اور اس سے سجدہ سہو کا لازم نہین آتا پس اس سے
رد ہو گیا قول اس شخص کا جو کہتا ہے کہ اسمین سجدہ سہو کا آتا ہے اور رد ہو گیا قول اس شخص کا جو کہتا ہے کہ نماز سریہ مین قرارۃ ٥٤٦
چپکے پڑہنے صحت نماز کے واسطے شرط ہی اگر پکار کر پڑہیگا تو نماز باطل ہو جاویگی **بَابُ** الْقِرَآءَةِ فِی
الْعَصْرِ عصر کی نماز مین قرارت پڑہنے کا بیان **حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ يُوسُفَ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الْأَعْمَشِ
عَنْ عُمَارَةَ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ أَبِي مَعْمَرٍ قُلْتُ لِخَبَّابِ بْنِ الْأَرَتِّ أَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
يَقْرَأُ فِي الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ قَالَ نَعَمْ قُلْتُ بِأَيِّ شَيْءٍ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ قِرَاءَتَهُ قَالَ بِاضْطِرَابِ لِحْيَتِهِ
ترجمہ اس حدیث خباب کا اوپر گذر چکا ہے **حَدَّثَنَا** الْمَكِّيُّ بْنُ إِبْرَاهِيمَ عَنْ هِشَامٍ عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ
عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ أَبِي قَتَادَةَ عَنْ أَبِيهِ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُ فِي الرَّكْعَتَيْنِ مِنَ
الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ وَسُورَةٍ سُورَةٍ وَيُسْمِعُنَا الْآيَةَ أَحْيَانًا ترجمہ اس حدیث ابو قتادہ کا
بہی اوپر گذر چکا ہے **ف** مطلب اس باب کا بہی وہی ہے جو اوپر گذر چکا ہے **بَابُ** الْقِرَآءَةِ فِی
الْمَغْرِبِ شام کی نماز مین قرارۃ پڑہنے کا بیان یعنے اسمین کسقدر لمبی قرارۃ پڑہی جاوے **حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللّٰهِ
بْنُ يُوسُفَ قَالَ أَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ عَنِ ابْنِ
عَبَّاسٍ أَنَّهُ قَالَ إِنَّ أُمَّ الْفَضْلِ سَمِعَتْهُ وَهُوَ يَقْرَأُ وَالْمُرْسَلَاتِ عُرْفًا فَقَالَتْ يَا بُنَيَّ لَقَدْ
ذَكَّرْتَنِي بِقِرَاءَتِكَ هٰذِهِ السُّورَةَ إِنَّهَا لَآخِرُ مَا سَمِعْتُ مِنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
يَقْرَأُ بِهَا فِي الْمَغْرِبِ ترجمہ ابن عباس رضہ سے روایت ہی کہ ام فضل نے مجکو سورۂ والمرسلات عرفا پڑہتے

سنا سو وسنے کہا کہ اے بیٹا البتہ تو نے مجھکو اس سورت کے پڑہنے سے حضرت کا پڑہنا یاد دلایا ہے اسواسطے کہ مقرر یہ سورت آخر اوس چیز کی ہے کہ مینے اوسکو حضرت صلعم سے شام کی نماز مین پڑہتے سنا **ف** اس حدیث ام الفضل اور حدیث عائشہ رضہ دعو مرض الموت کے بیان مین گذر چکی ہے کے درمیان تعارض معلوم ہوتا ہے لیکن وجہ تطبیق کی انکے درمیان مین یہہ ہے کہ حضرت نے مرض الموت مین دو بار امامت کرائی ہے ایک بار تو مسجد مین جیسے کہ حدیث عائشہ سے معلوم ہوتا ہے اور ایک بار گہر مین جیسے کہ حدیث ام الفضل سے ثابت ہوتا ہے پس انمین کچہہ تعارض نہین **حدثنا** اَبُو عَاصِمٍ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ عَنِ ابْنِ اَبِي مُلَيْكَةَ عَنْ عُرْوَةَ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ مَرْوَانَ بْنِ الْحَكَمِ قَالَ قَالَ لِي زَيْدُ بْنُ ثَابِتٍ مَا لَكَ تَقْرَأُ فِي الْمَغْرِبِ بِقِصَارٍ وَقَدْ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُ بِطُولَى الطُّولَيَيْنِ **ترجمہ** مروان بن حکم سے روایت ہے کہ زید بن ثابت نے مجھکو کہا تو شام کی نماز مین چھوٹی سورتین کیون پڑہتا ہے اور حالانکہ مین نے حضرت سے سنا ہے کہ بہت لمبی دو سورتون مین سے زیادہ تر لمبی سورت پڑہتے تھے **ف** بعضے کہتے ہین کہ مراد یہان سورہ اعراف ہے اور بعضے کہتے ہین کہ وہ دونون اعراف اور انعام ہے اور ان دونون مین اعراف لمبی ہے پس معنے یہ ہے کہ حضرت صلعم مغرب کے نماز مین سورہ اعراف پڑہا کرتے تہے دونون رکعتون مین اور ان دونونکا نام لمبی سورتین رکھنا اس سبب سے نہین کہ وہ قرآن کی سب سورتون سے لمبی ہین اسواسطے کہ سورہ بقرہ دونون سے لمبی ہے بلکہ باعتبار عرف کے ہے کذا فی الفتح اور

547

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مغرب کا وقت بہت فراخ ہے اور امام شافعی کہتے ہین کہ مغرب کا وقت فقط تین رکعت کے مقدار ہے اس سے زیادہ نہین لیکن یہ حدیث صریح ہے اونکے رد مین **بَابُ الْجَهْرِ فِي الْمَغْرِبِ** شام کی نماز مین قرآن پکار کر پڑہنے کا بیان **حدثنا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ عَنْ اَبِيهِ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَرَأَ فِي الْمَغْرِبِ بِالطُّورِ **ترجمہ** جبیر رضہ سے روایت ہے کہ مین نے حضرت صلعم سے سنا کہ آپنے مغرب کی نماز مین سورہ والطور پڑہی **ف** ظاہر حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے پکار کر پڑہی تہے اسیواسطے جبیر رضہ نے آپکو پڑہتے سنا ورنہ اگر چپکے پڑہتے تو جبیر کسطرح سن سکتا پس یہی ہے وجہ مطابقت حدیث کی باب سے اور امام بخاری نے نماز شام کی قرارت مین تین حدیثین بیان کی ہین سو تینون مین قراءۃ کا انداز مختلف ہے اسلیے کہ پہلی حدیث مین سورہ اعراف کا ذکر ہے اور وہ سبع طوال سے ہے اور دوسری حدیث مین سورہ والطور کا ذکر ہے اور وہ طوال مفصل سے ہے اور تیسری حدیث مین والمرسلات کا ذکر ہے اور وہ اوساط مفصل سے ہے اور بعضی حدیثون سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ مغرب کی نماز مین قصار مفصل سے سورتین پڑہا کرتے تہے اور بعضی حدیثون سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ شام کی نماز مین ہلکی قرارت پڑہا کرتے تہے سو تطبیق ان سب حدیثون مین یہ ہے کہ اکثر اوقات حضرت کا دستور

یہی تھا کہ شام کی نماز میں قصار مفصل یعنے چھوٹی سورتیں پڑھتے مگر کبھی کبھی آپنے مغرب میں لنبی سورتین بھی پڑھی ہیں یا تو اسواسطے کہ لنبی سورتین بھی مغرب میں پڑھنے جائز ہیں اور یا آپنے معلوم کیا ہوگا کہ مقتدیوں کو اسوقت تکلیف نہین پس حاصل اسکا یہ ہے کہ شام کی نماز میں سب قسم کی سورتیں پڑھنی جائز ہیں خواہ سبع طوال سے ہوں اور خواہ طوال مفصل سے ہوں اور خواہ اوساط سے ہوں لیکن مستحب یہی ہے کہ چھوٹی سورتین پڑھی جاوین اور یہی ہے مذہب امام ابوحنیفہ اور صاحبین اور مالک اور احمد اور اسحق وغیرہ کا اشتے اور یہی مروی ہی اکثر صحابہ اور تابعین وغیرہ سے اور جبیر کی حدیث سے یہ معلوم نہین ہوتا کہ آپ سورہ طور کو مقرر پڑھتے تھے بلکہ صرف ایکبار کا پڑھنا ثابت ہوتا ہے اور زید کی حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ لنبی سورتوں کو بھی کبھی کبھی مقرر پڑھا کرتے تھے لیکن اوسے یہ معلوم نہین ہوتا کہ آپ ہمیشہ لنبی سورتین پڑھا کرتے تھے پس اسمین کچھہ تعارض نہین اگر لنبے سورتوں کو دو بار یا چار بار یا دس بار مثلاً ساری عمر مین پڑھا ہو تو تب بھی کچھہ تعارض نہین اور انکار زید کا مروان پر اسواسطے تھا کہ وہ شام کی نماز مین ہمیشہ چھوٹی سورتین پڑھا کرتا تھا سو زید نے کہا کہ کبھی کبھی لنبی سورتین بھی پڑھا کر جیسے کہ حضرت ؐ نے کیا ہے اور ابو داؤد نے کہا ہی کہ حدیث زید کی منسوخ ہی یعنے نماز شام مین اب لنبی قراءۃ پڑھنی جائز نہین لیکن دعوے نسخ کا بالکل غلط ہی اسلیے کہ حدیث ام الفضل سے صریح معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ؐ نے مرض الموت مین لوگون کو مغرب کی نماز پڑھائی اور اسمین سورہ مرسلات پڑھی اور یہ آپکی آخر عمر کی نماز تھی پس جبکہ آپنے آخر عمر مین مغرب کی نماز مین سورہ مرسلات پڑھی تو معلوم ہوا کہ شام مین لنبی قرارت پڑھنی منسوخ نہین اسیواسطے ابن خزیمہ نے کہا ہے کہ یہ اختلاف مباح ہے یعنے شام کی نماز مین بھی اور باقی سب نمازون مین جو سورہ کسی کا جی چاہے پڑھے سب سورتین پڑھنی جائز ہین لیکن مستحب یہی ہے کہ ہلکی قرارت پڑھے اور بعضی حنفیہ ان حدیثون کی تاویلین کرتے ہین لیکن ظاہر حدیثین رد کرتی ہین اونپر **باب** الجهرِ فی العِشاءِ عشا کی نماز مین قرآن پکار کر پڑھنے کا بیان **حدثنا** ابو النُّعمانِ قال حدثنا معتمرٌ عن ابیهِ عن بکرٍ عن ابی رافعٍ قال صلیتُ مع ابی هُریرةَ العتمةَ فقرأ اذا السماءُ انشقت فسجدَ فقلتُ له قال سجدتُ خلفَ ابی القاسمِ صلی اللهُ علیهِ و سلمَ فلا ازالُ اسجدُ بها حتی القاهُ **ترجمہ** ابو رافع سے روایت ہی کہ مین نے ابو ہریرہ رضہ کے ساتھہ عشا کی نماز پڑھی سو اونسے سورہ اذا السماء انشقت پڑھی اور سجدہ کیا تلاوت کا سو مین نے اوس سے اس سجدے کا حکم پوچھا کہ کیا یہ سجدہ جائز ہے سو ابو ہریرہ نے کہا کہ مین نے حضرت ؐ کے پیچھے سجدہ کیا ہے یعنے حضرت ؐ نے بھی نماز مین اس جگہہ سجدہ کیا تھا سو مین ہمیشہ سجدہ کرتا ہون اس آیت پر یہانتک کہ آپ سے ملاقات کرون یعنے مرجاؤن **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عشا کی نماز مین قرارت پکار کر پڑھنی چاہیے اسلیے کہ ابو ہریرہ رضہ نے حضرت ؐ کو عشا کی نماز مین سورۃ پڑھتے سنا اور سننا اسی وقت ہوسکتا ہی جب کہ قرأت پکار کر پڑھی جاوے ٥٤٨

پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے حَدَّثَنَا ابو الْوَلِیدِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَدِیٍّ قَالَ سَمِعْتُ الْبَرَاءَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ فِیْ سَفَرٍ فَقَرَأَ فِی الْعِشَاءِ فِیْ اِحْدَی الرَّکْعَتَیْنِ بِالتِّیْنِ وَالزَّیْتُوْنِ ترجمہ براء رض سے روایت ہے کہ ایکبار حضرت م سفر میں تھے سو آپ نے عشا کی دو رکعتوں میں سے ایک رکعت میں سورہ والتین پڑہی ف وجہ مطابقت اس حدیث کی بھی یہی وجہ ہے جو ابو ہریرہ کی حدیث میں گذری **بَابُ** الْقِرَاءَةِ فِی الْعِشَاءِ بِالسَّجْدَةِ عشا کی نماز میں ایسی سورۃ پڑہنے جسمیں سجدہ کی آیت ہو یعنے جائز ہے حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ ثَنَا یَزِیْدُ بْنُ زُرَیْعٍ ثَنَا التَّیْمِیُّ عَنْ بَکْرٍ عَنْ اَبِیْ رَافِعٍ قَالَ صَلَّیْتُ مَعَ اَبِیْ هُرَیْرَةَ الْعَتَمَةَ فَقَرَأَ اِذَا السَّمَاءُ انْشَقَّتْ فَسَجَدَ فَقُلْتُ مَا هٰذِہٖ قَالَ سَجَدْتُ فِیْهَا خَلْفَ اَبِی الْقَاسِمِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَلَا اَزَالُ اَسْجُدُ فِیْهَا حَتّٰی اَلْقَاہُ ترجمہ اسکا ابہی اوپر گذر چکا ہے **بَابُ** الْقِرَاءَةِ فِی الْعِشَاءِ عشا کی نماز میں قرآن پڑہنے کا بیان حَدَّثَنَا خَلَّادُ بْنُ یَحْیٰی ثَنَا مِسْعَرٌ ثَنِیْ عَدِیُّ بْنُ ثَابِتٍ اَنَّہٗ سَمِعَ الْبَرَاءَ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقْرَأُ فِی الْعِشَاءِ بِالتِّیْنِ وَالزَّیْتُوْنِ وَمَا سَمِعْتُ اَحَدًا اَحْسَنَ صَوْتًا مِنْہُ اَوْ قِرَاءَةً ترجمہ اسکا بہی اوپر گذر چکا ہے اسمین اتنا زیادہ ہے کہ مین نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم زیادہ خوش آواز کسیکو نہین دیکھا **بَابُ** یُطَوِّلُ فِی الْاُوْلَیَیْنِ وَیَحْذِفُ فِی الْاُخْرَیَیْنِ پہلی دو رکعتون میں لمبی قراۃ پڑہے اور اخیر دو رکعتون میں ہلکی قراۃ پڑہے حَدَّثَنَا سُلَیْمٰنُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِیْ عَوْنٍ قَالَ سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ سَمُرَةَ قَالَ قَالَ عُمَرُ لِسَعْدٍ لَقَدْ شَکَوْکَ فِیْ کُلِّ شَیْءٍ حَتَّی الصَّلٰوۃِ قَالَ اَمَّا اَنَا فَاَمُدُّ فِی الْاُوْلَیَیْنِ وَاَحْذِفُ فِی الْاُخْرَیَیْنِ وَلَا اٰلُوْ مَا اقْتَدَیْتُ بِہٖ مِنْ صَلٰوۃِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ صَدَقْتَ ذَاکَ الظَّنُّ بِکَ اَوْ ظَنِّیْ بِکَ ترجمہ جابر رض سے روایت ہے کہ عمر رض نے سعد سے کہا کہ کوفے والون نے ہر بات مین تیری شکایت کی ہے یہانتک کہ نماز مین بھی یعنے کہتے ہین کہ نماز بھی اچھی نہین پڑہتا سعد نے کہا کہ مین تو پہلی دو رکعتون مین قراۃ لمبی کرتا تہا اور اخیر دو رکعتون مین ہلکی قراۃ پڑہتا ہون اور نہین چھوڑتا ہون مین کسی چیز کو جو مین نے پیروی کی ہے ساتہہ اوسکے حضرت م کی نماز سے یعنے جسطرح کہ مین نے حضرت م کے ساتہہ نماز پڑہی ہے اسیطرح سے انکو پڑہاتا رہا ہون عمر رض نے کہا کہ تو نے سچ کہا مجکو بہی تیرے حق مین یہی گمان ہے **بَابُ** الْقِرَاءَةِ فِی الْفَجْرِ یعنے فجر کی نماز مین قرآن پڑہنے کا بیان وَقَالَتْ اُمُّ سَلَمَةَ قَرَأَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِالطُّوْرِ یعنے ام سلمہ نے کہا کہ حضرت م نے فجر کی نماز مین سورہ والطور پڑہی حَدَّثَنَا اٰدَمُ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا سَیَّارُ بْنُ سَلَامَةَ قَالَ دَخَلْتُ اَنَا وَاَبِیْ عَلٰی اَبِیْ بَرْزَةَ الْاَسْلَمِیِّ

۵۴۹

فسألناه عن وقت الصلوٰة فقال كان النبي صلى الله عليه وسلم يصلي الظهر حين تزول الشمس والعصر ويرجع الرجل الى اقصى المدينة والشمس حية ونسيت ما قال في المغرب ولا يبالي بتاخير العشاء الى ثلث الليل ولا يحب النوم قبلها ولا الحديث بعدها ويصلي الصبح فينصرف الرجل فيعرف جليسه وكان يقرأ في الركعتين او احدهما ما بين الستين الى المائة

**ترجمہ** ابو برزہ رض سے روایت ہے کہ حضرت ص ظہر کی نماز اوسوقت پڑہا کرتے تہے جبکہ سورج ڈہل جاتا اور عصر پڑہاتے تہے اور بعد عصر کے کوئی آدمی مدینے کی پرلی طرف چلا جاتا اور آفتاب روشن ہوتا اور مین بہول گیا ہون جو راوی نے مغرب مین کہا اور عشا کی نماز کو تہائی رات تک دیر کرنے مین کچہہ خوف نہ کرتے اور عشا کی نماز سے پہلے سونے کو اور اس سے پیچہے بات چیت کرنے کو ناپسند رکہتے تہے اور فجر کی نماز ایسے وقت مین پڑہا کرتے تہے کہ کوئی آدمی نماز سے پہرتا سو اپنے پاس والے کو پہچان لیتا اور دونو رکعتون مین یا ایک رکعت مین ساٹہہ آیت سے سو آیت تک پڑہا کرتے تہے **ف** یہ حدیث پہلے بہی کئی بار گذر چکی ہے یہان اس سے صرف اتنا ہی مطلب ہے کہ فجر کی نماز مین قرآن پڑہنا ثابت ہو

**حدثنا** مسدد قال حدثنا اسمٰعيل بن ابراهيم قال اخبرنا ابن جريج قال اخبرني عطاء انه سمع ابا هريرة يقول في كل صلوٰة يقرأ فما اسمعنا رسول الله صلى الله عليه وسلم اسمعناكم وما اخفى عنا اخفينا عنكم وان لم تزد على ۵۵۰
ام القرآن اجزأت وان زدت فهو خير **ترجمہ** عطا رسے روایت ہے کہ مین نے ابوہریرہ سے سنا کہتے تہے کہ ہر نماز مین قرآن پڑہا جاوے سو جس نماز مین حضرت ص نے ہمکو قرآن سنایا تو اوسمین ہمنے بہی تمسے پوشیدہ کیا یعنے جس نماز مین حضرت ص نے قرآن پکار کر پڑہا ہے جیسے کہ فجر اور مغرب اور عشا تو اسمین ہم بہی پکار کر پڑہتے ہین اور جس نماز مین آپنے چپکے پڑہا ہے جیسے کہ ظہر اور عصر کی نماز تو اوسمین ہم بہی چپکے پڑہتے ہین اور اگر تو الحمد پر کچہہ زیادہ نہ کرے تو جب بہی کافی ہے اور اگر الحمد کے ساتہہ اور سورة بہی ملا لیوے تو بہتر ہے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر نماز مین فقط الحمد پڑہے اور اوسکے ساتہہ اور کوئی سورت نہ ملاوے تو نماز صحیح ہو جاتی ہے پس معلوم ہوا کہ الحمد کے ساتہہ سورة ملانی واجب نہین اور یہ بہی ثابت ہوا کہ جو شخص الحمد نہ پڑہے اوسکی نماز صحیح نہین اور یہ شاہد ہے حدیث عبادہ کی جو پہلے گذر چکی ہے اور اس سے یہ بہی معلوم ہوا کہ الحمد کے ساتہہ سورة ملانی مستحب ہے اور یہی ہے قول شافعیہ اور جمہور علما کا صبح اور جمعہ کی نماز مین اور دوسرے نمازون کی پہلے دو رکعتون مین اور بعضون کے نزدیک الحمد کے ساتہہ سورة ملانی واجب ہے اور یہی ہے قول عثمان رض کا اور یہی مذہب ہے بعض حنفیہ کا لیکن یہ حدیث جمہور کے موافق ہے

**باب** الجهر بقراءة صلوٰة الفجر فجر کی نماز مین قرآن پکار کر پڑہنے کا بیان وقالت ام سلمة طفت وراء الناس

وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي يَقْرَأُ بِالطُّوْرِ یعنے ام سلمہ رض نے کہا کہ مینے خانہ کعبہ کا طواف لوگون
سے پیچھے کیا اور حضرت صلعم فجر کی نماز میں سورہ طور پڑہ رہے تہے **ف** یہ حدیث کا ایک ٹکڑا ہے پوری حدیث حج مین
آوے گی اور اسمین نماز فجر کا ذکر نہین اسکے دوسرے طریق مین نماز فجر کا ذکر آگیا ہے اور سننا ام سلمہ کا قرآن کو
دلیل ہے اوسکے پکار کر پڑہنے پر اسلیئے پوشیدہ پڑہنے سے کوئی نہین سن سکتا ہے پس معلوم ہوا کہ فجر مین قراءۃ کو پکار کر پڑہنا
چاہیے وفیہ المطابقۃ للترجمۃ **حَدَّثَنَا** مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ اَبِيْ بِشْرٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ
قَالَ انْطَلَقَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ طَائِفَةٍ مِّنْ اَصْحَابِهٖ عَامِدِيْنَ اِلٰى سُوْقِ عُكَاظٍ وَقَدْ حِيْلَ
بَيْنَ الشَّيَاطِيْنِ وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ وَاُرْسِلَتْ عَلَيْهِمُ الشُّهُبُ فَرَجَعَتِ الشَّيَاطِيْنُ اِلٰى قَوْمِهِمْ فَقَالُوْا
مَا لَكُمْ قَالُوْا حِيْلَ بَيْنَنَا وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ وَاُرْسِلَتْ عَلَيْنَا الشُّهُبُ قَالُوْا مَا حَالَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ
خَبَرِ السَّمَاءِ اِلَّا شَيْءٌ حَدَثَ فَاضْرِبُوْا مَشَارِقَ الْاَرْضِ وَمَغَارِبَهَا فَانْظُرُوْا مَا هٰذَا الَّذِيْ حَالَ
بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ فَانْصَرَفَ اُولٰئِكَ الَّذِيْنَ تَوَجَّهُوْا نَحْوَ تِهَامَةَ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ بِنَخْلَةَ عَامِدِيْنَ اِلٰى عُكَاظٍ وَهُوَ يُصَلِّيْ بِاَصْحَابِهٖ صَلٰوةَ الْفَجْرِ فَلَمَّا سَمِعُوا الْقُرْاٰنَ
اسْتَمَعُوْا لَهٗ فَقَالُوْا هٰذَا وَاللّٰهِ الَّذِيْ حَالَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ فَهُنَالِكَ حِيْنَ رَجَعُوْا
اِلٰى قَوْمِهِمْ قَالُوْا يَا قَوْمَنَا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا يَهْدِيْ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ وَلَنْ نُّشْرِكَ ٥٥١
بِرَبِّنَا اَحَدًا فَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَلٰى نَبِيِّهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ وَاِنَّمَا اُوْحِيَ اِلَيْهِ قَوْلُ
الْجِنِّ **ترجمہ** ابن عباس رض سے روایت ہے کہ حضرت صلعم اپنے کئی اصحاب سے بازار عکاظ (ایک جگہہ کا
نام ہے پاس مکہ کے کہ جاہلیت کے زمانے مین وہان بازار لگا کرتا تہا) کی طرف چلے اور مقرر جنون اور آسمان
کی خبر کے درمیان پردہ ہوگیا اور جنون پر آسمان سے چنگارے پڑے سو جن اپنی قوم کیطرف پلٹ گئی سو اونہون
نے کہا کہ کیا حال ہے تمہارا کہ خالی پلٹ آئی ہو اور آسمان کی کوئی خبر نہین آئی سو جنون نے کہا کہ ہمارے اور
خبر آسمان کے درمیان پردہ ہوگیا ہے اور ہمپر چنگارے پڑتے ہین جنون نے کہا کہ نہین حائل ہوئی تمہارے اور خبر آسمان
کے درمیان مگر کوئی ایسی چیز جو پیدا ہوئی ہے سو زمین کے پورب اور پچہم پہرو یعنے زمین کی تمام طرفون مین تلاش
کرو سو دیکہو کہ تمہارے اور خبر آسمان کے درمیان کیا پردہ ہوا ہے سو جو جن کہ ملک تہامہ کیطرف تلاش کو
آئے تہی بازار عکاظ کیطرف جارہے تہی وہ حضرت صلعم کیطرف آنکلے یعنے اتفاقاً انہون نے راہ مین جاتے حضرت
کو دیکھ لیا اور آپ نخلہ (ایک جگہہ کا نام ہے ایکدن کی راہ مکے سی) مین اصحاب کے ساتہہ فجر کی نماز پڑہ رہے تہی
سو جب ان جنون نے قرآن کی آواز سنی تو اوسکو کان لگا کر سنتے رہی سو انہون کہا کہ قسم خدا کی یہی ہے
وہ چیز جو تمہارے اور خبر آسمان کے درمیان پردہ ہوگیا ہے سو وہ جن اسی جگہہ سے پلٹ گئی جبکہ انہون نے

اپنی قوم کیطرف رجوع کیا سو انہون نے کہا اے قوم ہماری مقرر ہمنے سنا ہے ایک قرآن عجیب کہ راہ دکھاتا ہے طرف
ہدایت کی سو ہم ایمان لائے ساتھ اوسکے اور ہرگز نہ شریک ٹھہراوینگے ہم کسیکو ساتھ رب اپنے کی سو خدا نے یہ آیت
اپنے نبی پر اوتاری کہ کہہ اے پیغمبر وحی اتاری گئی ہے طرف میری اور سوا اسکے نہین کہ وحی کی گئی اپنے طرف
آپکے قول جنون کا **ف** عرب مین کاہنون کی ایک قوم تھی وہ جنون کے ساتھ کچھ راہ و رسم رکھتے تھے
سو مطلب اس قصے کا یہ ہے کہ حضرت کی نبی ہونے سے پہلے جنون کو آسمان پر جانے کی روک نہین تھی سو جن
آسمان کے پاس جاکر تاک مین لگے رہتے جب خدا کا کوئی حکم فرشتون کو ہوتا اور فرشتے اول آسمان پر اسکی
آپسمین گفتگو کرتے تو وہ جن اوسکو سن لیتے اور زمین پر آکر کاہنون اور نجومیون کو وہ خبر بتلا دیتے پھر کاہن
وہ خبر لوگون کو بتلاتے کہ فلان دن مین یہہ کام ایسا ہوگا سو جب حضرت صلعم کو پیغمبری عنایت ہوئی اور قرآن اترنے
لگا تو آسمان پر چوکیدار بیٹھ گئے کہ کوئی جن اس قرآن کو نہ سننے پاوے تب انہون نے آپسمین مشورہ کیا کہ دنیا
مین کوئی چیز نئی پیدا ہوئی جسکے سبب سے ہم آسمان کی خبر سن نہین سکتے ہین اور ہمکو آسمان پر جانا نہین ملتا سو
تمام جہان مین پھر کر دیکھو کہ ایسی کون چیز پیدا ہوئی سو جنون کے لشکر تمام جہان مین اس خبر کو تلاش کرنے کے
واسطے پھیل گئے سو جو لشکر اونکا عرب کے ملک کیطرف تلاش کو آیا تھا اونہون نے حضرت کو نخلہ مین فجر کی نماز پڑھتے ۵۵۲
دیکھا کہا کہ یہی ہے وہ نئی چیز جو ہمارے اور آسمان کے درمیان پردہ ہو سو اونہون نے قرآن کو سنا اور
مسلمان ہوگئے اور اپنی قوم کے سب جنون کو جاکر اطلاع دی اور انکو اسلام کیطرف ہدایت کی مگر حضرت صلعم کو اس بات
کی خبر نہین تھی کہ جن آکر قرآن سن گئے ہین تب سورہ جن نازل ہوئی اور حضرت کو معلوم ہوا اور غرض امام بخاری
کی اس حدیث سے یہ ہے کہ جنون نے حضرت سے قرآن سنا پس معلوم ہوا کہ حضرت فجر کی نماز مین قرآن پکار کر پڑھتے
تھے سو ثابت ہوا کہ فجر کی نماز مین قرآن پکار کر پڑھنا چاہیے اور یہی ہے وجہ مطابقت اس حدیث کی باب سے اور
اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ آسمان سے جنونکا بند ہونا اور اونپر چنگارے پڑنا بعد نبوت آنحضرت صلعم کے شروع ہوا ہے
اور بعضی حدیثون سے معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدایش کے دن شروع ہوا ہے اور بعضی
حدیثون سے معلوم ہوتا ہے کہ چنگارے پڑنا حضرت کی پیدایش سے پہلے تھا سو تطبیق انمین اس طور سے ہو سکتی
ہے کہ چنگارونکا پڑنا ابتدا زمانے سے ہے اور جنون پر پڑنا حضرت کی پیدایش کے بعد شروع ہوا ہوگا یا پہلے اتنی کثرت
چنگارون کی نہین تھی اور جنون کے بالکل بندش نہین تھے بلکہ کبھی کبھی موقع پاکر کوئی خبر سن آتے تھے اور بعد نبوت
آنحضرت کے جنون پر چنگارے پڑنے کی بہت کثرت ہوگئی اور آسمان پر جانے کی اونکو بالکل بندش ہوئی اور
آسمان سے خبر بالکل روکی گئی واللہ اعلم اور بعضے مفسر کہتے ہین کہ رمی اور حراست حضرت کی نبوت سے پہلے بھی تھی لیکن اسی
وقت جبکہ کوئی بڑا امر حادث ہوتا **حدثنا** مسدد قال حدثنا اسمعیل قال حدثنا ایوب عن

عِكْرِمَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَرَأَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيمَا اُمِرَ وَسَكَتَ فِيمَا اُمِرَ وَمَا كَانَ رَبُّكَ نَسِيًّا وَلَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ **ترجمہ** ابن عباس رض سے روایت ہے کہ جن نمازوں میں حضرت کو پکار کر پڑھنے کا حکم ہوا اوسمین آپنے پکار کر پڑھا اور جن نمازوں میں چپکے پڑھنے کا حکم ہوا اوسمین آپنے چپکے پڑھا اور نہیں ہے رب تیرا بھولنے والا یعنے جس جگہہ نمازمین خدانے چپکے پڑھنے کا حکم فرمایا ہے تو وہ اس سبب سے نہیں کہ نعوذ باللہ خدا کو وہ نمازین یاد نہیں ہین بلکہ خدانے اپنے رسول کو ایسا ہی حکم فرمایا جیسے کہ آپنے کیا اور البتہ ہے واسطے تمہارے رسول مین پیروی بہتر یعنے حضرت صلعم کی پیروی مین بہت عمدہ طریقہ ہے **ف** ابن عباس سے اسباب مین روایتین مختلف آئی ہین کہ ظہر اور عصر کی نمازمین قرآن پڑھنا چاہیے یا نہین سو بعضون سے ثابت ہوتا ہے کہ نہین پڑھنا چاہیے اور بعضون سے معلوم ہوتا ہے کہ پڑھنا چاہیے سو امام بخاری کی شاید یہ غرض ہے کہ حضرت سے نماز ظہر اور عصر مین قرآن پڑھنا ثابت ہے اور آپ کی پیروی لازم ہے سو آپ کے پیروی کیجاوے اور ابن عباس کا قول نہ مانا جاوے واللہ اعلم بالصواب **بَابُ** الْجَمْعِ بَيْنَ السُّوْرَتَيْنِ فِي رَكْعَةٍ وَالْقِرَاءَةِ بِالْخَوَاتِيْمِ وَبِسُوْرَةٍ قَبْلَ سُوْرَةٍ وَبِاَوَّلِ سُوْرَةٍ ایک رکعت مین دو سورتین جوڑکر پڑھنی جائز ہین اور سورتون کے آخر کو پڑھنا بھی جائز ہے یعنے اگر سورۃ کو اول سے نہ پڑھے اور اوسکے آخر سے کچھہ قرآن نماز مین پڑھ لیوے تو جائز ہے اور سورتون کو آگے پیچھے کرکے پڑھنا بھی جائز ہے یعنے مثلا سورۃ قل یا ایہا الکفرون کو پہلے پڑھے اور سورۃ انا اعطیناک کو پیچھے پڑھے خواہ ایک رکعت مین ہو خواہ دو رکعت مین ہو تو یہ بھی جائز ہے اور سورتون کو اول سے پڑھنا بھی جائز ہے وَيُذْكَرُ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ السَّائِبِ قَرَأَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمُؤْمِنُوْنَ فِي الصُّبْحِ حَتّٰى اِذَا جَاءَ ذِكْرُ مُوْسٰى وَهَارُوْنَ اَوْ ذِكْرُ عِيْسٰى اَخَذَتْهُ سَعْلَةٌ فَرَكَعَ عبداللہ بن سائب سے روایت ہے کہ حضرت صلعم نے فجر کی نماز مین سورۃ قد افلح المؤمنون پڑھی یہانتک کہ جب موسی اور ہارون کا ذکر آیا یا عیسے ع کا ذکر آیا تو آپکو کھانسی ہوئی سو آپنے رکوع کیا وَقَرَأَ عُمَرُ فِي الرَّكْعَةِ الْاُوْلٰى بِمِائَةٍ وَعِشْرِيْنَ آيَةً مِنَ الْبَقَرَةِ وَفِي الثَّانِيَةِ بِسُوْرَةٍ مِنَ الْمَثَانِي یعنے عمر رض نے پہلی رکعت مین سورہ بقرہ سے ایکسو بیس آیت پڑھی اور دوسری رکعت مین قرآن کی اور سورۃ پڑھی وَقَرَأَ الْاَحْنَفُ بِالْكَهْفِ فِي الْاُوْلٰى وَفِي الثَّانِيَةِ بِيُوْسُفَ اَوْ يُوْنُسَ وَذَكَرَ اَنَّهُ صَلّٰى مَعَ عُمَرَ الصُّبْحَ بِهِمَا یعنے احنف نے پہلی رکعت مین سورہ کہف پڑھی اور دوسری رکعت مین سورہ یوسف یا یونس پڑھی اور اوسنے ذکر کیا کہ عمر رض نے ہمکو ان دونون سورتون سے صبح کی نماز پڑھائی **ف** اس سے معلوم ہوا کہ سورتون کو آگے پیچھے پڑھنا جائز ہے اسلیے کہ پہلی رکعت مین اوسنے سورۃ کہف پڑھی اور دوسری مین سورۃ یوسف حالانکہ قرآن مین سورۃ یوسف پہلے ہے اور سورۃ کہف پیچھے ہے پس اس اثر سے باب کا تیسرا مسئلہ ثابت ہوا اور حنفیہ کہتے ہین کہ سورتون کو آگے پیچھے پڑھنا مکروہ ہے اسلیے

کہ ترتیب عثمانی پر تمام صحابہ کا اجماع ہو چکا ہے پس اوسکی رعایت کرنی مستحب ہے وَقَرَأَ ابْنُ مَسْعُوْدٍ بِأَرْبَعِيْنَ آيَةً
مِّنَ الْأَنْفَالِ وَفِي الثَّانِيَةِ بِسُوْرَةٍ مِّنَ الْمُفَصَّلِ یعنے ابن مسعود رضی اللہ تعالی عنہ نے پہلی رکعت مین سورہ
انفال کے اول سے چالیس آیتین پڑہین اور دوسری رکعت مین مفصل سے ایک سورۃ پڑہی کہ وہ سورہ ق سے آخر قرآن
تک ہے وَقَالَ قَتَادَةُ فِيْمَنْ يَّقْرَأُ بِسُوْرَةٍ وَّاحِدَةٍ فِيْ رَكْعَتَيْنِ أَوْ يُرَدِّدُ سُوْرَةً وَّاحِدَةً فِي الرَّكْعَتَيْنِ كُلٌّ كِتَابُ
اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ یعنے اگر کوئی شخص ایک سورۃ کو دو رکعتون مین پڑہے یعنی آدہی پہلی مین اور آدہی دوسری مین یا ایک
ہی سورۃ کو دو رکعتون مین دوبارہ پڑہے تو قتادہ نے ایسی آدمی کے حق مین حکم دیا کہ کل قرآن ہے یعنی اسطرح پڑہنا
جائز ہے مکروہ نہین **ف** اس اثر سے سب مسئلے باب کے ثابت ہوتے ہین پس مطابقت اس اثر کی باب سے ظاہر ہے اور
یہی مذہب ہے حنفیہ کا لیکن افضل یہ ہے کہ ہر رکعت مین دوسری سورۃ کو پڑہے وَقَالَ عُبَيْدُ اللّٰهِ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ أَنَسٍ ۵۵۴
كَانَ رَجُلٌ مِّنَ الْأَنْصَارِ يَؤُمُّهُمْ فِيْ مَسْجِدِ قُبَاءٍ وَّكَانَ كُلَّمَا افْتَتَحَ سُوْرَةً يَّقْرَأُ بِهَا لَهُمْ فِي الصَّلٰوةِ مِمَّا
يَقْرَأُ بِهِ افْتَتَحَ بِقُلْ هُوَ اللّٰهُ أَحَدٌ حَتّٰى يَفْرُغَ مِنْهَا ثُمَّ يَقْرَأُ بِسُوْرَةٍ أُخْرٰى مَعَهَا وَكَانَ يَصْنَعُ ذٰلِكَ
فِيْ كُلِّ رَكْعَةٍ فَكَلَّمَهُ أَصْحَابُهُ وَقَالُوْا إِنَّكَ تَفْتَتِحُ بِهٰذِهِ السُّوْرَةِ ثُمَّ لَا تَرٰى أَنَّهَا تُجْزِئُكَ حَتّٰى تَقْرَأَ
بِأُخْرٰى فَإِمَّا أَنْ تَقْرَأَ بِهَا وَإِمَّا أَنْ تَدَعَهَا وَتَقْرَأَ بِأُخْرٰى فَقَالَ مَا أَنَا بِتَارِكِهَا إِنْ أَحْبَبْتُمْ أَنْ أَؤُمَّكُمْ
بِذٰلِكَ فَعَلْتُ وَإِنْ كَرِهْتُمْ تَرَكْتُكُمْ وَكَانُوْا يَرَوْنَ أَنَّهُ مِنْ أَفْضَلِهِمْ وَكَرِهُوْا أَنْ يَّؤُمَّهُمْ غَيْرُهُ فَلَمَّا
أَتَاهُمُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَخْبَرُوْهُ الْخَبَرَ فَقَالَ يَا فُلَانُ مَا يَمْنَعُكَ أَنْ تَفْعَلَ مَا يَأْمُرُكَ
بِهِ أَصْحَابُكَ وَمَا يَحْمِلُكَ عَلٰى لُزُوْمِ هٰذِهِ السُّوْرَةِ فِيْ كُلِّ رَكْعَةٍ فَقَالَ إِنِّيْ أُحِبُّهَا قَالَ حُبُّكَ إِيَّاهَا
أَدْخَلَكَ الْجَنَّةَ انس رض سے روایت ہے کہ ایک مرد انصاری مسجد قبا مین اونکی امامت کیا کرتا تہا سو جب وہ نماز مین
کوئی سورۃ پڑہنے کا ارادہ کرتا تو پہلے سورۃ قل ہو اللہ احد پڑہ لیتا یہانتک کہ وہ اوس سے فارغ ہوتا پھر اوسکے ساتھ
کوئی اور سورۃ پڑہتا اور ہر رکعت مین اسیطرح کیا کرتا تہا سو اوسکے صحابیون نے اوس سے کلام کی سو اونہون نے کہا تو پہلے
تو یہہ سورہ اخلاص پڑہتا ہے پھر ہم دیکھتے ہین کہ وہ سورہ تجھکو کافی نہین ہوتی یہانتک کہ تو دوسری سورۃ پڑہتا
ہے سو یا تو تو صرف اسی کو پڑہا کر اور یا اسکو چھوڑ دے اور دوسری کسی صورت کو پڑہا کر سو اوسنے جواب دیا کہ مین تو
اوسکو کبہی نہین چھوڑونگا سو اگر تمکو یہ منظور ہو کہ مین اسی سورہ سے تمہاری امامت کرون تو مین امامت کرونگا اور اگر تمکو
منظور نہین تو تمہاری امامت چھوڑ دونگا اور وہ لوگ اسکو اپنے مین سب سے افضل جانتے ہین سو اونہون نے دوسرے
کی امامت کو پسند نہ کیا سو جب وہ شخص حضرت پاس آیا تو لوگون نے آپ سے اوسکا قصہ تبلایا سو آپ نے اوسکو فرمایا
کہ تو اپنے یارونکا کہا کیون نہین مانتا ہے اور تو نے اس سورتکو ہر رکعت مین لازم کیون کر رکہا ہے سو اوس شخص
نے عرض کی کہ مین اوس سورہ سے محبت رکہتا ہون سو آپ نے فرمایا کہ اوسکی محبت تمکو بہشت مین داخل کریگی **ف**

اسحدیث سی معلوم ہوا کہ دو سورتونکو ایک رکعت مین جوڑ کر پڑہنا جائز ہے اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور ابو حنیفہ اور احمد وغیرہ کا اور اسحدیث سے باب کا پہلا مسئلہ ثابت ہوا ہے حَدَّثَنَا اٰدَمُ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ مُرَّةَ قَالَ سَمِعْتُ اَبَا وَائِلٍ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى ابْنِ مَسْعُوْدٍ فَقَالَ قَرَأْتُ الْمُفَصَّلَ اللَّيْلَةَ فِیْ رَكْعَةٍ فَقَالَ هَذًّا كَهَذِّ الشِّعْرِ لَقَدْ عَرَفْتُ النَّظَائِرَ الَّتِیْ كَانَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرُنُ بَيْنَهُنَّ فَذَكَرَ عِشْرِيْنَ سُوْرَةً فِیْ كُلِّ رَكْعَةٍ ترجمہ ابی وائل سے روایت ہی کہ ایک مرد ابن مسعود پاس آیا اور کہا کہ مینے آجکی رات ایک رکعت مین کل مفصل پڑہی ہے ابن مسعود نے کہا کہ تونے جلدی کی مثل جلدی پڑہنے شعر کے یعنی جیسے شعر جلدی پڑہا جاتا ہی ویسے ہی تونے قرآن کو جلدی پڑہا ہے البتہ مین پہچانتا ہون اُن ہم مثل سورتون کو جنکو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جوڑ کر پڑہا کرتے تھے سو ابن مسعود نے بیس سورتین مفصل سے بیان کین جن مین سے دو سورتین ہر رکعت مین پڑہتے تہی ف ابو داؤد کی روایت مین اُن سورتون کا بیان اسطور سے آیا کہ سورہ الرحمن والنجم ایک رکعت مین اور اقتربت والحاقہ دوسری رکعت مین اور طور اور ذاریات ایک رکعت مین اور واقعہ اور نون دوسری رکعت مین اور سال سائل والنازعات ایک رکعت مین اور مطففین اور عبس دوسری رکعت مین اور مدثر اور مزمل ایک رکعت مین اور ہل اتے اور لا اقسم دوسری رکعت مین اور عم اور مرسلات ایک مین اور اسی طرح دخان اور کورت دوسری مین انتہے پس اسحدیث سے معلوم ہوا

۵۵۵ کہ ایک رکعت مین دو سورتون کو پڑہنا جائز ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ آگے پیچھے پڑہنا جائز ہے پس باب کا پہلا اور تیسرا مسئلہ اسسے ثابت ہوا اور جاننا چاہیے کہ باب کا پہلا مسئلہ حدیث ابن مسعود رض اور حدیث انس رض سے ثابت ہے اور باب کا دوسرا مسئلہ یعنے نماز مین سورتونکا اخیر پڑہنا سو یہ عمر رض کے فعل سے معلوم ہوتا ہے کہ اونسے نماز مین سورہ بقر کی سو آیت پڑہی اول یا آخر سے اور نیز یہ مسئلہ قتادہ کے قول سے بھی ثابت ہوتا ہے کہ کل قرآن ہے کسی جگہہ سے پڑہے جائز ہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ کہا جاوے کہ جیسے اول سورتون کا پڑہنا جائز ہے ویسے ہی آخر سورتونکا پڑہنا بھی جائز ہے اسلیے کہ جیسے ابتدا سورۃ کا ایک ٹکڑا ہے ویسے ہی آخر بھی اسکا ایک ٹکڑا ہے اور تیسرا مسئلہ باب کا حدیث انس اور عمر رض کے فعل سے ثابت ہے اور چوتہا مسئلہ باب کا حدیث ابن مسعود اور حدیث عبد اللہ بن سائب سے ثابت ہی پس کل حدیثون سے کل مسئلے باب کے ثابت ہو گئے اور یہ کچھہ ضرور نہین کہ باب کے کل مسئلے ہر ہر حدیث سے ثابت ہون بلکہ اگر کل حدیثون سے کل کے باب ثابت ہو جاوے تو جب بھی مطابقت حدیثون کی باب سے ثابت ہو جاتی ہے واللہ اعلم لیکن امام مالک کا مذہب ان چارون مسئلون مین یہہ ہے کہ اگر اسطرح کریوے تو نماز فاسد نہین ہوتی مگر خلاف اولی ہے اور حنفیہ اور امام احمد کے نزدیک تیسرا مسئلہ مکروہ ہے وہ کہتے ہین کہ اس صورت مین نماز مکروہ ہو جاوےگی لیکن یہ حدیثین اونپر رد کرتی ہین اور یہین اختلاف ہی کہ یہ ترتیب سورتون کی جو اب قرآن مین موجود ہے یہ حضرت صلعم کے حکم سے ہوئی ہے یا کہ اصحاب کے اجتہاد سے سو صحیح یہین ہی قول ہے

کہ یہ ترتیب عثمانی ہی اصحاب کے اجتہاد سے ہوئی ہے وحی کے ذریعہ سے یہ حکم نہین ہوا کہ اس ترتیب سے سورتین آگے پیچھے رکھی جاوین لیکن ترتیب آیات کی سو یہ بالاتفاق توقیفی ہے اسیواسطے سورتون کو آگے پیچھے پڑہنا جائز ہے اور آیتون کو آگے پیچھے کرکے پڑہنا جائز نہین اور ابن مسعود کی حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ جلدی جلدی قرآن کو بلا سوچ پڑہنا مکروہ ہے لیکن اسمین کسی کو اختلاف نہین کہ بغیر سوچنے معنی کے قرآن پڑہنا جائز ہے لیکن اگر ساتھہ اوسکے معنی بھی سوچتا جاوے تو اسمین بڑا ثواب ہے اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ پہلی رکعت سے دوسری رکعت کو لنبا کرنا جائز ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ ترتیب سورتون قرآن کی اصحاب کے اجتہاد سے ہوئی ہے اسلیے کہ عبداللہ بن مسعود رض کی ترتیب ترتیب عثمانی کے مخالف ہے **باب** يَقْرَأُ فِي الْأُخْرَيَيْنِ بِفَاتِحَةِ الْكِتَابِ اخیر دو رکعتون مین فقط الحمد پڑہنے کا بیان **حَدَّثَنَا** مُوسَى بْنُ إِسْمَاعِيلَ قَالَ حَدَّثَنَا هَمَّامٌ عَنْ يَحْيَى عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ أَبِي قَتَادَةَ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقْرَأُ فِي الظُّهْرِ فِي الْأُولَيَيْنِ بِأُمِّ الْكِتَابِ وَسُورَتَيْنِ وَفِي الرَّكْعَتَيْنِ الْأُخْرَيَيْنِ بِأُمِّ الْكِتَابِ وَيُسْمِعُنَا الْآيَةَ وَيُطَوِّلُ فِي الرَّكْعَةِ الْأُولَى مَا لَا يُطِيلُ فِي الرَّكْعَةِ الثَّانِيَةِ وَهَكَذَا فِي الْعَصْرِ وَهَكَذَا فِي الصُّبْحِ **ترجمہ** ابوقتادہ رض سے روایت ہے کہ حضرت
پہلی دو رکعتون مین الحمد اور سورتین پڑہا کرتے تھے اور اخیر دو رکعتون مین فقط الحمد پڑہتے تھے اور کبھی کبھی آپ ہمکو کوئی آیت ۵۵۷
سناتے اور پہلی رکعت مین اتنی لنبی قراءۃ پڑہتے جو دوسری مین نکرتے اسیطرح عصر کی نماز مین بھی اور اسیطرح فجر کی نماز مین بھی **ف** اس سے معلوم ہوا کہ اخیر دو رکعتون مین صرف الحمد پڑہا جاوے اور یہی ہے وجہ مطابقت ہر حدیث کی باب سے اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ الحمد ہر رکعت مین پڑہنا چاہیے کما مر **باب** مَنْ خَافَتَ الْقِرَاءَةَ فِي الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ ظہر اور عصر کی نماز مین چپکے قراءت پڑہنے کا بیان **حَدَّثَنَا** قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا جَرِيرٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ عُمَارَةَ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ أَبِي مَعْمَرٍ قَالَ قُلْنَا لِخَبَّابٍ أَكَانَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُ فِي الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ قَالَ نَعَمْ قُلْنَا مِنْ أَيْنَ عَلِمْتَ قَالَ بِاضْطِرَابِ لِحْيَتِهِ **ترجمہ** اسکا اوپر گذر چکا ہے اسمین صریح ذکر ہے کہ آپ ظہر اور عصر کی نماز مین قراءت پوشیدہ پڑہتے تھے **باب** إِذَا أَسْمَعَ الْإِمَامُ الْآيَةَ جب سریہ نماز مین امام کوئی آیت پکار کر پڑہے تو اوسکا کیا حکم ہے **حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ يُوسُفَ قَالَ حَدَّثَنَا الْأَوْزَاعِيُّ قَالَ حَدَّثَنِي يَحْيَى بْنُ أَبِي كَثِيرٍ قَالَ حَدَّثَنِي عَبْدُ اللَّهِ بْنُ أَبِي قَتَادَةَ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقْرَأُ بِأُمِّ الْكِتَابِ وَسُورَةٍ مَعَهَا فِي الرَّكْعَتَيْنِ الْأُولَيَيْنِ مِنْ صَلَاةِ الظُّهْرِ وَصَلَاةِ الْعَصْرِ وَيُسْمِعُنَا الْآيَةَ أَحْيَانًا وَكَانَ يُطِيلُ فِي الرَّكْعَةِ الْأُولَى **ترجمہ** اسکا ابھی گذر چکا ہے **ف** بعضے حنفی کہتے ہین کہ اگر سریہ نماز مین پکار کر پڑہے تو سجدہ سہو لازم آتا ہے گو بھول کر کیا ہو سو غرض امام بخاری کی اس باب سے رد کرنا ہے حنفیہ پر اسلیے کہ حضرت صلعم نے سجدہ سہو نہین کیا **باب**

یطول فی الرکعۃ الاولی پہلی رکعت مین لنبی قرات پڑہے حدثنا ابو نعیم قال حدثنا ھشام عن یحیی بن ابی کثیر عن عبد اللہ بن ابی قتادۃ عن ابیہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان یطول فی الرکعۃ الاولی من صلوۃ الظہر ویقصر فی الثانیۃ ویفعل ذلک فی صلوۃ الصبح
**ترجمہ** ابو قتادہ رضہ سے روایت ہی کہ حضرت ظہر اور عصر کی پہلی رکعت مین لنبی قرات پڑہتے تہے اور دوسری رکعت مین چھوٹی قرات پڑہتے اور فجر کی نماز مین بہی اسیطرح کرتے تہے **ف** اسحدیث سے معلوم ہوا کہ ہر نماز مین پہلی رکعت لنبی کرے اور یہی ہے مسئلہ باب کا لیکن حنفیہ کہتے ہین کہ فقط فجر کی نماز مین پہلی رکعت لنبی کرے اور کسی نماز مین نہ کرے سو یہ حدیث رد کرتی ہے اونپر اور بیہقی نے ان حدیثون مین یہہ تطبیق دی ہے کہ اگر مقتدیون کی انتظار ہوری تو پہلی رکعت لنبی پڑہے ورنہ دونون کو برابر پڑہے اور بعضے کہتے ہین کہ فجر کی پہلی رکعت لنبی پڑہے اور باقی نمازون مین انتظار پر مدار رکہے لیکن اتباع ظاہر حدیث کا بہت افضل ہے۔
**باب** الجھر بالتامین امام کا آمین کو پکار کر کہنا **ف** آمین کا معنے جمہور علماء کے نزدیک یہ ہے کہ یا الٰہی میری دعا قبول کر اور بعضے کہتے ہین کہ آمین اللہ کا اسم ہے اور بعضے کہتے ہین کہ ایک درجہ ہی بہشت مین واجب ہوتا ہے واسطے آمین کہنے والے کے وقال عطاء امین دعاء یعنے عطاء نے کہا کہ آمین دعا ہے **ف** آمین کا دعا ہونا ہیات کو چاہتا ہے کہ امام بہی اوسکو کہے اسلیے کہ امام دعا کرنے والے کی جگہہ مین کہڑا ہوا ہے پس یہی ہے وجہ مطابقت اس ۵۵۷
اثر کی باب سے امن ابن الزبیر ومن وراءہ حتی ان للمسجد للجۃ یعنے ابن زبیر نے اور جو اوسکے پیچھے تہے سب نے پکار کر آمین کہی یہانتک کہ مسجد کے اسطے گونجتا تہا **ف** اس سے معلوم ہوا کہ امام آمین کو پکار کر کہے اور مقتدی بہی پکار کہین پس وجہ مطابقت اس اثر کی باب سے ظاہر ہے وکان ابو ھریرۃ ینادی الامام لا تفتنی بآمین یعنے ابوہریرہ رضہ امام کو کہتا تہا کہ مجھسے آمین فوت مت کر **ف** ابوہریرہ رضہ مروان کے موذن تہے سو ابوہریرہ رضہ نے اوسکے ساتہہ یہ شرط کرلی تہی کہ ولا الضالین مجھسے پہلے نہ کہنا بلکہ جب مین صف مین داخل ہوجاؤن تو اوسوقت کہا کرنا کہ مین بہی اوسکے ساتہہ شریک ہوجاؤن اور ایک روایت مین آیا ہے کہ جب اقامت ہوتی ابوہریرہ مسجد مین آتے تو امام کو پکار کر کہتے کہ آمین مجھسے پہلے نہ کہو اس سے معلوم ہوا کہ ابوہریرہ رضہ امام کے پیچھے قراۃ پڑہا کرتے تہے وقال نافع کان ابن عمر لا یدعہ ویحضھم وسمعت منہ فی ذلک خبرا یعنے نافع نے کہا کہ ابن عمر آمین کو کبہی نہین چھوڑتے تہے اور لوگون کو آمین کی ترغیب دیتے تہے اور مین نے اس سے اس باب مین ایک حدیث سنی ہے **ف** اس سے معلوم ہوا کہ ابن عمر ہر حال مین آمین کہا کرتے تہے خواہ امام ہوتے خواہ مقتدی ہوتے اور ظاہر یہی ہے کہ ابن عمر آمین پکار کر کہتے تہے اسیواسطے نافع نے کہا کہ وہ کبہی نہین چھوڑتے تہے پس ظاہر یہی ہے کہ نافع نے اونکو آمین کہتے سنتا تہا پس یہی وجہ ہے مطابقت اسحدیث کی

باب سے حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ یُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ وَاَبِیْ سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ اَنَّهُمَا اَخْبَرَاهُ عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا اَمَّنَ الْاِمَامُ فَاَمِّنُوْا فَاِنَّهٗ مَنْ وَافَقَ تَاْمِيْنُهٗ تَاْمِيْنَ الْمَلٰٓئِكَةِ غُفِرَ لَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اٰمِيْنَ **ترجمہ** ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ جب امام آمین کہے تو تم بھی آمین کہو سواسطے کہ جسکی آمین فرشتوں کی آمین کے موافق پڑجاوے گی تو اوسکے پچھلے گناہ معاف ہوجاوینگے اور ابن شہاب نے کہا کہ حضرت صلعم آمین کہا کرتے تھے **ف** اسحدیث سے معلوم ہوا کہ امام آمین کہے اور امام مالک اور اونکے بعض مقلدین کا یہہ مذہب ہے کہ امام آمین نہ کہے اور اسحدیث کی یہہ تاویل کرتے ہین کہ مراد یہہ ہے کہ جب امام دعا پڑہے یعنے اہدنا الصراط المستقیم تو تم آمین کہو لیکن یہ تاویل غلط ہے اسلیے کہ جب آمین دعا ہوئی تو امام کو بطریق اولے کہنی جائز ہوگی اور نیز حدیث ابن شہاب کی صریح ہے اسکے رد مین اور نیز ایک روایت مین صریح آچکا ہے کہ اِنَّ الْاِمَامَ يَقُوْلُ اٰمِيْنَ یعنے امام بھی آمین کہتا ہے اور یہہ لفظ ابو داؤد وغیرہ مین آیا ہے پس اس سے ثابت ہوگیا کہ امام بھی آمین کہے اور یہہ بھی معلوم ہوا کہ مقتدی امام کے ساتھہ آمین کہین نہ اُسسے پہلے کہین اور نہ اُس سے پیچھے کہین اور یہی ہے مذہب جمہور علما کا اور جب یہ بات ثابت ہوچکی کہ امام بھی آمین کہے تو اب جن نمازون مین قرارت پکارکر پڑہے گا اوسمین آمین ٥٥٨
بھی پکارکر کہے گا جیسے کہ امام بخاری نے یہ باب باندہا ہے اور یہی ہے مذہب شافعی اور احمد اور جمہور علما کا مگر حنفی آمین پکارکر کہنا جائز نہین کہتے ہین اور اسحدیث سے آمین پکارکر کہنا اسطرح ثابت ہوتا ہے کہ حضرت صلعم نے مقتدی کی آمین کو امام کی آمین کے ساتھہ معلق کیا ہے سو اگر امام کی آمین سنی نہ جاوے تو مقتدی معلوم نہین کرسکتا ہے کہ امام نے آمین کسوقت کہی ہے اور بعضے کہتے ہین کہ آمین کہنے کی جگہہ معلوم ہے کہ وہ بعد لفظ وَلَا الضَّآلِّيْنَ کے ہے پس اس سے اوسکا پکارکر کہنا لازم نہین آتا ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ احتمال ہے کہ اوسمین کوئی خلل واقع ہووے پس تو لازم نہین آتا کہ مقتدی کو اسکا علم ہوجاوے اور اس قسم کی اور بہت حدیثین ہین جنسے آمین کا پکارکر کہنا ثابت ہوتا ہے چنانچہ فتح الباری مین ابن شہاب سے روایت کی ہے کہ حضرت صلعم جب وَلَا الضَّآلِّيْنَ پر پہونچتے تو آمین پکارکر کہتے اور ابن حبان کی روایت مین آیا ہے کہ جب حضرت الحمد سے فارغ ہوتے تو بلند آواز سے آمین کہتے اور ابو داؤد کی روایت مین آیا ہے کہ پہلی صف کے لوگ آپکی آمین سنتے اور اسیطرح ابن حبان نے وائل بن حجر سے روایت کی ہے اور اسکو صحیح کہا ہے اور اسکی تفصیل باب جَهْرِ الْمَاْمُوْمِ بِالتَّاْمِيْنِ آئندہ آتی ہے اور یہ جو آپنے فرمایا کہ تم بھی امام کے ساتھہ آمین کہو تو یہہ حکم جمہور کے نزدیک استحباب کے واسطے ہے یعنے امام کے ساتھ آمین کہنا مستحب ہے اور بعضے کہتے ہین کہ مقتدی پر واجب ہے اور اہل ظاہر کہتے ہین کہ ہر نمازی پر آمین کہنی واجب ہے

اور اگر مقتدی قراءة پڑہتا ہو اور امام آمین کہہ دیوے تو مقتدی بھی اوسکے ساتہ آمین کہے اور یہی مذہب ہے
اکثر شافعیون کا اور اوسکے ساتہ قراءة قطع نہین ہوتی اور مراد فرشتون کی آمین کے ساتہ موافق ہونے سے یہہ ہے
کہ دونون کی آمین ایک وقت مین واقع ہووے اور مراد فرشتون سے وہ فرشتے ہین جو اوس نماز مین حاضر ہوتے
ہین خواہ زمین کے فرشتون سے ہون یا آسمان کے فرشتون سے ہون ایک روایت مین آیا ہے کہ فرشتے
آسمان مین آمین کہتے ہین اور مراد پچہلے گناہون سے صغیرے گناہ ہین یعنے پچہلے صغیرے گناہ سب معاف ہوجاتے
ہین اور اگر کبیرے گناہون کو بہی اسمین شامل کیا جاوے تو کہا جاویگا کہ یہہ محض فضل اللہ کا ہے جسکو چاہے
دے اور فرشتون کی موافقت کی برکت سے کبیرے بہی معاف ہوجاوین لیکن بہر حال حقوق العباد اوس سے مخصوص ہین
وہ معاف نہین ہوتے ہین جب تک کہ وہ حقدار خود معاف کرے واللہ اعلم **باب** فَضْلِ التَّأْمِيْنِ آمین
کہنے مین کیا ثواب ہے حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ
عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا قَالَ اَحَدُكُمْ اٰمِيْنَ وَقَالَتِ الْمَلٰٓئِكَةُ
فِي السَّمَآءِ اٰمِيْنَ فَوَافَقَتْ اِحْدٰىهُمَا الْاُخْرٰى غُفِرَ لَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ **ترجمہ** ابو ہریرہ رضی اللہ
تعالی عنہ سے روایت ہی کہ حضرت نبیﷺ نے فرمایا کہ جب تم مین سے کوئی آمین کہتا ہے اور فرشتے آسمان مین آمین کہتے
ہین سو جب ایک آمین دوسری آمین کے موافق پڑجاوے گی تو اوسکے پچہلے گناہ معاف ہوجاوینگے **ف**
اس سے معلوم ہوا کہ آمین کے ثواب کے برابر کوئی ثواب نہین کہ ذراسی بات ہی کہ اوسمین مطلق کچہہ تکلیف نہین
اور اوسپر مغفرت اتنی بڑی ہے کہ پچہلے سب گناہ معاف ہوجاتے ہین اور اللہ تعالی کا بڑا فضل اپنے بندون
پر کہ تہوڑے کام پر اتنی مزدوری عنایت کرتا ہے اور مراد فرشتون سے غیر اون فرشتون کے ہین جو
چوکیدار اور کرام کاتبین ہین واللہ اعلم بالصواب **باب** جَهْرِ الْمَأْمُوْمِ بِالتَّاْمِيْنِ مقتدی کا آمین
پکار کر کہنا حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْلَمَةَ عَنْ مَالِكٍ عَنْ سُمَيٍّ مَوْلٰى اَبِيْ بَكْرٍ عَنْ اَبِيْ صَالِحٍ السَّمَّانِ
عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا قَالَ الْاِمَامُ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ
وَلَا الضَّآلِّيْنَ فَقُوْلُوْا اٰمِيْنَ فَاِنَّهٗ مَنْ وَّافَقَ قَوْلُهٗ قَوْلَ الْمَلٰٓئِكَةِ غُفِرَ لَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ
تَابَعَهٗ مُحَمَّدُ بْنُ عَمْرٍو عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنُعَيْمٌ
الْمُجْمِرُ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ **ترجمہ** ابو ہریرہ رضی سے روایت ہے کہ
حضرتﷺ نے فرمایا کہ جب امام غیر المغضوب علیہم ولا الضالین کہے تو تم آمین کہو اسواسطے کہ جسکا قول فرشتون کے
قول کے موافق پڑجاویگا تو اوسکے پچہلے گناہ بخشے جاوینگے **ف** اسحدیث سے معلوم ہوا کہ مقتدی
آمین پکار کر کہے اول اسوجہ سے کہ اسحدیث مین قول کا لفظ واقع ہوا ہے اور جبکہ خطاب مین مطلق قول واقع

۵۵۹

ہووے اس سے مراد پکار کر کہنا ہوتا ہے اور جبکہ اوسے پوشیدہ کہنا مراد ہو تو اوس وقت اوسکے ساتھہ کوئی قید ضروری
ہوتی ہی اور فتح الباری مین لکھا ہی کہ اس حدیث سے آمین پکار کر کہنا کئی طرح ثابت ہوتا ہے اول اس وجہ سے کہ اس حدیث مین حکم
ہے کہ جب امام آمین کہے تو تم بھی آمین کہو تو یہان مقتدی کا آمین کہنا امام کے آمین کہنے کے مقابلہ مین واقع ہوا ہے تو اب
اگر امام مثلاً آمین پکار کر کہے تو ظاہر یہہ ہے کہ مقتدی کو آمین پکار کر کہنی پڑے گی دوم اس وجہ سے کہ اس حدیث مین مطلق آمین
کہنے کا حکم آیا ہے پکار کر کہنی یا پوشیدہ کہنے کی اسمین کوئی قید نہین اور پہلے ہم اس حدیث سے امام کے حق مین آمین پکار کر
کہنا ثابت کر چکے ہین اور جبکہ مطلق کے ساتھہ ایک صورت مین عمل کیا جاوے تو پھر دوسری کسی صورت پر اوسے
استدلال کرنا صحیح نہین ہوتا ہے پس پوشیدہ کہنے پر اوسے استدلال کرنا صحیح نہین ہوگا سوم اس وجہ سے کہ مقتدی کو امام کی
پیروی کرنیکا حکم ہے کما مر اور امام آمین پکار کر کہتا ہے جیسے کہ اوپر گذرا پس اسی لازم آویگا کہ مقتدی بھی آمین پکار
کر کہے پس وجہ مطابقت اس حدیث کی باب سے ظاہر ہوگئی او اس باب مین اور بھی بہت حدیثین صحیح آچکی ہین جنسے معلوم
ہوتا ہے کہ مقتدی آمین پکار کر کہے چنانچہ ترمذی نے اپنی جامع مین سفیان کے طریق سے وائل بن حجر رض سے روایت
کی ہے کہ مین نے حضرت صلعم سے سنا جب غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْہِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ پڑہا تو کہا آمین اور کہینچا ساتھہ اوسکے آواز
اپنے کو اور اس باب مین حضرت علی رض سے اور ابو ہریرہ رض سے بھی روایت ہی پھر ترمذی نے کہا کہ مین نے ابو زرعہ
سے اس حدیث کا حال پوچھا تو اوسنے کہا کہ یہہ حدیث صحیح ہے اور علاء نے بھی سلمہ بن کہیل سے سفیان کیطرح ٥٦٠
حدیث روایت کی ہی اور اسی طرح محمد بن سلمہ نے بھی اپنے باپ سے سفیان کیطرح حدیث روایت کی ہے اور بیہقی نے
عطا سے روایت کی ہی کہ مینے حضرت صلعم کے دو سو صحاب کو اس مسجد مین پایا کہ جب امام ولا الضالین کہتا تو اونکی
آواز آمین کے ساتھہ گونجتی اور ایک روایت مین آیا ہے کہ وہ بلند کرتے آواز اپنی ساتھہ آمین کے اور ابن ماجہ
مین علی رض سے روایت ہے کہ مینے حضرت صلعم سے سنا جب ولا الضالین پڑہتے تو آمین پکار کر کہتے اور ابو ہریرہ رض
سے روایت ہی کہ حضرت صلعم جب الحمد سے فارغ ہوتے تو بلند کرتے آواز اپنے کو ساتھہ آمین کے روایت کیا ہے اس حدیث
کو دارقطنی نے اور اسکو حسن کہا اور کہا حاکم نے کہ یہ حدیث صحیح ہے اور ابن ماجہ مین عائشہ رض سے روایت ہے
کہ حضرت نے فرمایا کہ نہین حسد کرتے ہین تمسے یہود اوپر کسی چیز کے جسقدر کہ حسد کرتے ہین تمسے سلام کرنے پر اور
آمین کہنے پر اور اسی مین ابن عباس رض سے روایت ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ یہود تمسے آمین کہنے پر حسد کرتے
ہین سو بہت آمین کہا کرو اور اسی قسم کی اور بھی کئی حدیثین ہین جو ہماری کتاب کلام المتین مین مذکور ہین پس ان
حدیثون سے ثابت ہوا کہ مقتدی کے حق مین سنت یہی ہے کہ آمین پکار کر کہے لیکن حنفیہ آمین پکار کر کہنے
کو جائز نہین رکہتے ہین اور وہ اس باب مین کئی دلیلین پیش کرتے ہین لیکن سب کی گنجایش اس موقعہ مین نہین
ہے کچھہ تہوڑا سا بطور نمونہ کے بیان کیا جاتا ہے وباللہ التوفیق پہلی دلیل اونکی یہہ حدیث ہی جو کہ شعبہ نے وائل

بن حجر رضہ سے روایت ہی کہ جب حضرت صلعم ولا الضالین پر پہنچے تو آمین چپکے کہی روایت کیا ہے اس حدیث کو ترمذی
نے اور احمد اور ابو داؤد طیالسی اور ابو یعلے اور طبرانی وغیرہ نے سو جواب اسکا کئی طور سے ہی اول یہ کہ یہ حدیث
بالکل ضعیف ہی لائق حجت کے نہین ہے اسلیے کہ اسکے کل طریقون مین شعبہ راوی واقع ہوا ہے اور اسکی کل سندون
مین شعبہ کا واسطہ موجود ہے اور امام ترمذی نے اپنی جامع مین کہا ہے کہ سنا مین نے امام بخاری سے کہ شعبہ نے
اس حدیث مین کئی جگہ غلطی کی ہے پہلی غلطی شعبہ راوی کی اس حدیث مین یہ ہے کہ کہا شعبہ نے حجر عنبس کا باپ
ہے سو اوسکی غلطی ہے حجر تو عنبس کا بیٹا ہے اور کنیت اوسکی ابا سکن ہے دوسری غلطی شعبہ راوی کی اس حدیث
مین یہ ہی کہ شعبہ نے زیادہ کیا ہے اس حدیث کی سند مین عن علقمہ بن وائل حالانکہ یہ لفظ اس حدیث کی سند مین نہین ہے
اور تیسری غلطی شعبہ کی اس حدیث مین یہ ہے کہ کہا شعبہ نے کہ حضرت صلعم نے آمین چپکے کہی اور یہ اوسکی خطا ہی اور
صحیح یہ لفظ ہے کہ آپ نے آمین کے ساتھ اپنی آواز کو کھینچ لیتے اور ملا علی قاری حنفی نے مرقاۃ شرح مشکوۃ
مین لکھا ہی کہ اس حدیث مین شعبہ کی غلطی پر تمام حفاظ حدیث کا اتفاق ہے اور تحقیق صواب معروف یہ لفظ ہے
مَدَّ بِهَا اور رَفَعَ بِهَا صَوْتَهٗ اور لفظ مَدَّ بِهَا صَوْتَهٗ کو ترمذی اور احمد نے اور ابن ابی شیبہ وغیرہ نے روایت کیا ہے
اور لفظ رَفَعَ بِهَا صَوْتَهٗ کا ابو داؤد نے روایت کیا ہی اور روایت کیا ہے بیہقی اور ابن حبان نے اپنی صحیح مین عطا سے
نقل کیا کہ پایا مین نے دو سو آدمی کو صحابہ سے کہ جب کہتے امام ولا الضالین تو بلند کرتے آوازین اپنی ساتھ آمین کے
انتہے اور شعبہ کی اس حدیث کے ضعیف ہونے کی ایک یہ بھی وجہ ہے کہ سماع علقمہ کا وائل سے ثابت نہین چنانچہ حافظ
ابن حجر نے تہذیب مین اور شیخ ابن الہمام حنفی نے فتح القدیر مین لکھا ہے پس اس حدیث شعبہ کا ضعیف ہونا
بخوبی ثابت ہو گیا اب اس حدیث سے دلیل پکڑنی جائز نہین وجہ دوم یہہ ہے کہ جب حضرت نے آمین چپکے کہی تو
وائل بن حجر کو کیسے معلوم ہوا کہ آنحضرت صلعم نے اسوقت آمین کہی ہے احتمال ہی کہ حضرت صلعم نے اوسوقت خالی
مین آمین پوشیدہ بھی نہ کہی ہو بالکل ترک کر دی ہو اسلیے کہ آمین کہنا کوئی واجب امر نہین سنت یا مستحب ہے پس
کبھی بالکل ترک کرنا استحباب کے مخالف نہین ہے بلکہ سنت مین بھی کبھی کبھی ترک کرنا ضرور ہے اور اگر اسوقت
آمین کہنا تسلیم بھی کیا جاوے تو ضرور ہے کہ آپ نے پکار کر کہی ہوگی گو نرم آواز سے سہی اسلیے کہ بالکل پوشیدہ
کہنے سے مقتدی کی ہرگز نہین سن سکتا ہے اور یہ نہین کہہ سکتا کہ امام نے اسوقت مین یہ کام کیا مگر جبکہ امام سے
سن لیوے وجہ سوم یہ ہے کہ اخفار کا لفظ اضداد مین سے ہی یعنے کبھی اسکا معنے پکار کر کہنا آتا ہے اور کبھی اسکا
معنے پوشیدہ کہنا آتا ہے چنانچہ صراح مین لکھا ہی اخفی الشئی خفیا پنہان کردن و آشکارا کردن وھو من الاضداد انتہی
پس احتمال ہے کہ یہان مراد اس سے پکار کر کہنا ہو پوشیدہ کہنا مراد نہ ہو اور جب کہ احتمال آگیا تو استدلال باطل ہو
گیا وجہ چہارم یہ ہے کہ بہت احادیث قویہ و اخبار صحیحہ قولیہ و فعلیہ صریحہ آمین کے پکار کر کہنے پر دلالت کرتی

۵۶۱

مین کہا م پس ضرور ہے کہ خفا سے مراد اسحدیث مین عدم کہڑک سخت کہی جاوے یعنی بہت سخت آواز سے چلا کر
آمین نہ کہے درمیانہ آواز سے کہی تاکہ سب حدیثون کے درمیان تطبیق ہو جاوے اسلیے کیحتے الامکان
تطبیق واجب ہے چنانچہ تلویح مین لکھا ہی کہ دو دلیلون کے ساتھہ عمل کرنا واجب ہے جبتک ممکن ہووے انتہے
اور شیخ عبدالحق نے ترجمہ مشکوۃ مین لکھا ہی کہ بعض شافعیون نے دونون قسم کی حدیثون مین یہ تطبیق دی ہی
کہ مراد آہستہ آمین کہنے سی یہ ہی کہ بہت چلا کر نہ کہے اور مراد پکار کر کہنے سی یہ ہے کہ نرم آواز سے کہی اور شیخ ابن ہمام
نے فتح القدیر مین لکھا ہی کہ میری راے بہی یہی ہی پس اسنے دونو قسم کی حدیثون مین تطبیق ہو جاوے گی وجہ
پنجم یہ ہے کہ آنحضرت صلعم نے کبہی آمین پکار کر کہنا ترک بہی کر دیا ہو تو اسبات کا ہم انکار نہین کرتے کبہی واسطے
بیان جواز کے آپ نے ترک کر دیا ہو گا بلکہ سنت مین تو بعض وقت ترک کرنا ضرور ہی ہے پس بعض اوقات ترک
کرنا سنت ہونیکے منافی نہین ہے وجہ ششم یہ ہی کہ آمین پکار کر کہنے کی حدیثین اکثر قولی ہین اور آہستہ آمین
کہنے کی حدیث فعلی ہی اور وقت تعارض کے قول مقدم ہوتا ہے فعل پر کما تقرر فی الاصول وجہ ہفتم یہ ہے کہ
سفیان کیحدیث کو (جو آمین پکار کر کہنے کے باب مین آئی ہے) کسی نے ضعیف نہین کہا اور متقدمین اور متاخرین سے
کسی کی جرح اوسپر آجتک نظر سے نہین گذری بلکہ امام بخاری اور امام ترمذی اور ابو ذرعہ اور دارقطنی وغیرہ حفاظ
564 حدیث نے اوسکو صحیح کہا ہے پس حدیث سفیان کو جو نص صریح ہے شعبہ کیحدیث پر ترجیح ہوگی وجہ ہشتم یہ ہے کہ شعبہ سے
اسحدیث کے خلاف بہی روایت آچکی ہے یعنے آمین بالجہر کرنے کی روایت بہی اُس سے ثابت ہو چکی ہے جیسے کہ
زیلعی حنفی نے تخریج ہدایہ مین بیہقی سے حدیث نقل کی ہی کہ شعبہ نے وائل سے روایت کی ہے کہ اونسے حضرت
کے ساتھہ نماز پڑہی سو جب آپ ولا الضالین پر پہنچے تو آپنے بلند آواز سے آمین کہی بیہقی نے کہا کہ اسحدیث
کی سند صحیح ہے اور یہ روایت سفیان کی حدیث کے موافق ہے پس اب قطعاً ثابت ہو گیا کہ شعبہ کی پوشیدہ
آمین کہنے کیحدیث غلط ہے اوس سے استدلال کرنا صحیح نہین ہے وجہ نہم یہ ہے کہ اسپر محدثین وغیرہ اہل علم
کا اتفاق ہی کہ جب شعبہ کی روایت سفیان کی روایت کے مخالف ہو تو اسوقت سفیان کی روایت کو لیا جاویگا
اور شعبہ کی روایت کو ترک کیا جاوے گا چنانچہ ترمذی اور بیہقی اور ابوداؤد اور اعلام الموقعین وغیرہ مین
لکھا ہی اور نیز شعبہ نے خود بہی کہا ہے کہ سفیان مجہ سے زیادہ تر حدیث کو یاد رکہنے والا ہے پس اندرین
صورت حدیث سفیان کو بالاتفاق ترجیح ہوگی اور امام شافعی نے کہا کہ اگر فرضاً اسحدیث بخاری کے سوا اور
حدیث بہی آمین پکار کر کہنے کی نہ ہوتی تو یہی کافی دلیل تہی اسپر کہ مقتدی آمین کہے اسلیے کہ مقتدی امام کی
آمین کا وقت نہین پہچان سکتے مگر جب کہ امام اپنی آمین اونکو سناوے اور ہمیشہ سے اہل علم اسپر ہین انتہی
اور اسحدیث کی اور بہے بہت جواب ہین جنکی تفصیل ہماری کتاب کلام المتین مین مذکور ہے شائق اسکا مطالعہ

کرہواُسنے زیادہ اس مسئلہ کی تحقیق کسی کتاب مین نہین ہے اور دوسری دلیل حنفیہ کی یہ آیت ہے ادعوا ربکم تضرعًا وخفیۃ یعنے
پکارو رب اپنے کو عاجزی سے اور پوشیدہ کہتے ہین کہ آمین دعا ہے پس اسکو پوشیدہ کہنا چاہیے سو جواب اول اسکا یہ ہے
کہ آیت عام ہے ہر قسم کی دعا کو شامل ہے اور حدیث آمین پکار کر کہنے کی خاص ہے اور تخصیص عام کی ساتھ خاص کے
یعنے حدیث کی جائز ہے ان چار وجہون سے جو مسئلہ قرات خلف امام مین آیت واذا قری القران الخ کے جواب
مین گذر چکے ہین وہان مطالعہ کرنا چاہیے پس آمین اس آیت کی عموم مین داخل نہین ہوگی بلکہ اوس سے باہر رہیگی
پس آمین پکار کر جائز رہیگا اور دوم جواب اسکا یہ ہے کہ آمین کے دعا ہونے مین بھی اختلاف ہے جیسے کہ اوپر گذر
چکا ہے پس اس آیت مین اوسکا داخل ہونا مسلم نہین ہے سوم جواب اسکا یہ ہے کہ صیغہ امر کا مطلق وجوب پر
دلالت کرتا ہے حالانکہ حنفیہ وجوب کے قائل نہین ہین چہارم مفسرین اکثر نے تضرعًا وخفیۃ کی تفسیر یہہ
لکھی ہے سرًا وعلانیۃً یعنے پوشیدہ بھی کہے اور پکار کر بھی کہے پس اس آیت سے استدلال باطل ہوا پنجم اخفار کا لفظ
اضداد سے ہے کما مر ششم تفسیر بیضاوی مین لکھا ہے کہ مراد اس سے یہ ہے کہ نہ بہت چلا کر کہے اور نہ بہت پوشیدہ کہے
بلکہ درمیانہ آواز سے کہے چنانچہ اوسکے آگے کی آیت ودون الجہر من القول کے تحت مین لکھا ہے کہ درمیانہ آواز
سے کہے نہ بہت چلا کر اور نہ بہت پوشیدہ پس معلوم گیا کہ اس آیت مین پوشیدہ کہنا مراد نہین ہے اور نیز
یہہ بھی معلوم نہین ہو سکتا ہے کہ یہ حدیث اس آیت کی اول کی ہے پس احتمال ہے کہ اُس آیت سے متاخر ہو پس ۵۶۳
آمین اوسمین داخل نہین ہوگی اور بعض کہتے ہین کہ آمین کا پکار کر کہنا منسوخ ہے سو جواب اسکا اول یہ ہے جو فتح الباری
مین لکھا ہے کہ وائل بن حجر سے ابو داؤد اور ابن حبان وغیرہ مین روایت ہے کہ حضرت پکار کر آمین کہا کرتے تھے اور نیز
رد ہے اس شخص پر جو نسخ کا دعوی کرتا ہے اسلیے کہ وائل بن حجر اخیر دنون مین مسلمان ہوا ہے اور جبکہ اُسنے حضرت
کو آمین کہتے سنا تو معلوم ہوا کہ آمین پکارنا منسوخ نہین ہوا دوم یہ کہ عطار سے روایت ہے کہ مینے دو سو صحابی کو آمین
پکارتے دیکھا ہے کما مر پس اگر یہ امر منسوخ ہوتا تو اتنے صحابہ مین سے کسی نہ کسی کو ضرور اطلاع ہوتی اور نیز ترمذی نے لکھا ہے
کہ یہی مذہب ہے بہت صحابہ اور تابعین اور پچھلون کا اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور احمد اور اسحاق وغیرہ کا اور فتح الباری
مین لکھا ہے کہ یہی مذہب ہے جمہور علما کا پس اگر آمین پکار کر کہنا منسوخ ہو تو امام شافعی و امام احمد اور اسحق وغیرہ مجتہدین
کو اوسکی ضرور اطلاع ہوتی اسلیے کہ مجتہد ہونے کی ایک یہ بھی شرط ہے کہ ناسخ اور منسوخ کو پہچانتا ہو اور جب کہ ایسے
بڑی بڑی مجتہدین کو اسکا نسخ معلوم نہ ہوا تو پھر یہ مجتہد کیسے ہو سکتے ہین اور نیز منسوخ حکم پر عمل کرنا جائز نہین
ہے پھر دو سو صحابہ اور اتنے مجتہدین وغیرہ جمہور نے جو ناجائز حکم پر عمل کیا تو اونکا کیا حال ہے
بینوا توجروا سوم کوئی ناسخ اس باب مین موجود نہین پس محض احتمال سے دعوے نسخ کرنا قطعًا حرام اور ناجائز
ہے چہارم شرائط نسخ کا یہان پایا جانا ممکن نہین ہے پس مدعی نسخ کو لازم ہے کہ اولًا شرائط نسخ کے

بیان کرے بعد اوسکے دعوی نسخہ زبان پر لاوے ودونہ خرط القتاد اور اُس سے یہ بہی معلوم ہوا کہ جو لوگ کہتے ہین
کہ حضرت ؐ نے جو بعض اوقات مین آمین کہا ہے تو وہ واسطے تعلیم کے کیا ہے سو یہ دعوے اونکا بہی بالکل غلط
ہے اور اگر تعلیم کے واسطے ہوتا تو آپ بیان فرما دیتے حالانکہ کسی حدیث یا کسی اثر ضعیف بلکہ موضوع سے بہی یہ بات
معلوم نہین ہوتی کہ یہ آمین پکار کر کہنا تعلیم کے واسطے تہا محض احتمال اور مجرد خیال ہی اوسپر کوئی دلیل نہین پس اسسے
استدلال کرنا بالکل جائز نہین اور باقی تفصیل اس مسئلے کی ہماری کتاب کلام المتین وفتح المبین مین دیکھنی چاہیے یہان
اسیقدر کافی ہے **باب** اِذَا رَكَعَ دُونَ الصَّفِّ جب صف کے پیچہے رکوع کر لیوے تو اسکا کیا حکم ہے یعنے اسکی
نماز ہوتی ہے یا نہین **ف** مطلب شاید یہ ہے کہ اگر امام اور مقتدی سب رکوع مین ہون اور کوئی آدمی پیچہے سے آوے
اور خیال کرے کہ اگر مین صف تک چلا گیا تو مجکو رکوع نہین ملے گا سو وہ شخص جسجگہہ کہڑا ہو وہین رکوع کر لیوے اور رکوع کے
اندر صف مین آ ملے تو اوسکی نماز ہوتی ہے یا نہین **حَدَّثَنَا** مُوسَى بْنُ إِسْمَاعِيلَ قَالَ حَدَّثَنَا هَمَّامٌ عَنِ
الْأَعْلَمِ وَهُوَ زِيَادٌ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ أَبِي بَكْرَةَ أَنَّهُ انْتَهَى إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ رَاكِعٌ فَرَكَعَ
قَبْلَ أَنْ يَصِلَ إِلَى الصَّفِّ فَذَكَرَ ذَلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ زَادَكَ اللهُ حِرْصًا وَلَا تَعُدْ
ترجمہ ابو بکرہ رض سے روایت ہی کہ وہ حضرت ص پاس آیا اور آپ رکوع مین تہے سو جلدی سے صف کے پیچہے نیت
کرکے رکوع مین شریک ہوگیا یعنے اس خیال سے کہ رکوع کا ثواب نہ جاتا رہے سو کسی نے حضرت ص سے یہ حال بیان ۵۶۴
کیا سو آپ نے فرمایا کہ خدا تیری حرص کو زیادہ کرے اور یہ کام پہر نہ کرنا یعنے دوڑ کر آنا صف کے پیچہے رکوع کرکے
صف مین ملجانا پہر نہ کریو **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر کوئی شخص صف کے پیچہے نیت کرکے رکوع مین شریک
ہوجاوے تو اوسکی نماز امام شافعی اور جمہور علما کے نزدیک اور امام مالک اور احمد اور ابو یوسف اور محمد کے نزدیک
صحیح ہوجاتی ہے لیکن کراہت سے خالی نہین اور یہ نہی اونکے نزدیک تنزیہی ہے یعنے یہ نماز افضل نہین ہوتی
اور بعضے لوگو نکے نزدیک یہ نہی تحریمی ہے اونکے نزدیک نماز صحیح نہین ہوگی اسلیے کہ صف کی تنہا نماز پڑہنی
کی ممانعت آچکی ہے اور اس شخص نے صف کے پیچہے نیت کی ہی اور یہی ہے مذہب امام احمد اور اسحٰق اور بعض شافعیہ کا لیکن جمہور
کا قول اس باب مین قوی ہے اسلیے کہ آپ نے اوسکو نماز کا دوہرانا نہین فرمایا فقط منع کر دیا کہ پہر ایسا نہ کرنا اور اس
حدیث سے بعضے لوگ دلیل پکڑتے ہین کہ رکوع مین ملجانے سے رکعت ہوجاتی ہے لیکن اسکا جواب یہ ہے کہ جیسے اسمین
وہ رکعت دوہرانیکا ذکر نہین ویسے ہی اسمین یہ بہی ذکر نہین کہ اوسنے اسی رکعت کو کافی سمجہہ لیا ہو پس یہ استدلال ٹہیک
نہین ہے اور بعضون نے ان حدیثون مین اسطور سے تطبیق دی ہے کہ اگر صف کے پیچہے رکوع کرکے صف مین
شریک ہوجاوے تو اوسکی نماز صحیح ہوجاتی ہے جیسے کہ ابی بکرہ نے کیا اور اگر صف کے پیچہے نیت کرکے وہین کہڑا
رہا تو نماز درست نہین ہوگی **باب** اِتْمَامِ التَّكْبِيرِ فِي الرُّكُوعِ نماز کی تکبیر ونکا شمار پورا کرنا ساتہہ رکوع کے

ف طحاوی وغیرہ نے بعض لوگوں سے نقل کیا ہے کہ وہ سجدے میں تکبیریں نہیں کہتے تھے اور زیاد اور معاویہ
بھی تکبیریں نہیں کہتے تھے اور بنو امیہ بھی تکبیریں نہیں کہتے تھے اور بعضوں سے یہ بھی آیا ہے کہ وہ سوائے تکبیر
تحریمہ کے اور کوئی تکبیر نہیں کہتے تھے لیکن بعد اس زمانے کے یہ بات مقرر ہو چکی ہے کہ جب آدمی جھکے تو اس وقت
بھی تکبیر کہے اور جب سر اوٹھائے تو اس وقت بھی تکبیر کہے سو یہ تکبیریں رکوع اور سجود کی جمہور کے نزدیک سنت
ہیں اور یہی مذہب ہے ابو بکر صدیق اور عمر اور جابر اور عثمان اور علی اور ابن مسعود اور ابن عمر اور قیس اور شعبی اور
اوزاعی اور سعید بن عبد العزیز اور مالک اور شافعی اور ابو حنیفہ وغیرہ سب علماء کا مگر جمہور کے نزدیک صرف تکبیر تحریمہ واجب
ہے اور امام احمد وغیرہ ظاہریہ کہتے ہیں کہ یہ تکبیریں کل واجب ہیں اور امام بخاری کی غرض بھی اس باب میں یہی ہے کہ
نمازیں رکوع سجود میں ہر جگہہ تکبیریں کہی جاویں اور امام نووی نے شرح صحیح مسلم میں لکھا ہی کہ پہلے زمانے میں اس پر
اجماع ہو چکا ہے کہ ہر خفض اور رفع میں تکبیریں کہنی سنت ہیں قَالَهُ ابْنُ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ
سَلَّمَ وَفِيهِ مَالِكُ بْنُ الْحُوَيْرِثِ یعنے روایت کیا ہی تکبیریں پوری کرنے کو ابن عباس رضہ نے حضرت صلعم سے
جیسے آیندہ باب میں آویگا اور اس باب میں مالک بن حویرث سے بھی حدیث آئی ہے جیسے کہ آیندہ وہ حدیث
آویگی حَدَّثَنَا اِسْحٰقُ الْوَاسِطِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنِ الْجُرَيْرِيِّ عَنْ اَبِي الْعَلَاءِ عَنْ مُطَرِّفٍ عَنْ
عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ قَالَ صَلّٰى مَعَ عَلِيٍّ بِالْبَصْرَةِ فَقَالَ ذَكَّرَنَا هٰذَا الرَّجُلُ صَلٰوةً كُنَّا نُصَلِّيهَا مَعَ ٥٦٥
رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ اَنَّهُ كَانَ يُكَبِّرُ كُلَّمَا رَفَعَ وَكُلَّمَا وَضَعَ ترجمہ عمران بن حصین رضہ
سے روایت ہے کہ اونسنے علی رضہ کے ساتھہ بصرہ میں نماز پڑہی سو کہا اس شخص نے یعنے علی رضہ نے ہمکو وہ نماز یاد دلا
دے جسکو ہم حضرت صلعم کے ساتھہ پڑہا کرتے تھے سو عمران نے ذکر کیا کہ علی رضہ تکبیر کہتے تھے جب کہ سر اوٹھاتے اور جبکہ
نیچے رکہتے یعنے تمام انتقالات میں تکبیریں کہتے تھے ف اس سے معلوم ہوا کہ ہر رکوع اور سجود میں سر رکہتے اور
اوٹھاتے وقت اللہ اکبر کہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ عمران وغیرہ کو یہ تکبیریں یاد نہیں تھیں یا عمداً چھوڑ دی ہوئی
تھیں حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ اَبِي سَلَمَةَ عَنْ اَبِي
هُرَيْرَةَ اَنَّهُ كَانَ يُصَلِّي بِهِمْ فَيُكَبِّرُ كُلَّمَا خَفَضَ وَرَفَعَ فَاِذَا انْصَرَفَ قَالَ اِنِّي لَاَشْبَهُكُمْ
صَلٰوةً بِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ترجمہ ابو سلمہ سے روایت ہے کہ ابو ہریرہ رضہ اونکو نماز پڑہایا کرتے
تھے سو تکبیر کہتے تھے جسوقت کہ سر نیچے رکہتے اور جسوقت کہ سر اوٹھاتے تھے سو جب نماز پڑہ چکے تو کہا کہ البتہ
میں تمسے زیادہ تر مشابہت کہتا ہوں نماز میں ساتھہ حضرت صلعم کے یعنے میری نماز حضرت کی نماز کے ساتھہ زیادہ
تر موافق ہے تمسے ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رکوع اور سجود میں سر رکہتے اور سر اوٹھاتے وقت سب جگہ تکبیریں
کہی جاویں پس وجہ مطابقت اس حدیث کی باب سے ظاہر ہے باب اِتْمَامِ التَّكْبِيْرِ فِي السُّجُوْدِ سجدوں

تکبیرین کہنے کا بیان **ف** اس باب سے بھی وہی غرض ہے جو پہلے مذکور ہوئی **حدثنا** ابو النعمان قال حدثنا حماد بن زید عن غیلان بن جریر عن مطرف بن عبد اللہ قال صلیت خلف علی بن ابی طالب انا و عمران بن حصین فکان اذا سجد کبر و اذا رفع راسہ کبر و اذا نھض من الرکعتین کبر فلما قضی الصلوۃ اخذ بیدی عمران بن حصین فقال قد ذکرنی ھذا صلوۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم او قال لقد صلی بنا صلوۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم **ترجمہ** مطرف بن عبد اللہ رضہ سے روایت ہی کہ مین اور عمران بن حصین نے علی رضہ کے پیچھے نماز پڑہی سو جب حضرت علی سجدہ کرتے تہے تو تکبیر کہتے اور جب سر اوٹہاتے تو اوسوقت بہی تکبیر کہتے اور جب دو رکعتین پڑہ کر کہڑے ہوتے تو اوسوقت بہی تکبیر کہتے سو جب علی رضہ نماز پڑہ چکے تو عمران نے میرا ہاتہہ پکڑا اور کہا کہ اس شخص نے مجھکو حضرت صلعم کی نماز یاد دلائی ہے **ف** اس سے معلوم ہوا کہ سجدے مین بہی تکبیر کہتے تہے **حدثنا** عمرو بن عون قال اخبرنا ھشیم عن ابی بشر عن عکرمۃ قال رایت رجلا عند المقام یکبر فی کل خفض و رفع و اذا قام و اذا وضع فاخبرت ابن عباس قال اولیس تلک صلوۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا ام لک **ترجمہ** عکرمہ سے روایت ہے کہ دیکھا ایک مرد کو مقام ابراہیم پاس نماز پڑہتے دیکھا کہ تکبیر کہتا تہا سر رکہتے اور سر اوٹہاتے اور جب سیدہا کہڑا ہوتا اور سجدے مین جاتا تو اوسوقت بہی تکبیر کہتا سو مینے ابن عباس کو اوسکے خبر دی تو اوسنے کہا کہ کیا یہہ حضرت صلعم کی نماز نہین تیری ماں مرجائے یعنی ابن عباس نے عکرمہ کو یہہ بددعا دی واسطے جہڑکنے کے کہ تو ایسی سنت کو نہین جانتا ہے **باب** التکبیر اذا قام من السجود جب سجدے سے کہڑا ہووے تو تکبیر کہے **حدثنا** موسی بن اسمعیل قال حدثنا ھمام عن قتادۃ عن عکرمۃ قال صلیت خلف شیخ بمکۃ فکبر ثنتین و عشرین تکبیرۃ فقلت لابن عباس انہ احمق فقال ثکلتک امک سنۃ ابی القاسم صلی اللہ علیہ وسلم و قال موسی حدثنا ابان قال قتادۃ حدثنا عکرمۃ **ترجمہ** عکرمہ سے روایت ہے کہ مین نے مکے مین ایک بوڑہے آدمی کے پیچھے نماز پڑہی سو اوسنے نماز مین بائیس ۲۲ تکبیرین کہین سو مینے ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہ سے کہا کہ یہہ بوڑہا بڑا احمق ہے کہ اتنی تکبیرین نماز مین کہتا ہی سو ابن عباس رضہ نے کہا کہ تیری ماں تجھکو روے یہ تو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی سنت ہی **ف** وہ بوڑہا آدمی ابو ہریرہ رضہ تہے مگر بڑے افسوس کی بات ہی کہ عکرمہ نے اوسکو بیہودہ گالی دی اور ایسی بے ادبی کی اسحدیث سی معلوم ہوا کہ نماز مین بائیس ۲۲ تکبیرین کہی جاوین اور نماز کی پوری تکبیرین اتنی ہی ہین اسلیے کہ ہر رکعت مین پانچ تکبیرین ہین تو چار رکعت کی بیس ۲۰ ہوئین اور ایک تکبیر تحریمہ اور تکبیر پہلے التحیات کی اوسکے ساتہ ملائین تو بائیس ۲۲ ہو گئین **حدثنا** یحیی بن بکیر قال حدثنا اللیث عن 566

عُقَیْلٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِیْ اَبُوْبَکْرِ ابْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْحَارِثِ اَنَّهٗ سَمِعَ اَبَا هُرَیْرَةَ یَقُوْلُ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَامَ اِلَی الصَّلٰوةِ یُکَبِّرُ حِیْنَ یَقُوْمُ ثُمَّ یُکَبِّرُ حِیْنَ یَرْکَعُ ثُمَّ یَقُوْلُ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ حِیْنَ یَرْفَعُ صُلْبَهٗ مِنَ الرَّکْعَةِ ثُمَّ یَقُوْلُ وَهُوَ قَائِمٌ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ ثُمَّ یُکَبِّرُ حِیْنَ یَهْوِیْ ثُمَّ یُکَبِّرُ حِیْنَ یَرْفَعُ رَاْسَهٗ ثُمَّ یُکَبِّرُ حِیْنَ یَسْجُدُ ثُمَّ یُکَبِّرُ حِیْنَ یَرْفَعُ رَاْسَهٗ ثُمَّ یَفْعَلُ ذٰلِكَ فِی الصَّلٰوةِ کُلِّهَا حَتّٰی یَقْضِیَهَا وَیُکَبِّرُ حِیْنَ یَقُوْمُ مِنَ الثِّنْتَیْنِ بَعْدَ الْجُلُوْسِ وَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ صَالِحٍ عَنِ اللَّیْثِ وَلَكَ الْحَمْدُ **ترجمہ** ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہ حضرت جب نماز پڑھنے کا ارادہ کرتے تو اللہ اکبر کہتے جب کہ کھڑے ہوتے یعنے تکبیر تحریمہ کہتے جب رکوع کرتے تو اوسوقت بھی تکبیر کہتے اور جب رکوع سے پیٹھ اوٹھاتے تو سمع اللہ لمن حمدہ کہتے پھر جب سیدھے کھڑے ہوتے تو ربنا لک الحمد کہتے اور ایک روایت مین ہے کہ ربنا ولک الحمد کہتے یعنے واو کے ساتھ پھر جب سجدے مین جاتے تو اوسوقت بھی تکبیر کہتے پھر جب سر اوٹھاتے تو تب بھی تکبیر کہتے پھر جب دوسرا سجدہ کرتے تو اوسوقت بھی تکبیر کہتے پھر ہر رکعت مین اسی طرح کرتے یہانتک کہ سب نماز ادا کرتے اور جب دو رکعت کے بعد التحیات پڑھکر کھڑے ہوتے تو اوسوقت بھی تکبیر کہتے **بَابُ** وَضْعِ الْاَکُفِّ عَلَی الرُّکَبِ فِی الرُّکُوْعِ رکوع مین گھٹنون پر ہاتھہ رکھنے کا بیان یعنے ایک ہتھیلی کو ایک گھٹنے پر رکھے اور دوسری کو دوسرے پر **ف** صحیح مسلم وغیرہ مین عبد اللہ بن مسعود رض سے روایت ہے کہ وہ رکوع مین تطبیق کیا کرتے تھے اور تطبیق کہتے ہین اسکو کہ ایک ہاتھہ کی اونگلیان دوسرے ہاتھہ کی اونگلیون مین ڈالکر رکوع مین دونو گھٹنون کے درمیان رکھے اور ایسی ہی اور بعضے اونکے اصحاب سے بھی مروی ہے سو غرض امام بخاری کی اس باب سے یہی ہے کہ رکوع مین تطبیق کرنا منسوخ ہے اب تطبیق نہین کرنی چاہیے اور شاید ابن مسعود رض کو نسخ کی حدیث نہین پہونچی اسواسطے وہ ہمیشہ رکوع مین تطبیق کیا کرتے تھے وَقَالَ اَبُوْ حُمَیْدٍ فِیْ اَصْحَابِهٖ اَمْکَنَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَدَیْهِ مِنْ رُکْبَتَیْهِ یعنے ابو حمید رض نے اپنے اصحاب مین بیان کیا کہ حضرت صلعم نے مضبوط کیا اپنے دونو ہاتھون کو گھٹنون پر **ف** یہ حدیث پوری آگے آویگی اس سے معلوم ہوا کہ رکوع مین تطبیق نہ کرے بلکہ ایک ہاتھہ ایک گھٹنے پر اور دوسرا ہاتھہ دوسرے گھٹنے پر **حَدَّثَنَا** اَبُو الْوَلِیْدِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَبِیْ یَعْفُوْرٍ قَالَ سَمِعْتُ مُصْعَبَ بْنَ سَعْدٍ صَلَّیْتُ اِلٰی جَنْبِ اَبِیْ فَطَبَّقْتُ بَیْنَ کَفَّیَّ ثُمَّ وَضَعْتُهُمَا بَیْنَ فَخِذَیَّ فَنَهَانِیْ اَبِیْ وَقَالَ کُنَّا نَفْعَلُهٗ فَنُهِیْنَا عَنْهُ وَاُمِرْنَا اَنْ نَضَعَ اَیْدِیَنَا عَلَی الرُّکَبِ **ترجمہ** مصعب بن سعد سے روایت ہے کہ بیٹے اپنے باپ کے پاس نماز پڑھی سو مین نے اپنی دونو ہتھیلیون مین تطبیق کی یعنے دونو

ہاتہون کے اونگلیون کو آپسمین ڈالا پہر اونکو اپنے اپنی دونو رانون کے درمیان رکہا سو میرے باپ نے
مجکو منع کیا اور کہا کہ ہم اسکو پہلے کیا کرتے تہے پہر ہمکو اوس سے منع ہوا اور ہمکو حکم ہوا کہ اپنے دونو ہاتہون کو
گہٹنون پر رکہا کرین **ف** اسی معلوم ہوا کہ ابتدا اسلام مین تطبیق جاری تہی پہر بعد اوسکے منسوخ ہوگئی اور
امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکہا ہے کہ مذہب ہمارا اور مذہب تمام علما کا یہ ہے کہ رکوع مین تطبیق
کرنی منسوخ ہے مگر ابن مسعود کہتے ہین کہ تطبیق سنت ہے اونکو ناسخ نہین پہونچا اور صواب وہی قول ہے
جسپر جمہور علما ہین واسطے ثابت ہونے صریح ناسخ کے انتہے ملخصاً **بَاب** إِذَا لَمْ يُتِمَّ الرُّكُوْعَ اگر
کوئی رکوع پورا نہ کرے یعنے اوسمین اطمینان نہ کرے تو اوسکی نماز نہین ہوتی **حَدَّثَنَا** حَفْصُ بْنُ عُمَرَ
قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سُلَيْمَانَ قَالَ سَمِعْتُ زَيْدَ بْنَ وَهْبٍ قَالَ رَاٰى حُذَيْفَةُ رَجُلًا لَا
يُتِمُّ الرُّكُوْعَ وَالسُّجُوْدَ قَالَ مَا صَلَّيْتَ وَلَوْ مُتَّ مُتَّ عَلٰى غَيْرِ الْفِطْرَةِ الَّتِيْ فَطَرَ اللّٰهُ
مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ **ترجمہ** حذیفہ رض سے روایت ہے کہ اوسنے ایک مرد کو دیکہا کہ رکوع اور سجود کو پورا
نہین کرتا تہا سو حذیفہ نے کہا کہ تیری نماز نہین ہوئی اور اگر تو اسی حال پر مرگیا تو مرے گا غیر اُس دین پر جسپر
خدا نے حضرت صلعم کو پیدا کیا یعنے بیدین ہوکر مریگا **ف** اسحدیث سی معلوم ہوا کہ رکوع اور
سجود مین آرام کرنا واجب ہے اور اسکو ترک کرنے سے نماز باطل ہوجاتی ہے اسلیے کہ حذیفہ نے بعض رکنون کے 568
ترک سے اوسکو بیدین ٹہیرایا مگر یہ اسوقت ہے جبکہ فطرت سے دین مراد رکہا جاوے اور یہی ہے مذہب امام
شافعی اور احمد اور ابو یوسف اور جمہور کا کہ اونکے نزدیک رکوع اور سجدے مین اطمینان کرنا فرض ہے اگر اسکو
ترک کرے تو نماز نہین ہوتی دوہرا کر پڑہے اور حنفیہ کہتے ہین کہ نماز ہوجاتی ہے مگر ناقص ہے اور اگر سنت
مراد رکہی جاوے تو یہ بہی ہوسکتا ہے اور بعضے اس وعید کو حقیقت پر حمل کرتے ہین اور بعضے زجر پر اور امام
بخاری نے کوئی صریح حکم اسکا بیان نہین کیا بلکہ اسطرح سے کلام کی جو دونو حکمون کا احتمال رکہتی ہے
اور یہ امام بخاری کی اکثر عادت ہے کہ جس مسئلہ مین اماموں کا اختلاف ہو اوسمین کوئی حکم صریح بیان نہین کرتا
بلکہ ایسی کلام کر جاتا ہے جو دونو مذہبون کا احتمال رکہے بہرحال ایسی صورت مین نماز کو دوہرانا زیادہ
احتیاط ہے اور امام نووی نے لکہا ہے کہ رکوع اور سجود اور جلسے مین طمانیت واجب ہے اور یہی ہے مذہب
ہمارا اور جمہور علما کا اور ابو حنیفہ اوسکو واجب نہین کہتے لیکن یہ حدیث اونپر رد کرتی ہے **بَاب**
اِسْتِوَاءِ الظَّهْرِ فِي الرُّكُوْعِ رکوع مین پیٹہہ کو سر کے برابر کرنے کا بیان وَقَالَ اَبُوْ حُمَيْدٍ فِيْ اَصْحَابِهٖ
رَكَعَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ هَصَرَ ظَهْرَهٗ یعنے ابو حمید رض نے اپنے یارون مین بیان
کیا کہ حضرت صلعم نے رکوع کیا پہر ٹیڑہا کیا پیٹہہ اپنی کو **ف** یہ حدیث پوری آیندہ آویگی اوسکے ایک طریق

مین یہ بہی آیا ہے کہ آپ نے پشتیہ کو سرکے برابر کیا پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے کہ اسمین اشارہ ہے اسطرف کہ
اوسکے بعض طریقون مین یہ لفظ واقع ہوا ہے کما مر بیانہ مرارًا **باب** حدِ اتمام الرُّكوع والاعتدال فيه والاطمانينة
نہایت تک رکوع پورا کرنا اور اوسمین اعتدال کرنا اور آرام پکڑنا **ف** یہ باب پہلی باب مین داخل ہے اور تعلیق ابوحمید کی
پہلی جزو باب کے مطابق ہے اور حدیث براء کی دوسرے مسئلے کو مطابق ہے حدثنا بدل بن المحبر قال حدثنا
شعبة قال اخبرني الحكم عن ابن ابي ليلى عن البراء قال كان ركوع النبي صلى الله عليه وسلم و
سجوده وبين السجدتين واذا رفع من الركوع ما خلا القيام والقعود قريبا من السواء **ترجمہ**
براء سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ کا رکوع اور سجدہ اور جلسہ اور قومہ سوا قیام اور التحیات کے برابری سے نزدیک تھے یعنے ان
چار جگہون مین آرام اور طمینان اتنا کرتے کہ اسمین ایک دوسرے کے قریب قریب ہوتا سوا قیام اور التحیات کے
کہ ان دونون مین بہت طول کرتے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رکوع اور سجدہ اور قومہ اور جلسہ اسمین
برابر ہین اور ایک طریق مین آیا ہے کہ قومہ مین بہت طول کرتے تہے پس اس سے معلوم ہوا کہ سب مین اطمینان کرنا چاہیے
پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور طمینان کی حد یہ ہے کہ پہلے رکن کی حرکت بالکل باقی نہ رہے اور
یہ بہی معلوم ہوا کہ رکوع پورا کرنے کی حد یہ ہے کہ سجدہ کے برابر ہو اور یہ بہی معلوم ہوا کہ اعتدال قومہ مین ایک
رکن طویل ہے **باب** امر النبي صلى الله عليه وسلم الذي لا يتم ركوعه بالاعادة ایک ۵۶۹
شخص نے رکوع پورا نہ کیا تو حضرت نے اوسکو فرمایا کہ نماز دوہرا کر پڑہ حدثنا مسدد قال حدثنا يحيى
ابن سعيد عن عبيد الله قال حدثني سعيد المقبري عن ابيه عن ابي هريرة ان النبي صلى
الله عليه وسلم دخل المسجد فدخل رجل فصلى ثم جاء فسلم على النبي صلى الله عليه وسلم
فرد عليه النبي صلى الله عليه وسلم السلام فقال ارجع فصل فانك لم تصل فصلى ثم
جاء فسلم على النبي صلى الله عليه وسلم فقال ارجع فصل فانك لم تصل ثلاثا فقال والذي
بعثك بالحق ما احسن غيره فعلمني فقال اذا قمت الى الصلوة فكبر ثم اقرأ ما تيسر معك
من القرآن ثم اركع حتى تطمئن راكعا ثم ارفع حتى تعتدل قائما ثم اسجد حتى تطمئن
ساجدا ثم ارفع حتى تطمئن جالسا ثم اسجد حتى تطمئن ساجدا ثم افعل ذلك في صلوتك كلها
**ترجمہ** ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ﷺ مسجد مین تشریف لائے سو ایک شخص آیا اور
نماز پڑہ کے چلا اور حضرت کو سلام کیا سو آپ نے اوسکو سلام کا جواب دیا اور فرمایا کہ پلٹ جا اور پہر نماز پڑہ
کہ تیری نماز نہین ہوئی سو اوسنے پہر جلدی جلدی نماز پڑہی اور حضرت کو سلام کرکے چلا سو آپ نے فرمایا کہ
پلٹ جا اور پہر نماز پڑہ کہ تیری نماز نہین ہوئی اسی طرح اوسنے تین بار نماز پڑہی پہر اوسنے کہا کہ خدا کی قسم

مجکو اِس سے زیادہ بہتر نماز پڑہنی نہین آتی سو آپ مجھکو نماز سکھلایے سو آپ نے فرمایا کہ جب تو نماز
کے واسطے کہڑا ہوا کرے تو اللہ اکبر کہا کر پہر پڑہ جو کچہہ کہ تجہکو قرآن سے یاد ہو پہر رکوع کیا کر آرام اور اطمینان سے
پہر سر اوٹہا کر یہانتک کہ خوب سیدہا کہڑا ہو جائے پہر سجدہ کیا کر اطمینان اور چین سے پہر سر اوٹہا یا کر یہان
تک کہ بیٹھ تو آرام اور چین سے پہر سجدہ کیا کر آرام اور اطمینان سے پہر اسی طرح ہر رکعت مین کیا کر **ف**
اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ارکان نماز مین تعدیل اور اطمینان کرنا واجب ہے جلدی کرنیسے نماز باطل ہو جاتی ہے
اور یہی ہے مذہب جمہور علمار کا اور حنفیہ کے نزدیک سنت ہی اگر ترک کرے تو نماز باطل نہین ہوتی صحیح
ہو جاتی ہے لیکن طحاوی کی میل بہی وجوب کیطرف معلوم ہوتی ہے اور اس حدیث مین اگرچہ اقامت اور تعوذ
اور دعاء استفتاح اور تکبیر تحریمہ وغیرہ مین رفع یدین کرنا اور داہنے ہاتہہ کو بائین پر باندہنا اور انتقالات کی تکبیرین
اور رکوع اور سجود کی تسبیحین اور التحیات کی ہیئت اور ہاتہہ کا زانو پر رکہنا وغیرہ مذکور نہین لیکن اس حدیث کے
بعض طریقون مین یہ سب ثابت ہو چکے ہین صرف نیت اور التحیات اول اور آخر اور سلام اور درود اسمین
مذکور نہین سو یہ بہی اسپر محمول ہے کہ وہ اوسکو جانتا تہا پس سب رکن واجب ہین بموجب اس حدیث کے سو جو
شخص ان چیزون کی وجوب کا قائل نہین اسکو لازم ہے کہ کوئی ایسی دلیل پیش کرے جو اوسکی مخصص
ہو سکے اور اوسکی ایک طریق مین یہ بہی آیا ہے کہ اوسنے بہت ہلکی نماز پڑہی تہی رکوع اور سجود پورا نہین ٥٧٠
کیا تہا پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور اس حدیث سے اور بہی مسئلے ثابت ہوتے ہین
ایک یہ کہ جو شخص نماز مین کسی واجب کو ترک کرے وہ نماز کو دوہراوے اور یہ کہ نیک بات تبلاوے
اور برے کام سے روکے اور مسئلہ کو اچھی طرح کہول کر بیان کرے اور یہ کہ سائل کو جہڑک نہ دیوے اور یہ کہ سلام
کو مکرر کہنا جائز ہے اور اُسکا جواب دینا جائز ہے جبکہ جدا ہوا اگرچہ ایک جگہہ سے باہر نہ جاوے اور یہ کہ
امام اور عالم کا مسجد مین بیٹھنا یارونکے ساتہہ جائز ہے اور یہہ کہ عالم کے پاس بڑے ادب سے جاوے اور
اپنی قصور کا اقرار کرے اور یہ کہ وضو کے فرض وہی ہین جو قرآن مین آ چکے ہین اور احکام اوسکے حدیث سے
معلوم ہوئے ہین وہ فرض نہین مستحب ہین اور یہ کہ ہر رکعت مین قرآن پڑہنا واجب ہے اور یہ کہ جو شخص
بے علمی سے نماز مین کوئی قصور کر بیٹھے تو جائز نہین اور یہ بہی معلوم ہوا کہ یہ نفی حقیقت پر محمول ہے اسلیے
کہ آپ نے آخر بار مین نماز تعلیم کی تو گویا کہ آپ نے فرمایا کہ اسطور سے نماز دوہرا کر پڑہ اور یہ بہی معلوم ہوا
کہ حضرت کو حسن خلق کمال درجے کا تہا **بَابُ الدُّعَاءِ فِي الرُّكُوعِ** رکوع مین دعا کرنے کا بیان

حَدَّثَنَا حَفْصُ بْنُ عُمَرَ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ أَبِي الضُّحَى عَنْ مَسْرُوقٍ عَنْ عَائِشَةَ
قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ فِي رُكُوعِهِ وَسُجُودِهِ سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَبِحَمْدِكَ اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي

ترجمہ عائشہ رضہ سے روایت ہی کہ حضرت صلعم اپنے رکوع مین اور سجدے مین یہ دعا پڑہا کرتے تہی سبحانک اللہم ربنا وبحمدک اللہم اغفرلی یعنے پاک ہے تو ای الٰہی اے رب ہمارے اور مین تسبیح کہتا ہون ساتہہ حمد تیری کے اے الٰہی بخشدے مجہکو **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رکوع مین دعا کرنی جائز ہے اور غرض امام بخاری کی اس باب سے رد کرنا ہے اس شخص پر جو رکوع مین دعا کرنے کو مکروہ رکہتا ہے جیسے امام مالک اور حدیث سے التسبیح فی الرکوع بہی ثابت ہی لیکن چونکہ تسبیح مین کسی کو اختلاف نہین اسیواسطے اسکا خاص کرکے علیحدہ باب باندہا اور رکوع مین تسبیح کہنے کا ذکر نہ کیا اور امام شافعی و احمد وغیرہ علما کے نزدیک رکوع اور سجود مین جو دعا کرے جائز ہے اور حنفیہ کہتے ہین کہ رکوع سجود مین دعا نہ پڑہے تسبیح کہے **بَابُ** مَا يَقُولُ الْإِمَامُ وَمَنْ خَلْفَهُ إِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوعِ جب امام اور مقتدی رکوع سے سر اوٹہائین تو اوس وقت کیا دعا پڑہین **ف** یہ ما موصولہ ہے استفہامیہ نہین حَدَّثَنَا آدَمُ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي ذِئْبٍ عَنْ سَعِيدٍ الْمَقْبُرِيِّ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَالَ سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهُ قَالَ اللَّهُمَّ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ وَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا رَكَعَ وَإِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ يُكَبِّرُ وَإِذَا قَامَ مِنَ السَّجْدَتَيْنِ قَالَ اللهُ أَكْبَرُ ترجمہ ابو ہریرہ رضہ سے روایت ہے کہ تہے جب حضرت صلعم سمع اللہ لمن حمدہ کہتے تو اللہم ربنا ولک الحمد کہتے اور جب آپ رکوع مین جاتے اور جب اس سے سر اوٹہاتے تو اوس وقت تکبیر کہتے اور جب دو رکعتون سے کہڑے ہوتے تو اوس وقت بہی اللہ اکبر کہتے **ف** اس حدیث مین مقتدی کا ذکر نہین کیا ہے لیکن اسے اشارہ ہے اسطرف کہ مقتدی کا حکم اُن حدیثون سے ثابت ہی جو پہلے مذکور ہوچکی ہین جیسے یہ حدیث ہے امام اسیواسطے مقرر ہوا ہے کہ اوسکی پیروی کیجے اور فرمایا کہ میری نماز جیسی نماز پڑہو پس اس سے معلوم ہوا کہ مقتدی بہی اوہی دعا پڑہے جو امام پڑہتا ہے **بَابُ** فَضْلِ اللَّهُمَّ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ اللہم ربنا ولک الحمد کہنے کی فضیلت کا بیان حَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ يُوسُفَ قَالَ أَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ سُمَيٍّ عَنْ أَبِي صَالِحٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا قَالَ الْإِمَامُ سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهُ فَقُولُوا اللَّهُمَّ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ فَإِنَّهُ مَنْ وَافَقَ قَوْلُهُ قَوْلَ الْمَلَائِكَةِ غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ ترجمہ ابو ہریرہ رضہ سے روایت ہی کہ حضرت صلعم فرمایا کہ جب امام سمع اللہ لمن حمدہ کہے تو تم کہا اللہم ربنا ولک الحمد اسواسطے کہ جسکا حمد کہنا فرشتونکے حمد کے موافق پڑجاوے گا تو اوسکے اگلے گناہ بخشے جاوینگے **ف** امام شافعی اور احمد اور ابو یوسف اور محمد اور جمہور علما کا یہ مذہب ہے کہ امام دونو لفظ کہے یعنے سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهُ اللَّهُمَّ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ اور امام ابو حنیفہ

اور مالک کے نزدیک امام صرف سمع اللہ لمن حمدہ کہے اور مقتدی اللہم ربنا لک الحمد کہے لیکن اسباب مین جمہور کا مذہب
قوی ہے اور بہت حدیثین صحیحہ اسپر دلالت کرتی ہین اور دلیل حنفیہ کی یہ حدیث ہی سو جواب اسکا یہ ہی کہ اس سے
صرف اتنا ہی معلوم ہوتا ہے کہ مقتدیکا قول امام کے قول سے پیچھے واقع ہوا اور یہ اسپر دلالت نہین کرتا کہ امام
اسکے سوا اور کچھہ نہ کہے اور دوسری دلیلون سے ثابت ہوچکا ہے کہ امام دونون کو جمع کرے جیسے کہ سابق
بابین ابہی گذرا ہے اور آیندہ بہی آویگا کہ حضرت تسمیع اور تحمید دونو کو جمع کیا کرتے تہے پس یہ حدیثین مقدم
ہین یا دونو امر جائز ہون تو یہہ بہی ہوسکتا ہے باقی رہا تنہا نماز پڑہنے والا سو اوسکے حق مین سبکا اجماع
ہوچکا ہی کہ وہ تسمیع اور تحمید دونون کو جمع کرے

## باب القُنُوْتِ نمازمین دعاقنوت پڑہنے کا بیان

**ف** بخاری کے بعضے نسخون مین یہ ترجمہ نہین بلکہ بعضون مین باب کا لفظ بہی نہین سو اس تقدیر پر پہلے
باب سے اوسکو یہ مناسبت ہی کہ یہ حدیث دلالت کرتی ہے کہ دعا قنوت کو سمع اللہ لمن حمدہ کے بعد پڑہا جاوے
سو یہ بہی ایک ذکر ہی بعد رکوع کے جیسے کہ تسمیع ایک ذکر ہے بعد رکوع کے **حَدَّثَنَا** مُعَاذُ بْنُ فَضَالَةَ
عَنْ (ثنا) هِشَامٍ عَنْ يَحْيَى عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ لَاُقَرِّبَنَّ صَلٰوةَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ فَكَانَ اَبُوْ هُرَيْرَةَ يَقْنُتُ فِي الرَّكْعَةِ الْاٰخِرَةِ مِنْ صَلٰوةِ الظُّهْرِ وَصَلٰوةِ الْعِشَاءِ وَصَلٰوةِ
٥٧٢ الصُّبْحِ بَعْدَ مَا يَقُوْلُ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ فَيَدْعُوْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَيَلْعَنُ الْكُفَّارَ **ترجمہ** ابوہریرہ رضہ
سے روایت ہے کہ البتہ مین تمکو نزدیک کرتا ہون طرف نماز حضرت صلعم کے سو ابوہریرہ رضہ قنوت پڑہے
تہے پہلی رکعت مین نماز ظہر کے اور عشاء کے اور فجر کے بعد کہتے سمع اللہ لمن حمدہ کے سو مسلمانون کیواسطے
دعا کرتے اور کافرون کے واسطے لعنت کرتے **حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ اَبِي الْاَسْوَدِ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيْلُ
عَنْ خَالِدِ الْحَذَّاءِ عَنْ اَبِيْ قِلَابَةَ عَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ الْقُنُوْتُ فِي الْفَجْرِ وَالْمَغْرِبِ **ترجمہ** انس رضہ
سے روایت ہے کہ اوسنے کہا کہ قنوت مغرب و عشا کی نماز مین تہی **ف** اس سے معلوم ہوا کہ حادثہ کے
وقت سب نمازون مین قنوت پڑہی جاوے اور بعض حدیثون مین ایک مہینے کی قید آئی ہے تو احتمال ہی کہ اس سے
کوئی خاص قنوت مراد ہوا اور پوری بحث اس مسئلے کی آئندہ آویگی انشاء اللہ تعالے **حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ
مَسْلَمَةَ عَنْ مَالِكٍ عَنْ نُعَيْمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الْمُجْمِرِ عَنْ عَلِيِّ بْنِ يَحْيَى بْنِ خَلَّادٍ الزُّرَقِيِّ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ
رِفَاعَةَ بْنِ رَافِعٍ الزُّرَقِيِّ قَالَ كُنَّا يَوْمًا نُصَلِّيْ وَرَاءَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا رَفَعَ رَاْسَهٗ
مِنَ الرَّكْعَةِ قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ قَالَ رَجُلٌ وَّرَاءَهٗ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُّبَارَكًا
فِيْهِ فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ مَنِ الْمُتَكَلِّمُ قَالَ اَنَا قَالَ رَاَيْتُ بِضْعَةً وَّثَلٰثِيْنَ مَلَكًا يَّبْتَدِرُوْنَهَا
اَيُّهُمْ يَكْتُبُهَا اَوَّلُ **ترجمہ** رفاعہ رضہ سے روایت ہی کہ ایک دن ہم حضرت صلعم کے ساتہہ نماز پڑہ رہے تہے

سو جب حضرتؐ رکوع سے سر اوٹہاتے تو سمع اللہ لمن حمدہ کہا اور آپکے پیچھے سے ایک مرد نے یہہ کہا ربنا و لک الحمد
حمدا کثیرا طیبا مبارکا فیہ یعنے ای رب ہمارے اور واسطے تیرے ہی تعریف ایسی تعریف کہ بہت ہو اور پاک ہو بابرکت
سو جب حضرتؐ نماز سے فارغ ہوئے تو فرمایا کون ہے یہ حمد کہنے والا اوسنے عرض کی کہ یا حضرت مین ہون
آپنے فرمایا کہ مینے کئی اوپر تیس فرشتون کو دیکھا کہ جلدی کرتے تہے کہ اونمین سے کون ان کلمون کو لکہے **ف**
اس عدد فرشتون کے بیان کرنے مین یہ نکتہ ہے کہ ان کلمون کے حروف بہی کئی اوپر تیس ہین اور اس حدیث سے
معلوم ہوا کہ نماز مین کوئی ذکر غیر ماثور کرنا جائز ہے جب کہ ماثور کے مخالف نہ ہو اور یہ کہ نماز مین ذکر کے ساتھ
آواز بلند کرنا جائز ہے اور یہ کہ اگر چھینکنے والا نماز مین الحمد للہ کہے تو مکروہ نہین اور یہہ ذکر کو لنبا کرنا جائز ہی
واللہ اعلم **باب** الطمانینۃ حین یرفع راسہ من الرکوع جب رکوع سے سر اوٹہاوے تو
آرام اور اطمینان سے کہڑا ہووے وقال ابو حمید رفع النبیؐ صلی اللہ علیہ وسلم واستوی
حتی یعود کل فقار مکانہ یعنے ابو حمید رض نے کہا کہ حضرتؐ نے رکوع سے سر اوٹہایا اور خوب سیدہے
کہڑے ہوئے یہانتک کہ ہر ہڈی اپنی اپنی جگہہ پر آگئی **ف** اس سے معلوم ہوا کہ جب حضرتؐ رکوع سے سر
اوٹہاتے تو خوب سیدہے کہڑے ہوا کرتے تہے اور ہمکو اطمینان لازم ہے پس مطابقت اس حدیث کی
۵۷۳ باب سے ظاہر ہے **حدثنا** ابو الولید قال حدثنا شعبۃ عن ثابت قال کان انس ینعت لنا
صلوۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم فکان یصلی واذا رفع راسہ من الرکوع قام حتی نقول قد
نسی **ترجمہ** ثابت سے روایت ہے کہ انس ہمسے حضرتؐ کی نماز بیان کرتے تہے سو نماز پڑہتے تہے پس جب رکوع
سے سر اوٹہاتے تو سیدہے کہڑے ہوتے یہانتک کہ ہم کہتے کہ بہول گئے ہین **حدثنا** ابو الولید
قال حدثنا شعبۃ عن الحکم عن ابن ابی لیلی عن البراء قال کان رکوع النبی صلی اللہ
علیہ وسلم وسجودہ واذا رفع راسہ من الرکوع وبین السجدتین قریبا من السواء **ترجمہ**
اس حدیث کا باب استواء الظہر مین ابہی گذر چکا ہے **حدثنا** سلیمان بن حرب قال حدثنا حماد
بن زید عن ایوب عن ابی قلابۃ قال کان مالک بن الحویرث یرینا کیف کان صلوۃ
النبی صلی اللہ علیہ وسلم وذلک فی غیر وقت صلوۃ فقام فامکن القیام ثم رکع فامکن
الرکوع ثم رفع راسہ فانصب ھنیۃ قال فصلی بنا صلوۃ شیخنا ھذا ابی یزید وکان ابو
یزید اذا رفع راسہ من السجدۃ الآخرۃ استوی قاعدا ثم نھض **ترجمہ** ابو قلابہ سے روایت
ہے کہ مالک بن حویرث رض نماز کے واسطے کہڑے ہوئے تاکہ ہمکو دکہاوین کہ حضرتؐ کسطرح نماز پڑہا کرتے
تہے اور یہہ اونکا نماز پڑہنا نماز کے وقت نہین تہا بلکہ اور وقت مین تہا سو سیدہے کہڑے ہوئے اور اطمینان سے

پھر رکوع کیا اطمینان سے پھر سر اوٹھایا اور کچھ تھوڑی دیر اطمینان کیا سو اوسنے کہا کہ اُسنے ہمکو ہمارے اِس
شیخ ابو یزید کیطرح نماز پڑھائی ہے اور ابو یزید جب آخر سجدہ سے سر اوٹھاتا تو خوب سیدھا ہو کر بیٹھ جاتا پھر کھڑا
ہوتا **ف** ان حدیثوں سے ثابت ہوا کہ قومہ میں اطمینان کرنا واجب ہے اور اعتدال ایک رکن طویل ہے اور حدیث
انس کی اس باب میں نص ہے پس اوسکو چھوڑ دینا لائق نہیں اور یہ بھی معلوم ہوا کہ اعتدال میں لنبا ذکر کرنا بھی جائز
ہے جیسے کہ صحیح مسلم وغیرہ میں بعد سمع اللہ لمن حمدہ کے بہت ذکر طویل وارد ہوا ہے پس بڑا تعجب ہے اوس شخص
سے جو قومہ میں ذکر لنبا کرنے سے نماز کو باطل کہے اور حنفیہ اسکو جائز نہیں رکھتے ہیں مگر اونکے پاس اصحاب میں کوئی
دلیل نہیں محض خیال ہے اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جلسہ استراحت مستحب ہے **باب** يَهْوِي بِالتَّكْبِيرِ
حِينَ يَسْجُدُ جب سجدے کیواسطے جھکے تو اوسوقت تکبیر کہے **ف** غرض اس سے یہ ہے کہ تکبیر جھکنے کے ساتھ
کہنی چاہیے نہ اُس سے پہلے کہے نہ پیچھے وَقَالَ نَافِعٌ كَانَ ابْنُ عُمَرَ يَضَعُ يَدَيْهِ قَبْلَ رُكْبَتَيْهِ یعنے نافع
نے کہا کہ ابن عمر ہاتھوں کو زمین پر گھٹنوں سے پہلے رکھتے تھے **ف** امام شافعی اور ابو حنیفہ اور احمد وغیرہ کے
نزدیک افضل یہ ہے کہ سجدہ کو جاتے وقت گھٹنوں کو ہاتھوں سے پہلے زمین پر رکھے اور یہی مروی ہے ابن عمر
اور ابن مسعود اور نخعی وغیرہ تابعین سے اور امام مالک وغیرہ کے نزدیک زمین پر پہلے ہاتھ رکھے اور دونو
قسم کی حدیثیں موجود ہیں کسی کو ترجیح نہیں معلوم ہوتی پس جسطرح کوئی کرے جائز ہے اور اس اثر کو باب سے کچھ ۵۷۴
مناسبت نہیں بلکہ باب کے اندر داخل ہے اور ابن خزیمہ نے کہا کہ یہ تقدیم یدین کی حدیث منسوخ ہے لیکن یہ
دعوے نسخ صحیح نہیں **حدثنا** أَبُو الْيَمَانِ قَالَ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ أَخْبَرَنِي أَبُو بَكْرِ
ابْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ الْحَارِثِ بْنِ هِشَامٍ وَأَبُو سَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ كَانَ يُكَبِّرُ فِي كُلِّ
صَلٰوةٍ مِنَ الْمَكْتُوبَةِ وَغَيْرِهَا فِي رَمَضَانَ وَغَيْرِهِ فَيُكَبِّرُ حِينَ يَقُومُ ثُمَّ يُكَبِّرُ حِينَ يَرْكَعُ ثُمَّ يَقُولُ
سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ ثُمَّ يَقُولُ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ قَبْلَ أَنْ يَسْجُدَ ثُمَّ يَقُولُ اللّٰهُ أَكْبَرُ حِينَ يَهْوِي
سَاجِدًا ثُمَّ يُكَبِّرُ حِينَ يَرْفَعُ رَأْسَهُ مِنَ السُّجُودِ ثُمَّ يُكَبِّرُ حِينَ يَسْجُدُ ثُمَّ يُكَبِّرُ حِينَ يَرْفَعُ رَأْسَهُ
مِنَ السُّجُودِ ثُمَّ يُكَبِّرُ حِينَ يَقُومُ مِنَ الْجُلُوسِ فِي الِاثْنَتَيْنِ وَيَفْعَلُ ذٰلِكَ فِي كُلِّ رَكْعَةٍ حَتّٰى
يَفْرُغَ مِنَ الصَّلٰوةِ ثُمَّ يَقُولُ حِينَ يَنْصَرِفُ وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ إِنِّي لَأَقْرَبُكُمْ شَبَهًا بِصَلٰوةِ
رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنْ كَانَتْ هٰذِهِ لَصَلٰوتَهُ حَتّٰى فَارَقَ الدُّنْيَا قَالَا وَقَالَ
أَبُو هُرَيْرَةَ وَكَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِينَ يَرْفَعُ رَأْسَهُ يَقُولُ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ
رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ يَدْعُو لِرِجَالٍ فَيُسَمِّيهِمْ بِأَسْمَائِهِمْ فَيَقُولُ اللّٰهُمَّ أَنْجِ الْوَلِيدَ بْنَ الْوَلِيدِ وَ
سَلَمَةَ بْنَ هِشَامٍ وَعَيَّاشَ بْنَ أَبِي رَبِيعَةَ وَالْمُسْتَضْعَفِينَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ اللّٰهُمَّ اشْدُدْ وَطْأَتَكَ

عَلٰی مُضَرَ وَاجْعَلْهَا عَلَیْهِمْ سِنِیْنَ کَسِنِیْ یُوْسُفَ وَاَهْلُ الْمَشْرِقِ یَوْمَئِذٍ مِّنْ مُّضَرَ مُخَالِفُوْنَ لَهٗ

ترجمہ ابوہریرہ رضؓ سے روایت ہی کہ وہ ہر نماز مین تکبیر کہا کرتے تہی فرضون مین بہی اور نفلون مین بہی رمضان بہی اور غیر رمضان مین بہی سو جب نماز کے واسطی کہڑے ہوتی تو تکبیر کہتے پہر سمع اللہ لمن حمدہ کہتے پہر کہتے ربنا ولک الحمد سجدہ کرنیسے پہلی پہر جب سجدے کے واسطی جہکتے تو تب بہی تکبیر کہتے پہر جب سجدے سو سر اوٹہاتی تو تب بہی تکبیر کہتے پہر جب سجدے مین جاتے تو تب بہی تکبیر کہتے پہر سجدے سے سر اوٹہاتے تب بہی تکبیر کہتے پہر جب دو رکعت کے بعد التحیات پڑہکر کہڑے ہوتی تو تب بہی تکبیر کہتے اور اسیطرح ہر رکعت مین کرتے تہے یہانتک کہ نماز سے فارغ ہوتے پہر جب نماز سے پہرتے تو کہتے قسم ہے اُس ذات کی جسکے قابو مین میری جان ہی البتہ مین تمسے زیادہ تر مشابہ ہون نماز مین ساتہ حضرت صلعم کے بقرار اُنکی یہی نماز تہی جبکہ آپ نے دنیا کو چہوڑا ابوہریرہ رضؓ نے کہا کہ تہی حضرت جب رکوع سے سر اوٹہاتے تو کہتے سمع اللہ لمن حمدہ ربنا ولک الحمد پہر آپ کئی مسلمانون کے واسطی دعا کرتے اور اونکے نام لیتے پس فرماتے الٰہی نجات دے ولید بن ولید کو اور سلمہ بن ہشام کو اور عیّاش بن ربیعہ کو اور مکے کے دبے ہوئے بے زور مسلمانون کو اے الٰہی اپنا سخت عذاب ڈال مُضَر کی قوم پر اور اُنپر سات برس کا قحط ڈال جیسکے یوسف کی وقت مین قحط پڑا تہا اور پورب کے رہنی والی یعنے کفار مُضَر اوسوقت آپ کی دشمن تہے **ف** مکے مین چند مسلمان ۵۷۵
غریب کافرون کے پاس قید تہے اور کفار قریش اونکو بہت ستاتی تہے سو جب حضرت نے اونکے خلاصی کے لیے دعا کی آخر خدا نے اونکو نجات دی اور مُضَر عرب مین ایک کافرون کی قوم تہی وے لوگ بڑی سخت کافر تہے حضرت صلعم سے بہت دشمنی رکہتے تہی اسی واسطی حضرت صلعم نی اونپر بددعا کی اس حدیث سی معلوم ہوا کہ جب سجدے کو جانے کی واسطی جہکے تو اوسوقت تکبیر شروع کرے یہانتک کہ سجدے مین جا پڑے پس معلوم ہوا کہ یہ ذکر جہکنے کے وقت کا ہے کہڑے ہوئے تکبیر نہ کہے اور یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور اس حدیث سے یہ بہی معلوم ہوا کہ قنوت کا مقام رکوع سے سر اوٹہانے کی بعد ہے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ مردونکا نام لینا نماز کو نہین توڑتا اور یہ بہی معلوم ہوا کہ جب پہلی التحیات سے کہڑا ہونے لگو تو اُس وقت تکبیر شروع کرے نہ یہ کہ بعد کہڑے ہونے کے تکبیر کہے **حَدَّثَنَا** عَلِیُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْیٰنُ غَیْرَ مَرَّةٍ عَنِ الزُّهْرِیِّ قَالَ سَمِعْتُ اَنَسَ بْنَ مَالِكٍ یَّقُوْلُ سَقَطَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عَنْ فَرَسٍ وَّرُبَّمَا قَالَ سُفْیٰنُ مِنْ فَرَسٍ فَجُحِشَ شِقُّهُ الْاَیْمَنُ فَدَخَلْنَا عَلَیْهِ نَعُوْدُهٗ فَحَضَرَتِ الصَّلٰوةُ فَصَلّٰی بِنَا قَاعِدًا وَّقَعَدْنَا وَقَالَ سُفْیٰنُ مَرَّةً صَلَّیْنَا قُعُوْدًا فَلَمَّا قَضَی الصَّلٰوةَ قَالَ اِنَّمَا جُعِلَ الْاِمَامُ لِیُؤْتَمَّ بِهٖ فَاِذَا کَبَّرَ فَکَبِّرُوْا

وَاِذَا رَكَعَ فَارْكَعُوْا وَاِذَا رَفَعَ فَارْفَعُوْا وَاِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ فَقُوْلُوْا رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ وَاِذَا سَجَدَ فَاسْجُدُوْا وَلَكِنْ جَاءَ بِهٖ مَعْمَرٌ قُلْتُ نَعَمْ قَالَ لَقَدْ حَفِظَ كَذَا قَالَ الزُّهْرِيُّ وَلَكَ الْحَمْدُ حُفِظْتُ مِنْ شِقِّهِ الْاَيْمَنِ فَلَمَّا خَرَجْنَا مِنْ عِنْدِ الزُّهْرِيِّ قَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ وَاَنَا عِنْدَهٗ فَجُحِشَ سَاقُهُ الْاَيْمَنُ

**ترجمہ** انس رضہ سے روایت ہی کہ ایک بار حضرت صلعم گہوڑے سے گر پڑے سو آپ کے داہنے پہلو چہل گئے یعنے زخمی ہوگئے سو ہم آپکے پاس بیمار پرسی کو آئے پس نماز کا وقت آیا سو آپ نے ہمکو بیٹھے نماز پڑہائی اور ہمنے بہی بیٹھے نماز پڑہی سو جب آپ نماز پڑہ چکے تو فرمایا کہ امام تو صرف اسواسطے مقرر ہوا ہے کہ اوسکی پیروی کیجیے سو جب وہ تکبیر کہے تو تم بہی تکبیر کہو اور جب وہ رکوع کرے تو تم بہی رکوع کرو اور جب وہ رکوع سے سر اوٹہائے تو تم بہی سر اوٹہاؤ اور جب وہ کہے سمع اللہ لمن حمدہ تو تم کہا کرو ربنا ولک الحمد اور جب وہ سجدہ کرے تو تم بہی سجدہ کرو اور ایک روایت مین آیا ہے کہ آپکی داہنی پنڈلی چہل گئی تہی امام بخاری نے سفیان سے نقل کیا کہ زہری نے ربنا ولک الحمد واو کے ساتہہ روایت کی ہے یعنے بعضے لوگون نے زہری سے اس کلمہ کو بغیر واو کے بہی نقل کیا ہے لیکن زیادہ صحیح یہی ہے کہ یہ کلمہ واو کے ساتہہ ہے **ف** اسحدیث کی وجہ مناسبت باب سے کسی نے بیان نہین کی **بَاب** فَضْلِ السُّجُوْدِ سجدہ کرنے کی فضیلت کا بیان

**حَدَّثَنَا** اَبُو الْيَمَانِ قَالَ اَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ اَخْبَرَنِيْ سَعِيْدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ ۵۷۶
وَعَطَاءُ بْنُ يَزِيْدَ اللَّيْثِيُّ اَنَّ اَبَا هُرَيْرَةَ اَخْبَرَهُمَا اَنَّ النَّاسَ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ هَلْ نَرٰى رَبَّنَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ قَالَ هَلْ تُمَارُوْنَ فِي الْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ لَيْسَ دُوْنَهٗ سَحَابٌ قَالُوْا لَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ فَهَلْ تُمَارُوْنَ فِي الشَّمْسِ لَيْسَ دُوْنَهَا سَحَابٌ قَالُوْا لَا قَالَ فَاِنَّكُمْ تَرَوْنَهٗ كَذٰلِكَ يُحْشَرُ النَّاسُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فَيَقُوْلُ مَنْ كَانَ يَعْبُدُ شَيْئًا فَلْيَتَّبِعْ فَمِنْهُمْ مَنْ يَتَّبِعُ الشَّمْسَ وَمِنْهُمْ مَنْ يَتَّبِعُ الْقَمَرَ وَمِنْهُمْ مَنْ يَتَّبِعُ الطَّوَاغِيْتَ وَتَبْقٰى هٰذِهِ الْاُمَّةُ فِيْهَا مُنَافِقُوْهَا فَيَاْتِيْهِمُ اللّٰهُ فَيَقُوْلُ اَنَا رَبُّكُمْ فَيَقُوْلُوْنَ هٰذَا مَكَانُنَا حَتّٰى يَاْتِيَنَا رَبُّنَا فَاِذَا جَاءَ رَبُّنَا عَرَفْنَاهُ فَيَاْتِيْهِمُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ فَيَقُوْلُ اَنَا رَبُّكُمْ فَيَقُوْلُوْنَ اَنْتَ رَبُّنَا فَيَدْعُوْهُمْ وَيُضْرَبُ الصِّرَاطُ بَيْنَ ظَهْرَانَيْ جَهَنَّمَ فَاَكُوْنُ اَوَّلَ مَنْ يَجُوْزُ مِنَ الرُّسُلِ بِاُمَّتِهٖ وَلَا يَتَكَلَّمُ يَوْمَئِذٍ اَحَدٌ اِلَّا الرُّسُلُ وَكَلَامُ الرُّسُلِ يَوْمَئِذٍ اَللّٰهُمَّ سَلِّمْ سَلِّمْ وَفِيْ جَهَنَّمَ كَلَالِيْبُ مِثْلُ شَوْكِ السَّعْدَانِ هَلْ رَاَيْتُمْ شَوْكَ السَّعْدَانِ قَالُوْا نَعَمْ قَالَ فَاِنَّهَا مِثْلُ شَوْكِ السَّعْدَانِ غَيْرَ اَنَّهٗ لَا يَعْلَمُ قَدْرَ عِظَمِهَا اِلَّا اللّٰهُ تَخْطَفُ النَّاسَ بِاَعْمَالِهِمْ فَمِنْهُمْ مَنْ يُوْبَقُ بِعَمَلِهٖ وَمِنْهُمْ مَنْ يُخَرْدَلُ ثُمَّ يَنْجُوْا حَتّٰى اِذَا اَرَادَ اللّٰهُ رَحْمَةَ مَنْ اَرَادَ مِنْ اَهْلِ النَّارِ اَمَرَ اللّٰهُ الْمَلٰئِكَةَ اَنْ يُخْرِجُوْا مَنْ كَانَ يَعْبُدُ اللّٰهَ فَيُخْرِجُوْنَهُمْ

ويعرفونهم بآثار السجود وحرم الله على النار ان تاكل اثر السجود فيخرجون من النار فكل ابن
آدم تاكله النار الا اثر السجود فيخرجون من النار قد امتحشوا فيصب عليهم ماء الحيوة
فينبتون كما تنبت الحبة في حميل السيل ثم يفرغ الله من القضاء بين العباد ويبقى رجل
بين الجنة والنار وهو آخر اهل النار دخولا الجنة مقبلا بوجهه قبل النار فيقول يا
رب اصرف وجهي عن النار فقد قشبني ريحها واحرقني ذكاؤها فيقول هل عسيت ان
فعل ذلك بك ان تسأل غير ذلك فيقول لا وعزتك فيعطي الله عز وجل ما يشاء من عهد و
ميثاق فيصرف الله وجهه عن النار فاذا اقبل به على الجنة راى بهجتها سكت ما شاء الله
ان يسكت ثم قال يا رب قدمني عند باب الجنة فيقول الله له أليس قد اعطيت العهود
والميثاق ان لا تسأل غير الذي كنت سألت فيقول يا رب لا اكون اشقى خلقك فيقول فما عسيت
ان اعطيت ذلك ان لا تسأل غيره فيقول لا وعزتك لا اسأل غير ذلك فيعطي ربه
ما شاء من عهد وميثاق فيقدمه الى باب الجنة فاذا بلغ بابها فراى زهرتها وما فيها من النضرة
والسرور فيسكت ما شاء الله ان يسكت فيقول يا رب ادخلني الجنة فيقول الله عز وجل ويحك
يا ابن آدم ما اغدرك أليس قد اعطيت العهد والميثاق ان لا تسأل غير الذي اعطيت فيقول ۵۷۷
يا رب لا تجعلني اشقى خلقك فيضحك الله منه ثم ياذن له في دخول الجنة فيقول تمن
فيتمنى حتى اذا انقطع امنيته قال الله عز وجل زد من كذا وكذا اقبل يذكره ربه حتى اذا انتهت
به الاماني قال الله لك ذلك ومثله معه وقال ابو سعيد الخدري لابي هريرة ان رسول
الله صلى الله عليه وسلم قال قال الله عز وجل لك ذلك وعشرة امثاله قال ابو هريرة
لم احفظه من رسول الله صلى الله عليه وسلم الا قوله لك ذلك ومثله معه قال ابو سعيد
اني سمعته يقول ذلك لك وعشرة امثاله **ترجمہ** ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہ لوگون نے عرض
کی کہ یا حضرت ہم کیا ہم قیامت مین خدا کو دیکھینگے سو آپ نے فرمایا کہ کیا تمکو شک پڑتی ہے چودھوین رات
کے چاند دیکھنے مین صحابہ نے کہا کہ نہین یا رسول اللہ فرمایا بہلا تمکو کچہہ تردد اور ازدحام ہوتا ہے سورج
کے دیکھنے مین جسوقت کہ آسمان صاف ہو اور بدلی نہ ہو صحابہ نے کہا کہ نہین فرمایا سو مقرر تم خدا کو بھی اسی
طرح دیکھوگے حقتعالی قیامت کے دن لوگون کو جمع کریگا اور فرماویگا کہ جو شخص جس چیز کی بندگی کرتا ہے
تو اوسکا ساتہہ دیوے یعنی اپنے معبود کے ساتہہ دوزخ مین جاوے سو جو شخص کہ آفتاب کو پوجتا ہوگا
تو آفتاب کے ساتہہ جاویگا اور جو چاند کو پوجتا ہوگا سو چاند کے ساتہہ جاویگا اور جو بتون اور دیو بہوت کو

پوجتا ہوگا وہ اونکے ساتہہ جاویگا اور یہہ امت محمدی باقی رہجاویگی اوسمین منافق لوگ بہی ہونگے تو حقتعالے
مسلمانون پر ظاہر ہوگا اُس صفت مین جو اونکے اعتقاد کے مخالف ہو سو فرماویگا کہ مین تمہارا رب ہون تو مسلمان
کہینگے کہ نعوذ باللہ خدا ہمکو تجہسے پناہ مین رکہے ہم اسمکان مین منتظر ہین یہانتک کہ ہمارا رب ہمپر ظاہر ہو سو
جب کہ ظاہر ہوگا تو ہم اپنے رب کو پہچان جاوینگے پہر حقتعالی اس صفت مین ظاہر ہوگا جو اونکے اعتقاد کے موافق
ہے سو فرماویگا کہ مین تمہارا رب ہون تو مسلمان کہینگے ہان بیشک تو ہمارا رب ہے سو اوسکا اتباع کرینگے
اور دوزخ کی پشت پر پل رکہا جاوے گا تو مین اور میری امت سب سے پہلے عبور کرینگے اور سوائے
پیغمبرونکے اوسدن کوئی نہ بول سکے گا اور پیغمبرونکا قول اوسدن یہ ہوگا کہ آلہی پناہ آلہی پناہ اور دوزخ مین
آنکڑے ہین جیسے سعدان کے کانٹے سعدان ایک جہاڑ کا نام ہے اوسکے کانٹے سر کج ہوتے ہین حضرتؐ
نے فرمایا کیا تمنے سعدان کے کانٹے دیکہے ہین اصحاب نے کہا ہان یا حضرت آپنے فرمایا تو وے دوزخ کے آنکڑے
بہی سعدان کے کانٹون کیطرح ہین مگر یہ کہ سوائے خدا کے کوئی نہین جانتا کہ کتنے کتنے بڑے ہین فرشتے ان
آنکڑون سے لوگون کو دوزخ کے اندر پل سے کہینچ لیوینگے اونکے بد اعمال کے سبب سے سو بعضا آدمی
تو اپنے بد عمل کے سبب سے ہلاک ہوجاویگا اور بعضا آدمی آدہ موا نجات پانے تک یہانتک کہ حق تعالی بندونکے
فیصلے سے فراغت پاویگا اور چاہیگا کہ نکالے دوزخ والون مین سے اپنی رحمت سے جسکو کہ چاہے تو فرشتون کو حکم ٥٧٩
کریگا کہ دوزخ سے اسکو نکالین جسنے خدا کے ساتہہ کچہہ شریک کیا ہو جسپر خدانے رحمت کا ارادہ کیا ہو جو کہ لا الہ
الا اللہ کہتا ہو تو فرشتے اونکو دوزخ مین پہچان لیوینگے اونکو سجدے کے نشان سے پہچانینگے آگ آدمی کو جلا ڈالے
گی مگر سجدے کے نشان کو خدانے سجدے کا مکان جلانا دوزخ پر حرام کیا ہے تو دوزخ سے نکالے جاوینگے جلے
بہنے پہر اونپر آب حیات چہڑکا جاوے گا تو اُس سے وے جم اوٹہین گے جیسے پانی کے بہاؤ کے کوڑے
مین خودرو دانہ جم اوٹہتا ہے پہر حقتعالی بندونکا فیصلہ کرچکے گا اور ایک مرد باقی رہجاویگا دوزخ کا سامنا
کیے ہوئے اور وہ اہل بہشت مین سے سب سے پیچہے بہشت مین داخل ہوگا تو وہ کہے گا اے میرے رب میرا منہ
دوزخ کیطرف سے پہیر دے کہ اوسکی بدبو نے مجکو تنگ کردیا اور اوسکے لپٹ نے مجہکو جلا ڈالا ہے سو خدا
سے دعا کریگا جہانتک کہ خدا اوسکا دعا کرنا چاہے گا پہر حقتعالے فرماویگا کہ اگر مین یہ تیرا سوال پورا کرون
تو اوسکے سوا تو کچہہ اور بہی سوال کرے گا سو وہ شخص کہے گا مین اسکے سوای کچہہ نہ مانگون گا سو اپنے
رب سے نہ مانگنے کا قول اقرار کریگا جسطرح کہ خدا چاہے گا تو خدا اوسکے منہ کو دوزخ کیطرف سے پہیر
دیگا سو جب کہ بہشت کا سامنا کریگا اور اسکو دیکہے گا جتنا کہ خدا چاہے گا تو پہر کہے گا اے میرے رب
مجہکو آگے بڑہا دے بہشت کے دروازے تک تو حقتعالے اوس سے فرماویگا کہ کیا تو قول

اقرار نہین کر چکا ہے پہلے سوال کے سوا پھر ایسے اور سوال نہ کریگا تیرا برا ہوا ے آدمی تو کیسا دغا باز ہے تو وہ مرد کہے گا
اے رب میرے اور خدا سے دعا مانگے گا یہانتک کہ حقتعالی اوس سے فرماویگا کہ اگر مین تیرا یہ مطلب پورا کردون تو
اوسکے سوا تو اور کچہہ بہی مانگیگا تو وہ کہے گا تیری عزت کی قسم کہ نہ مانگونگا سوا اپنے رب سے نہ مانگنے کا قول اقرار کریگا
تو خدا اوسکو بہشت کے دروازے پر کہڑا کر دیگا تو تمام بہشت اوسپر ظاہر ہو جاویگی سو اوسکو نظر آویگا جو کچہہ سامان
نعمت اور فرحت سے ہی تو چپ رہیگا جتنا کہ خدا چاہیگا پہر کہے گا اے میرے رب مجہکو بہشت مین داخل کر تو حق
تعالی اوس سے فرماویگا کہ کیا تو قول اقرار نہین کر چکا ہے کہ اب مین نہ مانگونگا تیرا برا ہوا ے آدمی تو کیسا دغا باز ہے تو وہ
کہے گا اے میرے رب مین تیری خلق مین بدبخت بالنصیب نہین ہونگا تو ہمیشہ دعا کیا کریگا یہانتک کہ خدا اوس سے
راضی ہو جاویگا سو جب کہ خدا راضی ہوگا تو فرماویگا جا بہشت مین سو جب وہ بہشت مین جاوے گا تو حقتعالی حکم
فرماویگا کہ کسی چیز کی آرزو کر تو وہ مانگے گا اپنے رب سے اور تمنا ظاہر کریگا یہانتک کہ اوسپر کرم ہوگا کہ حق
تعالی اوسکو یاد دلاویگا کہ فلانی چیز بہی مانگ لے فلانی چیز بہی مانگ لے یہانتک کہ جب اوسکی سب ہوس اور
خواہشین پوری ہو چکین گی تو حقتعالے فرماویگا تیرے یہ سب سوال پورے ہوے اور اوسکے ساتہہ اوتنا
اور بہی مینے تجہکو دیا اور ایک روایت مین ہے کہ خدا فرماوے گا کہ مینے تجہکو اوسکے ساتہہ دس گنا
۵۷۹ اور بہی دیا **ف** اس حدیث سے ثابت ہوا کہ خدا کا دیدار قیامت مین مسلمانون کو ہوگا اور یہی مذہب ہے
تمام اہلسنت اور جماعت کا مگر بعضے لوگ اس سے انکار کرتے ہین اونکی قسمت مین یہ نعمت عظمی نہین لیکن یہہ
یاد رکہنا چاہیے کہ کیفیت دیدار کی ہمکو معلوم نہین کہ کسطرح ہوگا اسکو خدا ہی جانتا ہے اور یہ حدیث آیندہ
بہی آویگی انشاءاللہ تعالی اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سجدہ کرنے کی بڑی فضیلت ہے اسلیے
آپنے فرمایا کہ خدانے دوزخ پر سجدے کا مکان جلانا حرام کیا ہے اس سے بڑہکر اور کیا فضیلت ہے کہ آگ
تمام بدن کو جلا ڈالے گی مگر سجدے کا مکان چاندکیطرح چمکتا رہے گا اوسکو آگ ہرگز نہ جلا سکے گی
پس یہی ہے وجہ مطابقت اس حدیث کی باب سے اور مراد سجدہ کے مکان سے بعضون کے نزدیک سات اعضا ہین
ہین یعنے ہاتہہ اور پاؤن اور گہٹنے اور پیشانی اور بعضون کے نزدیک فقط پیشانی ہے یعنی چہرہ چاند
کیطرح چمکے گا اور یہ جو فرمایا کہ اس امت مین منافق بہی ساتہہ ہونگے تو یہ اسواسطے کہ جیسے منافق دنیا مین مسلمانون
مین چہپے ہوے تہے ویسے ہی قیامت مین بہی مسلمانون مین ملجاوینگے اس خیال سے کہ شاید ہماری بہی
انکے ذریعہ سے نجات ہو جاوے اور ہمکو ذلت نہ ہووے سو اچانک مسلمانون اور منافقون کے درمیان
ایک قلعہ کہینچ دیا جاویگا اور علحدہ کرکے عذاب مین گرفتار کیے جاوینگے اور یہ جو فرمایا کہ پہلے خدا ایسی
صفت مین ظاہر ہوگا جو مسلمانونکے اعتقاد کے مخالف ہے سو بعضے کہتے ہین کہ پہلا قول منافقون کا ہے

اور دوسرا قول مسلمانونکا ہے یعنے خدا تو اپنی اصلی صورت مقدس سے ظاہر ہوگا لیکن چونکہ وہ صفت منافقونکی اعتقاد کے مخالف ہوگی تو منافق کہین گے تو ہمارا خدا نہین پس منافق مسلمانون سے علیحدہ ہو جاوینگے اور بعضے کہتے ہین کہ پہلی بار فرشتہ آویگا یعنے اونکی آزمایش کے لیے اور دوسری بار خود رب ظاہر ہوگا واللہ اعلم بالصواب **باب** یُبْدِی ضَبْعَیْہِ وَیُجَافِی فِی السُّجُوْدِ سجدے مین نمازی اپنی کہنیون کو پہلو سے دور رکہے اور پیٹ کو رانون سے دور رکہے **حَدَّثَنَا** یَحْیَی بْنُ بُکَیْرٍ قَالَ حَدَّثَنِیْ بَکْرُ بْنُ مُضَرَ عَنْ جَعْفَرِ بْنِ رَبِیْعَۃَ عَنِ ابْنِ ھُرْمُزَ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ مَالِكِ بْنِ بُحَیْنَۃَ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ اِذَا صَلّٰی فَرَّجَ بَیْنَ یَدَیْہِ حَتّٰی یَبْدُوَ بَیَاضُ اِبْطَیْہِ وَقَالَ اللَّیْثُ حَدَّثَنِیْ جَعْفَرُ بْنُ رَبِیْعَۃَ نَحْوَہٗ **ترجمہ** مالک بن بحینہ رضہ سے روایت ہے کہ جب حضرت صلعم نماز پڑہا کرتے تو اپنے دونو بازونکو خوب کہول دیتے تہے یہانتک کہ آپ کی بغلون کی سفیدی ظاہر ہوتی یعنے ہر ہاتہ کو پہلو سے دور رکہتے تہے **ف** اس حدیث سے ثابت ہوا کہ نمازی اپنی کہنیون کو پہلو سے دور رکہے اور حکمت اسمین یہ ہے کہ اس سے آدمی کا بوجہ چہرے سے ہلکا ہو جاتا ہے اور ناک اور منہہ کو زمین پر رکہنے مین تکلیف نہین پہونچتی ہے اور بعضون نے کہا ہے کہ اس صورت مین تواضع زیادہ پائی جاتی ہے اور بعضون نے کہا ہے کہ اگر ہر ہر عضو کو علیحدہ رکہے اور ہر عضو سے علیحدہ سجدہ کرے تو گویا ایسا ہے کہ ایک آدمی کے بدلے کئی آدمی سجدہ کر رہے ہین اور ایک روایت مین آیا ہے کہ حضرت اپنے بازونکو اسقدر کہولتے کہ اونکے تلے سے جانور گذر سکتا لیکن یہ حکم مستحب ہے واجب نہین **باب** یَسْتَقْبِلُ ۲۸۰ بِاَطْرَافِ رِجْلَیْہِ الْقِبْلَۃَ نمازی اپنے پاؤن کے اونگلیون کو قبلے کی طرف رکہے یعنے التحیات مین قَالَہٗ اَبُوْ حُمَیْدٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یعنے اس حدیث کو حضرت صلعم سے ابو حمید نے روایت کیا ہے اور یہ حدیث آیندہ آویگی انشاء اللہ تعالی **باب** اِذَا لَمْ یُتِمَّ سُجُوْدَہٗ جب نمازی سجدہ کو پورا نہ کرے یعنے اوسمین طمینان نہ کرے تو اوسکا کیا حکم ہے **حَدَّثَنَا** الصَّلْتُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ حَدَّثَنَا مَھْدِیٌّ عَنْ وَاصِلٍ عَنْ اَبِیْ وَائِلٍ عَنْ حُذَیْفَۃَ اَنَّہٗ رَاٰی رَجُلًا لَا یُتِمُّ رُکُوْعَہٗ وَلَا سُجُوْدَہٗ فَلَمَّا قَضٰی صَلٰوتَہٗ قَالَ لَہٗ حُذَیْفَۃُ مَا صَلَّیْتَ وَاَحْسِبُہٗ قَالَ لَوْ مُتَّ مُتَّ عَلٰی غَیْرِ سُنَّۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ **ترجمہ** حذیفہ رضہ سے روایت ہے کہ اونہون نے ایک مرد کو نماز پڑہتے دیکہا کہ وہ رکوع پورا کرتا تہا نہ سجدہ سو جب وہ نماز پڑہ چکا تو حذیفہ نے اوسکو کہا کہ تیری نماز نہین ہوئی اور اگر تو اسی حال مین مرگیا تو بیدین ہوکر مرجاویگا **ف** یہ حدیث پہلے بہی باب اذا لم یتم الرکوع مین گذر چکی ہے **باب** السُّجُوْدِ عَلٰی سَبْعَۃِ اَعْظُمٍ سات ہڈیون پر سجدہ کرنیکا بیان **حَدَّثَنَا** قَبِیْصَۃُ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْیٰنُ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِیْنَارٍ عَنْ طَاؤُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ اُمِرَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنْ یَّسْجُدَ عَلٰی سَبْعَۃِ اَعْضَاءٍ وَلَا یَکُفَّ شَعْرًا

دَکَانُوبَاَ الْجَبْهَةَ وَالْيَدَيْنِ وَالرُّكْبَتَيْنِ وَالرِّجْلَيْنِ ترجمہ ابن عباس رضؓ سے روایت ہے کہ حضرت صلعم کو حکم ہوا
سجدہ کرنے کا سات ہڈیونپر اور یہ حکم ہوا کہ نماز مین کپڑے اور بالون کو نہ سمیٹین اور وہ سات ہڈیان یہ مین اتہا
اور دونو ہاتہہ اور دونو گہٹنے اور دونو قدم **ف** اس حدیث سے ثابت ہوا کہ نماز مین بالونکا جوڑا باندہنا اور
کپڑے کو خاک سے بچانا مکروہ ہے اور اسیطرح نماز سے باہر بہی جمہور کے نزدیک یہی حکم ہے لیکن اسمین سب کا
اتفاق ہے کہ اس سے نماز فاسد نہین ہوتی اور اسمین حکمت یہ ہے کہ یہ تکبر کی نشانی ہے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ ان سات
عضوونپر سجدہ کرنا واجب ہے اور یہی مذہب ہے امام احمد اور اسحاق وغیرہ کا سو اگر انمین سے ایک عضو کو بہی چھوڑدیگا
تو نماز باطل ہوجاویگی فتح الباری مین لکہا ہے کہ اس سے ثابت ہوا کہ سجدہ کرنے مین متہا اصل ہے اور ناک اُسکی
تابع ہے اور بعضے کہتے ہین کہ ان دونون کو ایک عضو کا حکم ہے والا آٹہ اعضا ہوجاوینگے اور ابو حنیفہ کہتے
ہین کہ صرف ناک پر سجدہ کرلیوے تو جب بہی کافی ہوجاتا ہے مگر جواب اسکا یہ ہے کہ اس سے لازم آتا ہے کہ فقط
ناک پر سجدہ کرنا بہی کافی ہوجاوے جیسے کہ بعض متہے پر سجدہ کرنا کافی ہوجاتا ہے لیکن متہے
کا ذکر حدیث مین آچکا ہے پس حق یہی ہے کہ قیاس اس تصریح کے معارض نہین ہوسکتا ہے اگرچہ ممکن ہے کہ
اونکو ایک عضو کہا جاوے لیکن یہ فقط نام ہی کہنے مین ہے حکم مین نہین اور ابن منذر نے نقل کیا ہے اجماع
صحابہ کا اسپر ہے کہ فقط ناک پر سجدہ کرنا کافی نہین اور جمہور علما کے نزدیک فقط متہے پر سجدہ کرنا کافی ہوجاتا ہے ۵۸۱
اور امام احمد اور اسحاق اور اوزاعی وغیرہ کے نزدیک ناک اور متہے دونو کو زمین پر رکہنا واجب ہے اور یہی ہے
ایک قول شافعی کا اور ہاتہون سے تمام بازو مراد نہین بلکہ فقط دونو ہتہیلیان مراد ہین اور وہ بہی اندر
کیطرف سے اور قدمون سے مراد اونگلیان پاؤن کی ہین نہ تمام پاؤن اور طریق اونکے سجدہ کرنے کا یہ ہے
کہ قدمون کو اونگلیون کے سرونپر کہڑا کرے اور اپنی ایڑیون کو بلند کرے اور قدمون کو اوسکیطرف قبلے کے
سامنے کرے اسیواسطے مستحب ہے کہ اونگلیون کو جوڑکر رکہے اگر کہول کر رکہے گا تو بعضی اونگلیون کا منہ قبلے سے
پہر جاویگا اور بعضی شافعیہ کہتے ہین کہ تمام اعضا پر سجدہ کرنا واجب نہین بلکہ فقط متہے پر سجدہ کرنا واجب ہے اور
دلیل اونکی وہ حدیث جنگلی آدمی کی ہے کہ حضرت صلعم نے اُسکو فرمایا کہ اپنے متہے کو زمین پر اطمینان سے رکہا کر
سو جواب اسکا یہ ہے کہ یہ مفہوم ہے اور حدیث ابن عباس کی منطوق ہے اور منطوق مقدم ہوتا ہے مفہوم پر اور
اور اسکے سوا اور بہی اونکی کئی دلیلین ہین لیکن سب کی سب ضعیف بلکہ اضعف ہین اور اس حدیث سے ظاہر یہ بہی
ثابت ہوا کہ کسی عضو کا کہولنا واجب نہین اسلیے کہ عضو کو زمین پر رکہنے سے سجدہ حاصل ہوجاتا ہے نہ
عضوونکے کہولنے سے سو خواہ کپڑے پر سجدہ کرے اور خواہ ننگی زمین پر سجدہ کرے دونو طرح سے جائز ہے
اور مطابقت اس حدیث کی باب سے ظاہر ہے حَدَّثَنَا مُسْلِمُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ عَمْرٍو عَنْ

طاؤس عن ابن عباس عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال امرنا ان نسجد علی سبعۃ اعظم ولا نکف
شعرا ولا ثوبا ترجمہ ابن عباس رض سے روایت ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ ہمکو حکم ہوا سجدہ کرنیکا سات ہڈیوں پر
اور یہ حکم ہوا کہ نماز میں بالوں اور کپڑے کو نہ لپیٹیں **ف** ان حدیثوں میں ہڈیوں سے مراد عضو ہیں اور
انکو ہڈی کہنا قبیل سے تسمیہ کل کے ساتھ اسم بعض کی ہے اس لئے کہ ہر ایک عضو ان میں سے کئی ہڈیوں
سے مرکب ہے **حدثنا** آدم قال حدثنا اسرائیل عن ابی اسحاق عن عبداللہ بن یزید قال حدثنا البراء بن
عازب وھو غیر کذوب قال کنا نصلی خلف النبی صلی اللہ علیہ وسلم فاذا قال سمع اللہ لمن حمدہ
لم یحن احد منا ظہرہ حتی یضع النبی صلی اللہ علیہ وسلم جبہتہ علی الارض **ترجمہ** براء رضی اللہ
تعالی عنہ سے روایت ہے کہ ہم حضرت کے ساتھ نماز پڑھا کرتے تھے سو جب آپ سمع اللہ لمن حمدہ کہتے تو ہم میں سے کوئی
اپنی پیٹھ ٹیڑھی نہ کرتا یہانتک کہ آپ اپنے متھے کو زمین پر رکھتے یعنی ہم لوگ حضرت صلعم سے بہت پیچھے سجدے میں جاتے تھے
**ف** اس حدیث میں فقط متھے پر سجدہ کرنے کا ذکر ہے لیکن یہ حدیث پہلی حدیثوں کی معارض نہیں جنمیں سات عضووں پر سجدہ کرنیکا
ذکر ہے اسلیے کہ اس سے غیر کی نفی ثابت نہیں ہوتی ہے اور نیز اس حدیث میں متھے کو خاص اسواسطے کیا ہے کہ وہ ان سب سے افضل اور
اشرف ہے اور اسمیں کسی کو اختلاف نہیں ہے **باب** السجود علی الانف ناک پر سجدہ کرنیکا بیان **ف** یہ مسئلہ
پہلے باب میں معلوم ہو چکا ہے لیکن علیحدہ اسکا باب اسواسطے باندھا کہ اسکی تاکید زیادہ ہے اسواسطے کہ حضرت صلعم نے اسکا ۵۸۳
اہتمام بہت کیا ہے یہانتک کہ آپنے اسکو جرح کی حالت میں بھی نہیں چھوڑا پس معلوم ہوا کہ اسکی نہایت تاکید ہے اگر
تاکید نہ ہوتی تو ایسی حالت کیچڑ میں آپ اسکو چھوڑ دیتے **حدثنا** معلی بن اسد ثنا وہیب عن عبداللہ بن
طاؤس عن ابیہ عن ابن عباس قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم امرت ان اسجد علی سبعۃ اعظم علی
الجبہۃ واشار بیدہ علی انفہ والیدین والرکبتین واطراف القدمین ولا نکفت الثیاب والشعر
**ترجمہ** اسکا ابھی گذر چکا ہے **ف** بعضوں نے لکھا ہے کہ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ فقط ناک پر سجدہ کرنا کافی ہے
اسلیے کہ مقرر ہو چکا ہے کہ بعض متھے پر سجدہ کرنا جائز ہے اور ناک بھی بعض متھے کا ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ بعض متھے پر سجدہ
کرنا بعض شافعیوں کا مذہب ہے سبکا یہ مذہب نہیں سو جو شخص بعض متھے پر سجدہ جائز ہونیسے انکار کرے اوسپر یہ الزام نہیں
آسکتا ہے اور نیز پہلے گذر چکا ہے کہ اسپر تمام صحابہ کا اجماع ہے کہ فقط ناک پر سجدہ کافی نہیں پھر صرف ناک پر سجدہ
کرنا کسطرح جائز ہوگا اسلیے کہ متھے سو ناک بالاتفاق مخصوص ہے اور باقی جواب اسکا فتح الباری میں مذکور ہے
**باب** السجود علی الانف فی الطین کیچڑ میں ناک پر سجدہ کرنا **حدثنا** موسی ثنا ہمام عن یحیی
عن ابی سلمۃ قال انطلقت الی ابی سعید الخدری فقلت الا تخرج بنا الی النخل نتحدث فخرج قال
قلت حدثنی ما سمعت النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی لیلۃ القدر قال اعتکف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

الْعَشْرَ الْاَوَّلَ مِنْ رَمَضَانَ وَاعْتَكَفْنَا مَعَهُ فَاَتَاهُ جِبْرِيْلُ فَقَالَ اِنَّ الَّذِىْ تَطْلُبُ اَمَامَكَ فَاعْتَكَفَ الْعَشْرَ
الْاَوْسَطَ وَاعْتَكَفْنَا مَعَهُ فَاَتَاهُ جِبْرِيْلُ فَقَالَ اِنَّ الَّذِىْ تَطْلُبُ اَمَامَكَ فَقَامَ النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
خَطِيْبًا صَبِيْحَةَ عِشْرِيْنَ مِنْ رَمَضَانَ فَقَالَ مَنْ كَانَ اعْتَكَفَ مَعَ النَّبِىِّ فَلْيَرْجِعْ فَاِنِّىْ اُرِيْتُ لَيْلَةَ الْقَدْرِ
وَاِنِّىْ نُسِّيْتُهَا وَاِنَّهَا فِى الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ فِىْ وِتْرٍ وَاِنِّىْ رَاَيْتُ كَاَنِّىْ اَسْجُدُ فِىْ طِيْنٍ وَمَاءٍ وَكَانَ سَقْفُ الْمَسْجِدِ
جَرِيْدَ النَّخْلِ وَمَا نَرٰى فِى السَّمَاءِ شَيْئًا فَجَاءَتْ قَزَعَةٌ فَاُمْطِرْنَا فَصَلّٰى بِنَا النَّبِىُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
حَتّٰى رَاَيْتُ اَثَرَ الطِّيْنِ وَالْمَاءِ عَلٰى جَبْهَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَرْنَبَتِهٖ تَصْدِيْقَ رُؤْيَاهُ **ترجمہ** ابو سلمہ سے
روایت ہے کہ مین ابو سعید خدری رضی کے پاس آیا اور اسکو کہا کہ کیا تو ہمارے ساتھ نخل کیطرف نہین چلتا وہان چلکر کچھ بات چیت
کرین سو وہ ہمارے ساتھ نکل کر چلا سو مین نے اُنسے کہا کہ مجھسے حدیث بیان کر جو تونے حضرت م سے شب قدر کے باب مین سنی
ہے اونسے کہا کہ ایکسال حضرت رمضان کی پہلے دہاکے مین اعتکاف بیٹھے اور ہم بہی آپکے ساتھ اعتکاف بیٹھے سو آپکے پاس
جبرئیل ع آیا سو اسنے کہا کہ آپ جس چیز کو تلاش کرتے ہو وہ تمہارے آگے ہے یعنے شب قدر آیندہ دہاکے مین ہے سو آپ
درمیان کی دہاکے مین اعتکاف بیٹھے اور ہم بہی آپکے ساتھ اعتکاف بیٹھے سو پہر آپ پاس جبرئیل ع آئے اور کہا کہ آپ جس
چیز کو تلاش کرتے ہو وہ آگے ہے سو حضرت م نے بیسوین کی صبح کو خطبہ پڑہا اور فرمایا کہ جو میرے ساتھ اعتکاف
بیٹھا ہو وہ پہر آوے اپنے اعتکاف کے مقام پر یعنے جسنے اعتکاف توڑا ہو وہ پہر مسجد مین آکر اعتکاف کرے سو مقرر شب قدر سم ۸ ھ
مجکو معلوم ہوئی تہی سو مین بہول گیا اور مقرر وہ پچہلے دہاکے مین ہے طاق راتون مین اور مین نے دیکھا ہے کہ پانی اور
مٹی مین سجدہ کرتا ہون یعنے شب قدر وہ رات ہے جسمین پانی برسیگا اور مین کیچڑ مین سجدہ کرونگا ابو سعید نے کہا کہ اُسوقت
آسمان پر ہمکو کہین بدلی کا ٹکڑا بہی نظر نہین آتا تہا پہر بدلی ہوئی اُٹہی یہانتک پانی برسا کہ حضرت م کی مسجد کی چہت ٹپکی اور
مسجد کی چہت کہجور کی چھتیون سے تہی سو حضرت نے ہمکو اس کیچڑ مین نماز پڑہائی یہانتک کہ مین نے پانی اور مٹی کا نشان آپکے
ماتہے پر دیکھا (اور یہ مینہ خدا نے اسواسطے برسایا کہ اپنی نبی کی خواب کو سچا کرے **ف** نخل ایک جگہ کا نام ہے مدینہ مین پس
اس حدیث سے ثابت ہوا کہ ناک اور ماتہے دونون پر سجدہ کرنا واجب ہے اسلیے کہ اس حدیث مین صریح آچکا ہے کہ آپ نے دونون پر
سجدہ کیا پس فقط ناک پر سجدہ کافی ہونا اس حدیث سے ثابت نہین ہوتا ہے بلکہ یہ حدیث اوسکو بالکل باطل کرتی
ہے کہ باوجود ایسے عذر کے آپ نے اوسکو ترک نہ کیا واللہ اعلم بالصواب والیہ المرجع والمآب ۵۵

الحمد للہ کہ ترجمہ پارہ سوم صحیح بخاری کا تمام ہوا اب چوتہے پارے کا ترجمہ شروع ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ
اور اگر توفیق ایزدی نے یاری کی تو تمام بخاری شریف کا اسی طرز سے ترجمہ کیا جائیگا انشاء اللہ تعالیٰ اور اسکی فائدوں مین
تمام فتح الباری لکہی گئی ہے فقط اسناد اور اختلاف الفاظ حدیث کی متعلق جو کلام ہے اوسکو چھوڑ دیا گیا کہ اُس سے
عوام کو کچھ فائدہ نہین اور یہ ترجمہ عوام کے واسطے کیا گیا ہے فقط وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین۔ تمام شد

# فہرست بعض ابواب مطالب کتاب پارۂ سوم فیض الباری شرح اردو صحیح بخاری حامل متن با اسناد و اعراب و فوائد

قال اللہ تعالیٰ فی شان النبی ؐ

# وَمَا یَنطِقُ عَنِ الْہَوَیٰ اِنْ ہُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوحَیٰ

از نتیجات مقبول ذوالمنن مولانا محمد ابوالحسن محدث مدظلہ ترجمہ سلیس محاورہ بانا دو اعراب و فوائد ملقب بتسہیل القاری مسمیٰ

۱۳۰۸ھ

# فیض الباری

ترجمہ اردو پارہ چہارم

# صحیح البخاری

۱۸۹۰ء

بفرمائش لحضرت عباد اللہ الصمد عبدالعزیز محمد عبدالرشید علی محمد تاجر کتب کشمیری بازار لاہور فہم اللہ تعالیٰ ایمانا کاملا

در مطبع گلزار محمدی واقع لاہور مطبوع گردید

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَسَلَامٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی اَمَّا بَعْدُ فَھٰذِہٖ تَرْجَمَۃٌ لِلْجُزْءِ الرَّابِعِ مِنْ صَحِیْحِ الْبُخَارِیِّ وَفَّقَنَا اللّٰہُ لِخَتْمِہٖ وَاِنْتِھَائِہٖ کَمَا وَفَّقَنَا لِشُرُوْعِہٖ وَابْتِدَائِہٖ **بَابُ عَقْدِ الثِّیَابِ وَشَدِّھَا وَمَنْ ضَمَّ اِلَیْہِ ثَوْبَہٗ اِذَا خَافَ اَنْ تَنْکَشِفَ عَوْرَتُہٗ** نماز مین کپڑون کو گرہ دینا اور انکو باندہنا کیا حکم رکہتا ہے اور جب نماز مین ستر کہل جانے کا خوف ہو تو اپنے کپڑون کو اپنے بدن پر سمیٹ لینا اور اپنے ساتہ جوڑنا جائز ہے **حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ کَثِیْرٍ اَنَا سُفْیَانُ عَنْ اَبِیْ حَازِمٍ عَنْ سَھْلِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ کَانَ النَّاسُ یُصَلُّوْنَ مَعَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَھُمْ عَاقِدُوْا اُزُرِھِمْ مِنَ الصِّغَرِ عَلٰی رِقَابِھِمْ فَقِیْلَ لِلنِّسَاءِ لَا تَرْفَعْنَ رُؤُسَکُنَّ حَتّٰی یَسْتَوِیَ الرِّجَالُ جُلُوْسًا **ترجمہ** سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ لوگ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتہ نماز پڑہا کرتے تہے اس حال سے کہ اپنے تہبندون کو گردنون پر باندہے ہوتے چہوٹے ہونے کے سبب سے سو عورتون کو حکم ہوا کہ اپنے سرون کو سجدے سے نہ اوٹہایا کرو یہانتک کہ مرد سیدہے ہو کر بیٹہ جاوین **ف** اس حدیث سے ہوا کہ اگر کپڑا چہوٹا ہووے اور اس سے آدمی کے ستر کہل جانے کا خوف ہو تو اسکو نماز مین گرہ دیکر اپنے بدن کے ساتہ سمیٹ لینا جائز ہے کہ اصحاب رضی اللہ عنہم چہوٹے کپڑے ہونے کی سبب سے اپنی گردنون پر باندہتے تہے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ نماز مین کپڑون کو سمیٹنا جائز ہے اسلیئے کہ ایسے چہوٹے کپڑون کو

نماز مین سمیٹنا لازم ہے اسی وجہ سے عورتون کو مردون سے پہلے سر اوٹھانا منع ہوا پس یہی وجہ ہے مطابقت
اس حدیث کی مسئلہ باب سے اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عورتون کو مردون سے پہلے سر اوٹھانے سے اس
واسطے منع فرمایا کہ مردون کے تہبند بہت چھوٹے اور تنگ ہوتے تہے پس سجدے مین بعضون کے ستر پیچھے
سے کہل جاتے تہے اور عورتون کی نظر اونکے ستر پر پڑتی تہی یا نظر پڑنے کا خوف تہا سو اسواسطے عورتون کو حکم ہوا کہ
جب تک مرد سیدہے ہوکر بیٹھ نہ جاوین تب تک سجدہ سے سر نہ اوٹھایا کرو اور اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ اگر
کپڑا لنبا ہووے اور خوب فراخ ہووے تو اوسوقت اوسکو گردن پر باندہنے کی کچھ حاجت نہین جیسے کہ ابواب
ستر مین مذکور ہوچکا ہے کہ جن اصحاب کو پاس لنبے کپڑے ہوتے تھے وہ گردنون پر نہین باندہتے تہے
بلکہ الحاف یا اشتمال کرتے تہے اور غرض امام بخاری کی اس باب سے یہ ہے کہ نماز مین کپڑا سمیٹنے کی ممانعت جو
پہلے مذکور ہوچکی ہے تو وہ خاص اوسی وقت ہے جب کہ کوئی ضرورت نہو اور ننگا ہوجانے کا خوف نہ ہو
اور جب کہ کوئی ضرورت ہو اور ستر کہل جانے کا خوف ہو تو ایسے وقت نماز مین کپڑا سمیٹنا جائز ہے
منع نہین جیسے کہ اس باب سے معلوم ہوتا ہے پس معلوم ہوا کہ حالت ضرورت عموم ممانعت سے مستثنے
ہے اور اس باب کو سجدے کے بابون مین اسواسطے لایا گیا کہ کپڑے کو گرہ وغیرہ اور سمیٹ کر سجدہ کرنا اور
سر اوٹھانا آسان ہے اس سے کہ کپڑے کو لٹکا کر اور کہلا چھوڑ کر سجدہ کیا جاوے اور نیز یہ کہ سجدہ ہوجانے
کے وقت چھوٹے کپڑے کو بدن پر سمیٹنے کی سخت حاجت ہوتی ہے بدون اوسکے ستر کہل جانے کا
اکثر خوف ہوتا ہے پس اس وجہ سے اس باب کو احکام سجدے مین داخل کیا گیا واللہ اعلم

**باب لا یکف شعرًا** نماز مین آدمی بالون کو نہ سمیٹے **حدثنا ابو النعمان ثنا حماد
بن زید عن عمرو بن دینار عن طاؤس عن ابن عباس قال امر النبی صلی اللہ علیہ وسلم
ان یسجد علی سبعة اعظم ولا یکف شعرہ ولا ثوبہ** ترجمہ ابن عباس رض سے روایت
ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم ہوا سجدہ کرنے کا سات ہڈیون پر اور یہ حکم ہوا کہ نماز مین اپنے
کپڑے اور بالون کو نہ سمیٹین **ف** مراد بالون سے بال سر کے ہین پس اس حدیث سے ثابت
ہوا کہ نماز مین بالون کا جوڑا باندہنا منع ہے اور حکمت اس منع مین یہ ہے کہ بالون کا جوڑا باندہنا شیطان
کے بیٹھنے کی جگہ ہے یعنی جو شخص جوڑا باندہ کر نماز پڑہے شیطان نماز کے وقت اوسکے جوڑے
مین ہو بیٹھتا ہے جیسے کہ ابو داؤد مین ابو رافع رض سے روایت ہے کہ حسن رض بن علی [illegible] کا جوڑا
باندہ کر نماز پڑہتے دیکہا سو ابو رافع نے اوسکو پیچھے سے جاکر کہول دیا اور کہا کہ [illegible] نے صلی اللہ
علیہ وسلم سے سنا ہے فرماتے تہے کہ جوڑا شیطان کے بیٹھنے کی جگہ ہے ا[illegible] ن کا جوڑا باندہنا

اور انکو سر پر جمع کرنا عرب کی عادت کے مخالف ہی اسلیئے کہ عرب کی عادت نماز مین بالون کو چہوڑ دینا ہے پس معلوم ہوا کہ بالون کا جوڑا باندہ کر نماز پڑہنی منع ہے پس وجہ مطابقت مسئلہ باب کی اس حدیث سے ظاہر ہے اور اس باب کو احکام سجدے مین اس واسطے لایا گیا کہ جب نمازی بالون کو کہلا چہوڑ دیوے اور جوڑا نہ باندہے تو اس وقت بال بہی اسکے ساتہہ سجدہ کرتے ہین پس احکام سجدے کے ساتہہ اسکی اتنی مناسبت ہی کافی ہے اور امام نووی رح نے شرح صحیح مسلم مین لکہا ہے کہ نماز مین کپڑے کو سمیٹنا یا آستین کو چڑہانا یا بالون کا جوڑہ باندہنا یا بالون کو عمامے کے تلے جمع کرنا یا مثل اسکی اور کسی طرح کرنا یہ سب منع ہے اور اسپر سب علما کا اتفاق ہے لیکن یہ کراہت تنزیہی ہے اگر کوئی اسطرح سے نماز پڑہے تو نماز صحیح ہو جاوے گی لیکن گنہگار ہوگا انتہی اور جمہور کا مذہب یہ ہے کہ نہی عام ہے خواہ نماز کے واسطے جانکر جوڑا باندہے یا پہلے سے کسی اور سبب کے واسطے باندہا ہوا ہو سب طرح سے منع ہے **باب** لَا يَكُفُّ ثَوْبَهٗ فِي الصَّلٰوةِ نماز مین آدمی اپنے کپڑے کو نہ سمیٹے **حدثنا** مُوْسَى بْنُ اِسْمٰعِيْلَ ثَنَا اَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ عَمْرٍو عَنْ طَاؤُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اُمِرْتُ اَنْ اَسْجُدَ عَلٰى سَبْعَةِ اَعْظُمٍ لَا اَكُفُّ شَعْرًا وَّلَا ثَوْبًا **ترجمہ** ابن عباس رض سے روایت ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجہکو حکم ہوا ہے سجدہ کرنے کا سات ہڈیون پر اور یہ حکم ہوا ہے کہ نماز مین کپڑے اور بالون کو نہ سمیٹون **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نماز مین کپڑے کو سمیٹنا اور خاک سے بچانا منع ہے اور بیان اسکا پہلے بالون مین ہو چکا ہے اور اس باب کو احکام سجدے مین اسواسطے لایا گیا کہ جو کپڑا کہ نمازی کے بدن پر ہوتا ہے سجدہ کرنے کے وقت وہ بہی اسکے ساتہہ سجدہ کرتا ہے پس اتنی ہی مناسبت کافی ہے واللہ اعلم **باب** التَّسْبِيْحِ وَالدُّعَاءِ فِي السُّجُوْدِ سجدہ مین تسبیح اور دعا کرنے کا بیان یعنے سجدے مین خدا کی پاکی کہنی اور اس سے دعا مانگنی جائز ہے **حدثنا** مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيٰى عَنْ سُفْيَانَ قَالَ حَدَّثَنِيْ مَنْصُوْرٌ عَنْ مُسْلِمٍ عَنْ مَسْرُوْقٍ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُكْثِرُ اَنْ يَّقُوْلَ فِيْ رُكُوْعِهٖ وَسُجُوْدِهٖ سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَبِحَمْدِكَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ يَتَاَوَّلُ الْقُرْاٰنَ **ترجمہ** عائشہ رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم رکوع اور سجدے مین اکثر اوقات اس دعا کو پڑہا کرتے تہے

سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَبِحَمْدِكَ اللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ یعنے پاک ہو تو اے آلہی ای رب ہمارے اور پاکی بولتا ہون ساتھ تعریف تیری کے آلہی بخش مجھکو۔ اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اس دعا کو رکوع اور سجدی مین پڑہنا سو وجہ یہ تہا کہ آپ قرآن کے حکم پر عمل کرتے تہے یعنے قرآن مین خدا نے فرمایا ہے فسبح بحمد ربک واستغفرہ یعنے ای پیغمبر پاکی بول ساتھ تعریف رب اپنے کے اور بخشش مانگ اُس سے سو اس حکم کے موجب حضرت رکوع اور سجدے مین اس دعا کو اکثر بلکہ ہمیشہ ہر نماز مین پڑہا کرتے تھے بلکہ نماز سے باہر بھی اس دعا کو پڑہا کرتے تھے **ف** اس حدیث کے ایک طریق مین آیا ہے کہ جب یہ سورۃ اُتری اِذَا جَاءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ الآیۃ تو بعد اسکے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم ہمیشہ ہر نماز مین اس دُعا کو پڑہتے تہے بلکہ نماز کے باہر بھی اسکو پڑہا کرتے تہے پس اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رکوع مین دُعا کرنی اور تسبیح کہنی دونو جائز ہین اور اسی طرح سجدہ مین بھی دعا اور تسبیح کرنی جائز ہے اور ایک حدیث مین آیا ہے کہ رکوع مین اللہ کی تعظیم بولو اور سجدے مین دعا مانگو سو یہ حدیث اس حدیث عائشہ رضہ کے معارض نہین ہے اسلیئے کہ یہ حدیث عائشہ رضہ کی جواز پر محمول ہے اور وہ حدیث اولویت اور فضلیت پر محمول ہے یعنے افضل تو یہی ہے کہ سجدے مین دعا کرے اور رکوع مین خدا کی تعظیم کرے لیکن اگر سجدی مین خدا کی تعظیم بولے اور رکوع مین اُس سے دعا مانگے تو یہ بھی جائز ہے اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ مراد سجدی مین دعا کرنے سی بہت لنبی دعا ہو یعنے سجدے مین لنبی دعا کیا کرو پس رکوع مین صرف اسقدر تہوڑی دُعا مانگنی یعنے اللہم اغفرلی اسکی معارض نہین ہوگی اور بعضی حدیثون مین آیا ہے کہ رکوع مین سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ اور سجدے مین سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى کہے تو یہ بھی حدیث عائشہ رضہ کے معارض نہین اس لیئے کہ دونو طرح سے جائز ہے اگر پہلی دعا پڑہے تو وہ بھی جائز ہے اور اگر یہ تسبیح کہے تو یہ بھی جائز ہے یا کبھی اسکو کہے اور کبھی اُسکو کہے یا دونو کو جمع کرے ہر طرح سے جائز ہے **ف** ثانیہ اکثر حدیثون مین یہ حکم وارد ہوا ہے کہ سجدہ مین بہت دُعا مانگا کرو چنانچہ صحیح مسلم اور ابوداؤد وغیرہ مین ابوہریرہ رضہ سے روایت ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ آدمی سجدہ مین خدا سے بہت نزدیک تر ہوجاتا ہے سو اُسمین بہت دعا مانگا کرو پس اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سجدے مین ہر حاجت کے واسطے دعا مانگنی جائز ہے خواہ کوئی حاجت دینی ہو یا دنیاوی ہو چنانچہ دوسری حدیث مین انس رضہ سے روایت ہی کہ چاہیئے کہ آدمی اپنے رب سے ہر حاجت کا سوال کرے یہانتک کہ اگر جوتی کا تسمہ ٹوٹ جاوے تو اُسکو بھی خدا سے مانگے اور نیز معلوم ہوا کہ سجدی مین آدمی کی ہر دعا قبول ہو جاتی ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ ایک سوال کو کئی بار

مکرر کرنا جائز ہے اور امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکھا ہے کہ رکوع اور سجدے مین تسبیح کہنی سنت ہے
واجب نہین ہے یہی ہے مذہب امام مالک اور شافعی رح اور ابو حنیفہ رح اور جمہور علما کا اور امام احمد رح
وغیرہ بعض کے نزدیک واجب ہے اور امام احمد کی دلیل یہ حدیث ہے کہ میری نماز کیطرح نماز پڑہو اور جمہور
علما کہتے ہین کہ یہ حدیث استحباب پر محمول ہے لیکن امام شافعی وغیرہ کہتے ہین کہ مستحب ہے کہ رکوع
مین سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ کہے اور سجدے مین سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى کہے اور انکو تین تین بار
کہے اور دوسری دُعاؤن کو بھی اُسکے ساتھ جمع کرے اور اگر صرف ایک بار ہی تسبیح کہے تو بھی
سنت ادا ہو جاتی ہے مگر فضیلت کمال نہین ہوتی ہے لیکن **بَابُ** الْمُكْثِ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ
دو سجدون کے درمیان اطمینان سے ٹھیرنا **باب** دو سجدون کے درمیان اطمینان سے
بیٹھنا امام احمد کے نزدیک مستحب ہے وہ کہتے ہین کہ دو سجدون کے درمیان یہ دعا پڑہے اللّٰہم اغفرلی
اور اسکو کئی بار دوہراوے اور حنفیہ کے نزدیک اس جلسہ مین یہ دعا پڑہنی مستحب ہے اور نہ کوئی اور
ذکر مسنون ہے وہ کہتے ہین کہ دو سجدون کے درمیان بیٹھنا مقصود بالذات نہین کہ نماز کی اور سنتون
کی طرح یہ بھی ایک سنت ہو بلکہ غرض اس جلسہ سے صرف یہ ہے کہ دو سجدون کے درمیان فاصلہ ہو جاوے
اور ایک سجدہ دوسرے سے جدا ہو جاوے پس اسمین کوئی ذکر بھی مقصود بالذات نہین ہوگا اور کہتے ہین
جن حدیثون مین دو سجدون کے درمیان دُعا کرنے کا ذکر آیا ہے اُنسے مراد فرضی نماز نہین بلکہ تہجد
کی نماز مراد ہے یعنے تہجد کی نماز مین حضرت صلے اللہ علیہ وسلم دعا کو پڑہا کرتے تھے لیکن حدیثین اس
باب کی صریح ہین حنفیہ کے رد مین اسلیئے کہ اُنسے صریحًا ثابت ہوتا ہے کہ دو سجدون کے درمیان ٹھیرنا
یہ بھی ایک سنت ہے اور سب سنتون کی طرح خاصکر حدیث براء سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت صلے اللہ
علیہ وسلم کی ہمیشہ یہی عادت تھی کَانَ دوام پر دلالت کرتا ہے اور اگر دوام پر دلالت نکرے تو نہ
ہو اکثر اوقات سے پس اس سے تہجد کی نماز مراد رکھنی قطعًا باطل ہے اور نیز یہ حدیث براء کی
مطلق ہے سب نمازون کو شامل ہے پس محض رائے اور مجرد خیال سے اسکی تخصیص کرنی جائز نہین
اور نیز حضرت صلی اللہ علیہ وسلم تہجد کی نماز کو تو ہمیشہ اپنے گہر مین پڑہا کرتے تھے پہر براء کو یہ کہان سے معلوم
ہوا کہ آپ کا رکوع اور سجود اور دو سجدون کے درمیان بیٹھنا برابر تہا پس براء کا یہ کہنا اور اسیطرح مالک بن
حویرث کا اپنی نماز کو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز سے مشابہ کہنا ہرگز صحیح نہین ہوگا پس یا تو ان دونو
حدیثون کو غلط ٹہیرایا جاویگا اور یا انکو تہجد پر محمول کرنا باطل کہا جاویگا لیکن یہ حدیثین تو بالاتفاق صحیح ہین
پس تہجد کی نماز پر انکو محمول کرنا باطل ہوا اور دو سجدون کے درمیان اطمینان سے بیٹھنے کا مستحب ہونا ثابت ہوا اور جماعت

برابر کا بیان باب استواء الظهر فی الرکوع مین پہلے مذکور ہو چکا ہے حَدَّثَنَا ابو النُّعمان قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ اَیُّوْبَ عَنْ اَبِیْ قِلَابَۃَ اَنَّ مَالِكَ بْنَ الْحُوَیْرِثِ قَالَ لِاَصْحَابِہٖ اَلَا اُنَبِّئُکُمْ صَلٰوۃَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ وَذَاکَ فِیْ غَیْرِ حِیْنِ صَلٰوۃٍ فَقَامَ ثُمَّ رَکَعَ فَکَبَّرَ ثُمَّ رَفَعَ رَاْسَہٗ فَقَامَ ھُنَیَّۃً ثُمَّ سَجَدَ ثُمَّ رَفَعَ رَاْسَہٗ ھُنَیَّۃً ثُمَّ سَجَدَ ثُمَّ رَفَعَ رَاْسَہٗ ھُنَیَّۃً فَصَلّٰی صَلٰوۃَ عَمْرِو بْنِ سَلِمَۃَ شَیْخِنَا ھٰذَا قَالَ اَیُّوْبُ کَانَ یَفْعَلُ شَیْئًا لَمْ اَرَھُمْ یَفْعَلُوْنَہٗ کَانَ یَقْعُدُ فِی الثَّالِثَۃِ اَوِ الرَّابِعَۃِ فَاَتَیْنَا النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَاَقَمْنَا عِنْدَہٗ فَقَالَ لَوْ رَجَعْتُمْ اِلٰی اَھَالِیْکُمْ صَلُّوْا صَلٰوۃَ کَذَا فِیْ حِیْنِ کَذَا صَلُّوْا صَلٰوۃَ کَذَا فِیْ حِیْنِ کَذَا فَاِذَا حَضَرَتِ الصَّلٰوۃُ فَلْیُؤَذِّنْ اَحَدُکُمْ وَلْیَؤُمَّکُمْ اَکْبَرُکُمْ **ترجمہ** مالک بن حویرث رضہ سے روایت ہی کہ اُسنے کہا ہان مین تمکو تبلاتا ہون نماز حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی یعنے مین تمکو تمہاری روبرو نماز پڑہ کر دکہلا دیتا ہون کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اسطرح سے نماز پڑہا کرتے تہی اور یہ تبلانا مالک کا انکو نماز کے غیر وقت مین تہا یعنے وہ وقت کسی فرضی نماز کا وقت نہین تہا بلکہ کوئی اور وقت تہا یعنے سورج کے بعد اور دوپہر سے پہلے سو مالک نماز کے واسطے کہڑے ہوئے پہر رکوع کیا پہر رکوع سے سر اوٹہایا اور تہوڑی دیر ٹہیرے رہی پہر سجدہ کیا پہر سجدہ سے سر اٹہاکر تہوڑی دیر ٹہیرے رہی پہر سجدہ کیا پہر سر اوٹہاکر تہوڑی دیر ٹہیرے رہے سو مالک نے ہمارے اس شیخ عمرو کی طرح نماز پڑہی ایوب (راوی) نے کہا کہ وہ شیخ نماز مین ایک چیز کو کیا کرتا تہا کہ مینے اورون کو وہ چیز کرتے نہین دیکہا وہ چیز یہ ہے کہ وہ شیخ بیٹہا کرتا تہا تیسری رکعت مین یا چوتہی رکعت مین (یعنے جلسہ استراحت کا کیا کرتا تہا تیسری رکعت کے آخر مین یا چوتہی رکعت کے اول مین پس تیسری کا آخر اور چوتہی رکعت کا اول ایک ہی چیز ہے) مالک بن حویرث نے کہا کہ ہم (مسلمان ہوکر) حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے اور آپ کے پاس (کئی دن تک) ٹہیرے رہے سو آپنے فرمایا کہ اگر تم اپنے گہر والون کی طرف پلٹ جاؤ تو نماز پڑہو اسطرح ایسے ایسے وقت مین اور جب نماز کا وقت آوے تو چاہیئے کہ تم مین سے کوئی اذان دیوے اور چاہیئے کہ تم مین بڑا امام ہووے **ف** اس حدیث کا بیان پہلے گذر چکا ہے کہ وہ سب آدمی علم مین برابر تہے لہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے برابر احکام سیکہے تہے اسیواسطے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے بڑی عمر والے کو امامت کرنی فرمایا اور بیان اس حدیث کے صرف اس لفظ سے غرض ... بن حویرث سجدے سے سر اوٹہاکر تہوڑی دیر ٹہیرے رہے اسلیئے کہ اس سے معلوم ... سجدون کے درمیان اطمینان کرنا مستحب ہی اور حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے ... ثابت ہے

کو ادا کرتے ہین اور اوس کے درجے مختلف ہین بعض اعلےٰ ہین اور بعضے ادنیٰ اور بعضون نے
کہا کہ صالح اوس شخص کو کہتے ہین جسنے اپنی خواہش کو مطلق چھوڑ دیا ہوا اور خدا کے حکم پر قائم ہوا ہو
اور اپنے فائدہ اور نفع کی چیزونکے لینے سے اور نقصان اور فساد کی چیزونکے دفع کرنیسے اپنے
ہاتھ کو روک لیا ہے اور سب کچھ تقدیر ایزدی کے حوالہ کر دیا ہے اور اپنے نفس کا اختیار بالکل
اوٹھا دیا ہے جیسے کہ شیر خوار لڑکی کا حال دائی کے ساتھ ہوتا ہے اور میت کا حال غسل دینیوالے
کے ساتھ ہوتا ہے اور جب بندہ اس درجے کو پہونچ جاوے تو پھر وہ تمام آفتون سے سلامت
رہتا ہے اور مناسبت حدیث کی باب سے ظاہر ہے **باب** الدعاء قبل السلام سلام
پھیرنی سے پہلے دعا کرنی کا بیان - یعنے جب اخیر التحیات پڑھ چکے تو سلام پھیرنے سے پہلے
دعا مانگے پھر سلام پھیرے **حدثنا** ابو الیمان قال اخبرنا شعیب عن الزھری
قال اخبرنا عروۃ بن الزبیر عن عائشۃ زوج النبی صلی اللہ علیہ وسلم اخبرتہ ان
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یدعو فی الصلوۃ اللھم انی اعوذ بک
من عذاب القبر واعوذ بک من فتنۃ المسیح الدجال واعوذ بک من فتنۃ المحیا
وفتنۃ الممات اللھم انی اعوذ بک من المأثم والمغرم فقال لہ قائل ما اکثر ٦١٢
ما تستعیذ من المغرم فقال ان الرجل اذا غرم حدث فکذب واذا وعد اخلف و
قال محمد بن یوسف سمعت خلف بن عامر یقول فی المسیح والمسیح لیس بینھما
فرق وھما واحد احدھما عیسی علیہ السلام والآخر الدجال وعن الزھری قال
اخبرنی عروۃ بن الزبیر ان عائشۃ قالت سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
یستعیذ فی صلوتہ من فتنۃ الدجال **ترجمہ** عائشہ رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم نماز مین اس دعا کو پڑھا کرتے تھے الٰہی مین تیری پناہ مانگتا ہون قبر کے عذاب سے اور پناہ
مانگتا ہون مسیح دجال کے فتنے فساد سے اور تیری پناہ مانگتا ہون زندگی اور موت کے فتنے
سے الٰہی مین تیری پناہ مانگتا ہون گناہ اور قرض سے سو کسی نے آپ سے عرض کی کہ آپ ڈانڈ
سے کیون بہت پناہ مانگتے ہو سو آپنے فرمایا کہ آدمی جب قرضدار رہتا ہے بات کہتا ہے تو جھوٹھ بولتا
ہے اور قرضدارون سے وعدہ کرتا ہے تو پورا نہین کرتا اور محمد بن یوسف نے کہا کہ مین نے
خلف بن عامر سے سنا کہتے تھے کہ مسیح اور مسیح مین کوئی فرق نہین یعنے خواہ یا کو ساکن
پڑھا جاوے خواہ تشدید کے ساتھ پڑھا جاوے دونون ایک لفظ ہین انکی معنے مین کچھ فرق

نہین بلکہ دونونکا مسمے ایک ہے یعنے دونون مسمے سے عیسے علیہ السلام ہین اور دوسرا دجال ہے
یعنے عیسے کو بہی مسیح کہتے ہین اور دجال کو بھی مسیح کہتے ہین لیکن بعضون نے کہا کہ تشدید کے
ساتھہ دجال کو کہتے ہین اور جزم کے ساتھہ عیسے کو کہتے ہین۔ اور عائشہ رض سے روایت ہے کہ
مین نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ آپ نماز مین پناہ مانگتے تہے دجال کے فتنے سے
ف دجال ایک شخص کافر کا نام کہ اخیر زمانے مین ظاہر ہوگا اور خدائی کا دعوی کریگا اور
خوارق عادات سے خلقت کو گمراہ کریگا اور دجال دجل سے مشتق ہے اور دجل کا معنی خلط
ملط کر دینے کا ہے سو اوسکو دجال اسواسطے کہا گیا کہ وہ سچ کو جہوٹھہ کے ساتھہ خلط ملط کر دے گا
یا دجل کا معنے جہوٹھہ کا ہے تو اوسکو دجال اسواسطے کہا گیا کہ وہ بہت بڑا جہوٹھا ہے اور دجال
کو مسیح اسواسطے کہا جاتا ہے کہ اوسکی ایک آنکھہ بالکل نہین یا اسواسطے کہ وہ چند دنون مین تمام
زمین پر پہر جاویگا اور یا اسواسطے کہ اوسے نیکی بندگی کی لکھی ہے یعنے وہ کوئی نیکی نہین کر سکے گا سو
حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اوس کے فتنے سے پناہ مانگی اگر کوئی کہے کہ حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کے پہلے اور پچہلے سب گناہ معاف ہو چکے ہین پہر آپنے ایسی دعا کیون مانگی اور نیز
آپنے دجال کو نہین پایا پس آپنے اوسکے فتنے سے پناہ کیون مانگی تو جواب اسکا یہ ہے کہ حضرت ۶۱۳
صلے اللہ علیہ وسلم نے تعلیم امت کیواسطے ایسی دعائین کیا کرتے تہے کہ ہر شخص نماز مین اس
دعا کو پڑہا کرے تا کہ تمام جہان مین قرن بعد قرن دجال کی خبر مشہور ہو جاوے کہ وہ ایک
جہوٹہا کذاب آدمی ہے سو اس طریق سے وہ جس زمانے مین پیدا ہوگا مسلمان اوس کو
پہچان جاوینگے کہ یہہ وہی دجال ہے جس کی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی اور یا یہہ کہ
امت کے واسطے پناہ مانگتے تہے یعنے الٰہی مین تجہسے اپنی امت کیواسطے پناہ مانگتا ہون اور
یا تواضع اور اظہار عبودیت کیواسطے کیا کرتے تہے کہ بندے کا کام بندگی کرنا ہے خواہ گناہ ہو
خواہ نہو اس لیے کہ آدمی جتنی دعا کرے وتنے درجہ بلند ہوتے ہین گو دعا قبول ہو چکی ہو پس اس
سے معلوم ہوا کہ آدمی ہمیشہ ایسی دعاؤنکو پڑہتا رہے اسلیے کہ جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم
نے باوجود معصوم ہونیکے اسکو ترک نکیا تو جو معصوم نہین اسکو بطریق اولی اسکا ترک کرنا
لائق نہین اور زندگی کے فتنے سے مراد بیماری اور مال اور اولاد کا نقصان ہے یا کثرت
مال خدا سے غافل کرے یا کفر اور گمراہی یا دنیا کی لذات اور شہوات وغیرہ ہین جو خدا کی
رضامندی مین خلل انداز ہون اور صراط مستقیم سے پہسلا دیوین اور موت کے فتنے سے مراد اس

وقت کی شدت اور دہشت ہے اور شیطان کا وسوسہ ہی جان کندن کے وقت یا معاذ اللہ خاتمہ بد ہونا اور قرض سے مراد وہ قرض ہے جو اوٹھا کر ناجائز کام مین صرف کرے یا جائز کام مین خرچ کرے لیکن اوسکے ادا کرنیسے عاجز ہو جاوے یا بدون ادا کے مر جاوے یا ہر قسم کا قرض مراد ہے اسلیے کہ ذلت اور حاجت سے کوئی قرض خالی نہین سو آدمی کو چاہیے کہ زندگی اور موت کے فتنے اور قرض سے پناہ مانگے اور اس حدیث سے تعین کی جگہ معلوم نہین ہوتی کہ اس دعا کو کس جگہ پڑہے لیکن اس حدیث کے بعض طریقون مین آیا ہے کہ التحیات کے بعد جس دعا کو چاہے پڑہے پس اس سے ثابت ہوا کہ اس دعا کو التحیات کے بعد پڑہے سلام پھیرنیسے پہلے اور امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکھا ہے کہ اخیر التحیات مین اس دعا کو پڑھنا مستحب ہے واجب نہین اور یہی مذہب جمہور علما اور طاؤس کہتے ہین کہ واجب ہے لیکن شاید وجوب سے غرض اونکے زیادہ تاکید ہو نہ اصل وجوب انتہی پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے

٦١٤ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ يَزِيدَ بْنِ أَبِي حَبِيبٍ عَنْ أَبِي الْخَيْرِ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عَمْرٍو عَنْ أَبِي بَكْرٍ الصِّدِّيقِ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ أَنَّهُ قَالَ لِرَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلِّمْنِي دُعَاءً أَدْعُو بِهِ فِي صَلَاتِي قَالَ قُلْ اللَّهُمَّ إِنِّي ظَلَمْتُ نَفْسِي ظُلْمًا كَثِيرًا وَلَا يَغْفِرُ الذُّنُوبَ إِلَّا أَنْتَ فَاغْفِرْ لِي مَغْفِرَةً مِنْ عِنْدِكَ وَارْحَمْنِي إِنَّكَ أَنْتَ الْغَفُورُ الرَّحِيمُ

ترجمہ ابو بکر صدیق رضہ سے روایت ہے کہ اوس نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کی کہ یا حضرت آپ مجکو کوئی دعا بتلاسیے جسکو مین اپنی نماز مین پڑہا کرون تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ دعا پڑہا کر الٰہی مینے اپنی جان پر ظلم کیا بہت سا ظلم اور گناہونکو کوئی نہین بخشتا سوائے تیرے سو بخش دے مجکو اپنے پاس کی مغفرت سے اور مجہپر رحم کر البتہ تو ہی بڑا بخشنے والا اور نہایت مہربان ہے **ف** یہ جو کہا کہ مین نے اپنی جانپر ظلم کیا تو اسے معلوم ہوا کہ کوئی انسان قصور سے خالی نہین اگرچہ صدیق ہی ہو اور یہ جو کہا کہ سوائے تیرے گناہونکو کوئی نہین بخشتا تو اسمین اقرار ہے خدا کی توحید کا کہ سوائے خدا کے ایسا کوئی نہین اور نیز اسمین اشارہ ہے کہ بڑی مغفرت کر اگرچہ میرے عمل اوسکی لائق نہون اور اس حدیث سے بھی نہین معلوم ہوتا ہے کہ اس دعا کو نماز مین کس جگہ پڑہے لیکن مشہور یہی ہے کہ التحیات کے بعد پڑہے یا شاید صدیق اکبر رضہ کا یہ سوال اوسوقت ہوگا جبکہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اونکو التحیات بتلایا اور فرمایا کہ بعد تشہد کے جو دعا چاہے پڑہے پس یہی وجہ ہے مطابقت اس

حدیث کی باب سے **باب** ما یتخیر من الدعاء بعد التشہد ولیس بواجب
التحیات کے بعد جس دعا کو چاہے پڑھے اختیار رہے اور واجب نہیں یعنے مطلق دعا واجب
نہیں یا مطلق واجب ہے اور کوئی خاص دعا واجب نہیں لیکن یہہ اخیر یعنے حدیث کے موافق
ہے کما سیاتی **حدثنا** مسدد قال حدثنا یحیی عن الاعمش قال حدثنی
شقیق عن عبد اللہ قال کنا اذا کنا مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی الصلوۃ قلنا
السلام علی اللہ من عبادہ السلام علی فلان وفلان فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا تقولوا
السلام علی اللہ فان اللہ ہو السلام ولکن قولوا التحیات للہ والصلوات والطیبات
السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ السلام علینا وعلی عباد اللہ الصالحین
فانکم اذا قلتم ذلک اصاب کل عبد فی السماء او بین السماء والارض اشہد
ان لا الہ الا اللہ واشہد ان محمدا عبدہ ورسولہ ثم لیتخیر من الدعاء اعجبہ
الیہ فیدعو **ترجمہ** عبد اللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ جب ہم حضرت صلی اللہ علیہ وسلم
کے ساتھ نماز میں ہوتے تو کہا کرتے تھے کہ بندوں کی طرف سے خدا کو سلام اور فلانے اور
۶۱۵ فلانے کو سلام سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ خدا پر سلام نہ کیا کرو اسلیئے کہ مقرر
خدا صاحب ہے سلامتی کا اور اسکی طرف سے سب کو سلامتی ہے ولیکن اسطرح کہا کرو کہ زبان کی سب
عبادتیں اور بدن کی سب عبادتیں اور مال کی سب عبادتیں خدا ہی کیواسطے خاص ہیں سلام
ہو تجھپر اے پیغمبر اور خدا کی رحمت اور برکت اور سلام ہو ہمکو اور خدا کے سب نیک بندوں پر سو جب
تمنے کہا کہ خدا کے سب نیک بندوں پر سلام ہے تو جتنے خدا کے بندے آسمان اور زمین میں ہیں
سبکو تمہارا سلام پہونچ گیا یعنے ہر ایک کا نام لینا کچھ ضرور نہیں بلکہ مجملاً سب کا نام لینا کافی ہے گواہی
دیتا ہوں کہ سوائے خدا کے کوئی لائق بندگی کے نہیں اور گواہی دیتا ہوں کہ محمد بندہ ہے خدا کا اور
اوسکا رسول ہے پھر جو دعا اوس کے نزدیک بہت پسند ہو اوسکو پڑھے **ف** اس حدیث
کا بیان مفصل طور سے پہلا گذر چکا ہے پس اس حدیث سے معلوم ہوا کہ التحیات کے بعد سلام پھیرنے سے
پہلے دعا کرنی واجب ہے لیکن کوئی خاص دعا واجب نہیں جس دعا کو چاہے پڑھے اختیار رہے اور
اکثر علما کے نزدیک اس موقعہ میں دعا کرنی واجب نہیں مستحب ہے اور وہ اس امر کو استحباب پہ محمول کرتے
ہیں بلکہ بعضوں نے یہہ دعوی کیا کہ اسکے ناواجب ہونے پر اجماع ہو چکا ہے لیکن طاؤس سے روایت ہے کہ
التحیات کے بعد دجال اور زندگی اور موت کے فتنے سے پناہ مانگنی واجب ہے اور امام شافعی نے کہا کہ التحیات کے بعد

حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھنا واجب ہے اور امام احمد کا ایک روایت مین بھی یہی قول ہے کہ درود پڑھنا واجب ہے اور یہی مذہب ہے اسحاق کا لیکن وہ کہتے ہین کہ اگر بھول سے چھوٹ جاوے تو نماز جائز ہو جاتی ہے اور امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکھا ہے کہ مذہب امام ابو حنیفہ اور مالک اور جمہور علما کا یہہ ہے کہ اخیر التحیات کے بعد درود پڑھنا سنت ہے واجب نہین اگر چھوڑ دیوے تو نماز صحیح ہو جاویگی اور امام شافعی کے نزدیک واجب ہے اگر ترک کر دیوے تو نماز صحیح نہین ہوگی اور یہی ہے مذہب شعبی کا اور یہی روایت ہے عبد اللہ اور عمر رضہ سے انتہی اور یہہ جو آپنے فرمایا کہ جس دعا کو چاہے پڑھے تو اس سے ثابت ہوا کہ نماز مین ہر قسم کی دعا مانگنی جائز ہے خواہ دنیا کی کسی حاجت کیواسطے ہوا ورخواہ دین کی کسی حاجت کے واسطے ہوا ورخواہ قرآن حدیث مین وہ دعا وارد ہوئی ہوا ورخواہ وارد نہوئی ہو جیسے کہے کہ الٰہی مجکو بہشت مین داخل کر یا مجکو دنیا مین بہت سا مال دے لیکن یہین شرط یہہ ہے کہ کسی ناجائز کام کے واسطے وہ دعا نہو کہ وہ مطلق منع ہے اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور مالک اور جمہور علما کا اور امام ابو حنیفہ اور نخعی وغیرہ کے نزدیک ہر قسم کی دعا مانگنی جائز
۶۱۶ نہین وہ کہتے ہین کہ نماز مین فقط وہی دعا مانگنی جائز ہے جو قرآن اور حدیث مین آ چکی ہے اور دعا کوئی جائز نہین لیکن ظاہر اس حدیث کے معلوم ہوتا ہے کہ حنفیہ کا یہہ قول صحیح نہین

**باب** مَنْ لَمْ يَمْسَحْ جَبْهَتَهٗ وَاَنْفَهٗ حَتّٰى صَلّٰى اگر سجدے مین منہہ اور ناک کو مٹی لگ جاوے تو بعضے کہتے ہین کہ اوسکو نماز کے اندر نہ پونچھے بلکہ نماز کے بعد صاف کرے **قَالَ** اَبُوْ عَبْدِ اللّٰهِ رَاَيْتُ الْحُمَيْدِيَّ يَحْتَجُّ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ اَنْ لَّا يُمْسَحَ الْجَبْهَةُ فِي الصَّلٰوةِ یعنے امام بخاری نے کہا کہ مین نے حمیدی کو دیکھا وہ اس حدیث سے دلیل پکڑتے تھے اسپر کہ نماز مین ماتھے کو نہ پونچھا جاوے یعنی اس حدیث سے جو ابھی آتی ہے **حَدَّثَنَا** مُسْلِمُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ حَدَّثَنَا هِشَامٌ عَنْ يَحْيٰى عَنْ اَبِيْ سَلَمَةَ قَالَ سَاَلْتُ اَبَا سَعِيْدِ الْخُدْرِيَّ فَقَالَ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْجُدُ فِي الْمَاءِ وَالطِّيْنِ حَتّٰى رَاَيْتُ اَثَرَ الطِّيْنِ فِيْ جَبْهَتِهٖ **ترجمہ** ابو سعید رضہ سے روایت ہے کہ مین نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ سجدہ کرتے تھے پانی اور مٹی مین یہانتک کہ مین نے مٹی کا نشان آپ کے ماتھے مین دیکھا **ف** اس حدیث سے یہہ معلوم نہین ہوتا کہ آپنے نماز مین ماتھے کو صفا نہین کیا اسلیے کہ احتمال ہے کہ آپ نے ماتھے کو صفا کیا ہو و لیکن مٹی کا کچھ نشان کچھ باقی رہگیا ہو اور احتمال ہے کہ

آپ منھ کو صفا کرنا بھول گیے ہون اور احتمال ہے کہ آپنے اپنی خواب سچا کرنے کیواسطے
منھے کو نہ پونچا ہو اور احتمال ہے کہ واسطے بیان جواز کے منھے کو صفا نہ کیا ہو اسلیے کہ مسح کی
ترک کرنا اولی ہے اور جب اس حدیث مین اتنے احتمال ہوے تو اب نماز مین منھے کے نہ
پونچے پر اس سے استدلال کرنا صحیح نہین اسی واسطے امام بخاری نے بھی اسکا کوئی حکم صریح
بیان نہین کیا اور امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکھا ہے کہ نماز مین منھے سے مٹی وغیرہ
صفا کرنے کو علما سلف نے مکروہ رکھا ہے انتہی **باب** التَّسْلِيمِ التحیات اور درود
وغیرہ کے بعد سلام پہیرنے کا بیان یعنے واجب ہے یا نہین **حدثنا** مُوسَى بْنُ إِسْمَاعِيلَ
قَالَ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ سَعْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا الزُّهْرِيُّ عَنْ هِنْدٍ بِنْتِ الْحَارِثِ أَنَّ
أُمَّ سَلَمَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا سَلَّمَ قَامَ النِّسَاءُ حِينَ يَقْضِي
تَسْلِيمَهُ وَمَكَثَ يَسِيرًا قَبْلَ أَنْ يَقُومَ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ فَأُرَى وَاللَّهُ أَعْلَمُ أَنَّ مُكْثَهُ لِكَيْ
يَنْفُذَ النِّسَاءُ قَبْلَ أَنْ يُدْرِكَهُنَّ مَنِ انْصَرَفَ مِنَ الْقَوْمِ **ترجمہ** ام سلمہ رض سے روایت
ہے کہ جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نماز سے سلام پہیرتے اور اوسکو تمام کرتے تو عورتین اسی
۶۱۷ وقت اوٹھ کہڑی ہوتین (یعنے اسواسطے کہ اونکو حکم تھا کہ سلام کے بعد جلدی چلی جاوین) اور
آپ تھوڑا سا ٹھیرے رہتے کہڑے نہوتے ابن شہاب (راوی) نے کہا کہ مین گمان کرتا ہون
(اور اللہ زیادہ تر جاننے والا ہے) کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ٹھیرنا اسواسطے تھا کہ عورتین
مردونسے پہلے چلی جاوین کوئی نماز سے پھر اونکو نہ پاسکے **ف** اس حدیث سے معلوم
ہوا کہ نماز سے سلام پہیرنی فرض ہے اور نماز کا ایک رکن ہے اس لیے کہ اس سے معلوم ہوتا
ہے کہ آپنے سلام پر ہمیشگی کی ہے اور امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکھا ہے کہ یہی مذہب ہے
امام مالک اور شافعی اور احمد اور جمہور علما کا پہلون اور پچھلون سے وہ کہتے ہین کہ نماز سے سلام
پہیرنا فرض ہے بدون اُسکے نماز صحیح نہین بلکہ اگر السلام علیکم سے ایک حرف بھی کم کرے تو
جب ہی نماز درست نہین ہوگی اور یہی مذہب ہے جمہور صحابہ اور تابعین کا اور جو اونکے بعد ہین اور اسی
پر دلالت کرتی ہے وہ حدیث جو اصحاب سنن نے روایت کی ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا تَحْلِيلُهَا التَّسْلِيمُ یعنے سلام کے ساتھ آدمی نماز سے نکل آتا ہے اور امام ابوحنیفہ رح کے
نزدیک نماز سے سلام پہیرنے اور لفظ سلام کے ساتھ نماز سے باہر آنا فرض نہین فقط فرض یہ
ہے کہ آدمی نماز سے کوئی کام کرکے باہر آوے خواہ سلام کرے یا کسی سے کلام کرے یا کہڑا ہووے

یہانتک کہ اگر سلام کے بدلے گوز مار کر نماز سے باہر آوے تو جب بھی درست ہے اور دلیل اونکی
یہ حدیث ہے کہ اگر کوئی التحیات وغیرہ پڑھکے گوز مارے سلام پھیرنے سے پہلے تو اوس کی نماز
صحیح ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ فتح الباری میں لکھا ہے فَقَدْ ضَعَّفَهُ الْحُفَّاظُ انتہی یعنے
حفاظ نے اس حدیث کو ضعیف کہا ہے پس اس سے استدلال کرنا صحیح نہیں اور حنفیہ ام سلمہؓ
کی اس حدیث کا یہ جواب دیتے ہیں کہ یہ حدیث ہمیشگی پر دلالت نہیں کرتی کیونکہ کانَ اکثر کے نزدیک
مداومت کیواسطے نہیں اور نیز یہ ہمیشگی عورتوں کے قیام کی ہے وقت سلام کے نہ حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کے سلام کے سو جواب اسکا یہ ہے کہ اسکے سوا اور بہت حدیثوں سے ثابت ہوتا ہے
کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ سلام کے ساتھ نماز سے باہر آتے تھے اسکے برخلاف کسی
حدیث سے ثابت نہیں ہوا سواے حدیث مذکور کے جو حفاظ کے نزدیک ضعیف ہے پس کانَ
کا ہمیشگی پر نہ دلالت کرنا یا مداومت سے عورتوں کے قیام کی مداومت مراد لینی حنفیہ کو کچھ مفید
نہیں اور نیز کہتے ہیں کہ یہ حدیث ام سلمہؓ کی خبر واحد ہے اور خبر واحد سے فرضیت ثابت
نہیں ہوسکتی تو اوسکا جواب یہ ہے کہ تیسرے پارے میں مذکور ہوچکا ہے کہ ائمہ اربعہ وغیرہ
اہل اصول کے نزدیک خبر واحد سے کتاب اللہ پر زیادتی کرنی جائز ہے پس اوس سے فرضیت ۹۱۸
ثابت کرنی بھی جائز ہوگی اور نیز جب کہ امام مالک و شافعی و احمد اور جمہور سلف اور خلف کے
نزدیک خبر واحد سے فرضیت ثابت ہوجاتی ہے تو پھر اتنے علما کے مقابلہ میں حنفیہ کی اس
اصطلاح کا کیا اعتبار ہے اور نیز اس حدیث کا خبر واحد ہونا مسلم نہیں بلکہ اگر سلام کی سب
حدیثوں کو جمع کیا جاوے تو درجہ شہرت سے بھی بڑھ جاتی ہیں واللہ اعلم بالصواب اور اس
حدیث میں مطلق سلام کا ذکر ہے دو یا ایک بار السلام علیکم کہنے کا اسمیں ذکر نہیں لیکن صحیح مسلم میں ابن مسعود
اور سعد بن ابی وقاص سے روایت آچکی ہے کہ دو بار سلام کہے ایکبار داہنی طرف اور ایکبار
بائیں طرف بلکہ طحاوی وغیرہ نے سترہ اصحاب سے یہی روایت کی ہے کہ دو بار سلام کہے اور امام
نووی نے شرح صحیح مسلم میں لکھا ہے کہ اس حدیث میں دلیل ہے واسطے مذہب امام شافعی اور جمہور
سلف اور خلف کی کہ دو بار سلام کہے اور امام مالک وغیرہ کہتے ہیں کہ فقط ایکبار سلام کہے اور دلیل
اونکی ضعیف حدیثیں ہیں جو صحیح حدیثوں کا مقابلہ نہیں کرسکتے ہیں اور اگر کوئی اونمیں سے ثابت بھی
ہوجاوے تو جواز پر حمل کی جاوے گی یعنے صرف ایکبار سلام کہنا بھی جائز ہے اور تمام علما معتبرین کا
اتفاق ہے اسپر کہ واجب فقط ایک سلام ہے دوسری سنت ہی سو اگر فقط ایک ہی سلام کہے تو مستحب ہے

کر منھ کے سامنے کہے اور اگر دونو سلام کہے تو ایک داہنی طرف کہے اور ایک بائین اور منہ کو دونو جانب پہیرے اور اگر دونو سلاموںکو داہنی طرف کہے یا دونو کو بائین طرف کہے یا دونو منھ کے سامنے کہے یا پہلی بار بائین اور دوسری بار بائین کہے تو نماز صحیح ہے لیکن فضیلت حاصل نہین ہوتی انتہی یہی ہے مذہب امام ابوحنیفہ اور اونکے شاگردونکا اور امام مالک کی ایکدلیل وہ حدیث ہے جو عائشہ رض سے سنن مین روایت ہین کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نماز مین ایک سلام کہتے تھے سو جواب اسکا یہ ہے کہ یہ حدیث ضعیف ہے جیسے کہ ذکر کیا ہے اسکو عقیلی اور امام ابن عبدالبر نے اور نیز دو سلام کی حدیثین بہت ہین اور اُس سے زیادہ صحیح ہین پس وہ حدیث عائشہ رض پر مقدم کیا جاویگا اور نیز عائشہ رض کی حدیث مین دوسرے سلام کی نفی نہین بلکہ سکوت ہی پس وہ حدیث فقط ایک سلام کرنے پر دلیل نہین ہوسکتی ہے اور بعضون نے کہا کہ پہلے داہنی طرف سلام کہے پہر بائین طرف کہے اور امام شافعی نے کہا کہ اگر امام فقط ایک بار ہی سلام کہے تو مقتدی کیواسطے سنت ہی کہ دونو سلام کہے اسلیے کہ مقتدی پہلے سلام کے ساتھ اوسکی پیروی سے نکل گیا ہے اب اوسکی متابعت کرنی واجب نہین اور اگر امام پہلا التحیات چھوڑ دیوے تو مقتدی کو اوسکی پیروی کرنی واجب ہے اسلیے کہ وہ نماز

٦١٩ کے اندر ہی واللہ اعلم **باب** يُسَلِّمُ حِيْنَ يُسَلِّمُ الْاِمَامُ جب امام نماز سے سلام پہیرے تو اُسی وقت مقتدی بہی سلام پہیرے **ف** یعنی یہہ واجب نہین کہ جب امام سلام کو تمام کرچکے تو مقتدی بعد اوس کے سلام کہنی شروع کرو بلکہ جائز ہے کہ دونوکی سلام ایک وقت مین واقع ہو اور غرض امام بخاری کی اس سی یہہ ہے کہ مقتدی امام کے سلام کے بعد دعا وغیرہ کے ساتھ مشغول نہووے امام کی متابعت کرے کہ مستحب ہے **وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ يَسْتَحِبُّ اِذَا سَلَّمَ الْاِمَامُ اَنْ يُّسَلِّمَ مَنْ خَلْفَهٗ** یعنے ابن عمر رض مستحب جانتے تھے اس بات کو کہ جب امام سلام کہے تو اوسیوقت مقتدی بہی سلام کہے یعنی دونون ایک وقت مین سلام کہین لیکن اگر مقتدی امام کے سلام تمام ہونیکے بعد سلام کہنی شروع کرے تو وہ بہی جائز ہے اور مطابقت اس اثر کی باب سے ظاہر ہے **حَدَّثَنَا** حِبَّانُ بْنُ مُوْسٰى قَالَ اَخْبَرَنَا عَبْدُ اللّٰهِ قَالَ اَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ مَحْمُوْدٍ هُوَ ابْنُ الرَّبِيْعِ عَنْ عِتْبَانَ بْنِ مَالِكٍ قَالَ صَلَّيْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَلَّمْنَا حِيْنَ سَلَّمَ **ترجمہ** عتبان بن مالک سی روایت ہی کہ ہمنے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی سو جب اپنے سلام کہی تو اوسیوقت ہمنے بہی سلام کہی **ف** یعنی آپنے اس سے انکار نکیا اور نہ منع فرمایا پس معلوم ہوا کہ امام کی سلام کے ساتھ سلام کہنی جائز ہے اور یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی

باب ہے اور یہہ حدیث مفصل طور سے پہلے گذر چکی ہے اور نیز ابھی آتی ہے **باب**

مَنْ لَّمْ يَرُدَّ السَّلَامَ عَلَى الْإِمَامِ وَاكْتَفٰى بِتَسْلِيْمِ الصَّلٰوةِ مقتدی امام کو سلام کا جواب علحدہ نہ دیوے اور صرف نماز کی سلام پر کفایت کرے **ف** علما نے لکھا ہے کہ جب امام اپنی داہنی طرف سلام پھیرے تو یہہ نیت کرے کہ مین داہنی طرف کے فرشتون اور مقتدیونکو سلام کہتا ہون اور جب بائین طرف سلام کہے تو اسوقت یہہ نیت کرے کہ مین داہنی طرف کے فرشتون اور مقتدیون کو سلام کہتا ہون اور جب مقتدی داہنی طرف سلام کہے تو یہہ نیت کرے کہ مین داہنی طرف کے فرشتون اور مقتدیون اور امام کو سلام کہتا ہون اور بائین طرف بھی اسیطرح نیت کرے سو مطلب اس باب کا یہہ ہے کہ جیسے امام دوبار سلام کہتا ہے اور اوسمین مقتدیونکو سلام کہنے کی نیت کرتا ہے ویسے ہی مقتدی بھی دوبار سلام کہے اور اوسمین یہہ نیت بھی کرلیوے کہ مین امام کو سلام کا جواب دیتا ہون پس مقتدی اپنے اسی سلام کو جو نماز سے باہر آنے کیواسطے کرتا ہے امام کے سلام کا جواب سمجھ لیوے اور اسی پر کفایت کرے تیسری بار جواب کی نیت سے علحدہ سلام نکہے اور مالکیہ کہتے ہین کہ مقتدی امام کے جواب مین ان دو سلامون پر کفایت نکرے بلکہ ان دونون مین داہنی بائین کو مقتدیون وغیرہ کی نیت کرے اور امام کے جواب کے واسطے تیسری بار علحدہ سلام کہے پس انکے نزدیک مقتدی ۶۲۰
تین بار سلام کہے دو بار دونو طرف کے مقتدیون وغیرہ کو اور ایکبار خاص امام کو سو امام بخاری کی غرض اس باب سے یہہ ہے کہ تیسری بار امام کو علحدہ سلام کہنا مستحب نہین حَدَّثَنَا عَبْدَانُ

قَالَ اَخْبَرَنَا عَبْدُ اللّٰهِ قَالَ اَخْبَرَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ اَخْبَرَنِيْ مَحْمُوْدُ بْنُ الرَّبِيْعِ وَزَعَمَ اَنَّهٗ عَقَلَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَقَلَ مَجَّةً مَجَّهَا مِنْ دَلْوٍ كَانَتْ فِيْ دَارِهِمْ قَالَ سَمِعْتُ عِتْبَانَ بْنَ مَالِكٍ الْاَنْصَارِيَّ ثُمَّ اَحَدَ بَنِيْ سَالِمٍ قَالَ كُنْتُ اُصَلِّيْ لِقَوْمِيْ بَنِيْ سَالِمٍ فَاَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ اِنِّيْ اَنْكَرْتُ بَصَرِيْ وَاِنَّ السُّيُوْلَ تَحُوْلُ بَيْنِيْ وَبَيْنَ مَسْجِدِ قَوْمِيْ فَلَوَدِدْتُ اَنَّكَ جِئْتَ فَصَلَّيْتَ فِيْ بَيْتِيْ مَكَانًا اَتَّخِذُهٗ مَسْجِدًا فَقَالَ اَفْعَلُ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ فَغَدَا عَلَيَّ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَبُوْ بَكْرٍ مَعَهٗ بَعْدَ مَا اشْتَدَّ النَّهَارُ فَاسْتَاْذَنَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَذِنْتُ لَهٗ فَلَمْ يَجْلِسْ حَتّٰى قَالَ اَيْنَ تُحِبُّ اَنْ اُصَلِّيَ مِنْ بَيْتِكَ فَاَشَارَ اِلَيْهِ مِنَ الْمَكَانِ الَّذِيْ اَحَبَّ اَنْ يُّصَلِّيَ فِيْهِ فَقَامَ وَصَفَفْنَا خَلْفَهٗ ثُمَّ سَلَّمَ وَسَلَّمْنَا حِيْنَ سَلَّمَ **ترجمہ** محمود بن ربیع سے آیا ہے اور اوسنے کہا کہ مین نے حضرت کو خوب جانا ہے اور خوب پہچانا ہے اور خوب یاد رکھی ہے

وہ کلی پانی کی جسکو آپنے میرے منہہ مین مارا تہا ہماری گہر کی کہوئین سے) کہ مین نے عتبان بن مالک
سی سنا کہتے تھے کہ مین اپنی قوم کی امامت کیا کرتا تھا سو مین حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پاس حاضر
ہوا اور عرض کی کہ مین اندہا ہو گیا ہون اور مقرر نالی پانی کی میری اور میری قوم کی مسجد کے درمیان
حائل اور مانع ہوتی ہین یعنے برسات کے دنون راہ مین بہت زور سی پانی بہتا ہے اسے سبب
مین مسجد مین نہین جا سکتا ہون سو مین دوست رکہتا ہون اب مانگو کہ آپ تشریف لاوین اور میرے
گہر مین کسی جگہہ نماز پڑہین جس کو مین جائے نماز ٹہیرالون سو آپنے فرمایا کہ انشاء اللہ تعالی مین اس
کام کو کرونگا یعنے تیرے گہر مین آونگا سو دوسری صبح کو جب آفتاب خوب بلند ہوا تو آپ تشریف
لائے اور ابوبکر صدیق رض آپکے ساتھ تھے سو آپنے اندر آنے کے لیے اذن مانگا سو مین نے آپ کو
اذن دیا اور آپ اندر آئے سو نہ بیٹھے یہانتک کہ فرمایا کہ تو اپنے گہر سے کس جگہہ کو دوست رکھتا ہی
جسمین مین نماز پڑہون سو عتبان نے ایک جگہ کی طرف اشارہ کیا جسکو وہ دوست رکھتا تھا کہ آپ وہین
نماز کیواسطے کہڑے ہوئے اور ہمنے آپ کی پیچہہ صف باندہی پہر آپنے نماز سے سلام پہیری اور
آپکی سلام کیوقت ہمنے بہی سلام کہی **ف** ظاہر اس حدیث سی معلوم ہوتا ہے کہ مقتدیون نے امام
کی جواب مین علیحدہ کوئی سلام نہین کہی اسلیے کہ سلام کا جواب اصل سلام کے بعد ہوتا ہے نہ اسکے ۶۲۱
وقت مین اور حالانکہ یہان مقتدیونکی سلام امام کی سلام کیوقت مین واقع ہوئی ہے اور نیز اس
حدیث سی معلوم ہوتا ہے کہ مقتدیون کی سلام حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سلام کیطرح تہی اور آپکی
سلام یا تو صرف ایکبار تہی جسکے ساتھ آدمی نماز سے حلال ہوتا ہے اور یا دو بار تہی پس مقتدیونکی
سلام بہی دو بار ہوگی نہ تین بار جیسے کہ مالکیہ کہتے ہین پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے
اور اس حدیث سی معلوم ہوا کہ نفلون مین بہی جماعت کرنی جائز ہے اسلیے کہ یہہ نماز اشراق کی تہی
کسی فرضی نماز کا وقت نہین تہا جیسے کہ سیاق حدیث کا اسپر دلالت کرتا ہے اور یہہ بہی معلوم ہوا کہ گہر
مین نفلونکی جماعت بہی جائز ہے اور یہ کہ جو آدمی کہے کہ مین یہہ کام کل کرونگا تو مستحب ہے کہ انشاء اللہ
کہے اور یہ کہ بزرگونسے تبرک لینا اور جس جگہہ نماز پڑہتے ہون اوسجگہہ نماز پڑہنا اور اونسے تبرک چاہنا
جائز ہے اور یہہ کہ بزرگ آدمی کی زیارت کرنی جائز ہے اور یہہ کہ عذر سے جماعت ساقط ہو جاتی
ہے اور اسپر اجماع ہے اور یہہ کہ امام اور عالم کا اپنے بعض دوستونکو ساتھ لیجانا جائز ہے اور یہہ کہ
گہر والے سے اذن لینا چاہیے اگرچہ وہ پہلے بولا چکا ہو اور یہ کہ دن کے نفلونمین افضل یہہ ہے کہ
کہ دو دو رکعتین پڑہے جیسے کہ مذہب جمہور کا ہے اور یہ جب کہ گاؤن یا محلہ مین کوئی

بزرگ آوے تو مستحب ہے کہ محلہ کے سب لوگ اوسکے پاس جمع ہوکر اوسکی زیارت کرین اور اوس
سے مسائل پوچھین اور یہ کہ نماز کے واسطے ایک جگہ خاص کر مقرر کر رکھنی جائز ہے اور مسجد
مین جو اوسکی ممانعت آئی ہے تو ریا وغیرہ کے خوف سے ہے اور یہ کہ جو آدمی توحید پر مرے
تو آگ مین ہمیشہ نہین رہیگا انتہی تو ذکر کیا اور یہ جو محمود نے کہا کہ مین حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خوب
جانتا پہچانتا ہے الخ تو اسکا مطلب یہ ہے کہ وہ اسوقت بہت چھوٹا تھا چار پانچ برس کی عمر تھی تو
وہم پیدا ہوتا تھا کہ لڑکا ہے شاید کسی لفظ کو حدیث سے بھول گیا ہو سو اس وہم کے دفع کرنیکے
واسطے اوس نے یہ کلام حدیث کے اول مین کہی یعنے حدیث مجکو خوب یاد ہے اسکو بھولا نہین
ہون اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اوس کے منہ مین کلی شاید اسواسطے ماری تھی کہ وہ اوسکو
یاد رکھے اور نقل کرے تاکہ اوسکو نقل حدیث کی فضیلت حاصل ہو اور اوسکی صحبت آپسے صحیح ہوجاوے
سو ایسا ہی ہوا

## باب الذکر بعد الصلوٰۃ نماز کے بعد ذکر کرنیکا بیان

ف جمہور
علما کے نزدیک نماز سے مراد فرضونکی نماز ہے سنت اور نفل وغیرہ مراد نہین وہ کہتے ہین کہ
نمازی اس ذکر کو فرضونکے بعد پڑہا کرے سنتون اور نفلونکے بعد نہ پڑہا کرے اور بعضے کہتے ہین
٦٢٢ کہ اس ذکر کو ہر نماز کے پیچھے پڑہے خواہ فرض ہون یا نفل ہون اور اگر فرضونکے بعد اس ذکر کو تھوڑی
دیر کرکے پڑہے جسمین کہ وہ اوس سے روگردان نہ سمجہا جاوے یا بھول سے دیر ہو جاوے پھر
اوسکو پڑہ لیوے تو یہ بہی جائز ہے اسمین کچہ نقصان نہین اور اسی طرح آیۃ الکرسی وغیرہ جن دعاؤن کا
نماز کے بعد پڑہنا ثابت ہوا ہے اگر اونکو اس ذکر سے پہلے پڑہ لیوے اور بعد اوسکے ذکر کو پڑہے تو یہ بھی
جائز ہے اور جن فرضونکے پیچھے سنتین پڑہی جاتی ہین جیسے ظہر اور شام اور عشا کی نماز ہے اونکے بعد اس
ذکر کو پڑہنے مین اختلاف ہے جمہور علما کہتے ہین کہ فرضونکے بعد پہلے اس ذکر کو پڑہے بعد اوسکے سنتون کو
پڑہے اس لیے کہ صحیح حدیثون مین صریح آچکا ہے کہ اس ذکر کو فرضون کے بعد پڑہے اور حنفیہ کہتے ہین کہ
فرضون کے بعد پہلے سنتین پڑہے بعد اوسکے ذکر کرے اون کے نزدیک فرضون اور نفلون مین
فصل کرنا مکروہ ہے اور اگر کوئی کہے کہ جیسے اس ذکر کا حکم آیا ہے کہ فرضون کے بعد پڑہا جاوے ویسے ہی
سنتون کا حکم بھی یہی آیا ہے کہ فرضونکے بعد پڑہی جاوین سو اگر ایک کو مقدم کیا جاوے تو دوسرے کی بعدیت
فوت ہو جاویگی پس ان دونون مین تطبیق کسطور سے ہوگی سو جواب اسکا یہ ہے کہ دونون طرح سے جائز ہے
خواہ پہلے سنتون کو پڑہے یا ذکر کو پڑہے اختیار ہے لیکن افضل یہ ہے کہ پہلے ذکر کو پڑہا جاوے پھر
سنتون کو پڑہا جاوے جیسے کہ مذہب جمہور کا ہے اور اگر کوئی کہے کہ فرضون کے بعد ذکر کرنا مختلف

طور سے آیا ہے اس لیے کہ بعض حدیثون سے ثابت ہوتا ہے کہ فرضون کے بعد اللهم انت السلام الخ پڑہے اور بعضی حدیثون سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ آیۃ الکرسی پڑہے اور بعضی حدیثون سے لا اله الا الله الخ وغیرہ اور دعائین پڑہنی ثابت ہوتی ہین پس ان سب حدیثون تطبیق کیونکر ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ فرضون کے بعد یہ سب دعائین پڑہنی جائز ہین کبہی کسی دعا کو پڑہ لیا کرے اور کبہی کسی دعا کو پڑہ لیا کرے یا ہر نماز مین سب کو جمع کر لیا کرے ہر طور سے جائز ہے لیکن سب کو جمع کرنا واجب نہین اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بہی ان دعاؤن کو مختلف وقتون مین پڑہا ہے کسی نماز مین کسی دعا کو اور کسی نماز مین کسی دعا کو پس نمازی جس طور سے پڑہے جائز ہے اور مستحب یہ ہے کہ اس ذکر کو بیٹھے پڑہے اور اگر کہڑے ہو کر پڑہے تو یہ بہی جائز ہے اور یہ جو حنفیہ کہتے ہین کہ فرض اور نفل کے درمیان فصل کرنا مکروہ ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ صحیح مسلم مین سائب بن یزید سے روایت ہے کہ اوس نے معاویہ کے ساتہ جمعہ کی نماز پڑہی اور بعد اوس کے نفل پڑہے سو معاویہ نے اوسکو کہا کہ جب تو جمعہ کی نماز پڑہے تو بعد اوسکے کوئی نماز جائز نہین یہانتک کہ تو کلام کرے یا اوس جگہ سے ہٹ جاوے یعنی فرض اور نفل کے درمیان فصل کرنا ضرور ہے خواہ کلام کرے یا اوس جگہ سے ہٹ جاوے اور جب فرض اور نفل مین کلام کے ساتہ فصل کرنا جائز ہوا تو ذکر اور دعا وغیرہ کے ساتہ فصل کرنا بطریق اولی جائز ہوگا اور نیز اس حدیث سے یہ بہی معلوم ہوا کہ نمازی نے جس جگہ مین فرض پڑہے ہون ٦٢٣
اوس جگہ سے ہٹنے کے ساتہ بہی دونون مین فصل ہو جاتا ہے سو اندرین صورت اس سے لازم آویگا کہ فرض کی جگہ مین نفل پڑہنی جائز ہون حالانکہ حنفیہ اوسکو مکروہ کہتے ہین وسیاتی بیانہ انشاء اللہ تعالی **حدثنا** اِسحاقُ بنُ نصرٍ قالَ اَخبرَنا عبدُ الرزّاقِ قالَ اَخبرَنا ابنُ جُرَیجٍ قالَ اَخبرَنی عَمرٌو اَنّ اَبا مَعبَدٍ مولیٰ ابنِ عبّاسٍ اَخبرَہٗ اَنّ ابنَ عبّاسٍ اَخبرَہٗ اَنّ رفعَ الصَّوتِ بِالذِّکرِ حِینَ یَنصَرِفُ النّاسُ مِنَ المَکتُوبَۃِ کانَ عَلیٰ عَہدِ النّبیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیہِ وَسَلَّمَ وَقالَ ابنُ عبّاسٍ کُنتُ اَعلَمُ اِذَا انصَرَفُوا بِذٰلِکَ اِذَا سَمِعتُہٗ **ترجمہ** ابن عباس رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے مین جب لوگ نماز سے فارغ ہوتے تو بلند آواز سے ذکر کیا کرتے تہے یعنی بعد نماز فرض کے ذکر کرتے تہے ابن عباس رض نے کہا کہ جب مین ذکر کی آواز سنتا تو پہچان جاتا کہ لوگ نماز ادا کر چکے ہین یعنی جب کبہی مین جماعت مین حاضر نہ ہوتا تو نماز کا تمام ہونا ذکر سے پہچانتا **ف** علما کہتے ہین کہ اوس وقت ابن عباس کم عمر تہے بعض اوقات جماعت مین حاضر نہین ہوتے تہے سو ذکر کی آواز سے نماز کا تمام ہونا پہچانتے اور بعضے کہتے ہین کہ ابن عباس اخیر صفون مین ہوتے تہے سلام کی آواز نہین سن سکتے تہے جب ذکر کے ساتہ آواز بلند ہوتی تو تب اونکو معلوم ہوتا کہ نماز تمام ہو چکی ہے لیکن یہ وجہ ضعف سے خالی نہین پس اس حدیث سے

معلوم ہوا کہ بعد نماز کے بلند آواز سے تکبیر کہنا اور ذکر کرنا جائز ہے بلکہ مستحب ہے اسلیے کہ حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کے زمانے مین اوسکا پکار کر پڑھنا ثابت ہوا اور منسوخ ہونا اوسکا ثابت نہین اور یہی ہے
مذہب ابن حزم کا لیکن اور علما کے نزدیک بعد نماز کے پکار کر ذکر کرنا مستحب نہین بلکہ امام نووی نے
لکھا ہے چارون مذہبون وغیرہ کے سب علما کا اتفاق ہے کہ نماز کے بعد بلند آواز سے ذکر کرنا مستحب نہین
اور امام مالک سے روایت ہے کہ نماز کے بعد پکار کے ذکر کرنا بدعت ہے اور امام ابن بطال نے کہا کہ پکار کے
تکبیر کہنا خلف کے کسی عالم سے ثابت نہین ہوا سواے اوسکے جو ابن حبیب نے حکایت کی ہے کہ لشکرون
مین صبح کی نماز بعد تین بار بلند آواز سے تکبیر کہا کرتے تھے اور یہ حال لوگونکا ہمیشہ سے چلا آیا ہے او
ابن عباس رض کے قول سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ جب اونس نے یہ حدیث بیان کی تو اوسوقت لوگ
ذکر کو پکار کے نہین کہا کرتے تھے اسواسطے مختار یہی بات ہے کہ امام اور مقتدی دونون آہستہ ذکر کرین پکا
کر نہ کرین مگر تعلیم کی غرض ہو تو جائز ہے اور امام شافعی نے اس حدیث کو تعلیم پر حمل کیا ہے کہتے ہین کہ
اصحاب نے تھوڑے دنون لوگونکی تعلیم کے واسطے ذکر کو پکار کر کہا تھا ہمیشہ اونھون نے نہین پکارا۔

**حَدَّثَنَا** عَلِيٌّ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيٰنُ قَالَ حَدَّثَنَا عَمْرٌو قَالَ اَخْبَرَنِي اَبُوْ مَعْبَدٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ
٦٢۴ قَالَ كُنْتُ اَعْرِفُ انْقِضَاءَ صَلٰوةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالتَّكْبِيرِ وَقَالَ عَلِيٌّ حَدَّثَنَا
سُفْيٰنُ عَنْ عَمْرٍو قَالَ كَانَ اَبُوْ مَعْبَدٍ اَصْدَقَ مَوَالِي ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ عَلِيٌّ وَاسْمُهٗ نَافِذٌ **ترجمہ** ابن
عباس رض سے روایت ہے کہ مین حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کا تمام ہونا تکبیر کی آواز سے پہچانا کرتا تھا

**حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ اَبِي بَكْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُعْتَمِرٌ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ عَنْ سُمَيٍّ عَنْ اَبِي صَالِحٍ
عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ جَاءَ الْفُقَرَاءُ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوْا ذَهَبَ اَهْلُ الدُّثُوْرِ
مِنَ الْاَمْوَالِ بِالدَّرَجَاتِ الْعُلٰى وَالنَّعِيْمِ الْمُقِيْمِ يُصَلُّوْنَ كَمَا نُصَلِّي وَيَصُوْمُوْنَ كَمَا نَصُوْمُ
وَلَهُمْ فَضْلٌ مِنْ اَمْوَالٍ يَحُجُّوْنَ بِهَا وَيَعْتَمِرُوْنَ وَيُجَاهِدُوْنَ وَيَتَصَدَّقُوْنَ فَقَالَ اَلَا اُحَدِّثُكُمْ
بِمَا اِنْ اَخَذْتُمْ بِهٖ اَدْرَكْتُمْ مَنْ سَبَقَكُمْ وَلَمْ يُدْرِكْكُمْ اَحَدٌ بَعْدَكُمْ وَكُنْتُمْ خَيْرَ مَنْ اَنْتُمْ
بَيْنَ ظَهْرَانَيْهِمْ اِلَّا مَنْ عَمِلَ مِثْلَهٗ تُسَبِّحُوْنَ وَتَحْمَدُوْنَ وَتُكَبِّرُوْنَ خَلْفَ كُلِّ صَلٰوةٍ ثَلَاثًا
وَّثَلَاثِيْنَ فَاخْتَلَفْنَا بَيْنَنَا فَقَالَ بَعْضُنَا نُسَبِّحُ ثَلَاثًا وَّثَلَاثِيْنَ وَنَحْمَدُ ثَلَاثًا وَّثَلَاثِيْنَ وَ
نُكَبِّرُ اَرْبَعًا وَّثَلَاثِيْنَ فَرَجَعْتُ اِلَيْهِ فَقَالَ تَقُوْلُ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ حَتّٰى يَكُوْنَ
مِنْهُنَّ كُلِّهِنَّ ثَلَاثٌ وَّثَلَاثُوْنَ **ترجمہ** ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہ محتاج اصحاب حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کی خدمت مین حاضر ہوے سو اونھون نے عرض کی کہ یا حضرت ص مالدار لوگ بلند درجے اور ہمیشہ رہنے

والی نعمتین لیے گئے وہ نماز پڑھتے ہین جیسے کہ ہم نماز پڑھتے ہین اور روزے رکھتے ہین جیسے کہ ہم روزے رکھتے
ہین اور انکو مال کے سبب سے زیادہ ثواب ہو کہ اسکے ساتھ حج کرتے ہین اور عمرہ بجالاتے ہین اور خدا کے راہ مین
لڑتے ہین اور صدقہ اور خیرات کرتے ہین یعنے مال کے سبب سے انہون نے قرب الٰہی اور بہشت مین
بڑے بڑے درجے حاصل کیئے ہین اور بہشت کی ہمیشہ رہنے والی نعمتون کے مستحق ہوگئے ہین اور یہ ہم سے
نہین ہو سکتا کہ ہمکو مال میسر نہین سو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کیا مین تم کو وہ چیز نہ تبلاؤن کہ اگر
تم اسپر عمل کرو تو اگلی استون کے درجے پاجاؤ اور اپنے زمانے کی سب لوگون مین بہتر ہوجاؤ اور پچھلے لوگون سے
کوئی تمہارا درجہ نہ پاسکے مگر وہی شخص جو عمل کرے جیسا کہ تمنے کیا (اصحاب رض نے کہا ہان یا حضرت صلعم ایسی چیز
ضرور تبلایئے فرمایا کہ سبحان اللہ کہو اور الحمد للہ کہو اور اللہ اکبر کہو ہر نماز کے پیچھے تینتیس تینتیس ۳۳ بار سو ہمنے آپسمین
اختلاف کیا سو بعضون نے کہا کہ تینتیس ۳۳ بار سبحان اللہ کہے اور تینتیس بار الحمد للہ کہے اور تینتیس ۳۳ بار اللہ اکبر کہے
(یعنے ہر ایک کو اتنی اتنی بار کہے پس یہ کل ایک کم سو ہوا اور بعضون نے کہا کہ کل کو تینتیس بار کہے
یعنے ہر ایک کو گیارہ گیارہ بار کہے) سو مین (راوی کہتا ہے) حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پاس پلٹ گیا اور
آپکو یہ حال تبلایا سو آپنے فرمایا کہ سبحان اللہ اور الحمد للہ اور اللہ اکبر کہو یہانتک کہ ان کلمون سے ہر ایک تینتیس ۳۳
تینتیس بار ہوجاوے تو کل ایک کم سو ہوا **ف** ظاہر اسحدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ ہر ایک کلمہ کو تینتیس ۳۳ 625
تینتیس بار کہے اور ایک روایت مین آیا ہے کہ لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد وھو علے
کل شیئ قدیر کے ساتھ سو کا عدد پورا کرے اور ایک روایت مین آیا ہے کہ چونتیس ۳۴ بار تکبیر کہے سو امام
نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکھا ہے کہ تطبیق ان سب روایتون مین اس طور سے ہے کہ تینتیس ۳۳ بار
سبحان اللہ کہے اور تینتیس بار الحمد للہ کہے اور چونتیس ۳۴ بار اللہ اکبر کہے اور لا الہ الا اللہ الخ کے ساتھ
ختم کرے تاکہ سب روایتون پر عمل ہوجاوے اور بعضون نے کہا کہ کبھی لا الہ الا اللہ الخ کے ساتھ سو ۱۰۰
پورا کرے اور کبھی اسکو ترک کرے اور ایک بار تکبیر زیادہ کرکے سو پورا کرے اس لیئے کہ جیسے کہ روایتون
مین اختلاف ہے ویسے ہی عمل بھی مختلف طور سے کرے اور ایک روایت مین آیا ہے کہ پہلے تینون
کلمے دس دس ۱۰ بار کہے یا گیارہ گیارہ ۱۱ بار کہے اور ایک روایت مین آیا ہے کہ ان چارون کلمون کو پچیس پچیس ۲۵
بار کہے سو یہ مختلف اوقات پر محمول ہے یا اختیار ہے جس عدد کو چاہے پڑھے کوئی قید نہین لیکن یہ
حدیث ابو ہریرہ رضی اللہ تعالے عنہ کی متفق علیہ ہے اور سب سے زیادہ تر صحیح ہے پس اسکو سب پر
ترجیح ہے اور اسحدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ یہ ثواب اسی شخص کو ملے گا جو ان کلمون کی گنتی کو پورا کرے
اور عدد معین سے کچھ زیادہ نہ کرے اور جو اس عدد سے زیادہ پڑھے اسکو یہ ثواب نہین ہے اسلیئے

کہ احتمال ہے کہ اس عدد خاص کے مقرر کرنے مین کوئی حکمت اور خاصیت ہو جو زیادہ کرنے سے فوت ہوتی
ہے بلکہ بعضون نے کہا کہ جن مستحبات کی شرع مین حد مقرر ہو چکی ہے اُنمین کچھ بڑہانا بدعت مکروہ ہے
اسلیئے کہ مثلا جس دوا کے واسطے ایک تولہ شکر مقرر ہو چکی ہو اگر اُسمین دو تولے شکر ڈالی جاوے
تو اسکا فائدہ بالکل باطل ہو جاوے گا اور بعضون نے کہا کہ زیادہ کرنے مین بھی وہ ثواب حاصل ہو
جاتا ہے اسلیئے کہ جس عدد پر ثواب کا وعدہ تہا اسکو ادا کر چکا ہے پس اسکو واسطے ثواب ہو چکا اب اُسپر
کچھ زیادہ کرنے سے وہ ثواب باطل نہین ہوگا لیکن بہتر یہ ہے کہ اُسکے ختم پر حکم بجا لانے کی نیت کرے
یعنے یہ کہ مین اس حکم کی تعمیل کر چکا ہون پہر بعد اُسکے اگر پہر کچھ زیادہ کرے تو حرج نہین اور صحیح مسلم مین
آیا ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے صبح کی وقت سو بار سبحان اللہ وبحمدہ کہا قیامت
مین اُسکے برابر کوئی نہین ہوگا مگر جسنے کہ اسکے برابر کہا یا اُس سے زیادہ کہا واللہ اعلم اور بعضی روایتون
مین آیا ہے کہ پہلے تکبیر کہے پہر تحمید کہے پہر تسبیح کہے لیکن افضل یہ ہے کہ پہلے سبحان اللہ کہے یعنی
اللہ پاک ہی اس لیئے کہ یہ دلالت کرتا ہے کہ خدا سب عیبون اور نقصون سے پاک ہی اور چونکہ نفی
نقص سے کمال ثابت نہین ہوتا اس واسطے بعد اسکے الحمد للہ کہے یعنے سب تعریف خدا ہی کے
واسطے ہی اس لیئے کہ یہ کلمہ دلالت کرتا ہے اسپر کہ خدا تمام صفتون کمال کے ساتھہ موصوف ہی اور چونکہ کمال ۶۲۶
ثابت ہونے سے نفی کبیر کی لازم نہین آتی اسلیئے بعد اُسکے اللہ اکبر کہے یعنے اللہ سب سے بڑا ہے اُسکے برابر
کوئی نہین پہر بعد اسکے تہلیل کہے یعنے لا آلہ الا اللہ الخ یعنے سواے خدا کے کوئی لائق بندگی کے نہین
وہ نرالا ہے اسکا کوئی شریک نہین سو اس ترتیب سے ان کلمون کے درمیان مناسبت پائی جاتی ہے
اور ایک طریق مین اس حدیث ابوہریرہؓ کے یہ لفظ زیادہ آیا ہے کہ محتاج اصحاب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم
کے پاس پلٹ گئے سو انہون نے عرض کی مالدار لوگون نے ہمارے اس وظیفے کو سنا سو انہون نے بہی
ویسا کیا جیسا ہمنے کیا سو آپنے فرمایا کہ اللہ کا فضل ہے جسکو چاہے دے اور اس حدیث سے یہ بہی معلوم ہوا
کہ کبہی مشکل عمل کا ثواب آسان عمل والے کو بہی حاصل ہو جاتا ہے جیسے کہ مثلا کلمہ شہادت ہی کہ اسکا پڑہنا
نہایت سہل اور آسان ہے حالانکہ کئی مشکل عبادتون پر اسکو فضیلت ہی اور اس سے یہ بہی معلوم ہوا کہ جب فرض
ادا کرنے مین مالدار اور فقیر برابر ہو تو سوقت مالدار آدمی فقیر سے افضل ہے اسلیئے کہ مالدار صدقہ خیرات کرنے کے
سبب سے جو درجے حاصل کرتا ہے وہ فقیر سے نہین ہو سکتا اور اکثر صوفیہ کا یہ مذہب ہی کہ فقیر صابر مالدار سے افضل
اس لیئے ہے کہ جو صفائی اور ستہرائی فقر کے سبب سے فقیر کو حاصل ہے وہ صفائی مالدار کو میسر نہین اور بعضون نے کہا کہ
افضل وہ شخص ہے جسکی گذران درمیانی ہو اور بعضون نے کہا کہ یہ فضیلت مختلف ہی باعتبار اختلاف اشخاص کے یعنی

لوگون کے واسطے مالدار ہونا افضل ہے اور بعضون کے واسطے فقر افضل ہے اور بعضون نے کہا کہ کسی کو افضل نہین
کہنا چاہیئے اسیلئے کہ کوئی مالدار خدا کے راہ مین مال خرچ کرے اور فقیر آدمی اسکو دیکھکر دلمین یہ تمنا کرے کہ
اگر میرے پاس مال ہوتا تو مین بہی خدا کے راہ مین صرف کرتا اور دونون کی نیت سچی ہو تو دونو کو ثواب برابر ملتا ہے اور
اس حدیث سے اور بہی کئی مسئلے ثابت ہوتے ہین ایک یہ کہ اگر کوئی شخص کسی عالم سے اختلافی مسئلہ پوچہے تو اسکو
ایسا جواب دیوے جسکی ساتہہ وہ اہل فضل کا درجہ پاجاوے اور یہ کہ عملون مین رشک کرنا جائز ہے یعنے یہ
کہ جیسے یہ عمل کرتا ہے مین بہی ویسا عمل کرون تاکہ اسکے درجے کو پاون اور یہ کہ جن عملون سے درجے بلند
ہون انکی طرف جلدی کرنی چاہیئے اور یہ کہ نماز کے بعد ذکر کرنے کا بڑا ثواب ہے اور یہ کہ کبہی عمل قاصر عمل متعدی
کے برابر ہوجاتا ہے اور ہمیشہ رہنے والی نعمتون سے مراد بہشت کی نعمتین ہین کہ کبہی فنا نہین ہونگی ابد الآباد
تک ہمیشہ باقی رہینگی نہ سڑین گی اور نہ گلین گی **حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ يُوسُفَ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَبْدِ
الْمَلِكِ بْنِ عُمَيْرٍ عَنْ وَرَّادٍ كَاتِبِ الْمُغِيرَةِ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ أَمْلَى عَلَيَّ الْمُغِيرَةُ بْنُ شُعْبَةَ فِي كِتَابٍ إِلَى
مُعَاوِيَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقُولُ فِي دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ مَكْتُوبَةٍ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ
لَا شَرِيكَ لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا أَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ ٦٢٧
لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ وَقَالَ الشُّعْبَةُ عَنْ عَبْدِ الْمَلِكِ بِهٰذَا وَقَالَ الْحَسَنُ جَدٌّ
غِنًى وَعَنِ الْحَكَمِ عَنِ الْقَاسِمِ بْنِ مُخَيْمِرَةَ عَنْ وَرَّادٍ بِهٰذَا ۔ **ترجمہ** ورادؓ مغیرہ کے منشی سے روایت ہے کہ
مغیرہ نے معاویہ کی طرف مجہسے خط لکہوایا (اور اُسنے اُس خط مین معاویہ کی طرف یہ لکہا) کہ حضرت صلے
اللہ علیہ وسلم ہر نماز فرض کے پیچہے یہ ذکر پڑہا کرتے تہے کہ سواے خدا کے کوئی لائق بندگی کے نہین وہ اکیلا ہے
کوئی اسکا شریک نہین اُسی کا ملک ہے اور اُسی کو حمد ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے الٰہی کوئی روکنے والا نہین
تیری دی چیز کو اور تیرے روبرو مالدار اور بادشاہی والے کو اسکی مالداری اور بادشاہی کچہ نفع نہین کرتی صرف
نیک عمل فائدہ دیتا ہے یا دنیا کی کوشش اسکو نفع نہین دیتی یا بہاگ جانے والے کو اُسکا بہاگنا نفع نہین کرتا
کہ تمام زمین اور آسمان کا ملک تیرے قبضے مین ہے اور خدا نے قرآن مین فرمایا ہے و یا معشر الجن والانس
ان استطعتم ان تنفذوا من اقطار السموات والارض فانفذوا لا تنفذون الا بسلطان یعنے اے گروہ
جنون اور آدمیون کے اگر تم طاقت رکہتے ہو اسکی کہ نکل بہاگو کنارون سے آسمانون اور زمین کے تو
نکل جاؤ نہ نکل سکوگے مگر ساتہہ کسی حجت کی لیکن تمہارے پاس کوئی حجت نہین اور حسن بصریؒ نے
کہا کہ جد کا معنے مالدار ہونا ہے **ف** قسطلانی مین لکہا ہے کہ خدا کا کوئی شریک نہین نہ باعتبار
عقل کے اور نہ باعتبار نقل کے عقل کے رو سے تو اسواسطے نہین کہ دو خدا کا ہونا محال ہے اس لیئے کہ

اگر دو خدا کا وجود فرض کیا جاوے تو دونوں سے ہر ایک تمام مخلوق پر قادر ہوگا سو اگر ایک نے چاہا کہ مثلاً مین زید کو چلاؤن اور دوسرے نے چاہا کہ مین زید کو کہڑا کرون سو یا تو دونو کی مراد حاصل ہو گی یعنے زید کا چلنا بہی اور کہڑا ہونا بہی اور یہ محال ہے اس لیے کہ دو ضدون کا جمع ہونا محال ہے اور یا دونون سے کسی کی مراد بہی حاصل نہین ہوگی اور یہ بہی محال ہے اس لیئے کہ ہر ایک کی مراد کے موجود ہونے سے مانع دوسرے کی مراد کا حاصل ہونا ہے اور نہین منع ہے حاصل ہونا مراد ہر ایک کا مگر وقت حاصل ہونے مراد دوسرے کے وبالعکس سو اگر دونو کی مراد منع ہوئی تو دونو کی مراد حاصل ہوگی اور یہ محال ہے دو وجہ سے اول یہ وجہ کہ جب ہر ایک دونون سے مالانہایت پر قادر تہا تو یہ بات ممکن نہین کہ ایک دوسرے سے زیادہ تر قدرت رکہتا ہے بلکہ دونون قدرت مین برابر مساوی ہونگے پس یہ محال ہے کہ ایک کی مراد وقوع مین آوے اور دوسرے کی نہ آوے اسلیئے کہ اس صورت مین ترجیح احد المتساویین کی بلا مرجح لازم آتی ہے اور یہ محال ہے اور دوم باین طور کہ اگر ایک کی مراد حاصل ہووے اور دوسرے کی حاصل نہ ہووے تو جس کی مراد حاصل ہوگی وہ قادر مطلق ہوگا اور جس کی مراد حاصل نہین ہوئی وہ عاجز ہوگا پس وہ خدا نہ ہوسکے گا اور نقل کے رو سے اسواسطے خدا کا کوئی شریک نہین کہ خدا نے قرآن مین فرمایا وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ لَا تَتَّخِذُوْا اِلٰهَيْنِ اثْنَيْنِ اِنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ یعنے خدا ایک ہی اُسکا کوئی شریک نہین انتہے اور مغیرہ نے جب معاویہ کی طرف یہ خط لکہا تو اُس وقت مغیرہ معاویہ کی طرف سے کوفہ پر حاکم تہا یعنے معاویہ کا صوبہ تہا اور سبب اُس خط کا یہ ہے کہ معاویہ رضہ نے مغیرہ رضہ کو لکہا تہا کہ اگر تو نے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے کوئی حدیث سُنی ہو تو اُس کو لکہہ کر میرے پاس بہیج دے تب مغیرہ رضہ نے یہ حدیث لکہہ کر اس کی طرف بہیجدی ۶۰۲۸

**بَابٌ يَسْتَقْبِلُ الْاِمَامُ النَّاسَ اِذَا سَلَّمَ** جب امام نماز سے سلام پہیرے تو لوگون کی طرف مُنہ کر بیٹھے **ف** یہ فقط اسی نماز کے بعد ہے جس کے بعد سنتین نہین جیسے کہ فجر اور عصر کی نماز ہے اور جس نماز کے بعد سُنتین ہین تو اُس مین مقدم یہ ہے کہ پہلے سُنتون کو ادا کرے بعد اسکے مقتدیون کی طرف مُنہ کر کے بیٹھے علماء کہتے ہین کہ مقتدیون کے سامنے ہوکر بیٹھنے مین یہ حکمت ہے کہ باہر سے آنے والے کو اطلاع ہو جاوے کہ نماز لوگ پڑہ چکے ہین اس لیئے کہ اگر امام اپنی سابق حالت پر بیٹہا رہے تو غیر آدمی کو دیکہہ کر وہم پیدا ہو جاتا ہے کہ شاید وہ التحیات مین ہے اور یا اس مین حکمت یہ ہے کہ مقتدیون کے سامنے ہو کر اُن کو دین کے مسئلے تعلیم کرے اور بعضون نے کہا کہ امام کا مقتدیون کی

طرف بیٹھ کرنا صرف حق امامت کے سبب سے ہے سو جب نماز ادا ہو چکی تو وہ حق نہ رہا پس اب انکی طرف بیٹھے
رہنے میں تکبر اور تعلی کا وہم پیدا ہوتا ہے سو انکی طرف منہ کرکے بیٹھنے سے یہ وہم بالکل دفع ہو جاویگا
**حَدَّثَنَا** مُوسَى بْنُ إِسْمَعِيلَ قَالَ ثَنَا جُرَيْرُ بْنُ حَازِمٍ قَالَ حَدَّثَنَا أَبُو رَجَاءٍ عَنْ
سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا صَلَّى صَلٰوةً
أَقْبَلَ عَلَيْنَا بِوَجْهِهِ **ترجمہ** سمرہ بن جندب رضؓ سے روایت ہے کہ جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم
کسی نماز سے فارغ ہوتے تو ہماری طرف منہ کرکے بیٹھا کرتے تھے **حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ
مَسْلَمَةَ عَنْ مَالِكٍ عَنْ صَالِحِ بْنِ كَيْسَانَ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ
مَسْعُودٍ عَنْ زَيْدِ بْنِ خَالِدٍ الْجُهَنِيِّ أَنَّهُ قَالَ صَلَّى لَنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
صَلٰوةَ الصُّبْحِ بِالْحُدَيْبِيَةِ عَلٰى إِثْرِ سَمَاءٍ كَانَتْ مِنَ اللَّيْلِ فَلَمَّا انْصَرَفَ أَقْبَلَ عَلَى النَّاسِ
فَقَالَ هَلْ تَدْرُونَ مَاذَا قَالَ رَبُّكُمْ عَزَّ وَجَلَّ قَالُوا اللّٰهُ وَرَسُولُهُ أَعْلَمُ قَالَ أَصْبَحَ مِنْ
عِبَادِي مُؤْمِنٌ بِي وَكَافِرٌ فَأَمَّا مَنْ قَالَ مُطِرْنَا بِفَضْلِ اللّٰهِ وَرَحْمَتِهِ فَذٰلِكَ مُؤْمِنٌ بِي كَافِرٌ
بِالْكَوْكَبِ وَأَمَّا مَنْ قَالَ مُطِرْنَا بِنَوْءِ كَذَا وَكَذَا فَذٰلِكَ كَافِرٌ بِي مُؤْمِنٌ بِالْكَوْكَبِ **ترجمہ** ۶۲۹
زید بن خالد رضؓ سے روایت ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمکو صبح کی نماز حدیبیہ میں پڑھائی مینہ کے بعد جو
اس رات میں برساتھا سو جب نماز ادا کر چکے تو لوگوں کی طرف متوجہ ہوئے سو فرمایا کہ کیا تم جانتے
ہو کہ تمہارے رب نے کیا کہا ہے سو اصحاب رضؓ نے عرض کی کہ اللہ اور اسکا رسول خوب جانتا ہے
خدا نے فرمایا کہ میرے بندوں نے صبح کو بعضے ایمان لائے اور بعضے کافر ہوئے سو جس نے کہا کہ
خدا کی رحمت سے ہمپر مینہ برسا تو اُسنے مجھکو مانا اور تارے سے انکار کیا اور جس نے کہا کہ فلانے ستارے نے
مینہ برسایا اور فلانے ستارے کے سبب سے ہمپر پانی برسایا گیا تو وہ کافر خدا کا منکر ہے اور ستارے کو ماننا
**ف** یعنے مینہ تو خدا برساتا ہے اور نادان لوگ اُسکو ستارے کی تاثیر سے جانکر خدا کا شکر نہیں کرتے
اور یہ کفر سے کفر حقیقی ہے یعنے جو شخص مینہ کو ستاروں کی تاثیر سے سمجھے اور دل میں یہ اعتقاد رکھے
کہ ستارے مینہ برساتے ہیں اور یہی مدبر مختار ہیں تو وہ حقیقۃ کافر ہو جاتا ہے اور اسلام سے نکل جاتا ہے اور
یہی قول ہے امام شافعی اور جمہور علما کا اور یہی معنے ہیں ظاہر حدیث کا اور بعضے کہتے ہیں کہ مراد اس سے کفران نعمت
کا ہے لیکن یہ خاص اسی کے حق میں ہے جو ستاروں کی تاثیر کا اعتقاد رکھتا ہو اور اگر یہ اعتقاد رکھے کہ خدا مینہ
برساتا ہے اور وہی اُسکا پیدا کرنے والا ہے اور یہ تارے مینہ کی نشانی ہیں تو اسمیں کافر نہیں ہوتا لیکن گناہ
سے خالی نہیں اسی واسطے ہر آدمی کو لازم ہے کہ زبان کو اس قول سے اور دل کو اس اعتقاد سے

پاک صاف رکہے اگر کوئی شخص کہے کہ مینہ کا حقیقی پیدا کرنے والا تو خدا ہے لیکن اسنے باعتبار عادت ستارون
کو اسکا سبب ٹہیرایا ہے تو اب ستارون کی طرف مینہ کی نسبت کرلی جائز ہے جیسا کہ آگ کہ جلانے اور دوا کی
تاثیر وغیرہ اسباب عادیہ مین لوگ اعتقاد رکہتے ہین سو جواب اسکا یہ ہے کہ دلائل نجومیہ سب ظنی ہین اور ستارون کے
تمام اوضاع اور حرکات کو ضبط کرنا حوصلہ انسان سے باہر ہے اور نیز نجومیون کو آپس مین سخت اختلاف ہے
کہ ایک کی رای دوسرے سے نہین ملتی کوئی کچہ کہتا ہے اور کوئی کچہ کہتا ہے کوئی ستارون کی حرکت کسی طور سے
تبلاتا ہے اور کوئی کسی طور سے تبلاتا ہے اور بعضے ستارون کی مطلق کچہ تاثیر نہین ہوتی اسمین عقل نجومیہ بہی
حیران ہے چہ جائیکہ اسکو دوسرا کوئی سمجہ سکے پس آگ وغیرہ اسباب عادیہ محسوسہ کی تاثیر پر اسکو قیاس کرنا
بالکل غلط ہے خاصکر ایسی حالت مین کہ شارع علیہ السلام سے اس باب مین سخت ممانعت آچکی ہے چنانچہ
آپنے فرمایا ہے من اتی کاہنا او منجما فقد کفر برب الکعبۃ یعنے جو شخص کسی کاہن اور نجومی کے پاس جاوے
تو وہ کافر ہوجاتا ہے اور نیز زید بن خالد کی حدیث بہی سخت ممانعت پر دلالت کرتی ہے اور اس قسم کی ممانعت
اسباب عادیہ آگ وغیرہ کی تاثیر کے باب مین شارع کی طرف سے ثابت نہین ہوئی پس مینہ کو ستارون کی طرف نسبت
کرنا بالکل جائز نہین اور امام نووی نے لکہا ہے کہ اٹہائیس ستارے ہین جو تمام برس مین دورہ کرتے ہین انکا ۶۳۰
چڑہنا لوگون کو معلوم ہے اور انہین کو چاند کی اٹہائیس منزلین کہا جاتا ہے ہر تیرہ دن کے بعد کو ایک
ستارہ انہین سے پچہم مین ڈوب جاتا ہے اور اسی دن پورب کی طرف سے اسکے مقابل ایک ستارہ چڑہ
آتا ہے سو جاہلیت کو زمانے مین عرب کو لوگ مینہ کو اس تارے کی تاثیر سے سمجہتے تہے جو پچہم مین ڈوب جاتا ہے

حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُنِيْرٍ سَمِعَ يَزِيْدَ بْنَ هَارُوْنَ قَالَ اَخْبَرَنَا حُمَيْدٌ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ اَخَّرَ
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الصَّلٰوةَ ذَاتَ لَيْلَةٍ اِلٰى شَطْرِ اللَّيْلِ ثُمَّ خَرَجَ عَلَيْنَا فَلَمَّا صَلّٰى اَقْبَلَ
عَلَيْنَا بِوَجْهِهٖ فَقَالَ اِنَّ النَّاسَ قَدْ صَلَّوْا وَرَقَدُوْا وَاِنَّكُمْ لَنْ تَزَالُوْا فِيْ صَلٰوةٍ مَا انْتَظَرْتُمُ الصَّلٰوةَ

ترجمہ انس رض سے روایت ہے کہ ایک بار حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عشاء کی نماز مین آدہی رات تک دیر کی
یعنے نماز کے واسطے گہر سے تشریف نہ لائے اور لوگ آپ کی منتظر بیٹہے رہے پہر آپ باہر تشریف لائے سو جب
نماز ادا کرچکے تو ہماری طرف متوجہ ہوکر فرمایا کہ مقرر لوگ نماز پڑہ چکے اور سو گئے اور ہمیشہ تم نماز مین ہو جب تک
تم نماز کے منتظر رہو گے **ف** ان حدیثون سے معلوم ہوا کہ جب امام نماز سے سلام پہیرے تو مقتدیون کی
طرف منہ کرکے بیٹہے ان کو بیٹہ دے کر نہ بیٹہے اور یہی ہے وجہ مطابقت ان حدیثون کی باب سے

**بَابُ مُكْثِ الْاِمَامِ فِيْ مُصَلَّاهُ بَعْدَ السَّلَامِ** امام کو سلام کے بعد اپنے مصلے پر ٹہیرنا
جائز ہے یعنے اگر امام مقتدیون کی طرف منہ کرکے مصلے پر ٹہیرنا چاہے تو جائز ہے تو پہلے باب کے

مسئلے کا بہی اسمین ضرور لحاظ رکہے **ف** مصلے پر ٹہیرنا عام ہے کہ کسی ذکر یا دعا کے واسطے ہو یا
لوگون کو وعظ کرنے کی غرض ہو یا وہین نفل پڑہنے کا ارادہ ہو سب طرح سے جائز ہے لیکن امام
شافعی رح اور احمد رح وغیرہ کے نزدیک مکروہ ہے کما سیاتی **وقال** لَنَا اٰدَمُ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ اَيُّوْبَ
عَنْ نَافِعٍ قَالَ كَانَ ابْنُ عُمَرَ يُصَلِّيْ فِيْ مَكَانِهِ الَّذِيْ صَلّٰى فِيْهِ الْفَرِيْضَةَ وَفَعَلَهُ الْقَاسِمُ
وَيُذْكَرُ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَفَعَهُ لَا يَتَطَوَّعُ الْاِمَامُ فِيْ مَكَانِهِ وَلَمْ يَصِحَّ **ترجمہ** نافع رض سے
روایت ہے کہ ابن عمر رض جس جگہ فرض پڑہتے اُسی جگہ مین نفل پڑہا کرتے تہے یعنے فرضون کے بعد
اپنے مصلے پر ٹہیرے رہتے اُسی جگہ مین نفل ادا کرتے تہے اُس جگہ سے آگے پیچہے نہ ہوتے اور قاسم
بن محمد نے بہی اس فعل کو کیا یعنے فرضون کی جگہہ مین نفل پڑہے ہے اور ابوہریرہ رض سے مرفوع حدیث
مروی ہے کہ امام اپنے مصلے پر نفل نہ پڑہے یعنے فرضون کی جگہ مین لیکن یہ حدیث صحیح نہین ہوئی
بلکہ ضعیف ہے سو اسطے کہ اسکے اسناد مین ضعف اور اضطراب ہے فقط لیث بن ابی سلیم نے
اس حدیث کو روایت کیا ہے اور وہ راوی ضعیف ہے **ف** اس باب مین مغیرہ سے بہی مرفوع حدیث
مروی ہے کہ امام فرضون کی جگہ مین نفل نہ پڑہے لیکن یہ حدیث بہی ضعیف اور منقطع ہے اور ابن ١٣١ ٦
ابی شیبہ نے حضرت علی رض سے روایت کی ہے کہ سنت یہ ہے کہ امام نفل نہ پڑہے یعنے فرضون کے
بعد یہانتک کہ اپنے مصلے سے ہٹ جاوے اور اسناد اسکی حسن ہے اور حدیث ابوہریرۃ رض اور مغیرہ رض
کی اگرچہ ضعیف ہین لیکن اس حدیث علی رض کی تقویت اور تائید کرتی ہین پس اس سے معلوم ہوا کہ
امام نے جس جگہ فرض پڑہے ہون اُس جگہ مین اُسکو نفل پڑہنے مکروہ ہین اور یہی ہے مذہب اکثر
علما کا اور یہی قول ہے امام شافعی رح اور احمد رح کا اور شاید یہ کراہت اس واسطے ہے کہ نفل فرضون
کی ساتہہ نہ مل جاوین اس واسطے کہ صحیح مسلم مین سائب بن یزید سے روایت ہے کہ معاویہ نے اُسکو
کہا کہ جب تو جمعہ پڑہ چکے تو بعد اُسکے کوئی نماز نہ پڑہے یہانتک کہ تو کسی سے کلام کرے یا اُس
جگہ سے ہٹ جاوے سو اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ فرضون کی جگہ نفل نہ پڑہنے سے یہی غرض ہے
کہ اُن دونو کے درمیان فصل ہو جاوے اور اُن مین اشتباہ اور التباس پیدا ہونے سے امن ہو جاوے
اس واسطے کہ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ جب فرضون کے بعد کلام کر لیوے تو اس حالت
مین فرضون کی جگہ نفل پڑہنے جائز ہین اسلیئے کہ کلام کرنا اور اس جگہ سے ہٹ جانا آپس مین
ایک دوسرے کے مقابل واقع ہوئی ہین پس ثابت ہوا کہ یہ کراہت اشتباہ پر محمول ہے
اور ابن عمر کا فعل اسپر محمول ہے کہ وہ شاید فرض اور نفل کے درمیان کلام کر لیتے تہے اور حنفیہ کہتے ہین کہ فرض کی

جگہ نفل پڑہے اس لیئے کہ کبہی باہر سے آنے والا اسکو فرض مین خیال کرکے اُسکے پیچہے اقتدا کرتا ہے
حالانکہ یہ جائز نہین لیکن یہ قیاس ہے مقابلے نص کے پس قطعا باطل ہوگا اور نیز صحیح حدیثون سے ثابت
ہو چکا ہے کہ فرض پڑہنے والے کی نماز نفل پڑہنے والے کے پیچہے جائز ہے پس کنا جائز کہنا جائز نہین و اللہ اعلم
اور یہی جاننا چاہیے کہ فرضون کے بعد سنتین ہونگی یا نہین ہونگی سو اگر اُنکے بعد سنتین ہون تو اول سنتون
کو پڑہے یا ذکر کو پڑہے جمہور علما کہتے ہین کہ ذکر کو پہلے پڑہے پہر نفل ادا کرے اور حنفیہ کہتے ہین کہ پہلے نفل
ادا کرے پہر ذکر پڑہے اور اگر فرضون کے بعد نفل نہ ہون تو امام اور مقتدی سب ملکر ذکر کو پڑہین اور اُسکے
واسطے کوئی جگہ معین نہین بلکہ اگر چاہین تو چلے جاوین اور ذکر کرین اور چاہین تو وہین بیٹھ کر ذکر کرین
اور اگر وہین ٹہیر کر ذکر کرین تو مستحب ہے کہ امام انکی طرف منہ کرکے انکو کچھ وعظ سناوے اور اگر انکو وعظ
نہ سناوے تو اپنے داہنے پہلو کو مقتدیون کی طرف کرے اور بائین کو قبلے کی طرف کرکے بیٹھے اور دعا
کرے اور یہی ہے مذہب اکثر علما شافعیہ کا اور اگر تہوڑی دیر بیٹھنا ہو تو قبلے کی طرف مُنہ کرکے بیٹھے کہ
اسمین دعا زیادہ قبول ہوتی ہے اور اگر دیر تک بیٹھنا ہو تو پہلے طور سے بیٹھے واللہ اعلم حَدَّثَنَا ۶۳۲
أَبُو الْوَلِيدِ هِشَامُ بْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ قَالَ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ سَعْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا الزُّهْرِيُّ عَنْ
هِنْدٍ بِنْتِ الْحَارِثِ عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا سَلَّمَ يَمْكُثُ فِي
مَكَانِهِ يَسِيرًا قَالَ ابْنُ شِهَابٍ فَنُرَى وَاللَّهُ أَعْلَمُ لِكَيْ يَنْفُذَ مَنْ يَنْصَرِفُ مِنَ النِّسَاءِ ترجمہ
ام سلمہ رض سے روایت ہے کہ جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نماز سے سلام پہیرتے تو تہوڑی دیر اپنی جگہ
مین ٹہیرے رہتے ابن شہاب نے کہا کہ مین گمان کرتا ہون اور خدا خوب جانتا ہے کہ شاید آپ کا
ٹہیرنا اسواسطے تہا کہ عورتین گہرون کو پہلے پلٹ جاوین یعنے عورتون اور مردون کے ملنے کا راہ مین
اتفاق نہ ہو وَقَالَ ابْنُ أَبِي مَرْيَمَ أَخْبَرَنَا نَافِعُ بْنُ يَزِيدَ قَالَ حَدَّثَنِي جَعْفَرُ بْنُ رَبِيعَةَ أَنَّ ابْنَ
شِهَابٍ كَتَبَ إِلَيْهِ قَالَ حَدَّثَتْنِي هِنْدُ بِنْتُ الْحَارِثِ الْفِرَاسِيَّةُ عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى
اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكَانَتْ مِنْ صَوَاحِبَاتِهَا قَالَتْ كَانَ يُسَلِّمُ فَيَنْصَرِفُ النِّسَاءُ فَيَدْخُلْنَ بُيُوتَهُنَّ
مِنْ قَبْلِ أَنْ يَنْصَرِفَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ ابْنُ وَهْبٍ عَنْ يُونُسَ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ
أَخْبَرَتْنِي هِنْدُ الْفِرَاسِيَّةُ وَقَالَ عُثْمَانُ بْنُ عُمَرَ أَخْبَرَنَا يُونُسُ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ حَدَّثَتْنِي
هِنْدُ الْقُرَشِيَّةُ وَقَالَ الزُّبَيْدِيُّ أَخْبَرَنِي الزُّهْرِيُّ أَنَّ هِنْدًا بِنْتَ الْحَارِثِ الْقُرَشِيَّةَ أَخْبَرَتْهُ
وَكَانَتْ تَحْتَ مَعْبَدِ بْنِ الْمِقْدَادِ وَهُوَ حَلِيفُ بَنِي زُهْرَةَ وَكَانَتْ تَدْخُلُ عَلَى أَزْوَاجِ النَّبِيِّ
صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ حَدَّثَتْنِي هِنْدُ الْقُرَشِيَّةُ وَقَالَ ابْنُ أَبِي

وَتَبِيْ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ هِنْدِ الْفِرَاسِيَّةِ وَقَالَ اللَّيْثُ حَدَّثَنِي يَحْيَى بْنُ سَعِيْدٍ حَدَّثَهُ ابْنُ شِهَابٍ عَنِ امْرَأَةٍ
مِنْ قُرَيْشٍ حَدَّثَتْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ **ترجمہ** ام سلمہ رضہ سے روایت ہو کہ حضرت صلعم نماز سے سلام
پہیرتے تہے سو عورتین بعد اسکے جلدی پلٹ جاتین اور آپکے پہرنے سے پہلے گہرون مین جا پہونچتین **ف** ایک روایت مین
نسائی سے سطرح سے آیا ہے کہ جب حضرت ؐ نماز سے سلام پہیرتے تو عورتین اسیوقت اُٹھ کہڑی ہوتین اور حضرتؐ
اور تمام مرد بیٹھے رہتے سو جب آپ کہڑے ہوتے تو اسوقت مرد بہی کہڑے ہوتے پس اس حدیث سے معلوم ہوا کہ امام کو سلام کے
بعد اپنے مصلے پر ٹہیرے رہنا جائز ہے اور یہی ہے وجہ مطابقت اس حدیث کی باب سے لیکن ابن شہاب کی اس علت
بیان کرنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اگر مقتدی صرف مرد ہون تو اسوقت امام کو مصلے پر ٹہیرنا مستحب نہین اور عائشہ رضہ کی
جو مسلم مین روایت ہے کہ حضرتؐ سلام کے بعد نہین بیٹہتے تہے مگر اسقدر کہ جسمین اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ تَبَارَكْتَ
يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ پڑہتے سو اسکا مطلب یہ ہے کہ جب آپکے پیچہے فقط مرد ہوتے تو اسی قدر ٹہیرتے اور جب عورتین بہی
ہوتین تو اوسوقت آپ زیادہ ٹہیرتے اور ایک حدیث مین آیا ہے کہ حضرتؐ جب سلام پہیرتے تو اسیوقت اُٹھ کہڑے ہوتے
اور اسیطرح صدیق اکبر رضہ وغیرہ کے فعل سے بہی ثابت ہوا ہے سو ان حدیثون مین وہ نماز مراد ہے جسکی بعد سنتین ہین اور نیز اسی
حالت پر محمول ہو جبکہ امام کے پیچہے عورتین نہون فقط مرد ہی ہون کما مر اور نیز ان حدیثون سے ذکر ماثور کی نفی ثابت نہین ۶۲۳
ہوتی ہے اسلیے کہ وہ ذکر نہایت تہوڑی وقت مین ادا ہو جاتا ہے بلکہ جب سلام کے بعد سنتون کیطرف کہڑا ہونے لگی
تو اوتنے عرصے مین بہی وہ وظیفہ ادا ہو سکتا ہے پس سلام کے بعد ذکر کرنا جلد اُٹھ کہڑا ہونے کو منافی نہین اور نیز حنفیہ فرضون
کے بعد اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ الخ وغیرہ کو پڑہنا جائز رکہتے ہین بلکہ سنن ملانے کو خفی تو بعد فرضون کے
دعا کرنیکو واجب کیطرح جانتے ہین سو جب فرض اور نفل مین اس دعا اور ذکر وغیرہ کے ساتھ جدائی کرنی جائز رکہتے ہین تو پہر
لا الٰه الا اللّٰه الخ وغیرہ ذکر ماثور جو اوپر مذکور ہو چکا ہے بطریق اولے جائز ہوگا پس اس وجہ سے سب حدیثون مین تطبیق ہو جاتی
وباللّٰه التوفیق اور اس حدیث سے یہ بہی معلوم ہوا کہ امام مقتدیون کے حال کی رعایت کرے اور یہ کہ جس چیز سے گناہ مین پڑنیکا
خوف ہو اس سے بچنا ہے اور یہ کہ تہمت کی جگہہ سے بچنا ہے اور یہ کہ مردونکا عورتون سے ملنا مکروہ ہے چہ جائیکہ گہر ہو
اور یہ بہی معلوم ہوا کہ عورتین جماعت مین حاضر ہوا کرتی تہین **باب** مَنْ صَلَّى بِالنَّاسِ فَذَكَرَ حَاجَةً فَتَخَطَّاهُمْ
اگر امام سلام کے کسی حاجت کی واسطے جلدی اُٹہکر لوگون کے درمیان سے گذرتا چلا جاوے تو جائز ہے **ف** یعنی
سلام کے بعد مصلے پر ٹہیرے رہنا جیسا کہ پہلے باب مین مذکور ہو چکا ہے فقط اسیوقت ہے جب کوئی حاجت نہو اور جب
کوئی حاجت پیش آجاوے تو اسوقت امام کو مصلے سے اُٹھ چلے جانا جائز ہے لیکن اس باب مین حاجت کی قید لگانی تکلف
سے خالی نہین اسلیے کہ سلام کے بعد مصلے پر ٹہیرنا کوئی واجب امر نہین بلکہ مستحب ہے بلکہ اکثر علما کے نزدیک مکروہ ہے
کما مر پس اگر امام فوراً مصلے سے اُٹھ کر چلا جاوے تو لامحالہ جائز ہوگا اسلیے کہ جواز استحباب کے مخالف نہین بلکہ مکث کو مکروہ کہنے والو

کے نزدیک اٹھ کر چلے جانا اولے ہوگا مگر شاید اسواسطے یہ قید ہو کہ حاجت کے لیے لوگون کی گردنون پر چلے جانا جائز ہے ورنہ مکروہ ہے
واللہ اعلم حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عِيسَى بْنُ يُونُسَ عَنْ عُمَرَ بْنِ سَعِيدٍ قَالَ اَخْبَرَنِي ابْنُ
اَبِي مُلَيْكَةَ عَنْ عُقْبَةَ قَالَ صَلَّيْتُ وَرَاءَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالْمَدِينَةِ الْعَصْرَ فَسَلَّمَ فَقَامَ مُسْرِعًا
يَتَخَطَّى رِقَابَ النَّاسِ اِلَى بَعْضِ حُجَرِ نِسَائِهٖ فَفَزِعَ النَّاسُ مِنْ سُرْعَتِهٖ فَخَرَجَ اِلَيْهِمْ فَرَاٰى اَنَّهُمْ قَدْ عَجِبُوا مِنْ
سُرْعَتِهٖ فَقَالَ ذَكَرْتُ شَيْئًا مِنْ تِبْرٍ عِنْدَنَا فَكَرِهْتُ اَنْ يَحْبِسَنِي فَاَمَرْتُ بِقِسْمَتِهٖ ترجمہ عقبہ رضی
سے روایت ہے کہ مینے حضرت صلعم کے پیچھے مدینہ مین عصر کی نماز پڑہی سو آپنے نماز سے سلام پھیری پھر جلدی اٹھہ کھڑے ہوئے
اور لوگون کی گردنون پر سے قدم مارتے اپنی کسی بی بی کے حجرے کیطرف چلے گئے پھر آپ گھر تشریف لائے سو آپنے گمان کیا کہ لوگون
کو آپکے جلدی اٹھہ کھڑے ہونیسے تعجب ہوا سو آپنے فرمایا کہ مجھکو نماز مین ایک سونیکا ٹکڑا یاد آیا جو ہمارے پاس تھا
یعنے پھر سے دلمین اسکا خیال گذرا سو مین نے مکروہ جانا کہ مجھکو خدا کیطرف متوجہ ہونے سے روک رکھے سو مینے اوسکے خیرات
کر دینے کا حکم کیا **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سلام کے بعد مصلے پر ٹھیرنا واجب نہین بلکہ اٹھ کر چلے جانا جائز ہے کما مر اور
یہی ہے وجہ مطابقت اس حدیث کی باب سے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ حاجت کے واسطے لوگون کی گردنون پر سے گذرنا جائز ہے اور یہ
کہ نماز مین کسی جائز کام کا قصد اور فکر کرنا نماز کو باطل نہین کرتا بلکہ اُسکے کمال کو بھی نقصان نہین پہونچاتا اور یہ کہ باوجود صفحہ ۳۴٦
قدرت کے صدقہ مین دوسرے کو نائب کرنا جائز ہے **بَابُ** الْاِنْفِتَالِ وَالْاِنْصِرَافِ عَنِ الْيَمِيْنِ وَالشِّمَالِ نماز
کے بعد داہنے اور بائین طرف پھر کر بیٹھنے کا بیان یعنے سلام کے بعد امام خواہ اپنے داہنے طرف منہ کر کے بیٹھے اور خواہ
بائین طرف منہہ کر کے بیٹھے دونو طرح سے جائز ہے کسی مین کراہت نہین وَكَانَ اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ يَنْفَتِلُ عَنْ يَمِيْنِهٖ
وَعَنْ يَسَارِهٖ وَيَعِيْبُ عَلٰى مَنْ يَتَوَخّٰى اَوْ مَنْ تَعَمَّدَ الْاِنْفِتَالَ عَنْ يَمِيْنِهٖ یعنے انس رضی اللہ عنہ اپنے داہنے اور بائین دونو طرف
پھر کر بیٹھا کرتے تھے یعنے کبھی داہنے طرف پھر کر بیٹھتے اور کبھی بائین طرف پھر کر بیٹھتے اور عیب کرتے تھے اوس شخص پر جو داہنی
طرف پھرنے کا قصد کرے **ف** صحیح مسلم مین انس رضی سے روایت ہے کہ حضرت صلعم اکثر اوقات داہنے طرف پھر کر
بیٹھا کرتے تھے سو ظاہر ان دونو حدیثون مین تعارض ہے اسلیے کہ انس رضی کے پہلے اثر سے معلوم ہوتا ہے کہ داہنے طرف پھر کر
بیٹھنے کا قصد کرنا منع ہے سو وجہ تطبیق کی ان دونون کا مطلب یہ ہے کہ مراد قصد کرنے سے پہلے اثر مین یہ ہے کہ داہنے طرف
پھرنے کو واجب جانے سو انس رضی ایسے آدمی کو برا جانتے تھے پس معلوم ہوا کہ دونو طرف پھر کر بیٹھنا جائز ہے پس وجہ مناسبت
اس اثر کی باب سے ظاہر ہو گئی حَدَّثَنَا اَبُو الْوَلِيْدِ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سُلَيْمَانَ عَنْ عُمَارَةَ بْنِ عُمَيْرٍ عَنِ
الْاَسْوَدِ قَالَ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ لَا يَجْعَلْ اَحَدُكُمْ لِلشَّيْطَانِ شَيْئًا مِنْ صَلٰوتِهٖ يَرٰى اَنَّ حَقًّا عَلَيْهِ اَنْ لَا
يَنْصَرِفَ اِلَّا عَنْ يَمِيْنِهٖ لَقَدْ رَاَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَثِيْرًا يَنْصَرِفُ عَنْ يَسَارِهٖ ترجمہ
عبد اللہ بن مسعود رضی سے روایت ہے کہ کوئی شخص اپنی نماز سے شیطان کا حصہ نہ ٹھیراوے کہ داہنے طرف منہ کر کے بیٹھنے کو اپنے

پر واجب اور لازم جانے (اور بائین طرف پہرنے کو جائز نہ کہے) اسلیے کہ بقرر مین نے حضرت م کو دیکھا ہے کہ آپ بہت بار بائین
طرف منہ کرکے بیٹھتے تھے **ف** ابن مسعود کا یہ قول اوسی شخص کے حق مین ہے جو داہنے طرف پہرنے کو واجب جانے
پس اس قول اور انس کے قول مذکور کا ایک ہی مطلب ہے صحیح مسلم کی روایت مین آیا ہے کہ مین نے حضرت م کو دیکھا کہ
اکثر اوقات بائین طرف پہر کر بیٹھتے تھے سو اس حدیث مین اور انس رض کی حدیث مین جو مسلم سے اوپر منقول ہو چکی ہے ظاہر
تعارض معلوم ہوتا ہے اسلیے کہ دو نو مین افعل کا صیغہ وارد ہوا ہے سو امام نووی نے کہا کہ حضرت م کبھی اسطرح کرتے تھے
اور کبھی اسطرح کرتے تھے سو جو کوئی جسطرف کو اکثر ہونے کا اعتقاد رکھتا تھا ویسے اوسنے خبر دی سو معلوم ہوا کہ دونو طرف پہرنا
جائز ہے اور یا ابن مسعود کی حدیث حضر پر محمول ہے اور حدیث انس کی سفر پر محمول ہے یعنے جب آپ مسجد مین نماز پڑہتے تو بائین طرف پہر کر
اسلیے کہ آپکی بی بیون کے حجرے بائین طرف تھے اور جب سفر مین ہوتے تو داہنے طرف پہر کر بیٹھتے پس حاصل اس مسئلہ کا یہ ہے
کہ نماز سے پہر کر بیٹھنے کے واسطے کوئی طرف خاص معین نہین خواہ داہنے طرف پہر کر بیٹھے خواہ بائین طرف پہر کر بیٹھے دونو طرح
سے جائز ہے اور امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکھا ہے کہ علما کہتے ہین جسطرف حاجت ہو اوسطرف منہ کرکے بیٹھنا افضل ہے
خواہ داہنے طرف ہو خواہ بائین طرف اور اگر کسی طرف بھی حاجت نہ ہو تو پہر داہنے منہ کرکے بیٹھنا افضل ہے اسلیے کہ بہت
حدیثون سے ثابت ہوتا ہے کہ داہنی طرف کو بائین طرف پر فضیلت ہے جیسے کہ حدیث عائشہ رض کی جو کتاب الطہارت مین گذر
چکی ہے اور ترمذی نے کہا کہ اسپر ہے عمل اکثر اہل علم کا ہے کہ جسطرف چاہے پہر کر بیٹھ جاوے کہتے ہین کہ اس حدیث سے معلوم ہوتا
ہے کہ مستحب امر پر اصرار کرنا اور اسکو واجب جاننا بدعت ہے اسلیے کہ ہر چیز مین اول داہنے طرف سے شروع کرنا مستحب امر ہے لیکن
جب عبداللہ بن مسعود نے خوف کیا کہ لوگ اسکو واجب سمجھ بیٹھین تو صاف کہدیا کہ جو اسکو واجب سمجھے اور اسپر اصرار کرے تو اوسنے
اپنی نماز سے شیطان کا حصہ کیا اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ تقلید شخصی اور مذہب معین کا التزام کرنا اور اسکو واجب جاننا بدعت
ہے اسلیے کہ جب قرآن و حدیث مین مسئلہ پایا جاوے تو اوسوقت تقلید شخصی مباح امر ہے **باب** مَا جَاءَ فِي الثُّومِ النِّيِّ
وَالْبَصَلِ وَالْكُرَّاثِ کچے لہسن پیاز اور گندنا کے کہانے کا بیان **ف** یہ باب احکام مسجدون سے ہے اور پہلے باب
احکام نماز مین ہین لیکن چونکہ پہلے بابون سے بطریق عموم جماعت کی فضیلت ثابت ہوتی ہے اسلیے مناسب ہے کہ جو شخص
کسی عذر کے سبب جماعت مین حاضر نہین ہو سکتا اسکو بیان کیا جاوے اور کچا لہسن پیاز کہانے والا بھی جماعت سے منع کیا گیا ہے
اسلیے اسکا بیان کرنا مناسب ہوا اور یہی وجہ ہے مناسبت اس باب کی احکام نماز سے اور گندنا کا ذکر اس باب کی حدیثون
مین نہین جیسا کہ آیندہ معلوم ہوگا لیکن اسمین اشارہ ہے طرف اس بات کی کہ جابر کی حدیث کی بعض طریقون مین اسکا ذکر
آگیا ہے وَقَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ اَكَلَ الثُّوْمَ اَوِ الْبَصَلَ مِنَ الْجُوْعِ اَوْ غَيْرِهِ فَلَا يَقْرَبَنَّ مَسْجِدَنَا
یعنے حضرت م کے اس قول کا بیان کہ جو شخص لہسن پیاز کچا کہا دے بہوک وغیرہ کے سبب سے وہ ہماری مسجد کے نزدیک ہرگز نہ آوے
**ف** بہوک کی قید اسمین بطور زیادہ کی ہے کہ جب بہوک کے سبب سے کہانا منع ہوا تو بدون اسکے کہانا بطریق اولی منع ہوگا

حدثنا عبد الله بن محمد قال حدثنا ابو عاصم قال اخبرنا ابن جريج قال اخبرني عطاء قال سمعت
جابر بن عبد الله قال قال النبي صلى الله عليه وسلم من اكل من هذه الشجرة يريد الثوم فلا يغشانا
في مسجدنا قلت ما يعني به قال ما اراه يعني الا نيئه وقال مخلد بن يزيد عن ابن جريج الا نتنه ترجمہ
جابر بن عبد اللہ سے روایت ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ جو اس درخت یعنی لہسن سے کھاوے وہ ہماری مسجد میں نہ آوے راوی
کہتا ہے کہ میں نے کہا کہ آپکی مراد اس سے کیا ہے کچا یا پکا ہوا یا دونو سو جابر نے کہا کہ میں گمان کرتا ہوں کہ مراد آپ کی کچا لہسن
پیاز ہے اور مخلد نے کہا کہ مراد اسکی بو ہے ف صحیح مسلم میں اس حدیث کی آخر میں اتنا لفظ زیادہ ہے کہ فرشتوں سے
اسی چیز سے یعنی بدبو سے تکلیف ہوتی ہے جس سے آدمیوں کو تکلیف ہوتی ہے حدثنا مسدد قال حدثنا
يحيى عن عبيد الله قال حدثني نافع عن ابن عمر ان النبي صلى الله عليه وسلم قال في غزوة خيبر من
اكل من هذه الشجرة يعني الثوم فلا يقربن مسجدنا ترجمہ ابن عمر رض سے روایت ہے کہ حضرت صلعم نے جنگ
خیبر کے دن فرمایا کہ جو شخص اس درخت سے کھاوے یعنی لہسن سو ہماری مسجد کے نزدیک ہرگز نہ آوے حدثنا
سعيد بن عفير قال حدثنا ابن وهب عن يونس عن ابن شهاب قال زعم عطاء ان جابر بن عبد الله زعم
ان النبي صلى الله عليه وسلم قال من اكل ثوما او بصلا فليعتزلنا او ليعتزل مسجدنا وليقعد في ٦٣٦
بيته وان النبي صلى الله عليه وسلم اتي بقدر فيه خضرات من بقول فوجد لها ريحا فسال فاخبر
بما فيها من البقول فقال قربوها الى بعض اصحابه كان معه فلما راه كره اكلها قال كل فاني اناجي
من لا تناجي وقال احمد بن صالح عن ابن وهب اتي ببدر قال ابن وهب يعني طبقا فيه خضرات ولم يذكر
الليث وابو صفوان عن يونس قصة القدر فلا ادري هو من قول الزهري او في الحديث ترجمہ
جابر بن عبد اللہ سے روایت ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ جو شخص کچا لہسن یا پیاز کھاوے وہ ہمسے الگ رہے یا ہماری مسجد سے
الگ رہے اور چاہیے کہ اپنے گھر میں بیٹھ رہے اور مقرر کوئی شخص حضرت صلعم کے پاس کھانے کی ہانڈی لایا جسمیں کہ لہسن
پیاز وغیرہ سبز ترکاری ساگ پکا ہوا تھا سو آپکو اسکی بدبو آئی سو آپنے پوچھا کہ اسمیں کیا ہے سو کسی نے آپکو خبر دی کہ اسمیں لہسن
اور پیاز وغیرہ کا ساگ ہے سو فرمایا کہ اس کھانے کو بعض اصحاب کے نزدیک کر دو یعنی ابو ایوب کے جو اسوقت آپکے پاس
موجود تھا جب آپ نے دیکھا کہ اوسنے کھانے کو مکروہ جانا ہے فرمایا کہ تو کھا اسواسطے کہ میں بات چیت کرتا ہوں اس سے
جس سے تو بات چیت نہیں کرتا یعنے جبرئیل سے اور ایک روایت میں ہے کہ آپکے پاس ایک طشت لایا گیا جسمیں کئی قسم
کی سبز چیزیں تھیں ف صحیح مسلم میں ہے کہ جب حضرت صلعم ابو ایوب انصاری کے گھر میں اوترے تو وہ کھانا طیار
کر کے آپکے پاس بہیجا کرتا تھا اور جب باقی بچا کھانا اوسکے پاس پلٹ کر آیا جاتا تو پوچھتا حضرت نے کس جگہ سے کھایا
ہے سو جگہ سے نہ کھایا تھا سو ایک بار نے ساگ پکا کر آپکے پاس بہیجا آپ کو اوس سے لہسن کی بو آئی سو آپنے اسکو نکھایا

اور ابو ایوب کے پاس بھیجدیا کہ تو کھا سو جب اسنے سُنا کہ حضرت صلعم نے نہین کھایا تو اوسنے بھی ہاتھہ کھینچا اور پوچھا کہ یا حضرت صلعم
کیا یہ حرام ہے آپنے فرمایا حرام نہین حلال ہے مین اس قدر سے نہین کھاتا کہ مجھسے اور جبرئیل سے کلام ہوا کرتا ہے اور
اُنکو اسکی بو سے نفرت ہی **حدثنا** ابو معمر حدثنا عبد الوارث عن عبد العزیز قال سأل رجل انس بن
مالک ما سمعت نبي الله صلى الله عليه وسلم في الثوم فقال قال النبي صلى الله عليه وسلم من اكل
من هذه الشجرة فلا يقربنا ولا يصلين معنا **ترجمہ** انس رض سے روایت ہو کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا جو اس درخت سے کھاوے یعنی لہسن سے تو ہماری نزدیک آوے اور ہمارے ساتھہ نماز نہ پڑہے **ف** ان حدیثون
سے معلوم ہوا کہ جو شخص لہسن اور پیاز کچا یا گندنا کھاوے تو اسکو ہر مسجد مین آنا منع ہے اور یہی مذہب ہے دنیا کے تمام اماموں کا امام
نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکھا ہے کہ مولی بھی پیاز لہسن کے برابر ہے کہ اُسکے ڈکار مین بد بو آتی ہے وعلے ہذا القیاس کھانے
وغیرہ کی چیزون سے جسمین بد بو آتی ہے سب کا یہی حکم ہے کہ انکو کھا کر مسجد مین جانا منع ہے اور اسیطرح ان بودار چیزون کو
کھا کر عید اور جنازے وغیرہ عبادات کی مجلسون اور مجمعون مین جانا منع ہے اسلیے کہ انس رض کی روایت مین یہ آیا کہ وہ ہمارے
نزدیک آوے اور ہمارے ساتھہ نماز نہ پڑہے پس اس سے معلوم ہوتا ہے کہ عبادت وغیرہ سب مجمعون کا یہی حکم ہے اور بعضون
نے کہا کہ کچے لہسن پیاز کو کھا کر فقط مسجد نبوی مین جانا منع ہے اور مسجدون مین جانا منع نہین سو جواب اسکا یہ ہے کہ دوسری
مین صحیح مسلم وغیرہ کے صریح آچکا ہے کہ لہسن پیاز کچا کھا کر مسجدون مین نجاوی بس یہ لفظ جمع کا ہے سب مسجدونکو شامل ہے
پس سب کا یہی حکم ہے لیکن کچی لہسن پیاز وغیرہ کا کھانا اسیوقت منع ہے جبکہ کھا کر مسجد وغیرہ مین جاوے اور اگر مسجد مین نہ جاوے
تو اونکا کھانا منع نہین بلکہ حلال ہے جیسے کہ جابر کی حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ انکو کھا کر گھر مین بیٹھہ رہے اور امام نووی
نے کہا کہ سب علماء معتبرین کا اجماع ہوچکا ہے اسپر کہ لہسن پیاز وغیرہ کا کچا کھانا حلال ہے اور یہ نہی تنزیہی ہے اور بعضے اہل ظاہر
کہتے ہین کہ حرام ہے اور جمہور کہتے ہین کہ جابر کی حدیث مین صریح موجود ہے کہ تو کھا اسواسطے کہ مین بات چیت کرتا ہون اُس سے
جسسے تو بات چیت نہین کرتا اور دوسری روایت مسلم کے یہ لفظ آیا ہے کہ آپنے فرمایا اے لوگو جس چیز کو خدا نے حلال کیا ہے
مین اسکو حرام نہین کرسکتا سو ان حدیثون سے صریح معلوم ہوتا ہے کہ لہسن پیاز کا کھانا حلال ہے پس اہل ظاہر کے قول کا
کچھہ اعتبار نہین اور اگر مسجد خالی ہو اسمین کوئی آدمی نہو تو تب بھی کچا لہسن پیاز کھا اوسمین جانا منع اسلیے کہ اوسمین فرشتونکو
تکلیف ہوتی ہے اور بعضون نے کہا کہ اگر سب لوگون نے کھایا ہے تو اونکو مسجد مین جانا منع نہین اور بعضون نے کہا جسکے
منہ سے بو آتی ہو یا بغل گندہ ہو تو اوسکو بھی مسجد مین جانا منع ہے اور اسیطرح ماہی فروش اور چرم رنگ وغیرہ کو بھی مسجد مین
آنا منع ہے اور یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ مسجد مین جانا صرف اسی حالت مین منع ہے جبکہ لہسن پیاز کچا کھاوے اور اگر اونکو
پکاوے یا سرکہ مین ڈالکر بو دور کیجے تو اونکو کھا کر مسجد مین جانا منع نہین جیسے کہ جابر رض نے کہا کہ حضرت صلعم کی مرضی
سے کچا لہسن پیاز نہ ہے اور ابو داؤد اور ترمذی مین حضرت علی رض سے روایت ہے کہ لہسن پیاز کا پکا کر کھانا حلال ہے اور

اور ابو داؤد مین معاویہ رضہ سے روایت ہی کہ حضرت صلعم نے ان دو درختون یعنی لہسن اور پیاز سے منع کیا اور فرمایا اگر کہانا ہو تو پکا کر کہاؤ سو جب ان سب چیزون کو جمع کیا جائے تو سب کا حال یہی نکلتا ہے کہ لہسن پیاز پکا ہوا کہا کر مسجد مین جانا منع نہین اور آپ نے اُسکو نہ ہونے کے واسطے نہ کہایا اسلیے کہ آپ وہ لوگون کیطرح نہین تہے نہ یہ کہ اُسکا کہانا آپ پر حرام تہا چنانچہ آپ نے فرمایا کہ وہ حرام نہین یکا امر اور بعضون نے کہا کہ ان حدیثون سے ثابت ہوتا ہے کہ جماعت سے نماز پڑہنا فرض نہین اسلیے کہ لہسن پیاز سب علمار معتبرین کے نزدیک حلال ہی اور حلال چیز کا کہانا جائز ہے اور جو اُسکو کہاوی اُسکا جماعت مین آنا منع ہی پس معلوم ہوا کہ جماعت فرض نہین اور بعضے کہتے ہین کہ ممانعت جو ان حدیثون مین آئی ہے تو یہ زجر اور جہڑک پر محمول ہے یعنے جو شخص مسجد مین آنا چاہے تو وہ اُسکو کچا ہرگز نہ کہاوی پس ترک جماعت کے لیئے عذر نہین ہو سکتا ہی بلکہ وہ اُسکے اس جرم کی سزا ہے کہ جماعت کے ثواب سے محروم رہا اور جسجگہہ آپ نے اُسکے کہانے کا اذن دیا تو وہان مسجد نہین تہی یا وہ لہسن کچا نہین تہا پس اس سے معلوم ہوا کہ عذر وہی ہے جسمین آدمی کا کچہ دخل اور اختیار نہ ہو جیسے مینہہ اور مرض وغیرہ ہے اور جو اپنے اختیار ہے وہ عذر نہین اور یہ جو آپ نے فرمایا کہ وہ شخص مسجد کے نزدیک نہ آوے تو اس سے معلوم ہوا کہ مسجد کے صحن اور قرب جوار میں بہی نہ آوے چہ جائیکہ مسجد ہو واللہ اعلم **باب** وُضُوءِ الصِّبْيَانِ وَمَتَى يَجِبُ عَلَيْهِمُ الْغُسْلُ وَالطُّهُورُ وَحُضُورِهِمُ الْجَمَاعَةَ وَالْعِيدَيْنِ وَالْجَنَائِزَ وَصُفُوفِهِمْ نابالغ لڑکون کے وضو کا بیان یعنے اُنکا وضو صحیح ہے اور یہ کہ اُنپر غسل اور طہارت کرنا کسوقت فرض ہوتا ہے اور یہ کہ عید اور جماعت اور جنازی مین اُنکے حاضر ہونیکا کیا حکم ہے اور یہ کہ وہ صفون مین کسجگہہ کہڑے ہون لوگون کے درمیان یا پیچہے **ف** قلعہ پکی مین امام بخاری نے لڑکون کو وضو کا کچہ حکم بیان نہین کیا کہ واجب ہے یا مستحب اسلیے کہ اگر اُسکو مستحب کہتا تو اُس سے لازم آتا کہ لڑکے کی نماز بدون وضو کے صحیح ہے اور اگر اُسکو واجب کہتا تو اُس سے لازم آتا کہ وضو کے ترک پر اُسکو عذاب ہو حالانکہ ایسا نہین اسیواسطے اُنہون نے ایسا لفظ بولا جسمین کوئی اعتراض نہ آسکے لیکن اعتراض اب بہی باقی ہے اور جواب اُسکا یہ ہی کہ اگر وضو کو مستحب کہا جاوی تو لازم آویگا کہ لڑکے کی نماز بدون وضو کے صحیح ہو اور بدون وضو کے اُنکی نماز صحیح ہونے سے کوئی خرابی لازم نہین آتی اسلیے کہ وہ مکلف نہین ہین پس اس شرط کی رعایت کرنی اوسپر واجب نہین تاکہ اُسکے ترک کرنیسے گنہگار ہو اور اس باب کی حدیثون مین یہ ذکر نہین کہ لڑکون پر غسل کسوقت واجب ہوتا ہے لیکن ابو سعید رض کی حدیث سے مفہوم ہوتا ہے کہ جمعہ کے دن غسل کرنا نابالغ لڑکے پر واجب نہین اسلیے معلوم ہوتا ہے کہ احتلام شرط ہے واسطے واجب ہونے غسل کے تو معلوم ہوا کہ جب احتلام ہونے لگے تو اُسوقت غسل فرض ہو جاتا ہے اور ابو داؤد اور ترمذی اور ابن خزیمہ اور حاکم نے مرفوع حدیث روایت کی ہی کہ جب لڑکا سات برس کا ہو تو اُسکو نماز سکہلاؤ اور جب دس برس کا ہو تو اُسکو مار کر نماز پڑہاؤ سو اسی حدیث سے دلیل پکڑی ہی بعض اہل علم نے اسپر کہ دس برس کے لڑکے پر نماز واجب ہے اسلیے کہ اُسکو اسپر مارنے کا حکم آیا ہی اور یہ صفت وجوب کی ہے اور نماز وضو پر موقوف ہی پس معلوم ہوا کہ دس برس کے لڑکے پر وضو کرنا فرض ہے اور یہی ہے مذہب امام احمد کا اور ایک روایت مین امام شافعی سے بہی یہی قول منقول ہے لیکن

جمہور علما یہ کہتے ہین کہ جب تک لڑکا بالغ یعنے سولہ برس کا ہوجاوے تب تک اسپر نماز فرض نہین انکی نزدیک حدیث ابوداود وغیرہ
کی ظاہر پر محمول نہین کہتے لڑکے نے کا حکم صرف تادیب اور عادت ڈالنے کیواسطے وارد ہوا ہے اور بیہقی نے کہا کہ حدیث منسوخ ہے یعنے ناسخ اسکی
وہ حدیث ہے کہ لڑکے سے قلم اٹھالی گئی ہے یہانتک کہ اسکو احتلام ہووے یعنی بالغ ہوجاوے پہلے اوسکے حق مین کوئی گناہ نہین
لکھاجاتا **حدثنی** محمد بن المثنی قال حدثنا غندر قال حدثنا شعبة قال سمعت سليمان
الشيباني قال سمعت الشعبي قال اخبرني من مر مع النبي صلى الله عليه وسلم على قبر منبوذ
فامهم وصفوا عليه فقلت يا ابا عمرو من حدثك قال ابن عباس **ترجمہ** شعبی سے روایت ہے کہ مجھکو خبر
دی اس شخص نے جو حضرت ؐ کے ساتھ ایک اکیلی قبر پر گذرا تہا سو آپ انکی امام بنے اور لوگون نے آپکے پیچہے صف
باندہی (اور جنازہ کی نماز پڑہی) سو مین نے کہا ای ابا عمرو کسنے تجھکو یہ حدیث سنائی اُسنے کہا کہ ابن عباس نے **ف**
ظاہر اس حدیث سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ نابالغ لڑکون کا جماعت اور جنازے وغیرہ مین حاضر ہونا اور صف باندہنا اور وضو
کرنا جائز ہے اسلیے کہ ابن عباس بہی اس صف مین موجود ہونگے اور وضو بہی کیا ہوگا حالانکہ ابن عباس اسوقت بہت
کم عمر تہے بالغ نہین تہے **حدثنا** علي بن عبد الله قال حدثنا سفيان قال ثني صفوان بن سليم
عن عطاء بن يسار عن ابي سعيد الخدري عن النبي صلى الله عليه وسلم قال الغسل يوم الجمعة
واجب على كل محتلم **ترجمہ** ابوسعید خدری رض سے روایت ہے کہ حضرت ؐ نے فرمایا جمعے کے دن غسل کرنا ہر ایک
بالغ جوان پر واجب ہے **ف** مناسبت اس حدیث کی باب سے اوپر گذر چکی ہے اور بیان اسکا آیندہ بہی آویگا انشاءاللہ تعالی
**حدثنا** علي قال حدثنا سفيان عن عمرو قال اخبرني كريب عن ابن عباس قال بت عند خالتي
ميمونة ليلة فنام النبي صلى الله عليه وسلم فلما كان في بعض الليل قام رسول الله صلى الله عليه وسلم
فتوضأ من شن معلق وضوءا خفيفا يخففه عمرو ويقلله جدا ثم قام يصلي فقمت فتوضأت نحوا
مما توضأ ثم جئت فقمت عن يساره فحولني فجعلني عن يمينه ثم صلى ما شاء الله ثم اضطجع فنام حتى
نفخ فاتاه المنادي يؤذنه بالصلوة فقام معه الى الصلوة فصلى ولم يتوضأ قلنا لعمرو ان ناسا
يقولون ان النبي صلى الله عليه وسلم تنام عينه ولا ينام قلبه قال عمرو سمعت عبيد بن عمير يقول
ان رؤيا الانبياء وحي ثم قرأ اني ارى في المنام اني اذبحك **ترجمہ** ابن عباس رض سے روایت ہے کہ مین اپنی
خالہ میمونہ رض پاس ایک رات رہا سو حضرت ؐ سوئے سو جب کچہ رات رہی تو حضرت ؐ اوٹہے یعنے تہجد کو پس آپنے ایک
لٹکی ہوئی مشک سے ہلکا وضو کیا جسکو عمرو (راوی) بہت ہلکا اور خفیف بتلاتا تہا پہر نماز پڑہنے کو کہڑے ہوئے ابن عباس
نے کہا سو مین نے وضو کیا جیسا کہ آپنے کیا تہا یعنے ہلکا پہر مین آپکے بائین طرف کہڑا ہوا سو آپنے مجھکو بائین طرف سے
پہیر لیا اور اپنے داہنے طرف کیا پہر آپنے نماز پڑہی جتنی کہ اللہ نے چاہا پہر آپ لیٹ گئے اور

سو رہے یہانتک کہ خراٹے لینے لگے سو موذن نماز کی اطلاع کرنیکو آپ پاس آیا یعنے جماعت کا وقت ہوگیا ہے سو آپ اسکے ساتھ نماز کے واسطے کہڑے ہوئے سو آپنے نماز پڑہی اور نیا وضو نہ کیا (سفیان کہتا ہے) کہ ہمنے عمرو سے پوچھا کہ لوگ کہتے ہین کہ حضرت کی آنکہہ سو جاتی تہے اور آپکا دل نہین سوتا تہا عمرو نے کہا کہ مینے عبید سے سنا ہے کہتے تہے کہ نبیون کی خواب بہی ہے یعنے وحی کی تمام ہے ثبات حکم مین پہر عبید نے اسکی تصدیق کے واسطے یہ آیت اِنِّیْ اَرٰی فِی الْمَنَامِ اَنِّیْ اَذْبَحُکَ یعنے ابراہیم نے اسمعیل سے کہا تحقیق مین خواب مین دیکھتا ہون کہ تجہکو ذبح کرتا ہون یعنے عبید نے اس آیت سے دلیل پکڑی اس بات پر کہ پیغمبرون کی خواب وحی ہوتی ہے اسلیے کہ اگر وحی نہ ہوتی تو ابراہیم علیہ السلام کو اپنے بیٹے کا ذبح کرنا جائز نہ ہوتا **ف** اور حرام کام پر جرأت نہ کرتے اور اسمعیل ہی نہ کہتے کہ جو تمکو حکم ہوا ہے **ف** یہ حدیث کتاب الطہارات مین گذر چکی ہے اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نابالغ لڑکے کی نماز اور وضو صحیح ہے اسلیے کہ ابن عباس رض نے وضو کرکے آپکے ساتھ نماز پڑہی اور حضرت نے اسکی نماز اور وضو کو جائز اور برقرار رکہا کہ اوسکو اپنے داہنے سے بائین کیا پس یہ حدیث اول مسئلہ باب سے مطابق ہے **حدثنا**

اسمٰعیل قال حدثنی مالک عن اسحٰق بن عبد اللہ بن ابی طلحۃ عن انس بن مالک ان جدتہ ملیکۃ دعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لطعام صنعتہ فاکل منہ فقال قوموا فلاصلی بکم قمت الی حصیر لنا قد اسود من طول ما لبس فنضحتہ بماء فقام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم والیتیم معی والعجوز من ورائنا فصلی بنا رکعتین **ترجمہ** انس سے روایت ہے کہ اسکی دادی ملیکہ نے کہانا طیار کرکے حضرت ص کی دعوت کی سو آپنے اوس سے کہایا پہر فرمایا کہ کہڑے ہو تاکہ مین تمکو نماز پڑہاؤن سو مین اپنی ایک چٹائی کی طرف کہڑا ہوا جو زمانہ دراز مستعمل ہونے کے سبب سے بہت پرانی اور سیاہ ہوگئی تہی سو مین نے اسپر پانی چہڑکا تاکہ مٹی وغیرہ آلایش سے صاف ہوجاوے یا نرم ہوجاوے سو حضرت ص نماز کے واسطے کہڑے ہوئے اور ایک یتیم لڑکا میرے ساتھ کہڑا ہوا اور ایک بڑہیا ہمارے پیچہے کہڑی ہوئی سو آپنے ہمکو دو رکعت نفل نماز پڑہائی **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ لڑکے نابالغ کا جماعت مین حاضر ہونا جائز ہے اسلیے کہ یتیم اوس لڑکے کو کہتے ہین جو نابالغ ہو اور حضرت ص نے اسپر انکار نہ کیا پس یہ حدیث باب کے اخیر مسئلے سے مطابق ہے اور اس حدیث سے یہ بہی معلوم ہوا کہ نفلون کی جماعت جائز ہے کما مر اور یہ بہی معلوم ہوا کہ چٹائی پر نماز پڑہنی جائز ہے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ عورت مردونکے ساتھ نکہڑی ہووے اونکے پیچہے کہڑی ہووے اسلیے کہ اسمین فتنے کا خوف ہے اور اگر مردون کے ساتھ کہڑی ہوجاوے تو جمہور علماء کے نزدیک اسکی نماز درست ہوجاتی ہے اور حنفیہ کہتے ہین کہ اگر عورت مرد کے برابر کہڑی ہووے تو اسکی نماز درست ہوجاتی ہے لیکن مرد کی نماز ٹوٹ جاتی ہے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ اگر عورت تنہا صف کے پیچہے نماز پڑہے تو اسکی نماز درست ہے لیکن اگر مرد صف کے پیچہے تنہا نماز پڑہے تو امام شافعی اور ابو حنیفہ اور مالک کے نزدیک اسکی نماز صحیح ہے لیکن مکروہ ہے پس مناسب ہے اگر صف مین جگہ پاوے تو وہان کہڑا ہوجاوے ورنہ ایک آدمی کو صف سے پیچہے کہینچ لیوے اور دونو ملکر کہڑے ہوون سنن بیہقی مین ہے کہ ایک شخص نے صف کے

پیچھے تنہا نماز پڑہے سو حضرتؐ نے اسکو فرمایا کہ نماز کو دوہرا کر پڑہ سو یہ حدیث ضعیف ہی بر تقدیر صحت یہ امر استحباب کے واسطے ہے وجوب کو واسطے نہین یعنے ایسی نماز کو دوہرانا مستحب ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ لڑکے کو مردون کی صف مین کہڑا ہونا جائز ہے اور یہ کہ عورت لڑکے سے بھی پیچھے کہڑی ہووے **حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْلَمَةَ عَنْ مَالِكٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهُ قَالَ اَقْبَلْتُ رَاكِبًا عَلٰى حِمَارٍ اَتَانٍ وَّاَنَا يَوْمَئِذٍ قَدْ نَاهَزْتُ الْاِحْتِلَامَ وَرَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ بِالنَّاسِ بِمِنًى اِلٰى غَيْرِ جِدَارٍ فَمَرَرْتُ بَيْنَ يَدَيْ بَعْضِ الصَّفِّ فَنَزَلْتُ وَاَرْسَلْتُ الْاَتَانَ تَرْتَعُ وَدَخَلْتُ فِي الصَّفِّ فَلَمْ يُنْكِرْ ذٰلِكَ عَلَيَّ اَحَدٌ **ترجمہ** عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہی کہ مین گدہے پر سوار ہو کر آیا اور مین اسدن بالغ ہونے کی نزدیک پہونچا تہا یعنے ابہی بالغ نہین ہوا اور حضرتؐ لوگون کو منا مین نماز پڑہا رہے تہے بدون دیوار کے یعنے آپکے آگے کوئی آڑ وغیرہ نہ تہی سو مین بعض صف کے آگے سے چلا گیا یعنے پوری صف کے آگے سے نہ گیا بلکہ نصف یا تہائی صف کے آگے تک گیا سو مین اترا اور گدہی کو چرنے چہوڑ دیا اور صف مین داخل ہوا مجہپر کسی نے انکار کیا نہ حضرتؐ نے نہ صحابہؓ نے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ نابالغ لڑکے کا صف کے آگے سے گذرنا اور جماعت مین داخل ہونا بہی جائز ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ابن عباسؓ کو اس سے منع نہ کیا بلکہ اسکو برقرار رکہا پس یہ حدیث باب کے تیسرے مسئلے کی مطابق ہے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ نابالغ لڑکے کو مردون کی صف مین کہڑے ہونا جائز ہے سو اس حدیث اور انس کی حدیث مذکور سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر کوئی شخص صف کے پیچھے تنہا کہڑا ہو اور اسکے ساتہ کوئی لڑکا آ کر کہڑا ہو جاوے تو اسکی نماز صحیح ہو جاتی ہے اسکو صف کے پیچھے تنہا نماز پڑہنے کا حکم نہین دیا جاویگا جسکی حدیث مین ممانعت آچکی ہے مگر بعضے حنبلی لوگ اسکو مطلق منع کرتے ہین اور یہ حدیث حجت ہے اونپر **حَدَّثَنَا** اَبُو الْيَمَانِ قَالَ اَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عُرْوَةُ بْنُ الزُّبَيْرِ اَنَّ عَائِشَةَ قَالَتْ اَعْتَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ح وَقَالَ عَيَّاشٌ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْاَعْلٰى قَالَ حَدَّثَنَا مَعْمَرٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اَعْتَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْعِشَاءِ حَتّٰى نَادَاهُ عُمَرُ قَدْ نَامَ النِّسَاءُ وَالصِّبْيَانُ قَالَتْ فَخَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنَّهُ لَيْسَ اَحَدٌ مِّنْ اَهْلِ الْاَرْضِ يُصَلِّيْ هٰذِهِ الصَّلٰوةَ غَيْرَكُمْ وَلَمْ يَكُنْ اَحَدٌ يَوْمَئِذٍ يُصَلِّيْ غَيْرَ اَهْلِ الْمَدِيْنَةِ **ترجمہ** عائشہؓ سے روایت ہی کہ ایکبار حضرتؐ نے عشا کی نماز مین بہت دیر کی یعنے آدہی یا تہائی رات گذر گئی یہانتک کہ عمرؓ نے آپکو پکارا کہ عورتین اور بچے سو گئے سو آپ گہر سے تشریف لائے اور فرمایا کہ نہین پڑہتا اس نماز کو زمین والون سے تمہارے سوا کوئی اور اسدن سوائے مدینہ والون کے کوئی نماز نہین پڑہتا تہا یعنے ابہی اسلام ملک مین پہیلا نہین تہا **ف** اس حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ لڑکون کی نماز اور جماعت مین شامل ہونا جائز ہے اسلیے کہ ظاہر اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ لڑکے نماز کے لیے مسجد مین آئے ہوئے تہے ورنہ انکے سونے اور نہ سونے سے کیا حرج تہا بلکہ انکے سونے مین فائدہ ہے

اور جاگنے مین حرج ہے کہ ہان کا دل اسکی طرف لگا رہتا ہو اور رونے وغیرہ سے لوگون کی نماز مین خلل آتا ہے پس اندنون صورت اونکے سونے کی شکایت کی کوئی وجہ نہین اور پہر حضرت صلعم نے بہی اسکو برقرار رکہا کسی کو منع نہین کیا **حدثنا** عمرو بن علی قال حدثنا یحیی قال حدثنا سفیان قال حدثنی عبد الرحمن بن عابس قال سمعت ابن عباس وقال له رجل شهدت الخروج مع النبي صلى الله عليه وسلم قال نعم ولولا مكاني منه ما شهدته يعني من صغره اتى العلم الذي عند دار كثير بن الصلت ثم خطب ثم اتى النساء فوعظهن وذكرهن وامرهن ان يتصدقن فجعلت المرأة تهوي بيدها الى حلقها تلقي في ثوب بلال ثم اتى هو وبلال الى البيت **ترجمہ** عبد الرحمن سے روایت ہے کہ مینے ابن عباس رض سے سنا اور ایک شخص نے اسکو سوال کیا کہ کیا تو عیدگاہ کی طرف نکلنے کے وقت حضرت صلعم کے ساتھ حاضر تہا یعنے جبکہ عورتین حضرت صلعم کے ساتھ عیدگاہ کیطرف نکلین تو کیا تو بہی اسوقت آپکے ساتھ تہا ابن عباس نے کہا ہان مین بہی اسوقت آپکے ساتھ حاضر تہا اور اگر میری جگہہ لڑکپن سے نہوتی تو مین حاضر نہوتا یعنے اگر مین کم عمر نہوتا تو حضرت صلعم کے ساتھ عورتون مین نجاتا کہ جوان کو عورتون مین جانا منع ہے یا یہ معنے ہین کہ اگر میرا قرب اور قدر حضرت صلعم کے پاس نہوتا تو مین کم عمری سے حاضر نہوتا یعنے آپ مجہکو بہت عزیز جانتے تہے اسواسطے مین آپکے ساتھ حاضر ہوا سو حضرت صلعم اس نشان یا منارہ کے پاس آئے جو ابن صلت کے گہر کے نزدیک تہا پہر آپنے خطبہ پڑہا پہر عورتون کے پاس آئے اور انکو وعظ سنایا اور نصیحت کی اور خیرات کرنیکا حکم دیا سو عورتین ہاتہون سے انگوٹہیین اور بالیین اتار کر بلال کے کپڑے مین پہینکنے لگین پہر حضرت صلعم اور بلال گہر کو چلے آئے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ لڑکون کو عیدگاہ وغیرہ جماعت مین حاضر ہونا جائز ہے کہ ابن عباس حضرت صلعم کے ساتھ عیدگاہ مین حاضر ہوئے اور آپنے اوسپر انکار نہ کیا حالانکہ وہ اسوقت بالغ نہین تہے امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکہا ہے کہ جب حضرت صلعم نے انتقال فرمایا تو اسوقت ابن عباس رض تیرہ یا چودہ برس کے تہے پس ان کل حدیثون سے کل مسئلے باب کے ثابت ہوگئے اور یہ کچہہ ضرور نہین کہ ہر ایک ایک حدیث سے کل مسئلے باب کے ثابت ہون بلکہ اگر ایک حدیث سے ایک مسئلہ ثابت ہو اور دوسری سے دوسرا مسئلہ ثابت ہوجاتا یہانتک کہ کل حدیثون سے کل مسئلے ثابت ہوجاوین تو جب بہی مطابقت حاصل ہوجاتی ہے

## باب خروج النساء الى المساجد بالليل والغلس

رات کے وقت اور صبح کے اندہیرے مین عورتون کو نماز کے لیے مسجد مین جانا جائز ہے **حدثنا** ابو اليمان قال اخبرنا شعيب عن الزهري قال اخبرني عروة بن الزبير عن عائشة رضي الله تعالى عنها قالت اعتم رسول الله صلى الله عليه وسلم بالعتمة حتى ناداه عمر نام النساء والصبيان فخرج النبي صلى الله عليه وسلم فقال ما ينتظرها احد غيركم من اهل الارض ولا يصلى يومئذ الا بالمدينة وكانوا يصلون العتمة فيما بين ان يغيب الشفق الى ثلث الليل الاول **ترجمہ** اس حدیث عائشہ کا اوپر گذر چکا ہے

اسمین اتنا زیادہ ہے کہ مدینہ کے سوا کسی جگہہ نماز نہین پڑہی جاتی تہی اور لوگ سورج کی سرخی ڈوبنے سے لیکر
تہائی رات تک عشا پڑہا کرتے تہے **ف** تہائی رات تک عشا کو تاخیر کرکے پڑہنا مختار ہے اور طلوع صبح صادق
تک دیرکرنی جائز ہے **حدثنا** عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُوْسٰى عَنْ حَنْظَلَةَ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ عُمَرَ عَنِ
النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا اسْتَاْذَنَكُمْ نِسَاءُكُمْ بِاللَّيْلِ اِلَى الْمَسْجِدِ فَاْذَنُوْا لَهُنَّ تَابَعَهُ
شُعْبَةُ عَنِ الْاَعْمَشِ عَنْ مُجَاهِدٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ **ترجمہ** عبد اللہ بن عمر رضہ سے
روایت ہے کہ جب تمہاری عورتین تمکو مسجد مین نماز کے واسطے جانے کی اجازت چاہین تو انکو اذن دیدو **ف** اسحدیث مین
رات کی قید اسواسطے لگائی ہے کہ اسمین پردہ زیادہ ہے امام نووی نے لکہا ہے کہ اسحدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ عورت
کو بدون اذن خاوند کے گہر سے نکلنا جائز نہین ورنہ انکو اذن دینے کا حکم کرنا بے فائدہ ہے اور نیز مرد انکا عورتونکو
منع کرنا اثر ثابت ہی پس مسجدونکے سوا اور جگہہ جانا جائز نہین ہوگا اور اس سے یہ ابہی معلوم ہوا کہ عورتون کو مسجد مین نماز
کے لیے جانیکا اذن دینا واجب نہین اسلیے کہ اگر واجب ہوتا تو پہر اذن لینے کی کوئی معنے نہ تہی کیونکہ اذن چاہنا اسیوقت
ثابت ہوتا ہے جبکہ اذن دینے والا قبول و رد کا اختیار رکہتا ہو لیکن یہ وقت جائز ہے جبکہ کسی فتنے کا خوف نہو
**حدثنا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ عُمَرَ قَالَ اَخْبَرَنَا يُوْنُسُ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ حَدَّثَتْنِيْ
هِنْدُ بِنْتُ الْحَارِثِ اَنَّ اُمَّ سَلَمَةَ زَوْجَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَخْبَرَتْهَا اَنَّ النِّسَاءَ فِيْ عَهْدِ
رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُنَّ اِذَا سَلَّمْنَ مِنَ الْمَكْتُوْبَةِ قُمْنَ وَثَبَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ وَمَنْ صَلّٰى مِنَ الرِّجَالِ مَا شَاءَ اللّٰهُ فَاِذَا قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَامَ الرِّجَالُ **ترجمہ**
ام سلمہ رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلعم کے زمانے مین جب عورتین فرضون سے سلام پہیرتین تو اسیوقت اٹھہ کہڑی ہوتین
اور حضرت صلعم اور سب مرد بیٹہے رہتے جتنا کہ اللہ چاہتا جب حضرت کہڑے ہوتے تو مرد بہی اٹھہ کر کہڑے ہوتے **ف**
یہ حدیث صفۃ الصلوۃ کے آخر مین پہلے گذر چکی ہے **حدثنا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْلَمَةَ عَنْ مَالِكٍ ح وَحَدَّثَنَا عَبْدُ
اللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ اَخْبَرَنِيْ مَالِكٌ عَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ عَمْرَةَ بِنْتِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اِنْ كَانَ
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيُصَلِّي الصُّبْحَ فَيَنْصَرِفُ النِّسَاءُ مُتَلَفِّعَاتٍ بِمُرُوْطِهِنَّ مَا يُعْرَفْنَ مِنَ
الْغَلَسِ **ترجمہ** عائشہ رضہ سے روایت ہے کہ جب حضرت صلعم صبح کی نماز پڑہتے سو عورتین گہرونکو پلٹ جاتین اسحالت مین کہ
اپنی چادرون سے بدنکو لپیٹنے والی ہوتین اندہیرے کے سبب سے انکو کوئی نہ پہچانتا **ف** یہ حدیث مواقیت
الصلوۃ مین پہلے گذر چکی ہے **حدثنا** مُحَمَّدُ بْنُ مِسْكِيْنٍ قَالَ حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ بَكْرٍ قَالَ اَخْبَرَنَا الْاَوْزَاعِيُّ
قَالَ حَدَّثَنِيْ يَحْيَى بْنُ اَبِيْ كَثِيْرٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ قَتَادَةَ الْاَنْصَارِيِّ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّيْ لَاَقُوْمُ اِلَى الصَّلٰوةِ وَاَنَا اُرِيْدُ اَنْ اُطَوِّلَ فِيْهَا فَاَسْمَعُ بُكَاءَ الصَّبِيِّ فَاَتَجَوَّزُ فِيْ

صَلوٰتِی کَرَاهِیَۃَ اَنْ اَشُقَّ عَلٰی اُمِّہٖ ترجمہ ابی قتادہ رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ البتہ مین نماز مین کھڑا ہوتا ہون اور چاہتا ہون کہ لمبی نماز پڑھون پہر سنتا ہون لڑکے کا رونا تو اپنی نماز مین تخفیف کرتا ہون واسطے ناگوار جاننے اس بات کے کہ اسکی مان پر مشکل ڈالون یعنے اسواسطے کہ بچے کا رونا مان پر شاق گذرے اور اسکو رنج ہو ف یہ حدیث ابواب الامامۃ مین پہلے گذر چکی ہے حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ یُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ یَحْیٰی ابْنِ سَعِیْدٍ عَنْ عَمْرَۃَ عَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ لَوْ اَدْرَكَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَا اَحْدَثَ النِّسَاءُ لَمَنَعَهُنَّ الْمَسْجِدَ كَمَا مُنِعَتْ نِسَاءُ بَنِيْ اِسْرَائِیْلَ فَقُلْتُ لِعَمْرَۃَ اَوَمُنِعْنَ قَالَتْ نَعَمْ ترجمہ عائشہ رضہ سے روایت ہے کہ اگر حضرت صلعم اس چیز کو پاتے جسکو عورتون نے اب پیدا کیا ہے یعنے زینت وغیرہ کرکے مسجد مین آنا یا کوئی اور خرابی وغیرہ تو البتہ اونکو مسجد مین آنے سے منع کرتے جیسے کہ بنی اسرائیل کی عورتون کو مسجد مین آنا منع ہوا مینے عمرہ کو کہا کہ کیا بنی اسرائیل کی عورتون کو مسجد مین آنا منع ہوگیا ہے اسنے کہا ہان ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عورتون کو رات کے وقت نماز مین مسجد مین جانا جائز ہے اور یہ کہ اگر عورت رات کو نماز کے لیے مسجد مین جانیکا اذن مانگے تو خاوند کو مناسب ہے کہ اسکو اذن دیوے اور یہی مذہب ہے ابوبکر صدیق اور علی مرتضی اور عبد اللہ بن عمر وغیرہ ایک جماعت صحابہ رضہ کا کہتے ہین کہ جیسے حضرت صلعم کے زمانے مین عورتین مسجدون مین جاتی تہین ویسی ہی اب بہی انکو مسجدون مین آنا جائز ہے بلکہ صحیح مسلم مین ہے کہ جب عبد اللہ بن عمر رضہ نے عورتون کے اذن دینے کی حدیث بیان کی تو انکے بیٹے نے کہا کہ البتہ ہم تو اونکو منع کرینگے تاکہ کوئی فساد پیدا نہ کرین تب عبد اللہ اپنے بیٹے پر نہایت غصے ہوئے اور کہا کہ مین تجھکو حضرت صلعم کی حدیث سناتا ہون اور تو اسکے مقابلے مین اپنی رائے پیش کرتا ہے ایک روایت مین ہے کہ عبد اللہ نے اس غصے کے سبب سے اپنے بیٹے کے ساتھ کلام کرنا چھوڑ دیا یہانتک کہ مر گئے یعنے اخیر دم تک اوس سے کلام نہ کی اور یہی ہے مذہب امام شافعی کا کہ عورتین نماز کے لیے مسجد مین جاوین مگر کہتے ہین کہ جوان عورتین نجاوین بڑہیا عورتین جاوین اور امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکہا ہے کہ عیدون مین عورتون کا باہر نکلنا مستحب ہے مگر خوبصورت ہون تو نہ نکلین اور بعضے کہتے ہین کہ عورتون کو عیدگاہ وغیرہ مین نکلنا مطلق منع ہے یعنی خواہ عورت جوان ہو خواہ بوڑہی ہو اور یہی ہے مذہب ابن مسعود اور عروہ اور قاسم وغیرہ تابعین اور حنفیہ اور مالکیہ کہتے ہین کہ جوان عورتون کو مسجدون مین آنا منع ہے اور بڑہیا عورتون کو آنا جائز ہے لیکن صرف مغرب اور عشا اور فجر مین یعنے ظہر اور عصر مین بڑہیا عورت کو بہی مسجد مین آنا منع ہے تو یہی مذہب ہے امام ابوحنیفہ کا اور امام ابویوسف اور محمد کہتے ہین کہ بڑہیا عورتون کو ہر نماز کے لیے مسجد مین جانا جائز ہے کہ اونکو مرد سے رغبت کم ہوتی ہے پس اوسمین فتنے کا خوف نہین اور متاخرین حنفیہ کا فتوے یہہ ہے کہ عورتون کو مسجدون مین جانا مطلق منع ہے خواہ جوان ہو خواہ بڑہیا ہو اور خواہ راتکی نماز ہو خواہ دنکی نماز ہو اور جو لوگ مطلق منع کرتے ہین انکی سند عائشہ رضہ کا قول ہے جو ابہی بیان

مذکور ہو چکا ہے کہ اگر حضرت صلعم اب عورتون کا حال دیکھتے تو اونکو مسجدون سے منع کر دیتے سو جواب اسکا یہ ہی جو کہ شیخ
ابن حجر نے فتح الباری مین دیا ہے کہ عائشہ رض کے قول سے پہلا حکم بدل نہین سکتا ہے اسلیے کہ اُسنے اسکو ایسی شرط
کے ساتھہ معلق کیا ہے جو پائی نہین گئی بنا بر اُسکے جو اُسنے اپنے ظن سے کہا کہ اگر حضرت صلعم اس معاملے کو دیکھتے
تو منع کرتے سو کہا جاویگا کہ نہ آپنے اسکو دیکھا اور نہ منع کیا اور جب شرط نہ پائی گئی تو مشروط بھی نہ پایا گیا پس سابق
حکم بر حال رہیگا اور عورتونکا نکلنا ہر حال مین جائز ہوگا اور نیز عائشہ رضنے صریحا منع نہین کیا اگرچہ اونکی کلام سے
اشارۃ ممانعت سمجھی جاتی ہے اور نیز خدا تعالے کو معلوم تہا کہ عورتین بعد آپکے یہ فتنہ پیدا کرینگی پہر باوجود اسکے
خدانے اپنی نبی پر عورتون کے منع کرنیکا حکم نہ بہیجا اور نہ اسباب مین آپ کو وحی ہوئی اور نیز جو کچہہ انہون نے پیدا کیا تہا
اگر وہ انکی منع کرنیکو مستلزم ہوتا تو بازار وغیرہ مین انکو جانا بطریق اولے منع ہو جاتا اور نیز یہ خرابی بعض عورتون سے
پیدا ہوئی تہی نہ کل سے سو اگر فرضا منع کیا جاوے تو صرف اسیکو منع کیا جاویگا جسنے یہ خرابی پیدا کی نہ سب عورتون کو
انتہے اور نیز احتمال ہے عائشہ رضنے جس چیز کو سبب منع کا سمجہا ہو وہ درحقیقت سبب منع کا نہ ہو یا حضرت صلعم
اسکو سبب منع کا نہ ٹہیراتے جیسا کہ صدیق اور علی وغیرہ نے سمجہا لیکن یہ سببیت موقت ہو سکتا ہے جبکہ عائشہ کے قول مین
احداث سے کوئی خرابی ادنے مراد ہو جو منع کا سبب بن سکے اور اگر احداث سے مراد زینت وغیرہ رکہی جاوے تو یہان
جوانون کی کوئی گنجایش نہین اسلیے کہ اُسوقت یہ منع اُس حدیث کے تحت مین داخل ہوگی جسمین خوشبو لگاکر مسجد مین
جانیکی ممانعت آئی ہے پس معلوم ہوا کہ عورتونکا مسجد مین آنا جائز ہے اور جو لوگ جوان اور بوڑہی عورت مین فرق
کرتے ہین تو اونکا جواب یہ ہے کہ فتنے کا خوف صرف اسیکی طرف سے ہے سو اگر وہ خوب پردہ کرکے آوے اور زینت وغیرہ سے
خالی ہو تو جوان عورت پر بھی کوئی خوف نہین خاصکر رات کو تو بالکل اس بات سے امن ہوتا ہے اور امام نووی نے شرح
صحیح مسلم میں لکہا ہے کہ ظاہر حدیثون سے معلوم ہوتا ہے کہ عورتون کو مسجد مین جانے سے منع نہ کیا جاوے لیکن ہو اسکو کئی شرطین
مین جو لوگ حدیثون سے سمجہی جاتی ہین وہ یہ ہین کہ خوشبو نہ لگاوے اور زینت نہ کرے اور پاؤن مین جہانجہن نہ ڈالے جسکی آواز
سنی جاوے اور عمدہ کپڑا نہ پہنے اور نہ مردون کے ساتھہ ملے اور نہ جوان ہو کہ اوسمین فتنے کا خوف ہے اور راہ مین کوئی مفسد
بدمعاش رہتا ہو سو اگر یہ سب شرطین پائی جاوین اور عورتون کا کوئی خاوند یا مالک بہی ہو تو اسکو منع کرنا مکروہ ہے اور
اگر اُسکا کوئی خاوند یا مالک ہو تو اسکو منع کرنا حرام ہے انتہے سو خلاصہ کلام اس مقام مین یہ ہے کہ بنا اس مسئلے کی خوف فتنے اور
عدم خوف پر ہے جیسا کہ اُن حدیثون سے ثابت ہوتا ہے جنمین حضرت نے عورتون کو خوشبو ملکے اور زینت کرکے
مسجد مین جانے سے منع کیا ہے کہ اوسمین فتنے کا خوف ہے اور اسیطرح اُنکے نکلنے کو رات کے ساتھہ قید کرنا بہی اسی
پر دلالت کرتا ہے جیسا کہ صحیح مسلم وغیرہ مین یہ سب حدیثین موجود ہین اونمین سے ایک حدیث یہ ہے کہ جو زینب رضہ سے
مروی ہے کہ جو عورت مسجد مین آنا چاہے وہ خوشبو کو نہ چہوئے سو جس چیز سے فتنے فساد کا خوف ہو اوس سے پرہیز کیا جاوے

اور جس عورت سے فتنے کا خوف ہو یعنے زینت وغیرہ اسباب منع کی مرتکب ہو یا راہ مین کوئی ایسی چیز ہو جو خواہ مخواہ جبرًا اسکو
فتنے مین ڈالے تو اسکو مسجد مین آنا ہرگز جائز نہیں اور جس کسی وجہ سے فتنے کا خوف نہ ہو اسکو مسجد مین جانا جائز ہے اور
بعضون نے کہا کہ ان حدیثون سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ بہت عمدہ نفیس کپڑے اور زیور وغیرہ پہن کر مسجد مین جانا منع
ہے اسلیے کہ سبب منع کا تحریک اُس چیز کی ہے جو شہوت انگیزی کا باعث ہو سو وہ سبب ان سب مین پایا جاتا ہے
لیکن ابو داؤد وغیرہ مین ابن عمر سے روایت ہے کہ عورتون کو مسجدون مین جانیسے منع نہ کرو اور گہر مین نماز پڑہنی انکے
واسطے بہتر ہے اور احمد اور طبرانی نے ام حمید رضہ سے روایت کی ہے کہ وہ حضرت صلعم پاس حاضر ہوئی اور عرض کی مین
آپکے ساتھ نماز پڑہنے کو دوست رکہتی ہون آپنے فرمایا گہر مین نماز پڑہنی مسجد مین پڑہنے سے افضل ہے انتہی اور وجہ اسکی
یہ ہے کہ امین فتنے کا بالکل خوف نہیں مگر یہ افضیلت اس جواز کے مخالف نہیں اور یہ جو فرمایا کہ بنی اسرائیل کی
عورتون کو مسجدون مین جانا منع ہوگیا تہا تو اسکی وجہ یہ ہے کہ انہون نے لکڑیون کی کہڑاوین بنا رکہی تہین جب مسجدون مین
آتی تو اونکو پاؤن مین پہن لیتین تاکہ مردون سے لنبی نظر آوین خدا نے اونپر حیض ڈالدیا اور مسجدون مین آنا اونپر
حرام کردیا کذا اخرجہ عبد الرزاق عن عائشہ وابن مسعود موقوفًا لیکن یہ حدیث مرفوع ہے کہ ایسے امر مین قیاس کو کچہ دخل
نہین انتہی مختصرًا (فتح الباری) اور امام بخاری کے نزدیک عورتون کو رات مین نکلنا جائز ہے دن مین جائز نہیں انکے
نزدیک مطلق حدیثین اجازت کی مقید پر محمول ہین یعنے وہ نسے رات ہی مراد ہے واللہ اعلم

**باب** صلوٰۃِ النِّسَاءِ خَلْفَ الرِّجَالِ جماعت مین عورتین مردون سے پیچہے کہڑی ہون **حدثنا** یَحْیَی بْنُ قَزَعَۃَ قَالَ
حَدَّثَنَا اِبْرَاهِیْمُ بْنُ سَعْدٍ عَنِ الزُّهْرِیِّ عَنْ هِنْدٍ بِنْتِ الْحَارِثِ عَنْ اُمِّ سَلَمَۃَ قَالَتْ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی
اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا سَلَّمَ قَامَ النِّسَاءُ حِیْنَ یَقْضِیْ تَسْلِیْمَہٗ وَیَمْکُثُ هُوَ فِیْ مَقَامِہٖ یَسِیْرًا قَبْلَ اَنْ یَقُوْمَ
قَالَ نُرٰی وَاللّٰہُ اَعْلَمُ اَنَّ ذٰلِکَ کَانَ لِکَیْ تَنْصَرِفَ النِّسَاءُ قَبْلَ اَنْ یُدْرِکَهُنَّ مِنَ الرِّجَالِ **ترجمہ** ام سلمہ رضہ
سے روایت ہے کہ جب حضرت صلعم نماز سے سلام پہیر کر تمام کرتے تو عورتین اُسوقت اٹہہ کہڑی ہوتین اور آپ اپنے مصلے
پر تہوڑی دیر ٹہیرے رہتے کہڑے ہونے سے پہلے زہری نے کہا مین گمان کرتا ہون اور اللہ خوب جانتا ہے کہ اپکا ٹہیرنا اسواسطے تہا کہ عورتین
پہلے پلٹ جاوین مرد اونکو نہ پاسکین **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جماعت مین عورتین مردون سے پیچہے کہڑی ہوا کرین
اسلیے کہ ظاہر اس حدیث سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ عورتین مردونکے پیچہے صف باندہتی تہین اور مردون کو انکے پلٹ جانے
کی اطلاع نہ ہوتی تہی اگر انکی صف مردون کے آگے ہوتی تو پلٹنے کے وقت انکو مردون کی گردنونپر سے گذرنا پڑتا اور وہ
منع ہے اور نیز اس صورت مین مردونکا عورتونکو پاتا اور ملنا لازم آتا ہے جسکا راہ مین خوف تہا حالانکہ اس حدیث
مین صاف موجود ہے کہ مرد عورتون کو نہین پاسکتے تہے نہ اختلاف سے بوجہ مطابقت اس حدیث کی باب سے ظاہر ہوگئی
**حدثنا** اَبُوْ نُعَیْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ عُیَیْنَۃَ عَنْ اِسْحٰقَ عَنْ اَنَسٍ قَالَ صَلَّی النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِیْ بَیْتِ

اُمُّ سُلَیْمٍ فَقُمْتُ وَیَتِیْمٌ خَلْفَهٗ وَاُمُّ سُلَیْمٍ خَلْفَنَا ترجمہ انس رضہ سے روایت ہی کہ حضرت صلعم نے ام سلیم کے گھر مین نماز پڑھی سو مین اور یتیم لڑکا ایک پیچھے کھڑے ہوئی ف اسحدیث سے بھی معلوم ہوا کہ عورتون کو مردونکے پیچھے کھڑا ہونا چاہیے اسلیے کہ ام سلیم اون دونون سے پیچھے کھڑے ہوئی اور بیان اسحدیث کا اوپر گذر چکا ہے **باب** سُرْعَةِ اِنْصِرَافِ النِّسَاءِ مِنَ الصُّبْحِ وَقِلَّةِ مُقَامِهِنَّ فِي الْمَسْجِدِ فجر کی نماز کے بعد عورتون کے جلدی پلٹ جانے اور مسجد مین نہ ٹھیرنے کا بیان یعنے عورتونکو چاہیے کہ نماز فجر کے بعد گھر ون کو جلدی پلٹ جاوین اور مسجد مین نہ ٹھیرین کہ مرد انکو پہچان لیوین ف فجر کی نماز کو اسواسطے خاص کیا کہ اسمین طول قرارت کے سبب سے بہت روشنی ہوجاتی تہی کہ ایکدوسرے کو پہچان لیتا اسواسطے مناسب ہوا کہ اسمین جلدی پلٹ جاوین اور عشا مین یہ حکم نہین کہ اسمین ٹھیرنے سے زیادہ اندھیرا ہوتا ہے پس اسوقت مسجد مین ٹھیرنا کچھ نقصان نہین دیتا **حَدَّثَنَا** یَحْيَى بْنُ مُوسٰى قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ مَنْصُوْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا فُلَيْحٌ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْقَاسِمِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّي الصُّبْحَ بِغَلَسٍ فَيَنْصَرِفْنَ نِسَاءُ الْمُؤْمِنِيْنَ لَا يُعْرَفْنَ مِنَ الْغَلَسِ اَوْ لَا يَعْرِفُ بَعْضُهُنَّ بَعْضًا ترجمہ عائشہ رضہ سے روایت ہی کہ حضرت صلعم فجر کی نماز اندھیرے مین پڑھا کرتے تہی سو مسلمان عورتین گھرون کو پلٹ جاتین اندھیرے کے سبب سے اونکو کوئی نہ پہچانتا یا وہ خود ایکدوسری کو نہ پہچانتین ف اسحدیث سے معلوم ہوا کہ صبح کو عورتین گھرونکی طرف جلدی پلٹ جاتی تہین بعد سلام کے مطلق کچھ دیر نہ کرتین والا باوجود طول قرارۃ کے ایسا اندھیرا باقی نہ رہتا بلکہ بہت روشنی ہوجاتی کہ اونکو ہر کوئی پہچانتا پس یہی ہے وجہ مطابقت اسحدیث کی باب سے **باب** اِسْتِئْذَانِ الْمَرْاَةِ زَوْجَهَا بِالْخُرُوْجِ اِلَى الْمَسْجِدِ عورت کا اپنے خاوند سے مسجد مین جانیکے لیے اذن چاہنا ف مراد اس باب سے یہ ہی کہ عورت کو نماز کے لیے مسجد مین جانا جیسا کہ اوپر گذر چکا ہے اسیوقت جائز ہے جبکہ خاوند اوسکو اذن دیوے اور اگر خاوند اسکو اذن نہ دیوے تو اونکو مسجد مین جانا جائز نہین **حَدَّثَنَا** مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا يَزِيْدُ بْنُ زُرَيْعٍ عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا اسْتَاْذَنَتِ امْرَاَةُ اَحَدِكُمْ فَلَا يَمْنَعْهَا ترجمہ عبد اللہ بن عمر رضہ سے روایت ہی کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ جب کسی سے اسکی بیوی مسجد مین نماز کے واسطے جانیکی اجازت مانگے تو اسکو منع نہ کرے ف اسحدیث مین مطلق نکلنے کا ذکر ہے لیکن دوسرے طریق مین اسحدیث کے یہ لفظ آگیا ہے کہ جب مسجد مین جانیکی اجازت مانگے تو منع نہ کرے اور وجہ استدلال کی اسحدیث اس مسئلہ پر او پر گذر چکی ہے کہ خاوند کا عورت کو باہر نکلنے سے منع کرنا امر ثابت ہوچکا ہے اور اسحدیث مین نہی سے مراد نہی تنزیہی ہے پس مسجد مین جانا اسکے اذن پر موقوف ہی اور اسیطرح عیدین اور جنازے اور بیمار پرسی اور زیارۃ ابوین وغیرہ کے واسطے بھی اسکو اذن لیکر جانا جائز ہے ۵

بسم اللہ الرحمن الرحیم

**کتاب الجمعۃ** ۔ کتاب ہے جمعہ کی نماز کے بیان مین اور جو انکو لازم ہے **ف** جمعے کے میم پر پیش اور جزم دونو جائز ہین اور بعضے قاریون کے نزدیک انپر زبر اور زیر پڑہنی بہی جائز ہے اور کرمانی نے لکہا ہو کہ جزم میم کے ساتھ اسکے معنے مفعول کا ہے اور پیش اور زبر کے وقت ساتھ معنے فاعل ہے یعنے یہ دن لوگون کو جمع کرنیوالا ہے اور ت اسمین مبالغہ کی ہے اور جاہلیت کے زمانے مین یعنے حضرت صلعم کے پیدا ہونے سے پہلے جمعے کا نام عروبہ تہا بلکہ ہفتے کے تمام دنون کے اور اور نام تہے چنانچہ سنیچر کا نام شبار تہا اور اتوار کا نام اول تہا اور پیر کا نام اہون تہا اور منگل کا نام جبار تہا اور بدہ کا نام دبار تہا اور جمعرات کا نام مونس تہا اور جمعہ کا نام عروبہ تہا پہر بعد اسکے اسلام مین سب دنون کے نام بدلکر رکہے گئے اور جمعہ کا نام جمعہ اسواسطے رکہا گیا کہ آدم علیہ السلام کی خاک اسدن مین جمع کی گئی یا اسواسطے کہ آدم علیہ السلام کا زمین پر گرنا اور قیامت کا قائم ہونا وغیرہ بڑے بڑے کام اسمین جمع ہوئے ہین اور یا اسواسطے کہ کعب بن لوی جاہلیت کے زمانے مین لوگون کو اس دن مین جمع کیا کرتا تہا اور انکو خانہ کعبہ کی تعظیم کا حکم کرتا اور خبر دیتا کہ کعبے سے ایک نبی پیدا ہونے والا ہے یا اسواسطے کہ اسدن مین لوگ نماز کے واسطے جمع ہوتے ہین اور یا اسواسطے کہ اسلام مین جو سب سے پہلے جمعہ پڑہا گیا سو مدینے مین پڑہا گیا کہ حضرت صلعم کی ہجرت سے پہلے انصار ایکبار اسمین جمع ہوئے اور سعد بن زرارہ نے انکو جمعہ پڑہایا سو لوگون نے اسکا نام جمعہ کہدیا کہ اسدن مین جمع ہوئے تہے لیکن صحیح بات پہلی ہے کذا ذکرہ الشیخ فی الفتح اور ابن قیم نے ہدی مین جمعے کی بتیس ۳۲ خاصیتین بیان کین ہین بعض ان مین سے یہ ہین کہ جمعے کے دنکا عید ہونا اور اسمین تنہا روزے کا منع ہونا اور یہ کہ اسدن صبح کی نماز مین سورہ الم تنزیل اور ہل اتے علے الانسان پڑہنا اور جمعے کی نماز مین سورہ جمعہ اور منافقون کا پڑہنا اور اسدن غسل کرنا اور مسواک کرنا اور خوشبو لگانا اور عمدہ کپڑے پہننا اور مسجد مین خوشبو کا پہیلانا اور اسکی نماز کے واسطے اول وقت جانا اور خطیب کے آنے تک عبادت مین مشغول ہونا اور خطبے کا پڑہنا اور اسکو چپکے ہوکر سننا اور اسمین سورہ کہف پڑہنا اور اسدن مین دوپہر کے وقت نفلون کا منع ہونا اور جمعے کی نماز سے پہلے سفر کا منع ہونا اور جو آدمی جمعے کے واسطے چلکر جاوے اسکو ایک ایک قدم کے بدلے برس برس کی عبادت کا ثواب ملنا اور دوزخ کا اسدن مین بہر کایا جانا اور اسمین ایک گہڑی قبولیت کا ہونا کہ اسمین جو دعا کرے قبول ہو جاتی ہے سوائے حرام کے اور اسکا گناہون کے واسطے کفارہ ہونا اور اسکا یوم المزید والشاہد والمذخر اسلام کے واسطے ہونا اور ہفتے کے سب دنون مین اسکا بہتر ہونا اور اسمین روحونکا جمع ہونا بشرطیکہ اسکی حدیث صحت کو پہنچے اور اسکے سوا اور بہی اسکی خاصیتین ہین جو تلاش کرنے پر موقوف ہین **باب** فرض الجمعۃ ۔ جمعے کی نماز کے فرض ہونیکا بیان واسطے دلیل اس آیت کے لقول اللہ تعالیٰ اذا نودی للصلوٰۃ من یوم الجمعۃ فاسعوا الی ذکر اللہ وذروا البیع ذلکم خیر لکم ان کنتم تعلمون فاسعوا فامضوا یعنی اذان ہو نماز کی جمعے کے تو چلو یاد کو اور چہوڑ دو بیچنا یہ بہتر ہے تمہارے حق مین اگر تمکو

کہ اس دن مین جمع کیا گیا ہے

سمجھ ہے کہ آخرت کا نفع بہتر اور باقی رہنے والا ہے امام بخاری نے کہا کہ فاسعوا کا معنے فامضوا یعنے
چلو طرف جمعہ کی یعنے سعی کا معنے یہان دوڑنے اور جلدی چلنے کا نہین بلکہ مطلق چلنے کا معنے ہے
بخلاف اوس حدیث کے جو پہلے گذر چکی ہے فلا تاتوہا تسعون یعنے نماز کیطرف دوڑ کر نہ آو کہ اسمین سعی
کا معنے دوڑنے کا ہے پس یہ حدیث اس آیت کی معارض نہین اور امام بخاری نے اس آیت سے دلیل پکڑی
ہے اسپر کہ جمعے کی نماز فرض ہے اسلیے کہ اسمین نماز جمعہ کیطرف چلنے کا حکم ہوا ہے پس جمعہ کیطرف چلنا فرض
ہوا اور چلنا اوسی چیز کیطرف فرض ہوتا ہے جو خود فرض ہے پس جمعے کا فرض ہونا اوس سے ثابت
ہوا اور بعضون نے کہا کہ اسکے واسطے اذان دینے کا حکم وارد ہوا ہے اور اذان دینا فرضونکا خاصہ ہے
اور اسیطرح خرید و فروخت سے منع کرنا بہی اوسکے فرض ہونے پر دلالت کرتا ہے اسلیے کہ مباح چیز وںسے
نہی تحریمی کا واقع ہونا ممکن نہین مگر جب کہ فرض کی ترک لازم آوے پس جمعے کے فرض ہونا اس آیت سے ثابت
ہوا اور بخاری کے پہلے امام شافعی نے اس آیت سے جمعے کے فرض ہونے پر دلیل پکڑی ہے اور اسی طرح حدیث
ابوہریرہ رض سے جو ابہی آتی ہے پہر کہا کہ کتاب و سنت دونون دلالت کرتی ہین اسپر کہ جمعے کی نماز فرض
ہے اور پہر کہا کہ اجماع ہو چکا ہے اسپر کہ جمعہ اوس دن کو کہتے ہین جو سنیچر اور جمعرات کے درمیان ہے اور اسمین
اختلاف ہے کہ جمعہ مکے مین فرض ہوا یا مدینے مین فرض ہوا سو۔۔۔ اکثر علما یہ کہتے ہین کہ مدینے مین فرض
ہوا اور بعضے کہتے ہین کہ مکے مین فرض ہوا لیکن صحیح بات پہلی ہے کہ مدینے مین فرض ہوا اسلیے کہ فرضیت
اوسکی اس آیت مذکورہ سے ثابت ہوئی ہے کما مر اور یہ آیت بالاتفاق مدینے مین نازل ہوئی ہے اور
مراد اللہ کے ذکر سے اس آیت مین امام کی وعظ ہے اور خطبہ یا نماز یا دونون مراد ہین پس چلو طرف نماز اور
خطبے کی اور اذان سے مراد دوسری اذان ہے جو امام کے منبر پر بیٹھنے کے وقت ہوتی ہے کہ اصل اذان
یہی ہے اور پہلی اذان عثمان کے وقت سے شروع ہوئی **حدثنا** ابو الیمان قال اخبرنا شعیب قال حدثنا ابو
الزناد ان عبد الرحمن بن هرمز الاعرج مولى ربيعة بن الحارث حدثه انه سمع ابا هريرة انه سمع رسول
الله صلى الله عليه وسلم يقول نحن الآخرون السابقون يوم القيمة بيد انهم اوتوا الكتاب من قبلنا ثم هذا
يومهم الذي فرض عليهم فاختلفوا فيه فهدانا الله فالناس لنا فيه تبع اليهود غدا والنصارى بعد غد **ترجمہ**
ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہم دنیا مین سب امتوں سے پیچھے پیدا ہوے
اور قیامت مین سب سے آگے ہونگے یعنی ہمارا حشر سب سے پہلے ہوگا اور حساب بہی سب سے پہلے ہوگا اور فیصلہ
بہی پہلے ہوگا اور بہشت مین بہی ہم پہلے جاوینگے صرف اتنا فرق ہے کہ اگلی امتون کو کتاب ہمسے پہلے ملی یعنی
توریت انجیل پہر یہ دن جمعے کا وہ ہے جسکو اللہ نے اونپر فرض کیا یعنے اوسکی تعظیم اونپر فرض ہوئی سو

اونہون نے اسمین اختلاف کیا یعنے جب اونکو حکم ہوا کہ ہفتے سے کوئی دن عبادت کیواسطے مقرر کرلو تو کسی نے کوئی دن معین کرنے کو کہا اور کسی نے کوئی دن مقرر کرنیکا مشورہ دیا اور جمعے کے دنکا کسی کو خیال نہ آیا یا یہ کہ خاص جمعہ کا دن مقرر کرنیکا اونکو حکم ہوا لیکن اونہون نے خلاف کیا اس بات مین کہ جمعے کا دن خاص کرکے لازم کرنا ضرور نہین بلکہ اوسکو سنیچر وغیرہ کے دن سے بدلنا جائز ہے سو اونہون نے اجتہاد کیا اور اوسمین خطا کی پس اوسکو سنیچر سے بدل دیا کہنے لگے کہ اسمین اللہ تعالی دنیا کے پیدا کرنیسے فارغ ہوا سو ہمکو بہی مناسب ہے کہ اس دن مین دنیا کے کاروبار سے فارغ ہوکر خدا کی عبادت کرین اور اس دن کی تعظیم کرین اور نصاریٰ نے کہا کہ اتوار کے دن خدا نے دنیا کی پیدایش کی ابتدا کی پس یہ دن سبب کمائی کا ہے کہ سب نعمتون کو شامل ہے پس اسدن کی تعظیم کرنی چاہیے اور اسمین خدا کی عبادت کرنی چاہیے ............
یا اختلاف کا معنے انکار کا ہے یعنے اونہون نے جمعے کے دن سے انکار کیا اور امر الٰہی کی مخالفت کی کہ اوس کو اتوار یا سنیچر سے بدل کیا جیسے کہ حطہ کو حنطہ سے بدل کیا تہا. بہرحال اونہون نے جمعے کو سنیچر یا اتوار کے دنسے بدل کیا اور حق بات سے گمراہ ہوئے سو اللہ نے ہمکو اوسکیطرف راہ دکہلائی یعنے ہمارے واسطے جمعہ کا دن نص سے مقرر کیا یا اجتہاد سے ہمکو اوسکی طرف ہدایت کی جیسا کہ عبدالرزاق نے ابن سیرین سے روایت کی ہے کہ مدینے کے لوگ جمعہ فرض ہونے اور ہجرت سے پہلے ایکبار جمع ہوئے سو انصار نے کہا کہ یہود کیواسطے ایکدن مقرر ہے کہ وہ ہر ہفتہ اوسمین جمع ہوتے ہین اور عبادت کرتے ہین اور نصاریٰ کے واسطے بہی ایکدن مقرر ہے کہ وہ ہر ہفتہ اوسمین جمع ہوکر عبادت کرتے ہین سو ہم کو بہی کوئی دن مقرر کرنا چاہیے جسمین جمع ہوکر خدا کی عبادت کیا کرین اور اوسکا شکر کیا کرین سو اونہون نے اس جمعے کے دنکو مقرر کیا سو خدا نے اونکے اجتہاد کے موافق یہ آیت اوتاری اذا نودے للصلوٰۃ الخ اور جمعہ کی نماز کو فرض کیا پس اسے معلوم ہوتا ہے کہ اس دن صحابہ نے جمعے کے دنکو اپنے اجتہاد سے مقرر کیا تہا پہر اوسکی ہدایت ہوئی کہ اوسکے موافق حکم اوترا) سو وے لوگ اسدن مین ہماری تابع ہین یہود نے کل کا دن یعنے سنیچر کا دن اختیار کیا اور نصاریٰ نے اوس سے پچہلا دن یعنے اتوار اختیار کیا **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جمعے کی نماز فرض ہے اسلیے کہ اصل کلام اسکا یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جمعے کو اونپر فرض کیا اور ہمپر بہی فرض کیا سو وہ اوس سے بہکے اور ہمنے اوسکی طرف راہ پائی اور فرض کا معنے اگرچہ مقدر کرنے کا بہی آتا ہے لیکن یہان مراد لازم کردینا ہے اس لئے کہ یہ مشتمل ہے اسپر کہ اہل کتاب نے اوسکی تعیین سے منہ پہیرا اور اس سے یہ بہی معلوم ہوا کہ جمعہ فرض عین ہے ہر شخص پر لازم ہے فرض کفایہ نہین اسلئے کہ اس حدیث مین مطلق فرض ہونیکا ذکر ہے اور نیز فہدانا اللہ لہ کا عموم بہی اسپر دلالت کرتا ہے اور بعضون نے کہا کہ حکمت جمعے کے دنکی اختیار کرنے مین یہ ہے کہ خدا نے اسمین آدمؑ کو پیدا کیا اور انسان صرف

عبادت ہی کیواسطے پیدا ہوا ہے سو مناسب ہوا کہ اسدن عبادت مین مشغول ہووے اور یہ جو فرمایا کہ وہی لوگ اسدن مین ہماری تابع ہین تو اسکا مطلب یہ ہر کہ ہمکو اللہ نے ہدایت کی سو ہمنے اس فرض کو اپنے وقت میں ادا کیا یعنے جمعے کے دن مین بخلاف یہود نصاری کے کہ اونہون نے اس فرض کو غیر وقت مین ادا کیا یعنے جمعے کی عبادت کو شنبے اور یکشنبے مین ادا کیا سو ہم اونسے مقدم ہوگئے سو اونکا ہماری تابع ہونا باعتبار بزرگی اور قبول عبادت سی ہے کہ ہماری عبادت قبول ہوئی اور وہ اوس سے محروم ہے اور بعضون نے کہا کہ اگر ان تین دنون یعنے جمعے اور شنبے اور یکشنبے کا علے سبیل توالی پے درپے آنیکے حکم ہونا فرض کیا جاوے تو ہر حال مین جمعہ پہلے آویگا پس یہی معنے ہے اونکے تابع ہونے کا کہ اونکی عبادت ہمسے پیچھے ہین اور یا اسکا یہ معنی ہے کہ شرع مین جمعہ سب دنوان سے مقدم ہے یعنے تمام ہفتے کے دنون کی گنتی اسدن سی شروع کرنی چاہیے اگرچہ لوگون مین اسکے برخلاف مروج ہے کہ وہ ہر ہفتے کی گنتی سنیچر سے شروع کرتے ہین پس اس شرعی حساب سی شنبہ اور یکشنبہ جمعہ سے پیچھے آوینگے پس یہی معنی ہے اونکے تابع ہونیکا اور بعض طریقو نمین اس حدیث ابو ہریرہ رض کے یہ لفظ زیادہ ہے کہ اونکو کتاب ہمسے پہلے اور ہمکو اونسے پیچھے ملی سو یہ کلام اگرچہ بحسب ظاہر مدح کے مقام مین معلوم ہوتی ہے ولیکن درحقیقت ذم کے مقام مین واقع ہوئی ہے اسلیے کہ جو کتاب پیچھے آوے وہ پہلی کی ناسخ ہوتی ہے اور اس حدیث سی اور بھی کئی مسئلے ثابت ہوتے ہین ایک یہ کہ امت محمدی کو اگلی سب امتو نپر فضیلت ہر زادہا اللہ شرفا اور ایک یہ کہ ہدایت اور گمراہی سب خدا کیطرف سہے اور یہی ہے مذہب تمام اہل سنت کا اور یہ کہ اجماع کا خطا سے سلامت رہنا اسی امت کیساتھہ خاص ہے اور یہ کہ نص کے موجود ہونیکے وقت قیاس کرنا باطل ہے اور یہ کہ جمعہ شرعا سب دنون سے اول ہر پس تمام گنتی ہفتے کی اس سے کرنی چاہیے **باب** فضل الغسل یوم الجمعۃ وھل علی الصبی شھود یوم الجمعۃ او علی النساء جمعے کے دن غسل کرنے کی فضیلت کا بیان اور نابالغ لڑکے اور عورت پر جمعہ فرض ہے یا نہین **ف** ظاہر اس کلام سے معلوم ہوتا ہے کہ جمعے کے دن غسل کرنا سنت اور مستحب ہر لیکن علمار کو اس مسئلے مین اختلاف ہر ابو ہریرہ رض اور عمار بن یاسر رض اور مالک اور حسن بصری اور اہل ظاہر وغیرہ ایک جماعت سلف کی نزدیک جمعہ کے دن غسل کرنا واجب ہر اور امام احمد سی بھی ایک روایت مین یہی آیا ہر اور امام ابو حنیفہ اور شافعی اور جمہور علمار پہلون اور پچھلون اور فقہار تمام شہرونکا یہ مذہب ہے کہ جمعے کی دن نہانا مستحب ہے واجب نہین اور امام احمد اور مالک سے کا بھی مشہور قول یہی ہے اور خطابی وغیرہ نے کہا کہ اجماع ہوچکا ہے کہ جمعے کی نماز بدون غسل کے جائز ہے سو جو لوگ اوسکو واجب کہتے ہین اونکی دلیل عبداللہ بن عمر اور ابو سعید وغیرہ کی حدیثین ہین جو ابھی اس باب مین آتی ہین انشاء اللہ تعالی لسلیے

غسل کرنے کیساتھ امر وارد ہوا ہے اور امر واسطے وجوب کے ہوتا ہے لیکن وہ کہتے ہین کہ یہ ایک امر علحدہ واجب ہی نماز کی شرط نہین کہ بدون اسکے صحیح نہو اور جمہور کی دلیل کئی حدیثین ہین پہلی حدیث عثمان رض کی ہے جو ابہی اس کتاب مین آویگی اس لئی کہ اوس سے معلوم ہوتا ہے کہ جمعہ کا غسل واجب نہین کیونکہ عثمان رض نے غسل کو ترک کیا اور عمر فاروق رض اور حاضرین جمعہ نے اوسپر انکار نکیا بلکہ اوسکو برقرار رکہا سو اگر واجب ہوتا تو حضرت عثمان رض اوسکو ترک نہ کرتے اور اگر واجب ہوتا تو حاضرین اصحاب اوسپر انکار کرتے اور اوسکو الزام دیتے اور ایک دلیل جمہور کی یہ حدیث ہی کہ جو ترمذی اور ابو داؤد وغیرہ نے سمرہ بن جندب سے روایت کی ہے کہ حضرت صلعم نے فرمایا کہ جمعہ کے دن جسنے وضو کیا تو اوس نے خصلت طہارت کیساتھ عمل کیا اور خوب کیا اور اگر کوئی غسل کرے تو غسل افضل ہے اور ایک دلیل اونکی یہ حدیث عائشہ رض کی ہے جو صحیح مسلم مین ہے کہ آپ نے فرمایا کہ اگر تم جمعے کے دن غسل کرتے تو افضل ہوتا اور ایک دلیل اونکی یہ حدیث ہی کہ ابو داؤد اور طحاوی وغیرہ مین روایت ہی کہ ابن عباس رض سے کسی نے پوچھا کہ جمعے کے دن غسل کرنا واجب ہے یا نہین اوسنے کہا واجب نہین ولیکن مین تمکو خبر دیتا ہون کہ ابتدا غسل جمعے کے کس وجہ سے ہوئی وہ یہ ہے کہ تمام دن لوگ محنت مزدوری کرتے تھے اور پشم کے موٹے کمل پہنے ہوتے اور مسجد اوسوقت نہایت تنگ تہی سو جب گرمی مین جمعے کیواسطے مسجد مین جمع ہوتے اور پسینا چہوٹتا تو کملون سی بدبو نکلتی اور لوگون کو اوس بدبو سے نہایت تکلیف پہونچتی اسواسطے حضرت نے حکم فرمایا کہ اسدن غسل کرنے کا حکم دیا سو جب بعد اوسکی خدا نے لوگون کو بہت مال دیا اور لوگ غنی ہوگئے تو بہت عمدہ عمدہ کپڑے پہننے لگے اور مسجدین بہی بہت فراخ اور وسیع ہوگئین انتہے پس یہ حدیث صریح ہے اسبات مین کہ مقصود غسل کرنے سے یہ ہی کہ پسینے وغیرہ کی بدبو سے لوگونکو تکلیف نہ پہونچے پس معلوم ہوا کہ وجوب شرعی مراد نہین اور اونکے سوا جمہور علما کی اور بہی کئی دلیلین ہین جو فتح الباری مین مذکور ہے پس ان حدیثون سے ثابت ہوا کہ جمعے کا غسل واجب نہین مستحب ہی اور جن حدیثون سے اوسکا واجب ہونا نکلتا ہے سو جمہور علما اونکا یہ جواب دیتے ہین کہ اونمین غسل کرنے کا امر جو واقع ہوا ہے تو وہ امر استحباب پر محمول ہے وجوب کیواسطے وہ امر نہین یعنی مراد انسے غسل کا مستحب ہونا ہے واسطے دلیل ان حدیثون کے جو مذکور ہوچکی ہین پس اس سے سب حدیثون مین تطبیق ہوجاویگی اور ابو سعید رض کی حدیث مین جو وارد ہوا ہے کہ ہر بالغ جوان پر غسل واجب ہے تو وجوب سے مراد وہ وجوب نہین جسکی ترک پر عذاب ہو بلکہ مراد اوس سے تاکید ہے یعنی ثابت ہی یا نہایت بہتر ہے جیسے کہ لوگ آپسمین ایکدوسریکو کہتے ہین کہ تیرا حق مجہپر واجب ہی یعنے موکد ہے لیکن شیخ ابن فتح الباری مین جمہور کی سب دلیلون کو نقل کرکے سبکا

جواب ویدیا ہے سو پہلی حدیث عثمانؓ کا یہ جواب دیا ہے کہ حضرت عمرؓ کا خطبے کو ترک کرنا اور عثمانؓ جیسے
جلیل الشان کو اتنی خلقت مین جہڑکنا اسکے وجوب پر دلالت کرتا ہے اسواسطے کہ اگر غسل مستحب ہوتا تو عمرؓ
ایسا نکرتے اور عثمانؓ نے پہر کر جو غسل نہ کیا تو شاید اسواسطے نکیا کہ وقت تنگ تہا یا صبح کو غسل کر لیا ہوا تہا
پس یہ وجوب پر دلالت کریگا نہ استحباب پر اور سمرہ کی حدیث کا یہ جواب دیا کہ اسکے سب طریقے ضعیف ہین پس صحیح
متفق علیہ حدیثونکے معارض نہو سکے گی پس امر کو مستحب پر محمول کرنا جائز نہوگا اور عائشہؓ کی حدیث کا یہ جواب
دیا کہ اس سے وجوب غسل کی نفی نہین نکلتی اور نیز یہ حدیث غسل کے حکم سے پہلے کی ہے اور ابن عباس کی حدیث
کا یہ جواب دیا کہ ابن عباسؓ سے اسکا برخلاف ثابت ہو چکا ہے اور نیز وجوب کا حکم مرفوع حدیث سے ثابت ہے
اور نفی وجوب کی موقوف حدیث سے ہے یعنے ابن عباسؓ کے قول سے پس اوسکی معارض نہین ہوگا اور نیز زوال
علت سے زوال معلول کا لازم نہین آتا جیسا کہ رمل اور قصر وغیرہ مین ہے اور باقی سب کا بہی جواب دیا ہے
آخر مین فرمایا کہ اگر تسلیم کیا جاوے کہ یہ حدیثین عدم وجوب پر دلالت کرتی ہین تو اس سے فقط اتنا ثابت ہوگا کہ
نماز کے لئے غسل شرط نہین یہ ثابت نہین ہوگا کہ غسل واجب نہین پس محض وجوب کی نفی ان سے
ثابت نہین ہوگی پس حاصل یہ ہے کہ احتیاط اسی مین ہے کہ غسل کرے اسی سب جہگڑے طے ہو جاتا ہے
لیکن نماز کی صحت اوسپر موقوف نہین بلکہ وہ ایک مستقل واجب ہے کہ نماز بدون اوسکے صحیح ہے اور
اس مسئلے مین بہی اختلاف ہے کہ اگر کوئی جمعے کے دن نماز فجر کے بعد غسل کرلیوے تو وہ غسل اوس کو
کافی ہو جاتا ہے یا نہین سو جمہور علما کہتے ہین کہ وہی غسل کافی ہو جاتا ہے جمعہ کے وقت اور تازہ غسل
کرنے کی حاجت نہین اور امام مالک وغیرہ بعض علما کہتے ہین کہ غسل وہی معتبر ہے جو کہ جمعے کے
وقت کرے لیکن اصل بات یہ ہے کہ غسل سے مقصود یہ ہے کہ دوسرے لوگون کو پسینے وغیرہ کی
بدبو سے ایذا نپہونچے سو جس شخص کو امید ہو کہ فجر کے وقت غسل کر کے جمعہ کے وقت تک پاک صاف
رہیگا تو اوسکے واسطے وہ غسل کافی ہو جاتا ہے اور جسکو خوف ہو کہ جمعے کے وقت تک پاک صاف نہین رہ
سکے گا تو اوسکے واسطے مستحب یہی ہے کہ جمعے کیوقت غسل کرے فجر کے وقت نہ کرے **حدثنا**
عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ نَافِعٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ
اِذَا جَاءَ اَحَدُكُمُ الْجُمُعَةَ فَلْيَغْتَسِلْ **ترجمہ** عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب
کوئی جمعہ کی نماز کے واسطے آوے تو چاہیے کہ غسل کرے **ف** یعنی جمعے کے دن غسل کرنا مستحب ہے
واجب نہین کما مر اور اس حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ یہ غسل جمعہ کی نماز کیواسطے ہے جمعہ کے دن کی فضیلت کے
واسطے نہین پس جو شخص جمعے مین نہ آوے یا اوسکو ترک کرے تو اوسکے واسطے غسل مشروع نہین اور

یہی ہے مذہب جمہور کا اور ساتھہ اسکے قائل ہین شافعیہ اسلئے کہ غسل تابع حضور کے ہے وجوب کے تابع نہین
لیکن اکثر حنفیہ کہتے ہین کہ اگر جمعے مین حاضر نہ ہووے اور غسل کرلے تو جب ہی اوسکو اوس غسل کا ثواب ملیگا
اور اس حدیث سے دوسرا مسئلہ باب کا ثابت نہین ہوتا کہ نابالغ لڑکے اور عورت پر جمعہ فرض ہے یا نہین
لیکن اس حدیث نافع کی بعض طریقون مین یہ حکم آچکا ہے کہ نابالغ لڑکے اور عورت پر جمعہ فرض نہین
جیسا کہ ابوداؤد وغیرہ نے روایت کی ہے لا جمعۃ علی امرأۃ ولا صبی سو شاید امام بخاری نے اپنی عادت
قدیمہ کے موافق اس ترجمہ سے اشارہ کیا ہے اسطرف کہ اس حدیث کی بعض طریقون مین لڑکے اور عورت پر جمعہ
واجب ہونیکا حکم آچکا ہے لیکن چونکہ یہ حدیث اونکی شرط پر نہین ہے اسواسطے اوسکو اس کتاب صحیح مین نہین
لایا گو فی نفسہ وہ حدیث صحیح ہے اور اس حدیث سے یہ بہی معلوم ہوا کہ جو شخص جمعہ کی نماز کیواسطے جاوے
اوسکو مستحب ہے کہ غسل کرے خواہ مرد ہو یا عورت بالغ ہے یا نابالغ لیکن مردونکے حق مین عورتون سے زیادہ
تاکید ہے اور بالغونکے حق مین نابالغون سے زیادہ تاکید ہے واللہ اعلم **حدثنا** عبد اللہ بن محمد بن اسماء
قال حدثنا جویریۃ عن مالک عن الزھری عن سالم بن عبد اللہ بن عمر ان عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ بینا خ بینما
بن القائم ھو قائم فی الخطبۃ یوم الجمعۃ اذ جاء رجل من المهاجرین الاولین من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم
فناداہ عمر ایۃ ساعۃ هذہ قال انی شغلت فلم انقلب الی اهلی حتی سمعت التاذین فلم
ازد ان توضأت قال والوضوء ایضا وقد علمت ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کان یأمر بالغسل **ترجمہ** عبد اللہ بن عمر رضہ سے روایت ہے کہ جس حالت مین کہ عمر فاروق رضہ
جمعہ کے دن کہڑے خطبہ پڑہ رہے تہے کہ اچانک ایک صحابی پہلے مہاجرین سے مسجد مین آیا (اور وہ حضرت
عثمان رضہ تہے) سو فاروق رضہ نے اوسکو پکارا اپنے تنبیہ کی وجہ سے کہ آنیکا یہ کون وقت ہے یعنے اتنی دیر کیون
لگائی کہ اول وقت آنیکی فضیلت فوت ہوئی) اوسنے کہا کہ مجھکو ایک کام نے روک رکھا سو مین اپنے گہر والونکی
طرف پلٹ کر نگیا یہانتک کہ مین نے اذان سنی اور صرف وضو کیا یعنے فقط وضو کرنے کی فرصت ملی زیادہ
نہین ملی سو عمر رضہ نے کہا کہ کیا تو نے صرف وضو ہی پر اکتفا کیا ہے یعنی کیا اول وقت کو تاخیر کرنا اور فضیلت
سے محروم رہنا تجھکو کافی نہین تہا یہانتک کہ تو نے غسل کو بہی ترک کیا اور دونو فضیلتون سے محروم رہا حالانکہ
تو جان چکا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جمعے کے دن غسل کرنیکا حکم فرماتے تہے **ف** پہلے مہاجرین
اون صحابہ کو کہتے ہین جنہون نے دونون قبلون کی طرف نماز پڑہی اور بعضون نے کہا کہ پہلے مہاجرین
وہ ہین جو جنگ بدر مین حاضر ہوئے لیکن پہلی بہت صحیح ہے اور اس حدیث مین عمر رضہ نے عثمان پر دو
وجہ سے انکار کیا ایک انکار اول وقت کے ترک کرنیسے اور دوسرا انکار غسل کے ترک کرنے سے سو

معلوم ہوتا ہے کہ جب عثمان رضؓ نے اول وقت ترک کرنیکا عذر کیا تو عمر فاروق رضؓ نے اوسکو قبول کر لیا اور غسل کی ترک سے اونکو الزام دیا لیکن اس سے معلوم ہوا کہ جمعے کی نماز کے لئے غسل کرنا شرط نہین کہ بدون اوسکے نماز صحیح نہو ورنہ عمر فاروق رضؓ اور حاضرین جمعہ اوسکو برقرار نرکھتے اور اونکی نماز کو صحیح نہ جانتے کما لا یخفی بلکہ سنت اور مستحب ہے پس یہی وجہ مطابقت اس حدیث کی باب سے ہے اور عمر فاروق رضؓ نے اسپر انکار اسواسطے کیا کہ بڑے بزرگ اور معتمد آدمی سے ادنی مسنون امر بھی ترک کرنا بھی معیوب ہے اور جمعے کے وجوب پر اس حدیث سے استدلال کرنا جیسا کہ اوپر گذرا ہے ٹھیک معلوم نہین ہوتا اول بایںطور کہ خطبے مین دینی کلام کرنی جائز ہے جیسا کہ حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو خطبے مین کہا اوٹھ اور دو رکعت نماز پڑھ بلکہ خطبہ سے مقصود یہ ہے کہ لوگون کو وعظ کیا جاوے اور دین کے مسئلے سکھلائے جاوین) پس یہ انکار کرنا وجوب پر دلالت نہین کرتا دوم بایںطور کہ اول وقت جمعے کیطرف جانا بالاتفاق واجب نہین پس عمر رضؓ نے جمعے کے خطبے کو ترک کر کے اتنی مخلوق مین اوسپر انکار کیون کیا پس اسسے لازم آویگا کہ اول وقت جانا بھی واجب ہو حالانکہ کوئی اسکا قائل نہین سوم بایںطور کہ عثمان رضؓ کا اوسدن غسل کرنا ثابت نہین بلکہ یہی صحیح بات ہے کہ اوس نے غسل نہین کیا تھا جیسے کہ اونکی اس کلام سے معلوم ہوتا ہے کہ مجھکو ایک کام نے روک رکھا اور تنگی وقت کا عذر بھی معقول نہین اسلئے کہ عثمان رضؓ خطبے کے ابتدا مین آ پہونچے تھے سو اوسوقت غسل کر کے جمعے مین شریک ہونا ممکن ہے واللہ اعلم اور اس حدیث سے اور کئے مسئلے بھی ثابت ہوتے ہین ایک کہ خطبہ کھڑے ہو کر پڑہنا چاہیے اور یہ کہ منبر پر پڑہنا چاہیئے اور یہ کہ امام رعیت کے حال کی نگہبانی رکھے اور اونکو دین کی بہتری کے کام کا حکم کرے اور جو شخص کسی سنت امر کو چھوڑے اوسپر انکار کرے اگرچہ کوئی بڑا آدمی ہو تا کہ اور چھوٹے لوگونکو اوس سے نصیحت اور عبرت حاصل ہووے اور یہ کہ نیک بات بتلانا اور برے کام سے روکنا خطبے کو نقصان نہین پہونچاتا اور مخاطب کو بھی کلام کرنی جائز ہے اور یہ کہ جمعے کی اذان سے پہلے دنیا کی کاروبار مین مشغول ہونا جائز ہے اگرچہ اول وقت کی فضیلت فوت ہوجاوے اور یہ کہ جمعے کے دن اذان سے پہلے بازارونکا کھلا رہنا جائز ہے اسلئے کہ عمر فاروق رضؓ کے زمانے مین کھلے رہے اور عثمان رضؓ جیسے بزرگ اوسمین گئے اور یہ کہ بڑے آدمی کا بازار مین جانا جائز ہے اور یہ کہ جمعے کیطرف جلنے کی فضیلت اوسیوقت حاصل ہوتی ہے جبکہ مسجد مین اذان سے پہلے جاوے

**حدثنا** عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ یُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِکٌ عَنْ صَفْوَانَ بْنِ سُلَیْمٍ عَنْ عَطَاءِ بْنِ یَسَارٍ عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ غُسْلُ یَوْمِ الْجُمُعَۃِ وَاجِبٌ عَلٰی کُلِّ مُحْتَلِمٍ **ترجمہ** ابوسعید خدری رضؓ سے روایت ہے

کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جمعے کے دن غسل کرنا ہر ایک جوان بالغ پر واجب ہی **ف** وجوب سے مراد یہان زیادہ تاکید ہے یعنے نہایت بہتر ہے یا عین وجوب ہی کما مر با باب مین مراد فضل سے اوسکی ترغیب دینا ہے عام ہے کہ واجب ہو یا مستحب ہو پس اس وجہ سے یہ حدیث باب کے مطابق ہوجاویگی اسواسطے کہ وجوب کے ضمن مین ترغیب بہی موجود ہے واللہ اعلم **باب** الطِّيبِ لِلْجُمُعَةِ نماز جمعے کیواسطے خوشبو لگانے کا بیان یعنے اسمین بڑا ثواب ہے **حدثنا** عَلِيٌّ قَالَ أَخْبَرَنَا حَرَمِيُّ بْنُ عُمَارَةَ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ أَبِي بَكْرِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ قَالَ حَدَّثَنِي عَمْرُو بْنُ سُلَيْمٍ الْأَنْصَارِيُّ قَالَ أَشْهَدُ عَلَى أَبِي سَعِيدٍ قَالَ أَشْهَدُ عَلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْغُسْلُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَاجِبٌ عَلَى كُلِّ مُحْتَلِمٍ وَأَنْ يَسْتَنَّ وَأَنْ يَمَسَّ طِيبًا إِنْ وَجَدَ قَالَ عَمْرٌو أَمَّا الْغُسْلُ فَأَشْهَدُ أَنَّهُ وَاجِبٌ وَأَمَّا الِاسْتِنَانُ وَالطِّيبُ فَاللَّهُ أَعْلَمُ أَوَاجِبٌ هُوَ أَمْ لَا وَلَكِنْ هَكَذَا فِي الْحَدِيثِ قَالَ أَبُو عَبْدِ اللَّهِ هُوَ أَخُو مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ وَلَمْ يُسَمَّ أَبُو بَكْرٍ هَذَا رَوَى عَنْهُ بُكَيْرُ بْنُ الْأَشَجِّ وَسَعِيدُ بْنُ أَبِي هِلَالٍ وَعِدَّةٌ وَكَانَ مُحَمَّدُ بْنُ الْمُنْكَدِرِ يُكْنَى بِأَبِي بَكْرٍ وَأَبِي عَبْدِ اللَّهِ **ترجمہ** ابو سعید رضہ سے روایت ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جمعے کے دن غسل کرنا ہر ایک بالغ جوان پر واجب ہے اور مسواک کرنا اور خوشبو لگانا اگر میسر ہو عمرو رضہ نے کہا مین گواہی دیتا ہون کہ غسل کرنا تو واجب ہے اور مسواک کرنا اور خوشبو لگانا سو اللہ جانتا ہے کہ واجب ہے یا نہین مگر حدیث مین اسی طرح آیا ہے **ف** ظاہر حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جمعہ کا غسل کرنا واجب نہین اسلئے کہ اگر غسل کو واجب کیا جاوے تو اس سے لازم آویگا کہ مسواک اور خوشبو لگانی بہی واجب ہو حالانکہ مسواک اور خوشبو لگانی بالاتفاق واجب نہین پس اس سے لازم آیا کہ غسل بہی واجب نہین اسلئے کہ واجب اور غیر واجب کو ایک لفظ مین شریک کرنا جائز نہین اور غیر واجب کا واجب پر عطف ڈالنا درست نہین پس معلوم ہوا کہ جمعے کے دن غسل کرنا مستحب ہے اور یہی وجہ مطابقت اس حدیث کے باب سے اور اس سے یہ بہی معلوم ہوا کہ جمعے کا دن عمدہ لباس پہننا مستحب ہی **باب** فَضْلِ الْجُمُعَةِ نماز جمعے کی فضیلت کا بیان **ف** بعضے کہتے ہین کہ جمعہ سے مراد یہان جمعے کا دن بہی ہو سکتا ہے اسلئے کہ صحیح مسلم کی حدیث مین آیا ہے کہ سب دنون مین بہتر جمعے کا دن ہے کہ اسدن مین آدم پیدا ہوا اور اسیدن بہشت مین داخل ہوا اور اسی دن بہشت سے نکالا گیا اور اسی دن قیامت قائم ہوگی لیکن اسباب کی حدیث ظاہرا اس احتمال کے مخالف معلوم ہوتی ہی کہ اسمین صرف نماز جمعے کی فضیلت کا بیان ہے مگر یہ کہا جاوے کہ فضیلت نماز کو فضیلت دن کی لازم ہے تو ممکن ہے واللہ اعلم **حدثنا** عَبْدُ اللَّهِ بْنُ يُوسُفَ قَالَ أَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ سُمَيٍّ مَوْلَى أَبِي بَكْرِ بْنِ

عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ اَبِیْ صَالِحِ السَّمَّانِ عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ قَالَ مَنِ اغْتَسَلَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ غُسْلَ الْجَنَابَةِ ثُمَّ رَاحَ فَكَاَنَّمَا قَرَّبَ بَدَنَةً
وَمَنْ رَاحَ فِي السَّاعَةِ الثَّانِيَةِ فَكَاَنَّمَا قَرَّبَ بَقَرَةً وَمَنْ رَاحَ فِي السَّاعَةِ الثَّالِثَةِ
فَكَاَنَّمَا قَرَّبَ كَبْشًا اَقْرَنَ وَمَنْ رَاحَ فِي السَّاعَةِ الرَّابِعَةِ فَكَاَنَّمَا
قَرَّبَ دَجَاجَةً وَمَنْ رَاحَ فِي السَّاعَةِ الْخَامِسَةِ فَكَاَنَّمَا قَرَّبَ بَيْضَةً
فَاِذَا خَرَجَ الْاِمَامُ حَضَرَتِ الْمَلٰٓئِكَةُ يَسْتَمِعُوْنَ الذِّكْرَ **ترجمہ** ابوہریرہؓ سے روایت
ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو نہایا جمعے کے دن جیسے جماع کی ناپاکی کے واسطے نہاتے ہین یعنی
خوب اچھی طرح غسل کیا اور ہر جگہ پانی پہونچایا پھر دوپہر ڈھلتے اول وقت مسجد مین آیا تو جیسے اوسنے اونٹ
قربانی کیا اور جو دوسری گھڑی آیا تو اوسنے جیسے گائے بیل قربانی کیا اور جو تیسری گھڑی آیا اوسنے جیسے
سینگ والا دُنبہ قربانی کیا اور جو چوتھی گھڑی آیا تو اوسنے جیسے مرغی قربانی کی اور جو پانچوین گھڑی آیا تو
اوسنے جیسے ایک انڈا خدا کی راہ مین دیا پھر جب امام خطبے پڑھنے کیواسطے نکلا تو فرشتے خطبے اور وعظ
کے سننے کو دروازہ چھوڑ کر مسجد مین آجاتے ہین **ف** اور ایک روایت مین نسائی کی چھٹی گھڑی کا ذکر بھی آیا
ہے پس مطلب یہ ہے کہ جمعے کے دن فرشتے مسجد ونکے دروازون پر لکھتے جاتے ہین کہ کون آگے آیا اور کون
پیچھے اور خطبے کے وقت مسجد مین آجاتے ہین اور ذکر اور وعظ وغیرہ سنتے رہتے ہین اسلیئے ہر مسلمان
پر لازم ہے کہ جمعے کی نماز کے لئے مسجد مین جلد حاضر ہوا کرے جتنا پہلے جاویگا اوتنا ثواب زیادہ پاویگا
پس مطابقت حدیث کی باب سے ظاہر ہے اور اس حدیث مین یہ جو فرمایا کہ جماع کی ناپاکی کیطرح غسل کرے
تو بعضے کہتے ہین کہ مراد اس حدیث سے خاص جماع کر کے نہانا ہے یعنی جمعے کے دن اپنی بیوی سے جماع
کر کے غسل کرے جیسا کہ دوسری حدیث سے معلوم ہوتا ہے یعنے تاکہ فارغ البال ہو کر جمعے کی طرف جاوے
اور کسی چیز پر اوسکی آنکھہ نہ پڑے اور یہی ہے قول ہر ایک جماعت صحابہ اور تابعین کا اور یہی محکی ہے امام احمد
سے اور یہ جو پہلی دوسری وغیرہ گھڑیونکا ذکر فرمایا تو اوسکا بیان یہ ہے کہ رات اور دن کی بارہ بارہ گھڑیین ہوتی
ہین اور وہ دو قسم کی ہین ایک قسم آفاقیہ ہین اور وہ رات اور دن مین برابر ہوتی ہین یعنے دنکی بھی بارہ ہی
گھڑیین ہوتی ہین اور راتکی بھی بارہ ہی ہوتی ہین لیکن گرمی سردی کے موسم مین اونکا مقدار کم و بیش ہوجاتا
ہے یعنی سردی مین کم اور گرمی مین زیادہ اور یہ اہل نجوم کی اصطلاح ہے اور اہل حساب اوسکو معوجہ کہتے
ہین اور دوسرے قسم تعدیلیہ ہین اور وہ مقدار مین ہمیشہ برابر رہتی ہین لیکن گرمی سردی کے موسم مین اونکی
گنتی کم و بیش ہوجاتی ہے یعنے سردی مین دنکی دس گھڑیین رہجاتی ہین اور گرمی مین دنکی چودہ گھڑیین

ہوجاتی ہین اور اسکو اہل حساب مستقیمہ کہتے ہین سو بعضے کہتے ہین کہ مراد یہان ان گہڑیون سے آفاقیہ
گہڑیان ہین جو تعداد مین کم و بیش نہین ہوتی ہین مقدار مین ہوجاتی ہین اور امام شافعی اور ابن حبیب
مالکی اور جمہور علما کے نزدیک مستحب یہ ہے کہ جمعے کے واسطے اول ساعت مین جاوے وہ کہتے ہین
پہلی گہڑی اوسوقت سے شروع ہوتی ہے جبکہ سورج نکلے اور چھٹی گہڑی وہ ہے جبکی انتہا آفتاب ڈہلنے
تک ہوتی ہے سو اس سے معلوم ہوا کہ جو شخص سورج ڈہلنے کے بعد آوے اوسکو ان قربانیون سے کسی
چیز کا ثواب نہین نہ انڈے کا نہ چڑیا کا گو زوال کے اول لحظہ مین آجاوے اور نیز گہڑیونکا ذکر آپ نے
اسواسطے فرمایا ہے کہ لوگونکو اول وقت جانے کی رغبت اور محبت ہو کہ اوسکی فضیلت کو حاصل کرین
اور پہلی صف مین جگہ پکڑین اور نفل پڑہین اور نماز کی انتظار کرین اور ذکر وغیرہ کرین اور زوال کے بعد ان سب
چیزونسے کوئی بہی حاصل نہین ہوتی ہے اور ثواب سے آدمی محروم رہتا ہے کہ اذان کے بعد ٹہہرنا حرام ہے
پس معلوم ہوا کہ زوال کے بعد ثواب نہین اور اس حدیث سے ظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ جتنے آدمی اول گہڑی میں
آوین دو یا چار یا پچاس یا سو مثلاً سبکو ایک برابر ثواب ملیگا یعنی اونٹ کی قربانی کا خواہ کوئی اول گہڑی کے
ابتدا مین آوے یا اوسکے انتہا مین آوے لیکن اتنا فرق ضرور ہوگا کہ پہلے اونٹ دوسرے اونٹ سے کامل اور موٹا
تازہ ہوگا اور اسیطرح دوسری ساعت مین جتنے آدمی آوین سب کو برابر ثواب ملیگا یعنی گاے کی قربانی کا و علے
ہذا القیاس سب گہڑیون کو اسیطرح سمجہنا چاہیے اور ظاہر اس اونٹ وغیرہ کی قربانی ذکر کرنیسے یہی مراد معلوم
ہوتی ہے کہ اگر مثلاً پہلی ساعت مین آنیوالے کے ثواب کو ایک جسم دار چیز فرض کیا جاوے تو وہ ثواب اونٹ
کے جسم کے برابر ہوگا اور بعضون نے کہا کہ مراد اس سے یہ ہے کہ جتنا ثواب اونٹ کی قربانی کرنیوالے کو ملتا ہے
سو اول ساعت جمعے مین جانیوالے کو بہی اوتنا ہی ثواب ملیگا اور بعضون نے کہا کہ مراد اس سے یہ ہے کہ مثلا
جتنا کہ اونٹ اور گاے کی قیمت مین فرق ہے اوتنا ہی اول ساعت اور دوسری ساعت وغیرہ جانیوالے
کے درمیان فرق ہے یعنی پہلے کا ثواب زیادہ ہے اور دوسرے کا کم ہے اور بعضون نے کہا کہ مراد گہڑیونسے
لحظات لطیفہ ہین جو ایک ایک ساعت کے درمیان بہت موجود ہو سکتے ہین اور مراد اونٹ وغیرہ سے کمی
بیشی ثواب کی ہے پس اب معنی اس حدیث کا یہ ہوگا کہ جمعے کے دن پہلے اور پیچھے آنیوالونکے درمیان اور
مرتبون مین فرق ہے پانچ چہہ وغیرہ کی کوئی تخصیص نہین اور اس تخصیص پر کوئی دلیل بہی نہین اور اسپر
کوئی اعتراض بہی نہین آتا لیکن ایک حدیث مین ابو داؤد وغیرہ سے آیا ہے کہ جمعے کے دن کی بارہ گہڑیان
ہین سو اسکا جواب یہ ہو سکتا ہے کہ شاید مقصود اس سے اوس ساعت کے لحظونکو بیان کرنا ہے جسمین دعا
قبول ہوتی ہے واللہ اعلم اور اکثر مالکیہ اور بعضے شافعیہ کہتے ہین کہ مراد ان گہڑیون سے وہ لحظے ہین جو

سورج ڈھلنے کے بعد واقع ہوتی ہین ابتدا اوسکی زوال سے ہے اور انتہا اوسکی امام کا منبر پر بیٹھنا ہے اور امام مالک
سے روایت ہے کہ اول وقت جمعہ کیطرف جانا مکروہ ہے لیکن امام احمد اور ابن حبیب مالکی نے اسپر سخت
انکار کیا ہے امام احمد نے کہا کہ یہ قول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث کے مخالف ہے یعنی اسلیئے کہ حدیث
عام ہے کہ زوال سے پہلے آوے یا پیچھے آوے اسواسطے کہ لفظ راح کا معنے مطلق جانیکا ہے کسی وقت
کیساتھہ مقید نہین پس زوال سے پہلے جانے کو مکروہ کہنا اس حدیث کے بے شک مخالف ہے اور بعضون نے
اس حدیث سے دلیل پکڑی ہے اسپر کہ زوال سے پہلے جمعہ پڑھنا جائز ہے اسلیئے کہ فجر سے لیکر دوپہر تک
چھہ گھڑیان ہوتی ہین اور اس حدیث مین پانچ ساعتون کو بیان کرکے بعد اوسکے امام کا نکلنا بیان فرمایا اور
امام کا نکلنا جمعہ کے اول وقت مین ہوتا ہے تو اندرین صورت اوسکا نکلنا چھٹی ساعت کی ابتدا مین واقع
ہوگا اور وہ قطعًا زوال سے پہلے ہے پس جمعہ زوال سے پہلے جائز ہوا سو جواب اسکا یہ ہے کہ پہلی ساعت
تو غسل وغیرہ مین چلی جاتی ہے تو اب شروع جانے کا دوسری ساعت کی ابتدا سے ہوگا اور دوسری جانیکا شروع
تیسری کی ابتدا سے ہوگا اور ان دونونکے درمیان نسبت پہلی دوسری کے ہے وعلی ہذا القیاس پانچوین
کا جانا چھٹی ساعت کی اول سے شروع ہوگا اور اوسکے انتہا مین ختم ہوگا پس بنا بر اسکے پانچوین ساعت
کا انتہا زوال کا ابتدا ہوگا پس اعتراض دفع ہوگیا اور نیز ممکن ہے کہ یہ حدیث باعتبار موسم سرما کے
ہو کہ اوسمین کل دس گھڑی رہجاتی ہین پس اندرین صورت پانچوین کا انتہا اول زوال ہوگا اور نیز چھٹی
ساعت کا ذکر بہی دوسری حدیث مین آچکا جیسے اوپر گذرا پس اندرین صورت یہ استدلال بالکل باطل ہوجاتا
ہے وباللہ التوفیق اور اس حدیث سے اور بہی کئی مسئلے ثابت ہوتے ہین ایک یہ کہ جمعہ کے دن غسل کرنے کی
اور اوسکیطرف اول وقت جانیکی بڑی فضیلت ہے اور یہ کہ لوگونکے درجون مین فرق ہے باعتبار عملونکے
اور یہ کہ تھوڑا صدقہ دینا شرع مین معیوب نہین یعنے گو انڈا ہی ہو یا اوس سے کم ہو اور یہ کہ اونٹ کی قربانی کرنی
گائے بیل کی قربانی [illegible] افضل ہے چنانچہ امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکھا ہے کہ سب علما کا اجماع
ہوچکا ہے اسپر کہ ہدی مین یعنے اوس قربانی مین جو حاجی لوگ مکے مین گھر سے ساتھ لیجاتے ہین [illegible]
گائے سے افضل ہے اور عید کے قربانی مین اختلاف ہے امام شافعی اور ابو حنیفہ [illegible]
اوسمین اونٹ افضل ہے بعد اوسکے گائے بعد اوسکے بکری اور دلیل [illegible]
اور امام مالک کہتے ہین کہ عید مین بکری سب سے افضل ہے [illegible] اونکی دلیل یہ ہے کہ [illegible]
صلی اللہ علیہ وسلم نے بکری کی قربانی کی سو جواب اسکا یہ ہے کہ احتمال ہے کہ آپکو اوس وقت صرف [illegible]
اور کوئی جانور ہاتھ نہ آیا ہو اور یا [illegible] بیان [illegible] بھی جائز ہے اور دوسری حدیث [illegible]

ثابت ہوا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی بیبیون کیطرف سے گائے قربانی کی اور یہ جو فرمایا کہ فرشتے
لکھتے جاتے ہین تو یہ فرشتے کراماً کاتبین کے سوا اور فرشتے ہین اونکا کام صرف یہی ہے کہ جمعے کے دن مسجد
مین آنیوالونکو لکھتے جاتے ہین پہر کاغذ ونکو لپیٹ کر چلے جاتے ہین اور اس حدیث سے یہ بہی معلوم ہوا کہ
جب خطبہ شروع ہو جاوے تو اوس وقت آنے والے کا نام فرشتے اپنے دفتر مین نہین لکھتے **باب**
**حدثنا** ابو نعیم قال حدثنا شیبان عن یحیی ہو ابن ابی کثیر عن ابی سلمۃ عن
ابی ہریرۃ ان عمر بن الخطاب بینما ہو یخطب یوم الجمعۃ اذ دخل رجل فقال عمر بن
الخطاب لم تحتبسون عن الصلوۃ فقال الرجل ما ہو الا ان سمعت النداء توضأت
فقال الم تسمعوا النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا راح احدکم الی الجمعۃ فلیغتسل **ترجمہ** اسکا اوپر گذر چکا ہے
عثمان رض اول وقت سے دیر کرکے جمعہ مین آئے سو عمر فاروق رض نے اونکو جھڑکا اسمین اتنا زیادہ ہے
کہ جب کوئی جمعہ کی نماز کو جانا چاہے تو چاہیے کہ غسل کرے کہ سنت ہے **ف** اس باب مین امام بخاری نے
کوئی مسئلہ بیان نہین کیا اسلیے کہ اوسکو پہلے باب سے تعلق ہے اور وجہ اوسکی یہ ہے کہ عمر رض نے عثمان کے
اول وقت ترک کرنے پہ انکار کیا حالانکہ اوس وقت بہت اصحاب بیٹھے تھے سو اگر اول وقت کی زیادہ فضیلت
ہوتی تو اوسپر انکار نہ کرتے اور نیز اسمین اشارہ ہے طرف رد کرنے اوس شخص کے جو اول وقت ترک
کرنے پر مدینے والونکے اجماع کا دعوی کرتا ہے اسلیے کہ عمر رض نے اتنے صحابہ اور تابعین وغیرہ اہل
مدینے کے درمیان اول وقت ترک کرنے پر انکار کیا سو اگر اہل مدینے کا اسپر اجماع ہوتا تو عمر اوس سے
انکار نکرتے یا باقی صحابہ وغیرہ اسکا اقرار کرتے واللہ اعلم **باب** الدہن للجمعۃ جمعے کی نماز مین جانے
واسطے تیل لگانا **حدثنا** آدم قال حدثنا ابن ابی ذئب عن سعید المقبری قال اخبرنی ابی عن
ابن ودیعۃ عن سلمان الفارسی قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا یغتسل رجل یوم الجمعۃ
ویتطہر ما استطاع من طہر ویدہن من دہنہ او یمس من طیب بیتہ ثم یخرج فلا یفرق
بین اثنین ثم یصلی ما کتب لہ ثم ینصت اذا تکلم الامام الا غفر لہ ما بینہ وبین الجمعۃ الاخری **ترجمہ** سلمان
فارسی رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص جمعے کے دن نہاوے اور جہانتک
اوس سے ہو سکے طہارت اور پاکی حاصل کرے اور تیل ملے یا اپنے گہر سے خوشبو لگاوے پہر جمعے کیطرف جاوے
اور جب مسجد مین آوے تو دو ملے بیٹھون مین فرق نہ ڈالے یعنی اونکی گردن پر سے گند کر آگے نہ جاوے پہر نماز
پڑہے جتنی اوسکی قسمت مین ہے پہر جب امام خطبہ پڑہے تو چپ کا سنتا ہے تو اوسکے وہ گناہ بخشے جاوینگے
جو اس جمعے اور گذرے جمعے کے درمیان ہین **ف** مراد اچھی طرح پاکی حاصل کرنے سے یہ ہے کہ ناخن کٹوائے

اور لبون کو کترواے اور بغلون اور زیر ناف وغیرہ کے بال منڈاے اور یا مراد نہانیسے بدن پر پانی ڈالنا ہی
اور طہارت سے مراد سر کا دہونا ہے پس اسحدیث سی معلوم ہوا کہ جمعے کے دن تیل ملنے مین بڑی فضیلت ہے
اور اس حدیث سی یہہ بہی معلوم ہوا کہ جمعے کے دن لوگونکی گردن پر سے چل کر آگے بڑہنا مکروہ ہے اور امام شافعی
نے کہا کہ لوگونکے آگے سے بڑہنا اوسی شخص کو منع ہے جو بلا ضرورت آگے بڑہے اور جسکو ضرورت ہو اور بدون
اسکے اپنی جگہ مین نہ پہونچہ سکے تو اوسکو تخطی کرنا جائز ہے اور ایسے ہی جو کمی صف کو پورا کرنا چاہے اوسکو بہی
آگے بڑہنا جائز ہے لیکن اگر پیچہے جگہہ خالی پاوے تو مستحب ہے کہ وہین بیٹہ جاوے اور ایسے ہی جو شخص کسی ضرورت
کیواسطے اپنی جگہہ سی اوٹہہ کر باہر جاوے تو اوسکو بہی اپنی جگہہ مین پہر آنیکے واسطے تخطی کرنا جائز ہے اور امام مالک
کہتے ہین کہ تخطی اوسیوقت منع ہے جبکہ امام منبر پر کہڑا ہو اور پہلے اوس سے جائز ہے لیکن یہ قول ظاہر حدیث کی
مخالف ہے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ جمعے کی نماز سے پہلے نفل پڑہنے جائز ہین اور یہ بہی معلوم ہوا کہ جمعے کے
دن دوپہر کے وقت نفل پڑہنے جائز ہین اور یہ بہی معلوم ہوا کہ پہلی حدیث مین جو گہڑیونکا ذکر آیا ہے تو وہ
گہڑیین زوال سے پہلے ہین پیچہے نہین جیسے امام مالک وغیرہ کہتے ہین اسلئے کہ امام کا خطبے کیواسطے
نکلنا عین زوال کے متصل ہوتا ہے اور اوس وقت اتنی گنجایش نہین ہوتی کہ اوسمین نفل وغیرہ پڑہسکے
جاوین پس معلوم ہوا کہ جمہور کا مذہب ٹہیک ہی سو اس سب بیان سے معلوم ہوا کہ گناہونکا معاف ہونا اسی
وقت ہی جبکہ یہ سب شرطین مذکورہ پائی جاوین یعنے غسل اور پاکی حاصل کرنا اور خوشبو یا تیل لگانا اور عمدہ
کپڑے پہننا اور خطبے کے وقت چپ رہنا اور جمعے کیطرف آرام سے چلنا اور لوگونکی گردنونسے آگے نہ بڑہنا
اور کسی کو تکلیف ندینا اور جمعے سے پہلے نفل پڑہنا اور خطبے کیوقت چپ رہنا اور لغو بات نہ کرنا سو جو شخص
ان سب شرطون کو بجا لاوے اوسکے گناہ بخشے جاوینگے جو اس جمعہ اور گذرے جمعہ کے درمیان ہوئے
ہین لیکن ان گناہونسے مراد گناہ صغیرہ ہین اس سے کبیرے نہین بخشے جاوینگے اونکے واسطے استغفار کرے
اور سچی توبہ پڑہے اور اس حدیث سی اور بہی کئی مسئلے ثابت ہوتے ہین ایک یہ کہ غسل مستحب ہی واجب نہین
دوم یہ کہ جمعے کے دن امام کے آنے سے پہلے نفل پڑہنے مستحب ہین اور یہی ہے مذہب شافعیہ اور جمہور علما
کا سوم یہ کہ مطلق نفلونکی کوئی حد مقرر نہین جتنے چاہے پڑہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو مقدر ہو
وہ پڑہے اور یہ کہ خطبے کے بعد تکبیر تحریمہ سے کلام کرنی جائز ہے کذا قالہ النووی **حدثنا** ابو الیمان
قال اخبرنا شعیب عن الزہری قال طاؤس قلت لابن عباس ذکروا ان النبی صلی اللہ علیہ
وسلم قال اغتسلوا یوم الجمعۃ واغسلوا رؤسکم وان لم تکونوا جنبا واصیبوا من
الطیب قال ابن عباس اما الغسل فنعم واما الطیب فلا ادری ترجمہ طاؤس سے

[illegible]

روایت ہے کہ اونے ابن عباس رضی سے کہا کہ لوگ کہتے ہین کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جمعہ کے دن
نہاؤ اور اپنے سرکو دہو ڈالو اگرچہ تمکو غسل جنابت کی حاجت نہو اور خوشبو لگاؤ جو میسر ہو سو ابن عباس رضہ نے
کہا کہ نہانا تو آپ نے فرمایا ہے اور خوشبو لگانے کو مین نہین جانتا کہ آپنے فرمایا ہے یا نہین **ف** اس حدیث
سے معلوم ہوا کہ جنابت کا غسل جمعے کے غسل سے کافی ہو جاتا ہے خواہ اسکی نیت کی ہو یا نکی ہو اور یہی مذہب ہے تمام
اکثر صحابہ اور تابعین وغیرہ اہل علم کا اور اس حدیث مین تیل لگانیکا ذکر نہین لیکن اسکے دوسرے طریق مین تیل کا
ذکر آگیا جیسا کہ ابہی آتا ہے پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے **حدثنا** ابراہیم بن موسیٰ سے
قَالَ اَخْبَرَنَا هِشَامٌ اَنَّ ابْنَ جُرَيْجٍ اَخْبَرَهُمْ قَالَ اَخْبَرَنِي اِبْرَاهِيمُ بْنُ مَيْسَرَةَ عَنْ طَاوُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ
اَنَّهُ ذَكَرَ قَوْلَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْغُسْلِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَقُلْتُ لِابْنِ عَبَّاسٍ اَيَمَسُّ طِيبًا
اَوْ دُهْنًا اِنْ كَانَ عِنْدَ اَهْلِهِ فَقَالَ لَا اَعْلَمُهُ **ترجمہ** طاؤس رضی سے روایت
ہے کہ ابن عباس رضہ نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث جمعے کے دن غسل کرنے مین بیان کی سو مین نے اوس سے
کہا کہ کیا خوشبو یا تیل بھی لگاوے اگر اوسکے گہر والونکے پاس ہو ابن عباس رضہ نے کہا مین اوسکو نہین جانتا کہ حضرت
صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے یا نہین **ف** شاید امام بخاری کی غرض اس حدیث ابن عباس سے اشارہ کرنا
ہے اسطرف کہ غسل کے سوا مسواک کرنا اور خوشبو وغیرہ لگانا واجب نہین اگرچہ اوسکی ترغیب آچکی ہے اور
وجہ مناسبت اس حدیث کی باب سے پہلے گذر چکی ہے **باب** يَلْبَسُ اَحْسَنَ مَا يَجِدُ جمعے کے دن عمدہ کپڑے
پہننے کا بیان **حدثنا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ نَافِعٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ
اَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رَاٰى حُلَّةَ سِيَرَاءَ عِنْدَ بَابِ الْمَسْجِدِ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ لَوِ اشْتَرَيْتَ هٰذِهٖ
فَلَبِسْتَهَا يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَلِلْوَفْدِ اِذَا قَدِمُوا عَلَيْكَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا يَلْبَسُ
هٰذِهٖ مَنْ لَا خَلَاقَ لَهُ فِي الْاٰخِرَةِ ثُمَّ جَاءَتْ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْهَا حُلَلٌ فَاَعْطٰى عُمَرَ بْنَ
الْخَطَّابِ مِنْهَا حُلَّةً فَقَالَ عُمَرُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ كَسَوْتَنِيهَا وَقَدْ قُلْتَ فِي حُلَّةِ عُطَارِدٍ مَا قُلْتَ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّي لَمْ اَكْسُكَهَا لِتَلْبَسَهَا فَكَسَاهَا عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ اَخًا لَهُ بِمَكَّةَ مُشْرِكًا **ترجمہ** عمر فاروق
سے روایت ہے کہ اونے ایک ریشمی جوڑا مسجد کے دروازے پر بکتا دیکھا سو عرض کیا کہ یا حضرت صلی اللہ علیہ
وسلم اگر آپ اسکو خرید لیوین اور جمعے کے دن اور بادشاہونکے ایلچی آنے کے وقت اسکو پہنا کرین تو بہت
خوب ہے سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ریشمی کپڑا تو وہ پہنتا ہے جو آخرت مین بے نصیب ہے پہر اوسکے
بعد اسی قسم کے کئی جوڑے حضرت کے پاس آئے سو آپنے ایک جوڑا اونمین سے عمر رضہ کو دیا سو عمر رضہ نے
عرض کیا کہ یا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم آپنے مجکو یہ ریشمی جوڑا پہنایا ہے اور حالانکہ آپ نے عطارد کے جوڑے

مین کیا کچھہ کہا تہا یعنے اوسکو پہننا حرام فرمایا تہا آپنے فرمایا کہ مین نے ریشمی جوڑا تجکو اسواسطے نہین دیا کہ تو اوسکو پہنے یعنی بلکہ مین نے تجکو صرف اسواسطے دیا ہے کہ تو اوسکو بیچکر اوسکی قیمت سے فائدہ اوٹہاوے سو عمر فاروق رضہ نے وہ جوڑا اپنے ایک بہائی مشرک کو دیدیا جو مکے مین رہتا تہا **ف** حلہ کہتے ہین دو کپڑون کو یعنے چادر اور تہ بند اور یہ بہائی اونکا مان کیطرف سے تہا یعنے دونونکی مان ایک تہی اور باپ دو تہے۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ریشمی کپڑا پہننا حرام ہے بیچنا درست ہے اور اس حدیث سے یہ بہی معلوم ہوا کہ جمعے کے دن عمدہ کپڑے پہننے اور زینت کرنی مستحب ہے اسلئے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عمر کے جواب مین اصل زینت اور تجمل کو برقرار رکہا صرف اوس کپڑے سے منع کیا کہ وہ ریشمی تہا اور یہی ہے وجہ مطابقت اس حدیث کی باب سے **بَابُ** السِّوَاكِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ جمعہ کے دن مسواک کرنے کا بیان **ف** جاننا چاہیے کہ مسواک کرنا سنت ہے واجب نہین نہ نماز مین اور نہ نماز سے باہر اور اسپر سب علما معتبرین محققین کا اجماع ہو چکا ہے صرف داؤد ظاہری سے اسکا وجوب منقول ہے لیکن وہ نقل صحیح نہین بلکہ وہ بہی سنت کا قائل اور یہ بہی یاد رکہنا چاہیے کہ مسواک کرنا ہر حال مین سنت ہے خصوصًا نماز پنجگانہ مین تو اوسکی زیادہ تاکید ہے اور وضو اور قراءۃ قرآن اور نیند اور سکوت اور بہوکہ کیوقت زیادہ تر مستحب ہے اور مسواک کڑوی لکڑی کی چاہیے پیلو کی مسواک سب سے بہتر ہے چہوٹی اونگلی برابر موٹی اور بالشت برابر لنبی ہو اور وجہ اسکی یہ ہے کہ اوس سے موںہ کی بدبو دفع ہو جاتی ہے اور چونکہ جمعہ کے دن غسل کرنا اور ظاہر بدن کا پاک صاف کرنا مطلوب تہا جیسا اوپر معلوم ہو چکا تو اسواسطے مناسب ہوا کہ اوسکے ساتہہ مونہ کو بہی صاف کیا جاوے کہ وہ اصل جگہ ذکر اور مناجات کی ہے اسواسطے بعد اوس کے مسواک کرنا بیان کرنا مناسب ہوا واللہ اعلم وَقَالَ اَبُوْسَعِيْدٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْتَنُّ یعنے ابوسعید رضہ نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے کہ آپ مسواک کرتے تہے اور اوس سے ... دانتونکو ملتے تہے اور یہ پوری حدیث پہلے گذر چکی ہے **ف** اس حدیث مین کسی خاص وقت کا ذکر نہین عام ہے پس جمعہ کو بہی شامل ہوگی پس وجہ مطابقت اس حدیث کی باب سے ظاہر ہوگئی **حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَوْلَا اَنْ اَشُقَّ عَلٰى اُمَّتِيْ اَوْ لَوْلَا اَنْ اَشُقَّ عَلَى النَّاسِ لَاَمَرْتُهُمْ بِالسِّوَاكِ مَعَ كُلِّ صَلٰوةٍ **ترجمہ** ابوہریرہ رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر مین اپنی امت پر مشکل نجانتا تو مین اونکو واجب کرکے مسواک کا حکم کرتا ہر نماز مین **ف** یہ حدیث بہی عام ہے پس جمعہ کی نماز کو بہی شامل ہوگی پس جمعے مین مسواک کرنا ثابت ہوگیا

حدثنا ابو معمر قال حدثنا عبد الوارث قال حدثنا شعیب بن الحبحاب قال حدثنا انس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اکثرت علیکم فی السواک ترجمہ انس سے روایت ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مین نے تمسے مسواک کرنے کی خوبی بارہا کہی ف یعنی مسواک مین غفلت اور سستی نکرو مسواک کی عادت ڈالو اور جب آپنے اوسکی خوبی بارہا بیان فرمائی تو اوسکو ہر نماز مین کرنا چاہیے اور ہمیشہ کو مسواک کو واجب کرنے مین مشکل ہی لیکن خاص ایکدن مسواک کو معین کرنے مین مشکل نہین یعنی جمعہ کے دن پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے حدثنا محمد بن کثیر قال اخبرنا سفین عن منصور و حصین عن ابی وائل عن حذیفۃ قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا قام من اللیل یشوص فاہ ترجمہ حذیفہ رض سے روایت ہی کہ جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم رات سے اوٹھتے یعنے تہجد کو تو اپنے منہ کو مسواک کرتے اور اس سے دانتونکو ملتے ف جب راتکے وقت آپنے باوجود تنہا ہونے کے مسواک کی تو جمعے کے دن مسواک کرنا بطریق اولی چاہیے کہ اوس دن زینت کرنی اور خوشبو ملنی کا حکم ہوا ہے پس مطابقت اسحدیث کی باب سے ظاہر ہوگئی باب من تسوک بسواک غیرہ دوسرے کی مسواک کرنیکا کیا حکم ہے حدثنا اسمعیل قال حدثنی سلیمان بن بلال قال ہشام بن عروۃ اخبرنی ابی عن عائشۃ رضی اللہ عنہا قالت دخل عبد الرحمن بن ابی بکر و معہ سواک یستن بہ فنظر الیہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقلت لہ اعطنی ہذا السواک یا عبد الرحمن فاعطانیہ فقصمتہ ثم مضغتہ فاعطیتہ رسول اللہ ص ترجمہ عائشہ رض سے روایت ہے کہ عبد الرحمن بن ابی بکر رض (عائشہ رض کے حقیقی بہائی ہین) میرے حجرے مین آئے اور اونکے پاس مسواک تہی جس سے وہ اپنے دانتون کو ملتے تہے سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اوسکیطرف نظر کی سو مین نے اوسکو کہا (عائشہ کا قول ہے) کہ اے عبد الرحمن یہ مسواک مجکو دیدے سو اوسنے مجکو مسواک دی سو مین نے اوسکو دانتون سے توڑا اور اوسکے پہلے ریشونکو دور کیا پہر مین نے وہ مسواک دانتون مین چباکر آپکو دی ف اسحدیث سے معلوم ہوا کہ غیر کی مسواک کرنی جائز ہے کہ حضرت ص نے عبد الرحمن کی مسواک لیکر اوس سے دانتونکو ملا لیکن یہ اوسوقت لائق ہے جبکہ دوسرے کے منہ کی بو کو مکروہ نہ جانتا ہو اسلئے کہ عائشہ رض نے مسواک کی پہلے ریشون کو کاٹ ڈالا اور سے چباکر آپکو دی اور اس سے یہ بہی معلوم ہوا کہ مسواک کرنے کی نہایت تاکید ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بیماری مین بہی اوسکو نہ چہوڑا باب ما یقرأ فی صلوۃ الفجر یوم الجمعۃ ان سورتونکا بیان جو جمعہ کے دن فجر کی نماز مین پڑہی جاتی ہین حدثنا ابو نعیم قال حدثنا سفین عن سعد بن ابراہیم عن عبد الرحمن بن ہرمز عن ابی ہریرۃ قال کان النبی صلی اللہ علیہ یقرأ فی الفجر یوم

اَلْجُمُعَۃِ الٓمّٓ تَنْزِیْلُ وَ ھَلْ اَتٰی عَلَی الْاِنْسَانِ **ترجمہ** ابوہریرہؓ سے روایت ہو کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم جمعے کے دن فجر کی نماز مین سورۂ الم تنزیل و ہل اتے علے الانسان پڑہا کرتے تھے **ف** فتح الباری مین لکہا ہے کہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جمعے کے دن فجر کی نماز مین ان دو سورتون کو پڑہنا مستحب ہے اسلیے کہ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم انکو اکثر اوقات پڑہا کرتے تھے بلکہ طبرانی وغیرہ مین ابن مسعودؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ انکو ہمیشہ پڑہا کرتے اور کان کا لفظ اگرچہ ہمیشگی پہ دلالت نہین کرتا لیکن یہ حدیث نص ہے ہمیشگی مین اور یہی مذہب ہو اکثر اہل علم کا صحابہ اور تابعین وغیرہ سے کہتے ہین کہ جمعے کی فجر مین انکو پڑہنا مستحب ہے جیسا کہ ابن منذر وغیرہ نے نقل کیا ہے یہانتک کہ ابراہیم بن عبد الرحمن سے روایت ہی کہ اُسنے مدینے مین جمعے کے دن لوگون کو فجر کی نماز پڑہائی سو دونون سورتون مین ان دونون کو پڑہا اور یہی مذہب ہے شافعیہ وغیرہ علمار کا اور یہی معلوم ہوا کہ سجدہ کی آیت نماز مین پڑہنی مکروہ نہین اور سجدہ کرنا بہی نماز مین مکروہ نہین اور حنفیہ کہتے ہین کہ کسی خاص سورت کو کسی خاص نماز کے واسطے معین کر رکہنا مکروہ ہے سو جمعے کے دن ان دو سورتون کا پڑہنا اس شرط سے مستحب ہے کہ کبہی کبہی انکو چھوڑ دیوے اور دوسری سورت کو پڑہ لیوے تاکہ عوام لوگ یہ اعتقاد نہ کر بیٹھین کہ انکے سوا اور سورتون کا پڑہنا کافی نہین یا اور سورتون کا پڑہنا مکروہ ہی اور بعض حنفیہ یہ کہتے ہین کہ اس سے باقی قرآن کا بالکل چھوڑ دینا لازم آتا ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ اگر عوام کے اعتقاد پہ موقوف رکہا جاوے تو ہر مستحب کام پہ ہمیشگی کرنی مکروہ ہوگی حالانکہ یہ بات بالاجماع باطل ہے اسلیے کہ اگر کوئی شخص کسی کام مستحب کو مستحب جانکر اسپر ہمیشگی کرے تو وہ بیشک ثواب پاویگا اور نیز اسِ صورت نفلون وغیرہ مستحبات کا بالکل چھوڑ دینا بہی مکروہ ہوگا اسلیے کہ اگر ایک کام مستحب کو ہمیشہ ترک کیا جاوے اور تمام عمر مین ایک بار بہی اسکے ساتہہ عمل نہ کیا جاوے تو بیشک خوف ہی کہ عوام اعتقاد کر بیٹھین کہ یہ کام جائز نہین پس لازم آویگا کہ مستحب کا ہمیشہ ترک کرنا بہی مکروہ ہوگا حالانکہ یہ بات بہی بالاجماع باطل ہے فما ہو جوابکم فہو جوابنا اور نیز عوام کے اعتقاد کا خوف تعجب ہو جبکہ تمام جہان مین عالم کوئی نہ رہے اور وعظ نصیحت کرنیوالے جہان سے بالکل ناپید ہو جاوین اسلیے کہ اگر فرضاً عوام کے اعتقاد کا خوف بہی تسلیم کیا جاوے تو علمار انکو زبانی بہی یہ مسئلہ سمجہا سکتے ہین کہ یہ امر واجب نہین مستحب ہے اسکے کرنے مین ثواب ہی اور نہ کرنے مین کچھ عذاب نہین اور اس وہم کو وعظ نصیحت مین دفع کر سکتے ہین اور وعظ نصیحت مین اکثر ایسا موقع ہو جاتا ہے پہر کیا علمار کا عوام کو زبانی سمجہانا کافی نہین ہو سکتا تاکہ اسکو کبہی ترک کرین بلکہ تبلانے سے تو دونو امر حاصل ہو جاتے ہین حدیث پہ عمل بہی اور عوام کا اعتقاد دفع کرنا بہی اور نیز سب عوام کا یہ حال نہین بلکہ جو لوگ فہمیدہ اور سمجہدار ہین وہ ہرگز ایسا اعتقاد نہین رکہہ سکتے اور نیز بہت بار تجربہ کیا گیا اور لوگون کو سمجہایا گیا کہ پنجگانہ نماز کے ساتہہ جو نفل پڑہے جاتے ہین یہ فرض و واجب نہین اور صدہا بار عوام کے سامنے ان نفلون کو ترک بہی کیا گیا لیکن انکو ویسے ہی فرضون کے برابر سمجہتے ہین انکو چھوڑنے کو کبہی روادار نہین ہوتے بلکہ جو چہوڑے اسپر سخت انکار

کرتے ہین پس اندرین صورت عوام کے اعتقاد کا کیا علاج کیا جاوے گا بینوا توجروا۔ اور نیز اس سے باقی قرآن کا ترک کرنا بھی لازم نہین آتا ہے اسلیے کہ جب دوسری نمازون مین اور سورتین پڑھیگا تو یہ بات لازم نہین آویگی اور نیز اگر کسی خاص سورت کو کسی خاص نماز مین پڑھنے سے تعیین کا وہم پڑتا ہے تو ایسے ہی تمام قرآن سے دو چار یا دس سورتین مثلا یاد کر رکھنی اور انہین کو ہمیشہ بار بار نمازون مین پڑھنا بھی وہم تعیین کو مستلزم ہوگا پس لازم آویگا کہ ہر آدمی تمام قرآن کو یاد کرے اور باری باری سے تمام قرآن کو نمازون مین پڑھا کرے تا کہ وہم تعیین کا لازم نہ آوے حالانکہ یہ تکلیف بالا یطاق ہے اور آیت فاقرءوا ما تیسر من القرآن کے صریح مخالف ہے اور نیز بخاری کے تیسرے پارے مین پہلے گذر چکا ہے کہ ایک شخص سورہ قل ہو اللہ احد کو صبح کی نماز مین ہمیشہ پڑھا کرتا تھا سو مقتدیون نے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے اسکی شکایت کی تب حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اسکو بلا کر پوچھا کہ تو نے اس سورہ کو کیون مقرر رکھا ہے اُسنے عرض کی کہ مین اس سے بہت محبت رکھتا ہون تو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اسکی محبت تجھکو بہشت مین داخل کریگی پس یہ حدیث صریح ہے اس باب مین کہ کسی سورہ کو کسی نماز کے واسطے خاص کر لینا مکروہ نہین بلکہ بہشت مین داخل ہونے کا سبب ہے اگر اس سے محبت رکھتا ہے اور امام مالک وغیرہ کہتے ہین کہ سجدہ کی آیت نماز مین پڑھنی مکروہ ہے اور وجہ اس کراہیت کی بعضے مالکیہ تو یہی بیان کرتے ہین کہ اسمین خوف ہے کہ عوام اسکو فرض سمجھ لین سو اس وجہ کا جواب تو گذر چکا ہے اور بعضے وجہ کراہت کی یہ بیان کرتے ہین کہ اس سے فرضون مین ایک سجدے کا زیادہ ہونا لازم آتا ہے سو یہ حدیث صریح ہے اسکے رد مین اسیواسطے امام نووی نے شرح صحیح مسلم مین لکھا ہے کہ ابوہریرہ وغیرہ کی حدیث امام مالک وغیرہ پر حجت ہے۔ اور امام مالک اس حدیث ابوہریرہ کا یہ جواب دیتے ہین کہ مدینے والون نے اسپر عمل نہین کیا سو جواب اسکا یہ ہے کہ فتح الباری مین لکھا ہے کہ یہ دعوے باطل ہے اسلیے کہ اکثر صحابہ اور تابعین وغیرہ اہل علم کا عمل اسپر ثابت ہو چکا ہے کما مر **فائدہ ثانیہ** فتح الباری مین لکھا ہے کہ مینے اس حدیث کو کسی طریق مین نہین دیکھا کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے سورہ الم تنزیل مین سجدہ کیا ہو لیکن ابن ابی داؤد اور طبرانی نے ابن عباس اور علی رضہ سے روایت کی کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے جمعہ کے دن صبح کی نماز مین سورہ الم تنزیل پڑھی اور اسمین سجدہ کیا لیکن اسناد ان دونو حدیثون کے ضعیف ہین فلا یصلح بہا الاحتجاج **فائدہ ثالثہ** بعضون نے کہا کہ سورہ سجدہ کو جمعے کے ساتھہ خاص کرنے مین یہ حکمت ہے کہ نماز مین ایک سجدہ زیادہ ہو جاوے یہانتک کہ بعضے لوگون نے کہا ہے کہ اگر جمعے کے دن اس سورہ کو خاصکر نہ پڑھے تو مستحب ہے کہ کسی اور سجدے والی سورہ کو پڑھے اور یہی روایت ہے ابراہیم اور ابن سیرین سے لیکن بہت علما نے اس بات پر عیب پکڑا ہے اور اسکے قائل کو بے علمی کیطرف نسبت کیا ہے اور بعضون نے کہا کہ اگر وقت تنگ ہو اور الم تنزیل سجدہ کے پڑھنے کی فرصت نملے تو جتنی ہوسکے اتنی ہی پڑھ لیوے اور وجہ مطابقت اس باب کی پہلے بابون سے یہ ہے

کہ اس باب مین جمعے کو ان دو سورتون کے ساتھ خاص کیا گیا ہے پس یہی منجملہ فضائل ...... جمعہ کے ہے واللہ تعالیٰ اعلم

**بَابُ الْجُمُعَةِ فِي الْقُرَى وَالْمُدُنِ** شہرون اور گاؤن مین ...... جمعہ پڑہنے کا بیان **حدثنا** مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى قَالَ حَدَّثَنَا أَبُو عَامِرٍ الْعَقَدِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ طَهْمَانَ عَنْ أَبِي جَمْرَةَ الضُّبَعِيِّ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ إِنَّ أَوَّلَ جُمُعَةٍ جُمِّعَتْ بَعْدَ جُمُعَةٍ فِي مَسْجِدِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي مَسْجِدِ عَبْدِ الْقَيْسِ بِجُوَاثَى مِنَ الْبَحْرَيْنِ **ترجمہ** ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بیشک پہلا جمعہ جو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی مسجد مین جمعہ پڑہنے کے پیچھے پڑہا گیا سو عبد القیس کی مسجد مین تہا جو اثا مین جو ایک گاؤن ہے بحرین کے گاؤن مین سے **ف** ایک روایت مین آیا ہے قریہ من قرے البحرین یعنے جو اثا ایک گاؤن ہے بحرین کے گاؤن مین سے اور ایک روایت مین ہے کہ جو اثا عبد القیس کے گاؤن مین سے ہے اور حاصل دونو کا ایک ہے اسلیے کہ بحرین کے گاؤن کو عبد القیس کے گاؤن بہی کہتے ہین تو مطلب اس حدیث کا یہ ہے کہ جب حضرت صلے اللہ علیہ وسلم مدینے مین تشریف لائے تو آپنے اپنی مسجد مین لوگون کو جمعہ پڑہانا شروع کیا پہر بعد اُسکے سب سے پہلے عبد القیس کے گاؤن مین جمعہ پڑہنا شروع ہوا پہر بعد اُسکے رفتہ رفتہ اور جگہون مین بہی شروع ہو گیا سو اس حدیث سے معلوم ہوا کہ گاؤن مین جمعہ پڑہنا جائز اور صحیح ہے اسلیے کہ ظاہر یہی بات ہے کہ عبد القیس نے جمعہ پڑہنا حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے حکم سے شروع کیا تہا اسلیے کہ یہ بات معلوم ہے کہ وحی کے زمانے مین اصحاب رضی اللہ عنہم بے اطلاع حضرت کے کسی امر شرعی کیطرف مبادرت نہین کرتے تہے اور نیز اگر جمعہ پڑہنا ناجائز ہوتا تو اُسکے منع کے واسطے قرآن مین حکم اترتا جیسے کہ ابو سعید اور جابر رضی اللہ عنہ نے عزل کے جائز ہونے پر یہی دلیل پکڑی ہے کہ ہم لوگ قرآن نازل ہونے کے زمانے مین عزل کیا کرتے تہے سو اُسکے منع کے واسطے قرآن مین حکم نہ اترا سو اگر عزل ناجائز ہوتا تو قرآن مین اسکا حکم اترتا پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے **حدثنی** بِشْرُ بْنُ مُحَمَّدٍ قَالَ أَخْبَرَنَا عَبْدُ اللَّهِ قَالَ أَخْبَرَنَا يُونُسُ عَنِ الزُّهْرِيِّ أَخْبَرَنِي سَالِمٌ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ كُلُّكُمْ رَاعٍ وَزَادَ اللَّيْثُ قَالَ يُونُسُ كَتَبَ رُزَيْقُ بْنُ حُكَيْمٍ إِلَى ابْنِ شِهَابٍ وَأَنَا مَعَهُ يَوْمَئِذٍ بِوَادِي الْقُرَى هَلْ تَرَى أَنْ أُجَمِّعَ وَرُزَيْقٌ عَامِلٌ عَلَى أَرْضٍ يَعْمَلُهَا وَفِيهَا جَمَاعَةٌ مِنَ السُّودَانِ وَغَيْرِهِمْ وَرُزَيْقٌ يَوْمَئِذٍ عَلَى أَيْلَةَ فَكَتَبَ ابْنُ شِهَابٍ وَأَنَا أَسْمَعُ يَأْمُرُهُ أَنْ يُجَمِّعَ يُخْبِرُهُ أَنَّ سَالِمًا حَدَّثَهُ أَنَّ عَبْدَ اللَّهِ بْنَ عُمَرَ يَقُولُ سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ كُلُّكُمْ رَاعٍ وَكُلُّكُمْ مَسْئُولٌ عَنْ رَعِيَّتِهِ الْإِمَامُ رَاعٍ وَمَسْئُولٌ عَنْ رَعِيَّتِهِ وَالرَّجُلُ رَاعٍ فِي أَهْلِهِ وَهُوَ مَسْئُولٌ عَنْ رَعِيَّتِهِ وَالْمَرْأَةُ رَاعِيَةٌ فِي بَيْتِ زَوْجِهَا وَمَسْئُولَةٌ عَنْ رَعِيَّتِهَا وَالْخَادِمُ رَاعٍ فِي مَالِ سَيِّدِهِ وَمَسْئُولٌ عَنْ رَعِيَّتِهِ قَالَ وَحَسِبْتُ أَنْ قَدْ قَالَ وَالرَّجُلُ رَاعٍ فِي مَالِ أَبِيهِ وَهُوَ مَسْئُولٌ عَنْ رَعِيَّتِهِ وَكُلُّكُمْ رَاعٍ وَمَسْئُولٌ عَنْ رَعِيَّتِهِ **ترجمہ** ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سُنا حضرت

اُس نے لغو کیا اور نیز معارض ہے اس حدیث کی کہ جب کوئی مسجد میں آوے اور امام خطبہ پڑہتا ہو تو نماز پڑہے اور نہ کلام کرے سو جواب ان سب کا یہ ہی کہ تعارض کے ساتھ صرف اُسیوقت عمل کیا جاتا ہے جبکہ تطبیق ممکن نہ ہو اور یہاں تطبیق ممکن ہے سو آیت کی ساتھ تو تطبیق اسطور سے ہو سکتی ہے کہ کل خطبے کو قرآن نہیں کہا جاتا ہے اور جو اُسمیں قرآن ہے تو اسکا عموم اس حدیث جابر سے مخصوص ہے اور ان حدیثوں کا عموم بھی اس حدیث سے مخصوص ہے اور تخصیص عموم کی ساتھ خبر واحد کے بالاتفاق جائز ہے کما قدمناہ فی الجزء الثالث اور نیز جو شخص کہ خطبے کی وقت باہر سے آکر نماز پڑہے اسپر چپ رہنا صادق آتا ہے جیسا کہ افتتاح الصلوٰۃ میں ابو ہریرہ سے حدیث گذر چکی ہے کہ اُسنے عرض کیا کہ آپ اس سکتہ میں کیا پڑہا کرتے ہیں جو تکبیر تحریمہ اور قرآن کے درمیان ہے اسلیے کہ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ دل میں پڑہنا چپ رہنے کی مخالف نہیں بلکہ اسکو بہی سکوت کہا جاتا ہے اور نیز جس حدیث میں آیا ہے کہ خطبے کی وقت نہ نماز ہے نہ کلام ہے وہ حدیث ضعیف ہے اسکا ایک راوی ایوب بن نہیک ہے اور وہ منکر الحدیث ہے جیسا کہ ابو زرعہ اور ابو حاتم نے کہا ہے اور ترمذی نے کہا کہ اس باب میں سلیک کی حدیث سب سے زیادہ تر قوی ہے اور بعضے اس حدیث سلیک کی یہ تاویل کرتے ہیں کہ یہ جو آپنے فرمایا کہ جب کوئی جمعے کے دن آوے اور امام خطبہ پڑہتا ہو تو دو رکعتیں پڑہ لیوے تو مراد امام کے خطبہ پڑہنے سے یہ ہے کہ امام خطبہ پڑہنے کا ارادہ رکہتا ہو نہ یہ کہ حقیقۃً خطبہ پڑہتا ہو اور اسکی سوا اور بہی کئی تاویلیں کرتے ہیں سو ان سب تاویلوں کو یہ حدیث جڑہ سے اُکھاڑ دیتی ہے جو بخاری اور مسلم میں ابو قتادہ سے روایت ہے کہ جب کوئی مسجد میں آوے تو نہ بیٹھے جب تک کہ دو رکعتیں نہ پڑہ لیوے سو یہ حدیث باعتبار عموم کے صریح ہے ان تاویلوں کے باطل ہونے پر اور جمہور کی ایسی کوئی تاویل نہیں جسکی باطل ہونے پر یہ حدیث دلالت نکرے اور نیز جابر بن عبد اللہ سے ایک روایت میں یہ آیا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ پڑہ رہے تھے سو آپنے فرمایا کہ جب کوئی آدمی آوے اور امام خطبہ پڑہتا ہو یا خطبے کو واسطے نکلا ہو تو چاہیے کہ دو رکعتیں پڑہے اور مسلم کی ایک روایت میں جابر سے آیا ہے کہ یہ آپنے سلیک کے قصے میں فرمایا اور وہ یہ ہے کہ دو رکعتیں ہلکی پڑہ پہر فرمایا کہ جب کوئی جمعے کو دن آوے اور امام خطبہ پڑہتا ہو تو چاہیے کہ دو رکعتیں پڑہے اور اُنہیں تخفیف کرے متفق علیہ امام نووی نے لکہا ہے کہ یہ حدیث اس مسئلے میں نص ہے اسمیں تاویل کی گنجایش نہیں اور ابو محمد رح نے کہا کہ یہ حدیث اس باب میں نص ہے تاویل کا کوئی احتمال نہیں رکہتی ہے اول اس وجہ کہ آپنے یہ کلمہ خطبے کی حالت میں فرمایا پس اگر مراد اس سے ارادہ پڑہنے کا لیا جاوے تو یہ سیاق حدیث کی بالکل مخالف ہو جاویگا اور بے محل ہوگا دوم اس وجہ سے کہ جابر کی دوسری حدیث متفق علیہ میں خطبہ پڑہنے کی مقابلے میں امام کا خطبے کیلیے نکلنا واقع ہوا ہے اور خطبے کیلیے نکلنا عین ارادہ خطبے کا ہے سو اگر یخطب کا معنے ارادہ کا لیا جاوے تو دونوں سے ایک لفظ حدیث بالکل مہمل ہو جاویگا سوم اس وجہ سے کہ آپنے سلیک کو نفل پڑہنے کا حکم عین خطبے میں فرمایا تہا اور اُسیوقت بعد اُسکے آپنے یہ حدیث فرمائی کہ جب کوئی آوے اور امام خطبہ پڑہتا ہو تو چاہیے کہ دو رکعت پڑہے پس اگر یخطب سے

مراد ارادہ خطبے کا لیا گیا ہو تو یہ حدیث اس موقع مین بیان کرنی محض لغو ہو جاویگی اسیواسطے امام نووی نے لکہا کہ یہ حدیث نص صریح
اس مسئلے مین چہارم اسوجہ سے کہ ان سب تاویلون سے ہر ہر تاویل کا علیحدہ علیحدہ جواب بہی فتح الباری مین موجود ہے مشتاق اسکا
مطالعہ کرے اور بعضے کہتے ہین کہ حدیث سلیک کی منسوخ ہے کہ یہ حکم اسوقت تہا جب نماز مین کلام کرنا جائز تہا سو
جواب اسکا یہ ہے کہ سلیک کا اسلام بہت متاخر ہے اور نماز مین کلام کا حرام ہونا اس سے بہت پہلے ہے جیسا کہ آیندہ
آویگا انشاء اللہ تعالے سو جو دلیل مقدم ہو وہ متاخر کی ناسخ ہرگز نہین ہو سکتی ہے اور نیز محض احتمال سے نسخ ثابت نہین
ہو سکتا بلکہ نسخ کے واسطے کئی شرطین ہین جو اوپر گذر چکی ہین سو جب تک شرطین پائی نجاوین تب تک نسخ کا دعوی
کرنا جائز نہین اور نیز حنفیہ وغیرہ اس باب مین ایک حدیث پیش کرتے ہین جو اوپر گذر چکی ہے کہ جب امام خطبے کے واسطے
نکلے تو نہ نماز جائز ہے اور نہ کلام سو اس حدیث مین بہی احتمال نسخ کا موجود ہے اسلیے کہ ہو سکتا ہے کہ یہ حکم تحیۃ المسجد کے حکم
سے پہلے ہو بعد اسکے حدیث تحیۃ المسجد سے یہ حکم منسوخ ہو گیا ہو فما ہو جوابکم فہو جوابنا اور بعضے حنفی یہ حدیث سند لاتے ہین
کہ خطبے کے وقت نماز نہ پڑہو سو جواب اسکا یہ ہے کہ اسکا عموم بہی سلیک کی حدیث سے مخصوص ہے کما مر اور بعضے کہتے ہین
کہ عمر فاروق رض نے عثمان رض پر نہانے کا انکار کیا اور انکو تحیۃ المسجد پڑہنے کا حکم نہ دیا سو جواب اسکا یہ ہے کہ اس حدیث مین اسکی
نفی نہین احتمال ہے کہ اس گفتگو سے پہلے یا پیچہے عثمان رض نے تحیۃ المسجد پڑہ لی ہو واللہ اعلم بالصواب اور اس حدیث کے
اور بہی کئی فائدے ثابت ہوتے ہین ایک یہ کہ مکروہ وقتون مین بہی تحیۃ المسجد پڑہنے جائز ہے اسلیے کہ خطبہ سننا فرض
ہے اور جب وہ خطبے کے وقت بہی ساقط نہ ہوئے تو پہر مکروہ وقتون مین بطریق اولے جائز ہونگے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ تحیۃ
المسجد بیٹہنے سے فوت نہین ہوتی لیکن بعضون نے اسکی ساتہہ نا سے اور جاہل کی قید لگائی ہے اور یہ کہ امام کو خطبے مین
امر معروف کرنا اور بری بات سے روکنا جائز ہے اور اس سے خطبے کو نقصان نہین بلکہ بعضون نے کہا کہ یہ سب
بہی خطبے مین داخل ہے اور اس سے یہ بہی معلوم ہوا کہ خطبے مین سلام کا جواب اور چہینکنے کا جواب دینا بہی جائز ہے اسلیے
کہ وہ بہت ہلکے کام ہین اور تہوڑے وقت مین ادا ہو جاتے ہین اور خانہ کعبے کی مسجد کا بہی یہی حکم ہے لیکن جو بامر
سے جاوے وہ پہلے طواف کرے پہر نفل پڑہے واللہ اعلم بالصواب **بَابُ رَفْعِ الْيَدَيْنِ فِي الْخُطْبَةِ** خطبے مین ہاتہ
اٹہاکر دعا کرنی جائز ہے **حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ** قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ عَبْدِ الْعَزِيْزِ عَنْ أَنَسٍ ح وَعَنْ يُوْنُسَ
عَنْ ثَابِتٍ عَنْ أَنَسٍ قَالَ بَيْنَمَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ إِذْ قَامَ رَجُلٌ فَقَالَ
يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ هَلَكَ الْكُرَاعُ هَلَكَ الشَّاءُ فَادْعُ اللّٰهَ أَنْ يَّسْقِيَنَا فَمَدَّ يَدَيْهِ وَدَعَا ترجمہ انس رض سے روایت
ہے کہ جس حالت مین کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جمعے کے دن خطبہ پڑہتے تہے کہ اچانک ایک مرد کہڑا ہوا سو اسنے عرض کی
کہ یا حضرت گہوڑے ہلاک ہو گئے اور بکریان مر گئین یعنے پانی نہ ہونے کے سبب سے سو آپ دعا کیجیے خدا پانی برساوے سو
حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دونو ہاتہ دراز کیے اور دعا کی **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ خطبے مین ہاتہ اٹہاکر دعا

کرنی جائز ہے اسلیے کہ ہاتھوں کا دراز کرنا اٹھانے کو مستلزم ہے **بَابُ الْاِسْتِسْقَاءِ فِي الْخُطْبَةِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ**
جمعے کے خطبے میں مینہ کی دعا مانگنی جائز ہے **حَدَّثَنَا** اِبْرَاهِيمُ بْنُ الْمُنْذِرِ قَالَ حَدَّثَنَا الْوَلِيدُ بْنُ مُسْلِمٍ قَالَ
حَدَّثَنَا اَبُو عَمْرٍو قَالَ حَدَّثَنِي اِسْحَاقُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِي طَلْحَةَ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ اَصَابَتِ النَّاسَ سَنَةٌ
عَلَى عَهْدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَبَيْنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ فِي يَوْمِ جُمُعَةٍ قَامَ اَعْرَابِيٌّ
فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ هَلَكَ الْمَالُ وَجَاعَ الْعِيَالُ فَادْعُ اللّٰهَ لَنَا فَرَفَعَ يَدَيْهِ وَمَا نَرَى فِي السَّمَاءِ قَزَعَةً وَالَّذِي
نَفْسِي بِيَدِهِ مَا وَضَعَهَا حَتَّى ثَارَ السَّحَابُ اَمْثَالَ الْجِبَالِ ثُمَّ لَمْ يَنْزِلْ عَنْ مِنْبَرِهِ حَتَّى رَاَيْتُ الْمَطَرَ يَتَحَادَرُ
عَلَى لِحْيَتِهِ فَمُطِرْنَا يَوْمَنَا ذٰلِكَ وَمِنَ الْغَدِ وَمِنْ بَعْدِ الْغَدِ وَالَّذِي يَلِيهِ حَتَّى الْجُمُعَةِ الْاُخْرَى فَقَامَ
ذٰلِكَ الْاَعْرَابِيُّ اَوْ قَالَ غَيْرُهُ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ تَهَدَّمَ الْبِنَاءُ وَغَرِقَ الْمَالُ فَادْعُ اللّٰهَ لَنَا فَرَفَعَ يَدَيْهِ
فَقَالَ اللّٰهُمَّ حَوَالَيْنَا وَلَا عَلَيْنَا فَمَا يُشِيرُ بِيَدِهِ اِلَى نَاحِيَةٍ مِنَ السَّحَابِ اِلَّا انْفَرَجَتْ وَصَارَتِ الْمَدِينَةُ
مِثْلَ الْجَوْبَةِ وَسَالَ وَادِي قَنَاةَ شَهْرًا وَلَمْ يَجِئْ اَحَدٌ مِنْ نَاحِيَةٍ اِلَّا حَدَّثَ بِالْجَوْدِ **ترجمہ** انس
سے روایت ہے کہ ایک بار حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت لوگوں میں قحط پڑا سو جس حالت میں کہ حضرت صلی اللہ علیہ
وسلم جمعے کے دن خطبہ پڑھتے تھے ناگہاں ایک گنوار کھڑا ہوا سو اُسنے عرض کی کہ یا حضرت جانور مر گئے اور لڑکے
بالے بھوکوں سے مرتے ہیں سو آپ دعا کیجیے خدا مینہ برساوے تب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہاتھ اوٹھا کر دعا کی اور ہم
آسمان پر کہیں بدلی کا نشان نہ دیکھتے تھے یعنے آسمان بالکل صاف پڑا تھا سو قسم ہے اسکی جسکے قابو میں میری جان ہے
حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنے ہاتھوں کو نیچے نہیں لائے تھے کہ یکایک پہاڑوں کیطرح بادل اٹھا پھر آپ منبر
تلے نہ اترے تھے یہانتک کہ مینے دیکھا کہ آپکی داڑھی سے پانی ٹپکتا تھا سو اُسدن بھی ہم پر مینہ برسا اور اس سے پچھلے دن
بھی اور اس سے پچھلے دن بھی اور اس سے پچھلے دن بھی یہانتک کہ آیندہ جمعے تک لگاتار پانی برستا رہا آفتاب نظر
نہ پڑا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دوسرے جمعے کا خطبہ پڑھتے تھے کہ وہی گنوار پھر کھڑا ہوا یا کوئی اور تھا سو اسنے عرض کی کہ یا حضرت
گھر پانی کی کثرت سے ڈھے گئے اور جانور مر گئے سو خدا سے دعا کیجیے کہ مینہ کو روکے تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہاتھ
اٹھائے اور یوں دعا کی کہ الٰہی ہمارے آس پاس مینہ برسے ہم پر اب نہ برسے سو آپ ہاتھ سے کسیطرف اشارہ نہیں کرتے تھے
مگر اسطرف سے بادل دور ہو جاتا تھا سو مدینے کو اور سے بادل ٹل گیا اور مدینہ ڈہال کیطرح خالی ہو گیا اور نالا ایک مہینے
تک بہتا رہا سو کوئی آدمی کسیطرف سے نہیں آتا تھا مگر کہ بہت مینہ کی خبر دیتا تھا **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ
جمعے کے خطبے میں مینہ کے لیے دعا مانگنی جائز ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبے میں دعا مانگی اور یہ بھی معلوم
ہوا کہ خطبے میں کلام کرنی جائز ہے کما سیاتی **بَابُ الْاِنْصَاتِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالْاِمَامُ يَخْطُبُ وَاِذَا قَالَ**
**لِصَاحِبِهِ اَنْصِتْ فَقَدْ لَغَا** یعنی جب امام جمعے کا خطبہ پڑھے تو اسوقت مقتدی چپ رہیں کلام نہ کریں اور اگر کوئی اپنے

پاس والے کو کہے تو چپ رہ۔ تو اُسنے بیہودہ کلام کی یعنے خطبے وقت ایک دوسرے کو اتنا لفظ بہی کہے کہ تو چپ رہ ممنوع ہے جائیکہ کلام کرے **ف** غرض اس باب سے یہ ہے کہ چپ ہونے کا حکم صرف اسوقت ہے جبکہ امام خطبہ پڑہتا ہو خطبہ شروع ہونے سے پہلے چپ رہنیکا حکم نہین پس اس سے رد ہوگیا قول امام ابو حنیفہ رح وغیرہ کا جو کہتے ہین کہ جب امام خطبے کے ارادے سے باہر آوے تو اسیوقت سے کلام کرنی منع ہوجاتی ہے اور وجہ اس رد کی اس حدیث مین اہی آویگی انشاء اللہ تعالی لیکن بعضے فقہانے لکہا ہے کہ امام ابو حنیفہ رح وغیرہ اسوقت حرمت کلام کے قائل نہین مکروہ کہتے ہین واللہ اعلم **وَقَالَ** سَلْمَانُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُنْصِتُ اِذَا تَكَلَّمَ الْاِمَامُ یعنے سلمان رض نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے کہ جب امام خطبہ پڑہے تو اسوقت مقتدی چپ رہے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ چپ رہنا فقط اسی وقت واجب ہے جبکہ امام خطبہ پڑہے اس سے پہلے یا پیچھے یہ حکم نہین جیسا کہ اس شرط سے معلوم ہوتا ہے **حَدَّثَنَا** يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ اَخْبَرَنِي سَعِيدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ اَنَّ اَبَا هُرَيْرَةَ اَخْبَرَهُ اَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا قُلْتَ لِصَاحِبِكَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ اَنْصِتْ وَالْاِمَامُ يَخْطُبُ فَقَدْ لَغَوْتَ **ترجمہ** ابوہریرہ رض سے روایت ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تو نے جمعے کے دن اپنے ساتھی سے کہا کہ چپ رہ اور امام خطبہ پڑہتا ہو تو مقرر تو نے کی لغوبات کی **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ خطبے کے وقت چپ رہنا واجب ہے اور کلام کرنی حرام ہے اور جب دوسرے بولنے والے سے کہے کہ چپ رہ تو اسکا بولنا بہی ثابت ہوا پس زبان سے منع نکرے بلکہ اشارے سے منع کرے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ چپ رہنا فقط اسیوقت واجب ہے جبکہ امام خطبہ پڑہتا ہو اُس سے پہلے یا پیچھے کلام کرنی منع نہین اسلیے کہ اس حدیث مین جملہ والامام یخطب کا حال واقع ہوا ہے پس یہ قید دلالت کرتی ہے اس بات پر کہ امام کے نکلنے اور خطبہ شروع کرنے کے درمیان کلام کرنی منع نہین اور اسیطرح خطبے سے فارغ ہونے اور تکبیر تحریمہ کے درمیان بہی کلام کرنی جائز ہے لیکن افضل یہ ہے کہ چپ رہے کما مر اور بعضون نے کہا کہ خطبے کے وقت اللہ کا ذکر کرنا جائز ہے لیکن یہ بات ٹہیک نہین بلکہ کلام اور قراءت اور ذکر وغیرہ سب اسوقت منع ہے سوا تحیۃ المسجد کے کہ وہ اس سے مخصوص ہے کما تقدم اور اسیطرح کہانا اور پینا اور لکہنا اور امر معروف کرنا وغیرہ بہی منع ہے اور اسیطرح درود پڑہنے کو بعضے حنفی منع کرتے ہین اور علما نے کہا ہے کہ جمعے کے خطبے مین لغوبات کرنی گو حرام ہے لیکن اسحالت مین فرض وقت اسکے ذمے سے بالاجماع ساقط ہوجاتا ہے مگر جمعے کی فضیلت سے محروم رہتا ہے پس لغو بات کرنے کا یہ معنے ہوا کہ جمعے کی فضیلت تجہکو حاصل نہین ہے یا تیرا جمعہ ادا نہین ہوا بلکہ ظہر کی نماز ادا ہوئی اور بعضون نے اس حدیث سے دلیل پکڑی ہے اسپر کہ خطبے مین سب قسم کی کلام کرنی منع ہے اور یہی ہے مذہب جمہور کا خواہ خطبے کو سن سکے یا نہ سن سکے جیسا کہ اوپر گذرا اور ابن عبد البر نے خطبے مین سکوت کے وجوب پر اجماع نقل کیا ہے گو بعض تابعین وغیرہ سے اسکا برخلاف بہی ثابت ہو چکا ہے اور امام شافعی اور احمد رح سے

اس مسئلہ مین دو قول ہین ایک مین حرام ہے اور دوسری مکروہ ہی وہ یہ بہی کہتے ہین کہ اگر خطبہ سُنے تو کلام کرنی حرام ہی اور اگر نہ سن سکے تو حرام نہین اور بعضے کہتے ہین کہ جس عدد پر جمعے کی صحت موقوف ہی انکو کلام کرنی حرام ہے باقی کو نہین واللہ اعلم اصل یہ ہے کہ جسنے سکوت کو وجوب کی نفی ہے اسکی مراد یہ ہے کہ یہ سکوت صحت جمعے کے واسطے شرط نہین بخلاف غیر کے اور بعضون نے اتفاق نقل کیا ہے اسپر کہ جو کلام نماز مین جائز ہے جیسا کہ اندہے کو کوئین سے ڈرانا اور بعضون نے کہا کہ جب خطیب خطبے مین پادشاہ کے واسطے دعا کرنے لگے تو اُسوقت چپ ہنا واجب نہین اور دعا بعضون کے نزدیک مباح ہے جبکہ ضرر کا خوف ہو اور جب ضرر کا خوف نہو تو مباح نہین واللہ اعلم اور دو خطبون کے درمیان کے جلسے مین کلام کرنی شافعیہ اور حنبلیہ اور ابو یوسفؒ کے نزدیک جائز ہے اور مالکیہ کہتے ہین کہ حرام ہے اور امام محمد حنفی کہتے ہین کہ مکروہ ہے **بَابُ السَّاعَةِ الَّتِيْ فِيْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ** جمعے کی مقبول گہڑی کا بیان یعنے جمعے کے دن مین ایک گہڑی ایسی ہے کہ اُسمین مسلمان جو دعا کرے قبول ہو جاتی ہے جب تک گناہ کا سوال نکرے

**حدثنا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْلَمَةَ عَنْ مَالِكٍ عَنْ اَبِي الزِّنَادِ عَنِ الْاَعْرَجِ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَكَرَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَقَالَ فِيْهِ سَاعَةٌ لَا يُوَافِقُهَا عَبْدٌ مُسْلِمٌ وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّيْ يَسْأَلُ اللّٰهَ شَيْئًا اِلَّا اَعْطَاهُ اِيَّاهُ وَاَشَارَ بِيَدِهٖ يُقَلِّلُهَا **ترجمہ** ابو ہریرہ رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جمعے کو دن کو ذکر کیا سو فرمایا کہ اسدن مین ایک ایسی گہڑی ہے کہ اسکو کوئی بندہ مسلمان نہین پاتا اور وہ نماز پڑہتا ہو خدا سے کوئی چیز مانگے مگر کہ خدا وہ چیز اسکو دیتا ہے یعنے اسمین مسلمان جو دعا کرے مقبول ہوتی ہے اور جو چیز خدا سے مانگی خدا اسکو وہ چیز عنایت کرتا ہے خواہ قصدًا اُسمین دعا کرے یا یون ہی اتفاق سے اسمین دعا واقع ہو جاوے لیکن شرط یہ ہی کہ گناہ کے واسطے دُعا نہ کرے کہ وہ قبول نہین اور اپنے اپنے ہاتھ سے اشارہ کیا اسحال مین اسکی کمی بیان کرتے تہے یعنے نہایت تہوڑی دیر رہتی ہے **ف** صحابہ اور تابعین وغیرہ علما کو اس گہڑی مقبول مین اختلاف ہی بعضے کہتے ہین کہ وہ ساعت اب بہی باقی ہے اور بعضے کہتے ہین کہ اب باقی نہین حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانے مین ہو چکی اور بر تقدیر اول بعضے کہتے ہین کہ ہر جمعے مین ہی اور بعضے کہتے ہین کہ ہر سال ایک جمعے مین ہے اور بر تقدیر اول بعضے کہتے ہین کہ جمعے مین اسکا وقت معین ہے اور بعضے کہتے ہین کہ معین نہین اور بر تقدیر اول بعضے کہتے ہین کہ وہ وقت معین کے ابتدا سے انتہا تک باقی رہتی ہے اور بعضے کہتے ہین کہ اسکی کسی لحظے غیر معین مین ہوتی ہے اور بر تقدیر ثانی اسکی ابتدا کہان سے ہوتی ہے اور انتہا کہان ہی ہوتی ہے اور پہر بعضے کہتے ہین کہ ہمیشہ اسکا ایک وقت معین ہی اور بعضے کہتے ہین کہ معین نہین بلکہ وقت بدلتا رہتا ہے کسی جمعے مین کسی وقت آتی ہے اور کسی جمعے مین کسی وقت آتی ہے اور بر تقدیر ثانی تمام دن مین بدلتی رہتی ہے یا کچہ دن مین بدلتی رہتی ہے سو جاننا چاہیے کہ جو لوگ کہتے ہین کہ اب وہ گہڑی باقی نہین ہی سو یہ قول انکا سلف کے

نزدیک مردود ہے اور ابو ہریرہ رضہ نے کہا کہ اسکا قائل جھوٹہا ہے اور جمہور علما کا مذہب ہی کہ وہ گہڑی اب بہی موجود ہی اور ہر جمعے میں آتی ہے اور جو لوگ کہتے ہیں کہ تمام سال کی ایک جمعے میں آتی ہے انکا قول ہی مردود ہے چنانچہ ابو ہریرہ نے اس قول کو بہی رد کیا اور پہر بعضے کہتے ہیں کہ جمعے میں اسکا وقت معین نہیں جیسا کہ شب قدر کا کوئی وقت معین نہیں اور حکمت اسمیں لوگوں کو رغبت دلانا اور مستعد کرنا ہے اسپر کہ وہ جمعے کے دن عبادت میں نہایت کوشش کریں اور صبح سے شام تک عبادت اور دعا میں مشغول رہیں بخلاف اسکے کہ اگر اسکا کوئی وقت معین ہوتا تو فقط اسی وقت عبادت کرتے اور وقت ترک کرتے سو انسان کو چاہیے کہ جمعے کے دن صبح سے شام تک دعا میں مشغول رہے تا کہ وہ گہڑی مقبول بہی اسمیں آجاوے اور بعضوں نے کہا کہ ایک جمعے میں مثلاً صبح سے چاشت تک دعا کرے اور پہر دوسرے جمعے میں چاشت سے لیکر دوپہر تک دعا کرے اور تیسرے جمعے میں دوپہر سے لیکر ظہر تک دعا کرے علی ہذا القیاس آخر دن تک ایسی ہی دعا کیا کرے کہ اسمیں وہ گہڑی بہی آجاویگی اور بعضے کہتے ہیں کہ ہر جمعے میں اسکا وقت بدلتا رہتا ہے کبہی دن کے اول میں آتی ہے اور کبہی درمیان میں اور کبہی اخیر میں اور اکثر کہتے ہیں کہ اسکا وقت معین ہے بدلتا نہیں لیکن اس تعیین میں بہی علماء کو اختلاف ہے اول قول یہ ہے کہ وہ گہڑی صبح کی اذان کا وقت ہے دوم قول یہ ہے کہ صبح صادق سے سورج نکلنے تک ہے، قول سوم یہ ہے کہ اسکا وقت عصر سے لیکر سورج ڈوبنے تک ہی قول چہارم یہ کہ وہ امام کے منبر سے اترنے اور تکبیر تحریمہ کے درمیان کا وقت ہے، قول پنجم یہ کہ اسکا وقت سورج نکلنے کے بعد پہلی ساعت ہے، قول ششم یہ کہ اسکا وقت طلوع آفتاب کے قریب ہے قول ہفتم یہ ہے کہ وہ گہڑی دن کی تیسری ساعت ہی قول ہشتم یہ کہ اسکا وقت زوال سے آدہے ہاتہ سایہ ہونے تک ہے، قول نہم یہ کہ ایک ہاتہ پورا سایہ ہونے تک ہی قول دہم یہ کہ زوال کے بعد ایک بالشت سے ایک ہاتہ سایہ ہونے تک ہے، یازدہم یہ کہ وہ عین زوال کا وقت ہے دوازدہم یہ کہ وہ جمعے کی اذان کا وقت ہے سیزدہم یہ کہ وہ وقت ........

زوال ہے آدمی کے نماز میں آنے تک ہی چہاردہم یہ کہ وہ وقت زوال سے لیکر امام کے آنے تک ہے، پانزدہم یہ ہے کہ وہ وقت زوال سے لیکر سورج ڈوبنے تک ہے، شانزدہم یہ کہ وہ وقت امام کے آنے سے لیکر نماز کی تکبیر تک ہی ہفدہم یہ کہ وہ وہ گہڑی امام کے باہر آنے کا وقت ہی ہژدہم یہ کہ وہ گہڑی امام کے آنے سے لیکر نماز کے تمام ہونے تک ہی نوزدہم یہ کہ وہ گہڑی امام کے منبر پر بیٹہنے سے لیکر نماز کے تمام ہونے تک ہے بستم یہ کہ وہ گہڑی بیع کے حرام ہونے کا وقت ہے لیکر اسکے حلال ہونے تک ہے، بست ویکم یہ کہ وہ گہڑی اذان کا وقت ہے اور تکبیر کا وقت ہی اور امام کے منبر پر چڑہنے کا وقت ہے بست و دوم یہ کہ وہ گہڑی امام کے خطبہ شروع کرنے سے لیکر اسکے تمام کرنے تک ہے، بست و سوم یہ کہ وہ گہڑی وہ ہے جبکہ امام منبر پر بیٹہے اور خطبہ شروع کرے بست و چہارم یہ کہ وہ گہڑی وہ ہی جبکہ امام دو خطبوں کے درمیان بیٹہے بست و پنجم یہ کہ وہ گہڑی وہ ہے جب امام منبر سے اترے بست و ششم یہ کہ وہ گہڑی نماز کے تکبیر کہنے سے لیکر امام کے

مصلے پر کہڑی ہونے تک ہے بست و ہفتم یہ کہ وہ گہڑی اقامت سے لیکر نماز کے تمام ہونے تک ہے بست و ہشتم یہ کہ اسکا وقت وہ ہی ہے جسمین حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جمعے کی نماز پڑہی بست و نہم یہ کہ وہ گہڑی نماز عصر سے لیکر سورج ڈوبنے تک ہے سی یہ کہ وہ گہڑی عصر کے درمیان ہے سی و یکم یہ کہ وہ گہڑی عصر کی نماز سے لیکر آخر وقت مختار تک ہے یعنے سورج زرد ہونے سے پہلے تک سی و دوم یہ کہ وہ گہڑی مطلق عصر کے بعد ہے سی و سوم یہ کہ [۲] عصر کے بعد کی آخر گہڑی ہے سی و پنجم یہ کہ اسکا وقت آدہا آفتاب ڈوبنے سے لیکر پورا ڈوبنے تک ہے یہ سب اقوال شیخ ابن حجر نے فتح الباری مین نقل کیے ہین اور اسکے دلائل بہی ذکر کیے ہین اور سب کی صحت اور ضعف کا حال بہی مفصل بیان کیا ہے اور یہ اقوال آپسمین ہر جہت سے ایک دوسرے کے معارض نہین بلکہ اکثر کی آپسمین تطبیق ہو سکتی ہے اور اکثر اقوال جنمین اسکا وقت معین ہو چکا ہے تو اس سے یہ مراد نہین کہ وہ گہڑی اس تمام وقت کو گہیر لیتی ہین بلکہ معنے اسکا یہ ہے کہ وہ اُسوقت کے درمیان ہے اسلیے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اسکو بہت قلیل بتلایا ہے اور ایک روایت مین ہے کہ وہ ساعت نہایت خفیف اور ہلکی ہے اور فائدہ وقت کے ذکر کرنے کا فائدہ یہ ہے کہ اُسمین بدلتی رہتی ہے پس ہوگا ابتدا مظنہ اسکے کا مثلا ابتدا خطبے کا اور انتہا اسکا انتہا نماز کا اور بہت لوگون نے جو اسکو معین کیا ہے تو شاید وجہ اسکی یہ ہے کہ اوقات مذکورہ ہی جسوقت مین انکی دعا قبول ہونے کا اتفاق ہوا اُسی کو انہون نے معین کر دیا پس اس تقریر سے سب مین تطبیق ہو جاوے گی الا ما ورد اجدا او بعد اسکے جاننا چاہیے کہ ان سب قولون مین نہایت صحیح اور بہت قوی دو قول ہین ایک تو یہ کہ وہ ساعت اُسوقت سے ہے کہ امام منبر پر بیٹھے یہان تک کہ نماز تمام ہو چکے اس قول کی سند ابو موسے کی حدیث ہے جو صحیح مسلم مین ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جمعے کی مقبول ساعت امام کے بیٹھنے سے نماز کے ادا ہونے تک ہے دوسرا قول یہ ہے کہ وہ گہڑی جمعے کی اخیر ساعت ہے جب سورج ڈوبنے لگے چنانچہ عبد اللہ بن سلام سے اسی مضمون کی حدیث منقول ہے اور دن کی بارہ گہڑیان ہوتی ہین محب طبری نے کہا کہ سب مین زیادہ صحیح حدیث ابی موسے کی ہے اور سب مین زیادہ مشہور عبد اللہ بن سلام کا قول ہے اور انکے سوا باقی جو قول ہین انمین سے بعضے تو انکے موافق ہین اور جو موافق نہین تو انکی اسناد ضعیف ہے اور یا موقوف ہے اور کہنے والے نے اپنے اجتہاد سے کہا ہے دلیل سے نہین کہا اور ابو سعید سے روایت ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجہکو وہ ساعت معلوم ہوئی تہی لیکن مین اسکو بہول گیا ہون سو یہ حدیث ان دونون قولون کی معارض نہین اسلیے کہ احتمال ہے کہ ابو موسے اور عبد اللہ نے بہولنے کے پہلے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ حدیث سنی ہو اب اسمین بہی اختلاف ہے کہ ان دونون قولون میں سے زیادہ تر صحیح کون قول ہے سو بعضون نے تو حدیث ابی موسے کو ترجیح دی ہے چنانچہ بیہقی نے امام مسلم سے نقل کیا ہے کہ اُسنے کہا کہ حدیث ابو موسے کی اس باب مین بڑی کہری اور بہت صحیح ہے اور یہی قول ہے بیہقی اور ابن عربی اور ایک جماعت اہل علم کا قرطبی نے کہا کہ یہ حدیث اس مسئلے مین نص ہے پس اسکے سوا اور کسی قول کیطرف التفات کرنا لائق نہین امام نووی نے کہا کہ یہی قول صحیح بلکہ صواب ہے

چہارم یہ کہ وہ گہڑی مطلق عصر کے بعد ہے

اور بعض علمار نے عبد اللہ بن سلام کے قول کو ترجیح دی ہے چنانچہ ترمذی نے امام احمد سے نقل کیا کہ اکثر حدیثون سے یہی قول ثابت ہوتا ہے اور ابن عبد البر نے کہا کہ اس باب مین یہ قول زیادہ ثابت ہے اور یہی قول اسحاق اور طرطوشی اور زملکانی کا اور یہی محکی ہے امام شافعی سے یہ لوگ کہتے ہین کہ ابو موسے کی حدیث موقوف ہے لیکن امام نووی نے لکہا ہے کہ رفع شاذ ہی تفرد ہے اور زیادتی ثقہ کی بالاتفاق مقبول ہے اور بعضون نے کہا کہ وہ مقبول گہڑی ان دو وقتون مین منحصر ہے یعنے کسی خاص وقت مین معین نہین بلکہ مبہم ہے اور یہ دو قول ایک دوسرے کے معارض نہین اسلیے کہ احتمال ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک وقت ایک کو بتلایا ہو اور دوسرے وقت دوسرے کو بیان کیا ہو اور ابن عبد البر نے کہا کہ دونو وقت دعا مین کوشش کرنی چاہیے اور یہ قول ثالث والے کا ہے کہ اُسمین دونون کی تطبیق ہو جاتی ہے اور فائدہ اس گہڑی اور شب قدر کی نہ معین کرنے کا یہ ہے کہ آدمی کو زیادہ رغبت اور زیادہ حرص پیدا ہووے تاکہ نماز اور دعا مین زیادہ کوشش کرے اور تمام وقت عبادت مین مشغول رہے اور اگر وہ گہڑی معین ہو جاتی تو لوگ اسوقت پر بہروسا کر بیٹھتے اور باقی وقتون مین دعا کرنا چہوڑ دیتے پس اس فائدے کے بعد بہی اگر کوئی اسکی تعیین طلب کرے تو اُسپر بڑا ہی تعجب ہے اور اس حدیث سے اور بہی کئی مسئلے ثابت ہوتے ہین ایک یہ کہ جمعے کو دن کو بڑی فضیلت ہے کہ اُسمین ایک گہڑی مقبول ہے اور یہ کہ مستحب ہے کہ اُسمین بہت دعا کرے واللہ اعلم

**باب** إِذَا نَفَرَ النَّاسُ عَنِ الْإِمَامِ فِي صَلٰوةِ الْجُمُعَةِ فَصَلٰوةُ الْإِمَامِ وَمَنْ بَقِيَ جَائِزَةٌ ؕ اگر جمعے کی نماز مین لوگ امام کے پیچہے سے نماز چہوڑ کر چلے جاوین تو اس صورت مین امام اور باقی مقتدیون کی نماز صحیح ہو جاتی ہے اور بعضے لوگون کا امام کے پیچہے سے چلے جانا باقی لوگون کی نماز کو نقصان نہین پہونچاتا ہے **ف** ظاہر اس باب سے غرض امام بخاری کی یہی معلوم ہوتی ہے کہ جتنے آدمیون کے ساتہہ جمعہ قائم کرنا صحیح ہوتا ہے اُنکا امام کے ساتہہ نماز مین اول سے آخر تک رہنا شرط نہین صرف تکبیر تحریمہ مین اُنکا موجود ہونا شرط ہے بعد اُسکے اگر بعضے مقتدی امام کے پیچہے سے نماز توڑ کر چلے جاوین تو باقی لوگون کی نماز مین کچہہ خلل نہین آتا اور جتنے لوگون کے ساتہہ جمعہ صحیح ہوتا ہے اُنکی تعداد کو امام بخاری نے اسواسطے بیان نہین کیا کہ وہ حدیث اسکی شرط پر نہین تہی سو جاننا چاہیے کہ علمار کو اس مسئلے مین اختلاف ہے کہ جمعے کی قائم کرنے مین کتنے آدمی کا ہونا شرط ہے سو پہلا قول یہ ہے کہ فقط ایک آدمی سے جمعے کی نماز صحیح ہو جاتی ہے نقل کیا ہے اسکو ابن حزم نے قول دوم یہ کہ دو آدمی سے صحیح ہوتا ہے اور یہی قول ہے نخعی اور اہل ظاہر وغیرہ کا قول سوم یہ ہے کہ امام کے سوا دو مقتدی ہون اور یہ قول ابو یوسف اور محمد کا قول چہارم یہ ہے کہ امام کے سوا تین آدمی اور ہون اور یہ قول ابو حنیفہ کا ہے قول پنجم یہ ہے کہ سات آدمی ہون اور یہ قول عکرمہ کا ہے قول ششم یہ ہے کہ نو آدمی ہون اور یہ قول ربیعہ کا ہے قول ہفتم یہ ہے کہ بارہ آدمی ہون اور یہ بہی ربیعہ کا ایک قول ہے قول ہشتم یہ ہے کہ سوائے امام کے آٹہہ آدمی اور ہون اور یہ قول اسحاق کا ہے قول نہم یہ ہے کہ بیس آدمی ہون اور یہ ایک قول امام مالک کا ہے قول دہم یہ ہے کہ امام کے ساتہہ چالیس آدمی ہون اور

یہ قول امام شافعی رح کا ہے قول دوازدہم یہ ہے کہ سوای امام کے دس آدمی ہون اور یہ بہی ایک قول امام شافعی رح کا ہے قول سیزدہم یہ ہے کہ پچاس آدمی ہون اور یہ ایک قول امام احمد رح کا ہے اور یہی محکی ہے عمر بن عبد العزیز سے قول چہاردہم یہ ہے کہ اسی آدمی ہون اسکو مازری نے حکایت کیا ہے قول پانزدہم یہ ہے کہ بہت لوگ ہون بدون قید کسی عدد معین کے اور یہ قول اخیر کو ترجیح معلوم ہوتی ہے باعتبار دلیل کے انتہے فتح اور امام شوکانی نے لکہا ہے کہ قرآن حدیث مین ان اقوال کی کوئی دلیل پائی نہین جاتی ہے بلکہ کتاب اور سنت مین ایک حرف بہی پایا نہین جو اپر دلالت کرے واللہ اعلم

حدثنا معوية بن عمرو قال حدثنا زائدة عن حصين عن سالم بن ابي الجعد قال حدثنا جابر بن عبد الله قال بينما نحن نصلي مع النبي صلى الله عليه وسلم اذ اقبلت عير تحمل طعاما فالتفتوا اليها حتى ما بقي مع النبي صلى الله عليه وسلم الا اثنا عشر رجلا فنزلت هذه الاية واذا راوا تجارة او لهوا انفضوا اليها وتركوك قائما ترجمہ جابر بن عبد اللہ رض سے روایت ہے کہ جس حالت مین کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ نماز پڑہ رہتے تہے کہ اچانک ایک قافلہ غلہ لادے ہوے آیا سو لوگ نماز چہوڑ کر اسکی طرف چلے گئے (یعنے اسلیے کہ اسوقت نہایت قحط پڑا ہوا تہا) یہانتک کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ سوا بارہ آدمی کے اور کوئی نہ رہا سو اسوقت یہ آیت اتری کہ جب لوگ دیکہین سودا بکتا یا کچہہ تماشا تو کہنڈ جاوین اسکیطرف اور تجہکو چہوڑ جاوین کہڑا الایہ **ف** ظاہر اس حدیث سی معلوم ہوتا ہے کہ لوگ اسوقت نماز کے اندر تہے اور نماز توڑ کر چلے گئے تہے لیکن ایک روایت مین صحیح مسلم کے آیا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ پڑہ رہے تہے سو بخاری کی اس روایت مین جو نماز پڑہنے کا ذکر آیا ہے تو مراد اس سے یہ ہے کہ نماز کے منتظر تہے اور نماز کے منتظر کو حکم نماز کا ہوتا ہے پس اس سے دونون حدیثون مین تطبیق ہو جاویگی اور یا خطبے کو نماز کہنا تسمیۃ الشئے بما قاربہ کی قبیل سے ہے اور ایک روایت مین ابو عوانہ اور طبری کے آیا ہے کہ جب لوگ کوئی نکاح کرتے تو لڑکیان باجہ بجایا کرتی تہین سو لوگ انکی آواز کی اسکیطرف دوڑ جاتے تہے اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو چہوڑ جاتے تو اسوقت یہ آیت اتری سو ممکن ہے کہ دو وقت مین یہ آیت اتری ہو اس حدیث سی معلوم ہوا کہ جمعے کا خطبہ کہڑے پڑہنا چاہیے جیسا کہ اوپر گذرا اور یہی معلوم ہوا کہ خطبہ جمعہ کے واسطے شرط ہے اور یہ کہ خطبہ شروع ہونے کے بعد چلے جانا مکروہ ہے اور اس حدیث سی یہ بہی معلوم ہوا کہ اگر جمعے کی نماز مین امام کے پیچہے سے بعضے مقتدی چلے جاوین تو باقی لوگون کی نماز جائز ہوتی ہے اور یہین رد ہے شافعیہ اور حنبلیہ پر وہ کہتے ہین کہ نماز جمعے مین چالیس آدمی کا اول سے آخر تک باقی رہنا شرط ہے اگر بعضے لوگ خطبے کے درمیان یا نماز کے درمیان چلے جاوین اور پہر نہ آوین یا بہت دیر کے بعد آوین تو باقی لوگون کی نماز صحیح نہین ہوتی ہے اور بعضے کہتے ہین کہ اگر پہلی رکعت کو تمام کرنے کے بعد چلے جاوین تو جائز ہے ورنہ نہین لیکن یہ سب کچہہ بنا اسکے ہے کہ اس حدیث مین نصلی سے نماز پڑہنی مراد رکہی جاوے اور اسکو ابتداء اسلام پر محمول کیا جاوے جبکہ نماز کو توڑ کر جانا درست تہا

اب یہ حکم آیت لاتبطلوا اعمالکم سے منسوخ ہے اور اگر نصلی سے مراد خطبہ رکھا جاوے جیسا کہ اوپر گذر چکا ہے تو پھر
اس حدیث کی باب سے کوئی مناسبت معلوم نہیں ہوتی مگر کہ حالت نماز کو حالت خطبے پر قیاس کیا جاوے اور اس آیت سے
یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ اگر امام کے ساتھ فقط ایک آدمی باقی رہجاوے تو اسوقت امام کا جمعہ درست نہیں ہوتا اور یہی
مذہب ہے جمہور کا اور بعضے کہتے ہیں کہ اگر ایک بھی باقی رہے تو جب بھی جمعہ صحیح ہوجاتا ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ تین کا رہنا
شرط ہے اور ابو حنیفہ رح کہتے ہیں کہ اگر سب مقتدی رکوع سجود سے پہلے چلے جاویں تو امام کا جمعہ نہیں ٹھیرتا ہے اور ابو یوسف
اور محمد کہتے ہیں اگر تکبیر تحریمہ کے بعد چلے جاویں تو جمعہ پڑھے اور رکوع اور سجود کے بعد تینوں کے نزدیک جمعہ پڑھے اور اس حدیث
سے یہ بھی معلوم ہوا کہ نماز جمعے کی صحت کے واسطے چالیس آدمی کا ہونا شرط نہیں جیسا کہ شافعیہ کہتے ہیں اور بعضی حدیثوں میں
جو چالیس آدمی کے ساتھ جمعہ پڑھنے کا ذکر آیا جیسا کہ اسعد وغیرہ کی حدیث سے معلوم ہوتا ہے تو اس سے شرطیت ثابت
نہیں ہوسکتی ہے اسلیے کہ اُنسے صرف اتنا معلوم ہوتا ہے کہ انکو چالیس آدمی کے ساتھ جمعہ پڑھنے کا اتفاق ہوا
اس سے اقل عدد کی نفی نہیں نکلتی ہے اور بعضے شافعیہ حدیث صلوا کما رأیتمونی اصلی سے چالیس آدمی کی شرط ہونے پر
استدلال کرتے ہیں لیکن یہ حدیث تمام احکام واجبہ اور مندوبہ میں وارد ہوئی ہے سو بعضے احکام کے وجوب پر اُسکا
دلالت کرنا اور بعضوں پر نہ کرنا قطعی نہیں ہوسکتا واللہ اعلم **بَابُ الصَّلٰوةِ بَعْدَ الْجُمُعَةِ وَقَبْلَهَا** جمعے کی
نماز سے پہلے اور پیچھے سنتیں پڑھنے کا بیان **حَدَّثَنَا** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوْسُفَ قَالَ اَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنْ نَافِعٍ
عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّيْ قَبْلَ الظُّهْرِ رَكْعَتَيْنِ وَبَعْدَهَا
رَكْعَتَيْنِ وَبَعْدَ الْمَغْرِبِ رَكْعَتَيْنِ فِيْ بَيْتِهٖ وَبَعْدَ الْعِشَآءِ رَكْعَتَيْنِ وَكَانَ لَا يُصَلِّيْ بَعْدَ الْجُمُعَةِ حَتّٰى
يَنْصَرِفَ فَيُصَلِّيْ رَكْعَتَيْنِ ترجمہ عبداللہ بن عمر رض سے روایت ہے کہ مقرر تھے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کہ پڑھا کرتے
دو رکعتیں ظہر سے پہلے اور دو رکعتیں ظہر سے پیچھے اور دو رکعتیں مغرب کے بعد اپنے گھر میں اور دو رکعتیں عشاء سے پیچھے
اور جمعے کی نماز کے بعد کچھ نہیں پڑھتے تھے یہانتک کہ گھر کو پلٹ جاتے سو گھر میں دو رکعتیں پڑھتے **ف** یہان دو مسئلون
میں اختلاف ہے اول اختلاف اس مسئلے میں یہ ہے کہ ظہر کی نماز سے پہلے چار رکعت سنت پڑھے یا دو رکعت پڑھے
سو امام شافعی وغیرہ کے نزدیک ظہر سے پہلے دو رکعت سنت ہے انکی دلیل یہی حدیث ابن عمر رض کی ہے اور ابو حنیفہ وغیرہ
کہتے ہیں کہ ظہر سے پہلے چار رکعت سنت پڑھے اور دلیل انکی ام حبیبہ کی حدیث ہے جو صحیح مسلم اور ابو داؤد اور ترمذی
وغیرہ میں ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص بارہ رکعت نفل پڑھے چار ظہر سے پہلے اور دو اس کے پیچھے
اور دو مغرب کے پیچھے اور دو عشاء سے پیچھے اور دو فجر سے پہلے تو اسکے واسطے خدا بہشت میں گھر بناویگا لیکن یہ تفصیل صرف
ترمذی کی روایت میں آئی ہے اور ایک دلیل انکی علی رض کی حدیث ہے جو ترمذی میں ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے
ظہر سے پہلے چار رکعتیں پڑھیں اور اس سے پیچھے دو رکعتیں پڑھیں ترمذی نے کہا کہ یہ حدیث حسن ہے اور اسپر عمل ہے

اکثر صحابہ اور تابعین وغیرہ کا اور یہی قول ہے سفیان ثوری اور ابن مبارک اور اسحاق رحمہ کا اور مسلم میں عائشہ رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم میرے گھر میں ظہر سے پہلے چار رکعتیں پڑھا کرتے تھے پھر نکل کر لوگوں کو نماز پڑھاتے اور اس قول اخیر کی ترجیح معلوم ہوتی ہے کہ یہ حدیثیں اکثر قولی ہیں اور حدیث ابن عمر رضہ کی فعلی ہے اور قولی کو ترجیح ہوتی ہے فعلی پر اور ابن عمر رضہ کی حدیث میں دو رکعتوں سے مراد تحیۃ المسجد ہیں کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سنتیں گھر میں پڑھ آیا کرتے تھے اور جب مسجد میں آتے تو دو رکعت تحیۃ المسجد پڑھتے اور نیز قولی حدیثوں میں وعدہ بہشت کا ہے اور فعلی میں نہیں اور یا کبھی دو پڑھ لے اور کبھی چار پڑھ لے دونوں طرح جائز ہے امام نووی نے کہا کہ دو جائز ہیں اور چار افضل ہیں اور دوسرا اختلاف اس مسئلے میں یہ ہے کہ جمعے سے پہلے اور پیچھے کتنی سنتیں پڑھنی چاہییں ایک جماعت محدثین کی تو بالکل اس سے انکار کرتے ہیں کہتے ہیں کہ جمعے سے پہلے کوئی سنت نہیں نہ دو نہ چار امام بخاری کے نزدیک جمعے سے پہلے دو رکعت سنت ہیں جیسا کہ اس باب سے معلوم ہوتا ہے اور ابن عمر رضہ کی اس حدیث میں اگرچہ جمعے کا ذکر نہیں لیکن بخاری نے جمعے کو ظہر کی نماز پر قیاس کیا ہے کہ جیسا ظہر سے پہلے دو رکعت سنت پڑھنی چاہییے اور امام ابو حنیفہ رحمہ کے نزدیک جمعے سے پہلے چار رکعت سنت ہیں اور یہی مروی ہے ابن مسعود رضہ سے اور یہی قول ہے سفیان ثوری اور عبد اللہ بن مبارک کا اور یہ لوگ اس باب میں کئی حدیثیں پیش کرتے ہیں لیکن وہ سب ضعیف ہیں جیسا کہ فتح الباری میں مذکور ہے لیکن بوجہ تعدد طرق کے قابل احتجاج ہو سکتے ہیں اور اگر جمعے کو ظہر پر قیاس کیا جاوے تو حدیث عائشہ اور ام حبیبہ کی جو ظہر سے پہلے چار رکعت سنت ہونے پر دلالت کرتی ہے وہ بھی اسکی مؤید ہو سکتی ہے اور بعضی حدیثوں کے عموم سے جمعے کے پہلے دو رکعت سنت بھی معلوم ہوتی ہیں سو کہا جاویگا کہ دونوں طرح جائز ہے خواہ جمعے سے پہلے چار رکعت سنت پڑھے اور خواہ دو رکعت پڑھے اسلیے کہ اسمیں سب حدیثوں کی تطبیق ہو جاتی ہے اور جمعے کے بعد کی سنتوں میں بھی اختلاف ہے بعضے کہتے ہیں کہ جمعے کے پیچھے دو رکعت سنت پڑھے اور یہی مروی ہے ابن عمر رضہ سے اور ترمذی نے کہا کہ اسی پر عمل ہے بعض اہل علم کا اور ساتھ اسی کے قائل ہیں امام شافعی اور احمد اور بعضے کہتے ہیں کہ جمعے کے بعد چار رکعتیں سنت پڑھے اور یہ قول امام ابو حنیفہ رحمہ کا ہے اور انکی دلیل یہ حدیث ہے جو صحیح مسلم وغیرہ میں ابو ہریرہ رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی جمعے کے بعد نماز پڑھنی چاہے تو چار رکعتیں پڑھے ترمذی نے کہا کہ بعض اہل علم کا عمل اسی پر ہے اور ابو یوسف اور محمد رحمہ کے نزدیک جمعے کے بعد چھ رکعتیں ہیں اور افضل چار ہیں اور دلیل انکی ابن عمر رضہ اور علی رضہ کی حدیث ہے کہ وہ جمعے کے بعد چھ رکعتیں پڑھتے تھے رواہ ابو داؤد وغیرہ اور تطبیق انمیں اسطور سے ہو سکتی ہے کہ ہر طور سے جائز ہے لیکن افضل یہ ہے کہ اگر مسجد میں ہو تو دو رکعتیں پڑھے اور اگر گھر میں ہو تو چار رکعتیں پڑھے جیسے صاحب قاموس نے لکھا ہے

باب قَوْلِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ فَاِذَا قُضِيَتِ الصَّلٰوةُ فَانْتَشِرُوْا فِي الْاَرْضِ وَابْتَغُوْا مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ اس آیت کا بیان کہ پھر جب تمام ہو چکے نماز تو پھیل پڑو زمین میں اور ڈھونڈو فضل اللہ کا ف مراد

امام بخاری کی غرض اس باب سے یہ ہے کہ اس آیت میں جو جمعے کے بعد روزی تلاش کرنے کا حکم آیا ہے تو یہ حکم واسطے استحباب کے ہے وجوب کے واسطے نہیں اور اسپر اجماع ہو چکا ہے یعنے اگر بعد نماز جمعے کے کسی کو حاجت ہو تو کوئی کسب کرے کہ مستحب ہے اور حاجت نہو تو نہیں اور بعضوں نے کہا کہ جو شخص نماز جمعے کے بعد تجارت کرے اللہ اسکے کسب میں برکت دیتا ہے اور بعضوں نے کہا کہ مراد اس سے دنیاوی کام نہیں بلکہ عیادت مریض کی اور جنازہ وغیرہ میں حاضر ہونا مراد ہے **حدثنی** سعید بن ابی مریم قال حدثنا ابو غسان قال حدثنی ابو حازم عن سہل قال کانت فینا امرأۃ تجعل علی اربعاء فی مزرعۃ لها سلقا فکانت اذا کان یوم الجمعۃ تنزع اصول السلق فتجعله فی قدر ثم تجعل علیه قبضۃ من شعیر تطحنها فتکون اصول السلق عرقه وکنا ننصرف من صلوۃ الجمعۃ فنسلم علیها فتقرب ذلک الطعام الینا فنلعقه وکنا نتمنی یوم الجمعۃ لطعامها ذلک **ترجمہ** سہل سے روایت ہے کہ ہمارے راہ میں ایک عورت رہتی تھی کہ اپنی کھیتی میں نالی پر گاجر اور چقندر بویا کرتی تھی جب جمعے کا دن ہوتا تو چقندر کی جڑوں کو زمین سے اکھاڑتی اور انکو ہانڈی میں ڈالتی پھر ایک مٹھی جو کا آٹا اسپر ڈالتی سو گاجر کی جڑیں پک کر گوشت کی طرح ہو جاتیں سو ہم جمعے کی نماز پڑھ کر پلٹ آتے اور اگر اس عورت کو سلام کہتے سو وہ اس کھانے کو ہمارے آگے رکھتی سو ہم اسکو انگلیوں سے چاٹتے اور کھاتے اور ہم جمعے کے دن اسکے کھانے کی بہت تمنا رکھتے تھے اور اسکو نہایت غنیمت سمجھتے تھے یعنے اسواسطے کہ ان لوگوں اصحاب پر رزق کی بہت تنگی تھی اور سخت فقر فاقہ گذرتا تھا پس آرزو کرتے تھے کہ کب جمعہ ہوگا اور کب اسکا کھانا ملے گا **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بیگانی عورت پر سلام کہنا جائز ہے اور مستحب ہے کہ جو کچھ حاضر ہو مہمان کے آگے لا کر رکھے اگرچہ کوئی ادنے چیز ہو اور یہی معلوم ہوا کہ اصحاب پر نہایت فقر فاقہ گذرتا تھا کہ گاجروں کو بمنزلے گوشت کے سمجھتے تھے اور باوجود اسکے عبادت کی طرف بہت جلدی کرتے تھے **حدثنا** عبد اللہ بن مسلمۃ قال حدثنا ابن ابی حازم عن ابیه عن سہل بن سعد بهذا وقال ما کنا نقیل ولا نتغدی الا بعد الجمعۃ **ترجمہ** سہل نے وہی حدیث بیان کی جو ابھی گذر چکی ہے اسمیں اتنا لفظ زیادہ ہے کہ ہم نہیں سوتے تھے اور صبح کا کھانا نہیں کھاتے تھے مگر بعد جمعے کے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جمعے کی نماز کے بعد روزی تلاش کرنا واجب نہیں اسلئے کہ وہ اصحاب بعد جمعے کے کھانے اور سونے کے واسطے جاتے تھے اگر واجب ہوتا تو بعد اسکے قیلولہ نہ کرتے واللہ اعلم

**باب** القائلۃ بعد الجمعۃ جمعے کی نماز کے بعد قیلولہ کرنے کا بیان **حدثنا** محمد بن عقبۃ الشیبانی قال حدثنا ابو اسحٰق الفزاری عن حمید قال سمعت انسا یقول کنا نبکر یوم الجمعۃ ثم نقیل **ترجمہ** انس سے روایت ہے کہ ہم جمعے کی نماز اول وقت پڑھا کرتے تھے پھر بعد اسکے قیلولہ کرتے تھے **ف** یہ حدیث پہلے گذر چکی ہے **حدثنی** سعید بن ابی مریم قال حدثنا ابو غسان قال حدثنی ابو حازم عن سہل قال کنا نصلی مع النبی صلی

اللہ علیہ وسلم الجمعۃ ثم تکون القائلۃ ترجمہ سہل رض سے روایت ہے کہ ہم حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جمعہ پڑھا کرتے تھے پھر بعد اسکے قیلولہ ہوتا **ف** یہ حدیث بھی گذر چکی ہے پس ان دونو حدیثون سے معلوم ہوا کہ جمعے کے دن نماز جمعے کے بعد قیلولہ کرنا چاہیئے اور جمعے کو نہایت اول وقت ادا کرنا چاہیئے **واللہ اعلم**

## بسم اللہ الرحمن الرحیم ابواب صلوۃ الخوف

خوف کی نماز کا بیان یعنے اسکا پڑھنا جائز ہے **ف** خوف کی نماز اسکو کہتے ہین جو دشمن کے خوف اور مقابلے کے وقت پڑھی جاتی ہے یعنے اگر مسلمانون اور کافرون کی لڑائی ہو رہی ہو اور نماز کا وقت آجاوے یا یہ خوف ہو کہ اگر ہم نماز مین کھڑے ہونگے تو کافر پیچھے سے ہم پر آپڑینگے تو ایسی حالت مین خوف کی نماز پڑھنی جائز ہے اور اسکا جواز قرآن اور حدیث سے ثابت ہے جیسا کہ یہ آیت اسکے ثبوت پر دلالت کرتی ہے ........ **وقال اللہ عز وجل** وَاِذَا ضَرَبْتُمْ فِی الْاَرْضِ فَلَیْسَ عَلَیْکُمْ جُنَاحٌ اِلٰی قولہ عذابا مہینا ترجمہ اور خدا نے فرمایا کہ جب تم سفر کرو ملک مین تو تم پر گناہ نہین کہ کچھ کم کرو نماز مین اگر تمکو ڈر ہو کہ ستاوینگے تمکو کافر البتہ کافر تمہارے دشمن ہین صریح اور جب تو ان مین ہو پھر انکو نماز مین کھڑا کرے تو چاہیے کہ ایک جماعت انکی کھڑی ہو تیرے ساتھ اور ساتھ لیوین اپنے ہتھیار پھر جب سجدہ کر چکین تو ہٹ کے ہو جاوین اور آوے دوسری جماعت جس نے نماز نہین کی وہ نماز کرین تیرے ساتھ اور پاس لیوین اپنا بچاؤ اور ہتھیار کافر چاہتے ہین کسی طرح تم بے خبر ہو اپنے ہتھیارون سے اور اسباب سے تو تم پر جھک پڑین ایک حملہ کر کر اور گناہ نہین تم پر اگر تمکو تکلیف ہو مینہ سے یا تم بیمار ہو کہ اتار رکھو اپنے ہتھیار اور ساتھ لو اپنا بچاؤ اللہ نے رکھی ہے منکرون کے واسطے ذلت کی مار **ف** اس آیت مین نماز خوف کا بیان ہے کہ اگر مقابلے کا وقت ہو تو فوج دو حصے ہو جاوے ہر جماعت آدھی نماز مین امام کی شریک ہو اور آدھی جدا پڑھے جبتک دوسری جماعت دوسری جماعت دشمن کے مقابل ہے اور اوس وقت نماز مین آمد و رفت معاف ہے اور ہتھیار اور زرہ وغیرہ اپنے ساتھ رکھین اور اگر اسقدر بھی فرصت نہ ہو تو جماعت موقوف کرین تنہا پڑھین پیادہ اور سوار اگر یہ بھی فرصت نہ ملے تو قضا کرین اور یہ نماز خوف کا ایک طریق ہے اور دوسرا طریق یہ ہے کہ امام دو بارہ نماز پڑھے ایک بار ایک جماعت کو پڑھاوے دوسری بار دوسری جماعت کو پڑھاوے اور انکے سوا اور کئی صورتین بھی ہین اور آیت سب کا احتمال رکھتی ہے پس اس آیت سے ثابت ہوا کہ دشمن کے مقابلے کے وقت خوف کی نماز پڑھنی جائز ہے لیکن ابو یوسف اور حسن بن زیادہ اور ابراہیم بن علیہ وغیرہ نے اس آیت سے دلیل پکڑی ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد خوف کی نماز پڑھنی جائز نہین اسلیئے کہ خدا نے پیغمبر کو فرمایا ہے کہ جب تو ان مین ہو تو نماز انکو پڑھا لیکن یہ قول انکا مردود ہے ساتھ اجماع صحابہ کے کہ بعد حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے نماز خوف کی پڑھتے رہے اور بعد اسمین اختلاف ہے کہ حضر مین بھی خوف کی نماز جائز ہے یا نہین ابن ماجشون ..... اور امام مالک نے کہا کہ حضر مین خوف کی نماز جائز نہین اور جمہور علما کے نزدیک جائز ہے اور

اس آیت کی شان نزول میں اختلاف ہے اکثر علماء کے نزدیک مشہور یہ بات ہے کہ یہ آیت مسافر کی نماز کے حق میں نازل ہوئی ہے اور قید خوف کی اتفاقی ہے اسلیئے کہ اور حدیثوں سے ثابت ہوتا ہے کہ سفر میں امن کے وقت بھی قصر جائز ہے اور یہی قول ہے شافعیہ وغیرہ کا لیکن شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی رح فرماتے ہیں کہ یہ آیت خوف کی نماز میں نازل ہوئی ہے اور سفر کی قید اتفاقی ہے اور مراد قصر کرنے سے باعتبار کیفیت اور وصف کے ہے یعنی خوف کے وقت قیام اور قعود اور رکوع اور سجود میں قصر کرے اور انکو ترک کر کر اشارہ سے نماز پڑھے لیکن ظاہر پہلی صورت ہے۔ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ قَالَ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ سَأَلْتُهُ هَلْ صَلَّى النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعْنِي صَلٰوةَ الْخَوْفِ فَقَالَ أَخْبَرَنَا سَالِمٌ أَنَّ عَبْدَ اللهِ بْنَ عُمَرَ قَالَ غَزَوْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي لَنَا فَقَامَتْ طَائِفَةٌ مَعَهُ وَأَقْبَلَتْ طَائِفَةٌ عَلَى الْعَدُوِّ فَرَكَعَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَنْ مَعَهُ وَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ انْصَرَفُوا مَكَانَ الطَّائِفَةِ الَّتِي لَمْ تُصَلِّ فَجَاؤُا فَرَكَعَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهِمْ رَكْعَةً وَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ سَلَّمَ فَقَامَ كُلُّ وَاحِدٍ مِنْهُمْ فَرَكَعَ لِنَفْسِهِ رَكْعَةً وَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ

ترجمہ شعیب سے روایت ہے کہ میںنے ..... زہری سے پوچھا کہ کیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خوف کی نماز پڑھی ہے یا نہیں سو اسنے کہا کہ مجھکو سالم بن عبد اللہ نے خبر دی کہ عبد اللہ بن عمر رض نے کہا کہ ہم حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نجد کی طرف جہاد کو نکلے سو ہم نے دشمن سے مقابلہ کیا اور لڑائی کے واسطے صف باندہی سو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم ہم کو نماز پڑہانے کو لیے کہڑے ہوکر (اور فوج دو حصے ہوگئی) سو ایک جماعت حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کہڑی ہوئی اور دوسری جماعت دشمن کے مقابل ہوئی سو آپنے اپنے مقتدیوں کے ساتھ رکوع کیا اور دو سجدے کیے یعنے ایک رکعت تمام کی پہر یہ جماعت ایک رکعت پڑہ کر دوسری جماعت کی جگہ چلی گئی جس نے نماز نہیں پڑہی تہی یعنے دشمن کے مقابل ہوگئی اور دوسری جماعت آئی (اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کہڑی ہوئی) سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اُنسے رکوع کیا اور دو سجدے کیے پہر آپنے سلام پہیری اور ہر ایک جماعت نے اپنی ایک ایک رکعت علیحدہ پڑہی ف یہ جنگ ذات الرقاع کا ذکر ہے جو بنی غطفان سے واقع ہوا تہا کما سیاتی انشاء اللہ تعالی ظاہر اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ دونو جماعتوں نے اپنی ایک ایک رکعت ایک حالت میں پڑہے لیکن راجح یہ قول ہے کہ انہوں نے باقی ایک ایک رکعت علی سبیل التعاقب پڑہے یعنی آگے پیچہے تاکہ حراست مطلوبہ فوت نہ ہو جاوے اور اسکی تائید کرتی ہے وہ حدیث جو ابو داؤد نے ابن مسعود رض سے روایت کی ہے کہ جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سلام پہیری تو دوسری جماعت (جس نے اخیر رکعت آپکے ساتھ پڑہی تہی) اوٹھہ کہڑی ہوئی اور اسی نماز کی جگہ میں باقی ایک رکعت ادا کی اور سلام پہیر کر دشمن کے مقابلے میں چلے گئی اُسوقت پہلی جماعت نے اپنی ایک رکعت باقی علیحدہ پڑہ کے سلام پہیری سو دوسری جماعت کی نماز میں تو کچہہ فرق واقع نہ ہوا بلکہ دونو رکعتیں ایک ساتہہ پڑہی گئیں اور پہلی جماعت کی نماز میں فرق واقع ہوا کہ انہوں نے

قِبَلَ نَجْدٍ فَوَازَيْنَا الْعَدُوَّ فَصَافَفْنَا لَهُمْ فَقَامَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

ایک رکعت پہلی پڑھی اور دوسری رکعت بہت دیر کے بعد دوسری جگہہ پڑھی اور یہی قول ہے اشہب اور اوزاعی
کا اور یہ موافق ہے واسطے حدیث سہل کی اور یہی مذہب ہے امام مالک اور شافعی اور احمد رح کا اور ابو حنیفہ رح کہتے ہین
کہ جب امام سلام پھیرے تو دوسری جماعت اپنی باقی ایک رکعت اسوقت نہ پڑھے بلکہ اٹھکر دشمن کے مقابل چلے
جاوے اور پہلی جماعت آکر اپنی نماز تمام کرے پھر وہ دشمن کے مقابلے ہو جاوے اور دوسری جماعت آوے اور
باقی ایک رکعت پڑھکے سلام پھیرے اور حنفیہ اس صورت کو عبد اللہ بن عمر کیطرف نسبت کرتے ہین لیکن عبد اللہ
بن عمر رضہ کی حدیث کی کسی طریق مین یہ صورت پائی نہین جاتی اور جاننا چاہیے کہ نماز خوف کی کئی طریقون متعدد سے وارد
ہوئی ہے اور بہت مختلف طور سے پڑہی گئی ہے کبہی کسیطرح کبہی کسیطرح امام احمد نے کہا کہ نماز خوف کی چھ یا سات طرح سے
ثابت ہوئی ہی سو جس طریقے اور جس طور سے کوئی پڑہے جائز ہے لیکن عبد اللہ بن عمر کی حدیث کو ترجیح ہے اور
امام شافعی رح نے بہی اسی کو ترجیح دی ہے اور اسحاق اور طبری اور ابن منذر وغیرہ نے اسکو آٹھ طریقے بیان کیے ہین
لیکن انہون نے کسی وجہ کو ترجیح نہین دی اور ابن حبان نے اسکو نو طریقے بیان کیے ہین اور ابن حزم نے کہا کہ نماز خوف
کی چودہ طرح سے پڑہنی ثابت ہوئی ہے اور بعضون نے کہا کہ سولہ طور سے ثابت ہوئی ہے امام نووی نے بہی ایسا ہی کہا
ہے اور بعضون نے کہا کہ سترہ طور سے آئی ہے لیکن اکثر طریقے آپسمین متداخل ہو سکتے ہین جنکا خلاصہ وہی چھہ
یا سات صورتین باقی نکلتی ہین جو پہلے گذرین اور جنہون نے سولہ یا سترہ وغیرہ طور سے کہا ہے تو اختلاف راویون کے
سبب سے کہا ہے جب راوی نے کسی حدیث مین کچہہ ذرا اختلاف کیا تو انہون نے اسکو ایک وجہ قرار دیدی اور بعضون نے
کہا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خوف کی نماز مختلف اوقات مین مختلف طور سے پڑہی ہے سو جسجگہ جو مناسب ہو
اور جسطور سے نماز مین زیادہ احتیاط پائی جاوے اور دشمن سے اچھی طرح بچاؤ ہوسکے اسکو اختیار کرنا چاہیے اور جائز ہر طور
سے ہے کما قدمناہ اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ فوج کا برابر نصف و نصف ہونا شرط نہین بلکہ جتنے آدمیون سے کام جمعی
ہو وے اتنے کافی ہین اور اگر فقط تین ہی آدمی ہون تو انکو بہی جائز ہے کہ ایک دشمن کے مقابل کہڑا ہووے اور دوسرا
امام کے ساتھہ نماز پڑہے اور اس حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ جماعت سے نماز پڑہنے کی بڑی تاکید ہے بلکہ اسکے وجوب کی
تائید ہے کہ اسمین کئی ناجائز امرون کو اختیار کرنا پڑتا ہے جنکی تنہائی مین حاجت نہین پڑتی واللہ اعلم اور اس حدیث
سے ثابت ہوا کہ مقابلے کے وقت خوف کی نماز پڑہنی جائز ہے پس یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے

**باب صَلٰوةِ الْخَوْفِ رِجَالًا وَّرُكْبَانًا رَاجِلٌ قَائِمٌ** یعنی پیادے اور سواری کی حالت مین خوف کی نماز پڑہنے کا
بیان یعنے اگر دشمن کے مقابلے مین گہوڑے سے اتر کر جماعت سے نماز پڑہنے کی فرصت نہ ملے تو ہر شخص تنہا اپنی
اپنی نماز پڑہے اور رکوع اور سجود اشارے سے کرے خواہ منہ قبلے کی طرف ہو اور خواہ نہ ہو امام بخاری نے کہا کہ راجل
کا معنے کہڑا ہونیوالا ہے یعنے رجالا جو آیت مین واقع ہوا ہے جمع راجل کی ہے یہان معنے اس کا پیادہ ہے

حَدَّثَنَا سَعِيدُ بْنُ يَحْيَى بْنِ سَعِيدٍ الْقُرَشِيُّ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ عَنْ مُوسَى بْنِ عُقْبَةَ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ نَحْوًا مِنْ قَوْلِ مُجَاهِدٍ إِذَا اخْتَلَطُوا قِيَامًا وَزَادَ ابْنُ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَإِنْ كَانُوا أَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ فَلْيُصَلُّوا قِيَامًا وَّرُكْبَانًا **ترجمہ** نافع نے کہا کہ ابن عمرؓ سے موافق قول مجاہد کی روایت ہی کہ جب مسلمانون اور کافرون کا مقابلہ ہو تو ہر آدمی تنہا نماز پڑہے پیادہ اور سوار جسطرف مُنہ ہو یعنے اشارے سے نماز پڑہین رکوع کے واسطے تہوڑا اشارہ کرین اور سجدے کے واسطے زیادہ اشارہ کرین اور طبری نے ابن عمرؓ سے بہی ایسا ہی روایت کیا کہ جب مسلمان اور کافر آپسمین ملجاوین تو نہین نماز مگر ذکر اشارے سر سے اور ابن عمرؓ نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اتنا زیادہ روایت کیا کہ اگر کافر اس سے بہت ہون یعنے نماز مین کہڑے ہونے کی طاقت نہ ہو تو چاہیے کہ نماز پڑہین پیادے اور سوار اشارے سے خواہ قبلے کیطرف مُنہ ہو یا نہ ہو **ف** مطلب اس باب سو یہ ہے کہ جب خوف سخت ہو اور دشمن بہت ہون اور اس سبب سے فوج کے دو حصے کرنے مین دل جمعی نہ ہووے تو ایسی حالت مین بہی نماز ساقط نہین ہوتی اور قضا کرنی جائز نہین بلکہ جسطرح ہو سکے ادا کرے اگر قیام کی فرصت نہ ملے تو اسکے بدلے رکوع کرے اور اگر رکوع اور سجود کی فرصت بہی نہ ملے تو اشارہ لینے پڑتا ہے اور اشارہ سر سے کرے رکوع کے واسطے سر کو تہوڑا جہکاوے اور سجدے کے واسطے زیادہ جہکاوے ایسی تنگی کی حالت مین یہ سب کام درست ہین اور یہی ہے مذہب جمہور علماء کا اور مالکیہ کہتے ہین کہ جب تک قضا ہونیکا خوف نہو تب تک ایسا نہ کرے مگر آواز کرنا درست نہین کہ اسکی کوئی حاجت نہین اور ظاہر اس سے یہی مطلب معلوم ہوتا ہے کہ ابن عمرؓ نے مسئلہ معلوم نہین ہوتا ہے بس مطلب سب کا ایک ہی واللہ اعلم اور اسیطرح اگر جانور درندے شیر یا سانپ وغیرہ کا خوف ہو یا غرق ہو جانیکا یا جل جانے کا خوف ہو یا مال پر خوف ہو تو ان سب صورتون کا بہی یہی حکم ہے یعنے انمین بہی خوف کی نماز پڑہنی جائز ہے

**بَابُ** يَحْرُسُ بَعْضُهُمْ بَعْضًا فِي صَلٰوةِ الْخَوْفِ خوف کی نماز مین ایک دوسرے کی نگہبانی اور حفاظت کرے **ف** اسکی ایک صورت تو وہ ہے جو اوپر گذر چکی ہے اور ایک صورت اسکی یہ ہے کہ ساری فوج یکبارگی امام کے ساتھ نیت کر کے کہڑی ہو جاوے سو پہلی رکعت مین ایک جماعت امام کے ساتھ رکوع سجود کرے اور ایک جماعت انکی نگہبانی کے واسطے کہڑی رہے اور دوسری رکعت مین دوسری جماعت امام کے ساتھ رکوع سجود کرے اور پہلی جماعت اُن کی نگہبانی کے واسطے کہڑی رہے لیکن یہ صورت اسیوقت کے ساتھ خاص ہے جبکہ دشمن قبلے کے سامنے ہو اور اگر قبلے کی طرف نہو تو پہر مختلف ہونا جہت حفاظت دشمن کا اور جہت نماز کا ضروری ہے یعنے اسوقت جب کوئی دشمن کی نگہبانی کے واسطے کہڑا ہوگا تو خواہ مخواہ مُنہ کو قبلے سے اور طرف پہیرنا پڑیگا اور حدیث باب کی اُس صورت کی موافق ہے جب دشمن قبلے کی طرف ہو اور اگر کوئی کہے کہ یہ صورت قرآن کے مخالف ہے تو کہا جاویگا کہ احتمال ہے کہ قرآن میں اس صورت کا بیان ہو جسمین دشمن قبلے کی طرف نہووے حَدَّثَنَا حَيْوَةُ بْنُ شُرَيْحٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَرْبٍ

عَنِ الزُّبَيْدِيِّ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُتْبَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَامَ النَّاسُ مَعَهُ فَكَبَّرَ وَكَبَّرُوا مَعَهُ وَرَكَعَ وَرَكَعَ نَاسٌ مِنْهُمْ ثُمَّ سَجَدَ وَسَجَدُوا مَعَهُ ثُمَّ قَامَ لِلثَّانِيَةِ فَقَامَ الَّذِيْنَ سَجَدُوْا وَحَرَسُوا إِخْوَانَهُمْ وَأَتَتِ الطَّائِفَةُ الْأُخْرٰى فَرَكَعُوْا وَسَجَدُوْا مَعَهُ وَالنَّاسُ كُلُّهُمْ فِي صَلٰوةٍ وَّلٰكِنْ يَحْرُسُ بَعْضُهُمْ بَعْضًا ترجمہ ابن عباس رضی سے روایت ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نماز کے واسطے کھڑے ہوئے اور لوگ بھی آپکے ساتھہ کھڑے ہوئی یعنی خوف کی نماز مین سو آپنے تکبیر کہی اور لوگون نے بھی آپکے ساتھہ تکبیر کہی یعنی تکبیر تحریمہ اور دو صفین باندہ کے آپکے پیچھے کھڑی ہوئی سو آپنے رکوع کیا سو اُنمین سے ایک جماعت نے آپ کے ساتھہ رکوع کیا اور (دوسری جماعت اُن کی حفاظت کے واسطے دشمن کے مقابلے کھڑی رہے) پھر آپنے سجدہ کیا اور اُس جماعت نے بھی آپکے ساتھہ سجدہ کیا پھر آپ دوسری رکعت پڑہنی کے واسطے کھڑی ہوئی سو جس جماعت نے (پہلی رکعت مین حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ سجدہ کیا تہا وہ دشمن کے مقابل مین کھڑے ہوئی اور اپنے بھائیون کی نگہبانی کرنے لگے اور دوسری جماعت آئی (جس نے پہلی رکعت مین آپکے ساتھہ سجدہ نہین کیا تہا) سو اُنہون نے آپکے ساتھہ رکوع کیا اور سجدہ کیا اور لوگ سب نماز مین تہے لیکن بعضے بعضون کی نگہبانی کرتے تہے **ف** ظاہر اس حدیث سی معلوم ہوتا ہے کہ دونو جماعتون نے فقط ایک ایک رکعت پڑہی اور ایک روایت مین نسائی کے یہ لفظ آیا ہے وَلَمْ يَقْضُوْا یعنے اُنہون نے دوسری رکعت کو پورا نکیا سو یہ لفظ صریح ہے اسمین کہ اُنہون نے فقط ایک ہی رکعت پڑہی تہی دوسری رکعت نہین پڑہی تہی اور صحیح مسلم اور ابوداؤد وغیرہ مین ابن عباس رض سے روایت ہے کہ خدا نے نماز کو پیغمبر کی زبان پر فرض کیا حضر مین چار رکعتین اور سفر مین دو رکعتین اور خوف مین ایک رکعت سو اس حدیث سے معلوم ہوا کہ خوف کی نماز فقط ایک ہی رکعت ہے پس اگر کوئی شخص خوف کی حالت مین فقط ایک ہی رکعت پر اکتفا کرے تو جائز ہی اور یہی مذہب ہے ابوہریرہ اور ابوموسے وغیرہ بہت صحابہ و تابعین کا اور یہی قول ہے حسن اور ضحاک اور اسحاق اور ثوری کا اور جمہور علماء کے نزدیک خوف کی حالت مین فقط ایک رکعت پڑہنی کافی نہین دو رکعتین پڑہے وہ کہتے ہین کہ خوف کی نماز کی تعداد مین قصر نہین اسکی شکل اور ہیئت مین قصر ہے یعنے نماز خوف کی دو ہی رکعتین ہین اس سے کم نکرے لیکن اسکے رکوع سجود مین قصر کرے کہ اُسکے بدلے اشارہ ہی کام لیوے اور جمہور علماء حدیث ابن عباس رض کی یہ تاویل کرتے ہین کہ مراد اس سے یہ ہے کہ امام کے ساتھہ فقط ایک رکعت ہے اسمین دوسری رکعت کی نفی نہین اور نیز وہ لَمْ يَقْضُوْا کا یہ معنے کرتے ہین کہ اُنہون نے امن کے بعد اس نماز کو قضا نکیا تہے لیکن ان سب حدیثون مین تطبیق دینی بہتر معلوم ہوتی ہے اور وہ یہ ہے کہ خوف کی نماز دونو طرح سے جائز ہے کبھی دو رکعت پڑہ لیوے اور کبھی فقط ایک ہی رکعت پر اکتفا کرے تا یہ صورت اس وقت کے ساتھہ خاص ہے جب دشمن قبلے مین ہو اور باقی صورتین اور وقتون پر یا جب دو رکعتون کی فرصت ملے تو ایک رکعت پڑہے جیسا کہ آئندہ آویگا اور مغرب کی نماز مین بالاجماع قصر نہین بلکہ پوری پڑہے **بَابُ الصَّلٰوةِ عِنْدَ مُنَاهَضَةِ الْحُصُوْنِ وَلِقَاءِ الْعَدُوِّ** جب دشمن سے مقابلہ ہو اور قلعہ فتح

ہوجانے کی امید ہووے تو اسوقت کیا کرے خوف کی نماز پڑہے یا فتح ہونے تک نماز کو تاخیر کرکے پوری پڑہے **ف** بعضے علما کہتے
ہین کہ جب ظفر پانے کی امید ہو اور قلعہ فتح ہوجانے کا گمان ہو تو اس حالت مین اگر خوف کی نماز پڑہنے کی فرصت نملے تو نماز کو
تاخیر کرے بعد فتح کے نماز کو قضا کرکے پڑہنا چاہئے **وَقَالَ** الْاَوْزَاعِیُّ اِنْ کَانَ تَهَیَّأَ الْفَتْحُ وَلَمْ یَقْدِرُوْا عَلَى الصَّلٰوةِ صَلَّوْا
اِیْمَاءً كُلُّ امْرِئٍ لِنَفْسِهٖ فَاِنْ لَمْ یَقْدِرُوْا عَلَى الْاِیْمَاءِ اَخَّرُوا الصَّلٰوةَ حَتّٰى یَنْكَشِفَ الْقِتَالُ اَوْ یَاْمَنُوْا فَیُصَلُّوْا
رَكْعَتَیْنِ فَاِنْ لَمْ یَقْدِرُوْا صَلَّوْا رَكْعَةً وَّسَجْدَتَیْنِ فَاِنْ لَمْ یَقْدِرُوْا فَلَا یُجْزِئُهُمُ التَّكْبِیْرُ وَیُؤَخِّرُوْنَهَا حَتّٰى
یَاْمَنُوْا وَبِهٖ قَالَ مَكْحُوْلٌ یعنے امام اوزاعی نے کہا کہ اگر فتح طیار ہو اور نماز کی فرصت نہ پاوین یعنے اسکے ارکان اور فعل بجا
نہ لاسکین تو اشارے سے نماز پڑہین ہر آدمی تنہا تنہا اور اگر اشارے سے پڑہنے کی بہی فرصت نہ پاوین تو نماز کو تاخیر کرین یہانتک کہ
لڑائی تمام ہوجاوے یا بے خوف ہوجاوین اس سے کہ اب دشمن نہین لڑینگے تو اسوقت دو رکعت نماز پڑہین اور اگر دو رکعت کی قدرت
نہ پاوین نہ فعل سے اور نہ اشارے سے تو فقط ایک رکعت پڑہ لیوین اور دو سجدے کرین اور اگر ایک رکعت کی بہی قدرت نہ پاوین تو
پہر انکو تکبیر کہنی یعنے سبحان اللہ اللہ اکبر کہنا کافی نہین بلکہ تاخیر کرین یہانتک کہ بیخوف ہوجاوین اور یہی قول ہے مکحول کا **ف**
اس کلام مین تقدیم تاخیر واقع ہوئی ہے اصلمین یہ کلام اسطور سے ہے کہ اگر دو رکعتوں کی فرصت نملے فعل سے اور نہ اشارے سے تو
فقط ایک رکعت ہی کافی ہے جیسا کہ ابن عباس رض سے اوپر گذر چکا ہے اور اگر ایک رکعت کیبہی فرصت نملے تو نماز کو تاخیر کرے
یہانتک کہ لڑائی بند ہوجاوے یا لڑائی قائم ہو مگر مدد پہونچنے کے سبب سے امن حاصل ہووے تو اسوقت دو رکعت نماز پڑہے جیسا کہ
دوسری روایت مین صریح آچکا ہے اور یہ جو کہا کہ فقط تکبیر کہنی نماز کے بدلے کافی نہین تو اسمین اتفاق نہین بلکہ امام اوزاعی
وغیرہ کہتے ہین کہ خوف کی نماز کے بدلے اگر فقط سبحان اللہ اللہ اکبر کہہ لیوے تو یہی کافی ہے جیسا کہ ابن ابی شیبہ نے سعید رض
بن جبیر رض وغیرہ سے روایت کی ہے کہ جب دو لشکرون کا مقابلہ ہو اور نماز کا وقت آجاوے تو فقط سبحان اللہ والحمد للہ ولا الٰہ
الا اللہ واللہ اکبر پڑہنا نماز کے بدلے کافی ہوجاتا ہے اور یہی انکی نماز ہے اپر دوہرانا اسکا لازم نہین اور مجاہد نے کہا
کہ دوڑنے کے وقت اگر ایک تکبیر پڑہ لیوے تو وہی کافی ہوجاتی ہے اور اسحاق بن راہویہ نے کہا کہ دوڑنے کے وقت ایک
رکعت اشارے سے پڑہے اگر اسکی فرصت نہو تو ایک سجدہ کرے اگر اسکی بہی فرصت نہو تو اللہ اکبر کہے پس یہی نماز ہے
اور یہ جو اوزاعی نے کہا کہ اگر اشارے کی طاقت نہو تو اسپر بعضون نے اعتراض کیا ہے کہ عقل کے ہوتے اشارے سے عاجز ہونا
ممکن نہین پہر یہ صورت کیسے صحیح ہوسکیگی سو جواب اسکا یہ ہے کہ شاید کہ اشارے کے وقت بہی استقبال قبلہ کو شرط جانتے ہے
اور جب قبلہ کی طرف منہ نہوسکا تو گویا کہ اشارے سے بہی عاجز ہوگیا اور بعضون نے کہا کہ وضو اور تیمم سے عاجز ہونا گویا اشارے سے
عاجز ہونا ہے واللہ اعلم اور اس قول سے معلوم ہوا کہ اگر قلعہ فتح ہونیکے وقت نماز کی فرصت نملے اس خیال سے کہ اگر مسلمان
نماز مین مشغول ہوگئے تو دشمن کو مہلت ملجاویگی اور قلعہ فتح نہین ہوگا تو اس حالت مین نماز کو فتح ہونے تک تاخیر کرنا
جائز ہے بعد کو قضا کرکے پڑہے پس یہی وجہ مطابقت اس قول کی باب سے اور اسکی باقی سب صورتون مین نماز کو قضا

کرنا درست نہین ہے حکم فقط اُسی صورت کے ساتھہ خاص ہی بلکہ اکثر علماء اس صورت مین بہی قضا کو جائز نہین کہتے
کہتے مین کہ جس طرح سے ہو سکے اسی وقت ادا کرے خواہ فعل سے ہو خواہ اشارے سے **وَقَالَ** اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ حَضَرْتُ
مُنَاهَضَةَ حِصْنِ تُسْتَرَ عِنْدَ إِضَاءَةِ الْفَجْرِ وَاشْتَدَّ اشْتِعَالُ الْقِتَالِ فَلَمْ يَقْدِرُوا عَلَى الصَّلٰوةِ فَلَمْ نُصَلِّ
إِلَّا بَعْدَ ارْتِفَاعِ النَّهَارِ فَصَلَّيْنَاهَا وَنَحْنُ مَعَ أَبِي مُوسَى فَفُتِحَ لَنَا قَالَ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ وَمَا تَسُرُّنِي بِتِلْكَ
الصَّلٰوةِ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا یعنے انس رض نے کہا کہ مین قلعہ تستر کی فتح ہونے کی صبح کو حاضر ہوا یعنے صبح کے وقت قلعہ
فتح ہوا تہا اور مین بہی اس جنگ مین موجود تہا سو لڑائی سخت گرم ہوئی اور لوگون نے نماز کی فرصت نہ پائی نہ فعل سے
اور نہ اشارے سے سو نماز قضا ہو گئی سو ہمنے وہ نماز سورج بلند ہونے کے بعد ابو موسے اشعری کے ساتھہ پڑہی سو وہ
قلعہ ہمارے واسطے فتح ہو گیا انس نے کہا کہ نہین خوش کرتی مجھکو بدلے اس نماز کے تمام دنیا اور جو چیز کہ دنیا مین ہے یعنے اس
وقت کا جنگ مین مشغول ہونا اور بعد فتح کے نماز کو پڑہنا مجھکو تمام دنیا سے بہتر ہے کہ دونو کام ہو گئے قلعہ بہی فتح
ہو گیا اور نماز بہی ادا ہو گئی یا نماز کو اپنے وقت پر پڑہنا تمام دنیا سے بہتر تہا تو یہ افسوس ہے نماز کے قضا ہونے پر
واللہ اعلم **ف** تستر ایک شہر کا نام ہے اہواز کے ملک مین یہ شہر عمر فاروق رض کے زمانے مین فتح ہوا تہا اس اثر سے بہی
معلوم ہوا کہ اگر قلعہ فتح ہونے کی امید کے وقت نماز کی فرصت نہ ملے تو نماز کو تاخیر کرے اور بعد فتح کے قضا کر کے پڑہے
اور یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے کما مر **حَدَّثَنَا** يَحْيَى قَالَ حَدَّثَنَا وَكِيعٌ عَنْ عَلِيِّ بْنِ الْمُبَارَكِ
عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ قَالَ جَاءَ عُمَرُ يَوْمَ الْخَنْدَقِ فَجَعَلَ يَسُبُّ كُفَّارَ
قُرَيْشٍ وَيَقُولُ يَا رَسُولَ اللهِ مَا صَلَّيْتُ الْعَصْرَ حَتّٰى كَادَتِ الشَّمْسُ أَنْ تَغِيبَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ وَأَنَا وَاللهِ مَا صَلَّيْتُهَا بَعْدُ قَالَ فَنَزَلَ إِلَى بُطْحَانَ فَتَوَضَّأَ وَصَلَّى الْعَصْرَ بَعْدَ مَا غَابَتِ الشَّمْسُ
ثُمَّ صَلَّى الْمَغْرِبَ بَعْدَهَا ترجمہ جابر بن عبد اللہ رض سے روایت ہے کہ خندق کے دن عمر رض آئے اور کفار قریش کو گالی
دینے لگے اور عرض کی کہ یا حضرت ص مین نے عصر کی نماز نہین پڑہی یہانتک کہ سورج ڈوبنے لگا سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
کہ قسم ہے خدا کی مینے بہی ابہی تک عصر نہین پڑہی سو آپ بطحان (ایک میدان کا نام ہے) کی طرف تشریف لیگئے اور وضو
کیا اور عصر پڑہی بعد سورج ڈوبنے کے پہر بعد اُسکے مغرب کی نماز پڑہی **ف** یہ حدیث آخر مواقیت مین گذر چکی ہے
اسمین اختلاف ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خندق کے دن نماز کو کس وجہ سے تاخیر کیا سو بعضے کہتے ہین کہ بہول سے
دیر ہوئی اور بعضے کہتے ہین کہ آپ نے عمدًا جان بوجہ کر دیر کی اور بر شق ثانی بعضے کہتے ہین کہ لڑائی مین مشغول ہونیکی
وجہ سے دیر کی اور یہی مذہب ہے امام بخاری کا اور یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور بعضے کہتے ہین کہ
آپنے طہارت میسر ہونے کی سبب سے تاخیر کی تہی اور یہی مذہب ہے مالکیون اور حنبلیون کا اسلیئے کہ اُنکے نزدیک
لڑائی کے شغل سے نماز باطل نہین ہوتی ہے اور بعضے کہتے ہین کہ یہ واقعہ آیت خوف کے نازل ہونے سے پہلے کا ہے

اور یہ مذہب شافعیون کا ہے کہ نماز خوف کو منسوخ کہتے ہین اور صحیح یہی ہے کہ نماز خوف کی منسوخ نہین **باب صلوٰۃ الطالب والمطلوب راکبا وَّ ایماءً** طالب ور مطلوب کے سوار اور پیادہ نماز پڑہنے کا بیان یعنے جو شخص کہ دشمن کے پکڑنے کو اسکے پیچھے دوڑا جاتا ہو یا دشمن اسکے پیچھے سے دوڑا آتا ہو تو وہ نماز پڑہے سوار یا پیادہ اور اشارے سے **ف** ابن منذر نے کہا کہ اکثر اہل علم کا مذہب یہ ہے کہ مطلوب اپنی سواری پر اشارے سے نماز پڑہے اور طالب نیچے اتر کر نماز پڑہے امام شافعی رح نے کہا کہ اگر طالب کو اپنے ساتہیون سے پیچھے رہجانے کا خوف ہو یا دشمن کے پیچھے پلٹ آنے کا خوف ہو تو اسحالت مین اسکو بھی سواری پر اشارے سے نماز پڑہنی جائز ہے اس سے معلوم ہوا کہ طالب اور مطلوب مین فرق ہے اور وجہ فرق کی یہ ہے کہ مطلوب کے حق مین بہت خوف ہے کہ دشمن اسکے پیچھے سے دوڑا آتا ہے بخلاف طالب کے کہ فقط دشمن کے قابو نہ آنے کا خوف ہوتا ہے اور امام احمد کہتے ہین کہ طالب کو اشارے سے نماز پڑہنی منع ہے اور امام مالک کہتے ہین کہ جب دشمن کے قابو نہ آنے کا خوف ہو تو طالب اپنی سواری پر نماز پڑہے خواہ کسی طرف متوجہ ہو یعنے رکوع اور سجود سے نہ اشارے سے **وقال** الوليد ذكرت للاوزاعي صلوة شرحبيل بن السمط و اصحابه على ظهر الدابة فقال كذلك الامر عندنا اذا تخوف الفوت واحتج الوليد بقول النبي صلى الله عليه وسلم لا يصلين احد العصر الا في بني قريظة يعنے ولید نے کہا کہ مینے اوزاعی سے شرحبیل اور اسکے ساتہیون کے سواری پر نماز پڑہنے کا ذکر کیا سو اسنے کہا کہ یہی حکم ہے نزدیک ہماری جبکہ خوف کرے فوت ہو جانے نماز کا یعنے کسی ایسے امر مین مشغول ہو کہ نماز کی فرصت نہ ملے جیسے لڑائی وغیرہ ہے یا خوف کرے دشمن کے بہاگ جانیکا یا پیچھے سے آ نیکا اور ولید نے دلیل پکڑی ہے ساتہ اس حدیث کے کہ آپنے فرمایا کہ نہ کوئی نماز پڑہے عصر کی مگر بنی قریظہ مین **ف** شرحبیل ایک تابعی کا نام ہے کہ کچہہ مسلمان ساتہ لیکر حمص شہر مین جنگ کرنیکو گیا تہا راہ مین نماز کا وقت آیا سو اسنے اپنے ساتہیون سے کہا کہ اپنی اپنی سواری پر نماز پڑہو تلے اترنے کی کچہہ ضرورت نہین تب لوگون نے اپنی سواری پر نماز پڑہی سو یہ حال ولید نے اوزاعی سے کہا **حدثنا** عبد الله بن محمد بن اسماء قال حدثنا جويرية عن نافع عن ابن عمر قال قال النبي صلى الله عليه وسلم لنا لما رجع من الاحزاب لا يصلين احد العصر الا في بني قريظة فادرك بعضهم العصر في الطريق وقال بعضهم لا نصلي حتى ناتيها وقال بعضهم بل نصلي لم يرد منا ذلك فذكر ذلك للنبي صلى الله عليه وسلم فلم يعنف احدا منهم **ترجمہ** ابن عمر رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم جنگ خندق سے فارغ ہوئے تو فرمایا کہ نہ کوئی نماز پڑہے عصر کی مگر بنی قریظہ مین سو بعض اصحاب نے راہ مین عصر کی نماز پڑہ لی اور بعضون نے کہا کہ ہم تو بنی قریظہ ہی مین جا کر پڑہینگے راہ مین نہین پڑہینگے اگرچہ نماز کا وقت جاتا رہے اور بعضون نے کہا کہ آپ کی یہ غرض نہ تہی کہ کوئی راہ مین نماز نہ پڑہے سو یہ حال یعنے بعضون کے نماز پڑہنے کا اور بعضون کے نماز نہ پڑہنے کا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے روبرو ذکر ہوا سو آپنے

کسی کو ملامت کی اور کسی پر خفا نہیں ہوئے ف بنی قریظہ یہودی لوگ تھے مدینے کے قریب دو تین کوس پر انکی بستی اور گڑھ تھے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم میں اور انمیں صلح تھی پانچویں سال ہجری میں انہوں نے قول اقرار توڑ ڈالا اور خندق کی لڑائی میں کافروں کے شریک ہوئے تھے سو جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم خندق کی لڑائی سے فارغ ہوئے اور کافر سخت ہوا چلنے کے سبب سے بھاگ گئے تو آپنے اپنے اصحاب کو فرمایا کہ بنی قریظہ پر دھاوا کرو اور عصر کی نماز وہیں جا کر پڑھو یعنے بہت جلد جاؤ سو اصحاب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے اسطرف روانہ ہوئے راہ میں عصر کا وقت قضا ہونے لگا سو بعضوں نے راہ میں نماز پڑھ لی اور کہا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ غرض نہ تھی کہ اگرچہ نماز کا وقت جاتا رہے کوئی راہ میں سوائے بنی قریظہ کے نماز نہ پڑھے بلکہ غرض آپکی جلدی جانا تھا اور بعضوں نے راہ میں نماز نہ پڑھی اور کہا کہ ہم تو بنی قریظہ میں جا کر پڑھینگے اگرچہ نماز کا وقت جاتا رہے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے وہیں نماز پڑھنے کو فرمایا ہے سو انکی نماز قضا ہو گئی اور پورا قصہ اسکا کتاب المغازی میں آئیگا انشاء اللہ تعالے اور غرض اس حدیث سے یہاں یہ ہے کہ جن لوگوں نے نماز کو قضا کیا اور بنی قریظہ میں جا کر پڑھا انکی نماز جائز ہو گئی کہ انکو بھی ملامت نکی باوجودیکہ انہوں نے وقت کو فوت کر دیا تھا اور جب شغل کے واسطے نماز کو وقت سے نکالکر پڑھنا جائز ہوا تو ایسی حالت میں وقت کی اندر اشارے سے نماز پڑھنی بطریق اولے جائز ہو گی پس طالب کا اشارے سے نماز پڑھنا جائز ہو گا پس مطابقت ..... اس حدیث کی باب سے ظاہر ہو گئی اور اوزاعی کے مذہب کی تقویت ہو گئی

**بَاب التَّبْكِيرِ وَالْغَلَسِ بِالصُّبْحِ وَالصَّلٰوةِ عِنْدَ الْإِغَارَةِ وَالْحَرْبِ** صبح کی نماز ..... اول وقت اندھیری میں پڑھنے کا بیان اور دشمن پر اچانک اور بیخبر جا پڑنے کے وقت اور لڑائی کے وقت نماز پڑھنے کا بیان ف اغارۃ کہتے ہیں ناگہاں جا پڑنے کو اور پھر لوٹ لینے کو تاخت و تاراج کردن عدو یکایک ہجوم آوردن بوقت غفلت م **حَدَّثَنَا** مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ عَبْدِ الْعَزِيزِ بْنِ صُهَيْبٍ عَنْ ثَابِتٍ الْبُنَانِيِّ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى الصُّبْحَ بِغَلَسٍ ثُمَّ رَكِبَ ...... فَقَالَ اللّٰهُ أَكْبَرُ خَرِبَتْ خَيْبَرُ إِنَّا إِذَا نَزَلْنَا بِسَاحَةِ قَوْمٍ فَسَاءَ صَبَاحُ الْمُنْذَرِينَ فَخَرَجُوا يَسْعَوْنَ فِي السِّكَكِ وَيَقُولُونَ مُحَمَّدٌ وَالْخَمِيسُ قَالَ الْخَمِيسُ الْجَيْشُ فَظَهَرَ عَلَيْهِمْ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَتَلَ الْمُقَاتِلَةَ وَسَبَى الذَّرَارِيَّ فَصَارَتْ صَفِيَّةُ لِدِحْيَةَ الْكَلْبِيِّ وَصَارَتْ لِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ تَزَوَّجَهَا وَجَعَلَ صَدَاقَهَا عِتْقَهَا فَقَالَ عَبْدُ الْعَزِيزِ لِثَابِتٍ يَا أَبَا مُحَمَّدٍ أَنْتَ سَأَلْتَ أَنَسًا مَا أَمْهَرَهَا قَالَ أَمْهَرَهَا نَفْسَهَا فَتَبَسَّمَ **ترجمہ** انس رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے صبح کی نماز اندھیرے میں پڑھی یعنے جنگ خیبر کے دن پھر سوار ہوئے اور فرمایا اللہ بڑا ہے خراب ہوا خیبر اسواسطے کہ تحقیق جب ہم اترتے ہیں کسی قوم کے ڈانڈے پر تو بری ہو جاتی ہے صبح ڈرائے گیوں کی سو وہ لوگ کوچوں میں چلتے باہر نکلے اور کہتے تھے کہ یہ محمد اور انکا لشکر آ پہونچا امام بخاری نے کہا کہ خمیس لشکر کو کہتے ہیں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم انپر غالب ہوئے اور قلعہ خیبر فتح ہو گیا سو آپنے لڑنے والے مردوں کو قتل کیا اور عورتوں اور چھوٹے بال بچوں کو قید کر لیا سو صفیہ جو رشتہ

بنی قریظہ کی سردار تھی) دحیہ کلبی کے حصہ مین آئی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسکو عطا کی اور پھر بعد اسکے صفیہ آپکے ہاتھ آئی سو آپنے اس سے نکاح کیا اور اسکے آزاد کرنے کو مہر ٹھیرایا۔ عبد العزیز (راوی) نے ثابت سے کہا کہ ای ابو محمد تو نے انس سے پوچھا ہے کہ آپنے اسکا مہر کیا ٹھیرایا تہا انس رضہ نے کہا کہ آپنے اسکی جان کو اسکا مہر ٹھیرایا یعنے اسکا آزاد کرنا سو عبد العزیز اس سے ہنسنے لگے **ف** جب خیبر فتح ہوا اور عورتین بندی مین پکڑی آئین تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دحیہ کو فرمایا کہ تو جا کر قیدیون مین سے ایک لونڈی پکڑ لے سو اسنے جا کر صفیہ کو جا کر لیا اور صفیہ تمام بنی قریظہ کی سردار تھی اور نسب اور جمال مین سب سے افضل تھی سو لوگون نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ حال ذکر کیا اور عرض کی کہ وہ لونڈی بدون آپکے اور کسی کے لائق نہین تب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دحیہ کلبی کو اسکے عوض مین اور لونڈی دی اور اسکو اس سے واپس لے لیا پھر آپنے اس سے نکاح کیا اور اسکی آزادی اسکا مہر ٹھیرایا اور باقی بیان اسکا کتاب النکاح مین آئندہ آویگا انشاء اللہ تعالی اور یہ جو آپنے فرمایا کہ خراب ہوا خیبر سو آپنے یہ انکے حق مین بد دعا کی کہ خدا انکو خراب کرے اور یا آپنے وحی کے ذریعہ سے آئندہ کی خبر دی کہ خیبر خراب ہو جاویگا یعنے فتح ہو جاویگا یا آپنے وعدۂ الٰہی پر اعتماد کر کے فرمایا کہ خدا نے پیغمبرون سے نصرت کا وعدہ کیا ہے اس آیت کی قرینہ سے جو آپنے پڑہی یا آپنے اس آیت کو بطور نیک فال کے پڑہا پس اس سے معلوم ہوا کہ اگر نماز کا وقت قریب ہو تو نماز کو لڑائی شروع ہونے سے پہلے پڑھ لینا افضل ہے بلکہ معین ہے تا کہ نماز خوف کی یا تاخیر نماز کی حاجت نہ پڑے اور یہی وجہ ہے مناسبت اس باب کی نماز خوف سے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

## كِتَابُ الْعِيْدَيْنِ

دونو عیدون کے احکام کا بیان **ف** عید کا معنے لغت مین پھر آنے کا ہے اور چونکہ یہ دن ہر سال مین پھر آتا ہے اسلیئے اسکو عید کہا گیا ہے اور بعضون نے کہا کہ یہ دن سبب خوشی کا ہے اسکے ساتھ خوشی ہر سال پھر آتی ہے سو اسطے اسکو عید کہا گیا **بَابُ مَا جَاءَ فِي الْعِيْدَيْنِ وَالتَّجَمُّلِ فِيْهِمَا** عید کے دن زینت کرنی اور عمدہ کپڑے پہنے کا بیان **حَدَّثَنَا** أَبُو الْيَمَانِ قَالَ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ أَخْبَرَنِي سَالِمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ أَخَذَ عُمَرُ جُبَّةً مِنْ إِسْتَبْرَقٍ تُبَاعُ فِي السُّوقِ فَأَخَذَهَا فَأَتَى بِهَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ ابْتَعْ هٰذِهِ تَجَمَّلْ بِهَا لِلْعِيدِ وَالْوُفُودِ فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّمَا هٰذِهِ لِبَاسُ مَنْ لَا خَلَاقَ لَهُ فَلَبِثَ عُمَرُ مَا شَاءَ اللّٰهُ أَنْ يَلْبَثَ ثُمَّ أَرْسَلَ إِلَيْهِ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِجُبَّةِ دِيبَاجٍ فَأَقْبَلَ بِهَا عُمَرُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنَّكَ قُلْتَ إِنَّمَا هٰذِهِ لِبَاسُ مَنْ لَا خَلَاقَ لَهُ وَأَرْسَلْتَ إِلَيَّ بِهٰذِهِ الْجُبَّةِ فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَبِيعُهَا وَتُصِيبُ بِهَا حَاجَتَكَ **ترجمہ** عبد اللہ بن عمر رضہ سے روایت ہے کہ عمر رضہ نے ایک جبہ ریشمی بازار مین بکتے دیکھا سو اسکو پکڑ کر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پاس لائے اور عرض کی کہ ...... یا حضرت آپ اسکو خرید لیجئے اور عید اور ایلچی آنے کے دن اس سے زینت کیا کریں سو آپنے فرمایا کہ یہ تو لباس اس شخص کا ہے جو آخرت مین بے نصیب ہو سو عمر رضہ مدت تک

پہیرے ہی تہے کہ اللہ نے چاہا یعنے اس واقعہ کو بہت مدت گذر گئی پہر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک ریشمی جبہ عمرؓ کے پاس بہیجا عمرؓ
اسکو پکڑ کر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ........ پاس لائے سو عرض کی کہ یا حضرتؐ آپنے تو فرمایا تہا کہ یہ لباس
اس شخص کا ہے جو آخرت میں بے نصیب ہو اور پہر آپنے یہ جبہ میرے پاس بہیجا ہے سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے
تیرے پاس اسواسطے نہیں بہیجا کہ تو اسکو پہنے (میں نے تو صرف اسواسطے بہیجا ہے) کہ تو اسکو بیچکر اسکی قیمت سے فائدہ اٹہاوے اور اپنی
حاجت روائی کرے **ف** یہ حدیث کتاب الجمعہ میں پہلے گذر چکی ہے پس اس سے معلوم ہوا کہ عید کے واسطے زینت کرنی اور
عمدہ کپڑے پہننے جائز ہیں اسلیئے کہ جب عمرؓ نے آپ سے زینت کے واسطے ریشمی جوڑا خریدنے کا سوال کیا تو آپنے اصل زینت
اسپر انکار نہ کیا صرف اس جوڑے سے منع کیا کہ وہ ریشمی تہا اور ریشمی کپڑا پہننا مرد کو حرام ہے یہ آپنے نہ فرمایا کہ عید کے دن زینت کرنی
منع ہے اور یہی وجہ ہے مطابقت اس حدیث کی باب سے اور ابن ابی الدنیا اور بیہقی نے سند صحیح کے ساتھ ابن عمرؓ سے روایت
کی ہے کہ وہ عید کو دن نہایت عمدہ کپڑے پہنا کرتے تہے اور باقی بیان اسکا کتاب اللباس میں آئندہ آویگا **بَابُ الْحِرَابِ
وَالدَّرَقِ يَوْمَ الْعِيدِ** عید کے دن ڈہال اور برچہیوں سے کہیلنے کا بیان یعنے جائز ہے اسلیئے کہ عید میں زیادہ خوشی کرنی
مباح ہے **حَدَّثَنَا** أَحْمَدُ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ قَالَ أَخْبَرَنِي عَمْرٌو أَنَّ مُحَمَّدَ بْنَ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْأَسَدِيَّ حَدَّثَهُ
عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ دَخَلَ عَلَيَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعِنْدِي جَارِيَتَانِ تُغَنِّيَانِ بِغِنَاءِ بُعَاثَ
فَاضْطَجَعَ عَلَى الْفِرَاشِ وَحَوَّلَ وَجْهَهُ وَدَخَلَ أَبُو بَكْرٍ فَانْتَهَرَنِي وَقَالَ مِزْمَارَةُ الشَّيْطَانِ عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَقْبَلَ عَلَيْهِ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ دَعْهُمَا فَلَمَّا غَفَلَ غَمَزْتُهُمَا فَخَرَجَتَا وَكَانَ يَوْمَ
عِيدٍ يَلْعَبُ فِيهِ السُّودَانُ بِالدَّرَقِ وَالْحِرَابِ فَإِمَّا سَأَلْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَإِمَّا قَالَ
تَشْتَهِينَ تَنْظُرِينَ فَقُلْتُ نَعَمْ فَأَقَامَنِي وَرَاءَهُ خَدِّي عَلَى خَدِّهِ وَهُوَ يَقُولُ دُونَكُمْ يَا بَنِي أَرْفِدَةَ
حَتَّى إِذَا مَلِلْتُ قَالَ لِي حَسْبُكِ قُلْتُ نَعَمْ قَالَ فَاذْهَبِي **ترجمہ** عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم
میرے پاس تشریف لائے اور میرے پاس دو چہوٹی ...... لڑکیاں بعاث کی لڑائی کی بہادری کے گیت اور اشعار گاتی تہین سو آپ
(کپڑا اوڑہ کر) لیٹ گئے اور اپنا منہ اسطرف سے پہیرا سو (پیچہے سے) ابو بکرؓ آئے اور مجہکو جہڑکا اور کہا کہ تو پیغمبر کے پاس شیطان
کا باجہ کیون لائی ہے سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اسکی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا کہ انکو چہوڑ دے سو جب صدیق اکبرؓ اس طرف
غافل ہوئے اور کسی اور خیال میں لگ گئے تو میں نے انکو اشارہ کیا کہ نکل جاؤ سو وہ دونوں نظر بچا کر نکل گئیں اور وہ عید کا
دن تہا اور حبشی ڈہال اور برچہیوں سے کہیل رہے تہے سو یا تو میں نے خود حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا اور یا آپنے
فرمایا کہ کیا تجہکو دیکہنے کی خواہش ہے میں نے کہا ہان سو آپنے مجہکو اپنے پیچہے کہڑا کیا اس حال میں کہ میرا رخسارہ آپکے رخسار
پر تہا اور آپ فرماتے تہے کہ لو اپنی ڈہال اور برچہیوں کو اے ارفدہ کی اولاد یہانتک کہ جب میں تہک گئی تو فرمایا کہ تو نے بس کی
میں نے کہا ہان فرمایا کہ جا **ف** انصار کو مدت سے دو گروہ چلے آتے تہے ایک کا نام اوس تہا اور دوسرے کا خزرج تہا ان دونوں

گروہ میں ایک سو بیس برس سے عداوت اور دشمنی چلی آتی تھی اس عرصے میں انکے درمیان کئی بار بڑی بڑی معرکے اور لڑائیں واقع ہوئیں کبھی کسی کو فتح ہوتی اور کبھی کسی کو سو سب سے اخیر لڑائی انکی درمیان بعاث (ایک قلعہ کا نام ہے) کے پاس واقع ہوئی تین سال ہجرت سے پہلے اور یہ بڑی بھاری لڑائی ہوئی تھی کہ دونو طرف کے سردار اسمیں مقتول ہوئے اور اسمیں اوس کو فتح ہوئی اور دونو طرف کے شاعروں نے اپنے اپنے بہادروں کی تعریف میں اشعار کہے وہی اشعار یہ لڑکیاں گاتی تھیں جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہجرت کر کے مدینے میں آئے تو وہ عداوت قدیم انکی اسلام کی برکت سے دور ہو گئی اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عید کے دن ایسے راگ کا کچھ مضایقہ نہیں کہ یہ دن شرعا خوشی کا دن ہے پس اگر چھوٹی لڑکیاں صحیح اور بہادری وغیرہ کے اشعار خوش آوازی سے پڑھیں تو جائز ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انکی رخصت دی لیکن اسمیں یہی شرط ہے کہ جوان عورت گانی والی نہ ہو اور مضمون راگ کا خلاف شرع نہ ہو اور اسیطرح بعضے عالموں نے شادی نکاح اور ختنے وغیرہ خوشی کی مجلسوں میں بھی بے مزامیر کے راگ اور دف کو ساتھ درست کہا ہے بشرطیکہ دینی کام میں کچھ حرج نہ ہو اور گانے والا خوبصورت لڑکا اور اجنبی جوان عورت نہو اور راگ کا مطلب خلاف شرع نہو لیکن اس حدیث سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ عید کے سوا اور دنوں میں گانا اور راگ کرنا خواہ دف کے ساتھ ہو خواہ بے دف کے ہو منع ہے اسلیئے کہ صدیق اکبر نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے اسکو شیطان کا باجہ کہا تو آپنے صدیق رض کو یہ نہ فرمایا کہ ایسا مت کہو یہ شیطان کا باجہ نہیں اور حرام بھی نہیں بلکہ یہ فرمایا کہ ان لڑکیوں کو منع نہ کر یہ دن عید کا ہے یعنے عموم منع کے حکم سے اسدن میں اسقدر کھیل اور خوشی مخصوص اور مستثنی ہے پس اس حدیث سے مطلق سرود اور راگ کے جائز ہونے پر دلیل پکڑنی جائز نہیں کہ سوای عید کے اور دنوں میں بھی راگ کرنا جائز ہو مگر اس مسئلے میں صحابہ اور تابعین کے زمانے سے اختلاف چلا آیا ہے سو علمائے سلف کے نزدیک تو مشہور یہی مسئلہ ہے کہ راگ کرنا اور سننا حرام ہے یہانتک کہ کہتے ہیں کہ آیت وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ سے مراد راگ ہے اور ابن عباس اور ابن مسعود اسپر قسم کھاتے تھے کہ اس آیت سے یہی راگ مراد ہے اور اسیطرح کہتے ہیں کہ آیت وَاسْتَفْزِزْ مَنِ اسْتَطَعْتَ مِنْهُمْ بِصَوْتِكَ میں بھی مراد آواز شیطان سے راگ ہے اور اسیطرح آیت وَالَّذِينَ لَا يَشْهَدُونَ الزُّورَ اور آیت وَأَنْتُمْ سَامِدُونَ میں بھی مراد راگ ہے جیسا کہ ابن عباس اور مجاہد نے تفسیر کی ہے اور ابن عمر رض سے روایت ہے کہ وہ راگ سے منع کرتے تھے اور حضرت علی رض سے روایت ہے کہ جو راگ میں مرجاوے اسکا جنازہ نہ پڑھا جاوے اور ابن مسعود رض سے روایت ہے کہ راگ دلمیں نفاق پیدا کرتا ہے جیسا کہ پانی ساگ کو پیدا کرتا ہے اور اسیطرح انس رض سے روایت ہے کہ راگ اور کھیل دل میں نفاق پیدا کرتے ہیں اور اسیطرح ابو ہریرہ رض سے بھی روایت ہے اور فضل بن عیاض نے کہا کہ گانا زنا کا منتر ہے اور بھی اس قسم کی اور بھی بہت حدیثیں اس باب میں آئی ہیں جو راگ کے حرام ہونے پر دلالت کرتی ہیں اور اگرچہ وہ احادیث محدثین کے نزدیک ضعیف ہیں لیکن تعدد طرق اور کثرت اسنادوں کی وجہ سے درجہ حسن کو پہونچ جاتی ہیں اور حدیث حسن بالاتفاق لائق حجت کے ہوتی ہے اور حدیث لڑکیوں کی تو بالاتفاق صحیح ہے ظاہر وہ بھی اسی پر دلالت کرتی ہے

کہ سوای عید کے اور دنون مین راگ کرنا حرام ہے اسیواسطے فقہاء اہل فتوے اور پیشوایان دین نے اسکی حرمت مین نہایت مبالغہ اور تشدید کی ہے اور چارون اماموںکا مذہب یہی ہے کہ راگ سننا مکروہ ہے اور مطلق حرام ہونے کی روایت بہی بہت اماموں سے آئی ہے چنانچہ عامر اور سفیان ثوری اور حماد اور نخعی اور شعبی وغیرہ حرمت کو قائل ہین اور اہل کوفہ اور عراق اور مدینہ سے بہی منقول ہے اور امام بغوی نے معالم التنزیل مین لکہا ہے کہ راگ سننا تمام دینون مین حرام ہے اور امام قرطبی نے کہا کہ راگ کو حرام ہونے مین کسی کو اختلاف نہین یعنے بالاتفاق حرام ہے اسلیئے کہ وہ کہیل اور تماشے مین داخل ہے اور کہیل بالاتفاق منع ہے اور فتح الباری مین لکہا ہے کہ بعضے صوفیون نے اس حدیث عائشہ رض سے دلیل پکڑی ہے اوپر کہ راگ کا گانا اور سننا جائز ہے خواہ کسی باجے کے ساتھ ہو یا بدون باجے کے ہو لیکن انکے رد کو واسطے کافی ہے وہ حدیث جو آئندہ باب مین آویگی اسلیئے کہ اسمین عائشہ نے خود تصریح کردی ہے کہ وہ لڑکیان راگ گانے والی نہین تہین یعنے وہ راگ اور سرود کی طرز طریق سے ناواقف تہین نہین پہچانتی تہین کہ راگ کیا ہوتا ہے اور کسکو کہتے ہین جیسا کہ گانیوالی عورتین اسکے طرز طریق سے واقف ہوتی ہین پس اس سے معلوم ہوا کہ جو راگ لوگون مین مشہور معروف ہے اور فتنہ انگیزی کا باعث ہوتا ہے اسکو عائشہ نے ہرگز جائز نہین کہا تہین اور اس قسم کے راگ مین اگر عورتون کے حسن و جمال کی تعریف ہو یا شراب وغیرہ حرام چیزون کی توصیف ہو تو ایسا راگ سننا بالاتفاق حرام ہے جو کچہ صوفی لوگون نے اس باب مین خرافات اور بدعات نکالی ہین وہ بالاتفاق حرام ہین لیکن ہوای شیطانی اور نفوس شہواتی انپر غالب آگئی یہانتک کہ بہت صوفی دیوانون اور لڑکون کی طرح ناچتے ہین بلکہ بعضے اسکو قربت خدا حاصل کرنیکا سبب جانتے ہین اور اعمال صالحہ مین داخل کرتے ہین لیکن تحقیق یہ ہے کہ یہ نشانی زندیقون اور چہپے مرتدون کی ہے اور اسیطرح باجے بجانے مین بہی اختلاف ہے بعضے کہتے ہین کہ انکے حرام ہونے پر اجماع ہوچکا ہے اور بعضے اسکے برعکس دعوے کرتے ہین وہ لوگ دف کی بجانے سے تمام باجون کا جواز نکالتے ہین لیکن دف کی جائز ہونے سے یہ لازم نہین آتا کہ اور قسم کے سب باجے بہی جائز ہون کما سیأتی فی ولیمۃ العرس و کتاب الاشربۃ انشاء اللہ تعالی انتہے ملخصا پس اس سے معلوم ہوا کہ جو کچہہ کہ فی زماننا اس ملک ہند مین خصوصا ملتان وغیرہ اطراف سندہ کے ملحدین اور وجودی صوفیون مین مروج اور معمول ہے کہ ریا اور سمع اور شہرت اور جلب دنیا کے واسطے راگ اور سرود کی مجلسین کرتے ہین اور بعضے انمین ناچنے کے واسطے آتے ہین کہ لوگون مین انکی شہرت ہو اور لوگ انکی تواضع کرین اور بعضے صرف کہانے اور نقدی حاصل کرنے کی غرض سے آتے اور آکر کمال بیحیائی کرتے ہین کہ دیوانون کی طرح ناچتے ہین اور ناہو کرتے ہین سو ایسا راگ کرنا بالاتفاق حرام ہے اور کسی زمانے مین کسی بزرگ سے یہ طریقہ مروی نہین بے عقل کے اندہے خیال کرتے ہین کہ جیسا ہمارا حال ہے سلف کا بہی یہی حال تہا کہ قوالون کیطرح انکے اقوال کو نقل کرتے اور قہقہہ لگاتے ہین اور ناواقف لوگون کو سلف کے اعتقاد سے پہیرتے ہین معاذ اللہ کیا گذارہ اور کیا معاش ہے کاش کہ آپ کو فقیر نہ کہلاتے اور فقیری کا لباس پہننے شرعا انپر تعزیر واجب ہے اور انکی تعظیم حرام اور اسیطرح اس مجلس کا حال ہے جو بزرگون کا عرس کرتے ہین حاصل کلام امر

مقام مین یہ ہے کہ جو لوگ کہ اس حدیث عائشہ رضہ سے مطلق راگ کے جائز ہونے پر دلیل پکڑتے ہین تو یہ استدلال انکا غلط اور مردود
ہے بچند وجوہ وجہ اول یہ ہے کہ عائشہ رضہ نے خود اس حدیث مین تصریح کر دی ہے کہ وہ لڑکیاں راگ کی طرز طریق کو نہین
جانتی تہین اور انکی راگ کی عادت نہین تہی اور وہ یہ راگ نہین تہا جو لوگون مین مشہور اور مروج ہے اور خرافات کو شامل
ہے وجہ دوم یہ ہے کہ صدیق اکبر رضہ نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے اسکو شیطان کا باجہ کہا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم
نے اسکو یہ نہ فرمایا کہ ایسا مت کہہ یہ شیطان کا باجہ نہین اور حرام نہین بلکہ یہ فرمایا کہ ان لڑکیون کو منع مت کرین تو آپ
کی تقریر ہے کہ آپ نے بہی اسکو شیطان کا باجہ کہنا برقرار رکہا اور یہ بہی معلوم ہوا کہ راگ کا حرام ہونا اسوقت اصحاب مین
مشہور معروف تہا کہ صدیق اکبر رضہ نے تہم ہی بلا توقف یہ کلمہ زبان سے فرمایا کہ یہ شیطان کا باجہ ہے والا کسی کام کو یکا
یک حرام یا حلال کہہ دینا اصحاب کی شان سے نہایت بعید ہے پس یہ حدیث ظاہرًا اسپر دلالت کرتی ہے کہ راگ حرام ہے
وجہ سوم یہ ہے کہ اگر اس حدیث سے مطلق جواز پر استدلال کیا جاوے تو حضرت کا ابو بکر رضہ کو یہ فرمانا کہ ہر قوم کے واسطے ایک
عید کا دن ہوتا ہے اور ہماری عید کا دن یہ ہے بالکل لغو ہو جاویگا وجہ چہارم یہ ہے کہ وہ لڑکیاں نابالغ تہین اور نیز وہ فقط
بہادری کو اشعار پڑہتی تہین عشقیہ وغیرہ فتنہ انگیز کلام کا اسمین ایک حرف بہی نہین تہا امام نووی نے شرح مسلم مین کہا
ہے کہ وہ لڑکیاں صرف لڑائی کے شعر پڑہتی تہین اور بہادری اور غلبے کا فخر کرتی تہین اور ایسا پڑہنا لڑکیون کو شہوت
کا باعث نہین ہوتا اور شعرون کا پڑہنا راگ مختلف فیہ مین داخل نہین کہ یہ فقط شعرون کو بلند آواز سے پڑہنا ہوتا ہے
اسیواسطے عائشہ رضہ نے کہا کہ انکی راگ کی عادت نہین تہی جیسا کہ راگ گانیوالی عورتون کی عادت ہوتی ہے کہ ایسا
راگ عشق آمیز گاتی ہین کہ اس سے نفس کو شہوت اور حرص اور زنا کی رغبت پیدا ہوتی ہے اور نیز لڑکیاں اس راگ کے ساتھ
مشہور بہی نہین اور نہ انکا یہ پیشہ تہا اور نہ انکا کسب تہا اور عرب کے لوگ شعر پڑہنے کو بہی راگ کہتے ہین حالانکہ وہ راگ مختلف فیہ مین
داخل نہین بلکہ وہ مباح ہے اور ایسا صحابہ رضہ سے بہت واقع ہوا ہے اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے روبرو اصحاب نے کہا ہے
پس ثابت ہوا کہ اس حدیث سے راگ کے جواز پر استدلال قطعًا باطل ہے لیکن اگر کوئی شخص عید کو دن اس خصوصیت کے ساتھ راگ سنے
جسطور سے اس حدیث مین آیا ہے تو مباح ہے ورنہ مطلق حرام ہے چنانچہ فتح الباری مین لکہا ہے فیقتصر علی ما ورد فیہ النص وقتًا
وکیفیۃً اور پہر یہ مباح بہی تقوی اور دیانت کے برخلاف ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے اعراض فرمایا اور اسکی طرف کان
نہ لگایا پس معلوم ہوا کہ اسقدر راگ سننا بہی تقوی کے مخالف ہے اور بعض اصحاب اور تابعین وغیرہم سے جو راگ کی اباحت منقول
ہے تو اول تو اسکی سند مجہول ہے پایۂ ثبوت کو نہین پہونچتی ہے اور بر تقدیر ثبوت اس حدیث صحیح متفق علیہ کے مقابلے مین اسکی
کچہ حقیقت نہین اسلیے کہ اصول مین مقرر ہو چکا ہے کہ قول صحابی کا حدیث کے مقابلے مین بالاتفاق حجت نہین جیسا کہ ابن ہمام وغیرہ
نے لکہا ہے اور نیز اس راگ سے مراد وہ راگ ہے جسمین عشق آمیز اور فتنہ انگیز کلام نہو اور اسکا مضمون شرع کے مخالف نہ ہو
اور دلیل اس حمل کی وہ آیتین اور حدیثین ہین جو اوپر گذر چکی ہین پس جو شخص کہ مطلق راگ کو جائز جانے اور ناچنے کودنے

کو مباح کہے تو وہ آدمی بیشک زندیق اور مرتد ہے جیسا کہ فتح الباری کی کلام سے ثابت ہو چکا ہے مگر عید اور شادی میں گانا اس ممانعت سے مخصوص ہے جیسا کہ اس حدیث عائشہؓ وغیرہ سے معلوم ہوتا ہے مگر اسمیں بھی وہی شرط ہے کہ اسمیں فحش نہ ہو اور اسکا مضمون عشق انگیز اور فتنہ انگیز نہ ہو اور شرع کے مخالف بھی نہ ہو اور گانے والا خوبصورت لڑکا یا عورت نہو اور ابن حزم ظاہری نے اس مسئلہ میں بڑی زیادتی کی ہے کہ راگ اور باجوں کو مطلق جائز کہا ہے وسیأتی بیانہ والرد علیہ انشاء اللہ تعالے اور اس حدیث سے اور بھی کئی مسئلے ثابت ہوئے میں ایک یہ کہ عید کے دن اپنے بال بچوں پر رزق وغیرہ کی فراخی کرنی جائز ہے جس سے کہ انکو خوشی حاصل ہو اور یہ کہ عید کے دن خوشی ظاہر کرنی دین کی نشانی ہے اور یہ کہ جب بیٹی اپنے خاوند کے پاس ہو تو باپ کو اسکے پاس جانا جائز ہے بشرطیکہ یہ اسکی عادت ہو اور ہمیشہ آتا جاتا ہو اور یہ کہ خاوند کے ہوتے باپ کا اپنی بیٹی کو ادب دینا جائز ہے اسلیے کہ ادب دینا باپ کا کام ہے اور یہ کہ اپنی بیوی کے ساتھ نرمی کرنی چاہیے اور یہ کہ بیکار کی مجلسوں میں کھیل وغیرہ سے پرہیز کرنی چاہیے اگرچہ اسمیں گناہ نہ ہو اور یہ کہ اگر شاگرد استاد کے پاس کوئی چیز مکروہ دیکھے تو اسپر انکار کرنا جائز ہے اور یہ ادب کی مخالفت نہیں اور یہ کہ شاگرد کو استاد کے سامنے فتوی دینا جائز ہے اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ برچھی وغیرہ ہتھیاروں کے ساتھ کثرت کرنی اور تجربہ کرنا جائز ہے کہ وہ جہاد کا وسیلہ ہے اور اسی طرح بڑی اور گدکی کثرت کرنی جائز ہے اور آپ نے بھی انکو اسیواسطے دیکھا کہ اس سے بھی جہاد پر قوت حاصل ہوتی ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ عورتوں کو بیگانے مردوں کی کام کی طرف دیکھنا جائز ہے بشرطیکہ فتنے میں پڑنے کا یقین کامل ہو لیکن اسکی خوبصورتی کی طرف دیکھنا اور اس سے لذت اٹھانا حرام ہے اور یہ جو آپ نے فرمایا کہ بنو ارفدہ کی اولاد تو یہ اسواسطے فرمایا کہ ارفدہ حبش کے جد کا نام ہے جسکی حبشی اولاد ہیں

**باب سُنَّةِ الْعِيدَيْنِ لِأَهْلِ الْإِسْلَامِ** عید کے دن مسلمانوں کو کیا کام کرنا سنت ہے یا عید کی نماز پڑھنی مسلمانوں کے واسطے سنت ہے حَدَّثَنَا حَجَّاجٌ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ أَخْبَرَنِي زُبَيْدٌ قَالَ سَمِعْتُ الشَّعْبِيَّ عَنِ الْبَرَاءِ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ فَقَالَ إِنَّ أَوَّلَ مَا نَبْدَأُ مِنْ يَوْمِنَا هَذَا أَنْ نُصَلِّيَ ثُمَّ نَرْجِعَ فَنَنْحَرَ فَمَنْ فَعَلَ فَقَدْ أَصَابَ سُنَّتَنَا ترجمہ براءؓ سے روایت ہے کہ سنا میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ خطبہ پڑھتے تھے سو فرمایا کہ اول وہ چیز جسکو ہم اس دن میں شروع کریں یہ ہے کہ نماز پڑھیں یعنی بقرعید کے دن سنت یہ ہے کہ سب کاموں سے پہلے ہم نماز پڑھیں پھر گھر کیطرف پلٹ آویں بعد قربانی کریں سو جسنے ایسا کیا وہ ہماری سنت کو پہونچا یعنے اسنے سنت ادا کی **ف** عید کی نماز کے جائز ہونے پر اجماع ہو چکا ہے لیکن اسکے حکم میں علماء کو اختلاف ہے امام شافعی اور مالکؒ جمہور علماء کہتے ہیں کہ عید کی نماز سنت موکدہ ہے اور امام احمد وغیرہ نے کہا کہ فرض کفایہ ہے اور امام ابو حنیفہؒ کہتے ہیں کہ واجب ہے اور دلیل انکی یہ ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اسپر ہمیشگی کی ہے اور کبھی اسکو ترک نہیں کیا پس مواظبت آپکی وجوب پر دلالت کرتی ہے اور جو لوگ اسکے سنت ہونے کے قائل ہیں انکی دلیل اس جنگلی آدمی کی حدیث ہے جس نے آپ سے پوچھا تھا کہ نماز پنجگانہ کے سوا اور بھی

کوئی نماز مجھہ پر فرض ہے آپنے فرمایا نہیں مگر نفل چاہے تو پڑہ اور ایک دلیل انکی یہ حدیث ہے کہ پانچ نمازین ہین جنکو اللہ
تعالے نے رات دن مین فرض کیا ہے سو حنفیہ انکا جواب دیتے ہین کہ جیسے ان حدیثون مین عید کی فرضیت کا ذکر
نہین ویسے ہی نماز جمعہ کی فرضیت کا بہی ذکر نہین پس جسطرح جمعے کی فرضیت ثابت ہو ویسے ہی عید کی فرضیت بہی
ثابت ہو اور نیز کہتے ہین کہ غرض آپکی اسسے نماز پنجگانہ کے بیان کرنیکی تہی جو ہر دن رات مین مقرر ہے اور عید اور
جمعہ اس سے مخصوص ہے کہ وہ ہر دن کا وظیفہ نہین بلکہ ہر سال اور ہفتے کا وظیفہ ہے لیکن ان جوابون سے یہ لازم آویگا
کہ عید کی نماز بہی اور نمازون کی طرح فرض ہے حالانکہ حنفیہ اسکو واجب کہتے ہین فرض نہین کہتے اور فرض اور واجب مین
انکے نزدیک فرق ہے اور اس حدیث سے نفس نماز عید کا سنت ہونا معلوم نہین ہوتا بلکہ اس ترتیب کا سنت ہونا معلوم
ہوتا ہے کہ پہلے عید پڑہے پیچھے قربانی کرے لیکن شاید جس چیز مین ترتیب سنت ہو وہ امر خود بہی سنت ہوگا یا نماز
کو مقدم کرنا اسکی تاکید پر دلالت کرتا ہے پس سنیت ثابت ہوگی واللہ اعلم حَدَّثَنَا عُبَيْدُ بْنُ إِسْمٰعِيلَ قَالَ حَدَّثَنَا
أَبُو أُسَامَةَ عَنْ هِشَامٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ دَخَلَ أَبُو بَكْرٍ وَعِنْدِي جَارِيَتَانِ مِنْ جَوَارِي الْأَنْصَارِ
تُغَنِّيَانِ بِمَا تَقَاوَلَتِ الْأَنْصَارُ يَوْمَ بُعَاثَ قَالَتْ وَلَيْسَتَا بِمُغَنِّيَتَيْنِ فَقَالَ أَبُو بَكْرٍ أَمَزَامِيرِ الشَّيْطَانِ
فِي بَيْتِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَذٰلِكَ فِي يَوْمِ عِيدٍ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ
سَلَّمَ يَا أَبَا بَكْرٍ إِنَّ لِكُلِّ قَوْمٍ عِيدًا وَهٰذَا عِيدُنَا ترجمہ عائشہ رض سے روایت ہے کہ صدیق اکبر رض مجہہ پر داخل ہوے
اور میرے پاس انصار کی دو چہوٹی لڑکیان لڑائی کی بہادری کے شعار گاتی تہین جو انصار نے بعاث کی لڑائی کے دن
کہے تہے اور وہ لڑکیان اگ کرنے والی نہین تہین یعنے یہ انکا پیشہ نہین تہا سو ابو بکر نے کہا کہ کیا تم پیغمبر کے گہر مین
شیطان کا باجہ بجاتی ہو اور یہ گانا انکا عید کے دنین تہا سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے ابی بکر ہر قوم کی
ایک عید ہوتی ہے اور یہ ہماری عید ہے یعنے اسدن اسقدر خوشی کرنی جو فتنے فساد سے خالی ہو جائز ہے ف
اس حدیث کا بیان مفصل طور سے ابہی گذر چکا ہے اور مطابقت اس حدیث کی باب سے ظاہر نہین لیکن احتمال ہے
کہ مراد یہ ہو کہ عبادت کو کہیل پر مقدم کرنا اہل اسلام کی سنت ہے یا مراد سنت سے لغوی معنے ہون یعنے طریقہ نماز عید کا اور ان
حدیثون مین اگرچہ فقط بقر عید کا ذکر ہے لیکن سنیت مین دونو برابر ہین پس ایک کے ذکر سے دوسری کا حکم بہی ثابت
ہو جاویگا واللہ اعلم اور اہل اسلام کی قید اسواسطے لگائی ہے کہ کفار کی عیدون کا طریق جدا ہے اور انکی عادتیں بہی جدا تہے

بَابُ الْأَكْلِ يَوْمَ الْفِطْرِ قَبْلَ الْخُرُوجِ عید فطر کے دن عیدگاہ کیطرف جانے سے پہلے کچہہ کہانا مستحب ہے ف
فتح الباری مین لکہا ہے کہ ابن قدامہ نے کہا کہ عید فطر کے دن کہانے مین جلدی کرنی مستحب ہے اور مین اس مسئلے مین
کسی کا اختلاف نہین جانتا یعنے اسپر سب علما کا اتفاق ہے لیکن ابن ابی شیبہ نے ابن مسعود رض اور نخعی سے روایت
کی ہے کہ اگر گہر مین نہ کہایا ہو تو مستحب ہے کہ راہ مین کہاوے اور اگر راہ مین بہی نہ کہایا ہو تو عیدگاہ مین کہاوے اور بالکل

کہاتا مگر وہ ہمیشہ اور گنتی مین کہ عید گاہ کی طرف جانے سی پہلے کہانے مین حکمت یہہ ہے کہ کوئی یہ گمان نہ کرے کہ نماز پڑہنے تک روزہ رکہنا
فرض ہے اور نماز سے پہلے کہانا منع ہے جیسا کہ اول اسلام مین حکم تہا اسیواسطے آپ نے نماز سے پہلے کہانے کو مستحب رکہا
تاکہ یہ وہم لوگون کے دلون سے بالکل جاتا رہے **حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحِيمِ اَخْبَرَنَا سَعِيدُ بْنُ سُلَيْمَانَ اَخْبَرَنَا
هُشَيْمٌ قَالَ اَخْبَرَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ اَبِي بَكْرِ بْنِ اَنَسٍ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ لَا يَغْدُو يَوْمَ الْفِطْرِ حَتّٰى يَاْكُلَ تَمَرَاتٍ وَقَالَ مُرَجَّى بْنُ رَجَاءٍ حَدَّثَنِي عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ اَبِي بَكْرٍ قَالَ
حَدَّثَنِي اَنَسٌ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيَاْكُلُهُنَّ وِتْرًا **ترجمہ** انس رض سے روایت ہے کہ عید فطر کے دن حضرت
صلے اللہ علیہ وسلم صبح کو عید گاہ کیطرف نہ جاتے یہانتک کہ چند کہجورین کہاتے یعنے عید گاہ کی طرف جانے سے پہلے
ضرور کہجورین کہا لیا کرتے تہے اور ایک روایت مین ہے کہ آپ طاق کہجورین کہایا کرتے تہے **ف** قسطلانی مین لکہا
ہے کہ اول اسلام مین عید کی نماز پڑہنے سے پہلے کہانا حرام تہا پہر منسوخ ہو گیا اسواسطے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم عید سے
پہلے کہجورین کہا لیا کرتے تہے تاکہ اسکا منسوخ ہونا لوگون کو معلوم ہو جاوے اور کہجورون کی مستحب ہونے مین حکمت یہ ہے کہ
میٹھی چیز سے آنکہون کو قوت حاصل ہوتی ہے اور جو ضعف کہ ..... روزہ کے سبب سے پیدا ہوتا ہے وہ اس سے
دور ہو جاتا ہے اور نیز شیرینی ایمان کے موافق ہے اور اس سے دل نرم ہو جاتا ہے اسیواسطے بعض تابعین نے مستحب رکہا
ہے کہ روزہ میٹھی چیز سے کہولا جاوے خواہ کہجور ہو خواہ کچہ اور شہد ہو خواہ شربت وغیرہ ہو اور اگر کسی کو میٹھا میسر نہو
تو پانی کے ساتھ ہی روزہ کہول ڈالے تاکہ اتباع سنت کی مشابہت حاصل ہو جاوے اور کہجورون کو طاق اسواسطے
کہاتے تہے کہ خدا طاق ہے اور اکیلا ہے اسکا کوئی شریک نہین **بَابُ الْاَكْلِ يَوْمَ النَّحْرِ** بقر عید کو دن کہانے کا
بیان **حَدَّثَنَا** مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيلُ عَنْ اَيُّوبَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سِيرِينَ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ
قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ ذَبَحَ قَبْلَ الصَّلٰوةِ فَلْيُعِدْ فَقَامَ رَجُلٌ فَقَالَ هٰذَا يَوْمٌ يُشْتَهٰى فِيهِ
اللَّحْمُ وَذَكَرَ مِنْ جِيرَانِهِ فَكَاَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَدَّقَهُ قَالَ وَعِنْدِي جَذَعَةٌ اَحَبُّ اِلَيَّ
مِنْ شَاتَيْ لَحْمٍ فَرَخَّصَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَا اَدْرِي اَبَلَغَتِ الرُّخْصَةُ مَنْ سِوَاهُ اَمْ لَا **ترجمہ**
انس رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو نماز عید سے پہلے قربانی ذبح کر چکا ہو تو چاہیے کہ پہر
قربانی کرے سو ایک مرد کہڑا ہوا اور عرض کی کہ اسدن مین گوشت کی زیادہ خواہش ہوتی ہے اور اسنے اپنی ہمسایون
کی فقر فاقہ کا ذکر کیا یعنے میرے ہمسایہ محتاج تہے اسواسطے مینے نماز عید سے پہلی قربانی ذبح کی تاکہ انکو کہلاؤن
تو گویا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسکو اس بات مین سچا جانا اور اسنے کہا کہ میرے پاس سات مہینے کی ایک بکری ہے
جو مجہکو دو بکریون کے گوشت سے زیادہ پیاری ہے یعنی اسواسطے کہ وہ بہت موٹی تازی ہے اور اسکا مول بہت ہے سو حضرت
صلے اللہ علیہ وسلم نے اسکو رخصت دی انس رض نے کہا سو مین نہین جانتا کہ اسکے سوا اور کو بہی اسکی رخصت پہونچی ہے

یا نہین یعنے اور کو بھی اسکے ساتھہ قربانی کرنی جائز ہے یا نہین **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ قربانی کرنی واجب ہے اور اگر
آپ اسکو دوہرا کر کرنے کا حکم نہ فرماتے اور یہی مذہب ہے امام ابو حنیفہ رح کا اور انس رض نے یہ جو کہا کہ مین نہین جانتا کہ اور کو بھی
اسکے ساتھہ قربانی جائز ہے یا نہین تو اس سے ظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ انس رض کو یہ دونو حدیثین نہین پہونچین پہلی حدیث
یہہ ہے کہ لَا تَذْبَحُوْا اِلَّا مُسِنَّةً یعنے نہ حلال کرو قربانی مین مگر ایک سال کی بکری اور دوسری حدیث یہ ہے وَلَنْ تُجْزِیَ عَنْ
اَحَدٍ بَعْدَكَ یعنے تیرے بعد اور کسی کو چھہ مہینے کی بکری قربانی مین کافی نہین اسیواسطے اُسنے اپنا عدم علم بیان
کیا ورنہ ان دونو حدیثون سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ چھہ مہینے کی بکری اور کسی کو جائز نہین یہ حکم فقط اسی شخص کے
ساتھہ خاص تہا جسکو آپنے فرمایا **حَدَّثَنَا** عُثْمَانُ قَالَ حَدَّثَنَا جَرِيْرٌ عَنْ مَنْصُوْرٍ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ
عَازِبٍ قَالَ خَطَبَنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ الْاَضْحٰى بَعْدَ الصَّلٰوةِ فَقَالَ مَنْ صَلّٰى صَلٰوتَنَا وَنَسَكَ نُسُكَنَا
فَقَدْ اَصَابَ النُّسُكَ وَمَنْ نَسَكَ قَبْلَ الصَّلٰوةِ فَاِنَّهٗ قَبْلَ الصَّلٰوةِ وَلَا نُسُكَ لَهٗ فَقَالَ اَبُوْ بُرْدَةَ بْنُ نِيَارٍ خَالُ
الْبَرَاءِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَاِنِّيْ نَسَكْتُ شَاتِيْ قَبْلَ الصَّلٰوةِ وَعَرَفْتُ اَنَّ الْيَوْمَ يَوْمُ اَكْلٍ وَشُرْبٍ وَاَحْبَبْتُ اَنْ
يَكُوْنَ شَاتِيْ اَوَّلَ شَاةٍ تُذْبَحُ فِيْ بَيْتِيْ فَذَبَحْتُ شَاتِيْ وَتَغَدَّيْتُ قَبْلَ اَنْ اٰتِيَ الصَّلٰوةَ قَالَ شَاتُكَ شَاةُ
لَحْمٍ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَاِنَّ عِنْدَنَا عَنَاقًا لَنَا جَذَعَةً اَحَبَّ اِلَيَّ مِنْ شَاتَيْنِ اَفَتَجْزِيْ عَنِّيْ قَالَ نَعَمْ وَلَنْ
تَجْزِيَ عَنْ اَحَدٍ بَعْدَكَ **ترجمہ** براء رض سے روایت ہے کہ بقر عید کو دن نماز کے بعد حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمکو خطبہ سنایا
اور فرمایا کہ جو ہماری طرح نماز پڑہے اور ہماری طرح قربانی کرے تو اسکی عبادت یا قربانی ادا ہوئی اور جسنے نماز سے پہلی قربانی
کی تو وہ پہلے نماز سے واقع ہوئی یعنے اسکو قربانی کا ثواب نہین اور اسکی قربانی صحیح نہین سو ابو بردہ بن نیار رض نے عرض
کی کہ یا حضرت مینے اپنی بکری کو نماز سے پہلے ذبح کر ڈالا ہے اور مینے جانا کہ یہ دن کہانے پینے کا ہے یعنے مین نے خیال
کیا کہ قربانی فقط کہلانے کو واسطے ذبح کرتے ہین اس سے کوئی عبادت مقصود نہین اور مینے دوست جانا اسبات کو کہ
ہو وے بکری میری پہلی بکری جو ذبح کیجاوے میرے گہر مین یعنے مینے چاہا کہ سب سے پہلے میری بکری ذبح ہو تا کہ لوگ اسکو جلد
کہاوین سو مینے اپنی بکری کو حلال کیا اور نماز کی طرف جانے سے پہلے کہانا کہایا سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا کہ تیری بکری گوشت کی بکری ہے یعنے تجھکو اس سے فقط گوشت کہانا ملا ثواب حاصل نہین ہوا اُسنے عرض کی کہ یا
حضرت ہمارے پاس ایک سال سے کم کی ایک جوان بکری ہے جو مجھکو دو بکریون سے بہت پیاری ہے کیا وہ قربانی مین میری طرف سے
کافی ہو سکتی ہے آپنے فرمایا ہان اور نہین کفایت کریگی پیچھے تیرے کسی سے **ف** بعضی حدیثون مین آیا ہے کہ بقر عید کے
دن مستحب ہے کہ پہلے نماز پڑہے پیچھے کہانا کہاوے سو امام بخاری نے اس باب سے اشارہ کیا ہے اسطرف کہ یہ حدیث
ضعیف ہے اسلیے کہ براء کی اس حدیث سے صریح معلوم ہوتا ہے کہ نماز سے پہلے کہانا جائز ہے بلکہ مستحب ہے اسلیے کہ حضرت
صلی اللہ علیہ وسلم نے ابو بردہ کو فقط یہ فرمایا کہ تیری قربانی جائز نہین اور یہ نہ فرمایا کہ نماز سے پہلے کہانا مکروہ یا منع ہے

بلکہ اسکے کہانے کو برقرار رکہا اس سے معلوم ہوا کہ دونو عیدون کا ایک حکم ہے اور ترمذی وغیرہ مین ہے کہ عید فطر کے دن نماز
سے پہلے کہاوے اور بقرعید کے دن نماز سے پیچھے کہاوے اور ایسے ہی ایک اور حدیث مین بہی آیا ہے لیکن انکی اسناد
مین کلام ہے اور بہت فقہانے انپر عمل کیا ہے اور بعضون نے کہا اگر نماز سے پہلے ذبح کر چکا ہو تو مستحب ہے کہ پہلے کہاوے
اور اگر پہلے ذبح نہ کیا ہو تو مختار ہے **بَابُ الْخُرُوْجِ اِلَى الْمُصَلّٰى بِغَيْرِ مِنْبَرٍ** بدون منبر کے عیدگاہ کیطرف جانا یعنے
حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے مین عیدگاہ کیطرف منبر کو اٹہا کر نہین لیجاتے تہے بلکہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم بدون منبر کے
عید پڑہا کرتے تہے **ف** کہتے ہین عیدگاہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد سے ہزار ہاتہہ کے فاصلے پر تہی حَدَّثَنِي
سَعِيْدُ بْنُ اَبِيْ مَرْيَمَ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ زَيْدُ بْنُ اَسْلَمَ عَنْ عِيَاضِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ سَرْحٍ
عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْرُجُ يَوْمَ الْفِطْرِ وَالْاَضْحٰى اِلَى الْمُصَلّٰى فَاَوَّلُ
شَيْءٍ يَبْدَأُ بِهِ الصَّلٰوةُ ثُمَّ يَنْصَرِفُ فَيَقُوْمُ مُقَابِلَ النَّاسِ وَالنَّاسُ جُلُوْسٌ عَلٰى صُفُوْفِهِمْ فَيَعِظُهُمْ وَيُوْصِيْهِمْ
وَيَاْمُرُهُمْ فَاِنْ كَانَ يُرِيْدُ اَنْ يَّقْطَعَ بَعْثًا قَطَعَهٗ اَوْ يَاْمُرَ بِشَيْءٍ اَمَرَ بِهٖ ثُمَّ يَنْصَرِفُ فَقَالَ اَبُوْ سَعِيْدٍ فَلَمْ يَزَلِ
النَّاسُ عَلٰى ذٰلِكَ حَتّٰى خَرَجْتُ مَعَ مَرْوَانَ وَهُوَ اَمِيْرُ الْمَدِيْنَةِ فِيْ اَضْحٰى اَوْ فِطْرٍ فَلَمَّا اَتَيْنَا الْمُصَلّٰى اِذَا مِنْبَرٌ
بَنَاهُ كَثِيْرُ بْنُ الصَّلْتِ فَاِذَا مَرْوَانُ يُرِيْدُ اَنْ يَّرْتَقِيَهٗ قَبْلَ اَنْ يُّصَلِّيَ فَجَبَذْتُ بِثَوْبِهٖ فَجَبَذَنِيْ فَارْتَفَعَ
فَخَطَبَ قَبْلَ الصَّلٰوةِ فَقُلْتُ لَهٗ غَيَّرْتُمْ وَاللّٰهِ فَقَالَ اَبَا سَعِيْدٍ قَدْ ذَهَبَ مَا تَعْلَمُ فَقُلْتُ مَا اَعْلَمُ وَاللّٰهِ
خَيْرٌ مِّمَّا لَا اَعْلَمُ فَقَالَ اِنَّ النَّاسَ لَمْ يَكُوْنُوْا يَجْلِسُوْنَ لَنَا بَعْدَ الصَّلٰوةِ فَجَعَلْتُهَا قَبْلَ الصَّلٰوةِ **ترجمہ**
ابوسعید خدری سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دونو عید کے دن مین عیدگاہ کیطرف جایا کرتے تہے سو پہلے نماز
پڑہتے پہر پہرتے بعد لوگون کے سامنے کہڑے ہوتے اور لوگ اپنی صفون مین بیٹہے رہتے سو آپ انکو وعظ اور نصیحت فرماتے
اور احکام دین سکہلاتے سو اگر آپ لشکر جدا کر کے کسی طرف بہیجنا چاہتے تو اسکو جدا کرتے اور طیاری کا حکم فرماتے
یعنے فلان فلان جماعت فلانی جگہ جہاد کو جاوے یا کسی اور چیز کا ارادہ ہوتا تو اسکا حکم فرماتے ابوسعید نے کہا کہ لوگ ہمیشہ
خلفاء اربعہ وغیرہ کے زمانے مین اسی طریق پر رہے یعنے خطبہ عید سے پیچہے تہے اور منبر بہی نہین تہا یہانتک کہ مین مروان کے ساتہ
بقرعید یا عید فطر مین عیدگاہ کی طرف نکلا سو جب ہم عیدگاہ مین آئے تو اچانک دیکہا کہ وہان ایک منبر ہے کہ اسکو
بنا دیکہا جسکو کثیر بن صلت نے مروان کے واسطے بنایا تہا اور مروان اسوقت مدینے کا حاکم تہا سو یکایک مروان چاہتا تہا کہ منبر پر
چڑہے یعنی نماز پڑہنے سے پہلے سو مینے اسکی کپڑے کو کہینچا یعنے پہلے نماز پڑہ اور اسنے مجہکو کہینچا اور مجہپر غالب آیا اور منبر
پر چڑہا اور خطبہ پڑہا نماز سے پہلے سو مینے کہا خدا کی قسم تمنے پیغمبر کے طریقے کو بدل ڈالا ہے سو مروان نے کہا کہ اے ابا سعید
مقررہ وقت گذر گیا جسکو تو جانتا ہے یعنے اب مصلحت یہی ہے کہ نماز سے پہلے خطبہ پڑہا جاوے سو مینے کہا کہ قسم خدا کی جو
مین جانتا ہون بہتر ہے اس چیز سے جسکو مین نہین جانتا مروان نے کہا کہ لوگ نماز کے بعد ہمارا خطبہ سننے کو نہین بیٹہتے تہے

سو اسواسطے یہی اسکو نماز سے پہلے ٹہیرا دیا ہے کہ لوگ اسکو خواہ مخواہ سنین یعنے خطبہ سننا سنت ہے اور تاخیر والے ہی پس سنت پر محافظت کرنی اولے ہے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عیدگاہ مین منبر لیجانا یا بنانا خلاف سنت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت عیدگاہ مین منبر نہین تہا بلکہ آپ اپنے پاؤن پر کہڑے ہو کر خطبہ پڑہا کرتے تہے جیسا کہ ابو سعیدؓ کی کلام سے معلوم ہوتا ہے کہ ہمیشہ لوگ عید کی نماز بدون منبر کے پڑہتے رہے اور نیز ابن خزیمہ کی ایک روایت مین یہ لفظ صریح آچکا ہے خطب علے رجلیہ یعنے اپنے پاؤن پر خطبہ پڑہا پس اسے معلوم ہوا کہ مروان وغیرہ بنی امیہ کے زمانے مین جو اماموں کے واسطے عیدگاہ کی طرف منبر اٹہا کر لیجاتے تہے یہ حکم حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے مین نہین تہا پس عید کو خطبہ منبر پر پڑہنا سنت نہین بلکہ یہی سنت ہے کہ امام اپنے پاؤن پر کہڑا ہو کے خطبہ پڑہے اور اس حدیث سے یہ بہی معلوم ہوا کہ عید کی میدان مین پڑہنا مسجد مین پڑہنے سے افضل ہے اسلیے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسپر ہمیشگی کی باوجود یکہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد افضل ہے اور یہی مذہب حنیفہ کا اور اسی پر عمل ہے سب لوگون کا اور شافعیہ کہتے ہین کہ مکے اور بیت المقدس کی مسجد مین نماز پڑہنی میدان سے افضل ہے بلکہ اگر مسجدین فراخ ہون تو سب مسجدون مین عید پڑہنی میدان سے افضل ہے وہ کہتے ہین کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی مسجد مین اسواسطے عید کی نماز نہین پڑہی کہ وہ تنگ تہی آدمی اسمین سما نہیں سکتے تہے بخلاف مسجد مکے اور بیت المقدس کے کہ وہ بہت فراخ ہین اسی وجہ سے مکے مین قدیم زمانے سے عید مسجد مین پڑہتے ہین اور مدینے مین بہی اب یہی عادت جاری ہے کہ عید کی نماز مسجد مین پڑہتے ہین پس انکے نزدیک اگر مسجد تنگ ہو تو میدان افضل ہے اور اگر مسجد فراخ ہو تو مسجد افضل ہے لیکن سب مسجدون کو ان دونون پر قیاس کر لینا ٹہیک نہین اور بعضے کہتے ہین کہ جمعے کی طرح ایک شہر مین عید کئی جگہ درست ہے اور امام احمد رح ایک شہر مین تین جگہہ جائز رکہتے ہین اور ایک حدیث سے یہ بہی معلوم ہوتا ہے کہ سب سے اول مروان نے عیدگاہ مین منبر بنوایا اور ایک روایت مین آیا ہے کہ پہلے عثمان رضؓ نے عیدگاہ مین منبر پر خطبہ پڑہا لیکن یہ روایت صحیح نہین پس صحیحین کی اس حدیث کو ترجیح ہے اور احتمال ہے کہ عثمان رضؓ نے ایک بار منبر پر خطبہ پڑہا ہو پہر چہوڑ دیا ہو پہر بعد اسکے مروان نے اسکا اعادہ کیا ہو اور ہمیشہ کی عادت ٹہیرا لی ہو اسیواسطے یہ فعل مروان کیطرف منسوب کیا گیا اور اس حدیث سے یہ بہی معلوم ہوا کہ عید کی نماز پہلے پڑہی جاوے اور خطبہ پیچہے پڑہا جاوے کہ ائمہ اربعہ کے نزدیک سنت ہے لیکن اگر نماز سے پہلے خطبہ پڑہ لیوے تو حنفیہ اور شافعیہ کے نزدیک نماز صحیح ہو جاتی ہے مگر کراہت ہے اسلیے کہ ابو سعیدؓ نے باوجود انکار کے مروان کے ساتہہ نماز پڑہی سو اگر نماز صحیح نہ ہوتی تو ابو سعیدؓ اسکے ساتہہ نماز نہ پڑہتے لیکن سنت کی مخالف ہے اسمین ثواب حاصل نہین ہوتا بخلاف خطبے جمعے کے کہ اسکو پہلے پڑہنا شرط ہے واسطے صحت جمعے کے اور وہ فرض ہے اور عید کا خطبہ مستحب ہے اور اس سے یہ بہی معلوم ہوا کہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر واجب ہے اگر کسی حاکم سے برا کام ہو تو اسکو بہی روکے اور اگر ممکن ہو تو ہاتہہ سے روکے ہاتہہ کے ممکن ہوتے زبان سے منع کرنا کافی نہین اور یہ بہی معلوم ہوا کہ خطبے کے واسطے منبر بنانا جائز ہے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ عالم کو اپنے قول کے سچے ہونے پر قسم کہانی جائز ہے اور یہ بہی معلوم ہوا کہ عالم کو خلاف اولٰی کم

ساتھ عمل کرنا جائز ہے جبکہ حاکم انکے مخالف ہو **بَابُ الْمَشْيِ وَالرُّكُوبِ إِلَى الْعِيدِ بِغَيْرِ أَذَانٍ وَلَا إِقَامَةٍ** عیدگاہ
کیطرف پیادہ اور سوار ہوکر جانے اور عید کی نماز میں اذان اور تکبیر نہ کہنے کا بیان یعنی جیسے کہ نماز پنجگانہ کے واسطے اذان
اور اقامت کہی جاتی ہے ویسے عید کی نماز میں اذان و تکبیر نہیں کہنی چاہیے **ف** امام نووی نے لکھا ہے کہ عید کی نماز
میں نہ اذان کہنی جائز ہے اور نہ تکبیر اور اب اسپر سب علماء کا اجماع ہو چکا ہے اور یہی مشہور ہے حضرت صلی اللہ علیہ
وسلم اور خلفاء راشدین کے فعل سے اور اجماع کے پہلے اور پیچھے بعض لوگوں سے اسکا خلاف منقول ہے انتہی **حَدَّثَنَا**
إِبْرَاهِيمُ بْنُ الْمُنْذِرِ الْحِزَامِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا أَنَسُ بْنُ عِيَاضٍ عَنْ عُبَيْدِ اللَّهِ عَنْ نَافِعٍ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُمَرَ أَنَّ
رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّي فِي الْأَضْحَى وَالْفِطْرِ ثُمَّ يَخْطُبُ بَعْدَ الصَّلٰوةِ **ترجمہ** عبد اللہ
بن عمر رضہ سے روایت ہے کہ مقرر تھے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دونو عیدوں کے دن پہلے نماز پڑھاتے پھر بعد نماز کے خطبہ پڑھتے
**ف** بعضے نسخوں میں بخاری کے اس باب میں اتنا لفظ زیادہ ہے، وَالصَّلٰوةُ قَبْلَ الْخُطْبَةِ یعنی نماز پہلے خطبے سے
ہے پس حدیث اس مسئلے کے مطابق ہے **حَدَّثَنَا** إِبْرَاهِيمُ بْنُ مُوسَى قَالَ أَخْبَرَنَا هِشَامٌ أَنَّ ابْنَ جُرَيْجٍ أَخْبَرَهُمْ
قَالَ أَخْبَرَنِي عَطَاءٌ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ سَمِعْتُهُ يَقُولُ إِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَرَجَ يَوْمَ الْفِطْرِ
فَبَدَأَ بِالصَّلٰوةِ قَبْلَ الْخُطْبَةِ قَالَ وَأَخْبَرَنِي عَطَاءٌ أَنَّ ابْنَ عَبَّاسٍ أَرْسَلَ إِلَى ابْنِ الزُّبَيْرِ فِي أَوَّلِ مَا بُويِعَ
لَهُ أَنَّهُ لَمْ يَكُنْ يُؤَذَّنُ بِالصَّلٰوةِ يَوْمَ الْفِطْرِ وَإِنَّمَا الْخُطْبَةُ بَعْدَ الصَّلٰوةِ وَأَخْبَرَنِي عَطَاءٌ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ وَ
عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ قَالَا لَمْ يَكُنْ يُؤَذَّنُ يَوْمَ الْفِطْرِ وَلَا يَوْمَ الْأَضْحَى وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى
اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَامَ فَبَدَأَ بِالصَّلٰوةِ ثُمَّ خَطَبَ النَّاسَ بَعْدُ فَلَمَّا فَرَغَ نَبِيُّ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
نَزَلَ فَأَتَى النِّسَاءَ فَذَكَّرَهُنَّ وَهُوَ يَتَوَكَّأُ عَلَى يَدِ بِلَالٍ وَبِلَالٌ بَاسِطٌ ثَوْبَهُ تُلْقِي فِيهِ النِّسَاءُ صَدَقَةً
قُلْتُ لِعَطَاءٍ أَتَرَى حَقًّا عَلَى الْإِمَامِ الْآنَ أَنْ يَأْتِيَ النِّسَاءَ فَيُذَكِّرَهُنَّ حِينَ يَفْرُغُ قَالَ إِنَّ ذَلِكَ لَحَقٌّ
عَلَيْهِمْ وَمَا لَهُمْ أَنْ لَا يَفْعَلُوا **ترجمہ** جابر بن عبد اللہ رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم عید فطر کے دن
عیدگاہ کیطرف نکلے سو اپنے نماز کو خطبے سے پہلے پڑھا اور عطاء نے کہا کہ ابن عباس رضہ نے عبد اللہ بن زبیر کیطرف کہلا بھیجا
ابتداء اسوقت میں جب کہ ابن زبیر کے ہاتھ پر لوگوں نے بیعت کی اور حاکم ہے بعد مرنے معاویہ کے ......... کہ عید فطر کے دن
اذان نہیں کہی جاتی تھی یعنے نہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں نہ خلفا کے زمانے میں اور خطبہ بعد نماز کے ہے
یعنے عید کے دن اذان دینی بدعت ہے اور نیز عطاء نے ابن عباس اور جابر سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا کہ دونو
عیدوں میں کوئی اذان نہیں کہا کرتا تھا اور جابر رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم عید کے دن کھڑے ہوگئے سو آپ نے
پہلے نماز پڑھی پھر بعد نماز کے لوگوں کو خطبہ سنایا سو جب آپ خطبے سے فارغ ہوئے تو اترے یعنی اونچی جگہ سے یا مردوں کی
صفوں سے آگے بڑھ سب سے سو عورتوں کے پاس آئے سو انکو نصیحت کی اور بہشت و دوزخ کا حال یاد دلایا اور آپ بلال کے

ہاتھ پر ٹیکہ لگائے تھے اور بلال اپنا کپڑا پھیلائے ہوئے تھے کہ عورتین اسمین خیرات ڈالتی تھین یعنے انگوٹھیان اور بالیان اُتار اُتار کر اسمین پھینکتی تھین (ابن جریج کہتا ہے) کہ مینے عطار سے پوچھا کہ کیا تو اب بھی امام پر لازم دیکھتا ہی کہ خطبے سے فارغ ہوکر عورتون کی پاس آوے اور انکو وعظ سناوے عطار نے کہا کہ یہ امام پر لازم ہے کہ عورتون کو وعظ سناوے اور ترک کرنے مین اُسکا کوئی عذر نہین **ف** عیدگاہ کی طرف سوار ہوکر جانا ظاہر اِن حدیثون سے معلوم نہین ہوتا لیکن ترمذی مین حضرت علی رضہ سے روایت ہی کہ سُنت ہی کہ عیدگاہ کی طرف پیادہ جاوے ترمذی نے کہا کہ یہ حدیث حسن ہے اور اسپر عمل ہی اکثر اہل علم کا کہتے ہین مستحب ہے کہ آدمی عیدگاہ کی طرف پیادہ جاوے سوار نہووے اور ابن ماجہ مین سعد قرظا سے روایت ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم عیدگاہ کی طرف پیادہ جاتے تھے اور ایسے ہی نافع سے بھی روایت آئی ہے اور سند ان تینون کی ضعیف ہی اور امام شافعی سے روایت ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کبھی سوار نہین ہوئے نہ عید مین نہ جنازے مین سو شاید امام بخاری کی اس باب سے یہ غرض ہوگی کہ یہ حدیثین ضعیف ہین یعنے دونو طرح سے جانا جائز ہے خواہ سوار ہوکر جاوے یا پیادہ جاوے لیکن ان حدیثون کی دلیل سے افضل یہ معلوم ہوتا ہے کہ پیادہ جاوے اور سوار ہوکر جانا بھی جائز ہے اسلیے کہ اگرچہ یہ حدیثین ضعیف ہین لیکن تعدد طرق کی وجہ سے درجہ حسن کو پہونچ سکتی ہے اور شاید ترمذی نے بھی اسیوجہ سے اسکو حسن کہا ہوگا اور شافعیہ کہتے ہین کہ عذر کے واسطے سوار ہونا جائز ہے اور پھر آنے کو مطلق جائز ہے بشرطیکہ کسی کو ایذا نہ دیوے واللہ اعلم اور اسیطرح عید مین اذان کا جائز ہونا بھی اس باب کی حدیثون سے ثابت نہین ہوتا صرف ابن عباس اور جابر کی ایک حدیث سے معلوم ہوتا ہے لیکن امام بخاری نے اپنی عادت قدیمہ کے موافق اشارہ کیا ہے اسطرف کہ ان حدیثون کی بعض طریقون مین اذان و اقامت نہ کہنے کا ذکر آچکا ہے جیسے کہ ابن عمرؓ سے نسائی مین آیا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عید کی نماز بدون اذان اور اقامت کی پڑھی اور صحیح مسلم مین جابرؓ سے روایت ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عید کی نماز خطبے سے پہلے پڑھی بدون اذان و اقامت کی اور ایک روایت مین عبدالرزاق کے جابر سے یہ لفظ آیا ہے کہ عید کے دن نہ اذان درست ہی اور نہ اقامت اور نہ کوئی چیز اور امام مالکؒ نے موطا مین کہا ہے کہ مینے بہت علما سے سنا ہے کہتے تھے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے سے لیکر آجتک عیدون مین نہ اذان تھی اور نہ اقامت اور اس سنت مین کسی کو اختلاف نہین پس مطابقت ان حدیثون کی باب سے ظاہر ہوگئی اور اس حدیث جابر سے یہ بھی معلوم ہوا کہ عید کے دن آدمیون کو اطلاع کرنے کے واسطے الصلوٰۃ جامعۃ کہنا بھی منع ہے اور یہ مذہب جمہور کا ہے اور امام شافعیؒ نے کہا کہ عید کے دن الصلوٰۃ جامعۃ کہنا جائز ہے کہ زہری کی مرسل حدیث مین ثابت ہو چکا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم عید کے دن الصلوٰۃ جامعۃ کہنے کا مؤذن کو حکم کرتے تھے اور مرسلات ہیکن کسوف کی نماز پر قیاس انکو مضبوط کرتا ہے کہ اسمین الصلوٰۃ جامعۃ کہنا ثابت ہی اور اسمین اختلاف ہے کہ عید کے دن اذان دینا اول کس نے نکالی بعضی روایتون سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ بدعت سب سے پہلے معاویہ نے

نکالی اور بعضی روایتون سے معلوم ہوتا ہے کہ اول یہ بدعت زیاد نے نکالی اور بعضے کہتے ہین کہ مروان نے نکالی سو ان قولون مین مخالفت نہین اسلیے کہ یہ سب قول اس پر محمول ہین کہ پہلے اسکو معاویہ نے شروع کیا ہے اور چونکہ مروان اور زیاد اُسکے نائب تہے اسواسطے انہون نے بہی اس بدعت مین اسکی متابعت کی ہے **باب الخطبة بعد العيد** یعنی عید کی نماز کے بعد خطبہ پڑہنے کا بیان یعنے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم اور خلفاء راشدین کی سنت یہی ہے کہ نماز کے بعد خطبہ پڑہے اور جو کہ مروان وغیرہ نے نماز سے پہلے خطبہ پڑہنا نکالا ہے وہ بدعت ہے **ف** اور امام نووی نے لکہا ہے کہ سب ائمہ فتوی اور علماء شہرون کا اسپر اتفاق ہے اور نہین کسی امام کو اختلاف نہین **حدثنا** ابو عاصم قال اخبرنا ابن جريج قال اخبرني الحسن بن مسلم عن طاؤس عن ابن عباس قال شهدت العيد مع رسول الله صلى الله عليه وسلم و ابي بكر وعمر وعثمان فكلهم كانوا يصلون قبل الخطبة **ترجمہ** ابن عباس رض سے روایت ہے کہ مین حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ اور ابوبکر اور عمر اور عثمان رض کے ساتھہ عید مین حاضر ہوا سو وہ سب خطبہ سے پہلے نماز پڑہتے تہے **حدثنا** يعقوب بن ابراهيم قال حدثنا ابو اسامة قال حدثنا عبيد الله عن نافع عن ابن عمر قال كان النبي صلى الله عليه وسلم وابو بكر وعمر يصلون العيدين قبل الخطبة **ترجمہ** ابن عمر رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر اور عمر عید کی نماز خطبے سے پہلے پڑہا کرتے تہے **حدثنا** سليمان بن حرب قال حدثنا شعبة عن عدي بن ثابت عن سعيد بن جبير عن ابن عباس ان النبي صلى الله عليه وسلم صلى يوم الفطر ركعتين لم يصل قبلها ولا بعدها ثم اتى النساء ومعه بلال فامرهن بالصدقة فجعلن يلقين تلقي المرأة خرصها وسخابها **ترجمہ** ابن عباس رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عید کو دن دو رکعتین پڑہین نہ اُنسے پہلے کوئی نماز پڑہی اور نہ اُنسے پیچہے پڑہی پہر عورتون کے پاس آئے اور آپکے ساتہ بلال تہے سو آپنے اُنکو خیرات کرنے کا حکم فرمایا سو وہ بلال کے کپڑے مین صدقہ ڈالنے لگین کوئی عورت اپنی بالی ڈالتی تہی اور کوئی اپنا گلوبند پہینکتی تہی اور کوئی دونو **حدثنا** ادم قال حدثنا شعبة قال حدثنا زبيد قال سمعت الشعبي عن البراء بن عازب قال قال النبي صلى الله عليه وسلم ان اول ما نبدأ في يومنا هذا ان نصلي ثم نرجع فننحر فمن فعل ذلك اصاب سنتنا ومن نحر قبل الصلوة فانما هو لحم قدمه لاهله ليس من النسك في شيء فقال رجل من الانصار يقال له ابو بردة بن نيار يا رسول الله ذبحت وعندي جذعة خير من مسنة قال اجعله مكانه ولن توفي او تجزي عن احد بعدك **ترجمہ** براء سے روایت ہے کہ اول چیز جسکو ہم اپنے اس دن مین شروع کرین یہ ہے کہ نماز پڑہین پہر پلٹ آوین اور قربانی کرین سو جسنے ایسا کیا وہ ہماری سنت کو پہونچا اور جسنے نماز سے پہلے قربانی کی سو وہ گوشت ہے کہ اُسنے اپنے بال بچون کے واسطے پہلے کیا وہ عبادت کسی چیز مین داخل نہین یعنے اسمین قربانی کا ثواب نہین سو انصار کے ایک مرد نے جسکا نام ابو بردہ تہا کہا کہ یا حضرت مین نماز سے پہلے حلال

کر چکا ہون اور میرے پاس سال سے کم کی ایک بکری ہے جو ایک برس کی بکری سے بہتر ہے فرمایا کہ اسکے بعد انہکو قربانی کر لے اور تیرے پیچھے اور کسی کو کافی نہین **ف** ابن عباس اور ابن عمر رض کی حدیث تو صریح ہے اسمین کہ خطبہ عید کی نماز سے پیچھے پڑہنا چاہیے پس مطابقت انکی باب سے ظاہر ہے اور دوسری حدیث ابن عباس رض کی اسطور سے باب کے مطابق ہے کہ آپنے عورتون کو وعظ کیا اور یہ بھی خطبے مین داخل ہے اور براء کی حدیث باب سے اسطور پر مطابق ہے کہ مراد اس سے یہ ہے کہ آپنے عید کی نماز پڑہی پھر خطبہ پڑہا اور یہ فرمایا کہ عید کے دن سب سے پہلے نماز پڑہنی چاہیے الخ اور ثم کا لفظ اسبات کو مستلزم نہین کہ نماز اور قربانی کے درمیان کوئی چیز واقع نہووے **بَابُ مَا يُكْرَهُ مِنْ حَمْلِ السِّلَاحِ فِي الْعِيدِ وَالْحَرَمِ** عید کے دن اور حرم مکے مین ہتھیار اٹھانے مکروہ یا حرام ہین **ف** اس باب سے معلوم ہوتا ہے کہ عید کے دن ہتھیار اٹھانے مکروہ یا حرام ہین اور باب الحراب والدرق سے جو پہلے گذر چکا ہے معلوم ہوتا ہے کہ عید کے دن ہتھیار اوٹھانی جائز یا مستحب ہین سو تطبیق انمین اسطور سے ہے کہ اگر تجربہ اور کثرت کے واسطے اٹھائے اور کسی کو ایذا نہ پہونچائے یا دشمن کا خوف ہو تو ہتھیار اٹھانے جائز ہین جیسا کہ پہلے باب سے معلوم ہوتا ہے اور اگر فخر اور شر کے واسطے اٹھاوے یا لوگون کو اس سے ایذا پہونچنے کا بے احتیاطی سے لیجاوے یا مخلوق کا بہت ہجوم ہو یا راہ تنگ ہو تو ایسی حالت مین ہتھیار ساتھ لیجانے مکروہ یا حرام ہین جیسا کہ اس باب سے معلوم ہوتا ہے پس دونو باب دو حالتون پر محمول ہین **وَقَالَ الْحَسَنُ نُهُوا أَنْ يَحْمِلُوا السِّلَاحَ يَوْمَ الْعِيدِ إِلَّا أَنْ يَخَافُوا عَدُوًّا** یعنے حسن بصری نے کہا کہ عید کے دن لوگون کو ہتھیار اوٹھانے سے منع ہوا ہے مگر دشمن کا خوف ہو تو جائز ہین یعنے ضرورت کے وقت کچھ گناہ نہین **حَدَّثَنَا** زَكَرِيَّا بْنُ يَحْيَى أَبُو السُّكَيْنِ قَالَ حَدَّثَنَا الْمُحَارِبِيُّ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سُوقَةَ عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ قَالَ كُنْتُ مَعَ ابْنِ عُمَرَ حِينَ أَصَابَهُ سِنَانُ الرُّمْحِ فِي أَخْمَصِ قَدَمِهِ فَلَزِقَتْ قَدَمُهُ بِالرِّكَابِ فَنَزَلْتُ فَنَزَعْتُهَا وَذَلِكَ بِمِنًى فَبَلَغَ الْحَجَّاجَ فَجَاءَ يَعُودُهُ فَقَالَ الْحَجَّاجُ لَوْ نَعْلَمُ مَنْ أَصَابَكَ فَقَالَ ابْنُ عُمَرَ أَنْتَ أَصَبْتَنِي قَالَ وَكَيْفَ قَالَ حَمَلْتَ السِّلَاحَ فِي يَوْمٍ لَمْ يَكُنْ يُحْمَلُ فِيهِ وَأَدْخَلْتَ السِّلَاحَ الْحَرَمَ وَلَمْ يَكُنِ السِّلَاحُ يُدْخَلُ فِي الْحَرَمِ **ترجمہ** سعید بن جبیر رض سے روایت ہے کہ جب ابن عمر رض کے پاؤن پر نیزے کی نوک لگی تو مین اسوقت اسکے ساتھ تھا سو اسکا پاؤن رکاب کے ساتھ جڑ گیا اور اس سے باہر نہ نکل سکا یعنے خون جم جانے سے یا ضعیف ہو جانے کے سبب سے سو مین اپنی سواری سے تلے اترا اور اسکو رکاب سے باہر کہینچا اور یہ واقعہ منا (جو حرم مکے مین داخل ہے) مین تہا عید کے دن جبکہ حجاج ظالم ملک حجاز پر قابض ہوا) سو حجاج کو یہ خبر پہونچی کہ عبد اللہ بن عمر کو نیزہ لگا ہے سو انکی بیمار پرسی کو آیا اور کہا کہ اگر مین جانتا اس شخص کو جس نے تجھکو نیزہ مارا تو اسکو سخت سزا دیتا سو ابن عمر رض نے کہا کہ خود تو نے مجھکو نیزہ مارا ہے حجاج نے کہا مینے کسطرح نیزہ مارا ابن عمر رض نے کہا کہ تو نے ہتھیار اٹھائے اور لوگون کو اجازت دی اوس دن مین جسمین کہ ہتھیار نہین اٹھائے جاتے تھے اور نیز تو نے حرم مکے مین ہتھیار داخل لیے ہین حالانکہ اسکے اندر کوئی ہتھیار نہین لایا

کرتا تہا یہ سبب ہونے اُسکے کی جگہہ امن کی یعنے تونے سنت کی مخالفت کی ہو اسطے فساد واقع ہوا اور اگر تو اسدن مین ہتیہار اٹہانے کی کسکی رخصت نہ دیتا تو کوئی ہتیہار نہ اٹہاتا اور نہ حرم مکے کو اندر لاتا **ف** جب حجاج ظالم بعد قتل کرنے عبداللہ بن زبیر کے حجاز کے ملک پر حاکم ہوا تو عبدالملک نے حاکم وقت تہا اسکو لکھہ بہیجا کہ عبداللہ بن عمر رض کی کسی کام مین مخالفت نہین کرنی سو یہ بات حجاج کو ناگوار گذری پس اسنے ایک شخص کو حکم کیا کہ ابن عمر رض کو نیزہ چہبلاوے سو اس بدبخت نے حجاج کے حکم سے ابن عمر رض کی پاؤن مین نیزہ چبہا دیا کہتے ہین وہ نیزہ زہر آلودہ تہا سو عبداللہ بن عمر رض اس زخم سے کئی دن بیمار رہے آخر اسی بیماری سے سنہ ۷۴ چوہتر ہجری مین انتقال کیا اور شاید کہ متن کی حدیث مین بہی یہی تعریض ہے اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر عید کے دن ہتہیار اٹہانے مین کسی کو ایذا پہونچے اور احتیاط نہ ہوسکے تو جائز نہین اور مراد ابن عمر رض کی بہی یہی معلوم ہوتی ہے اور حرم مین ہتیہار اٹہانے کی ممانعت اس حدیث سے ثابت ہوتی ہے جو صحیح مسلم مین جابر بن عبداللہ سے روایت ہے کہ آحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حرم مکے مین ہتیہار اٹہانا منع فرمایا اور حدیث باب سے بہی معلوم ہوتا ہے کہ ..... مکے مین ہتہیار اٹہانے جائز نہین پس مطابقت حدیث کی باب سے ظاہر ہے حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ يَعْقُوْبَ قَالَ حَدَّثَنِيْ اِسْحَاقُ بْنُ سَعِيْدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ سَعِيْدِ بْنِ الْعَاصِ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ دَخَلَ الْحَجَّاجُ عَلَى ابْنِ عُمَرَ وَاَنَا عِنْدَهٗ قَالَ كَيْفَ هُوَ قَالَ صَالِحٌ فَقَالَ مَنْ اَصَابَكَ قَالَ اَصَابَنِيْ مَنْ اَمَرَ بِحَمْلِ السِّلَاحِ فِيْ يَوْمٍ لَا يَحِلُّ فِيْهِ حَمْلُهٗ يَعْنِي الْحَجَّاجَ **ترجمہ** سعید بن عمرو سے روایت ہے کہ حجاج ابن عمر رض کے پاس بیمار پرسی کو آیا اور مین اسوقت اسکے پاس تہا سو حجاج نے ابن عمر رض سے کہا کہ کیا حال ہے انہون نے کہا اچہا حال ہے سو حجاج نے پوچہا کہ تمہکو کسنے نیزہ چہبایا اُسنے کہا کہ جسنے ہتہیار اٹہانے کا حکم دیا ایسے دن مین جسمین انکا اٹہانا جائز نہین یعنے خود تو نے مجہکو نیزہ چہبایا ہے **ف** کہتے ہین حجاج تین بار عبداللہ بن عمر رض کی بیمار پرسی کو گیا پہلی بار پوچہا کہ کسنے نیزہ چہبایا سو ابن عمر نے اشارے سے جواب دیا دوسری بار پہر اُسنے پوچہا کہ کسنے چہبایا ابن عمر رض نے کہا کہ تو نے نیزہ مارا تیسری بار پہر اُسنے یہی پوچہا تب ابن عمر رض چپ رہے اور اس نابکار سے بالکل کلام نہ کی تب غصے ہوکر چلا آیا اور مطابقت حدیث کی باب سے ظاہر ہے بَابُ التَّبْكِيْرِ لِلْعِيْدِ عید کی نماز کے واسطے جلدی جانے کا بیان **ف** عید کے وقت مین علماء کو اختلاف ہے شافعیہ کہتے ہین کہ سورج نکلنے سے لیکر دوپہر تک اسکا وقت ہے اور حنفیہ اور مالکیہ اور حنبلیہ اور جمہور علماء کہتے ہین کہ جب آفتاب بقدر ایک نیزے کے بلند ہو جاوے تو اسوقت سے لیکر دوپہر تک اسکا وقت ہے لیکن افضل سب کے نزدیک نیزہ سورج بلند ہونے کا وقت ہے ابن بطال نے کہا کہ سورج نکلنے سے پہلے اور عین نکلنے کے وقت عید پڑہنی بالاتفاق منع ہے اور بعضے کہتے ہین کہ عید کا وقت زوال تک باقی نہین رہتا ہے اور عیدگاہ کیطرف جانے مین بہی علماء کو اختلاف ہے بعضے شافعیہ وغیرہ کہتے ہین کہ مقتدی نماز فجر کے بعد جاوے یعنے سورج نکلنے سے پہلے اور امام تکبیر کے وقت جاوے اور مالکیہ کہتے ہین کہ سورج نکلنے کے بعد عیدگاہ کیطرف جاوے خواہ امام ہو یا مقتدی ہو اور یہی مذہب ہے نافع اور عروہ

عطا اور شعبی اور ابن عمر وغیرہ کا اور امام شافعی وغیرہ کہتے ہیں کہ بقرعید میں امام بعد طلوع آفتاب کے جاوے اور عید فطر میں تھوڑی سی دیر کر کے جاوے **وَقَالَ** عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ بُسْرٍ اِنْ كُنَّا فَرَغْنَا فِيْ هٰذِهِ السَّاعَةِ وَ ذٰلِكَ حِيْنَ التَّسْبِيْحِ یعنے عبد اللہ بن بسر نے کہا کہ ہم اسوقت میں یعنے چاشت کے وقت عید کی نماز سے فارغ ہو جایا کرتے تھے **ف** جب چاشت کے وقت عید کی نماز سے فارغ ہوئے تو معلوم ہوا کہ سورج نکلنے کے بعد عیدگاہ کی طرف جلدی چلے جاتے تھے پس مطابقت اس حدیث کی باب سے ظاہر ہے **حَدَّثَنَا** سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ زُبَيْدٍ عَنِ الشَّعْبِيِّ عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ خَطَبَنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ النَّحْرِ فَقَالَ اِنَّ اَوَّلَ مَا نَبْدَاُ بِهٖ فِيْ يَوْمِنَا هٰذَا اَنْ نُصَلِّيَ ثُمَّ نَرْجِعَ فَنَنْحَرَ فَمَنْ فَعَلَ ذٰلِكَ فَقَدْ اَصَابَ سُنَّتَنَا وَمَنْ ذَبَحَ قَبْلَ اَنْ يُصَلِّيَ فَاِنَّمَا هُوَ لَحْمٌ عَجَّلَهٗ لِاَهْلِهٖ لَيْسَ مِنَ النُّسُكِ فِيْ شَيْءٍ فَقَامَ خَالِيْ اَبُوْ بُرْدَةَ بْنُ نِيَارٍ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ ذَبَحْتُ قَبْلَ اَنْ اُصَلِّيَ وَ عِنْدِيْ جَذَعَةٌ خَيْرٌ مِّنْ مُسِنَّةٍ فَقَالَ اجْعَلْهَا مَكَانَهَا اَوْ قَالَ اذْبَحْهَا وَلَنْ تَجْزِيَ جَذَعَةٌ عَنْ اَحَدٍ بَعْدَكَ **ترجمہ** اس حدیث براء کا سابق باب میں گذر چکا ہے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ عید کے دن نماز کی تیاری اور عیدگاہ کی طرف جانے کے سوا اور کوئی کام کرنا لائق نہیں اور یہ مستلزم ہے اس بات کو کہ عید کی نماز سے پہلے کوئی کام کرنا لائق نہیں اپس مقتضی ہے اس بات کو کہ عیدگاہ کی طرف اول وقت جاوے پس یہی وجہ مطابقت اس حدیث کی باب سے واللہ اعلم **بَابُ** فَضْلِ الْعَمَلِ فِيْ اَيَّامِ التَّشْرِيْقِ تشریق کے دنوں میں عمل کرنے کی فضیلت کا بیان

**ف** تشریق کے چار دن ہیں ایک بقرعید کا دن اور تین دن اس سے پچھلے یعنے گیارہویں بارہویں تیرہویں اور بعضوں نے کہا کہ تین دن ہیں اور تشریق کا معنے لغت میں گوشت خشک کرنے کا ہے اور چونکہ عرب لوگ ان دنوں میں قربانی کا گوشت خشک کرتے تھے اسواسطے ان دنوں کا نام ایام تشریق کہا گیا اور بعضوں نے کہا کہ تشریق کا معنے سورج بلند ہونے کا ہے اور چونکہ بقرعید کی نماز سورج بلند ہونے کے وقت پڑھی جاتی ہے اور باقی تین دن بھی نماز میں اسکے تابع ہیں اسلیئے انکو ایام تشریق کہا گیا اور ایام تشریق کو ایام منٰے بھی کہتے ہیں اور امام ابوحنیفہ رحمہ نے کہا کہ گاؤں والوں پر تشریق کی تکبیریں نہیں ہیں لیکن اس مسئلے میں کوئی اسکے موافق نہیں بلکہ صاحبین بھی اسکی مخالف ہیں **وَقَالَ** ابْنُ عَبَّاسٍ وَاذْكُرُوا اللّٰهَ فِيْٓ اَيَّامٍ مَّعْلُوْمٰتٍ اَيَّامُ الْعَشْرِ وَالْاَيَّامُ الْمَعْدُوْدَاتُ اَيَّامُ التَّشْرِيْقِ یعنے ابن عباس نے اس آیت کی تفسیر میں کہا کہ مراد اس آیت میں ایام معلومات سے پہلے دس دن مہینے ذیحجے کے ہیں پس معنے اس آیت کا یہ ہوا کہ یاد کرو اللہ کو معلوم دنوں میں یعنے ذیحجے کے پہلے دہاکے دنوں میں (ابن عباسؓ نے کہا) اور مراد ایام معدودات سے جو سورہ بقرہ میں واقع ہوا ہے تشریق کے دن ہیں اور وہ آیت یہ ہے وَاذْكُرُوا اللّٰهَ فِيْٓ اَيَّامٍ مَّعْدُوْدٰتٍ پس معنے اسکا یہ ہوا کہ یاد کرو اللہ کو کئی دن گنتی کے یعنے تشریق کے دنوں میں اگر کوئی کہے کہ پہلی آیت قرآن کی مخالف ہے اسلیئے کہ قرآن میں واذکروا اللہ کے بدلے ویذکروا اللہ واقع ہوا ہے تو کہا جاویگا کہ ابن عباس کی غرض تلاوت کی نہیں بلکہ

انکی غرض فقط ان دونو لفظوں کی تفسیر کرنی ہے اور غرض امام بخاری کی اس اثر سے یہ ہے کہ تشریق کے دن ذیحجہ کے دس
دنوں کو برابر ہیں جیسا کہ اثر ابوہریرہ رضی اور ابن عمر رضی سے معلوم ہوتا ہے پس انمین عمل کرنے کا ثواب ایام عشر کے برابر ہے
پس ایام تشریق مین عمل کرنے کی فضیلت ثابت ہوگئی **ق** كَانَ ابْنُ عُمَرَ وَاَبُوْ هُرَيْرَةَ يَخْرُجَانِ اِلَى السُّوْقِ فِي
الْاَيَّامِ الْعَشْرِ يُكَبِّرَانِ وَيُكَبِّرُ النَّاسُ بِتَكْبِيْرِهِمَا وَكَبَّرَ مُحَمَّدُ بْنُ عَلِيٍّ خَلْفَ النَّافِلَةِ یعنے محمد بن علی نے نفل
نماز کے بعد تکبیر کہی یعنے ایام تشریق مین **ف** ان دونو اثرون سے ایام عشر اور ایام تشریق مین عمل کرنا ثابت ہوا
پس انکو باب کو ساتھہ اتنی مناسبت ہی کافی ہے **حَدَّثَنَا** مُحَمَّدُ بْنُ عَرْعَرَةَ قَالَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ سُلَيْمَانَ
عَنْ مُسْلِمٍ الْبَطِيْنِ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَا الْعَمَلُ فِي
اَيَّامٍ اَفْضَلَ مِنْهَا فِي هٰذِهٖ قَالُوْا وَلَا الْجِهَادُ اِلَّا رَجُلٌ خَرَجَ يُخَاطِرُ بِنَفْسِهٖ وَمَالِهٖ فَلَمْ يَرْجِعْ بِشَيْءٍ **ترجمہ**
ابن عباس رضی سے روایت کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عمل کرنا کوئی دنون مین افضل نہین ہے ان دنون سے
یعنے ذیحجہ کے دس دنون سے اصحاب نے کہا اور راہ خدا مین جہاد کرنا بھی اس سے افضل نہین فرمایا اور راہ خدا مین جہاد کرنا
بھی اس سے افضل نہین مگر اس مرد کا جہاد افضل ہے جو نکلا اپنا جان اور مال نثار کرتا پھر نہ پلٹا کچھ لے کر یعنے شہید ہوگیا
**ف** اس سے معلوم ہوا کہ عشرہ ذیحجہ کے برابر کوئی دنون کی عبادت افضل نہین اور چونکہ ایام تشریق بھی انکے ہمسایہ ہین
اور انکے ساتھہ متصل پیچھے آتے ہین اسلیے ہمسائگی کے سبب سے انکو بھی یہ فضیلت دی گئی اور نیز ذیحجہ کے دس دنون
کو اسواسطے فضیلت حاصل ہوئی ہے کہ اسمین حج کے عمل واقع ہوتے ہین اور باقی عمل حج کے جیسا کہ طواف اور رمی
وغیرہ ہے تشریق کے دنون مین واقع ہوتے ہین تو اب اصل فضیلت مین دونو شریک ہوے کہ اعمال حج کے دونون مین
واقع ہوتے ہین ...... اسی سبب سے تکبیر مین بھی دونو شریک ہین اور جب کہ حج کے دس دنون مین عمل کرنے کی
فضیلت اس حدیث سے ثابت ہوگئی تو ایام تشریق مین عمل کرنے کی فضیلت خود ثابت ہوگئی پس مناسبت اس
حدیث کی باب سے ظاہر ہوگئی اور نیز آثار مذکورہ کی مناسبت ابن عباس رضی کی حدیث سے بھی ظاہر ہوگئی اور نیز عید کا
دن دونو مین شریک ہے اسلیے کہ عید ایام عشر کا اخیر دن ہے اور ایام تشریق کا پہلا دن ہے تو اب جو فضیلت کہ ایام عشر
کے واسطے ثابت ہوگی وہ ایام تشریق کے واسطے خود ثابت ہوجاوے گی کیونکہ عید دونو کی جز ہے اور اس حدیث سے
معلوم ہوا کہ جہاد کی بڑی فضیلت ہے اور اسکے درجے متفاوت ہین اعلے درجہ اسکا وہ ہے جسمین آدمی شہید ہو جاوے
اور یہ بھی معلوم ہوا کہ ذی حجہ کے دس دن تمام سال کے دنون سے افضل ہین سو اگر کوئی نذر مانے کہ مین سب دنون سے افضل دن
مین روزہ رکھون گا تو عرفے کا دن مقرر ہوگا اور وجہ عشرہ ذیحجہ کے افضل ہونے کی یہ ہے کہ افضل عبادتین جو بنیاد اسلام کی
بنیاد ہے انمین سب جمع ہوجاتی ہین اور وہ نماز ہے اور روزہ اور صدقہ اور حج اور یہ سب عبادتین اور کسی دن مین
جمع نہین ہوتی ہین **بَاب** التَّكْبِيْرِ اَيَّامَ مِنًى وَاِذَا غَدَا اِلٰى عَرَفَةَ منے کے دنون مین تکبیر کہنی اور جب نویں ذی حجہ کی

نالون مین منے سے عرفات کو جاوے تو راہ مین تکبیر کہنے کا بیان **ف** مراد منے کے دنون سے وہی تشریق کے دن ہین کہ امام
**و**کان ابن عمر رضی اللہ عنہ یکبر فی قبتہ بمنی فیسمعہ اھل المسجد فیکبرون ویکبر اھل الاسواق
حتی ترتج منی تکبیرا وکان ابن عمر یکبر بمنی تلک الایام وخلف الصلوات وعلی فراشہ وفی فسطاطہ
ومجلسہ وممشاہ وتلک الایام جمیعا اور ابن عمر رضا اپنے خیمے مین (جو منے مین گاڑا تھا) پکار کر تکبیر کہتے تھے سو مسجد
والے اسکو سنتے سو وہ بھی اسکے ساتھ تکبیر کہتے اور بازار والے بھی تکبیر کہتے یہانتک کہ منی تکبیرون کی آواز سے گونج
جاتی اور ابن عمر رضا تشریق کے دنون مین منا کو درمیان تکبیر کہا کرتے تھے اور نیز ہر نماز کے پیچھے تکبیر کہتے اور اپنے بچھونے
پر بھی تکبیر کہتے اور اپنے خیمے مین بھی تکبیر کہتے اور بیٹھتے اور چلتے بھی تکبیر کہتے اور ان سب دنون مین تکبیر کہتے **و**کانت
میمونۃ تکبر یوم النحر وکان النساء یکبرن خلف ابان بن عثمان وعمر بن عبد العزیز لیالی التشریق
مع الرجال فی المسجد یعنے اور میمونہ بھی بقرعید کے دن تکبیر کہتی تہین اور عورتین بھی تشریق کے دنون مین ابان بن عثمان
اور عمر بن عبد العزیز کے پیچھے مردونکے ساتھ مسجد مین تکبیر کہتی تہین **ف** ان اثرون سے معلوم ہوتا ہے کہ تشریق کے دنون مین ہر وقت
ہر حال مین تکبیر کہی جاوے نماز پنجگانہ کے پیچھے بھی اور باقی سب وقتون مین بھی اور اس مسئلے مین علماء کو اختلاف ہے کئی وجہ سے
وجہ اول یہ ہے کہ یہ تکبیر امام ابوحنیفہ رہ اور صاحبین کے نزدیک واجب ہے اور یہی ایک روایت ہے امام مالک رہ سے اور باقی امامون کے
نزدیک مستحب ہے وجہ دوم یہ ہے کہ امام ابوحنیفہ رہ کے نزدیک ابتدا اسکی عرفے کے دن صبح کی نماز کے پیچھے سے ہے اور انتہا
اسکی عید کے دن کی عصر تک ہے کہ مجموعہ انکا آٹھ نمازین ہوتی ہین اور یہی مروی ہے ابن مسعود رضا سے اور امام شافعی رہ اور احمد رہ
اور محمد رہ اور ابویوسف رہ وغیرہ کے نزدیک عرفے کی صبح سے لیکر تشریق کے پچھلے دن کی عصر تک ہے کہ مجموعہ انکا تئیس نمازین
ہوتی ہین امام نووی نے کہا کہ محققین کے نزدیک یہی قول صحیح ہے اور دار قطنی مین ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عرفے
کی صبح سے لیکر تشریق اخیر دن کی عصر تک تکبیر کہی اور ابن مسعود اور علی سے روایت ہے کہ تکبیر عرفے کی صبح سے لیکر آخر
دنون منے کے عصر تک ہے اور یہی مروی ہے عمر اور ابن عباس رضا وغیرہ سے اور امام مالک کے نزدیک عید کی ظہر سے لیکر تشریق
کی اخیر دن کی صبح تک ہے اور اسکے سوا اور بھی یہان کئی قول ہین جو بخوف طول اوپر نہین لکھے گئے وجہ سوم یہ ہے کہ امام ابوحنیفہ رہ کے
نزدیک جماعت شرط ہے تنہا نماز پڑھنے والے پر تکبیرین واجب نہین اور باقی امامون اور صاحبین کے نزدیک جماعت شرط
نہین وجہ چہارم یہ ہے کہ بعضے کہتے ہین کہ تکبیرین فقط مردون کے ساتھ خاص ہین عورتون کے واسطے نہین اور بعضے
کہتے ہین کہ ادا نماز مین ہین قضا مین نہین اور بعضے کہتے ہین کہ فرضون مین ہین نفلون مین نہین اور بعضے کہتے ہین
مقیم پر ہین مسافر پر نہین اور بعضے کہتے ہین کہ شہر والون پر ہین گاؤن والون پر نہین مگر امام بخاری کے نزدیک مختار
قول یہی ہے کہ تکبیرون کا حکم ان سب لوگون کو شامل ہے سب لوگ تکبیر کہین وجہ پنجم یہ ہے امام ابوحنیفہ رہ کے نزدیک
ایک بار یہ ذکر کہے اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ واللہ اکبر اللہ اکبر وللہ الحمد اور امام شافعی رہ کے نزدیک بھی یہی کرے لیکن

تکبیر تین بار کہے اور امام مالک رح کے نزدیک فقط اللہ اکبر اللہ اکبر کہے اور اگر تہلیل اور تحمید زیادہ کرے تو وہ بہتر ہے اور امام احمد کا مذہب موافق حنیفہ کے ہے لیکن شیخ ابن حجر نے فتح الباری میں فرمایا کہ سب سے صحیح تکبیر یہ ہے جو کہ عبد الرزاق نے سند صحیح کے ساتھ سلمان سے روایت کی ہے کہا تشریق کے دنون میں یہ کہا کرو اللہ اکبر اللہ اکبر اللہ اکبر کبیرا اور یہی قول امام شافعی کا ہے لیکن وہ اتنا زیادہ کرتے ہیں و للہ الحمد اور بعضے کہتے ہیں کہ تین بار تکبیر کہے اللہ اسپر لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ زیادہ کرے اور بعضے کہتے ہیں کہ دو بار تکبیر کہے بعد اسکے یہ کہے لا الہ الا اللہ واللہ اکبر اللہ اکبر و للہ الحمد اور یہی مروی ہے عمر اور ابن مسعود سے اور یہی قول ہے امام احمد اور اسحاق کا ۔ حدثنا ابو نعیم قال حدثنا مالک بن انس قال حدثنی محمد بن ابی بکر الثقفی قال سألت انس بن مالک ونحن غادیان من منی الی عرفات عن التلبیة کیف کنتم تصنعون مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال کان یلبی الملبی لا ینکر علیہ ویکبر المکبر فلا ینکر علیہ ترجمہ محمد بن ابی بکر ثقفی رح سے روایت ہے کہ میں نے انس رض سے تلبیہ کا مسئلہ پوچھا اور ہم دونو منے سے عرفات کو جا رہے تھے کہ تم حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کیا کرتے تھے تو انس رض نے کہا کہ لبیک کہنے والا لبیک کہتا اسپر کوئی انکار نہ کرتا اور تکبیر کہنے والا تکبیر کہتا اسپر کوئی انکار نہ کرتا یعنے کبھی تلبیہ کہتے اور کبھی تکبیر کہتے تھے پس دونو طرح جائز ہے جو جسکے جی میں آوے کہے درست ہے ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب منی سے عرفات کو جاوے تو راہ میں تکبیر کہنی جائز ہے پس یہی وجہ ہے مناسبت اس حدیث کی باب سے دوسرے مسئلے سو مگر رمی جمرہ عقبہ کے پہلے تلبیہ مطلق ترک کر دینا امام شافعی رح اور ابو حنیفہ کے نزدیک سنت ہیں ۔ حدثنا محمد قال حدثنا عمر بن حفص قال حدثنا ابی عن عاصم عن حفصة عن ام عطیة قالت کنا نؤمر ان نخرج یوم العید حتی نخرج البکر من خدرها حتی نخرج الحیض فیکن خلف الناس فیکبرن بتکبیرهم ویدعون بدعائهم یرجون برکة ذلک الیوم وطهرته ترجمہ عطیہ رض سے روایت ہے کہ ہمکو حکم ہوتا تھا عید کے دن باہر نکلنے کا یہانتک کہ باہر نکالیں ہم کواریوں اور حیض والیوں کو بھی پس وہ لوگوں کے پیچھے ٹھیری رہیں اور انکے موافق تکبیر کہیں اور انکے ساتھ دعا میں شریک ہوں امید رکھیں اس دن کی برکت اور پاکی کو یعنے جو پاکی کہ گناہوں سے حاصل ہوتی ہے ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عید کے دن تکبیر کہنی سنت ہے کہ حیض والیوں کو بھی اسکے کہنے کی تاکید ہے پس تشریق کے دنوں میں تکبیر کہنی ثابت ہو گئی کہ عید بھی انہیں میں داخل ہے پس مناسبت اس حدیث کی باب سے پہلے مسئلے سے ثابت ہو گئی اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ تکبیر اور دعا حیض والی کو منع نہیں اور یہ بھی معلوم ہوا کہ عید کے واسطے عورتوں کو نکلنا مستحب ہے لیکن حنفیہ کے نزدیک مطلق منع ہے کما مر باب الصلوة الی الحربة یوم العید عید کے دن برچھی کی طرف نماز پڑھنے کا بیان یعنے برچھی کو سترہ بنا لے ستر کیے اپنی سامنے گاڑ کر کے اسکی طرف نماز پڑھے جائز ہے ۔ حدثنی محمد بن بشار قال حدثنا عبد الوهاب قال حدثنا عبید اللہ عن نافع عن ابن عمر ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان ترکز له الحربة قدامه یوم الفطر والنحر ثم یصلی

ترجمہ ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ عید فطر اور قربانی کے دن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے آگے برچھی گاڑی جاتی تھی یعنے بجائے سترے کے پھر آپ اسکی طرف منہ کر کے نماز پڑھتے **باب** حَمْلِ الْعَنَزَةِ اَوِ الْحَرْبَةِ بَيْنَ يَدَيِ الْاِمَامِ يَوْمَ الْعِيدِ عید کے دن امام کے آگے برچھی یا نیزہ اٹھا کر چلنے کا بیان یعنے جائز ہے **ف** اس باب اور پہلے باب مین یہ فرق ہے کہ پہلے سے معلوم ہوتا ہے کہ ستر مین شرط نہین کہ نمازی کے تمام بدن کو چھپا لیوے اور اس باب سے یہ مراد ہے کہ امام کے آگے کوئی ہتھیار اٹھا کر چلنا جائز ہے حَدَّثَنَا اِبْرَاهِيمُ بْنُ الْمُنْذِرِ قَالَ حَدَّثَنَا الْوَلِيدُ قَالَ حَدَّثَنَا اَبُو عَمْرٍو الْاَوْزَاعِيُّ قَالَ حَدَّثَنِي نَافِعٌ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَغْدُو اِلَى الْمُصَلّٰى وَالْعَنَزَةُ بَيْنَ يَدَيْهِ تُحْمَلُ وَتُنْصَبُ بِالْمُصَلّٰى بَيْنَ يَدَيْهِ فَيُصَلِّي اِلَيْهَا ترجمہ ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم صبح کو عیدگاہ کیطرف جاتے تھے اور نیزہ آپکے آگے اٹھایا جاتا اور عیدگاہ مین آپکے سامنے گاڑا جاتا سو آپ اسکیطرف نماز پڑھتے **ف** یہ اکثر اوقات کا ذکر ہے ورنہ آپنے منا مین بدون سترے کے بھی نماز پڑھائی پس کہ سترہ جائز ہے معلوم ہوا کہ سترہ سنت ہے واجب نہین **باب** خُرُوجِ النِّسَاءِ وَالْحُيَّضِ اِلَى الْمُصَلّٰى عید کے دن عورتون اور حیض والیون کو عیدگاہ کی طرف نکلنا جائز ہے حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الْوَهَّابِ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ اَيُّوبَ عَنْ مُحَمَّدٍ عَنْ اُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ اُمِرْنَا اَنْ نُخْرِجَ الْعَوَاتِقَ ذَوَاتِ الْخُدُورِ وَعَنْ اَيُّوبَ عَنْ حَفْصَةَ بِنَحْوِهِ وَزَادَ فِي حَدِيثِ حَفْصَةَ قَالَ اَوْ قَالَتِ الْعَوَاتِقَ وَذَوَاتِ الْخُدُورِ وَيَعْتَزِلْنَ الْحُيَّضُ الْمُصَلّٰى ترجمہ ام عطیہؓ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمکو حکم کیا کہ باہر نکالین ہم کواریون پردہ نشینون کو یا کہا کہ کواریون اور پردہ نشینون کو اور حیض والیاں عیدگاہ سے کنارے رہین **باب** خُرُوجِ الصِّبْيَانِ اِلَى الْمُصَلّٰى عید کے دن نابالغ لڑکون کو عیدگاہ کی طرف جانا جائز ہے اگرچہ نماز نہ پڑھین حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عَبَّاسٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَابِسٍ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ قَالَ خَرَجْتُ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ فِطْرٍ اَوْ اَضْحٰى فَصَلّٰى ثُمَّ خَطَبَ ثُمَّ اَتَى النِّسَاءَ فَوَعَظَهُنَّ وَذَكَّرَهُنَّ وَاَمَرَهُنَّ بِالصَّدَقَةِ ترجمہ ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ مین عید فطر یا قربانی کے دن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عیدگاہ کیطرف نکلا سو آپنے نماز پڑھی اور خطبہ پڑھا پھر عورتون کے پاس گئے اور انکو وعظ سنایا اور بہشت دوزخ کا حال یاد دلایا اور انکو خیرات دینے کا حکم فرمایا **ف** اس سے معلوم ہوا کہ نابالغ لڑکون کو عیدگاہ کی طرف جانا درست ہے اسلیئے کہ ابن عباس حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عید مین گئے حالانکہ وہ اسوقت نابالغ تھے جیسا کہ اس حدیث کی دوسرے طریق مین اسکی تصریح آچکی ہے کما مر پس مناسبت حدیث کی باب سے ظاہر ہو گئی اور بعضون نے کہا کہ نابالغ لڑکون کو اسوقت عیدگاہ مین جانا درست ہے جبکہ اپنے نفس کو کھیل آدے سے روک سکتے ہون اور نماز کو سمجھتے ہون اور نماز کے مفسدات کو یاد رکھتے ہون اور بعضون نے کہا کہ غرض لڑکون کے باہر آنے سے یہ ہے کہ اسلام کی شوکت زیادہ ہو اور عید کی نماز مین جو اسلام کی ایک نشانی ہے مسلمانون کی کثرت ہو پس یہ حکم سب کو شامل

خواہ نماز پڑہے خواہ نہ پڑہے اور یہی معلوم ہوتا ہے مذہب امام بخاری کا لیکن اس صورت مین مناسب ہے کہ لڑکون
کے ساتھہ کوئی آدمی محافظ ہو جو انکو کہیل تماشے اور شور سے روکے اور جو لڑکے کہ بالکل تمیز نہین رکہتے وہ اگرچہ نماز
اور دعا وغیرہ مین شامل ہوکر تبرک حاصل نہین کر سکتے ہین لیکن کثرت اہل اسلام کی اسمین ضرور مقصود ہے اور
یہ بھی کچھ ضرور نہین ہے کہ جو نماز اور دعا وغیرہ مین شریک ہو اسی کو ثواب ملے دوسرے کو نہ ملے اسلیے کہ نیکی کی مجلس
مین فقط حاضر ہونے سے بھی ثواب ملتا ہے گو عبادت مین اُنکے ساتھہ شریک نہو جیسا کہ ان فرشتون کی
حدیث سے معلوم ہوتا ہے جو نیکی کی مجلسین تلاش کرتے پھرتے ہین **بَابُ** اِسْتِقْبَالِ الْاِمَامِ النَّاسَ
فِیْ خُطْبَةِ الْعِیْدِ عید کے خطبے مین امام کو لوگون کیطرف مونہہ کرنا سنت ہے اور انکو پیٹھہ دینی قبیح ہے کما
**وَقَالَ** اَبُوْسَعِیْدٍ قَامَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مُقَابِلَ النَّاسِ یعنے ابو سعید رض نے کہا کہ حضرت صلی اللہ علیہ
وسلم لوگون کی روبرو کہڑے ہوئے **ف** یہ حدیث باب آئندہ مین ابھی آتی ہے اور باب الخروج الی المصلی مین پہلے
بھی گذر چکی ہے اور مطابقت اسکی باب سے ظاہر ہے **حَدَّثَنَا** اَبُوْنُعَیْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ طَلْحَةَ عَنْ زُبَیْدٍ
عَنِ الشَّعْبِیِّ عَنِ الْبَرَاءِ قَالَ خَرَجَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَوْمَ اَضْحٰی اِلَی الْبَقِیْعِ فَصَلّٰی رَکْعَتَیْنِ ثُمَّ اَقْبَلَ
عَلَیْنَا بِوَجْھِہٖ فَقَالَ اِنَّ اَوَّلَ نُسُکِنَا فِیْ یَوْمِنَا ھٰذَا اَنْ نَّبْدَاَ بِالصَّلٰوةِ ثُمَّ نَرْجِعَ فَنَنْحَرَ فَمَنْ فَعَلَ ذٰلِکَ
فَقَدْ وَافَقَ سُنَّتَنَا وَمَنْ ذَبَحَ قَبْلَ ذٰلِکَ فَاِنَّمَا ھُوَ شَیْءٌ عَجَّلَهٗ لِاَھْلِہٖ لَیْسَ مِنَ النُّسُکِ فِیْ شَیْءٍ فَقَامَ
رَجُلٌ فَقَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اِنِّیْ ذَبَحْتُ وَعِنْدِیْ جَذَعَةٌ خَیْرٌ مِّنْ مُّسِنَّةٍ قَالَ اذْبَحْھَا وَلَا تَفِیْ عَنْ اَحَدٍ
بَعْدَکَ **ترجمہ** براء رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم بقر عید کے دن بقیع کیطرف نکلے سو آپنے دو رکعتین
پڑہین پہر ہماری طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا کہ ہمارے اس دن کی پہلی عبادت یہ ہے کہ ہم نماز پڑہین پہر نماز سے پلٹ
آوین اور قربانی کرین سو جسنے ایسا کیا اُسنے ہماری سنت کی موافقت کی اور جسنے نماز سے پہلے قربانی کی تو وہ صرف
ایک چیز ہے جسکو اُسنے اپنے گہر والون کے لیے جلدی تیار کیا اور باقی ترجمہ اس حدیث براء کا پہلے گذر چکا ہے
**ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عید کے خطبے مین امام کو لوگون کیطرف مونہہ کرنا سنت ہے اور غرض اس باب سے
دفع کرنا ہے وہم اس شخص کا جو استقبال امام کو جمعے کے خطبے ساتھہ خاص ہونیکا وہم کرتا ہے یعنی امام کو لوگون کی
طرف متوجہ ہونا ہر حال مین سنت ہے کسی وقت یا کسی خطبے کے ساتھہ خاص نہین **بَابُ** الْعَلَمِ بِالْمُصَلّٰی عیدگاہ
مین نشان کہڑا کرنا تاکہ لوگ اسکو پہچان لیوین کہ یہ عیدگاہ ہے **حَدَّثَنَا** مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا یَحْیٰی عَنْ سُفْیٰنَ قَالَ
حَدَّثَنِیْ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ عَابِسٍ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ قِیْلَ لَهٗ اَشَھِدْتَّ الْعِیْدَ مَعَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ
وَسَلَّمَ قَالَ نَعَمْ وَلَوْلَا مَکَانِیْ مِنَ الصِّغَرِ مَا شَھِدْتُّهٗ حَتّٰی اَتَی الْعَلَمَ الَّذِیْ عِنْدَ دَارِ کَثِیْرِ بْنِ الصَّلْتِ فَصَلّٰی
ثُمَّ خَطَبَ ثُمَّ اَتَی النِّسَآءَ وَمَعَهٗ بِلَالٌ فَوَعَظَھُنَّ وَذَکَّرَھُنَّ وَاَمَرَھُنَّ بِالصَّدَقَةِ فَرَاَیْتُھُنَّ یُھْوِیْنَ

بِلَكِ يَهْوِيْنَ بِقُرْطِهِنَّ فِيْ ثَوْبِ بِلَالٍ ثُمَّ انْطَلَقَ هُوَ وَبِلَالٌ اِلٰى بَيْتِهٖ ترجمہ ابن عباس رضی سے روایت ہے
کہ کسی نے اُن سے پوچھا کہ کیا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عید کی نماز مین حاضر ہوا ہے اُسنے کہا ہان اور
اگر میرا قرب اور قدر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ہوتا تو مین کم عمری کے سبب سے حاضر نہ ہوتا سو اسکا قصہ یون ہے
کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم عیدگاہ کو چلے یہانتک کہ اس نشان پاس آئے جو کثیر بن صلت کے گہر کے نزدیک تہا
سو آپنے نماز پڑہی پہر خطبہ پڑہا پہر عورتون پاس آئے اور آپکے ساتھ بلال تھے سو انکو وعظ اور نصیحت کی اور
خیرات کرنیکا حکم دیا ...... سو مینے عورتون کو دیکہا کہ اپنے ہاتہہ کانون کیطرف جہکا کر بلال کے کپڑے مین
صدقہ ڈالتی تہین پہر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور بلال گہر کو چلے آئے ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عیدگاہ مین
پہچان کے لیے نشان کہڑا کرنا جائز ہے کہ صحابہ رضی نے اسکے واسطے ایک نشان کہڑا کیا ہوا تہا اور یہی وجہ ہے مطابقت
حدیث کی باب سے اور یہ جو ابن عباس رضی نے کہا کہ اگر میرا قرب اور قدر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ہوتا الخ سو اگر
انکے اس قول کا یہی معنے کیا جاوے جو اس ترجمے مین کیا گیا ہے تو اس حدیث سے نابالغ لڑکی کا عیدگاہ کیطرف جانا
ثابت نہین ہو سکیگا حالانکہ امام بخاری نے یہی مسئلہ اسی حدیث ابن عباس رضی سے ثابت کیا ہے جیسا کہ تیسرے باب
مین گذر چکا ہے پس مناسب یہ ہے کہ اس قول کا یہ معنے کیا جاوے کہ اگر میری جگہ لڑکپن سے نہ ہوتی تو مین حاضر
ہوتا یعنے اگر مین کم عمر نہ ہوتا تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عورتون مین نجاتا کہ بالغ جوان کو عورتون مین جانا
منع ہے بَابُ مَوْعِظَةِ الْاِمَامِ النِّسَاءَ يَوْمَ الْعِيْدِ عید کے دن امام کا عورتون کو وعظ سنانا مستحب ہے حَدَّثَنَا
اِسْحَاقُ بْنُ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ نَصْرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ قَالَ اَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ قَالَ اَخْبَرَنِيْ عَطَاءٌ عَنْ جَابِرِ بْنِ
عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ سَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ قَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ الْفِطْرِ فَصَلّٰى فَبَدَاَ بِالصَّلٰوةِ ثُمَّ
خَطَبَ فَلَمَّا فَرَغَ نَزَلَ فَاَتَى النِّسَاءَ فَذَكَّرَهُنَّ وَهُوَ يَتَوَكَّاُ عَلٰى يَدِ بِلَالٍ وَبِلَالٌ بَاسِطٌ ثَوْبَهٗ تُلْقِيْ فِيْهِ
النِّسَاءُ الصَّدَقَةَ قُلْتُ لِعَطَاءٍ زَكٰوةَ يَوْمِ الْفِطْرِ قَالَ لَا وَلٰكِنْ صَدَقَةً يَتَصَدَّقْنَ حِيْنَئِذٍ تُلْقِي
وَتُلْقِيْنَ قُلْتُ لِعَطَاءٍ اَتُرٰى حَقًّا عَلَى الْاِمَامِ ذٰلِكَ وَيُذَكِّرُهُنَّ قَالَ اِنَّهٗ لَحَقٌّ عَلَيْهِمْ وَمَا لَهُمْ لَا
يَفْعَلُوْنَهٗ ترجمہ اس حدیث جابر رضی کا باب المشی والرکوب مین پہلے گذر چکا ہے یہان اتنا مطلوب ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ
وسلم نے عورتون کو وعظ کیا اور خیرات کرنے کا حکم دیا سو وہ صدقہ ڈالنے لگین ابن جریج نے کہا کہ مینے عطا سے پوچہا
کہ یہ صدقہ فطرہ تہا انہون نے کہا نہین ولیکن یہ اور صدقہ تہا کہ اسوقت خیرات کرتی تہین عورتین اپنی انگوٹہیان
ڈالتی تہین اور ہر قسم کا زیور پہینکتی تہین پس وجہ مطابقت اس حدیث کی باب سے ظاہر ہے وَقَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ وَ
اَخْبَرَنِي الْحَسَنُ بْنُ مُسْلِمٍ عَنْ طَاؤُسٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ شَهِدْتُ الْفِطْرَ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
وَاَبِيْ بَكْرٍ وَعُمَرَ وَعُثْمَانَ يُصَلُّوْنَهَا قَبْلَ الْخُطْبَةِ ثُمَّ يُخْطَبُ بَعْدُ خَرَجَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَاَنِّيْ اَنْظُرُ

اِلَیْہِ حِیْنَ یُجْلِسُ بِیَدِہٖ ثُمَّ اَقْبَلَ یَشُقُّھُمْ حَتّٰی جَاءَ النِّسَاءَ مَعَہٗ بِلَالٌ فَقَالَ یٰاَیُّھَا النَّبِیُّ اِذَا جَاءَکَ الْمُؤْمِنَاتُ یُبَایِعْنَکَ الْاٰیَۃَ ثُمَّ قَالَ حِیْنَ فَرَغَ مِنْھَا اَنْتُنَّ عَلٰی ذٰلِکَ فَقَالَتِ امْرَاَۃٌ وَّاحِدَۃٌ مِّنْھُنَّ لَمْ یُجِبْہُ غَیْرُھَا نَعَمْ لَا یَدْرِیْ حَسَنٌ مَنْ ھِیَ قَالَ فَتَصَدَّقْنَ فَبَسَطَ بِلَالٌ ثَوْبَہٗ ثُمَّ قَالَ ھَلُمَّ لَکُنَّ فِدَاءٌ اَبِیْ وَاُمِّیْ فَیُلْقِیْنَ الْفَتَخَ وَالْخَوَاتِیْمَ فِیْ ثَوْبِ بِلَالٍ قَالَ عَبْدُ الرَّزَّاقِ اَلْفَتَخُ الْخَوَاتِیْمُ الْعِظَامُ کَانَتْ فِی الْجَاھِلِیَّۃِ

**ترجمہ** ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ مین حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عید مین حاضر ہوا اور ابوبکر اور عمر اور عثمانؓ کے ساتھ بھی اسمین حاضر ہوا وہ نماز کو خطبے سے پہلے پڑھتے تھے پھر نماز کے پیچھے خطبہ پڑھتے تھے حضرتؐ خطبے سے فارغ ہو چلے گویا کہ مین آپ کو دیکھتا ہون جبکہ آپ نے ہاتھ سے لوگون کو بٹھایا پھر صفون کو چیرتے آگے بڑھے یہانتک کہ عورتون پاس گئے آپ کے ساتھ بلالؓ تھے سو آپ نے یہ آیت پڑھی یٰاَیُّھَا النَّبِیُّ اِذَا جَاءَکَ الْمُؤْمِنَاتُ یُبَایِعْنَکَ الْاٰیَۃ یعنے اے نبی جب آوین تیرے پاس مسلمان عورتین اقرار کرنے کو اسپر کہ شریک نہ ٹھیراوین اللہ کا کسی کو اور چوری نہ کرین اور بدکاری نہ کرین اور اپنی اولاد نہ مارین اور طوفان نہ لاوین باندھ کر اپنے ہاتھون پاؤن مین اور تیری بے حکمی نہ کرین کسی بھلے کام مین تو تُو انسے اقرار کر اور معافی مانگ انکو واسطے اللہ سے بیشک اللہ بخشنے والا مہربان ہے جب آپ اس آیت کی پڑھنے سے فارغ ہوئے تو فرمایا کہ کیا تم اس قرار پر قائم ہو سو انمین سے ایک عورت نے کہا ہان اسکے سوا اور کوئی نہ بولی کہ ہم اس عہد پر قائم ہین یعنے اور سب حیا سے چپ رہین فقط ایک نے کلام کی حسن (راوی) نہین جانتا کہ وہ کون عورت تھی سو فرمایا کہ اگر تم اس اقرار پر قائم ہو تو خیرات کرو سو بلال نے اپنا کپڑا بچھایا اور کہا کہ لاؤ یعنے اے عورتو خیرات کو جمع کرو میرے مان باپ تم پر قربان ہون سو وہ بڑی اور چھوٹی انگوٹھیون کو بلال کے کپڑے مین ڈالتی تھین عبدالرزاق (راوی) نے کہا کہ فتخ بڑی انگوٹھیون کو کہتے ہین جو جاہلیت کے زمانے مین تھین

**ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مستحب ہے کہ عید کے دن امام عورتون کو وعظ سناوے پس مطابقت اس حدیث کی باب سے ظاہر ہے اور یہ جو راوی نے کہا کہ آپ نے ہاتھ سے لوگون کو بٹھایا تو اسکا معنے یہ ہے کہ جب آپ خطبے سے فارغ ہوکر عورتون کی طرف چلے تو لوگ اٹھنے لگے اس غرض سے کہ اپنے گھرون کو جاوین یا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عورتون پاس جاوین سو آپ نے ہاتھ سے اشارہ کیا کہ اپنی اپنی جگہ بیٹھے رہو جب تک کہ مین فارغ ہوکر آؤن اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عورتون کو عیدگاہ کی طرف نکلنا جائز ہے اور انکو صدقے کی رغبت دینی مستحب ہے اور یہ کہنا جائز ہے کہ میری مان باپ تم پر قربان ہو اور یہ کہ خاوند کے مال سے بلا اجازت خیرات کرنی جائز ہے اور یہ کہ صدقہ عذاب کو دفع کر دیتا ہے اور یہ کہ محتاجون کے واسطے مالدارون سے صدقہ طلب کرنا جائز ہے

**باب** اِذَا لَمْ یَکُنْ لَّھَا جِلْبَابٌ فِی الْعِیْدِ اگر عید کے دن کسی عورت کو پاس پہننے کی چادر نہ ہو تو ساتھ والی عورت اسکو اپنی چادر پہناوے **حَدَّثَنَا** اَبُوْ مَعْمَرٍ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَارِثِ قَالَ حَدَّثَنَا

ایوب عن حفصۃ بنت سیرین قالت کنا نمنع جواریناان یخرجن یوم العید فجاءت امرأۃ فنزلت قصر بنی خلف فاتیتہا فحدثت ان زوج اختہا غزی مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم ثنتی عشرۃ غزوۃ فکانت اختہا معہ فی ست غزوات قالت فکنا نقوم علی المرضی ونداوی الکلمی فقالت یارسول اللہ اعلی احدانا باس اذا لم یکن جلباب الا تخرج فقال لتلبسہا صاحبتہا من جلبابہا فلیشہدن الخیر ودعوۃ المؤمنین قالت حفصۃ فلما قدمت ام عطیۃ اتیتہا فسألتہا اسمعت فی کذا وکذا فقالت نعم بابی فقال لتخرج العواتق وذوات الخدور او قال العواتق وذوات الخدور شک ایوب والحیض فتعتزل الحیض المصلی ولیشہدن الخیر ودعوۃ المؤمنین قالت فقلت لہا الحیض قالت نعم الیس الحائض تشہد عرفات وتشہد کذا وتشہد کذا

**ترجمہ** حفصہ بنت سیرین سے روایت ہے کہ ہم اپنی جوان لڑکیوں کو عید کے دن باہر نکلنے سے منع کیا کرتے تھے سو ایک عورت آئی اور بنی خلف کے محل (بصرہ میں ایک جگہ کا نام ہے) میں اتری سو میں اس پاس گئی سو اسنے بیان کیا کہ میرے بہنوئی نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ کافروں سے بارہ جنگ کیے ہیں اور چھے لڑائیوں میں میری بہن بھی اسکی ہمراہ تھی سو اسکی بہن نے کہا کہ ہم بیماروں کی خبرگیری اور زخمیوں کا دوا کیا کرتی تھیں سو اسنے عرض کی کہ یا حضرت اگر ہم میں سے کسی کے پاس چادر نہ ہو تو کیا اسکو عیدگاہ کی طرف نہ نکلنے میں گناہ ہے فرمایا چاہیے کہ اسکے ساتھ والی اسکو اپنی چادر پہنا دے یعنے اگر اسکے پاس کوئی چادر فاضل موجود ہو تو وہ اسکو بطور عاریت کو دیدے ورنہ جو چادر پہنی ہو اسی سے ایک کنارہ اسپر ڈالدیوے اور دونوں ملکر عیدگاہ میں جاویں سو نیکی کی مجلس اور مسلمانوں کی دعا میں حاضر ہوویں حفصہ نے کہا کہ جب ام عطیہ آئی تو میں اسکے پاس گئی اور اس سے پوچھا کہ کیا تو نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ایسا ایسا سنا ہے یعنے عورتوں کا عیدگاہ میں نکلنا سنکے کہا ہاں میں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے میرا باپ آپ پر قربان ہو اور ام عطیہ جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یاد کرتی تو یہ کلمہ کہتی آپ نے فرمایا چاہیے کہ باہر آویں جوان لڑکیاں اور پردہ نشینان اور حیض والیاں لیکن حیض والیاں عیدگاہ سے کنارے رہیں اور نیکی کی مجلس اور مسلمانوں کی دعا میں حاضر ہوویں حفصہ نے کہا کہ میں نے ام عطیہ سے پوچھا کہ کیا حیض والیاں بھی باہر آویں اسنے کہا ہاں کیا وہ عرفات اور ایسی ایسی جگہ یعنے مزدلفہ اور رمی جمار وغیرہ میں حاضر نہیں ہوتی ہیں یعنے جیسا کہ عرفات وغیرہ حج کی جگہوں میں انکو جانا جائز ہے ویسا ہی انکو عیدگاہ میں بھی آنا جائز ہے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اگر کسی عورت کے پاس عید میں جانے کے واسطے چادر نہ ہو تو اسکے ساتھ والی اسکو اپنی چادر پہنا دے اور بعضوں نے کہا کہ مراد اس سے مبالغہ ہے یعنے ہر حال میں عورتیں عیدگاہ کیطرف نکلیں اگرچہ دو دو ایک چادر میں ہوں

**باب اعتزال الحیض المصلی** حیض والی عورتیں عیدگاہ سے کنارے رہیں **ف** یہ مسئلہ پہلی حدیث

کی ضمن میں آچکا ہے لیکن زیادہ اہتمام کے واسطے اسکا علیحدہ باب باندھا حَدَّثَنِیْ مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنّٰی قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ اَبِیْ عَدِیٍّ عَنِ ابْنِ عَوْنٍ عَنْ مُحَمَّدٍ قَالَ قَالَتْ اُمُّ عَطِیَّۃَ اُمِرْنَا اَنْ نُخْرِجَ فَنُخْرِجَ الْحُیَّضَ وَالْعَوَاتِقَ وَ ذَوَاتِ الْخُدُوْرِ وَقَالَ ابْنُ عَوْنٍ اَوِالْعَوَاتِقَ ذَوَاتِ الْخُدُوْرِ فَاَمَّا الْحُیَّضُ فَیَشْهَدْنَ جَمَاعَۃَ الْمُسْلِمِیْنَ وَدَعْوَتَهُمْ وَیَعْتَزِلْنَ مُصَلَّاهُمْ **ترجمہ** ام عطیہ رضی سے روایت ہے کہ ہمکو حکم ہوا عید کے دن باہر نکلنے کا سو ہم باہر نکالتے تھے حیض والیوں کو اور جوان لڑکیوں کو اور پردہ نشینوں کو سو حیض والیان تو نیکی کی مجلس اور مسلمانوں کی دعا میں شریک ہوویں لیکن عیدگاہ سے کنارے میں **ف** مناسبت اس حدیث کی باب سے ظاہر ہے اور یہ نہی تنزیہی ہے اسلیے کہ عیدگاہ مسجد نہیں اور بعضوں نے کہا کہ اسمین ٹھیرنا حرام ہے لیکن پہلی بات ٹھیک ہے سو عورتین عیدگاہ میں نمازیوں سے کنارہ رہیں اور مسجد کے دروازے پر کھڑی رہیں کہ مسجد میں انکو آنا حرام ہے اور اس حدیث سے اور بھی کئی مسئلے ثابت ہوتے ہیں ایک یہ کہ عورت کو اجنبی آدمی کی دوا کرنی جائز ہے بشرطیکہ اسکے معالجے میں مباشرہ کی حاجت نہ پڑے اور اگر اسکی حاجت ہو تو فتنے سے امن ہو اور یہ کہ جوان اور پردہ نشین لڑکیوں کو واجب ہے کہ پردے میں رہیں باہر نہ نکلیں مگر جس چیز میں انکو اجازت ملی ہے اسمین جائز ہے اور یہ کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں دستور تھا کہ کواری اور جوان لڑکیاں پردے میں رہتی تھیں باہر نہیں نکلتی تھیں پس اب اس زمانے میں انکو پردے میں رہنا بطریق اولے واجب ہے کہ اب زمانہ خراب ہو گیا اور یہ کہ عید کی نماز واجب ہے مگر یہ بات ٹھیک نہیں اسلیے کہ غیر مکلفون کو بھی اسمین نکلنے کا حکم ہوا ہے پس معلوم ہوا کہ غرض اس سے بہت کثرت کو ساتھ جمع ہو کر شعار اسلام ظاہر کرنا ہے اور تا کہ سب کو برکت شامل ہو اور یہ کہ عورت کو عید کے واسطے چادر تیار کر رکھنی جائز ہے اور یہ کہ دوسرے سے عاریۃً کپڑا لیکر پہننا جائز ہے اور یہ کہ عید دن میں سب عورتوں کو نکلنا مستحب ہے خواہ جوان ہوں خواہ بوڑھی ہوں اور خواہ خوبصورت ہوں یا نہ ہوں اور اسمین سلف علماء کو اختلاف ہے ابوبکر صدیق اور علی اور ابن عمر وغیرہ نکلنے کو واجب کہتے ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ مستحب ہے لیکن امام شافعی رح خوبصورتوں کو اس سے مستثنٰی کرتے ہیں اور طحاوی نے اس حکم کے منسوخ ہونے کا دعوی کیا ہے یعنے جوان لڑکیوں اور پردہ نشینوں اور حیض والیوں کو عید میں نکلنے کا حکم اول اسلام میں تھا جبکہ مسلمان کم تھے سو آپ نے عورتوں کو نکلنے کا حکم فرمایا تا کہ مسلمانوں کی بہت کثرت معلوم ہووے اور دشمن دیکھ کر ڈر جاویں اور اب اسکی حاجت نہیں پس یہ حکم منسوخ ہوا سو جواب اسکا یہ ہے کہ نسخ احتمال سے ثابت نہیں ہوتا بلکہ اسکی واسطے کئی شرطیں ہیں جنکا بیان تیسرے پارے میں گذر چکا ہے پس جبتک مدعی نسخ ان شرطوں کو ثابت نکرے تب تک دعوی نسخ مردود ہے بلکہ ابن عباس رض کی حدیث دلالت کرتی ہے اسپر کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عورتوں کو وعظ سنایا اور وہ بھی اسوقت وہاں حاضر تھا اور کم عمر تھا اور یہ قصہ بعد فتح کے ہوا ہے پس معلوم ہوا کہ یہ حکم منسوخ نہیں بلکہ معاملہ اسکے برعکس ہے فلیطلب المخالف منہ مخرجا اور نیز حضرت

صلے اللہ علیہ وسلم نے حکم کی علت یہ بیان کی کہ وہ مسلمانون کی دعا اور جماعت مین حاضر ہوکر تبرک حاصل کرین اور ام عطیہؓ نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد بھی یہی فتوے دیا اور اسکی مخالفت کسی صحابی سے ثابت نہین اور عائشہ رضہ سے جو روایت ہی کہ اگر حضرت صلے اللہ علیہ وسلم عورتون کا حال یہ دیکھتے تو انکو منع کر دیتے سو یہ ام عطیہؓ کی حدیث کی معارض نہین باوجودیکہ عائشہ رضہ کا قول منع مین صریح نہین کما مر اور یہ جو طحاوی نے کہا کہ تا مسلمانون کی کثرت دیکھ کر دشمن ڈر جاوے تو یہ بھی محض وہم فاسد ہے کیونکہ لڑائی مین عورتون سے مدد چاہنی اور انسے لشکر کی بہتایت طلب کرنی دلالت کرتی ہے اسپر کہ مسلمان ضعیف تہے حالانکہ ایسا نہین تہا پس بہتر یہ ہے کہ اس نکلنے کو خاص کیا جاوے ساتہہ اس عورت کی جسپر یا جسکے سبب سے فتنے کا خوف نہو اور اسکے حاضر ہونے مین کوئی فساد پیدا نہ ہو اور راہون اور مجلسون مین مردون سے نہ ملے اور مفصل بحث اس مسئلے کی اوپر گذر چکی ہے

**باب النحر والذبح یوم النحر بالمصلی** بقر عید کے دن عیدگاہ مین نحر اور قربانی کرنے کا بیان یعنے سنت ہی کہ نماز کے بعد قربانی کو عیدگاہ مین حلال کرے گہر مین اگر نہ کرے کہ بدعت یا خلاف سنت ہے **ف** نحر کہتے مین گلے مین برچھی مارنے کو اور اسطور سے اونٹ کو ذبح کرتے مین اور صورت اسکی یہ ہی کہ اونٹ کو کہڑا کرتے ہین اور اسکے گلے مین سینے کی طرف نیزہ مارتے ہین پس اس سے خون بہتا ہے اور اونٹ زمین پر گر پڑتا ہے اور گائی اور بکری کو چہری سے حلال کرتے ہین اور اونٹ کو ذبح کرنا بھی جائز ہے لیکن نحر افضل ہے اسی طرح بکری اور گائی کو بھی نحر کرنا درست ہی لیکن افضل ذبح ہے اور اگر دونو قربانیون کو عید مین جمع کرے یعنے اونٹ کو نحر کرے اور گائی بکری کو حلال کرے تو جب بھی جائز ہے اور امام مالکؒ نے کہا کہ امام کی قربانی سے پہلے کوئی ذبح نہ کرے لیکن اسپر جواب ہے کہ اگر قربانی اپنے وقت مین ذبح ہووے تو جائز ہے خواہ امام قربانی کرے یا نہ کرے اسلیئے کہ مدار قربانی کے وقت پر ہے امام کے فعل پر نہین **حدثنا** عبد اللہ بن یوسف قال حدثنا اللیث قال حدثنی کثیر بن فرقد عن نافع عن ابن عمر ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان ینحر او یذبح بالمصلی ترجمہ ابن عمر رضہ سے روایت ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم قربانی کو عیدگاہ مین حلال کیا کرتے تہے یعنے اونٹ کو نحر کرتے یا گائی بکری کو ذبح کرتے

**باب کلام الامام والناس فی خطبة العید اذا سئل الامام عن شیء وھو یخطب** عید کے خطبے مین امام کو بھی اور دوسرے لوگون کو بھی کلام کرنی جائز ہے اور جب کوئی امام سے خطبے مین کچھ پوچھے تو امام کو اسکا جواب دینا جائز ہے **ف** اس باب مین دو حکم ہین پہلا عام ہے اور دوسرا خاص ہے اور شاید زیادہ اہتمام کے واسطے اسکو خاص کیا ہوگا **حدثنا** مسدد قال حدثنا ابو الاحوص قال حدثنا منصور بن المعتمر عن الشعبی عن البراء بن عازب قال خطبنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوم النحر بعد الصلوة فقال من صلی صلوتنا ونسک نسکنا فقد اصاب النسک

ومن نسک قبل الصلوٰۃ فتلک شاۃ لحم فقام ابوبردۃ بن نیار فقال یا رسول اللہ واللہ لقد نسکت قبل ان اخرج الی الصلوٰۃ وعرفت ان الیوم یوم اکل وشرب فتعجلت واکلت واطعمت اھلی وجیرانی فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تلک شاۃ لحم قال فان عندی عناق جذعۃ ھی خیر من شاتی لحم فھل تجزی عنی قال نعم ولن تجزی عن احد بعدک **ترجمہ** براء رض سے روایت ہے کہ بقر عید کے دن نماز کے بعد حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمکو خطبہ سنایا سو فرمایا کہ جو شخص ہماری طرح نماز پڑھے اور ہماری طرح قربانی کرے سو وہ قربانی کو پہونچا اور اسکی قربانی ادا ہوئی اور جو نماز سے پہلے قربانی کرے تو وہ گوشت کی بکری ہے یعنی اسمیں فقط گوشت کہانا حاصل ہوا ثواب نہیں سو ابو بردہ کہڑا ہوا اور عرض کی کہ یا حضرت قسم خدا کی میں تو نماز کیطرف نکلنے سے پہلے قربانی کر چکا ہوں اور میں نے جانا کہ یہ کہانے پینے کا دن ہے سو میں نے . . . قربانی کو . . . جلدی حلال کر ڈالا اور اسکا گوشت کہایا اور اپنے گہر والوں اور ہمسایوں کو کہلایا سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ فقط گوشت کی بکری ہے اسمیں قربانی کا ثواب نہیں ہوا اسنے عرض کی کہ میرے پاس سال سے کم کی ایک جوان بکری ہے البتہ وہ گوشت کی دو بکریوں سے افضل ہے سو کیا وہ قربانی میں میری طرف سے کافی ہو سکتی ہے آپ نے فرمایا ہاں لیکن تیرے سوا اور کسی کو کافی نہیں **حدثنا** حامد بن عمر عن حماد بن زید عن ایوب عن محمد ان انس بن مالک قال ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صلی یوم النحر ثم خطب فامر من ذبح قبل الصلوٰۃ ان یعید ذبحہ فقام رجل من الانصار فقال یا رسول اللہ جیران لی اما قال بھم خصاصۃ واما قال بھم فقر وانی ذبحت قبل الصلوٰۃ وعندی عناق لی احب الی من شاتی لحم فرخص لہ فیھا **ترجمہ** انس رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بقر عید کے دن نماز پڑہی پہر خطبہ پڑہا پہر حکم فرمایا کہ جسنے عید کی نماز سے پہلے قربانی حلال کر چکا ہو تو چاہیے کہ پہر قربانی کرے سو انصار کا ایک مرد کہڑا ہوا اور اسنے عرض کی کہ یا حضرت میرے ہمسایہ محتاج تھے یا کہا بہوکے تھے اور میں نے نماز سے پہلے قربانی ذبح کی اور میرے پاس سال سے کم کی ایک بکری ہے جو مجھکو دو بکریوں سے پیاری ہے یعنی بوجہ موٹی تازی ہونے اور قیمت زیادہ ہونیکے سو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسکو اسکی اجازت دی +

**حدثنا** مسلم قال حدثنا شعبۃ عن الاسود عن جندب قال صلی النبی صلی اللہ علیہ وسلم یوم النحر ثم خطب ثم ذبح وقال من ذبح قبل ان یصلی فلیذبح اخری مکانھا ومن لم یذبح فلیذبح باسم اللہ **ترجمہ** جندب رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بقر عید کے دن نماز پڑہی پہر اپنے خطبہ پڑہا پہر قربانی حلال کی اور فرمایا کہ جسنے نماز سے پہلے قربانی ذبح کی ہو تو چاہیے کہ وہ اسکے بدلے دوسری قربانی حلال کرے اور جسنے قربانی حلال نہ کی ہو تو چاہیے کہ اللہ کے نام سے حلال کرے **ف** ان حدیثوں سے معلوم ہوا

عید کے خطبے میں امام کو بھی اور دوسرے لوگوں کو بھی کلام کرنی جائز ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبہ میں ابوبردہ رضہ سے کلام کی اور ابوبردہ نے بھی خطبے ہی میں آپ سے پوچھا لیکن عطا اور نخعی وغیرہ سے اسکی ممانعت مروی ہے **باب** من خالف الطریق اذا رجع یوم العید جب عید کو دن عید کی نماز پڑھ کر گھر کو پلٹے تو دوسرے راہ سے آوے یعنے جس راہ سے عیدگاہ کو جاوے اُس راہ سے نہ آوے بلکہ کسی دوسرے راہ سے آوے **ف** جمہور علماء کے نزدیک یہ امر مستحب ہے وہ کہتے ہیں مستحب ہے کہ ایک راہ سے جاوے اور دوسرے راہ سے آوے اور امام مالک رح نے کہا کہ ہم نے اماموں کو ایسا پایا کہ ایک راہ سے جاتے تھے اور دوسرے راہ سے آتے تھے اور امام ابوحنیفہ رح بھی اسکو مستحب کہتے ہیں لیکن اسکی ترک میں انکے نزدیک کچھ گناہ نہیں اور ترمذی نے کہا کہ بعض اہل علم امام کے حق میں اسکو مستحب کہتے ہیں اور یہی قول ہے امام شافعی رح کا لیکن ام میں امام اور مقتدی دونوں کے حق میں مستحب لکھا ہے اور ساتھ عموم کے قائل ہیں اکثر اہل علم اور بعضے کہتے ہیں کہ جس علت کی وجہ سے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ کام کیا تھا اگر وہ علت باقی ہے تو یہ حکم بھی باقی ہے ورنہ نہیں لیکن کوئی علت یہاں صحیح نہیں بلکہ جو علتیں کہ لوگوں نے بیان کی ہیں وہ سب احتمالات ہیں علت کو انہیں حصر کرنے کی کوئی دلیل نہیں باوجودیکہ بعضے احتمال حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا دوسرے لوگوں میں بھی پائے جاتے ہیں پس بہتر یہی ہے کہ اس حکم کو علت پر موقوف نہ کہا جاوے اور اتباع سنت کا کیا جاوے اور اکثر علماء کہتے ہیں کہ حکم باقی ہے اگرچہ علت اسکی باقی نہ رہے جیسا کہ رمل وغیرہ میں علت باقی نہیں اور حکم باقی ہے **حدثنا** محمد قال اخبرنا ابو تمیلة یحیی بن واضح عن فلیح بن سلیمان عن سعید بن الحارث عن جابر قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا کان یوم عید خالف الطریق تابعہ یونس بن محمد عن فلیح عن سعید عن ابی ہریرة وحدیث جابر اصح **ترجمہ** جابر بن عبداللہ رضہ سے روایت ہے کہ جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم عید کی نماز پڑھنے کو جاتے تو راہ میں مخالفت کرتے تھے یعنی ایک راہ سے جاتے تھے اور دوسرے راہ سے آتے تھے **ف** علماء نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فعل کی بہت علتیں بیان کی ہیں بعضے کہتے ہیں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم راہ میں اسواسطے مخالفت کرتے تھے کہ دونوں راہ آپ کی عبادت کی شہادت دیویں یا جو جن اور آدمی دونوں راہ میں رہتے ہیں وہ آپکی گواہی دیویں یا دونوں راہ کو برابر فضیلت اور تبرک حاصل ہووے یا اس راہ سے مشک کی خوشبو آوے اسلیے کہ یہ بات لوگوں میں مشہور تھی کہ آپ جس راہ جاتے ہیں اس راہ سے مشک کی خوشبو آتی ہے یا دونوں راہ میں نشانی اسلام کی یا ذکر اللہ کا ظاہر ہووے یا اسواسطے کہ یہود اور نصاری جلیں اور بکثرت مسلمانوں کی دیکھ کر ڈر جاویں اور یا اس واسطے کہ دونوں راہ کے لوگوں کو خوشی اور تبرک حاصل ہووے اور آپ کی زیارت بابرکت سے مشرف ہوویں اور مسئلہ پوچھنے اور علم سیکھنے اور اقتدا کرنے اور صدقہ دینے اور سلام کہنے وغیرہ حاجتوں میں آپ سے فائدہ مند ہوں

نہ کرے تو ہم بھی سجدہ نہ کرینگے پس معلوم ہوا کہ اگر قاری سجدہ نہ کرے تو سننے والا بھی نہ کرے پس یہی ہے وجہ مناسبت حدیث کی باب سے اور ابن ابی شیبہ نے زید بن اسلم سے روایت کی ہے کہ ایک لڑکے نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سجدے کی آیت پڑھی اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سجدہ نہ کیا سو اس لڑکے نے کہا کہ یا حضرت کیا اس آیت میں سجدہ کرنا نہیں آیا فرمایا ہاں آیا ہے لیکن اگر تو سجدہ کرتا تو ہم بھی سجدہ کرتے سو یہ حدیث صریح ہے اس باب میں اور دلیل کی اسمیں مطلق گنجایش نہیں پس ثابت ہوا کہ اگر امام سجدہ نہ کرے تو سننے والے پر بھی سجدہ کرنا لازم نہیں لیکن افضل یہ ہے کہ سجدہ کرے گو امام سجدہ نہ کرے **حدثنا** مسدد قال حدثنا یحیی قال حدثنا عبد اللہ قال حدثنی نافع عن ابن عمر قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقرأ علینا السورۃ التی فیہا السجدۃ فیسجد و نسجد حتی ما یجد احدنا موضع جبہتہ ترجمہ ابن عمر رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہم پر وہ سورہ پڑھتے تھے جسمیں سجدہ ہوتا سو آپ سجدہ کرتے یہانتک کہ ہم میں سے کوئی اپنے ماتھے کی جگہ نہ پاتا یعنے آدمیوں کے ہجوم سے سجدے کی جگہ نہ ملتی **ف** اگر آدمیوں کے ہجوم سے سجدے کی جگہ نہ پاوے تو اگلے آدمی کی پیٹھ پر سجدہ کر لیوے ایسی تنگی کے وقت میں یہ امر جائز ہے **باب** ازدحام الناس اذا قرأ الامام السجدۃ جب امام سجدے کی آیت پڑھے تو اسوقت آدمیوں کو سجدے کے واسطے ہجوم کرنا جائز ہے **حدثنا** بشر بن آدم قال حدثنا علی بن مسہر قال اخبرنا عبید اللہ عن نافع عن ابن عمر قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقرأ السجدۃ ونحن عندہ فیسجد ونسجد معہ فنزدحم حتی ما یجد احدنا لجبہتہ موضعا یسجد علیہ ترجمہ ابن عمر رضہ سے روایت ہے کہ تھے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پڑھتے آیت سجدے کی اور ہم آپکے پاس ہوتے سو آپ سجدہ کرتے اور ہم بھی آپکے ساتھ سجدہ کرتے سو ہم ہجوم کرتے یہانتک کہ کوئی اپنے ماتھے کی جگہ نہ پاتا کہ اسمیں سجدہ کرے **باب** من رای ان اللہ عز وجل لم یوجب السجود اس شخص کا بیان جو اعتقاد رکھتا ہے کہ خدا نے سجدہ تلاوت کا واجب نہیں کیا یعنے اکثر علما کہتے ہیں کہ سجدہ تلاوت کا واجب نہیں سنت ہے **وقیل** لعمران بن حصین الرجل یسمع السجدۃ ولم یجلس لہا قال أرأیت لو قعد لہا کانہ لا یوجبہ علیہ یعنے اور عمران کو کہا گیا کہ اگر کوئی مرد سجدے کی آیت سنے اور اسکے سننے کو واسطے نہ بیٹھا ہو یعنے اسکے سننے کا قصد نہ ہو تو اسکا کیا حکم ہے اسنے کہا بھلا بتلاؤ کہ اگر اسکے سننے کی نیت سے بیٹھے تو کیا حکم کیا ہے امام بخاری نے کہا گویا کہ عمران قصدا سننے والے پر سجدے کو واجب نہیں کرتا یعنے جب کہ قصدا سننے والے پر تلاوت کا سجدہ واجب نہیں ہوتا تو اتفاقا سننے پر بطریق اولے واجب نہیں ہوگا **وقال** سلمان ما لہذا غدونا یعنے سلمان نے کہا کہ ہم اسواسطے باہر نہیں آئے کہ سجدہ کریں **ف** عبد الرزاق نے روایت کی ہے کہ سلمان فارسی ایک مجلس پر گذرے سو ان لوگوں نے سجدے کی آیت پڑھی پس سب نے سجدہ کیا مگر سلمان نے سجدہ نہ کیا اسکی

اُسکو کہا کہ تو نے سجدہ کیوں نہیں کیا تب اُسنے یہ کہا یعنے ہماری نیت سُننے کی نہیں تہی **ف** اس سے معلوم ہوا کہ اگر کوئی بے قصد سجدے کی آیت سُنے تو اسپر سجدہ واجب نہیں **وَقَالَ عُثْمَانُ اِنَّمَا السَّجْدَةُ عَلٰى مَنِ اسْتَمَعَهَا** یعنے عثمان رض نے کہا کہ سجدہ تلاوت کا فقط اُسی پر واجب ہے جو اسکو قصداً سُنے **ف** عبدالرزاق نے روایت کی کہ عثمان رض ایک واعظ پر گذرے سو اُسنے سجدے کی آیت پڑہی اس نیت سے کہ عثمان بھی اسکے ساتھ سجدہ کریں سو اُسوقت عثمان رض نے یہ کہا اور یہ بات کہکر چلے گئے اور سجدہ نہ کیا اس سے معلوم ہوا کہ اگر کوئی اتفاق سے سجدے کی آیت سُنے اور سننے کا قصد نہ ہو تو اسپر سجدہ تلاوت کا واجب نہیں ہوتا **وَقَالَ الزُّهْرِيُّ لَا يَسْجُدُ اِلَّا اَنْ يَّكُوْنَ طَاهِرًا فَاِذَا سَجَدْتَ وَاَنْتَ فِيْ حَضَرٍ فَاسْتَقْبِلِ الْقِبْلَةَ فَاِنْ كُنْتَ رَاكِبًا فَلَا عَلَيْكَ حَيْثُ كَانَ وَجْهُكَ** یعنے زہری نے کہا کہ نہ سجدہ کر مگر یہ کہ تو پاک ہووے اور جب تو سجدہ کرنے لگے اور تو گہر میں ہو تو قبلے کی طرف مُنہ کر اور اگر تو سفر میں ہووے تو تجہپر کچھ گناہ نہیں سجدہ کر جسطرف کہ تیرا مُنہ ہو **ف** اس سے بھی معلوم ہوا کہ سجدہ تلاوت کا واجب نہیں اسلیئے کہ اگر واجب ہوتا تو سواری پر جائز نہ ہوتا کیونکہ اس کے وقت واجب کا سواری پر ادا کرنا جائز نہیں **وَكَانَ السَّائِبُ بْنُ يَزِيْدَ لَا يَسْجُدُ لِسُجُوْدِ الْقَاصِّ** یعنے تہے سائب بن یزید کہ نہ سجدہ کرتے تہے واسطے سجدے قصہ خوان کے یعنے اگر کوئی واعظ سجدے کی آیت پڑہتا تو اسکے واسطے سجدہ تلاوت کا نہ کرتے **ف** اس سے بھی معلوم ہوا کہ اگر کوئی بے قصد سجدے کی آیت سُنے تو اسپر سجدہ تلاوت کا کرنا واجب نہیں **ف** ان آثار سے معلوم ہوا کہ سننے والے پر سجدہ تلاوت کا واجب نہیں اور جو لوگ اسکو واجب کہتے ہیں وہ پڑہنے والے اور سننے والے میں فرق نہیں کرتے بلکہ دونوں پر واجب کہتے ہیں جیسا کہ ہدایہ میں لکہا ہے کہ پڑہنے والے اور سننے والے دونوں پر سجدہ واجب ہے خواہ سننے کا قصد کرے یا نہ کرے پس مناسبت ان آثار کی باب سے ظاہر ہے اور حنفیہ کے پاس ان اثرون کا کوئی جواب معقول نہیں **حَدَّثَنَا** اِبْرَاهِيْمُ بْنُ مُوْسٰى قَالَ اَخْبَرَنَا هِشَامُ بْنُ يُوْسُفَ اَنَّ ابْنَ جُرَيْجٍ اَخْبَرَهُمْ قَالَ اَخْبَرَنِيْ اَبُوْ بَكْرِ بْنُ اَبِيْ مُلَيْكَةَ عَنْ عُثْمَانَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ التَّيْمِيِّ عَنْ رَبِيْعَةَ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الْهُدَيْرِ التَّيْمِيِّ قَالَ اَبُوْ بَكْرٍ وَكَانَ رَبِيْعَةُ مِنْ خِيَارِ النَّاسِ عَمَّا حَضَرَ رَبِيْعَةُ مِنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ قَرَاَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ عَلَى الْمِنْبَرِ بِسُوْرَةِ النَّحْلِ حَتّٰى اِذَا جَاءَ السَّجْدَةَ نَزَلَ فَسَجَدَ وَسَجَدَ النَّاسُ حَتّٰى اِذَا كَانَتِ الْجُمُعَةُ الْقَابِلَةُ قَرَاَ بِهَا حَتّٰى اِذَا جَاءَتِ السَّجْدَةُ قَالَ يَا اَيُّهَا النَّاسُ اِنَّمَا نَمُرُّ بِالسُّجُوْدِ فَمَنْ سَجَدَ فَقَدْ اَصَابَ وَمَنْ لَّمْ يَسْجُدْ فَلَا اِثْمَ عَلَيْهِ وَلَمْ يَسْجُدْ عُمَرُ وَزَادَ نَافِعٌ عَنِ ابْنِ عُمَرَ اِنَّ اللّٰهَ لَمْ يَفْرِضِ السُّجُوْدَ اِلَّا اَنْ نَّشَاءَ **ترجمہ** ربیعہ سے روایت ہے کہ وہ عمر فاروق رض کی مجلس میں حاضر ہوا سو عمر رض نے جمعہ کے دن منبر پر سورہ نحل پڑہی یہانتک کہ جب سجدے کی آیت آئی تو منبر سے تلے اتر کر سجدہ کیا اور لوگوں نے بھی سجدہ کیا یہانتک کہ جب دوسرا جمعہ آیا تو عمر رض نے پہر وہی سورہ پڑہی یہانتک کہ جب سجدے کی آیت آئی تو فرمایا کہ اسے لوگو

ہم سجدہ کی آیت پر گذرتے ہین سو جو سجدہ کرے وہ سنت کو پہونچا اور جو سجدہ نکرے اُسپر کچہ گناہ نہین اور عمر رض نے
خود سجدہ نکیا اور ابن عمر رض سے روایت ہی کہ خدا نے سجدہ کو فرض نہین کیا مگر یہ کہ ہم چاہین تو سجدہ کرین ف
یہ حدیث ظاہر ہے اسمین کہ سجدہ تلاوت کا واجب نہین چنانچہ فتح الباری مین لکہا ہی کہ سجدہ تلاوت کی واجب نہونے
پر حدیث عمر رض کی بڑی قوی دلیل ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ بدون ضرورت کی سجدہ تلاوت کا ترک کرنا جائز ہے اور
سجدہ تلاوت کی واجب نہونے کی ایک دلیل ہے جو امام طحاوی حنفی نے بیان کی کہ جو آیتین سجدہ تلاوت
مین وارد ہوئی ہین انمین سے بعضی تو صیغہ خبر کے ساتہ واقع ہوئی ہین سو جو آیتین کہ امر کے ساتہ واقع ہوئی ہین
انمین اختلاف ہے بعضے کہتے ہین کہ انمین سجدہ ہے اور بعضے کہتے ہین کہ نہین سو اگر سجدہ تلاوت کا واجب ہوتا
تو صیغہ امر مین بطریق اولی اتفاق ہوتا پس ان تمام حدیثون اور اثرون سے معلوم ہوا کہ سجدہ تلاوت واجب نہین
سنت ہی اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور مالک اور احمد اور اسحاق اور اوزاعی اور جمہور علماء کا اور دلیل انکی
یہ حدیثین ہین جو اس باب مین مذکور ہوئین اور نیز کہتے ہین کہ عمر فاروق رض نے اس قول کو صحابہ کے سامنے کہا
اور باوجود کثرت کی کسی نے اُسپر انکار نہ کیا پس یہ اجماع سکوتی ہے اسپر کہ سجدہ تلاوت کا واجب نہین اور نیز دلیل انکی
وہ حدیث ہی جو زید بن ثابت سی اوپر مذکور ہوئی اور اگر واجب ہوتا تو سوار کو ایماء اور سر کے سے ادا کرنا اور رکوع مین
اُسکا تداخل کرنا جائز نہوتا اور امام حنیفہ رح کہتے ہین کہ سجدہ تلاوت کا واجب ہے اور وہ اسپر کئی دلیلین پیش کرتے
ہین پہلی دلیل انکی وہ آیتین ہین جنمین صیغہ امر کا واقع ہوا ہے جیسا کہ آیت فاسجدوا اللہ ہے کہتے ہین کہ مطلق امر واسطے
وجوب کی ہوتا ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ یہ امر استحباب اور سنیت پر محمول ہے اور یا مراد اُس سے سجدہ نماز کا ہی
اور یا امر فرض نماز مین وجوب پر دلالت کریگا اور سجدہ تلاوت مین سنیت پر دلالت کریگا اور یہ مبنی ہے اوپر قاعدہ
امام شافعی رح وغیرہ کے کہ وہ مشترک لفظ کو دونو معنون پر محمول کرنے کو جائز کہتے ہین اور اس امر کو استحباب پر
محمول کرنیکی دلیل وہ حدیثین ہین جو اوپر مذکور ہوئین اور آیتون سی سجدہ تلاوت مراد ہونے پر اتفاق نہین بلکہ جمہور
علماء اُسکے مخالف ہین کما مر اور اگر اتفاق ہوتا تو پہر جمہور علماء اُسکو سنت نہ کہتے بلکہ واجب کہتے اور باوجود مخالف
ہونے جمہور کے اتفاق کیا معنے رکہتا ہے بلکہ اگر اُسکے برعکس دعوی کیا جاوے اور کہا جاوے کہ یہ امر بالاتفاق استحباب پر محمول ہے
یا مراد اُس سے سجدہ نماز کا ہے تو ممکن ہے فما ہو جوابکم فہو جوابنا اور نیز اگر اس امر کو وجوب پر محمول کیا جاوے تو پہر
اُس سے سجدہ تلاوت کی فرضیت ثابت ہوگی نہ وجوب اسلیئے کہ وجوب سے مراد وہان فرض ہے اور حنفیہ کے مخالف
ہی کہ وہ فرضیت کی قائل نہین بلکہ وجوب کے قائل ہین اور نیز علی رض اور ابن عباس رض وغیرہ سوای چار سجدون کے لزوم
واجب نہین جانتے پس اگر یہ امر عام ہوتا تو سب سجدون کو شامل ہوتا اور دوسری دلیل انکی وہ آیتین ہین جو ترک
سجدہ کے وعید پر دلالت کرتی ہین کہ بعضی وہ آیتین ہین جو کافرون کے سجدہ نہ کرنے کی مذمت پر دلالت

کرتی ہین اور بعضی وہ آیتین جو فرشتون کے فعل سے خبر دیتی ہین پس اس سے معلوم ہوتا ہے کہ سجدہ تلاوت کا واجب ہے اسلیئے کہ کفار کے ساتھ تشبیہ سے پرہیز کرنی اور فرشتون کا اقتدا کرنا واجب ہے سو جواب اسکا بھی وہی ہے جو پہلی دلیل مین گذرا اور نیز جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر فعل مین پیروی واجب نہین بلکہ بعضے فعل مستحب اور مباح بھی ہین تو پھر اور پیغمبرون اور فرشتون کی پیروی کہان سے واجب ہوگی اور بعضے کہتے ہین کہ انکی دلالت ظنی ہے اسلیئے فرضیت پر دلالت نہین کر سکینگے بلکہ وجوب پر دلالت کرینگی سو جواب اسکا یہ ہے کہ یہ محض خیال فاسد ہے اسلیئے کہ اولا تو فرض اور واجب مین فرق مخالف کے نزدیک مسلم نہین دوم امر اور وعید شدید کی آیتون مین یہ احتمال ظنیت کا بالکل نہین ہو سکتا کہ امر یا تو فرضیت کے واسطے ہوگا یا استحباب کے واسطے ہوگا انکے درمیان کوئی اور درجہ نہین مدعی پر لازم ہے کہ اصول سے کوئی وجوب کا درجہ انمین ثابت کرے اور نیز جب انکی دلیل ظنی ٹھہری تو جو حدیثین کہ عدم وجوب پر دلالت کرتی ہین وہ انکی معارض ہو جاوینگی اور دلیل ظنی خبر واحد سے بالاتفاق کم ہے بلکہ قیاس سے بھی انکا درجہ کم ہے پس اندرین صورت یہ حدیثین عدم وجوب کی بالاتفاق انپر مقدم ہونگی کہ درجہ شہرت کو پہنچ گئی ہین اور انپر صحابہ کا اجماع سکوتی ہو چکا ہے اور تیسری دلیل انکی یہ حدیث ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے دن سجدے کی آیت پڑھی تو تمام لوگون نے آپکے ساتھ سجدہ کیا سوار اور پیادہ سو جواب اسکا یہ ہے کہ مجرد فعل سے وجوب ثابت نہین ہو سکتا ہے اور یہ ضرور نہین کہ فقط وجوب ہی مین ہجوم ہو بلکہ سنت اور استحباب مین بھی یہ ہجوم ہو سکتا ہے اور بعضے کہتے ہین کہ دو معنون کو ایک لفظ مشترک مین جمع کرنا جائز نہین سو جواب اسکا یہ ہے کہ فرض اور واجب مین فرق کرنا بھی جائز نہین تھا جیسا کہ ہم نے بیان کیا اور نیز جب امام شافعی رح جیسے علماے مجتہد اسکو جائز کہتے ہین تو اس سے معلوم ہوا کہ اسمین اتفاق نہین پس اس سے امام شافعی پر الزام نہین آ سکتا ہے ہر مجتہد کی اپنی اپنی اصطلاح علیحدہ ہے پس یہ عین متنازع فیہ مسئلہ ہے اسکو خصم کے پیش کرنا محض فضول ہے اور بعضے حنفی عمر رض کی حدیث مین یہ تاویل کرتے ہین کہ فرض اور واجب مین فرق ہے اور نفی فرض سے نفی واجب کی لازم نہین آتی ہے سو جواب اسکا یہ ہے کہ یہ محض حنفیون کی اصطلاح ہے اور صحابہ اسمین کچھ فرق نہین کرتے تھے اور عمر رض کا قول (کہ جو سجدہ نہ کرے اسپر کچھ گناہ نہین) صریح ہے اس تاویل کے باطل ہونے مین اور بعضے کہتے ہین کہ ابن عمر رض نے جو کہا کہ اگر ہم چاہین تو سجدہ کرین سو اسکا معنے یہ ہے کہ اگر ہم چاہین تو واجب ہو جائیگا سو جواب اسکا یہ ہے کہ اس تاویل کا باطل ہونا اظہر من الشمس ہے اسلیئے کہ مستحب یا مباح امر کے التزام سے اسکا وجوب لازم نہین آتا اور نیز عمر رض کا قول مذکور صریح ہے اس تاویل کے باطل ہونے مین اسلیئے کہ فعل کی ترک سے گناہ کا نہ ہونا اسکے عدم وجوب پر دلالت کرتا ہے اور یہ جو ابن عمر رض نے کہا کہ خدا نے ہمپر سجدہ فرض نہین کیا تو بعضے حنفی اسکا یہ معنے کہتے ہین کہ جب سجدے کی آیت پڑھے تو اسیوقت سجدہ کرنا

واجب نہین بلکہ اُس سے پیچھے مہلت کے ساتھ بھی ہو سکتا ہے اور یہی ہے معنی عمر رض کے اس قول کا جو سجدہ نکرے اُسپر کچھ گناہ نہین سو جواب اسکا یہ ہے کہ یہ تاویل ظاہر اس حدیث کی بالکل مخالف ہے اور نیز اُسمین صریح موجود ہے کہ عمر رض نے سجدہ نکیا اور اگر عمر رض بعد کو سجدہ کر لیتے تو راوی یہ بھی کہتا اور نیز کسی صحابی سے ثابت نہین کہ اُسنے اس سجدے کو بعد اسکی مہلت کے ساتھ ادا کیا ہو اور اگر صحابہ اُسیوقت یا مہلت کے ساتھ اس سجدے کو کرتے تو راوی اسکو نقل کرتا جیسا پہلے جمعے کے سجدے کو نقل کیا کیونکہ جب راوی نے آٹھ دن گذشتہ کے واقع کو یاد رکھا اور بیان کر دیا تو پھر دو چار گھڑی کے واقع کو ترک کرنا کیسے ممکن تھا خاصکر ایسی حالت مین کہ راوی کی غرض اس حدیث کی روایت کرنے سے فقط سجدہ بیان کرنا ہے کما ہو ظاہر من السیاق پس معلوم ہوا کہ کسی صحابی نے اُسدن سجدہ نہین کیا پس محض احتمال خلاف ظاہر معنے حدیث کے مقابلے مین قطعًا باطل ہے اور نیز جب سجدہ تلاوت کی تاخیر جائز ہے تو پھر حنفیہ اسکو مکروہ وقت کیون جائز رکھتے ہین کامل وقت تک اسکو تاخیر کیون نہین کرتے اور نیز اگر ابن عمر رض کے قول کا یہ معنے کیا جاوے تو اُس سجدے تلاوت کی فرضیت لازم آویگی ولم یقل بہ احد اور نیز حنفیہ بھی اسکے قائل نہین فما ہو جوابکم فہو جوابنا اور اس حدیث ابن عمر رض سے یہ بھی معلوم ہوا کہ خطبے مین قرآن پڑھنا جائز ہے اور اگر کسی سجدے کی آیت پر گذرے تو منبر سے تلے اتر سجدہ کرنا جائز ہے اور اُس سے خطبہ قطع نہین ہوتا اور امام مالک رح سے روایت ہے کہ اگر خطیب سجدے کی آیت پر گذرے تو سجدہ نکرے بلکہ خطبہ پڑھے جاوے مگر یہ حدیث عمر رض کی صریح ہے اسکے رد مین کہ اُسنے منبر سے تلے اتر کر سجدہ کیا اور کسی نے اُسپر انکار نکیا **باب من قرأ السجدة في الصلوة فسجد بها** اگر کوئی شخص سجدے کی آیت کو نماز مین پڑھے اور نماز کے اندر سجدے کو کر لے تو جائز ہے **ف** امام مالک رح سے منقول ہے کہ اگر سجدے کی آیت نماز مین پڑھے تو نماز کے اندر سجدہ نکرے سو امام بخاری کی غرض اس باب سے یہ ہے کہ یہ قول مردود ہے **حدثنا مسدد** قال حدثنا معتمر قال سمعت ابي قال حدثنا بكر عن ابي رافع قال صليت مع ابي هريرة العتمة فقرأ اذا السماء انشقت فسجد فقلت ما هذه قال سجدت بها خلف ابي القاسم صلى الله عليه وسلم فلا ازال اسجد فيها حتى القاه **ترجمہ** ابو رافع رض سے روایت ہے کہ مینے ابوہریرہ کے ساتھ عشا کی نماز پڑھی سو اُسنے سورہ اذا السماء انشقت پڑھی اور سجدہ کیا سو مینے کہا یہ سجدہ کیسا ہے ابوہریرہ نے کہا کہ مینے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے یہ سجدہ کیا تھا یعنے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسمین سجدہ کیا تھا سو ہمیشہ مین اسکو نماز مین کیا کرونگا یہانتک کہ آپ سے ملاقات کرون یعنے عالم ارواح مین **ف** اس سے معلوم ہوا کہ سجدہ تلاوت کا نماز کے اندر کرنا جائز ہے **باب من لم يجد موضعا للسجود مع الامام من الزحام** جو شخص آدمیون کی بھیڑ سے امام کے ساتھ سجدے کی جگہ نپاوے وہ کیا کرے **ف** اگر فرض نماز مین آدمیون کی کثرت ہو اور سجدہ کرنے کی جگہ نملے تو اگلے آدمی کی پیٹھ پر سجدہ کرے اور یہی قول ہے ابن عمر رض کا اور ساتھ اسی کے قائل ہین کوفے والے اور احمد اور اسحاق اور عطا اور زہری کہتے ہین کہ دیر کرے یہانتک کہ

جب لوگ سر اوٹھاویں تو اسوقت سجدہ کرے اور ساتھ اسکے قائل ہیں جمہور علماء اور امام مالک کا قول بھی یہی ہے
اور جب فرضوں میں یہ بات جائز ہوئی تو سجدہ تلاوت میں بطریق اولے جائز ہوگی اور ظاہر غرض امام بخاری
کی اس سے یہی معلوم ہوتی ہے کہ جسطرح سے ہوسکے سجدہ کرے گو اگلے آدمی کی پیٹھ پر کرنا پڑے حَدَّثَنَا
صَدَقَةُ بْنُ الْفَضْلِ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ عَنْ عُبَيْدِ اللّٰهِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُ السُّورَةَ الَّتِي فِيهَا السَّجْدَةُ فَيَسْجُدُ وَنَسْجُدُ حَتَّى مَا يَجِدُ أَحَدُنَا مَكَانًا
لِمَوْضِعِ جَبْهَتِهِ ترجمہ ابن عمر رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نماز میں... سورۃ کو پڑھتے تھے جسمیں
سجدہ ہوتا سو آپ سجدہ کرتے اور ہم سب بھی آپکے ساتھ سجدہ کرتے یہانتک کہ ہم میں سے بعضے ماتھا رکھنے
کی جگہ نپاتے کہ ہمیں سجدہ کریں یعنے سب سجدہ کرتے تھے کوئی باقی نہیں رہتا تھا اور یہ معاملہ کئی بار واقع ہوا ہے

أَبْوَابُ تَقْصِيرِ الصَّلٰوةِ نماز کے قصر کرنے کا بیان + بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ بَابُ
مَا جَاءَ فِي التَّقْصِيرِ وَكَمْ يُقِيمُ حَتَّى يَقْصُرُ سفر میں دوگانہ پڑھنے کا بیان اور کتنے دن ٹھیرے یہانتک کہ
قصر کرے ف اس باب میں دو مسئلے ہیں پہلا مسئلہ یہ ہے کہ جب کوئی سفر کو جاوے تو اسمیں چار رکعت فرض
کو دو کر کے پڑھنا جائز ہے دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ جب کوئی سفر کو جاوے اور کسی غیر شہر میں چند روز ٹھیرنا چاہے
تو اسمیں دوگانہ پڑھنے کی حد کتنے دن تک ہے دس یا پندرہ یا اس سے کم و بیش ہو جاننا چاہیے کہ سب علماء کا
اجماع ہو چکا ہے کہ مسافر کو سفر کی حالت میں قصر کرنا یعنے دوگانہ پڑھنا جائز ہے لیکن امام شافعی اور مالک
اور ابو حنیفہ رح اور احمد رح اور جمہور علماء کہتے ہیں کہ ہر سفر مباح میں قصر جائز ہے خواہ عبادت کے واسطے ہو خواہ
تجارت کے واسطے ہو اسلیئے کہ مسافر کو سفر میں تکلیف ہوتی ہے پس تخفیف کے لیئے اسکے حق میں قصر جائز رکہا گیا
اور بعضے کہتے ہیں کہ اگر خوف کا سفر ہو تو جائز ہے ورنہ نہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ فقط حج یا عمرے یا جہاد کے
سفر میں قصر جائز ہے اور میں نہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ فقط عبادت کے سفر میں جائز ہے اور میں نہیں اور
نیز شافعی رح اور مالک رح اور احمد رح اور اکثر علماء کا یہ مذہب ہے کہ اگر گناہ کا سفر ہو جیسے کہ چوری وغیرہ کے واسطے
سفر کرے تو اسمیں قصر جائز نہیں اور امام ابو حنیفہ رح کہتے ہیں کہ گناہ کے سفر میں بھی نماز کو قصر کرنا اور دوگانہ
پڑھنا جائز ہے اور دوسرے مسئلے میں بھی علماء کو اختلاف ہے امام شافعی اور احمد اور مالک اور جمہور علماء کہتے ہیں
کہ جب مسافر کسی شہر یا گانون میں چار دن کامل یا زیادہ ٹھیرنے کی نیت کرے تو پوری نماز پڑھے اسکو دوگانہ
پڑھنا جائز نہیں ہے اور چار دن سے کم میں قصر کرنا جائز ہے اور امام ابو حنیفہ رح کہتے ہیں کہ اگر پندرہ دن ٹھیرنے
کی نیت کرے تو پوری نماز پڑھے اسوقت اسکو قصر کرنا جائز نہیں اور اگر اس سے کم ٹھیرنے کی نیت کرے تو اسکو قصر
کرنا جائز ہے اور دلیل امام شافعی رح کی حدیث انس رض کی ہے جو ابھی آتی ہے اور نیز قصر کے چار دن ہو جانا عثمان رض

سے بھی مروی ہے اور حنفیہ جو پندرہ دن کے قائل ہیں تو وہ اسکو طہر کے اقل مدت پر قیاس کرتے ہیں لیکن نص کے مقابلے میں قیاس بالاجماع فاسد ہے بلکہ ضعیف حدیث بھی قیاس پر مقدم ہے اور اسحاق بن راہویہ کا مذہب یہ ہے کہ اگر انیس دن کی نیت کرے تو قصر کرے ورنہ پوری نماز پڑھے اور اگر مسافر کی نیت ٹھیرنے کی نہ ہو بلکہ یہ نیت ہو کہ آج جاؤنگا یا کل چلا جاؤنگا تو اکثر علماء کہتے ہیں کہ دوگانہ پڑھے اگرچہ کئی مہینوں یا برسوں تک ٹھیرا رہے جیسا کہ ابن عمر رضہ سے روایت ہے کہ وہ آذربیجان میں چھ مہینے متردد ٹھیرے رہے اور قصر کرتے رہے اور امام شافعی کہتے ہیں کہ اگر اس تردد میں اٹھارہ دن ٹھیرا رہے تو بعد اسکے قصر کرنا جائز نہیں پوری نماز پڑھے جیسا کہ عمران بن حصین کی حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم فتح مکہ کے سال مکے میں اٹھارہ دن ٹھیرے رہے قصر کرتے تھے اور بعضے انیس دن کہتے ہیں واللہ اعلم بالصواب اور ابن منذر وغیرہ نے اجماع نقل کیا ہے اسپر کہ صبح اور شام کی نماز میں قصر جائز نہیں حدثنا موسی بن اسمٰعیل قال حدثنا ابو عوانۃ عن عاصم وحصین عن عکرمۃ عن ابن عباس قال اقام النبی صلی اللہ علیہ وسلم تسعۃ عشر یقصر فنحن اذا سافرنا تسعۃ عشر قصرنا وان زدنا اتممنا ترجمہ ابن عباس رضہ سے روایت ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم مکے میں انیس دن ٹھیرے رہے دوگانہ پڑھتے تھے سو جب ہم مسافر ہوتے اور کسی جگہ انیس دن ٹھیرتے تو دوگانہ پڑھتے اور اگر اس سے زیادہ دن ٹھیرتے تو پوری نماز پڑھتے **ف** اس حدیث کے بعض طریقوں میں سترہ دن کا ذکر آیا ہے اور بعض میں پندرہ دن کا ذکر آیا ہے اور بعض میں اٹھارہ دن کا ذکر آیا ہے سو بیہقی نے انمیں اسطور سے تطبیق دی ہے کہ جس نے انیس دن کہا ہے اسنے داخل ہونے اور نکلنے کا دن بھی شمار کر لیا ہے اور جس نے اٹھارہ دن کہا ہے اسنے دونو سے ایک دن شمار کیا ہے اور جس نے سترہ دن کہا اسنے دونو کو شمار نہیں کیا اور جسنے پندرہ دن کا ذکر کیا تو شاید اسنے یہ خیال کیا ہے کہ اصل روایت سترہ دن کی ہے اور داخل ہونے اور نکلنے کا دن اسنے انمیں شمار نہیں کیا پس باقی پندرہ دن رہے پس اس سے معلوم ہوا کہ انیس دن کی روایت کو سب سے زیادہ ترجیح ہے اور اکثر روایات صحیحہ اسکے موافق آئی ہیں اور امام شافعی اس حدیث کا یہ جواب دیتے ہیں کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم قوم ہوازن کے معاملہ میں متردد تھے کہ اگر وہ تابع ہو جاویں تو مدینے کی طرف پلٹ جاویں ورنہ انسے لڑیں پس معلوم ہوا کہ جو شخص متردد ہو کہ جب اپنے کام سے فارغ ہوگا وہاں سے کوچ کریگا تو اسکو دوگانہ جائز ہے اسلئے کہ اصل مقیم میں اتمام ہے جب ثابت ہوا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس سے زیادہ سفر میں نہیں ٹھیرے تو ابن عباس نے اسکو نہایت سفر کی قرار دیا واللہ اعلم حدثنا ابو معمر قال حدثنا عبد الوارث قال حدثنی یحیی بن ابی اسحاق سمعت انسا یقول خرجنا مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم من المدینۃ الی مکۃ فکان یصلی رکعتین رکعتین حتی رجعنا الی المدینۃ قلت اقمتم بمکۃ شیئا قال اقمنا بہا عشرا ترجمہ انس رضہ سے روایت ہے کہ ہم

حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مدینے سے مکے کو نکلے سو آپ دو دو رکعتین پڑھتے تھے یعنے چار رکعت فرض کے بدلے دوگانہ پڑھتے تھے یہانتک کہ ہم مدینے کی طرف پلٹ آئے میں نے کہا کیا تم مکے مین کچھ دن ٹھیرے تھے انس رض نے کہا ہم اُسمین دس دن ٹھیرے تھے . . . . . . . . . **ف** یہ حدیث انس رض کی ابن عباس کی حدیث مذکور کی معارض نہین اسواسطے کہ ابن عباس کی حدیث فتح مکے کے دن کی ہے اور انس رض کی حدیث حجۃ الوداع کے دن کی ہے اور یہ جو ابن عباس رض نے کہا کہ ہم دس دن مکے مین ٹھیرے تو اسکا یہ مطلب نہین کہ آپ خاص مکے مین دس دن ٹھیرے بلکہ اسکا مطلب یہ ہے کہ آپ مکے اور اسکے گرد جوار مین دس دن ٹھیرے اور بیان اسکا بطور یہ ہے کہ حجۃ الوداع مین آپ چوتھی ذیحجہ کو مکے مین داخل ہوئے اور پانچوین اور چھٹوین اور ساتوین کو مکے مین ٹھیرے اور آٹھوین کے دن منا کو گئے اور ناوین کے دن عرفات مین گئے اور دسوین کے دن پلٹ کر پھر منا مین آئے سو گیارھوین اور بارھوین وہان ٹھیرے پھر تیرھوین کے دن مکے مین آئے اور چودھوین کے دن مدینے کی طرف نکلے سو کل مدت مکے مین ٹھیرنے کی چار . . . دن ہوئی اور جب داخل ہونے کا دن اس سے نکال دیا تو باقی تین دن ہے پس معلوم ہوا کہ اگر مسافر چار دن سے کم ٹھیرنے کی نیت کرے تو دوگانہ پڑھے اسلیئے کہ آپکی نیت اقامت کی تھی کہ حاجی کو حج ادا کرنے تک ٹھیرنا ضروری ہے بجز اسکے کوئی چارہ نہین اور یہ بھی معلوم ہوا کہ تین دن اقامت شرعیہ نہین اور یہ کہ داخل ہونے اور نکلنے کا دن اسمین محسوب نہین اور امام شافعی کہتے ہین کہ اسود رض مین اوسی نے مسامحت کی ہے کہ منے اور عرفات کے دنون کو بھی مکے کے دنون مین داخل کیا حالانکہ وہ اُس سے خارج ہین پس معلوم ہوا کہ آپ مکے مین کامل چار دن نہین ٹھیرے اور امام احمد رح نے کہا کہ اس حدیث انس رض کا کوئی معنے نہین ہوسکتا مگر یہ کہ کہا جاوے کہ آپ جتنے دن مکے اور منا اور عرفات وغیرہ مین ٹھیرے تھے انس رض نے سب کو شمار کر لیا **باب** الصلوٰۃ بمنیٰ منے مین نماز پڑھنے کا بیان **ف** منا ایک پہاڑی کا نام ہے تین کوس مکے سے آٹھوین ذی حجہ کو حاجی لوگ وہان جاکر ٹھیرتے ہین اور عرفات سے پلٹ کر پھر دسوین اور گیارھوین اور بارھوین کو وہین آکر ٹھیرتے ہین سو جو شخص باہر سے حج کے واسطے سفر کرکے مکے مین آوے اسکو ان دنون مکے اور منا اور عرفات وغیرہ مین نماز کا قصر کرنا جائز ہے اور جو لوگ کہ مکے مین رہتے ہین انکی نماز مین اختلاف ہے مالکیہ کہتے ہین کہ مکے مین ہمیشہ رہنے والے منا وغیرہ جگہون مین دوگانہ پڑھین اور اسی طرح منی مین ہمیشہ رہنے والے بھی عرفات اور مکے وغیرہ مین دوگانہ پڑھین اور قاعدہ انکا یہ ہے کہ مکے اور منا وغیرہ والے اپنے گھر مین یعنے مکے اور منے وغیرہ مین قصر نہ کرین اور اسکے سوا دوسری جگہون عرفات اور مزدلفہ وغیرہ مین قصر کرین اور امام شافعی اور احمد اور مالک وغیرہ جمہور علما کہتے ہین کہ مکے اور منا والے قصر نہ کرین پوری نماز پڑھین اور امام مالک جہان جگہون مین قصر کو سنت کہتے ہین تو اسکی وجہ یہ بیان کرتے ہین کہ وہ عبادات حج کے سبب سے ہے نہ سفر کے سبب سے اسلیئے کہ مکے والے

اور منا میں سفر کی مسافت نہیں لیکن امام طحاوی نے اُسپر اعتراض کیا ہے کہ اگر نسک کے سبب سے قصر ہوتا تو پھر منا والون
کو حج کے دنوں میں اپنے گھر مین بھی قصر کرنا جائز ہوتا حالانکہ اسکا کوئی قائل نہیں اور جمہور کہتے ہین کہ قصر سفر کے سبب سے
جائز ہوا ہے اور مکے اور منا وغیرہ جگہون کے درمیان حد سفر کی پائی نہیں جاتی پس مکے اور منا والون کو قصر کرنا جائز
نہیں ہوگا حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى عَنْ عُبَيْدِ اللهِ قَالَ أَخْبَرَنِي نَافِعٌ عَنْ عَبْدِ اللهِ قَالَ صَلَّيْتُ
مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِنًى رَكْعَتَيْنِ وَأَبِي بَكْرٍ وَعُمَرَ وَمَعَ عُثْمَانَ صَدْرًا مِنْ إِمَارَتِهِ ثُمَّ أَتَمَّهَا
ترجمہ ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ پڑھی مینے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اور ابوبکرؓ اور عمرؓ کے ساتھ منا مین دو رکعتین نماز
پڑھی یعنے دوگانہ پڑھا اور عثمانؓ کے ساتھ اسکے ابتدار خلافت مین بھی دوگانہ ہی پڑھا پھر بعد ازان عثمانؓ نے اسکو
پورا پڑھا **ف** اس سے معلوم ہوا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپکے دونو خلیفے منا مین دوگانہ پڑھتے رہے اور عثمانؓ
نے بھی اپنی حکومت کی ابتدا مین منا کے درمیان دو ہی رکعتین پڑھین پس معلوم ہوا کہ مسافر کو منا مین دوگانہ پڑھنا چاہئے
ہی اور یہی وجہ ہے مناسبت اس حدیث کی باب سے اور حضرت عثمانؓ نے جو بعد ازان منا مین پوری نماز پڑھی تو اسکا
سبب یہ ہی کہ وہ قصر کو اسی شخص کے ساتھ خاص کرتے تھے جو عین سفر کے درمیان راہ مین جارہا ہو جیسا کہ امام احمدؓ کی
روایت سے معلوم ہوتا ہے جو فتح الباری مین مذکور ہے اور اگر سفر کے درمیان کسی جگہ مین چند روز ٹھیر جاوے تو وہ
پوری نماز پڑھے گو نیت ٹھیرنے کی نہ ہو کہ اسکا حکم مقیم کا ہے اور طحاوی نے روایت کی ہے کہ عثمانؓ نے منا مین
چار رکعتین اسواسطے پڑھین کہ اس سال جنگلی لوگ حج کو بہت آئے تھے پس غرض عثمانؓ کی اس سے یہ تھی کہ ان
جنگلیوں کو معلوم ہو جاوے کہ نماز چار رکعت ہی اور بیہقی نے روایت کی ہے کہ عثمانؓ نے منا مین پوری نماز پڑھی پھر
خطبہ پڑھا اور فرمایا کہ دوگانہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت ہی لیکن اس سال مین جنگلی لوگ بہت آئے تھے سو مین
ڈرا اس سے کہ یہ لوگ سب وقتوں مین دوگانہ پڑھنے کو سنت ٹھیراوین اور ایک جنگلی نے مجھکو منا مین کہا کہ اے امیر
المومنین مینے تجھکو پہلے سال منا مین دو رکعتین پڑھتے دیکھا تھا تب سے مین ہمیشہ دوگانہ پڑھتا ہون اور یہ طریق آپسمین
ایک دوسرے کی تقویت کرتے ہین اور اس سے کوئی مانع نہیں کہ اصل سبب انکی پوری نماز پڑھنے کا یہی ہو اور یہ وجہ
پہلی وجہ کے معارض نہیں بلکہ اسکی تقویت کرتی ہے اسلئے کہ حالت اقامت کی سفر کے درمیان زیادہ قریب ہے
طرف مطلق اقامت کی بخلاف راہ چلنے والے کے اور بعضے کہتے ہین کہ عثمانؓ دونو امرون کو جائز رکھتے تھے اتمام کو
بھی اور قصر کو بھی کما سیاتی انشاء اللہ تعالے اور مسلم مین روایت ہی کہ ابن عمرؓ جب امام کے ساتھ نماز پڑھتے تو پوری
پڑھتے اور جب تنہا پڑھتے تو دوگانہ پڑھتے تھے اور شیخ ابن حجر نے پہلی وجہ کو اختیار کیا ہے اور مترجم کی یہ دوسری وجہ
مختار ہے اور پہلی وجہ کا حال بھی یہی نکلتا ہے جیسا کہ آئندہ آویگا انشاء اللہ تعالے حَدَّثَنَا أَبُو الْوَلِيدِ قَالَ
حَدَّثَنَا شُعْبَةُ قَالَ أَنْبَأَنَا أَبُو إِسْحَاقَ سَمِعْتُ حَارِثَةَ بْنَ وَهْبٍ قَالَ صَلَّى بِنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

آمَنَ مَا كَانَ بِمِنًى رَكْعَتَيْنِ ترجمہ حارثہ بن وہب سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمکو منا میں دو رکعتیں نماز پڑھائی اس حال میں کہ آپ سب وقتوں سے زیادہ تر امن میں تھے **ف** اس حدیث سے بھی معلوم ہوا کہ مسافر منا میں دوگانہ پڑھے اتمام نہ کرے پس مناسبت حدیث کی باب سے ظاہر ہے اور امن کا ذکر اسواسطے کیا کہ ظاہر آیت سے یہ وہم ہوتا ہے کہ قصر فقط خوف کی حالت میں جائز ہے اور وقت میں جائز نہیں سو اس وہم کے دفع کرنے کی واسطے راوی نے یہ لفظ زیادہ کیا یعنے سفر کے درمیان قصر ہر حال میں جائز ہے خواہ خوف ہو یا نہ ہو اور بعضے کہتے ہیں کہ آیت وَاِذَا ضَرَبْتُمْ فِی الْاَرْضِ الخ سے معلوم ہوتا ہے کہ قصر فقط خوف کی حالت میں ہے امن میں قصر جائز نہیں مگر یہ قول مردود ہے اسلیئے کہ صحیح مسلم میں صریح موجود ہے کہ عمر رض نے یہ مسئلہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے پوچھا تو آپنے فرمایا کہ یہ اللہ کا صدقہ ہے کہ اُسنے تمپر عنایت کیا پس ظاہر ہے اسمیں کہ صحابہ نے اس آیت سے سفر میں مطلق قصر کرنا سمجھا خوف کی ساتھہ خاص نہ کیا اور یہی ہے مذہب جمہور کا اور بعضے اس آیت کو نماز خوف کی ساتھہ خاص کرتے ہیں کما مر لیکن یہ جمہور علماء اور اس حدیث کے مخالف ہے **حَدَّثَنِیْ** قُتَيْبَةُ قَالَ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَاحِدِ بْنُ زِيَادٍ عَنِ الْاَعْمَشِ قَالَ حَدَّثَنَا اِبْرَاهِيْمُ قَالَ سَمِعْتُ عَبْدَ الرَّحْمٰنِ بْنَ يَزِيْدَ يَقُوْلُ صَلّٰى بِنَا عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ بِمِنًى اَرْبَعَ رَكَعَاتٍ فَقِيْلَ فِیْ ذٰلِكَ لِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ فَاسْتَرْجَعَ ثُمَّ قَالَ صَلَّيْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِنًى رَكْعَتَيْنِ وَصَلَّيْتُ مَعَ اَبِیْ بَكْرِ الصِّدِّيْقِ بِمِنًى رَكْعَتَيْنِ وَصَلَّيْتُ مَعَ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ بِمِنًى رَكْعَتَيْنِ فَلَيْتَ حَظِّیْ مِنْ اَرْبَعِ رَكَعَاتٍ رَكْعَتَانِ مُتَقَبَّلَتَانِ ترجمہ عبدالرحمن بن یزید سے روایت ہے کہ عثمان رض نے ہمکو منا میں چار رکعتیں نماز پڑھائی سو اس فعل عثمانی میں عبداللہ بن مسعود رض سے کہا گیا سو ابن مسعود رض نے انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھا یعنے افسوس کیا اور کہا کہ مینے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ منا میں دو رکعتیں نماز پڑھی اور صدیق اکبر کے ساتھہ بھی اسمیں دو ہی رکعتیں پڑہیں اور عمر فاروق رض کے ساتھہ بھی منا میں دو ہی رکعتیں پڑہیں پس کاشکے میرا حصہ ان چار رکعتوں سے دو ہی رکعتیں مقبولہ ہوتیں یعنے کاش کہ عثمان رض بھی ان چار رکعتوں کے بدلے دو ہی رکعتیں پڑہتے جیسا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپکے دونو خلیفوں نے پڑہی ہیں **ف** جب کوئی مصیبت درپیش آجاوے تو اسوقت انا للہ الخ پڑہتے ہیں اور چونکہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فعل کو ترک کرنا بھی ابن مسعود رض کو ایک مصیبت معلوم ہوئی اسواسطے اُسنے یہ آیت پڑہی لیکن اسمیں اعتراض ہے عثمان رض پر کہ اُسنے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فعل کا خلاف کیا حنفی کہتے ہیں کہ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ منا میں چار رکعت پڑہنا صحابہ کے درمیان مشہور نہیں تہا سو اسکا جواب یہ ہے کہ فقط ایک ابن مسعود رض کے انکار سے یہ لازم نہیں آتا کہ اور کسی صحابی کو بھی معلوم نہ ہو اور نیز بہت صحابہ عثمان رض کے ساتھہ منا میں موجود تھے سو کسی نے اسپر انکار نہ کیا اور انکار کی روایت بالکل ضعیف ہے کما سیاتی پس گویا یہ اجماع سکوتی ہے پس حنفی اسکا کچھ جواب نہیں دے سکتے

اور نیز ابن مسعود رضنے باوجود اس انکار کے عثمانؓ کی موافقت کی اور اُنکے ساتھ چار رکعتین نماز پڑہی اور کہا کہ شر کے خوف سے مینے پڑہی ہے پس اگر پوری نماز پڑہنی جائز نہ ہوتی تو ابن مسعود رض ناجائز امر کو کبہی اختیار نہ کرتے اور شیخ ابن حجر نے فتح الباری مین لکہا ہے کہ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ منا مین پوری نماز پڑہنی بہی ابن مسعودؓ کے نزدیک جائز تہی ورنہ چار رکعت وغیرہ سے حصہ لینے کی تمنا کرنے کی کوئی معنے نہ تہی بلکہ سب نماز باطل ہوجاتی اور بعضے کہتے ہین کہ ابن مسعودؓ کے نزدیک دوگانہ پڑہنا فرض تہا بنا بر اسکے یہ تاویل ابن حجر کی صحیح نہ ہوگی بلکہ پوری نماز پڑہنی باطل ہوگی سو جواب اسکا یہ ہے کہ قصر کو فرض کہنا حنفیہ کے بہی مخالف ہے کہ وہ اسکو واجب کہتے ہین اور نیز ابن مسعودؓ نے عثمانؓ کے ساتہ پوری نماز پڑہی پس اندین صورت گو امام وقت کی مخالفت نہ پائی گئی لیکن اسمین کچہ شک نہین کہ ابن مسعودؓ کی نماز باطل ہوئی اور امام کی مخالفت کے خوف سے اُسنے اپنی نماز کو باطل کیا پس اب حنفیہ کو لازم ہے کہ اسکی نماز کی صحت ثابت کرین و دونہ خرط القتاد **بَابُ كَمْ أَقَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي حَجَّتِهِ** حضرت صلی اللہ علیہ وسلم حجۃ الوداع کے وقت کتنے دن مکے مین ٹہیرے **ف** مقصود اس باب سے یہ ہے کہ محقق قصر مین نیت اقامت کی ہے اور وہ مدت ہے جو خاص مکے مین ٹہیرے منا کی طرف نکلنے سے پہلے اور وہ تین دن ہین اسلیئے کہ آپ چوتھی ذیحجہ کو مکے مین داخل ہوئے اور آٹہوین کو منا کیطرف نکلے سو آپنے اسمین اکیس نمازین پڑہین چوتہی کی ظہر سے آٹہوین کی ظہر تک اور اسمین آپ کی نیت اقامت کی تہی لیکن گو چار دن آپ نہین ٹہیرے اسلیئے کہ داخل ہونے اور نکلنے کا دن اسمین محسوب نہین ہوا **حَدَّثَنَا** مُوسَى بْنُ إِسْمَاعِيلَ قَالَ حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ قَالَ حَدَّثَنَا أَيُّوبُ عَنْ أَبِي الْعَالِيَةِ الْبَرَّاءِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَدِمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَصْحَابُهُ لِصُبْحِ رَابِعَةٍ يُلَبُّونَ بِالْحَجِّ فَأَمَرَهُمْ أَنْ يَجْعَلُوهَا عُمْرَةً إِلَّا مَنْ كَانَ مَعَهُ هَدْيٌ تَابَعَهُ عَطَاءٌ عَنْ جَابِرٍ ترجمہ ابن عباس رض سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپکے اصحاب چوتہی ذیحجہ کو مکے مین آئے اس حال مین کہ وہ حج کے ساتہ لبیک کہتے تہے یعنے صرف حج کا احرام باندہے ہوئے تہے سو آپنے انکو حکم فرمایا کہ اسکو عمرہ کر ڈالین یعنے حج کی نیت چہوڑ کر عمرے کی نیت کرلیوین اور عمرہ کرکے احرام کہول ڈالین پہر آٹہوین ذیحجہ کے دن نیا احرام باندہ کر حج ادا کرین مگر جو شخص ہدی ساتہ لایا ہے وہ حج کے احرام کو نہ توڑے بلکہ اپنے احرام پر قائم رہے اور تمام احکام حج کے ادا کرکے حلال ہووے **ف** امام شافعی اور مالک رح اور ابوحنیفہ رح اور جمہور علما سلف خلف کے نزدیک حج کے احرام کو عمرہ کرکے کہول ڈالنا جائز نہین وہ کہتے ہین کہ یہ معاملہ صحابہ کے ساتہ تہا انکے بعد یہ کام کسی کو جائز نہین اور امام احمد اور ایک جماعت اہل ظاہر کے نزدیک اب بہی ایسا کرنا جائز ہے اور ابن عبدالبر نے کہا کہ مین کسی صحابی کو نہین جانتا کہ اُسنے اس کام کو جائز کہا ہو سوا ابن عباس رض کی اور بیان اس مسئلے کا کتاب الحج مین آئیگا ان شاء اللہ تعالے اور بعضے کہتے ہین کہ مقصود اس باب سے یہ ہے کہ

حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کتنے دن مکے اور اسکے گرد جوار مین ٹھیرے سو اس حدیث سے اور ثابت ہو چکا ہے کہ آپ مکے
اور اسکے گرد جوار مین کل دس دن ٹھیرے چوتھی ذی حج کو مکے مین داخل ہوے اور چودھوین تاریخ کو مکے سے مدینہ کو پلٹ
گئے اور اس حدیث ابن عباسؓ مین اگرچہ اسکے انتہا کا ذکر نہین لیکن قرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ مکے مین کل دس دن
ٹھیرے کما مر واللہ اعلم **بَابٌ** فِيْ كَمْ تُقْصَرُ الصَّلٰوةُ کتنے دن کے سفر مین قصر کرنا جائز ہے **ف** مقصود اس
باب سے یہ ہے کہ مدت اور حد سفر کی کہانتک اور کتنے دن تک ہے کہ جب کوئی مسافر اسکی طرف پہونچنے کی نیت کرے تو
اسکو قصر کرنا جائز ہے اور اس سے کم مین جائز نہین اور اسمین بہت قول پر اختلاف ہے اور امام بخاری کے نزدیک
مختار مذہب یہ ہے کہ ادنی مدت سفر کی ایک رات دن ہے اور امام نووی نے کہا کہ امام شافعی اور مالک اور اوزاعی اور
فقہا اصحاب حدیث وغیرہ کہتے ہین کہ دو منزلون سے کم سفر مین قصر کرنا جائز نہین اور وہ اڑتالیس میل کی ہوتی
ہین اور ایک میل چھ ہزار ہاتھ کا ہوتا ہے اور ایک ہاتھ چوبیس انگلی کا ہوتا ہے چوڑائی طرف اور ایک انگلی چھ
جو کی ہوتی ہے چوڑی طرف سے اور ابو حنیفہ اور کوفے والے کہتے ہین کہ تین منزلون سے کم سفر مین قصر کرنا جائز نہین اور
یہی منقول ہے عثمان اور ابن مسعودؓ اور حذیفہ سے اور بعضے کہتے ہین کہ تین دن حد ہے اور انکے نزدیک تمام دن یعنی
اگر صبح سے دوپہر تک چل کر مقصود کی جگہ پہنچ جاوے اور آرام کرے پھر دوسرے دن اور تیسرے دن اسی طرح کرے
اور اہل ظاہر کہتے ہین کہ ہر سفر مین دوگانہ پڑھنا جائز ہے خواہ تھوڑا ہو یا بہت یہانتک کہ تین کوس کے سفر
مین بھی قصر کرنا جائز رکھتے ہین اور شیخ عبد الحق دہلوی نے شرح مشکوۃ مین لکھا ہے کہ محدثین کے نزدیک سفر کی
حد مین کوئی حدیث ثابت نہین ہوئی بلکہ ہر سفر کو سفر کہا جاتا ہے خواہ تھوڑا ہو خواہ بہت ہو اور حدیثون سے مطلق
سفر ثابت ہوتا ہے اور یہی بات ٹھیک معلوم ہوتی ہے لیکھنے لخصا وَسَمَّى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ السَّفَرَ
يَوْمًا وَّلَيْلَةً یعنے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دن رات کی مسافت کو سفر نام رکھا جیسا کہ ابو ہریرہؓ کی حدیث
آیندہ سے ثابت ہوتا ہے **وَ** كَانَ ابْنُ عُمَرَ وَابْنُ عَبَّاسٍ يَقْصُرَانِ وَيُفْطِرَانِ فِيْ اَرْبَعَةِ بُرُدٍ وَهُوَ سِتَّةَ عَشَرَ
فَرْسَخًا یعنے ابن عمر اور ابن عباسؓ چار برید کے سفر مین قصر کرتے تھے اور روزہ کھولتے تھے اور چار برید سولہ فرسخون کے
ہوتے ہین **ف** ایک برید چار فرسخ کی ہوتی ہے اور ایک فرسخ تین میل کا ہوتا ہے اور میل کی حد اوپر بیان ہو چکی
ہے اور بعضون نے کہا کہ میل اسکو کہتے ہین جہانتک آدمی کی نظر پہونچے اور بعضون نے کہا میل کی حد وہان تک ہے
کہ برابر زمین پر کسی شخص کو دیکھے اور معلوم نہ کر سکے کہ وہ عورت ہے یا مرد آنے والا یا جانے والا اور بعضون نے کہا کہ میل
بارہ ہزار قدم کا ہوتا ہے اور بعضون نے کہا کہ چار ہزار ہاتھ کا ہوتا ہے اور بعضون نے کہا کہ تین ہزار ہاتھ کا ہوتا ہے
اور بعضون نے کہا کہ ہزار ہاتھ کا ہوتا ہے اور بعضون نے کہا پانچ سو ہاتھ کا ہوتا ہے اور بعضون نے کہا کہ اونٹ کو
ہزار قدم کا ہوتا ہے لیکن ان سب مین صحیح قول یہی ہے جو امام نووی نے بیان کیا کہ میل چھ ہزار ہاتھ کا ہوتا ہے

سفر میں انہوں نے دوگانہ۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ قَالَ حَدَّثَنَا يَحْيَى عَنْ عُبَيْدِ اللَّهِ قَالَ أَخْبَرَنِي نَافِعٌ عَنِ ابْنِ
عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تُسَافِرِ الْمَرْأَةُ ثَلَاثًا إِلَّا مَعَهَا ذُو مَحْرَمٍ تَابَعَهُ أَحْمَدُ عَنِ ابْنِ
الْمُبَارَكِ عَنْ عُبَيْدِ اللَّهِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ترجمہ ابن عمرؓ سے روایت ہے
کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہ سفر کرے کوئی عورت تین دن کی منزل مگر کہ اسکے ساتھ اسکا کوئی محرم ہو
حَدَّثَنَا آدَمُ قَالَ حَدَّثَنَا ابْنُ أَبِي ذِئْبٍ قَالَ حَدَّثَنَا سَعِيدٌ الْمَقْبُرِيُّ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ
قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَحِلُّ لِامْرَأَةٍ تُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ أَنْ تُسَافِرَ مَسِيرَةَ يَوْمٍ وَ
لَيْلَةٍ لَيْسَ مَعَهَا حُرْمَةٌ تَابَعَهُ يَحْيَى بْنُ أَبِي كَثِيرٍ وَسُهَيْلٌ وَمَالِكٌ عَنِ الْمَقْبُرِيِّ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ ترجمہ
ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حلال نہیں اس عورت کو جو مانتی ہو اللہ کو اور قیامت
کو یہ کہ سفر کرے ایک دن رات کی منزل اور اسکے ساتھ اسکا کوئی محرم نہ ہو ف عورت کا محرم وہ شخص ہے جسکے
ساتھ اس عورت کا نکاح کبھی درست نہ ہو جیسے باپ بھائی چچا بھتیجا بھانجا بیٹا نواسہ پوتا اس سے معلوم ہوا
کہ عورتوں کو بغیر اپنے خاوند یا محرم کے سفر کرنا حرام ہے درست نہیں ہو واسطے کہ اسمیں بڑی تہمت فساد ہے اور اس پر
سب کا اجماع ہے مگر حج اور عمرے کے سفر میں اجماع نہیں اور دار الحرب سے سفر کرنا بھی بالاجماع جائز ہے اور بعضوں
نے محرم کو حج کی شرط ٹھیرا لیا ہے کما سیاتی انشاء اللہ تعالی اور ظاہر میں یہ حدیثیں ایک دوسری کی معارض ہیں
لیکن قسطلانی نے لکھا ہے کہ مفہوم کا یہاں کچھ اعتبار نہیں اور اختلاف حدیثوں کا باعتبار اختلاف جواب سائلوں
کے ہے یعنی ایک نے تین دن کا مسئلہ پوچھا اور دوسرے نے دو دن کا اور تیسرے نے ایک دن کا سو آپ نے سب کو یہی
فرمایا کہ جائز نہیں پس تعارض دفع ہو گیا پس معلوم ہوا کہ سفر کی کوئی حد معین نہیں بلکہ تین دن کی مسافت کو بھی سفر
کہا جاتا ہے اور دو دن کی منزل کو بھی سفر کہا جاتا ہے پس عورتوں کو بدون محرم کے مطلق سفر کرنا حرام ہے خواہ
تین دن کا ہو خواہ ایک دن کا ہو خواہ تھوڑا ہو خواہ بہت ہو جسپر سفر کا اطلاق آوے وہ عورت کے حق میں حرام ہو گا
اور جب معلوم ہوا کہ سفر کی کوئی حد معین نہیں اور ایک دن اور دو دن اور تین دن سب پر سفر کا اطلاق آیا ہے تو
نماز کو ایک دن کے سفر میں بھی قصر کرنا جائز ہو گا بلکہ جسپر سفر کا نام بولا جاوے سب پر قصر ہو گا خواہ تھوڑا
ہو خواہ بہت ہو خواہ تین منزل ہو خواہ دو خواہ ایک ہو خواہ نو میل ہو خواہ اس سے بھی کم
اب یہی ظاہر ہو گئی وباللہ التوفیق باب يَقْصُرُ إِذَا خَرَجَ مِنْ مَوْضِعِهِ
یعنی اسی جگہ سے قصر کرنا جائز ہے ف ابن منذر نے کہا کہ سب کا اجماع
ہے کہ اپنے گاؤں کے تمام گھروں سے باہر نکل آوے تو اسکو اسی وقت
نیت کی ہو اور اپنے گھر سے باہر نکلا ہو

نکلا ہے اور مجاہد سے روایت ہے کہ جس دن سفر کرے اُس رات تک قصر نہ کرے اور امام مالک
سے کم میں قصر نہ کرے لیکن امام نووی نے کہا کہ یہ اقوال اجماع سلف اور خلف کے مخالف ہیں
میں نہیں جانتا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی سفر میں مدینے سے نکلنے سے پہلے
قصر پر عمل کرنا اور یہ ہی مختلف فیہ ہے وَخَرَجَ عَلِيُّ بْنُ أَبِي طَالِبٍ فَقَصَرَ وَهُوَ يَرَى
قِيلَ لَهُ هَذِهِ الْكُوفَةُ قَالَ لَا حَتَّى نَدْخُلَهَا ترجمہ اور حضرت علی رضہ سفر کی نیت پر گھر سے
پڑھا اور وہ کوفے شہر کے گھروں کو دیکھتے تھے سو جب وہ سفر سے پلٹ آئے تو کسی نے انکو کہا
آتا ہے تو کیا اب بھی قصر کرو گے یا پوری نماز پڑھو گے اُسنے کہا ہم پوری نماز نہیں پڑھینگے
میں داخل نہ ہوویں یعنے جبتک مسافر اپنے شہر یا گاؤں میں داخل نہ ہووے تب تک اسکو مسافر
کے احکام سفر کے اس پر جاری ہونگے حَدَّثَنَا أَبُو نُعَيْمٍ قَالَ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْكَدِرِ
ابْنِ مَيْسَرَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ صَلَّيْتُ الظُّهْرَ مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
أَرْبَعًا وَالْعَصْرَ بِذِي الْحُلَيْفَةِ رَكْعَتَيْنِ ترجمہ انس رضہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت صلی اللہ علیہ
ساتھ مدینے میں ظہر کی نماز چار رکعتیں پڑھیں اور ذی الحلیفہ (ایک جگہ کا نام ہے مدینے سے چھ میل
دو رکعتیں پڑھیں ف یہ اسوقت کا ذکر ہے جبکہ آپ حج کی نیت پر مدینے سے مکے کو روانہ ہوئے ظہر کی نماز
آپ مدینے میں پڑھ کر چلے جب ذی الحلیفہ میں پہنچے تو عصر کا وقت ہو گیا تو وہاں آپنے عصر کو قصر کرکے پڑھا اور
ہمیشہ قصر کرتے رہے یہانتک کہ مدینے میں پلٹ کر آئے اور یہ سوال اتفاقاً واقع ہوا کہ اُس سے پہلے نماز کا وقت نہیں
آیا تھا نہ یہ کہ آپ اس سے پہلے شہر کے متصل دوگانہ پڑھنے کو جائز نہیں کہتے تھے حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ مُحَمَّدٍ
حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتِ الصَّلَاةُ أَوَّلُ مَا فُرِضَتْ رَكْعَتَانِ فَأُقِرَّتْ
السَّفَرِ وَأُتِمَّتْ صَلَاةُ الْحَضَرِ قَالَ الزُّهْرِيُّ فَقُلْتُ لِعُرْوَةَ فَمَا بَالُ عَائِشَةَ تُتِمُّ قَالَ تَأَوَّلَتْ
ترجمہ عائشہ رضہ سے روایت ہے کہ اُسنے کہا کہ ابتدا اسلام میں جب پہلے نماز فرض ہوئی تو دو دو رکعتیں
اور عصر اور عشا کی نمازیں دو دو فرض تھے سو بعد اسکے سفر کی نماز اسی سابق حال پر قائم
پوری کی گئی یعنے گھر میں چار اور سفر میں دوگانہ قرار پایا زہری نے کہا کہ میں نے عروہ سے
عائشہ رضہ کا کہ پوری نماز پڑھتی ہے یعنے اسکا کیا سبب ہے اُسنے کہا کہ عائشہ رضہ نے تاویل
عثمان رضہ نے تاویل کی یعنے وہ قصر اور اتمام دونوں کو جائز کہتی تھیں جیسے کہ عثمان رضہ
ف عائشہ رضہ نے اس حدیث میں قصر کو سفر کے ساتھ متعلق کیا ہے پس جسجگہ سفر پایا جائیگا
پایا اور چونکہ اپنے گاؤں یا گھر سے باہر نکلنے کو وقت سفر پایا جاتا ہے تو اسوقت قصر جاری

جائز ہوگا پس یہی وجہ ہے مناسبت اس حدیث کی باب سے واللہ اعلم اسکے جاننا چاہئے
عدم وجوب میں علما کو اختلاف ہے امام شافعی اور احمد اور مالک بن انس رض اور اکثر علما کے
اور اتمام دونو امر جائز ہیں لیکن قصر افضل ہے اور یہی قول ہے جمہور صحابہ اور تابعین
ہین پہلی دلیل انکی یہ ہے کہ جو صحیح مسلم وغیرہ میں ہے کہ صحابہ رض حضرت صلے اللہ علیہ و
کے ساتھ تھے سو بعضے قصر کرتے اور بعضے پوری نماز پڑھتے اور بعضے روزہ رکھتے اور بعضے
افطار کوئی کسی پر عیب نہیں کرتا تھا اور دوسری دلیل انکی یہ حدیث عثمان رض کی ہے جو ایسا ہی
انکی جمہور صحابہ اور تابعین کا قول ہے جیسا کہ فتح الباری میں مذکور ہے اور نیز دلیل انکی یہ آیت
جُنَاحٌ اَنْ تَقْصُرُوْا مِنَ الصَّلٰوةِ اور نیز دلیل انکی ابن مسعود رض کا قول ہے جیسا کہ اوپر گذرا اور نیز
یہ ہے کہ جب مسافر مقیم کی نماز میں اگر شامل ہو جاوے تو اسکو چار رکعتیں پڑھنی بالاجماع جائز ہیں
اگر دو رکعت نماز فرض ہوتا تو مسافر کو مقیم کا اقتدا کرنا جائز نہ ہوتا اور طحاوی نے کہا کہ فرض کی دو اور چار رکعتیں نہیں
ہے پس قصر اور اتمام دونوں مین اختیار دینا جائز نہ ہوگا سو جواب اسکا یہ ہے کہ یہ قیاس ہے نص کی مقابلہ
نص کے مقابلے میں قیاس کرنا بالاجماع فاسد ہے اور نیز جب مسافر کو مقیم کا اقتدا کرنے اور پوری
پڑھنے کا اختیار ہے تو پھر اس خیال فاسد کی گنجایش کہاں ہے اور نیز منا میں ٹھیرنا واجب ہے اور
اور بعض میں اختیار ہے خواہ اسمیں دو دن ٹھیرے خواہ تین دن ٹھیرے ہر طرح جائز ہے پس معلوم ہوا
یہ قول طحاوی کا باطل ہے اور امام ابو حنیفہ رح اور اکثر علماء کہتے ہیں کہ سفر میں قصر کرنا واجب ہے پوری نماز
پڑھنی جائز نہیں اور وہ اس باب میں کئی دلائل پیش کرتے ہیں اول دلیل انکی یہ حدیث عائشہ رض کی ہے
جو ابھی مذکور ہوئی کہ ابتدا میں نماز دو رکعتیں فرض ہوئی تھی الخ سو جواب اسکا یہ ہے جیسے پہلے گذر چکا ہے کہ
معراج کی رات میں پہلے دو دو رکعتیں نماز فرض ہوئی سوا مغرب کے پھر ہجرت کے بعد حضر کی نماز میں
اور زیادہ کی گئیں سوا فجر اور مغرب کے پھر جب چار رکعتیں امر قرار پا چکا تو آیت فلیس علیکم جناح ان تقصروا من
الصلوة کے نازل ہونے کے وقت سفر کی نماز میں تخفیف ہو گئی اور تائید کرتا ہے اسکی جو ابن اثیر نے
کہ نماز میں قصر کرنا سنہ ہجری میں واقع ہوا پس معلوم ہوا کہ مراد عائشہ رض کے قول سے اقرت (فی السفر
کے یہی) یہی ہے کہ باعتبار ما آل الیہ الامر من التخفیف کو برقرار رکھی گئی نہ یہ کہ جب سے فرض
رہی پس اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ قصر واجب ہے اور نیز یہ حدیث اس آیت کو مخالف ہے
تقصروا من الصلوة اسلیے کہ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ قصر کرنا جائز ہے اور نیز یہ آیت
اصل چار رکعتیں تھیں جن میں سے دو باقی رہیں اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اصل میں دو ہی تھیں

۱۲ الغرض جائز ہونا [illegible] ثابت ہے

